ما انزل الله داء الا انزل له شفاء

بعون شافی مطلق بتوفیق حکیم برحق کتاب فوائد اکتساب مستعمل حکمائے زمان کارآمد اطبائے جہان نسخہ اکسیر و مجرب الموسوم




ترجمہ جامع کمالات سراپا برکات حکیم نامی طبیب گرامی ماہر علم و فن جناب حکیم محمد حسن صاحب حاذق رئیس میرٹھ


در مطبع صدیقی دہلی طبع گردید



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بعد حمد حکیم علی الاطلاق ونعت طبیب امراض جہل ونفاق دافع علت کفر وشقاق فخر الاولین والآخرین سید الانبیاء والمرسلین بدر الدجیٰ شمس الضحیٰ حضرت احمد مجتبیٰ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم **واضح ہو** کہ کتاب فوائد اکتساب افادت انتساب دستور العمل حکمائے زمان کار آمد اطبای جہان دستور معظم موسومہ بہ **قرابادین اعظم** کہ جو درحقیقت بڑی پایہ اعتبار کی کتاب فن طب میں بے مثل ولاجواب ہے کیوں نہ ہو جس کو ایسے بڑے طبیب حاذق وعاقل نباض کامل قدوہ حکمائے عصر برگزیدہ اطبائے دہر افلاطون دوران ارسطوی زمان جناب حکیم محمد اعظم خان **صاحب** الملقب بناظم جہان میر منشی ریاست اندرونی تصنیف فرمایا ہے کہ جن کی تصانیف نے عالم کے دل میں نقش جمایا ہے چونکہ علم طب مفید عام ہے اور اشاعت علم مفید کی ہر زبان میں انسب ہے اس ہیچمیرز خادم الاطبا اذل الزمن محمد حسن **حاذق** مترجم اقصرائی اردو مولف خلاصہ مخزن الادویہ تفارق الامراض تفارق الادویہ مفتاح الادویہ توضیح الادویہ عطر حکمت معجون حیات ام الصبیان نصاب الطب تریاق باہ معروف بہ کیمیائے عشرت تریاق آتشک قرابادین حاذق گوہر نایاب عجالۂ عزیزیہ معدن جواہرات طلسم دلکش جام عشرت نور محمدی فضائل مرتضوی مظہر الغرائب قلزم ماتم گلدستہ ماتم دیوان حاذق منطق کی پہلی کتاب وغیرہ وغیرہ متوطن قدیم عشق آباد عرف میرٹھ نے حسب ارشاد مصدر عنایت والطاف مجمع اوصاف محب دلی شفیق لدلی جناب شیخ محمد اعجاز علی صاحب رئیس میرٹھ ونیز باصرار شفیق ومہربان مجمع خوبہائے بیکران گوہر درج فضل وکمال فرخندہ سیرت یوسف جمال مقبول دارین جناب قاضی حکیم سید محمد اکرم حسین [illegible] صاحب ناطق تخلص رئیس تجابرہ متعلقہ ریاست راج الور سن تیرہ سو گیارہ ہجری نبوی صلعم زبان فارسی [illegible] زبان میں ترجمہ کیا اور حتی الامکان بامحاورہ ہونیکا خیال رکھا ناظرین کی خدمت میں یہ گذارش ہے کہ اگر [illegible] کے لاحظہ سے فائدہ اٹھائیں اس عاصی غریق معاصی کو دعای خیر سے نہ بھولا جائے جہاں کہیں ترجمہ میں کچھ خ[illegible] پائیں لطف و [illegible]ت

کو کام فرما کر اصلاح سے ممنون فرمائیں ہوش گرچہ خطائی رسی وطعنہ مزن ٭ کہ ہیچ نفس بشر خالی از خطا نبود ٭

وَمَا تَوْفِيْقِيْ إِلَّا بِاللّٰهِ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَإِلَيْهِ أُنِيْبُ ۝

# آغاز ترجمہ

## باب الالف

اِس باب میں پانچ فصلیں ہیں **پہلی فصل** ایارجات میں **ایارج فیقرا** بقراط کی تالیف سے ہے معنی فیقرا کی تلخ اور نافع ہیں جسوقت کہ شحم حنظل یعنی اندرائن پھل کا گودہ داخل کیا جاتا ہے شحم کہتے ہیں اکثر دردسر کی قسموں کو نفع کرتا ہے دماغ اور معدہ غلیظ خلطوں سے پاک کرتا ہے فالج ولقوہ واسترخاء زبان وگنٹھیہ وقولنج کو مفید ہے قے وتہبج کو دفع کرتا ہے کہتے ہیں کہ گردہ کو ضرر کرتا ہے مصلح اسکا عرق اطریفل کے ساتھ دماغ کا تنقیہ اور گلقند کے ساتھ معدہ کا تنقیہ کرتا ہے حکیم اکمل خاں صاحب اکثر اطریفل صغیر یا اطریفل کشنیزی میں شامل کرکے استعمال فرماتے تھے اور اُس سے بہت کچھ منافع ظہور میں آتے تھے ؁ بالچھڑ دارچینی عود بلسان حب بلسان سلیخہ مصطگی تگر زعفران ہر ایک برابر ایلوہ دو چند سب دوائیوں کی خوراک سات ماشہ شہد اور گرم پانی کے ساتھ نوش کریں اُس حالت میں کہ معدہ خالی ہو بعضوں نے ایلوہ سب دوائیوں کی برابر تجویز کیا ہے **ایارج کبیر** یہ نسخہ ایضاح سے منقول ہے دماغ کا تنقیہ کرتا ہے دردسر کی سب قسموں کو کہ جو بسبب صفرا وبلغم یا سودا کے عارض ہوں نفع کرتا ہے اور مائل باعتدال ہے ؁ کتیرا سفید ساڑھے تین ماشہ نمک ہندی پودینہ دس ماشہ گلاب کے پھول سونٹھ ہر ایک ساڑھے دس ماشہ اندرائن کا گودہ سوا گیارہ ماشہ سقمونیا بھنی ہوئی تولہ دو ماشہ کابلی ہڑ ایک تولہ ساڑھے پانچ ماشہ افتیمون اسطوخودوس ہر ایک ایک تولہ نو ماشہ زرد ہڑ دو تولہ آدھ ماشہ ایارج فیقرا نسوت پوست اوتارا ہوا ہر ایک دو تولہ گیارہ ماشہ قند یا شکر کے ساتھ ایک تولہ دو ماشہ تناول کریں **ایارج بارد** یہ نسخہ ذکائی سے منقول ہے سر کے گرم مرضوں کو مانند سر کے درد ودوار وسدر اور کان اور دانتوں کے دردوں کو نفع کرتا ہے ؁ زرد ہڑ کا پوست نسوت پوست اُتارا ہوا روغن بادام سے چکنا کیا ہوا بنفشہ خشک ہر ایک تین تولہ چھ ماشہ ایارج فیقرا کہ اُس میں ایلوہ دھویا ہوا شامل کیا ہو دو تولہ گیارہ ماشہ گلاب کے پھول کاسنی کے بیج ہر ایک ایک تولہ ساڑھے پانچ ماشہ کتیرا سقمونیا بھنی ہوئی ہر ایک ساڑھے دس ماشہ کوٹ چھان کر شیشہ کے برتن میں رکھیں شیرخشت یا ترنجبین پانی میں گھول کر اُسکے ساتھ ساڑھے دس ماشہ تناول فرمائیں بعض نسخہ میں نیلوفر کے پھول اور خیارین کے بیج نیکو فتہ بھی دیکھنے میں آئے ہیں بعض ایلوہ پونے دو ماشہ اضافہ کرکے عمل میں لاتے ہیں صفرائی دماغی کے خارج کرنے اور جگر کی بیماریوں کو دفع کرنے کے واسطے مفید پڑتا ہے +

**دوسری فصل** اطریفلات میں ہے **اطریفل کشنیزی** دماغ اور معدہ کو قوت دیتا ہے سر اور آنکھ اور کان کے مرضوں میں کہ بخاروں سے عارض ہوں معمول اور مستعمل ہے ؁ زرد ہڑ کا پوست کابلی ہڑ کا پوست ہڑ سیاہ بہیڑہ کا پوست آملہ دھنیہ خشک بھنی اوتارا ہوا ہر ایک برابر کوٹ کر چھانکر روغن بادام یا گائے کے گھی سے چکنا کریں سب دوائیوں سے سہ چند شہد خالص کا قوام کرکے دوائیوں کو اُسمیں ملائیں چالیس روز کے بعد استعمال کریں خوراک ایک تولہ اگر اجزای مذکورہ کو بطریق سفوف کے نمک یا مصری کے ساتھ کھائیں یا کوٹ کر رات کو پانی میں بھگوئیں صبح کو صاف کرکے فصل اور مزاج گرم میں مناسب شربتوں کے ساتھ یا مصری کے ساتھ بقدر دو تولہ استعمال کریں امراض مذکورہ کو رفع کرتا ہے قبض کو توڑتا ہے کبھی دھنیہ سب دوائیوں کی برابر داخل کرتے ہیں یہ جلد تسبیح کرنے میں بخارات کے زیادہ موثر ہے اگر دھنیہ دوائیوں کے نصف لیں یعنی ہڑیں ہر ایک سات ماشہ

دہنیہ ایک تولہ ساڑھے پانچ ماشہ لیں اور روغن بادام شیریں گاؤزبان کے پھول ہر ایک سات ماشہ مشک خالص ایک ماشہ کافور
تین ماشہ زعفران دو ماشہ گلاب بقدر مناسب شہد خالص دو چند مصری برابر اضافہ کرکے تیار کریں اس صورت میں دردِ سر دوار
وخفقان گرم اور دماغ کی سوزش کو نافع ہے اسکو اطریفل کشنیزی معطر کہتے ہیں دیگر دماغ کو قوت دیتا ہے خشکی کو دور کرتا ہے
معدہ سے دماغ کی طرف ابخروں کے چڑھنے کا مانع ہے ھو کابلی ہڑ کا پوست زرد ہڑ کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ گٹھلی سے پاک کیا ہوا بہنیہ
بھوسی اُتارا ہوا گلاب کے پھول گاؤزبان ہر ایک ساڑھے تین ماشہ میٹھے کدو کے بیج تخم خرفہ کھیرے کے بیج ہر ایک دس ماشہ بادام
کا مغز دو تولہ قند سفید یا شہد سب دوائیوں کے سہ چند **اطریفل ثانی** تبرید و سہولت دماغ کا تنقیہ کرتا ہے قبض کو توڑتا ہے
بواسیر کی ریاح کو تحلیل کرتا ہے اسکا ہمیشہ استعمال کرنا بالوں کو سیاہ کرتا ہے اکثر عمل میں آیا ہے ھو کابلی ہڑ کا پوست بہیڑہ کا
پوست آملہ گٹھلی سے پاک کیا ہوا ہر ایک دو دام سناء مکی ایک دام گلاب کے پھول نصف دام کوٹ چھانکر روغن بادام سے چکنا کریں شہد
یا مصری سہ چند کا گلاب میں قوام کرکے دوائیوں کو اُسمیں ملائیں چالیس روز کے بعد استعمال کریں خوراک نو ماشہ سے ڈیڑھ تولہ
تک ایک نسخہ میں بجاۓ ہڑ زرد و ہڑ کابلی اور گلاب کے پھول اور گلاب اور مصری ہموزن مرقوم ہے اور روغن بادام یا گائی کا گھی نصف
وزن اور دوائیوں کی لکھا ہے دردِ سر و شقیقہ اور دوسرے امراض دماغی و معدہ کو مفید ہے **اطریفل ملین معلوم** پرانے سر درد اور
دوسرے دماغی مرضوں کو دور کرتا ہے آنکھ اور کان کے درد اور معدہ کے درد کو زائل کرتا ہے یہ اطریفل حکیم علوی خان کے والد کی تالیف سے
ہے صاحب مفتاح المجربات نے لکھا ہے کہ اس اطریفل کو اطریفل معلوم اسوجہہ سے کہتے ہیں کہ دوسری اطریفلوں سے مشابہ نہیں
ہے کہ معدہ اور سر کو اخلاط صفراویہ غلیظہ سے پاک کرتا ہے آنکھ اور کان کے مرضوں کو کہ جو معدہ کے بخارات سے ہوں دور کرتا ہے
گرم مزاجوں کو موافق ہے ھو کابلی ہڑ کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ گٹھلی سے پاک کیا ہوا لسنوت پوست اُتارا ہوا ہر ایک تین تولہ
نو ماشہ سونف مصطگی اسطوخودوس سقمونیا بھونی ہوئی ریوند چینی ہر ایک یکتولہ ساڑھے سات ماشہ ہڑ سیاہ تین تولہ نو ماشہ
کوٹ چھانکر سب دوائیوں کی سہ چند شہد خالص لیکر قوام کرکے دوائیوں کو اُسمیں ملائیں خوراک نو ماشہ سے ایک تولہ چھ ماشہ
تک ایک نسخہ میں لسنوت کی جگہ زرد ہڑ کا پوست دیکھا ہے **اطریفل مسہل** دماغ کو پاک کرتا ہے پرانے سر کے دردوں میں معمول
ہے ھو ہڑ زرد کا پوست ہڑ کابلی کا پوست ہڑ زنگی کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ بسفایج اسطوخودوس گاؤزبان غاریقون سفید
ہر ایک نو ماشہ مویز منقی سنا مکی ہر ایک دو تولہ لسنوت پوست اُتارا ہوا بادام کا مغز ہر ایک یک تولہ سب دوائیوں کو باریک کرکے
روغن بادام یا گائے کے گھی میں چکنا کریں شہد خالص سب دوائیوں سے سہ چند لیکر قوام کریں اور دوائیوں کو اُسمیں ملائیں
خوراک دو تولہ تک کبھی سونٹھ پونے دو ماشہ بھی اضافہ کرتے ہیں **اطریفل ملین** شکم کو نرم کرتا ہے دماغ اور معدہ سے اخلاط
کو بسہولت خارج کرتا ہے دردِ سر و طنین و دوی کو مفید ہے دوار کو نفع کرتا ہے ھو ہڑ زرد کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ گٹھلی سے
پاک کیا ہوا ہڑ سیاہ ہر ایک ساڑھے دس ماشہ سنا مکی لسنوت پوست اوتارا ہوا گلاب کے پھول ہر ایک یک دام سونٹھ پونے دو ماشہ
کوٹ چھانکر روغن بادام سے چکنا کریں شہد خالص یا قند سفید سہ چند لیکر قوام کرکے دوائیوں کو اُسمیں ملائیں خوراک دو تولہ
تک **اطریفل شاہترہ علوی خان** دردِ سر اور دوسرے سوداوی مرضوں کے واسطے تنقیہ کے بعد کام میں آتا ہے ھو شاہترہ کے
پتے چار تولہ دو ماشہ عود صلیب بسفایج صندل سفید بلوجن لاجورد دھویا ہوا ہر ایک چار ماشہ گلاب کے پھول چھ ماشہ
سنا مکی کے پتے افتیمون ہر ایک دو ماشہ ہڑ زرد کا پوست آملہ بہیڑہ کا پوست ہڑ سیاہ اسطوخودوس گاؤزبان ہر ایک دو تولہ
چھ ماشہ لسنوت پوست اوتارا ہوا پانچ تولہ کوٹ چھانکر روغن بادام گیارہ تولہ آٹھ ماشہ سے چکنا کریں کپڑے میں ... گلاب کے پھول

پھول دھنیہ خشک کوہ خشک کاسنی کے بیج بنفشہ کے پھول ہر ایک ڈیڑھ تولہ مویز منقےٰ سات تولہ پانی میں جوش کرکے صاف کریں گوگل دو تولہ چھ ماشہ کو روغن بادام میں چرب کرکے اس پانی میں گھولیں قند سفید شہد خالص سہ چند دوائیوں کے قوام کرکے دوائیوں کو اسمیں ملائیں خوراک نو ماشہ سے ایک تولہ تک **اطریفل اسطوخودوس** دردسر اور دوسرے بلغمی وسوداوی دماغی مرضوں کو نفع کرتا ہے اگر تنقیہ کے بعد سر میں درد باقی رہے اس اطریفل کی مداومت کریں ص زرد ہڑ کا پوست کابلی ہڑ کا پوست ہڑ سیاہ بہیڑہ کا پوست آنولہ گلاب کے پھول اسطوخودوس بسفائج افتیمون کشمش مساوی کوٹ چھانکر روغن بادام سے چکنا کریں شہد خالص کا قوام کرکے دوائیوں کو اسمیں ملائیں بعض منقی کی جگہ کشمش داخل کرتے ہیں اور بعض دونوں **اطریفل کبیر** دماغ ومعدہ وباہ کو قوت دیتا ہے بواسیر کے واسطے مفید ہے ص ہڑ سیاہ کابلی ہڑ بہیڑہ کا پوست آنولہ گٹھلی سے پاک کیا ہوا مرچ پیپل ہر ایک ساڑھے پانچ درم سونٹھ جاوتری بوزیدان چیتہ لکڑی شقاقل مصری تودری سرخ وزرد اندرجو مغز حب القلقل تل خشخاش سفید ہر ایک ڈہائی درم بہمن سرخ بہمن سفید ہر ایک پانچ درم کوٹ چھانکر روغن بادام یا گائے کے گھی میں چکنا کریں ترنجبین آٹھ درم شہد خالص تین پاؤ کا قوام کرکے دوائیوں کو اسمیں ملائیں خوراک دو درم سے چار درم تک **دیگر** تالیف علوی خاں جو صرع یعنی مرگی معدہ کی شرکت سے ہو اسمیں معمول ومستعمل ہے ص زرد ہڑ کا پوست کابلی ہڑ کا پوست بہیڑہ کا پوست آنولہ سنا کے پتے سنوت پوست اُتارا ہوا اسطوخودوس افتیموں ہر ایک پانچ مثقال غاریقون سفید مصطگی عود صلیب سیسالیوس کے بیج حجر ارمنی دہوئی ہوئی ہر ایک ڈہائی مثقال مویز منقی دس مثقال اول منقی کو گلاب میں جوش کرکے صاف کریں شہد خالص سہ چند کے ساتھ قوام کرکے دوائیوں کو کوٹ چھانکر روغن بادام سے چکنا کرکے اسمیں ملائیں خوراک دو مثقال **اطریفل اسطوخودوس** مرگی ونسیان ورعشہ وغیرہ اور سرد دماغی مرضوں کو نفع کرتا ہے سرد دماغ کو بہت قوت بخشتا ہے اور نیز حافظہ کو قوت دیتا ہے اور یہ اطریفل علوی خاں کی تالیف سے ہے ص عاقرقرحا لونگ پودینہ جنگلی جعدہ ہر ایک آدہ مثقال عود صلیب سونٹھ چیتہ لکڑی ایرسا ہر ایک تین مثقال بابونہ کے پھول دو مثقال اذخر کی دارچینی مرچ سفید پیپل مصطگی کندر ہر ایک تین مثقال زرد ہڑ کا پوست بہیڑہ کا پوست چینی ہڑ کا پوست بہمن ترکی اسطوخودوس ناگرموتھہ بلی لوٹن ہر ایک پانچ مثقال ہڑ سیاہ آنولہ گٹھلی سے پاک کیا ہوا کابلی ہڑ کا پوست ہر ایک دس مثقال مویز منقی گلقند آفتابی ہر ایک نوے مثقال شہد خالص ایک سو اسی مثقال مویز کے دانہ نکالکر رات کو عرق اگر قماری عرق گل سیوتی عرق صعتر عرق اذخر ہر ایک پاؤ سیر عرق بہار نارنج عرق فرنجمشک ہر ایک آدہ سیر میں بھگوئیں صبح کو گلقند کے ساتھ دیگ میں ڈالکر جوش کریں کہ گہرا ہو جاوے آگ سے اُتاریں جب سرد ہو جاوے ملکر صاف کریں پھر شہد خالص ڈالکر جوش کریں اور کف اُتارتے جاویں جب قوام ہو جاوے باقی دوائیوں کو کوٹ چھانکر روغن بادام چالیس درم سے چکنا کرکے قوام میں ملائیں چالیس روز کے بعد استعمال کریں **اطریفل کشنیز** ہر ایک قسم کے مالیخولیا کو نافع ہے دل کو قوت دیتا ہے شکم کو ملایم کرتا ہے ص زرد ہڑ کا پوست کابلی ہڑ کا پوست ہڑ سیاہ بہیڑہ کا پوست آنولہ گٹھلی سے صاف کیا ہوا ہر ایک چار درم ابریشم کترا ہوا تین درم شاہترہ لاجورد دہویا ہوا ہر ایک دو درم گاؤزبان کے پھول بلی لوٹن اسطوخودوس بسفائج فستقی ہر ایک ایک درم سنا کے پتے دھنیہ خشک ہر ایک چوبیس درم مصطگی رومی دو درم شہد خالص سب دوائیوں کے سہ چند سنا کو پانی میں جوش کرکے صاف کریں شہد خالص ڈالکر قوام کریں جب قوام ہو جاوے دوسری دوائیوں کو کوٹ چھانکر روغن بادام سے چکنا کرکے اطریفل تیار کریں خوراک ایک تولہ مفتاح میں اسطوخودوس اور بسفائج کا وزن دو درم لکھا ہے **اطریفل افتیمون** مسہل ہے دماغی اور سوداوی مرضوں میں معمول ہے اخلاط ثلثہ سے دماغ کو پاک کرتا ہے دوا میں بھی مستعمل ہے ص نمک ہندی دو درم افتیمون غاریقون گاؤزبان بلی لوٹن گلاب کے پھول ہر ایک پانچ درم کابلی ہڑ کا پوست زرد ہڑ کا پوست ہڑ سیاہ بہیڑہ کا پوست آنولہ گٹھلی سے پاک کیا ہوا اسطوخودوس بسفائج سنوت پوست اُتارا ہوا ہر ایک سات درم ایارج فیقرا دس درم کوٹ چھانکر ہڑوں کو روغن بادام شیریں میں چکنا کریں سب دوائیوں کے

سہ چند شہد خالص لیکر قوام کرکے دوائیوں کو اُسمیں ملائیں خوراک تین درم سے پانچدرم تک **اطریفل** معمول حکیم شاہ محمد جنون کی سب قسموں کو نافع ہے فساد خون کی اصلاح کرتا ہے نزلہ کو دور کرتا ہے ابخروں کو معدہ سے دماغ کی طرف چڑھنے نہیں دیتا صرتج شاہترہ الایچی چھوٹی سلیخہ مصطگی ہر ایک تیں ماشہ گلاب کے پھول ملٹھی ہر ایک نو ماشہ ہیٹر سیاہ بہیڑہ کا پوست آنولہ گٹھلی سے پاک کیا ہوا ہر ایک ڈیڑہ تولہ ہیٹر زرد کا پوست لسنوت پوست اُتارا ہوا ہر ایک تین تولہ کوٹ چھانکر روغن بادام یا گاے کے گھی میں چکنا کریں قند سفید یا شہد آدہ سیر کا قوام کرکے دوائیوں کو اُسمیں ملائیں خوراک ایک تولہ سی دو تولہ تک **اطریفل زمانی** مالیخولیائی مراقی اور نزلہ کے واسطے مستعمل ہے معدہ و دماغ کو اخلاط ثلثہ سے پاک کرتا ہے سر کے درد کو دور کرتا ہے ابخروں کو دماغ کی طرف چڑھنے نہیں دیتا صر زرد ہیٹر کا پوست کابلی ہیٹر کا پوست ہیٹر سیاہ بنفشہ کے پھول سقمونیا بھونی ہوئی ہر ایک دس مثقال لسنوت پوست اُتارا ہوا دہنیہ خشک ہر ایک بیس مثقال بہیڑہ کا پوست آملہ گٹھلی سے پاک کیا ہوا گلاب کے پھول خسلو جن سفید نیلوفر کے پھول ہر ایک پانچ مثقال صندل سفید کتیرا اسفبہ ہر ایک تین مثقال روغن بادام شیریں تیس مثقال دوائیوں کو کوٹ چھانکر روغن بادام سے چکنا کریں عناب سپستاں ہر ایک ایک سو عدد گلاب کے پھول دس مثقال۔ پانی میں جوش دیکر صاف کریں ڈیڑہ وزن ہیٹر کا شیرہ اور ایک وزن شہد جھاگ لئے ہوئے کا قوام کرکے دوائیوں کو اُسمیں ملائیں خوراک اسکے دستوں کے واسطے چار مثقال سے چھ مثقال تک اور ہمیشگی کیواسطے ایک مثقال سے دو مثقال تک قوت اسکی دو برس تک باقی رہتی ہے **اطریفل ملین** تالیف علویخاں دماغ اور سینہ کو بلغم سے پاک کرتا ہے پُرانے نزلہ کو دور کرتا ہے ھو عناب انجیر زرد ہر ایک بیس دانے ملیٹھی زوفائی خشک بنفشہ کے پھول اسطوخودوس ایرسا بسفایج فراسیون ہر ایک ڈہائی مثقال مویز منقے سرخ دانے نکالے ہوئے پچیس مثقال ان سب کو جوش کریں جب نصف باقی رہے صاف کرکے شہد خالص ایک سو پچاس مثقال داخل کرکے قوام کریں پھر ہیٹر زرد کا پوست ہیٹر کابلی کا پوست ہیٹر سیاہ بہیڑہ کا پوست آنولہ اسطوخودوس دہنیہ خشک بھوسی اُتارا ہوا ہر ایک پانچ مثقال سونف انیسوں مصطگی حب بلسان ہر ایک ڈہائی مثقال غاریقون سفید تین مثقال مرچ سیاہ آدہ مثقال خشخاش سفید کے بیج ڈہائی مثقال روغن بادام شیریں ساڑہے بارہ مثقال سب دوائیوں کو کوٹ چھانکر روغن بادام سے چکنا کرکے قوام میں ملائیں خوراک ایک مثقال سے تین مثقال تک گرم پانی کے ساتھ تناول کریں **اطریفل مقوی دماغ** نزلہ اور آلات صدر کو نافع ہے اور نیز آلات صدر کو ملایم کرتا ہے صر ہیٹر زرد کا پوست کابلی ہیٹر کا پوست آنولہ دہنیہ بھوسی اُتارا ہوا بادام کا مغز ہر ایک ایک تولہ خشخاش کے بیج کاہو کے بیج دارچینی اسطوخودوس ہر ایک چھ ماشہ سوائے خشخاش و کاہو و مغز بادام کے اور دوائیوں کو کوٹ کر چھانیں اور مغزیات کو علیحدہ باریک کرکے ملائیں بنفشہ سونف کی جڑ ملیٹھی گاوزبان ہر ایک دو مثقال عناب ۱۵ دانہ سپستاں ستر دانے اسطوخودوس دس درم زوفا خشک عود غرقی بالچھڑ ہر ایک ایک درم سوسن کی جڑ پرسیاوشاں ہر ایک ایک مثقال انجیر زرد سات دانے مویز منقی چار تولہ ان سب کو تین پاؤ پانی میں جوش کریں جب کہ تیسرا حصہ پانی باقی رہے صاف کرکے آدہ سیر قند سفید ڈالکر قوام کریں اور اُن دوائیوں کو جو کوٹی پیسی ہوئی رکھی ہیں اُس قوام میں ملائیں خوراک ایک تولہ نہار کھائیں ترشی و بادی سے پرہیز کریں **اطریفل بادیان** آنکھ کے مرضوں کو نفع کرتا ہے جو شخص ہمیشہ اسکو اپنے استعمال میں رکھے ضعف بصارت نہو گا صر زرد ہیٹر کا پوست کابلی ہیٹر کا پوست سیاہ ہیٹر کا پوست آنولہ دہنیہ گلاب کے پھول صعتر فارسی ہر ایک ایکتولہ سونف سات تولہ یعنی سب دوائیوں کی برابر سونف ہیں دو چند اور دوائیوں کے لکھی ہے کوٹ چھانکر روغن بادام سے چکنا کریں شکر یا شہد خالص سہ چند کا قوام کرکے دوائیوں کو اُسمیں ملائیں خوراک دو تولہ اگر روغن بادام دستیاب نہو تو دو تولہ

مغز بادام شامل کریں اطریفل بہت منفعتیں رکھتا ہے بصارت کو قوت دیتا ہے خصوصاً ضعیفوں کو اور سرد مزاج کو اسحق بن عمران کہتا ہے کہ یہ اطریفل مثل تریاق کی حافظ صحت ہے ریاح بواسیر وغیرہ باد اور ہر ایک قسم کے معدہ کے دردوں کو نفع کرتا ہے۔ معدہ کو گرم کرتا ہے ہضمہ میں مدد دیتا ہے رنگ کو اچھا کرتا ہے تخمہ اور سوء ہضمی کو دفع کرتا ہے جگر کو قوت دیتا ہے جگر کی سختی کو دور کرتا ہے نیز جگر کے سدہ کو کھولتا ہے اور باہ کو زیادہ کرتا ہے نزلات وغیرہ اور دماغی مرضوں کو نفع کرتا ہے جو گرم مزاج عارضہ نزلات اور آنکھوں کے مرضوں میں مبتلا ہو جاڑے کے موسم میں چالیس روز اسکو اس ترکیب سے کھائے کہ ایک ہفتہ تک تو جو اسکی خوراک ہے اسکے موافق سوتے وقت کھائیں آٹھویں روز چوتھائی درم سقمونیا بھونی ہوئی دو چند مقدار میں ملا کر صبح کے وقت کھائیں پھر تین روز فقط اطریفل جو اسکی خوراک ہے اسکے موافق کھائیں پھر دو چند مقدار میں چوتھائی درم سقمونیا ملا کر کھائیں اسی طرح چالیس روز عمل میں لائیں اگر تنقیہ کے بعد اور مسہلات کے ساتھ اسکو استعمال کریں تو سقمونیا کے ملانیکی ضرورت نہیں ہے سرد مزاج ہر موسم میں بدستور کھائے مجرب ہے ھ ہڑ ہندی کابلی ہڑ آنولہ بہیڑہ ہر ایک سات درم سونٹھ دارچینی پیپل خولنجان بالچھڑ تیز پات سلیخہ الائچی چھوٹی الائچی بڑی شقاقل گو گل چینی اندر جو بہمن سرخ بہمن سفید ہر ایک دو درم خشخاش سفید کے بیج تل ہر ایک تین درم مغز بادام شیریں مغز بادام تلخ ہر ایک دو مثقال قند سفید نو تولہ روغن بادام سات درم شہد خالص سب دوائیوں کے سہ چند پہلے سب دوائیوں کو علیحدہ علیحدہ کوٹ چھانکر وزن کریں پھر اسمیں ملا کر روغن بادام سے چکنا کریں پھر قند باریک کرکے اسمیں ملائیں پھر شہد کا قوام کریں اور کف اتارتے جائیں جب قوام ہو جائے دوائیوں کو اسمیں ملائیں ایک ہفتہ تک استعمال کریں اگر چالیس روز کے بعد استعمال کریں تو بہت اچھا ہے۔ خوراک دو درم سے دو مثقال تک

**اطریفل کشنیز** خفقان گرم کو دفع کرتا ہے معدہ کے بخارات و مراق کو نافع ہے دماغ و معدہ و دل کو قوت دیتا ہے ھ زرد ہڑ کا پوست کابلی ہڑ کا پوست ہڑ سیاہ بہیڑہ کا پوست آنولہ گلاب کے پھول خشخاش سفید کے بیج گاؤزبان کے پھول ہر ایک دو تولہ دھنیہ خشک بھوسی اتارا ہوا سب دوائیوں کے برابر کوٹکر چھانیں قند سفید سب دوائیوں سے دو چند ترنجبین برابر قوام کرکے دوائیوں کو اسمیں ملائیں مشک ڈیڑھ ماشہ زعفران دو ماشہ گلاب میں پیسکر اضافہ کریں عرق گاؤزبان کے ساتھ ہر صبح کھائیں

**اطریفل قبتلی** حب القرع اور ہر ایک قسم کے کیڑوں کو مارتا ہے مواد غلیظہ کو معدہ اور تمام بدن سے پاک کرتا ہے بلغمی مرضوں اور گٹھیا کو نافع ہے ھ کابلی ہڑ کا پوست زرد ہڑ کا پوست ہڑ سیاہ بہیڑہ کا پوست آنولہ گٹھلی سے صاف کیا ہوا ہر ایک ایکتولہ قنبیل یعنی کمیلہ چودہ ماشہ باؤ بڑنگ آٹھ ماشہ نسوت پوست اتارا ہوا چھ ماشہ جا لگوٹہ مدبر تین ماشہ کوٹ تلخ ریوند چینی سورنجان اندر جو تلخ ہر ایک پانچ ماشہ ترمس افسنتین درمنہ ترکی افتیمون رائی نمک نفطی اندراین کا گودا ناگر موتھہ راسن شیح ارمنی بلاس پاپڑہ سنا رکی کے پتے ہر ایک چار ماشہ زیرہ سیاہ سونٹھ انیسوں مصطگی گلاب کے پھول ہر ایک تین ماشہ کتیرا رب السوس ہر ایک دو ماشہ دوائیوں کو کوٹ چھانکر روغن بادام سے چکنا کریں شہد خالص سہ چند سب دوائیوں سے لیکر قوام کریں جب قوام ہو جائے دوائیوں کو اس میں ملائیں خوراک دو مثقال سے چار مثقال تک اور بعض کمیلہ زردو جوز و مرچ و نمک ہندی ہڑوں کی عوض ڈالتے ہیں +

**اطریفل ملین** — بواسیر کو نفع بخشتا ہے شکم کو نرم کرتا ہے ھ زرد ہڑ کا پوست کابلی ہڑ کا پوست بہیڑہ کا پوست آنولہ گٹھلی سے صاف کیا ہوا ہر ایک دس درم کوٹ چھانکر روغن بادام یا گائے کے گھی سے چکنا کریں مویز منقے پانچ درم گوگل بیس درم گوگل کو گندنا کے پانی میں گھولکر شہد خالص سہ چند اسمیں ڈالکر قوام کریں جب قوام ہو جاوے دوائیوں کو اس میں ملائیں

کبھی بلاموینہ کے بھی تیار کرتے ہیں اگر گندنا نہ مل سکے اسکی عوض میں گروندہ کا پانی لیں کہ اس سے بھی زیادہ نافع ہے دیگر زرد ہیڑ
کابلی ہیڑ بہیڑہ سیاہ آٹھ تولہ گٹھلی سے صاف کیا ہوا بہیڑہ [illegible] دو تولہ گوگل ڈیڑہ تولہ گندنا کا پانی پاؤ سیر شہد خالص
سب دوائیوں سے سہ چند روغن بادام شیرین دو تولہ [illegible] استعمال کریں جسقدر کہ پرانا ہو بواسیر کے خون بند کرنے
میں زیادہ نفع کرتا ہے **اطریفل مقل ممسک** بواسیر کے خون کو بند کرتا ہے ھ زرد ہیڑ کابلی ہیڑ کا پوست ہیڑ سیاہ بہیڑہ
کا پوست ان سب کو گھی میں بریاں کریں آٹھ تولہ گٹھلی سے صاف کیا ہوا دہنیہ بھوسی آتارا ہوا گوگل روغن زرد میں پگھلا کر حل
کرکے صاف کیا ہو ہر ایک تین درم رسوت انار کی کلی ہر ایک دو درم تخم حماض بریاں دم الاخوین طباشیر سفید ہر ایک یکدرم
قند سفید سب دوائیوں کے دو چند شربت حب الآس برابر قوام کرکے دوائیوں کو اسمیں ملائیں خوراک ایک تولہ تک دیگر بواسیر
کے خون کے قطع کرنے میں مجرب ہے ھ کابلی ہیڑ کا پوست بہیڑہ کا پوست آٹھ تولہ ہر ایک دس مثقال کہربائی شمعی بسد سیپ
جلی ہوئی بارہ سینگہ کا سینگ جلا ہوا ہر ایک پانچ مثقال پھٹکری اجوائن دیسی ہر ایک دو مثقال گوگل بیس مثقال گوگل کو ہرے
گندنا کے پانی میں گھولکر شہد کے ساتھ قوام کرکے دوائیوں کو کوٹ چھانکر اسمیں ملائیں خوراک دو مثقال **اطریفل صغیر** -
ریاح بواسیر کو نفع کرتا ہے سوائے دہنیہ کے اطریفل کشنیزی کے اجزا کو لیکر بدستور مرتب کریں خوراک دو مثقال سے تین مثقال تک
**اطریفل غددی** خنازیر کے واسطے نافع ہے ھ کابلی ہیڑ پندرہ درم بہیڑہ کا پوست آٹھ تولہ نسوت ہر ایک سات درم افتیمون
دس درم بسفایج اسطوخودوس غدد جو گوسفند کی گردن میں ہوتا ہے خشک کیا ہوا ہر ایک پانچ درم سنا مکی چار درم غاریقون زرنباد
چینیہ لکڑی نوشادر ہر ایک تین درم انیسوں تج بالچھڑ لونگ الائچی سفید جائفل مصطگی ہر ایک دو درم کوٹ چھانکر روغن بادام یا گائے
کے گھی سے چکنا کریں شہد خالص سب دوائیوں سے سہ چند لیکر قوام کرکے دوائیوں کو اس میں ملائیں خوراک پانچ درم ایک نسخہ
میں بہیڑہ آٹھ تولہ نسوت ہر ایک پانچ درم بسفایج اسطوخودوس سنا مکی ہر ایک سات درم ہے باقی اجزا بدستور ہیں **اطریفل عرق مدنی**
اگر مریض چالیس روز کھائے شفا پاتا ہے ھ زرد ہیڑ کا پوست کابلی ہیڑ کا پوست بہیڑہ کا پوست ہیڑ سیاہ آٹھ تولہ نسوت پوست
اتارا ہوا سونٹھ کیلا ہر ایک ڈھائی مثقال کوٹ چھانکر روغن بادام یا گائے کے گھی سے چکنا کرکے شہد خالص سہ چند کا قوام
کرکے اسمیں ملائیں خوراک تین مثقال **اطریفل شاہترہ** مداومت اسکی خارش کو نفع کرتی ہے ھ زرد ہیڑ کا پوست کابلی ہیڑ
کا پوست زنگی ہیڑ کا پوست بہیڑہ کا پوست آٹھ تولہ گٹھلی سے صاف کیا ہوا گلاب کے پھول افتیمون صندل گلاب میں گھسا ہوا دہنیہ
بھوسی اتارا ہوا چرائتہ ہر ایک دو درم میٹھے کدو کے بیج چار درم شاہترہ کے پتے دس درم کوٹ چھانکر گائے کے گھی میں چکنا
کرکے شکر سفید سہ چند کا قوام کرکے دوائیوں کو اسمیں ملائیں خوراک دو تولہ دیگر خارش خشک و تر اور آبلہ فرنگ کو نافع ہے
ھ زرد ہیڑ کا پوست چالیس درم کابلی ہیڑ کا پوست تیس درم بہیڑہ کا پوست آٹھ تولہ گٹھلی سے پاک کیا ہوا ہر ایک بیس درم سنا
مکی دس درم گلاب کے پھول چھ درم شاہترہ پچاس درم کوٹ چھانکر مویز منقی کو پیس کر دوائیوں کو اسمیں ملائیں ایک نسخہ
میں کہ جذام و جذر میں بھی مستعمل ہے سنا مکی بیس درم شاہترہ تیس درم ہے گلاب کے پھول اور مویز منقی کی عوض ریوند چینی
دس درم اور کبھی اسہال کے واسطے چار درم اور کشمش اور روغن بادام ہے خوراک چار درم سے پانچ درم تک باقی بدستور
اور ایک نسخہ میں وزن ہیڑوں کا مع ہیڑ سیاہ کے بیس بیس درم ہے اور ریوند چینی چھاؤ کی لکڑی ہر ایک دو درم گلاب کے پھول کی
عوض میں ہیں اور منقی کی جگہ کشمش پاؤ سیر اور شہد خالص دو چند ہے عناب کی جوشاندہ یا عرق شاہترہ مرکب کے ساتھ
استعمال کرتے ہیں اور ایک نسخہ میں شاہترہ کا وزن تیس درم اور آٹھ تولہ اور ہیڑ سیاہ دس دس درم ریوند چینی کیوڑہ کی لکڑی

دو دو درم گلاب کی پھول کی جوش مرقوم ہیں اور لکھا ہے کہ دوائیوں کو روغن بادام سے چکنا کرکے کشمش بیہی منقیٰ میں
ملائیں خوراک دو درم سے چار درم تک عناب کی جوشاندہ کے ساتھ **اطریفل حکیم علی** ۔ برص وبہق ونمش کے واسطے مفید
ص کابلی ہیڑ کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ گٹھلی سے صاف کیا ہوا افتیمون ہر ایک پانچ درم عاقرقرحا چیتہ لکڑی ہر ایک دو درم پیپل
قرفہ ہر ایک چار درم سب کو کوٹ چھانکر شہد خالص سب دوائیوں کی سہ چند لیکر قوام کرکے دوائیوں کو اس میں ملائیں
خوراک دو درم سے تین درم تک **تیسری فصل** انوشدارو میں **انوشداروئے سادہ** معدہ اور اعضائے رئیسہ کو
قوت دیتی ہے ص گلاب کی پھول چھ درم ناگرموتھہ پانچ درم لونگ مصطگی تگر بالچھڑ ہر ایک تین درم الایچی چھوٹی الایچی بڑی
تالیسپتر جاوتری جائپھل دارچینی تخم زعفران ہر ایک دو درم آنولہ گٹھلی سے صاف کیا ہوا آدہ سیر قند سفید شہد خالص نصف
وزن سب دوائیوں کے آنولہ کو ایک رات دن دودہ میں بھگوئیں بعد اسکے دہوئیں اور تین پاؤ پانی میں جوش کریں کہ بھرا
ہو جاوے چھلنی میں چھانیں قند اور شہد کا قوام کرکے دوائیوں کو کوٹ چھانکر اس میں ملائیں اگر آنولہ آدہ سیر لیں زیادہ
لذیذ ہوتا ہے صاحب قرابادین قادری نے بجائے آنولہ بہی لکھی ہے مؤلف فرماتے ہیں کہ میننے ایک دفعہ آنولہ کی عوض امرود
کا مغز داخل کرکے تیار کی تھی قے دوری اور تقویت معدہ کے واسطے بہت فائدہ کیا اور نیز فرمایا ہے کہ ایک وقت مجکو قبض
زیادہ منظور تھا آنولہ کا مربا پیسکر آنولہ کی عوض شامل کیا تھا فوائد میں بے نظیر پایا اور نیز ایک دفعہ زرشک تین درم دونوں چینی
بسلوچن صندل گلاب میں پسا ہوا پوست ترنج عود سادج ہر ایک ایک درم زرنباد آدہا درم شربت انار شیریں آدہ پاؤ قند سفید
آملہ کا مربا گٹھلی دور کیا ہوا پاؤ سیر عوض شہد اور آملہ کے داخل کیا تھا اور نیز مصطگی وزن میں ایک درم کی شامل کی تھی اور
زرشک کا شیرہ گلاب میں پیس کر صاف کرکے شامل کیا تھا تقویت ہاضمہ واعضائے رئیسہ میں زیادہ مفید پایا - دیگر
**انوشداروئے سادہ** تالیف والد حکیم علویخاں صاحب معدہ اور آلات غذا کو قوت دیتی ہے طعام کو ہضم کرتی ہے ص
آنولہ گٹھلی سے صاف کیا ہوا دو مثقال طباشیر چینی سفید دہنیہ خشک پستہ کی باہر کا پوست ہر ایک تین مثقال گلاب کے پھول
پانچ مثقال ناگرموتھہ ساڑھے تین مثقال لونگ مصطگی تگر بالچھڑ ہر ایک تین درم الایچی چھوٹی الایچی بڑی تالیسپتر جاوتری جائفل
تخم زعفران پوست زرد ترنج بابونہ ہر ایک دو درم کوٹ چھانیں شہد خالص نبات سفید سہ چند دوائیوں کی لیکر قوام کرکے
دوائیوں کو اسمیں ملائیں خوراک ایک مثقال سے دو مثقال تک ایک نسخہ میں عود ہندی گاؤزبان ہر ایک تین درم
ہے دیگر **انوشداروئے جدواری** معدہ و دل وجگر کو قوت دیتی ہے اور قابض ہے ص آنولہ دس تولہ دودہ میں بھگو کر کپڑے
میں چھانیں قند سفید ایک سیر آدہ سیر گلاب میں ملاکر قوام کریں بالچھڑ گلاب کے پھول ہر ایک چھ ماشہ ناگرموتھہ جدوار مصطگی چھوٹی
الایچی کے دانے ہر ایک ایک درم طباشیر ترنج کا پوست ہر ایک چار درم کاسنی کے بیج خرفہ مقشر زرشک ہر ایک سات ماشہ
زرشک کا شیرہ تھوڑے گلاب میں نکالکر داخل کریں اگر چاہیں تو قدرے عنبر اور زعفران اور مشک بھی زیادہ کریں +
**انوشداروئے لولوی** - معمول حکیم بقاخاں اعضائے رئیسہ معدہ کو قوت دیتی ہے طعام کو ہضم کرتی ہے بھوک لگاتی
ہے مجربات سے ہے ص جدوار خطائی عنبر اشہب مشک خالص ہر ایک ایک درم موتی بے سوراخ کہربا شمعی
مرجان تیزپات زرنباد تالیسپتر چھوٹی الایچی کے دانے مصطگی عود خام تگر دارچینی قرنفل بہمن صندل سفید جاوتری بالچھڑ لونگ
سنبل الطیب ابریشم ہر ایک دو درم ابریشم کترا ہوا گاؤزبان کے پھول پودینہ خشک ہر ایک تین درم گلاب کے پھول ناگرموتھہ ہر ایک
چار درم نیلوفر کے پھول زرشک طباشیر زعفران ہر ایک پانچ درم چاندی کی ورق سو عدد آملہ مقشر پچاس عدد شہد خالص قند سفید

نصفا نصف مجموعہ سہ چند دوائیوں کی بدستور تیار کریں انوشدارو ی لولوی دیگر تالیف عمدۃ الاطبا حکیم محمد رضا خاں ولد حکیم سلیمان
ص گلاب کے پھول چھ درم ناگر موتھہ چار درم لونگ مصطگی بڑی الائچی تگر چھوٹی الائچی کی دانے ہر ایک دو درم جاوتری تج جائفل
بالچھڑ تالیسپتر گل مختوم بسد جلا ہوا سونف پستہ کی باہر کا پوست ہر ایک ڈیڑھ درم زعفران تیزپات بنسلوچن موتی بن بندھے دھنیہ
خشک بھوسی اوتارا ہوا ابریشم کترا ہوا پوست زرد اترج گاوزبان کے پھول بلی لوٹن ہر ایک ڈھائی درم عنبر اشہب چاندی کی
ورق ہر ایک دو درم مشک خالص سونے کے ورق ہر یک یک درم آملہ کا شیرہ آدہ سیر سیب شیریں کا پانی پچاس مثقال شہد
خالص قند سفید نصفا نصف سہ چند سب دوائیوں کی بدستور مرتب کریں خوراک ایک مثقال قبل طعام یا بعد طعام کی تناول کریں
انوشدارو ی لولوی مجربات حکیم احمد ولد حکیم سلیمان جو تصرف کہ حکیم علویخاں صاحب نے اس نسخہ میں کیا ہے اور ان کے تجربہ میں آیا ہے اور
نافع پایا ہے یہ ہی ص موتی بلا سوراخ کے بسد یشب سبز ناگر موتھہ مصطگی اذخر کی بنسلوچن سفید خرفہ سیاہ تیزپات گل ارمنی بالچھڑ
ابریشم کترا ہوا گلاب کے پھول ہر ایک دو مثقال عود قماری خام ساڑھے تین مثقال زعفران ایک مثقال سونے کے ورق چاندی کے ورق
عنبر اشہب ہر ایک آدہ مثقال آملہ کا شیرہ تیس مثقال قند سفید شہد خالص نصفا نصف اول آملہ کو ایک رات دن دودہ میں بھگوئیں
پھر گرم پانی سے دہو کر خالص پانی میں جوش کریں کہ بھرا ہو جاوے پھر چھانکر شہد اور قند کا قوام کر کے دوائیوں کو کوٹ چھانکر اسمیں
ملائیں ایک نسخہ میں عنبر اشہب ایک مثقال ہے اور قند اور شہد سہ چند دوائیوں کی ہی اور لکھا ہے کہ آملہ کو گرم پانی کی دہونی
کے بعد گلاب میں جوش کریں کہ گل جاوے چھانکر شہد اور قند کا قوام کر کے دوائیوں کو اسمیں بدستور مقرر ملائیں دیگر حکیم
مومن نے نواب حکیم محمد باقر کی بیاض مجربات سے نقل کیا ہے اور لکھا ہے کہ یہ نسخہ سب انوشدارو ے لولوی کے نسخوں سے
بہتر ہے اور اکثر تجربہ میں آیا ہے اعضای رئیسہ معدہ و بدن کو قوت دیتا ہے نقاہت کو دور کرتا ہے بھوک لگاتا ہے ص
بنسلوچن ابریشم کترا ہوا مصطگی زعفران بالچھڑ موتی بن بندھی ہوئی کہربا گلاب کے پھول ہر ایک تین مثقال یاقوت رمانی
ریوند خطائی تگر سعد کوفی عود ہندی اذخر کی صندل سفید پوست زرد اترج تیزپات بسد یشب بلی لوٹن کہیج درونج عقربی
چھوٹی الائچی کے دانے زرشک عنبر اشہب سونے کے ورق چاندی کے ورق ہر ایک دو مثقال مشک خالص ایک مثقال آملہ
نوے مثقال گلاب ڈھائی سیر مینہہ کی پانی میں جوش کریں کہ گل جاوے چھلنی میں چھانیں سب دوائیوں کی
ڈیڑھ وزن قند سفید برابر شہد خالص لیکر قوام کریں جب قوام ہو جاوے دوائیوں کو اسمیں ملائیں دوسرے نسخہ حکیم محمد باقر
میں کہ معمول میں حکیم محمد حسین ولد مشار الیہ کے تھا عنبر اشہب تین مثقال اور مشک طلائی دو مثقال اور آملہ ساٹھ مثقال لکھا ہے
اور بسد اور بادرنجبویہ کہیج کی جگہہ مرجان اور بادرنجبویہ ہے اور صندل سفید نہیں ہے اور باقی ادویہ بدستور ہیں اور لکھا ہے کہ آملہ کو
گلاب اور عرق بید مشک میں جوش کریں اور چھلنی میں چھانیں قند اور شہد داخل کریں بعد اسکے عنبر کو اسمیں حل کریں بعد اسکے
مشک اور زعفران بعد اسکے ورقوں کو داخل کریں پھر باقی اجزا کو شامل کریں دیگر یہ نسخہ سردہے حکیم صاحب موصوف کی تالیف
سے ہے اور انکی والد معزی الیہ کے معمول سے ہے ص ابریشم کترا ہوا بنسلوچن گاوزبان کے پھول گلاب کے پھول موتی بن بندھے ہوئے
عنبر اشہب سونے کے ورق چاندی کے ورق کہربای شمعی [illegible] سفید زرشک ہر ایک تین مثقال یشب سبز مرجان ریوند چینی
ہر ایک دو مثقال یاقوت رمانی زعفران بلی لوٹن کہیج [illegible] مصطگی ہر ایک ایک مثقال تگر ناگ [illegible] چھوٹی الائچی کے دانے درونج
عقربی پوست [illegible] اترج اذخر کی تیزپات [illegible] ایک ڈیڑھ مثقال [illegible] ہندی [illegible] عود [illegible] ہر ایک [illegible] آملہ گٹھلی سے پاک کیا ہوا
ساٹھ مثقال [illegible] سب دوائیوں کی برابر لیں [illegible] قوام [illegible] دوائیوں کو اسمیں ملا [illegible] خوراک ایک مثقال سے دو درم تک

دیگر حکیم معتمد الملک سید علوی خاں کی تالیفات سے ہے اعضائے رئیسہ و معدہ کو قوت دیتی ہے آنکھ کے نور کو زیادہ کرتی ہے امعا اور معدہ کی طرف مواد کے گرنے کو روکتی ہے اخلاط کو تعفن سے محفوظ رکھتی ہے سودا کو روح میں ملنے نہیں دیتی علیہ سودا کو دور کرتی ہے باہ کو قوت دیتی ہے معدہ اور امعا اور دماغ اور اعصاب کے رطوبات کو خشک کرتی ہے ہاضم ہے بھوک لگاتی ہے مونہہ میں خوشبو پیدا کرتی ہے فرح اور سرور لاتی ہے ضعف دماغ و مالیخولیا اور تمام امراض سوداوی کو دفع کرتی ہے اور نیز اسکے بہت کچھ منافع ہیں اور مجرب ہے صو گلاب کے پھول چار مثقال موتی بن بندھے ہوئے یشب سبز بسد جلا ہوا کہربای شمعی ہر ایک دو مثقال بہمن سفید تیز پات پستہ کے باہر کا پوست پوست زرد اترج فادزہر معدنی خطائی گل ارمنی دھوئی ہوئی گل داغستانی ابریشم کترا ہوا صندل سفید بہمن سفید بہمن سرخ ستاقل مصری خولنجان ہر ایک تین مثقال ناگرموتہہ چھوٹی الایچی کی دانے تالیس پترا پیپر ہر ایک ڈیڑھ مثقال زرشک سات مثقال ترفہ سیاہ چار مثقال عنبر اشہب سونا حل کیا ہوا ہر ایک دو مثقال زعفران چاندی کے ورق حل کئے ہوئے ہر ایک ایک مثقال شیر آملہ پچہتر مثقال قند شہد خالص مصری سہ چند سب دوائیوں کے یعنی ہر ایک برابر دوائیوں کے آنولہ کو ایک رات دن گاے کے دودہ میں بھگو کر دہوئیں پھر زرشک کے ساتھ ساڑھے چار سیر پانی میں جوش کریں جب ڈیڑھ سیر پانی باقی رہے صاف کرکے قند و شہد و مصری کو گلاب میں گھول کر ملایم آنچ پر پکاویں اور کف اوتارتے جائیں جب کف آنے موقوف ہو جائیں صاف کرکے آملہ کے مطبوخ میں داخل کرکے قوام میں لائیں اور دوائیوں کو بدستور مقرر ملا کر معجون تیار کریں خوراک ایک مثقال سے دو مثقال تک دیگر انوشدارو لولوی یہ بھی حکیم صاحب موصوف کے اختراع سے ہے صو موتی بن بندھے ہوئے یاقوت رمانی یشب کافوری عقیق یمانی بسد جلا ہوا مرجان قرمزی زمرد کہنہ فادزہر معدنی سونے کے ورق چاندی کے ورق عنبر اشہب کہربای شمعی شگوفہ اذخر ہر ایک چار دانگ گلاب کے پھول ناگرموتہہ پستہ کے باہر کا مغز پوست زرد اترج منسلوچن صندل سفید گل مختوم گل ارمنی ابریشم کترا ہوا تیز پات چھوٹی الایچی کے دانے ہر ایک ایک مثقال شیر آملہ بیس مثقال امرود کا پانی ہر ایک چالیس مثقال مصری شہد خالص ہر ایک پچاس مثقال اسکے تیار کرنے کا یہ طریقہ ہے کہ شیر آملہ کو آدہ سیر گلاب میں پکاویں کہ گل جاوے پس صاف کرکے ثفل کو دور کریں اور امرود کا پانی بھی کا پانی مصری و شہد قدری پانی میں ملا کر جوش کریں اور کف اتارتے جائیں پھر آملہ کی جوشاندہ میں داخل کرکے قوام کریں جواہر فادزہر اور کہربا کو گلاب میں باریک کریں اور سونے اور چاندی کو حل کریں اور باقی دوائیوں کو کوٹ چھانکر پھر سب کو قوام میں ملا کر معجون تیار کریں خوراک دو درم سے تین درم تک دیگر معدہ اور دل کو قوت دیتی ہے دوار کو فائدہ کرتی ہے صو عنبر اشہب ایک مثقال تگر ناگرموتہہ بالچھڑ بہمین عود خام پستہ کے باہر کا پوست ترنج کابلی ہیڑ زرنباد لونگ چھوٹی الایچی کے دانے مصطگی دارچینی مشک طرامشیع ہر ایک دو مثقال گلاب کے پھول ہیڑ سیاہ زعفران اسطوخودوس ابریشم کترا ہوا موتی بن بندھے ہوئے ہر ایک تین مثقال زرشک مصفی پانچ مثقال آملہ مصفی شیر میں پرورده کیا ہوا چالیس مثقال سونے کے ورق سو عدد شہد خالص قند سفید نصفا نصف یعنی دونوں سہ چند دوائیوں کے بدستور مقرر تیار کرکے عمل میں لائیں مفتاح المجربات میں گلاب کے پھول و ہیڑ سیاہ دو دو مثقال اور مصطگی تین مثقال لکھی ہے اور باقی ادویہ بدستور ہیں دیگر تالیف حکیم علوی خاں اعضای رئیسہ اور معدہ کو قوت دیتی ہے سوداوی مزاج کی اصلاح کرتی ہے صو آملہ پرورده تیس مثقال تالیس پترا تگر چھوٹی الایچی کے دانے جائفل چاندی زعفران ہر ایک سات ماشہ ترفہ چودہ ماشہ گلاب کے پھول ۱۲ ماشہ ناگرموتہہ پانچ ماشہ گاؤزبان کے پھول ۷ ماشہ موتی بن بندھے کے ساتھ چار ماشہ قند سفید سہ چند قوام کرکے دوائیوں کو اسمیں ملاویں خوراک ۲ درم دیگر تالیف حکیم [illegible] کا [illegible] خاں اکثر مزاجوں کو موافق ہے اسہال اور [illegible]

اسہال میں معمول ہے ص تیز آملہ دس مثقال قند سفید دو چند شربت [illegible] مشک یک [illegible] گلاب آدھ سیر میں قوام کرکے عود ہندی پستہ
کی باہر کا پوست مصطگی ہر ایک ساڑھے تین ماشہ گلاب کے پھول گاؤزبان کے پھول ترنج کا پوست ہبلوجین کہربائے شمعی یشب سفید
ہر ایک ساڑھے چار ماشہ خرفہ سیاہ سات ماشہ موتی بن بندھے ہوئے ایک مثقال صندل سفید گلاب میں گھسا ہوا ساڑھے تین
ماشہ سماق کا پانی لیموی کاغذی کا پانی ہر ایک پانچ درم عنبر اشہب پونے دو ماشہ چاندی کے ورق ساڑھے چار ماشہ بطریق
معمول مرکب کریں اور چینی کے برتن میں رکھدیں خوراک تین درم سے چار درم تک بدرقہ مناسبہ کے ساتھ عمل میں لائیں **انوشدارو مقوی**
**جگر** استسقا و سوء القنیہ میں معمول ہے ص گلاب کے پھول ناگرموتھ مرچ لونگ تگر حب بلسان بالچھڑ ریوند چینی مصطگی تالیسپتر جاوتری رینبا
جائیفل سونٹھ تیزپات اذخر مکی ہر ایک دو مثقال گل غافث دو درم دار چینی تین مثقال فوہ ایک درم آملہ آٹھ درم کوٹ چھانکر روغن
بلسان سے چکنا کریں اور سب دوائیوں کی برابر گلقند اور دو چند شہد لیں اور بدستور تیار کریں خوراک دو درم **انوشدارو ی**
**قابض** اسہال معدی و معوی و زلق الامعا کو نافع ہے سوہضم کو دفع کرتی ہے اور بکثرت عمل میں آتی ہے ص ناگرموتھ ڈھائی تولہ پستہ
کی باہر کا پوست زرشک تگ صندل سفید گلاب میں گھسا ہوا خرفہ سیاہ گاؤزبان دھنیہ خشک بھوسی اوتارا ہوا ہبلوجین لونگ ہر ایک
ڈیڑھ تولہ گلاب کے پھول مصطگی ہر ایک تین تولہ دار چینی بالچھڑ تالیسپتر الائچی چھوٹی چھڑیلہ مشک خالص زعفران عنبر اشہب گلنار فارسی
اقاقیا ہر ایک ایک تولہ سیب جلی ہوئی تیزپات فرنجمشک رال مغز بیلگری کیکر کا گوند نشاستہ سفید دانہ مویز ہر ایک ڈیڑھ تولہ آملہ
گٹھلی سے صاف کیا ہوا چالیس تولہ بسد ڈیڑھ تولہ جائیفل جاوتری ہر ایک دو ماشہ الائچی بڑی تین ماشہ عسل خالص آدھ سیر گلاب
ایک شیشہ نبات سفید ڈیڑھ سیر **چوتھی فصل** – انکبابات میں۔ انکباب وہ ہے کہ دوائیوں کو جوش دیکر اسکے انجروں میں
سر نہوڑا کر بہپارہ لیویں **انکباب** دردسر گرم و سرسام گرم اور بیخوابی کو نافع ہے ص کدو کی ٹکڑیاں کاہو کی بیج بنفشہ گلاب کے پھول
جو چھلے ہوئے خطمی کی شاخ اور پتے نیلوفر کے پھول بید کی پتی کھیرے کے ٹکڑے تیزک کے بیج کاہو کی سبز کاسنی تازہ خرفہ کی پتی دھنیہ
گل بستان افروز شاہترہ پوست کے ڈوڈے خشخاش کے بیج جو ان میں سے بہم ہوسکے بقدر حاجت لیکر پانی میں جوش کریں اور
قدرے روغن گل یا روغن بنفشہ یا روغن نیلوفر ملاکر انکباب کریں یعنی اسکے انجروں پر سر نہوڑائیں دیگر دماغ کے سرد مرضوں اور کان کے
درد کو کہ جو سردی سے ہو مفید ہے مواد کے تحلیل کرنے کے واسطے بعد تنقیہ کے عمل میں آتا ہے ص اکلیل الملک بابونہ میتھی خام زوفاء
خشک افسنتین اسطوخودوس اذخر مکی سونف کی جڑ کرفس کی جڑ ترنج کا پوست ریحان کے پتے سداب کے پتے عاقرقرحا ابنار عشبہ مغربی
غار کے پتے حرمل صعتر فارسی برنجاسف نانخواہ درمنہ مرزنجوش قیصوم پرسیاوشان سویہ کے بیج حاشا فودنج ارمنی جو کچھ ان میں سے مناسب
جانیں جوش دیکر انکباب کریں **انکباب** سدہ کو کھولتا ہے زکام کو فائدہ کرتا ہے ص گیہوں کی بھوسی سرکہ میں جوش کرکے سر کو اسکے
انجروں پر جھکائیں **انکباب** طرفہ کو نافع ہے ص سرکہ گلاب مساوی آپس میں ملاکر جوش کریں اور اسکے انجرے آنکھ کو پہنچائیں
**انکباب** شب کوری کے واسطے مفید ہے ص بکری کا جگر کسیقدر سونف اور پیپل کے ساتھ دیگ میں ڈالکر پانی میں پکائیں اور سر اسکے
انجروں پر جھکائیں **انکباب** کان کے گرم درد کے واسطے مجرب ہے ص نکوہ خطمی کے پھول گلاب کے پھول پوست کے ڈوڈے ہر ایک ایک تولہ
گائے کے دودھ میں جوش کرکے اسکے انجرے کان کو پہنچاویں دیگر کان کے درد کو نفع کرتا ہے ص بنفشہ کے پھول گلاب کے پھول خطمی کے
پھول نکوہ نیلوفر کے پھول بید کی پتی ہر ایک دو تولہ کوکنار چھ ماشہ پانی میں جوش کرکے کان کو اس کی طرف انجرے پہنچائیں کبھی دھنیہ
خشک کاہو کے بیج جو چھلے ہوئے نیلوفر کے پھول بید کے پتوں کی عوض داخل کرتے ہیں اور جس وقت درد کی تسکین زیادہ اور تبرید
منظور ہو تو کا[illegible] اجو[illegible] خراسانی زیادہ کریں اور جس وقت تحلیل زیادہ مطلوب ہو بابونہ اور اکلیل الملک لائیں **انکباب**

پھنسیوں کو پکاتا ہے زخم سے سبل کو پاک کرتا ہے ص نسخہ دیگر میتھی کے بیج سویہ کے بیج بابونہ اکلیل الملک خیرو کے پھول تخم ہر ایک ایک تولہ نیب کی پتی پانچ تولہ جوش دیکر بھپارہ دیں انکباب کان کے درد سرد اور ورم سرد کو فائدہ کرتا ہے ص بابونہ افسنتین اکلیل الملک ہر ایک ایک تولہ آدھ سیر گائے کے دودھ میں جوش کرکے اسکے ابخروں پر انکباب کریں کبھی بابونہ کی عوض خطمی کے پھول لیتے ہیں انکباب نفع ... سماعت بلغمی کو بعد تنقیہ دماغ کے مفید ہے ص سداب صعتر افسنتین سرکہ اور زیت اور پانی میں پکائیں اور انکے ذریعہ سے بخارات کان کو پہنچائیں ... دوسری میں پودینہ مرزنجوش بجائے سرکہ اور زیت کے شامل کرتے ہیں۔

خناق دموی و صفراوی کو انتہا میں جس وقت کہ سخت ہو نافع ہے ص خبازی کی پتی دھنیہ سبز بنفشہ کی پتی اکلیل الملک تخم مساوی لیکر جوش کریں اور مونہہ کھولکر اسکے مقابل میں بیٹھیں کہ بخار اسکے حلق کو پہنچیں اور ورم تحلیل ہو دیگر خطمی کے پھول بابونہ تخم سرکہ میں جوش کرکے روغن گل داخل کرکے بخار اسکے لیں دیگر انتہا میں تحلیل کے واسطے معمول ہے ص نیب کا پوست تخم جوش کرکے بخار اسکے لیں انکباب درد پسلی کیواسطے مفید ہے ص سرس کی پتی سنبھالو کی پتی کرنجوہ کی پتی سہجنہ کی پتی جوش دیکر انکباب کریں پانچویں **فصل** آبزن کے نسخوں میں۔ کسی بڑے برتن میں دوائیوں کو جوش دے کر بیمار کو اسمیں بٹھلائیں تو اسے آبزن کہتے ہیں **آبزن** علویخاں بعد تنقیہ کے فالج اور استرخا کے واسطے مجرب ہے کئی مرتبہ تجربہ میں آیا ہے ص کرب کا پانی بیس من تبریزی اگر موجود نہ ہو تو خالص پانی لیں اور اسمیں بابونہ کے پھول اکلیل الملک مرزنجوش غار کی پتی اذخر کی نارنج کی پتی اسطوخودوس سوسن کی جڑ بہار نارنج اقاقیا چنبیلی کے پھول نمام بچھ ترکی پودینہ جنگلی پودینہ پہاڑی پودینہ ہندی بھٹ کٹیا صنوبر کی پتی صنوبر کی جڑ کا پوست عشبہ مغربی سداب کی پتی چوب چینی ہر ایک دو اوقیہ ڈالکر جوش کریں کہ تہائی پانی جل جاوے صاف کرکے پانی کے برابر روغن زیتون داخل کرکے بجو یا خرگوش زندہ کو اسمیں ڈالکر جوش کریں کہ پھر اہو جائے اس پانی میں بیمار کو بٹھلائیں **آبزن**۔ بقیہ مادہ فالج کی تحلیل کرنے میں معمول ہے ص بھیڑیہ کا بچہ نر چار مہینہ کا کوا سیاہ تین عدد مینڈک جنگلی بڑے دس عدد اکلیل الملک بابونہ کی پھول گل عاشقانہ بابونہ اجواین خراسانی ہر ایک نو تولہ تخم دس تولہ پانی میں جوش کرکے روغن کوٹ نصف وزن روغن آجر تہائی وزن اضافہ کرکے کام میں لائیں **آبزن** علویخاں تشنج امتلائی کے واسطے تنقیہ کے بعد مجربات سے ہے ص سرخیاسف کی لکڑی دیھول غار کی پتی ترنج کی پتی بہار نارنج بابونہ اکلیل الملک مرزنجوش تمام اسطوخودوس اقحوان صعتر فارسی شیح ارمنی اندراین کا بیج عشبہ مغربی ہر ایک تین کف گیر بہت سے پانی میں جوش کریں کہ پھر اہو جاوے خرگوش یا لومڑی زندہ کے ہاتھ اور پاؤں باندھکر اسمیں ڈالیں جب گلجاوے تو روغن زیت اور شبت ہر ایک ایک سیر اضافہ کریں پہلے اعضای ماؤفہ کو اسکے ابخروں پر رکھیں کہ پسینہ آوے پھر آبزن کریں اور اسکے پھوگ کو گرم گرم باندھیں صبح و شام تین روز برابر استعمال کریں اور ہر روز دوائیں نئی معہ روغن زیت کے استعمال میں لائیں **آبزن** جو تشنج کہ خشکی سے ہوتا ہے اسکو نافع ہے ص خطمی کے بیج خبازی کے بیج خطمی کے پھول گلاب کے پھول بنفشہ کے پھول ہر ایک پانچ مثقال تخم کے بیج کدو کے بیج یا کدو کے ٹکڑے کھیرے کے ٹکڑے بید سادہ کے پتے خبازی کے پتے خطمی کے پتے ہر ایک دس مثقال جو چھلے ہوئے دو کف پانی میں جوش کرکے صاف کرکے آبزن کریں اور بعد نکلنے کے پاؤں کا روغن یا روغن بنفشہ یا بادام بدن پر ملیں اطبا ہند کے نزدیک بکری کے دودھ یا گائے کے دودھ یا تلوں کے تیل سے آبزن کرنا تشنج یبسی کیواسطے نافع ہے **آبزن** قولنج کو فائدہ کرتا ہے گردہ کے درد کو دور کرتا ہے بند پیشاب کو کھولتا ہے ص بابونہ اکلیل الملک خطمی کے پھول گوکھرو پرسیاوشاں پودینہ خشک اونٹ کٹارا کے بیج سویہ کے بیج ہر ایک دو تولہ کلتھی دہ پاؤ سونف کی جڑ کا پوست چار تولہ میتھی کے بیج بنفشہ کے پھول دو دو تولہ تخم

کے پھول چنے سیاہ ہر ایک آدھ پاؤ خربوزہ کے بیج ایک تولہ سداب کی پتی زیرہ سیاہ کرفس کے بیج ہر ایک ایک تولہ جوش دیکر آبزن
کریں آبزن درد بواسیر کو مانع ہے ۵ بھنگ کی پتی پوست کے ڈوڈے ہر ایک تین تولہ کوٹ کر دو سیر گائے کے دودھ میں جوش
کریں کہ گل جاوے اول تو اس سے انکباب کریں پھر صاف کرکے اُسمیں بیٹھیں پانی بھی بقدر مناسب دودھ کے ساتھ اضافہ کر سکتے ہیں
جو الگ کو جوش کرکے صاف کرنا اور اُسمیں بیٹھنا بھی درد بواسیر کو دفع کرتا ہے بند پیشاب کو کھولتا ہے آبزن گردہ کے ورم گرم
اور سرد کو نفع کرتا ہے ۵ اکلیل الملک بابونہ گیہوں کی بھوسی جو چھلے ہوئے ملوہ خطمی کے بیج نیمکوفتہ پانی میں جوش دیکر آبزن
کریں آبزن سنگ گردہ و مثانہ کو ریزہ ریزہ کرتا ہے پیشاب کو جاری کرتا ہے ۵ بابونہ گلاب کے پھول اکلیل الملک ہر ایک
دس درم خربوزہ کا خشک پوست پرسیاوشاں کلتھی نیمکوفتہ ہر ایک سات درم اشنان سوسن کی جڑ سونف کی جڑ ہر ایک پانچدرم
کا کنج میتھی ہر ایک چار درم برنجاسف بنفشہ کے پھول ہر ایک تین درم دو قو نیلوفر کے پھول ہلیون کی جڑ ہر ایک دو مثقال دس
سیر پانی میں جوش کریں جبکہ نصف باقی رہے حمام میں ایک طشت پر کرکے اُسمیں بیٹھیں اور نطول کریں یعنی تریڑا دیں جب
اُسسے باہر نکلیں روغن عقرب دو تین قطرہ احلیل میں ٹپکاویں آبزن بند پیشاب کو کھولتا ہے ۵ ملوکھطمی کے پھول بنفشہ کے
پھول پرسیاوشاں گوکھرو ہر ایک دو تولہ بنفشہ اکلیل الملک سویہ کے بیج کرفس کے بیج میتھی ہر ایک ایک تولہ کسم کے پھول ٹیسو کے پھول
ہر ایک چار تولہ خبازی کے بیج دو تولہ کلتھی ایک تولہ بابونہ کے پھول دو تولہ گیہوں کی بھوسی چار تولہ سب کو دس سیر پانی میں
جوش کریں جبکہ تیسرا حصہ باقی رہے اُس میں بیٹھیں آبزن رحم کے ورموں کو نافع ہے ۵ خطمی کے پھول نیلوفر کے پھول خطمی
کے تازے پتے جو چھلے ہوئے گیہوں کی بھوسی خربوزہ کی بیج اکلیل الملک بابونہ کی پھول خطمی کے بیج کرنب تازہ مکو تازہ کاسنی
کے تازے پتے شلغم تازہ مع پتوں کے ہر ایک بقدر ضرورت لیکر تیس یا چالیس سیر پانی میں جوش کریں کہ ٹھہرا ہو جاوے ہاتھ سے
خوب ملکر صاف کریں اور نیمگرم میں بیٹھیں اور کسیقدر لوٹے میں کرکے دور سے ورم کی جگہ فاصلہ سے تریڑا دیں اور انحطاط کے دنوں
میں السی حلبہ چقندر سویہ بھی زیادہ کرتے ہیں اور آبزن سے نکلنے کے بعد روغن حنا یا روغن شبت اگر کوئی مانع نہ ہو ملیں آبزن
حیض کو بند کرتا ہے اول قرص کہربا اور رب مورد کھائیں بعد اسکے بڑی مائیں جوز السرو انار کا پوست نیمکوفتہ ہر ایک تین درم
پھٹکری مازو کچلا ہوا گلنار ہر ایک پانچدرم گلاب کے پھول مورد کی پتی ہر ایک دس درم دس سیر پانی میں جوش کریں کہ پانچ
سیر باقی رہے ایک طشت میں ڈالکر اُسمیں بیٹھیں اور پٹرو پھر کئی مرتبہ اُسے پانی سے دھاریں اور شاخیں خالی عورت کی چھاتیوں کے
نیچے کھچوائیں مادہ کے جذب کے واسطے کام میں لاتے ہیں آبزن تپ دق میں مستعمل ہے ۵ نیلوفر کے پھول بنفشہ کے پھول خشخاش
کا پوست جو چھلے ہوئے خطمی کے بیج کاسنی کے پتے بید کے پتے خبازی کے پتے کدو کے ٹکڑے کھیرے کے ٹکڑے کاہو کے تخم خرفہ
پالک کے پتے ان سب کو یا جو کچھ ان میں سے بہم ہو سکے پانی میں جوش کریں اور بیمار کو اُسمیں بٹھلائیں بیمار کا سر پانی سے باہر رہے اور پانی
نیمگرم ہو اور بعد نکلنے کے وہ روغن جسمیں ترطیب ہو ملنا ضرور ہے مثل روغن کدو و روغن خشخاش کے اور نیز ان روغنوں کو ناک اور
کان میں ڈالیں اطبای ہند کے نزدیک بکری کے دودھ یا گائے کے دودھ سے آبزن کرنا اور بدن کو اُس سے دلک کرنا مفید ہے +

## باب الباء الموحدہ

اس باب میں تین فصلیں ہیں پہلی فصل میں پاشویوں کا بیان پاشویہ درد سر اور سرسام اور جمیع آلام دماغی کو بسبب جذب
کرنے مواد کے نیچے کی طرف نافع ہے اور نیز بسبب کھولنے مسام کے اور بہانے پسینہ کے اور کھینچنے حرارت کے ظاہر کی طرف بہوں کو
آخر نوبت میں نفع پہنچاتا ہے استعمال پاشویہ کا عین شدت تپ میں کہ فرط الحرارت ہو نہ چاہئے [illegible] پانی کی تپ کی گرمی کو

بڑھاتی ہے اگر ضرورت ہو یعنی سرسام وغیرہ حادث ہونیکا خوف ہو نیم گرم پانی مائل بسردی سے پاشویہ کریں پاشویہ کے استعمال کے وقت ایک چادر درمیان پانی اور مریض کے مونہہ کے روکیں تاکہ ابخرے دماغ کو نہ پہنچیں اور اصل پاشویہ میں نیم گرم پانی ہی مگر واسطے قوت تاثیر اور تقویت جذب اور جلد کے وبلا کرنیکے اور دوائیں بھی اضافہ کیجاتی ہیں مثلاً اگر مادہ گرم ہو مثل بنفشہ کے پھول اور نیلوفر کے پھول اور مانند ان کے اور اگر مادہ سرد ہو مثل بابونہ واکلیل الملک اور مثل انکے زیادہ کرتے ہیں اور طریقہ اسکا یہ ہے کہ دوائیوں کو بہت سے پانی میں جوش کریں صاف کرکے برتن میں رکھیں اور دونو پاؤں اسمیں رکھیں اور پنڈلیوں کو اوپر سے نیچے کی طرف ملیں اور جبتک اچھا معلوم ہو اور طبیعت برداشت کرے دونو پاؤں اسمیں رکھیں اور ابھی تک کہ تھوڑی گرمی پانی میں باقی ہو دونوں پاؤں اس سے نکال کر رومال سے خشک کرکے چادر میں پوشیدہ کریں خصوصاً سرد ہوا میں اور احسن یہ ہے کہ برتن اتنا بڑا ہو کہ اسمیں دونوں پاؤں زانو تک غرق رہیں اور تکرار عمل کی حسب حاجت کرنی چاہیئے اور جب بعد پاشویہ کے دونوں پاؤں واسطے جذب مواد کے باندہیں اور پھر کھولیں واجب ہے کہ وقت کھولنے کے پانوں پہلے گرم پانی میں رکھیں تاکہ ابخرہ منجذبہ اوپر کی جانب نہ چڑہیں اور دفعتہً پنڈلیاں نہ کھولیں اور ابتدا قدم کی طرف سے کریں بخلاف بندہنے کے اور جسوقت کہ حاجت پاشویہ اور شاخیں کھینچنے کی ایک وقت میں ضرور ہو تو اول شاخیں بدون پچھنوں کی لگادیں بعد اسکے پاشویہ کریں تاکہ ابخرے کہ بسبب شاخیں لگانیکے نیچے کی طرف جذب ہوئے ہوں پاشویہ سے تحلیل ہو جاویں اور پھر دماغ کو نہ چڑہیں اطباء کا قول ہے کہ جیسے دماغ کو پاؤں سے شرکت ہے دل کو ہاتوں سے شرکت ہے جیسے کہ واسطے جذب کرنے بخار کے دماغ سے اسفل کا پاشویہ کرتے ہیں ایسے ہی واسطے جذب کرنے بخار کے قلب سے ہاتھوں کو بھی دہوتے ہیں جیسے واسطے ترطیب اور تبرید دماغ اور دفع کرنے بیخوابی کے پانوں کی تلوؤں پر تیل ملتی ہیں اور طلا کرتے ہیں ایسے ہی واسطے دفع کرنے دل کی حرارت کی ہاتھوں کی ہتھیلیوں پر صندل وکافور اور مہندی وغیرہ ملتے ہیں اور طلا کرتے ہیں پس اگر ہاتوں کو بھی اس پانی میں رکھیں بخار کو دل سے جذب کرتا ہے پاشویہ سرد دماغ کی گرم مرضوں میں مستعمل ہے ص مکوہ بنفشہ کے پھول خطمی کے پھول ----- نیلوفر کے پھول ہر ایک ایک دام گیہوں کی بھوسی چار دام بیری کے پتے پاؤسیر دس سیر پانی میں جوش کریں جب تیسرا حصہ پانی باقی رہے صاف کرکے پاشویہ کریں کبھی گیہوں کی بھوسی کی جگہ جو چھلے ہوئے داخل کرتے ہیں اگر زیادہ تبرید مطلوب ہو خرفہ کی پتی گلاب کے پھول کاہو یا لک کی تخم کدو کی ٹکڑے اضافہ کرتے ہیں پاشویہ گرم سر کے درد سر کو مفید ہے علاج الامراض سے منقول ہے ص بابونہ کے پھول اکلیل الملک خطمی گوزوفا حاشا رائی کہانیکا نمک گیہوں کی بھوسی بدستور مشہور پاشویہ کریں اگر چوب چینی یا عشبہ مغربی حسب حاجت اضافہ کریں زیادہ تر قوی ہوگا دیگر کل دماغ کے سرد مرضوں کو نافع ہے اور معمول ہے ص بابونہ کے پھول مرزنجوش نکوسویہ کی پتی ہر ایک دس درم گیہوں کی بھوسی ۲۰ درم بدستور پاشویہ کریں کبھی اکلیل الملک اور بادرنجبویہ اور سداب کی پتی جو ان میں سے مناسب جانیں اضافہ کریں

## دوسری فصل

بخورات میں بخورات جمع بخور کی ہے اور بخور دہونی کو کہتے ہیں بخور۔ درد سر گرم مادی کیواسطے نافع ہے بعد تنقیہ کے کام میں آتا ہے ص بنفشہ کے پھول خطمی کے پتے جو چھلے ہوئے کٹے ہوئے نیلوفر کے پھول کدو کے ٹکڑے بابونہ سب دوائیوں کو پانی میں پکا کر ایک طشت میں رکھکر روغن بنفشہ و روغن گل اسمیں ملا کر بیمار ایک چادر اپنے روبرو لٹکے اور سر مقابل ابخروں کے رکھے اور پانی کو ہلاتا رہے کہ ابخرہ اسکے دماغ کو پہنچیں ایک دن میں دو تین دفعہ یہ عمل کریں اور اطراف کو پاشویہ سے دہوئیں بخور۔ سر کے درد سرد مادی کو نافع ہے اور تنقیہ کو بھی مفید ہے ص دونا مروا پودینہ بابونہ اکلیل الملک قیصوم سویا شیح نمام غار کی پتی دوائیوں کو پکا کر بدستور عمل کریں اور سر پر دہرنا بھی ان دوائیوں کا فائدہ بخشتا ہے بخور۔ واسطے اوجاع سبتی اور اکثر سر کے درد کی قسموں کو نافع ہے

سپند ورکو خشک کاغذ پر اس طرح ملیں کہ کاغذ سرخ ہوجاوے فیتلہ بنا کر آگ میں سلگا کر جس طرف درد ہو دہونی دیں اگر
تمام سر میں درد ہو تو ناک کے دونوں سوراخوں میں دہونی دیں بخور سرسام بلغمی کو فائدہ بخشتا ہے چاہیے کہ تیسرے دن تجویز کریں ھو
سونف مرزنجوش بابونہ حاشا فودنج مساوی سرکہ میں پکا کر ناک کے نزدیک رکھیں اخلاط کو قطع کرتا ہے بخور واسطے فالج اور تشنج رطب
کے مفید ہے ھو لہسن خام سونٹھ ہر ایک ایک دام نخیتہ یعنی اکیس ماشہ لکابن کی پتی سنبھالو کی پتی ہر ایک پاؤ سیر لہسن اور سونٹھ
کو موٹا کوٹ کے سب دوائیوں کے ساتھ ملا کر دو سیر پانی میں جوش کریں جسوقت آدہا رہجاوے مقام محفوظ میں لحاف اوڑھکر
بپھارہ دیں اور دہواں اسکا باحتیاط تمام ڈہکیں بخور زکام سرد کو فائدہ کرتا ہے ناک کے نتھنوں کی رطوبت کو مانع ہے ھو کندر
قسط شیریں سندروس مساوی کوٹ چھانکر گولیاں بناویں وقت حاجت آگ پر رکھکر بخار اسکا دماغ کو پہنچاویں بخور رسنیدن نزلہ کو
ناک کی طرف سے جاری کرتا ہے ھو کلونجی کو تند سرکہ میں بھیگیں اینٹ کو گرم کر کے اسپر گراویں سر پر چادر اوڑھکر بخار اسکا لیں بخور ردغم
کو دور کرتا ہے ھو پتھر آگ پر گرم کریں پھر آگ سے اُتار کر شراب تند یا سرکہ اُسپر چھڑکیں اور آنکھ کھولیں اسکی دہونی لیں تسو باری
ہونگے اور طرفہ ایک بار یا دو بار کے عمل میں جاتا رہے گا بخور علوی خانی - طرش اور کان کے درد سرد اور اکثر کان کے فضول
کو نافع ہے ھو بابونہ اکلیل الملک مرزنجوش زوفا خشخاش کے پوست سکوہ اسطوخودوس افسنتین جوش کریں اور چادر سر پر لیکر سر
اور کان کو اُسکے بخار پر رکھیں اور جس صورت میں کہ مادہ غلیظ اور سوداوی ہو چوب چینی دو چند ایک جزو کی داخل کریں بخور
واسطے خشم اور ناک کی بدبو کے سدہ مصفات کے سبب سے ہو نافع ہے ھو کلونجی ہڑتال سرخ پودینہ مساوی باریک کوٹ کر کورے برتن میں
کہ جسکا مونہہ تنگ ہو رکھیں اور اوپر سے شتر اعرابی کا پیشاب جسقدر کہ اُسکو چھپا لے ڈالیں اور آفتاب میں رکھیں اور ہر روز دو
تین دفعہ کوزے کو حرکت دیں جب پیشاب خشک ہوجاوے دوسری بار ڈالیں جب یہ بھی خشک ہوجاوے تیسری بار ڈالیں اسیطرح
چوتھی دفعہ ڈالیں جب چوتھی دفعہ خشک ہوجاوے تھوڑا سا اسمیں سے آگ پر رکھیں اور نلکی اُسپر رکھکر اسکا سر ناک میں رکھیں اور اُسکا
دہواں لیں تین روز ہر صبح و شام بعد دہونی کے روغن بنفشہ یا کدو روغن گل استنشاق کریں یعنی ناک میں کھینچیں بخور واسطے
ربو اور پرانی کھانسی کے نافع ہے ھو زراوند مدحرج مرکی میعہ سائلہ بہروزہ مساوی زرنیخ برابر سب کو گاے کے گھی میں خمیر کر کے
گولیاں بناویں ایک گولی آگ پر رکھیں اور بذریعہ نلکی کے نہار مونہہ دہواں اسکا لیں بخور ضیق کو اُسیوقت تسکین دیتا ہے مجرب ہے ھو تخم زعفران
بول سرخ قسط شیریں مساوی باریک کر کے شراب یا خالص پانی میں ماشہ ماشہ بھر کے قرص بناویں ایک قرص حقہ کی چلم میں کہ جسمیں
پانی نہو رکھکر دہواں اسکا کھینچیں صبح کے وقت نہار اس امر کو کریں فوراً دم کھلجاتا ہے بخور درد ناسور کو تسکین دیتا ہے ھو
حب کلاں گندنا کے بیج دہنیہ برابر ان سب کو کسی برتن میں جلاویں اور دہونی اسکی مقعد تک پہنچاویں اور پیاز کے پوست کی دہونی
بھی یہی فائدہ کرتی ہے بخور درد کو تسکین دیتا ہے بواسیر کے دانوں کو قطع کرتا ہے ھو سانپ کی کینچلی ہاتھی کے کان کا میل یا
ہاتھی کا چمڑا سوہان کیا ہوا اکبر کی جڑ گوگل انڈے کا چھلکا بیگن کے اوپر کا سر فرفیون بارہ سینگہ کا سینگ گینڈہ کا سینگ گاے کا
سینگ کیچوے خشک بال آدمی کے سر کے گوکھرو بنولہ سنگدانہ سب کو برابر لیکر نیمکوفتہ کر کے بقدر نیم دام کے اونٹ کی مینگنیوں کی آگ پر
رکھکر دہونی دیں اور ہوا کی محافظت کریں دہونی سے پہلے اگر ناسور ظاہر ہوں اکیس عدد جونک لگاویں تاکہ ڈنک کی جگہ سے مادہ نکلے
بخور بواسیر کے دانہ کو قطع کرتا ہے ھو گندک چھکری سانپ کی کینچلی سوسن کی جڑ کبر کی جڑ کا پوست مورد کی پتی زرنیخ خرزہرہ ...
... اندرائن ... گوگل جو کچھ انمیں سے دستیاب ہوسکے بخور کریں اگر مناسب جانیں تو ہیلا وہ بھی اضافہ کریں ... کچھوہ کی ہڈی
... کے آگ پر رکھکر دہونی دیں تین روز میں بفضلہ تعالی شفا ہوتی ہے سپند ... ... ... ...

دانتوں کو خشک اور قطع کرتی ہے بخور درد اور سوزش اور ورم کو کہ سوزاک میں ہوتا ہے دور کرتا ہے ص نیب کی پتی سنبھالو کی پتی ہر ایک
تین تولہ تین سیر پانی میں جوش دے کر بھپارہ دیں اور جس وقت کہ پانی سرد ہونے لگے۔ حشفہ کو اس میں ڈال کر پیشاب کریں اور مکرر عمل
میں لائیں دیگر سوزش کو دور کرتا ہے سدہ پیشاب کو کھولتا ہے ص سونف ایک درم خام میٹھی ایک درم کسم کے پھول چار درم پانی
میں جوش کر کے بھپارہ لیں اور بیساکھ کریں اور حسینی کے پتوں کو کوٹ کر اس کی دھونی بھی نافع ہے بخور خصیوں کے ورم کو نافع ہے
ص بھنگ کی خشک پتی آٹھ تولہ سندروس ایک تولہ آلسین ملا کر ہوا کی محافظت کر کے تھوڑی تھوڑی دوا کو آگ پر رکھ کر ایک ساعت
دھونی دیں بعد اس کے لنگوٹ باندھ کر رات کو سوئیں اور اپنے آپ کو ہوا سے محفوظ رکھیں اور صبح کو کھولیں۔ ایسے ہی سات رات
دن کریں اگر ادرار زیادہ ہو بند نہ کریں۔ بخور مشیمہ اور جنین میت کو خارج کرتا ہے ص سانپ کی کینچلی۔ کبوتر کی بیٹ۔ بھیڑ کی مینگنیاں
اور کرنب کے بیجوں کی بدستور دھونی دیں بخور تعقد مفاصل کو نافع ہے ص سنبھالو کی پتی۔ سوے کے بیج حرمل جوش دے کر
بخور کریں بخور واسطے پتی سخت کے نافع ہے ص دبیہ خشک اور کسیقدر گیہوں کی بھوسی آگ پر ڈال کر دھواں اس کا تمام بدن
کو پہونچاویں بخور آتشک کو نافع ہے ص رسکپور شنگرف ہر ایک چھ ماشہ توتیائی سبز تین ماشہ موم سفید دو دام روغن گاؤ چار دام
بنا ہوا کپڑا یا ڈگر تکیہ برگ نیب چار دام تخیہ کو روغن میں جلا کر دور کریں صاف کر کے موم پگھلے ہوئے کو آگ سے اتار کر رسکپور حل کریں
بعد اس کے شنگرف میں کر ڈالیں پھر تھوڑا تھوڑا بعد اس کے پارچہ کو موم جامہ کر کے چھ فتیلہ بنا دیں ایک فتیلہ بیر کی لکڑی کے کوئلوں پر
رکھ کر دھونی لیں اور اپنے آپ کو چادر میں پوشیدہ رکھیں تین روز تک غذا دودھ چاول بخور چیچک کی پھنسیوں کی خارش کے دور کرنے
میں مجرب ہے ص گز کی لکڑی بھوج پتر دونوں کو کوٹ کر دھونی دیں بخور واسطے جرب اور پرانی موچ اور نئی کی معمول ہے ص
چھڑیلہ دو دام سونٹھ کچلا ہر ایک دو عدد ریزہ کر کے سب کو مٹی کی ادھلی میں ایک سیر پانی میں برتن کا منہ سرپوش سے بند کر کے جوش
کریں جب کہ تیسرا حصہ پانی باقی رہے اول دھونی دیں بعد اس کے پانی سے دھو کر دوا کے ثفل کو پیس کر نیم گرم باندھیں تین روز میں
بالکل صحت ہو جاتی ہے تیسری فصل برشعثا میں برشعثا یہ نسخہ معمول و مستعمل ہے ص مرچ سیاہ مرچ سفید اجوائن خراسانی
ہر ایک بیس مثقال افیون خالص دس مثقال زعفران پانچ مثقال بالچھڑ عاقر قرحا فرفیون ہر ایک ایک مثقال سب دوائیوں کو علیحدہ علیحدہ
باریک کر کے وزن کریں اور شہد خالص سہ چند میں ملائیں خوراک ایک دانگ سے نصف مثقال تک اور نسخہ معمول حکیم علوی خاں
میں دارچینی سونٹھ ہر ایک ایک مثقال مرچ سیاہ کی عوض ہے بنادق کندری ذرب اور اسہال معوی اور اسہال اطفال
میں معمول ہے ص مازو سبز ایک درم کندر بڑی مائیں ہر ایک پانچ درم افیون خالص چار درم حب الآس دس درم کوٹ چھان کر
بنادق تیار کریں بنادق البزور سوزش پیشاب اور سوزاک اور زخم گردہ و مثانہ اور خارش مثانہ و دشواری بول کے واسطے معمول ہے
ص خربوزہ کے بیج کی گری دس درم خیارین کے بیج کا مغز پانچ درم کل کنج کدوے شیرین کا مغز تربوز کے بیج کا مغز۔ خرفہ مقشر ہر ایک
چار درم خشخاش کا بیج بادام کا مغز کتیرا اسفید نشاستہ سفید دم الاخوین اقاقیا ملٹھی ہر ایک تین درم۔ کرفس کے بیج اجوائن خراسانی
ہر ایک ایک درم کوٹ چھان کر اسبغول کے لعاب میں بنادق بنا دیں کاہو کے بیج اور گوکھرو کے عشیرہ کے ساتھ کہ ہر ایک دو
درم ہو شربت بنفشہ دو تولہ ڈال کر کھائیں دیگر سوزش پیشاب و زخم گردہ اور مثانہ اور دشواری پیشاب کے واسطے مجرب
ہے ص خربوزہ کے بیج کا مغز دس درم کھیرہ کے بیجوں کا مغز پانچ درم کدو کے بیجوں کا مغز اجوائن خراسانی تخم خرفہ سیاہ خطمی کے بیج
بادام کا مغز۔ کتیرا اسفید نشاستہ۔ رب السوس۔ خشخاس سفید۔ گل ارمنی کرفس کا بیج ہر ایک دو درم کوٹ چھان کر بہیدانہ کے لعاب
میں بنادق تیار کریں تین درم اسبغول کے لعاب کے ساتھ کہ عرقیات میں ملا ہو شربت بنفشہ ڈال کر دیں۔ اگر بنفشہ یا خشخاش

یا دو تولہ پانی میں پیس کر مصری سے شیریں کر کے اسکے ہمراہ دیں جائز ہے اگر کتیرا خشک کو پانی اور گلاب میں رات بھگوئیں صبحکو صاف کر کے شربت بنفشہ یا مصری سے شیریں کر کے اسکے ساتھ بنادق دیں درد کو تسکین دیتا ہے زخم اور سوزش کو فائدہ تمام دیتا ہے صاحب قرابادین قادری لکھتے ہیں کہ میں نے بنسلوچن تین درم کا کنج پانچدرم اس نسخہ میں زیادہ کیا تھا سریع العمل پایا

## باب التاء الفوقانیہ

## تریاقات

**تریاق نزلہ** نزلہ کا مانع ہے کہانسی کو دور کرتا ہے اسہال دماغی کو مفید ہے ص اسطوخودوس پانچدرم گاوزبان کے پھول حب الاس دہنیہ خشک ہرایک دس درم کاہو کے بیج بیس درم اجواین خراسانی خشخاش کا پوست ہرایک تیس درم خشخاش سفید کا بیج چالیس درم سب کو پانی میں بھگو کر جوش کریں صاف کر کے قند سفید تین سو درم داخل کر کے قوام کریں اور گلاب کے پھول دہنیہ بھبسی آٹا ہوا رب السوس نشاستہ کیکر کا گوند کتیرا مرمکی ہرایک پانچدرم باریک کر کے اسمیں ملائیں خوراک ایک مثقال -

**تریاق الاسنان** دانتوں کے سرد دردوں میں مستعمل ہے ص جندبیدستر بھنگ مرمکی مرچ سیاہ زراوند مدحرج سونٹھ سلارس افیون اجواین خراسانی مساوی کوٹ چھانکر شہد میں ملائیں روئی کو اسمیں آلودہ کر کے دانتوں پر رکھیں یا گولی بنا کر موہنہ میں رکھیں

**تریاق الذہب** معدہ کی دستوں کے واسطے مفید ہے آنتوں اور معدہ کی ضعف کو دور کرتا ہے اعضاء رئیسہ کو قوت بخشتا ہے ص موتی بن بندہے ہوئے مرجان کہربا عقیق یشب ہاتھی دانت کا برادہ بنسلوچن طباشیر دہنیہ خشک بہنا ہوا صندل سفید دو نو بہمن چہالیہ تاگرموتہا زیرہ کرمانی مدبر کیا ہوا کرویا مازو سبز گل ارمنی شادنج عدسی کیکر کا گوند ببیر کا آٹا سنجد کا آٹا حب الاس چھوٹی مائیں دانہ عناب بریاں پستہ کے باہر کا پوست مویز منقی ہرایک تین درم سونے کے ورق ایک درم خرفہ بہنا ہوا خشخاش سفید والے انگور کے بڑے بڑے ہرایک پانچ درم اگر خام اجواین خراسانی ہرایک دو درم پانی میٹھی بہی کا سیب کا رب امرود کا رب مساوی یا دو چند یا سہ چند تمام دوائیوں کے کوٹ چھانکر ملائیں

**تریاق فاتحی** ہوام کی سمیت کو رفع کرتا ہے اور اجماع اطبا اسابقین کا اس بات پر ہے کہ وبا کی زمانہ میں اور بعض وقتوں میں بقدر سوا دو ماشہ ساتھ گلاب اور شراب کے اور جو قائم مقام شراب کے ہو جو کوئی شخص اسکو تناول کرے بیشک شبہ وبا کی اذیت اور تپ وبائی کی ایذا سے محفوظ رہے نہایت مجرب ہے جالینوس سے منقول ہے کہ سال وبا میں اس زمانہ میں جس نے یہ تریاق استعمال کیا صحیح و سالم رہا ص ایلوہ زرد دو جزء مرمکی زعفران ہرایک ایک جزء

**تریاق الذہب** مؤلف و مجرب لطاکی مالیخولیا و مرگی و جذام و جلندر و یرقان و حصر بول و بواسیر کو نافع ہے ص موتی بن بندہے ہوئے جسقدر کہ چاہیں لیں وہ چند چاول کے پانی میں صلایہ کریں اور شیشہ میں رکھکر شیشہ کا سر موم سے بند کر کے گرم پانی میں تین رکھیں تاکہ حل ہو جاویں پھر نکالیں ایلوہ سات درم سقمونیا پانچدرم افتیمون دارچینی چرائیتہ ہرایک چار درم لونگ عود ہندی لاجورد صندل سرخ گوند کتیرا ہرایک تین درم سب کو باریک کر کے مروارید محلول میں ملا کر چینی کی برابر گولیاں بنائیں خوراک ایک مثقال اور جسوقت بہت تفریح اور تقویت باہ مطلوب ہو سونے کو پگھلا کر مروارید محلول مذکور کا پانی اسپر ٹپکا دیں اور پیسکر ملا دیں کبھی فاد زہر ملاتے ہیں سموم سے اسیوقت خلاصی دیتا ہے اگر اسمیں سے ایک قیراط لیکر ترنج کے پھولوں کے پانی میں حل کر کے سعوط کریں یرقان والے کا رنگ اسی روز اچھا ہو جاتا ہے اور سرکہ میں مرگی والے کو افاقہ کرتا ہے اگر روغن بنفشہ میں حل کر کے ہر روز ناک کو چکنا کریں اور ایک قیراط اس میں سے کھاویں طاعون اور وبا سے محفوظ رہتا ہے اگر گھوڑے کے دودہ میں حل کر کے صوف میں آلودہ کر کے بعد حیض کے عورت حمول کرے بہت جلدی حاملہ ہو جائے اگر مسکہ میں ملا کر قبل گرمی ہاتھ

اور پیروں کے کوڑھی کھاوے صحت پاتا ہے پتھری کو ریزہ کرنے کے واسطے کرفس کے پانی کے ساتھ کھائیں اور خفقان کیواسطے گاوزبان اور سونف سرکہ کے ساتھ اور لوا سیر کے واسطے عناب کے پانی کے ساتھ اور کبھی دونوں ۔ بعض اضافہ کرتے ہیں حاشیوں بہمن سرخ کو کہتا ہے **تریاق اربعہ** اورام اور سموم سرد میں مستعمل ہے ریاح کو تحلیل کرتا ہے سدہ کو کھولتا ہے صہ حب الغار جنطیانہ رومی مرکی زراوند طویل مساوی کوٹ چھانکر گائے کے گھی سے چکنا کر کے شہد خالص سہ چند میں ملا کر معجون تیار کریں خوراک ایک مثقال گرم پانی کے ساتھ چالیس روز کے بعد قوت اسکی دو سال تک باقی رہتی ہے اگر ایک جزو زعفران اضافہ کریں یا زراوند مدحرج زراوند طویل کی عوض کریں قوی تر ہوتا ہے بعض قسط تلخ مرکی کی عوض ڈالتے ہیں :

## باب الجیم

اس باب میں تین فصلیں ہیں **پہلی فصل** جلابات میں **جلاب** سب پٹھوں کی بیماریوں اور دماغی بیماریوں اور امراض بلغمی اور سوداوی کو مفید ہے اور لقوہ اور فالج میں بجائے شہد کے پانی کے مستعمل ہے صہ قند سفید آدہ سیر عرق گاوزبان عرق بادرنجبویہ گلاب ہر ایک آدہ سیر میں ڈالکر ملایم آگ پر پکاویں کبھی گلاب کی جگہ عرق بہار نارنج داخل کرتے ہیں جبکہ گاڑھا ہوجاوے گاوزبان کے پھول عود صلیب اسطوخودوس ہر ایک دو مثقال کیقدر گلاب میں یا کسی عرق میں کہ جو مزاج کے مناسب ہو جوش دیکر صاف کر کے اسمیں ملائیں اور آگ پر رکھیں ماہیت جاذب ہو کر قوام معتدل ہوجائے شیشہ میں رکھیں اگر تقویت اور تفریح منظور ہوتی ہے قند کے ساتھ عنبر اشہب دو دانگ زعفران ڈیڑھ دانگ اضافہ کی جاتی ہیں اور جسوقت گرمی زیادہ مطلوب ہو بعضی دوائیں گرم مثل دارچینی و جائفل و جاوتری و مصطگی کی اسمیں داخل کیجاتی ہیں **جلاب** دل کی گرمی کو دور کرتا ہے اور مداومت اسکی قبض دائمی کو دور کرتی ہے صہ نیلوفر کے پھول تین درم گلاب اور عرق بیدمشک میں بھگو کر صبحکو ملکر یا ترنجبین بقدر حاجت شکر سلیمانی ڈالکر قوام کر کے پیویں **جلاب** اس نقصان باہ کے واسطے کہ جس کا سبب استفراغ کثیر ہو نافع ہے صہ مصری دس درم عرق گاوزبان دس درم تودری سرخ تودری سفید ہر ایک تین درم مصری کو عرق میں حل کر کے پتلا قوام کر کے دونوں تودریوں کو چھڑک کر ہر صبح و شام پیویں غذا نخود آب و گوشت برہ و گوشت تیتر و کبک و ہریسہ کہ جو گوشت برہ و کبک و گوشت مرغابی و مرغ خانگی سے بنایا ہوا اور نیم انڈہ کی زردی کھائیں **جلاب** ان تپوں کو کہ جسکے ساتھ کھانسی ہو مفید ہے اور حصبہ اور جدری اور تپ دق میں مستعمل ہے پیاس کو بجھاتا ہے معدہ اور جگر کی حرارت کو ساکن کرتا ہے آلات نفس کو قوت دیتا ہے سواد کو پکاتا ہے شکم کو ملایم کرتا ہے پیشاب کو جاری کرتا ہے پسینہ لاتا ہے اورام احشا کو یعنی ورم اعضای اندرونی شکم کو نافع ہے صہ قند سفید ایک جزو عرق بیدمشک و گلاب دو جزو بہیہ کا پانی تین جزو آپس میں ملا کر قوام کریں اگر سرد زیادہ چاہیں عرق بید سادہ و عرق نیلوفر ہر ایک دو جزو اضافہ کریں **دوسری فصل** جوارشات میں **جوارش طباشیر** معدہ کو قوت دیتی ہے اور صفراوی ابخرے چڑھنے کو معدہ سے طرف دماغ کے مانع ہے اور سدر و دوار کہ جو بسبب سوء مزاج صفراوی معدہ کی عارض ہو مفید ہے صہ گلاب کے پھول آملہ گٹھلی سے صاف کیا ہوا طباشیر صندل سفید دھنیہ خشک ہر ایک دس درم حب الآس پوست ترنج سماق مصطگی ہر ایک پانچدرم کافور قیصوری ایک مثقال رب بہ یا شہد خالص سہ چند دوائیوں کے عرق گاوزبان اور عرق کیوڑہ کے ساتھ قوام کر کے دوائیوں کو اس میں ملائیں **جوارش شونیز** حافظہ کو زیادہ کرتی ہے نسیان کو دور کرتی ہے صہ شونیز ہڑ کابلی ہر ایک پانچدرم سونٹھ نانخواہ ہر ایک تین درم شہد خالص دو چند خوراک ایک مثقال **جوارش شاہی** تالیف علویخان مالیخولیای مراقی کو مفید ہے دل اور معدہ کو قوت دیتی ہے

اور مفرح ہے ص زرشک پچیس مثقال آملہ مربا ہلیلہ مربی گٹھلی سے پاک کئے ہوئے ہر ایک پینتالیس مثقال گلاب عرق بید مشک
ہر ایک ستر مثقال سب کو عرقوں میں پکاویں کہ مہرا ہو جائے صاف کرکے شربت انار شیریں شربت انار ترش نبات سفید ہر ایک ۲۵
پچیس مثقال سکنجبین بیس مثقال شربت ریواج شربت لیمو شربت آلو ہر ایک پینتالیس مثقال داخل کرکے قوام کریں پھر عنبر اشہب ڈھائی دانگ
ابریشم مقرض سونے کے ورق چاندی کے ورق حل کئے ہوئے موتی بن بندھے ہوئے ہر ایک تین مثقال گاؤزبان کے پھول
گلاب کے پھول ہر ایک پانچ مثقال کوٹ چھانکر اسمیں ملائیں خوراک دو درم **جوارش آملہ لولو** — حکیم صاحب موصوف
نے نادر شاہ کے واسطے تیار کی تھی مالیخولیائی مراقی و خفقان سوداوی و درد سر سوداوی کو بہت نفع کرتی ہے ص سیر آملہ چودہ
مثقال زرشک آٹھ مثقال صندل سفید طباشیر چینی گاؤزبان کے پھول سماق چھوٹی الائچی کے دانے بادرنجبویہ ابریشم کترا ہوا دارچینی
ہر ایک دو مثقال گلاب کے پھول چار مثقال خرفہ سیاہ تین **مثقال** موتی بن بندھے ہوئے ڈیڑھ مثقال عنبر اشہب
سونے کے ورق چاندی کے ورق ہر ایک ایک مثقال مصری ایک سو تیس مثقال شربت آلو چوبیس مثقال شربت انار بیس مثقال
بدستور مرتب کریں خوراک دو مثقال دوسرے نسخہ میں شربت سیب شربت انار ترش ہر ایک بیس مثقال گلاب عرق بید مشک عرق
گاؤزبان ہر ایک پچیس مثقال بھی داخل ہے جسوقت مزاج میں سردی معلوم ہو یا قبض ہو مصطگی رومی عود ہندی پوست ترنج ہر ایک
دو مثقال مشک تبتی ایک مثقال زیادہ کیجائی ہے اور شیرخشت میں ترنجبین خراسانی صاف کرکے تیس مثقال اور آدھ سیر گلاب اضافہ
کرتے ہیں **جوارش مقوی قلب** خفقان کو نافع ہے ردی الجزوں کو دماغ کی طرف نہیں چڑھنے دیتی ص ہڑکا مربا یا نچعدد آملہ کا
مربا چار عدد چھوٹی الائچی کے دانے تین ماشہ دھنیہ خشک بھوسی اتارا ہوا ایک تولہ بید مشک بقدر حاجت نبات سفید دو چند
مربات کو ایک رات دن پانی میں ترکریں بعد اسکے دھوکر گٹھلی دور کرکے بید مشک میں پیسیں اور دوسری دوائیں کوٹ چھانکر
مصری کا قوام کرکے اسمیں ملائیں اگر مزاج بہت گرم نہ ہو تین ماشہ مصطگی اضافہ کریں **جوارش صندلیں** دل و دماغ کو قوت
دیتی ہے صفراوی دستوں کو بند کرتی ہے خفقان کو دور کرتی ہے ص موتی بن بندھے ہوئے مرجان ہر ایک دو درم صندل
سفید گلاب میں پیسا ہوا خشک کیا ہوا دس درم صندل سرخ گلاب میں پیسا ہوا خشک کیا ہوا پانچدرم طباشیر سفید خرفہ کے بیج
چھلے ہوئے اور بھونے ہوئے دھنیہ بھنا ہوا پستہ کے باہر کا پوست ہر ایک دو درم مصطگی زعفران ہر ایک ایک درم مشک
تبتی آدھا درم ترنج کا پانی پچاس درم گلاب بیس درم قند سفید ایک سیر قند کو گلاب میں گھولکر قوام کریں اور آخر قوام میں ترنج کا
پانی ڈالیں پھر شہد کا قوام کرکے معجون تیار کریں خوراک تین درم سے پانچدرم تک **جوارش کمونی کبیر** معمول حکیم علویخاں
سردی معدہ اور کھٹی ڈکاروں اور تپ بلغمی و سوداوی اور سردی خصیوں قیلہ ریحی اور فواق امتلائی و نفخ معدہ اور
شہوت کلبی و قولنج ریحی و استسقائے طبلی کے واسطے نافع ہے ص زیرہ سیاہ مدبر پاؤ سیر مرچ سیاہ دو تولہ سونٹھ
دو تولہ نو ماشہ سداب کے پتے سایہ میں خشک کئے ہوئے سلیخہ سیاہ دارچینی تخم حب بلسان مصطگی رومی بالچھڑ ہر ایک
پانچدرم بورہ ارمنی ڈھائی درم کوٹ چھانکر شہد کا قوام کرکے اول بورہ ارمنی کو داخل کرکے ملائیں پھر دوسری دوائیں ملائیں
خوراک ایک مثقال **جوارش کمونی اکبر** تالیف حکیم ارزانی معدہ اور دل و دماغ کو قوت دیتی ہے شکم کو ملائم کرتی ہے اور مدت
کی درد معدہ اور قولنج دوری کو مفید ہے ص دارچینی بورہ سرخ ہر ایک پانچدرم مرچ سفید مرچ [illegible] بادہ [illegible] ایک ساٹھ درم سدا[illegible]
خشک پندرہ درم سونٹھ کا مربی چالیس درم زیرہ سیاہ مدبر پچاس درم ہڑ کا مربی گٹھلی سے [illegible] ساٹھ درم گلقند سو درم
مربیات اور گلقند [illegible] کو کوٹ [illegible] کہ مثل معجون کے ہو جاوے دوسری دوائیں کوٹ چھانکر [illegible] اگر قوام نرم

چاہیں قند سفید عسل خالص نصف نصف قوام کرکے اضافہ کریں خوراک چار درم سے نو درم تک بہی سونٹھ اور بہی سادہ یعنی بے مربا
لیکر سنوت پوست اتارا ہوا اضافہ کرکے شہد خالص سہ چند کے ساتھ معجون بناتے ہیں زیادہ تر نافع ہے **جوارش کمونی مسہل**
درد معدہ کو مفید ہے طبیعت کو ملائم کرتی ہے نفخ کو دور کرتی ہے قولنج کو رفع کرتی ہے صہ بالچھڑ عود بلسان دارچینی حب بلسان
سلیخہ ہر ایک دو مثقال روغن بادام چار مثقال بورہ ارمنی دس درم مرچ بتیس درم سداب کی پتی سونٹھ ہر ایک چالیس درم زیرہ
مدبر سو درم سنوت اندر سے خالی کیا ہوا پوست اتارا ہوا برابر دوائیوں کے شہد خالص سہ چند شہد کو سونف کے عرق میں قوام
کرکے دوائیوں کو کوٹ کر چھان کر اس میں ملائیں خوراک ایک تولہ سے ڈیڑھ تولہ تک **جوارش مصطگی سادہ** سردی معدہ
اور جگر کو نافع ہے ریاح کو تحلیل کرتی ہے منہ سے پانی بہنے کو روکتی ہے صہ مصطگی تین مثقال کوٹ چھانکر آدھ سیر شکر سفید
اور تیس درم گلاب میں قوام کریں خوراک چھ ماشہ سے دو درم تک حکیم منصور علی گلاب کے پھول تین مثقال زیادہ کرتے تھے
نہایت مقوی معدہ فرمایا ہے **جوارش عود شیریں** معدہ کو قوت دیتی ہے رطوبت کو دور کرتی ہے صہ الایچی بڑی الایچی چھوٹی
دارچینی سونٹھ پیپل زعفران ہر ایک ایک درم عود لونگ ہر ایک نصف درم کوٹ چھانکر شہد خالص سہ چند کے ساتھ ملائیں
خوراک ایک مثقال دیگر معمول مجموعہ سے منقول ہے صہ لونگ عود ہر ایک تین درم الایچی چھوٹی الایچی بڑی پوست ترنج بالچھڑ
کبابہ جاوتری جائفل زعفران مصطگی ہر ایک دو درم مصری تین پاؤ شہد خالص ایک سیر بدستور تیار کریں **جوارش عود** -
نسخہ علویخاں تقویت معدہ و دل و دماغ سرد تر میں معمول ہے صہ عود قماری پانچ درم جاوتری الایچی بڑی الایچی چھوٹی زعفران
جائفل مصطگی بالچھڑ ہر ایک دو درم قرفہ اترج کا پوست بنسلوچن پیپل ابریشم کترا ہوا پودینہ گاؤزبان لونگ تالیسپتر ہر ایک
ڈیڑھ درم فرنجمشک دو درم زرنباد نصف درم سونٹھ دارچینی سونف ہر ایک ڈھائی درم مشک ایک دانگ شہد بقدر ضرورت
بدستور معجون تیار کریں **جوارش عود کبریتی** معدہ کو قوت دیتی ہے اور بھوک لگاتی ہے سرد مزاج میں مستعمل ہے صہ عود تین درم
چھوٹی الایچی کے دانے بڑی الایچی کی دانے تیزپات پوست ترنج بنسلوچن پودینہ دارچینی ہر ایک ایک درم گلاب کے پھول دو درم
زرنباد لونگ جائفل جاوتری ہر ایک نصف درم سب دوائیوں کو باریک کریں پاؤ سیر مصری کا قوام کرکے دوائیوں کو اسمیں
ملائیں اور بوقت ملانے کے بقدر نصف درم گنڈک کا عرق ملائیں اگر مشک عنبر ہر ایک نصف درم اضافہ کریں قوی العمل
ہوتی ہے **جوارش عود ترش** گرم مزاج کو نافع ہے ہاضمہ کو قوی کرتی ہے بھوک لگاتی ہے دل کو قوت دیتی ہے صہ گلاب کے
پھول چار درم صندل سفید گلاب میں پسا ہوا زرشک چھوٹی الایچی کے دانے طباشیر سفید عود عرقی پودینہ خشک پوست
اترج ہر ایک دو درم شربت انار شیریں چار تولہ املی تین تولہ کو پانی میں بھگو کر اسکا صاف پانی لیں اور ملیں نہیں گلاب آدھ پاؤ
قند سفید سہ چند چاندی کے ورق نصف درم بدستور تیار کریں دیگر گرم مزاجوں کو زیادہ مناسب ہے اور مزہ میں لذیذ اور خوشبودار
ہے صہ عنبر اشہب مشک خالص ہر ایک ایک ماشہ مصطگی عود غرقی پستہ کے باہر کا پوست ہر ایک دو درم سات عدد لیمو کاغذی
کا پانی مصری آدھ سیر معجون تیار کریں دیگر تالیف مرزا محمد حکیم صہ لیمو کا پانی بہی ترش کا پانی ہر ایک پینتالیس مثقال گلاب قند سفید
ہر ایک بیس مثقال شہد مصفے تیس مثقال سب کو ملایم آنچ پر قوام کرکے عود خام سات مثقال بالچھڑ مصطگی دارچینی زعفران لونگ
ہر ایک نصف مثقال کوٹ چھانکر اسمیں ملائیں **جوارش عود بلیلن** - نسخہ حکیم اسمٰعیل بھوک لگاتا ہے اور ہاضمہ کو قبض
دور کرتا ہے صہ عود سنوت مصطگی لونگ ہر ایک تین جز الایچی بڑی قرفہ بالچھڑ بادام کا مغز چھیلا ہوا ہر ایک دو جز سونٹھ پیپل دارچینی
ہلیلہ کابلی کا پوست ہر ایک ایک جز پوست اترج پانچ جز مشک نصف جز قند سفید پچیس جز شہد خالص دو چند دوائیوں کے گلاب

گلاب بقدر قوام دیگر معدہ کو قوت دیتی ہے بھوک لگاتی ہے ہضم کو قوی کرتی ہے قبض کو توڑتی ہے ریاح کو تحلیل کرتی ہے نسخہ سونف انیسون پودینہ خشک مصطگے چھوٹی الائچی کے دانے ہر ایک ایک درم عود بنسلوچن ہر ایک دو درم دارچینی ڈیڑھ درم کوٹ چھان کر نسوت گلاب کے پھول سناءکی ہر ایک ڈہائی درم جوش کرکے صاف کریں شہد خالص آدہا پاؤ مصری پاؤ سیر گلاب پاؤ سیر اسمیں ڈالکر قوام کریں پھر ان دوائیوں کو اسمیں ملائیں اور بطریق لوز کرکے رکھیں ایک تولہ گلاب کے ساتھ استعمال کریں کبھی نسوت اور گلاب کے پھول اور سناءکی بھی کوٹ چھان کر زیادہ کرتے ہیں جوارش آملہ لولوی - علوی خان معدہ و دل کو قوت دیتی ہے بھوک لگاتی ہے جگر کی حرارت کو ساکن کرتی ہے اہال مراری کو نافع ہے معدہ کی اصلاح کرتی ہے اور معمول ہے نسخہ شیر آملہ بارہ مثقال بنسلوچن صندل سفید سماق زرشک گلاب کے پھول بادرنجبویہ پستہ کی باہر کا پوست ہر ایک ایک مثقال دہنیہ خشک چھلا ہوا خرفہ کے بیج ہر ایک دو مثقال موتی بن بندھے ہوئے چار دانگ عنبر اشہب سونے کے ورق چاندی کے ورق ہر ایک دو دانگ بھی میٹھی کا رب ہر ایک دو چند دوائیوں کے بدستور مرتب کریں اور کبھی گل گاؤزبان گل مشکی ہر ایک ڈہائی مثقال زیادہ کرتی ہیں خوراک دو مثقال سیب کے شربت کیساتھ دیگر اسکو جوارش آملہ کلاں کہتے ہیں معدہ کو قوت دیتی ہے بھوک لگاتی ہے دستوں کو بند کرتی ہے گرم مزاج کے موافق ہے نسخہ آملہ گٹھلی سے صاف کیا ہوا پندرہ تولہ ایک رات دن گلاب آدہ سیر عرق بید مشک آدہ سیر میں بھگوئیں صبح کو خوب جوش کریں کہ گہرا ہو جاوے کپڑے میں چھان کر مصری آدہ سیر شہد خالص پندرہ تولہ داخل کرکے قوام کریں موتی بن بندھی ہوئی دو تولہ صندل سفید ابریشم کترا ہوا گلاب کے پھول گاؤزبان اور چھوٹی الائچی کے دانے پستہ کے باہر کا پوست مصطگے دارچینی ہر ایک ایک تولہ عنبر اشہب سونے کے ورق ہر ایک تین ماشہ چاندی کے ورق نو ماشہ باریک کرکے اسمیں ملائیں خوراک نو ماشہ حکیم شریف خان صاحب کے نسخہ میں آملہ اور شہد کا وزن آدہ آدہ سیر اور مصری تین پاؤ ہے اور باقی دوائیں بدستور ہیں دیگر جگر اور معدہ کو قوت دیتی ہے نکر عمل میں آئی ہے نسخہ آملہ کا مربا دس عدد ہیڑ کا مربا پانچ عدد زرشک چار مثقال پستہ کے باہر کا پوست چھوٹی الائچی کے دانے زہر مہرہ خطائی گلاب میں پیس کر گاؤزبان یا بجائے ابریشم کترا ہوا گاؤزبان کے پھول صندل سفید گلاب میں پسا ہوا ناگر موتہ ہر ایک دو مثقال گلاب کے پھول تین مثقال میٹھے اور کھٹے ولائتی اناروں کا پانی میٹھے بہی کا پانی ہر ایک برابر دوائیوں کے قند سفید سہ چند دوائیوں کے عرق گاؤزبان یا بید مشک پاؤ سیر عنبر اشہب مشک ہر ایک نصف مثقال چاندی کے ورق ایک درم اگر بہی کا پانی دستیاب نہ ہو انار کا پانی دو چند لیں اگر دونوں دستیاب نہ ہوں تو میٹھے اور کھٹے اناروں کا پانی اور بہی کا شربت لیں اس صورت میں قند ڈیڑھ وزن دوائیوں کے لیں مفتاح میں آملہ اور ہلیلہ ہر ایک بیس عدد اور زرشک چار مثقال اور ورق نقرہ چھہ ماشہ مرقوم ہے اور باقی دوائیں بدستور ہیں جوارش آملہ صغیر - معدہ اور جگر کو قوت دیتی ہے نسخہ آملہ کا مربا پانچ عدد ہیڑ کا مربا دو عدد زرشک دو درم گلاب کے پھول اوسکے برابر بنسلوچن یا بجائے چھوٹی الائچی کے دانے مصطگے ہر ایک ایک درم صندل سفید گلاب میں پسا ہوا ایک مثقال قند سفید سہ چند گلاب میں قوام کریں خوراک پانچ ماشہ مولف فرماتے ہیں کہ بعض دفعہ میں نے اس نسخہ میں دہنیہ بھوسی اوتارا ہوا سات ماشہ اور تیز پات پوست ترنج پودینہ خشک ہر ایک ایک درم یا بجائے ہیڑ کی جگہ زیادہ کیا اور مصری پاؤ سیر کا آملے کے پانی میں قوام کیا گرم مزاج میں زیادہ نافع پایا جوارش آملہ نسخہ معمول معدہ کو قوت دیتی ہے بھوک لگاتی ہے خوش ذائقہ ہے بواسیر کے دستوں کو بند کرتی ہے نسخہ آملہ چھلا ہوا دودھ میں پرورده کیا ہوا دس تولہ دہنیہ خشک بھوسی اوتارا ہوا چھہ ماشہ گلاب کے پھول سیب جلی ہوئی ہر ایک چار ماشہ مصطگے بنسلوچن چھوٹی الائچی کے دانے تخود ہندی سماق ہر ایک تین ماشہ لیموں کاغذی کا

پانی چار تولہ قند سفید آدھ سیر بدستور قوام کریں **جوارش زرشک** بھوک لگاتی ہے کھانے کو ہضم کرتی ہے **ص** زرشک
درم گلاب کے پھول دو درم بالچھڑ پودینہ عود پوست ترنج لونگ مصطگی بڑی الائچی کے دانے چھوٹی الائچی کے دانے صندل کو کب
میں پیسا ہوا نبات ہر ایک ایک درم قند سفید آدھ سیر درکبھی دونوں الائچیوں کا شربت چار تولے بھی اضافہ کرتے ہیں ۔
**جوارش نارین** معدہ اور جگر کو قوت دیتی ہے بھوک لگاتی ہے **ص** ترش انار کا پانی میٹھے انار کا پانی ۔ قند سفید ہر ایک
ایک سیر پودینہ سبز کا پانی گلاب ہر ایک سات درم بالچھڑ مصطگی ہر ایک ایک درم بڑی الائچی کے دانے پوست ترنج ہر ایک چار
ماشہ پستہ کے باہر کا پوست ایک درم چھوٹی الائچی کے دانے تین ماشے بدستور مرتب کریں اور حکیم اسلک کے نسخے میں اناروں کا
پانی اور قند ہر ایک ایک سو پچاس درم اور پودینہ کا پانی ساٹھ سینتیس درم اور وزن تمام دوائیوں کا پانچ درم ۔ اور طباشیر
سفید اور دھنیہ خشک ہر ایک نیم درم عود قماری خام ورج ترکی ہر ایک نصف درم عوض گلاب کے مرقوم ہے **دیگر** قابض ہے
معدہ اور جگر کو قوت دیتی ہے **ص** قند سفید پاؤ سیر لیموں کا پانی آٹھ دام ۔ حب الآس کا شربت سات دام دونوں اناروں
کا پانی آٹھ دام ۔ لیموں کا شربت پودینہ سبز کا پانی آملہ کے مربہ کا شیرہ ہر ایک چار دام ۔ گلاب دو دام مصطگی ۔ چھوٹی الائچی کے دانے
زہر مہرہ ہر ایک تین ماشہ گلاب کے پھول گلاب کا زیرہ بچھ ترکی جائفل عود بسلوچن ہر ایک دو ماشہ بدستور مرتب کریں ۔ ان دواؤ
جوارشوں میں وزن سیر اور دام کا وزن عالمگیری معتبر ہے **جوارش مصطگی** مرکب علوی خاں ریاح کو تحلیل کرتی ہے معدہ کو
قوت دیتی ہے ۔ مجرب ہے **ص** مصطگی ۔ سونٹھ ۔ بڑی الائچی ۔ چھوٹی الائچی قرنفل ہر ایک دو ماشہ دارچینی ۔ مرچ سیاہ ۔ اجوائن دیسی کبابہ
زیرہ سیاہ ۔ زیرہ سفید کرویا گلاب کے پھول ۔ ترنج کا پوست ۔ دھنیہ خشک ۔ سونف کی جڑ کا پوست ۔ کاسنی کی جڑ کا پوست ۔ کندر ۔ عود
ہندی ۔ زرنباد ۔ بہمن ۔ بالچھڑ ۔ گاؤزبان کے پھول زعفران ہر ایک پانچ ماشہ ۔ کوٹ چھان کر شہد خالص سپید کا قوام کرکے اس
میں ملا دیں خوراک دو مثقال سونف کے عرق کے ساتھ اور ابنیں کے نسخہ میں کہ مرگی میں بعد طعام کے کھلانا اس کا بہت مفید ہے
وزن مصطگی تیس ماشہ اور دارچینی دس ماشہ اور سونف رومی پانچ ماشہ عوض دھنیا اور سونف کی جڑ اور کاسنی کی جڑ کے ہے ۔ اور
زعفران کا وزن سات ماشہ اور عود ہندی دو ماشہ اور عود صلیب سات ماشہ زیادہ ہے **دیگر** سرد معدہ کو قوت دیتی ہے **ص**
مصطگی ایک تولہ چھوٹی الائچی کے دانے چھ ماشے ناگرموتھہ ۔ بالچھڑ ہر ایک پانچ ماشہ پوست ترنج نو ماشہ ۔ کوٹ چھان کر گلاب
اور قند کا قوام کرکے دوائیوں کو اس میں ملا کر جوارش مصطگی سادہ کی طرح جوارش تیار کریں ۔ خوراک دو درم **جوارش عنبر**
معدہ کو گرم کرتی ریاح غلیظہ کو تحلیل کرتی ہے ۔ بلغم کو کاٹتی ہے ۔ دل و دماغ و حواس کو قوت دیتی ہے **ص** عنبر اشہب
مشک خالص ہر ایک دو ماشہ تگر لونگ و زعفران ہر ایک تین ماشہ چھوٹی الائچی کے دانے ۔ دارچینی ۔ پیپل ۔ سونٹھ ۔ جائفل
ہر ایک چھ ماشہ ۔ نبات سفید شہد خالص ہر ایک پاؤ سیر بدستور جوارش تیار کریں **دیگر** تالیف علوی خان ۔ ضعف دل اور
ضعف معدہ کے واسطے مجرب ہے **ص** عنبر اشہب دو مثقال مشک ترکی خالص چار دانگ ۔ گلاب چالیس مثقال مصری
اسی مثقال مشک اور عنبر کو دس مثقال نبات سفید کے ساتھ کوٹ کر بالوں کی چھلنی یا کپڑے میں چھانیں اور جو مصری چھاننے
سے باقی رہے گلاب میں حل کرکے قوام کریں اور خوب گھوٹیں تاکہ سفید ہو جاوے عنبر اور مشک کٹے ہوئے کو اس میں
ملا کر پھر کئی مرتبہ خوب گھوٹیں اور بقدر ایک ایک مثقال کے قرص بناویں ہر روز ایک مثقال دس مثقال گلاب کے ساتھ تناول کریں
**جوارش مصطگی** تالیف والد حکیم صاحب ممدوح معدہ اور جگر کو قوت دیتی ہے اخلاط فاسدہ کو دفع کرتی ہے اور
ریاح غلیظہ کو تحلیل کرتی ہے ۔ خفقان کو رفع کرتی ہے **ص** مشک جیتہ سونٹھ پیپل دارچینی چھوٹی الائچی بڑی الائچی لونگ

تیزپات جاوتری کلیجن مصطگی کباب چینی بالچھڑ سیلخہ کرنس کے بیج اجواین دیسی سونف بوزیدان انیسون افتیمون ہرایک چھ مثقال عود چینی زعفران ہرایک ایک مثقال نبوت سفید بارہ مثقال سب کو کوٹ چھانکر دوچند شہد خالص کے ساتھ ملا کر جوارش تیار کریں خوراک چار مثقال سے چھ مثقال تک **جوارش چای خطائی** معدہ کو قوت دیتی ہے بھوک لگاتی ہے ۔ مشک خالص عنبر اشہب زعفران ہر ایک ایک ماشہ عود غرقی چار درم دارچینی لونگ جاوتری اسکی برابر چای خطائی بادیان ہرایک ایک دام بہمن سفید چھوٹی الایچی کے دانے چھالیہ دکھنی ہرایک دو دام خام گلاب پاؤ سیر نبات سفید سوا سیر دوائیوں کو جوش کرکے صاف کرکے مصری ڈالکر قوام کریں اور لوزات تیار کریں وقت حاجت عرق گاوزبان یا کیوڑہ یا گلاب میں جوش خفیف دیکر بطور قہوہ نوش کریں **جوارش تمر ہندی** قے کو دور کرتی ہے معدہ اور دل کو قوت دیتی ہے صفرا کو معدہ کی طرف گرنے نہیں دیتی ۔ گلاب کے پھول دھنیہ خشک چھلا ہوا ہرایک دو درم مصطگی چھوٹی الایچی کے دانے زرشک بنسلوچن تیزپات پوست ترنج پودینہ صندل گلاب میں پسا ہوا ہرایک ایک درم ایک عدد ولایتی انار کا پانی آملہ کا مربا ایک عدد املی چار تولہ کو گلاب میں بھگوکر اسکا پانی انار کے پانی میں ملاکر سہ چند قند کا قوام کرکے اسمیں ملائیں خوراک دو ماشہ **جوارش جالینوس** اس جوارش کی بہت خواص ہیں تمام اعضا کو قوت دیتی ہے معدہ کے درد کو دور کرتی ہے طعام کو ہضم کرتی ہے موہہ میں خوشبو پیدا کرتی ہے ریاح کو توڑتی ہے جنون اور درد سر اور کھانسی بلغمی اور ریاح بواسیر و داد و نقرس اور چھیپ اور زیادتی پیشاب کو کہ سردی سے ہو اور گردہ کی پتھری اور مثانہ کی پتھری کو نافع ہے بالوں کو سیاہ رکھتی ہے باہ کو قوت دیتی ہے کہا ہے کہ جو کوئی بیس روز اس جوارش کو استعمال کرے تمام بلغمی مرضوں سے محفوظ رہتا ہے دنبل اور پیچش اور خلفہ کو نافع ہے اور بمنزلہ تریاق کے ہے اپنا عدیل نہیں رکھتی ورچنداں پرہیز کی بھی محتاج نہیں ہے ۔ بالچھڑ لونگ بڑی الایچی سلیخہ دارچینی کلیجن ناگرموتہہ سونٹھ مرچ سیاہ پیپل کوٹ بجری عود بلسان تگر مورد کے بیج چرائتہ زعفران ہرایک دو درم مصطگی پانچ درم قند سفید برابر سب دوائیوں کے کوٹ چھانکر دوچند شہد میں ملائیں خوراک دو مثقال سے تین مثقال تک کھانیسے پہلے اور بعد ایک ساعت کے کھاویں جسقدر پرانی ہو اچھی ہوتی ہے بعض نسخہ میں پکھان بید تین مثقال اضافہ کی ہے اور بعض نسخہ میں بجاے لونگ کے قرفہ ہے خوراک اس صورت میں ایک مثقال ہے کہتے ہیں کہ اگر چرائتہ کو مصطگی کے ساتھ پیئیں اُس کی تلخی دور ہو جاتی ہے

وَاللّٰہُ اَعْلَمُ بِالصَّوَاب وَاِلَیْہِ الْمَرْجِعُ وَالْمَآب ۝

**جوارش فجنوش** مولف فرماتے ہیں کہ میرے والد مرحوم کی معمول سے ہے واسطے استرخاء معدہ و ریاح بواسیر اور فساد رنگ اور پیشاب کی کثرت کو مفید ہے ۔ ہڑ بہیڑہ آملہ پیپل مرچ سیاہ سونٹھ ناگرموتہہ چیتہ بالچھڑ ہرایک دس درم سویہ کے بیج گندنا کے بیج ہرایک چار درم خبث الحدید یعنی لوہے کا میل سو درم کوٹ چھانکر شہد جھاگ لئے ہوئے اور گاے کے گھی میں کہ بقدر حاجت ہو ملائیں اور برتن میں رکھکر چھ مہینے کے بعد عمل میں لاویں خوراک دو درم اگر مشک بھی دو درم اضافہ کریں اولی ہے ۔

**جوارش دارچینی** ضعف جگر کے واسطے مجرب ہے ۔ دارچینی عود ہندی راسن ہرایک ایک دام بجنہ لونگ مرچ سیاہ بالچھڑ تگر ہرایک پانچ درم سونٹھ دس درم پودینہ خشک آٹھ درم چھوٹی الایچی کے دانے قرفہ کبابہ ہرایک دو درم انیسون مصطگی سونف سلیخہ سیاہ ہرایک تین درم کوٹ چھانکر شہد خالص سہ چند میں ملائیں خوراک ایک مثقال **جوارش قاقلہ** واسطے ضعف معدہ اور ذرب کے اور نسخوں سے زیادہ قوی ہے ۔ پوست اندرون قاقلہ چہار پوست اندرون قاقلہ خرد سوختہ بن بجدہ بیجے سنبل چین ہرایک ایک مثقال گلاب کے پھول پودینہ خشک پستہ کے باہر کا پوست الایچی بڑی الایچی چھوٹی ہرایک

ہر ایک نصف مثقال صندل سرخ صندل سفید صعتر دہنیہ خشک بھنا ہوا حب الآس بہیڑہ کا پوست آملہ چھلا ہوا ہر ایک ایک درم بسد جلا ہوا کہربا فادزہر حدنی خطائی جائفل جاوتری لونگ دارچینی سلیخہ ہر ایک نصف درم کوٹ چھانکر شربت سیب اور شربت بہی میں جوارش تیار کریں خوراک دو مثقال **جوارش آملہ** معمول معدہ و دل کو قوت دیتی ہے صفراوی دستوں کو بند کرتی ہے جن بخاروں میں دست آتے ہوں انمیں بھی مستعمل ہے صہ آملہ دودھ میں پروردہ کیا ہوا صندل سفید گلاب میں پسا ہوا زرشک گلاب میں حل کی ہوئی گلاب کے پھول دہنیہ چھلا ہوا بنسلوچن چھوٹی الایچی کے دانے بیلگری ہر ایک دو درم پستہ کے باہر کا پوست زہر مہرہ خطائی گلاب میں گھسا ہوا کیکر کا گوند حب الآس گاؤزبان کے پھول ہر ایک ایک درم قند سفید سہ چند اگر بہی کے رب میں ملائیں بہتر ہو بعد اسکے چاندی کے ورق ایک درم سونے کے ورق نصف درم ملائیں اگر کھانسی ہو زرشک کو موقوف کریں دیگر قابض ہے معدہ کو قوت دیتی ہے اور معمول ہے صہ ناگرموتھہ پانچدرم پستہ کے باہر کا پوست تگر زرشک دہنیہ گاؤزبان بنسلوچن جاوتری ہر ایک تین درم گلاب کے پھول مصطگے ہر ایک چار درم ...... زعفران گلنار بیلگری چھوٹی الایچی کے دانے مویز منقے کے دانے بڑی الایچی کے دانے ہر ایک ایک درم آملہ نو درم گلاب میں بھگوئیں صبح کو جوش دیکر صاف کر کے سہ چند قند کے ساتھ قوام کریں دیگر معدہ کو قوت دیتی ہے اور قابض ہے صہ شیرآملہ چھ درم گلاب کے پھول پانچدرم الایچی کے دانے ناگرموتھہ زرشک ہر ایک دو درم زرنباد بالچھڑ سلیخہ کیکر کا گوند ہر ایک ایک درم بیلگری پستہ کے باہر کا پوست ہر ایک نصف درم کوٹ چھانکر سہ چند قند کا قوام کر کے اُسمیں ملائیں **جوارش خوزی** نسخہ محمد ذکریا پرانی دستوں کو بند کرتی ہے معدہ اور جگر کو قوت دیتی ہے معدہ اور امعا کی رطوبت کو دفع کرتی ہے قراقر اور زلق الامعا کو نافع ہے اطفال کے مزاج کے موافق ہے صہ مویز منقی کے دانے تیس درم سرکہ میں بھگو کر بھونیں اور شل مرہم کے باریک کریں بعد اس کے مورد کے بیج ساٹھ درم بھونیں اور خرنوب نبطی گلنار۔ بڑی مائیں جائفل ہر ایک دس درم۔ کندر اجواین دیسی۔ ناگرموتھہ۔ بالچھڑ مصطگے ہر ایک پانچدرم کوٹ چھان کر قند سفید دو چند کا گلاب میں قوام کر کے دوائیوں کو اسمیں ملائیں **جوارش عنبر** تالیف حکیم علوی خاں واسطے ذرب کہنہ اور ضعف بدن کے مجرب ہے اور امتحان کیگئی ہے صہ چھوٹی الایچی بڑی الایچی جاوتری دارچینی ہر ایک دو مثقال سونٹھ پیپل ہر ایک ایک مثقال بنسلوچن۔ تیزپات پست زرواترج ہر ایک ڈیڑھ مثقال مصطگے۔ عنبر اشہب لونگ زعفران قرفہ ہر ایک ایک مثقال جائفل ڈھائی مثقال مشک خالص نصف مثقال موتی بن بندے ہوئے اعلی قسم کے ایک مثقال اور ڈیڑھ دانگ کوٹ چھان کر شہد خالص ایک سو بیس مثقال میں ملائیں اور چینی کے قاب میں رکھیں خوراک ایک مثقال **جوارش شہریاراں** دست لاتی ہے قولنج کو کھولتی ہے سدہ کو کھولتی ہے جلندر کو نافع ہے معدہ اور جگر کی سردی کو دور کرتی ہے بلغم اور مرہ سودا کی مسہل ہے صہ سونٹھ قرفہ دارچینی لونگ سلیخہ بالچھڑ چھوٹی الایچی کے دانے مصطگے رومی نارمشک تیزپات اجواین دیسی کرفس کے بیج انیسوں ہر ایک چھ درم چیتہ زعفران ہر ایک چار درم سقمونیا کی سشوی نسوت پوست اتارا ہوا روغن بادام میں چکنا کیا ہوا افتیمون حب النیل ہر ایک آٹھ درم بسفائج پانچ درم نمک ہندی تین درم قند سفید بیس درم شہد خالص سہ چند میں ملائیں **جوارش سفرجلی** مسہل قولنج کے واسطے نافع ہے سرد اور گرم مزاج کو مفید ہے یہاں تک کہ تپ میں بھی تجربہ میں آئی ہے دست ...... صہ دارچینی سونٹھ پیپل زعفران ہر ایک دو درم نسوت پوست اتارا ہوا پاؤ سیر عالمگیری عرق نعناع بہی کے ٹکڑے بیج نکال کر ہر ایک آدھ سیر عالمگیری شہد ایک سیر اول بہی کی ٹکڑوں کو عرق نعناع میں کہ بجائے سرکہ خالص اور پودینہ کے

تیوں سے ہے کہ بطور عرق کی کھینچتے ہیں اور مقطر بنتے ہیں پکاویں کہ مرا ہو جاوے آگ سے اُتار کر پتھر پر باریک کریں اور شہد کے ساتھ قوام کریں پھر اور دوائیں سوای زعفران کی کوٹ چھان کر ملائیں زعفران کو گلاب میں باریک کر کے تھوڑا تھوڑا ڈالیں اور حل کر کے رکھیں خوراک دو تولہ تک اگر موسم بھی تازہ کا نہ ہو مربا اُسکا لیں اور بدستور تیار کریں **جوارش آملہ** حرارت گردہ کیواسطے مفید ذیابیطس اور ضعف دل وخفقان ونسیان کو نافع ہے طبیعت کو ملائم کرتی ہے ص آملہ چھلا ہوا دس مثقال زرشک پانچ مثقال کافور قیصوری زعفران ہر ایک نصف مثقال گلاب کے پھول تین مثقال دھنیہ خشک چھلا ہوا خرفہ کے بیج چھلے ہوئے ہر ایک تین مثقال جو کچھ پیسنے کے لایق ہیں پتھر پر گلاب کے ساتھ پیسیں اور باقی کوٹ چھان کر بھی شیریں کے رب اور سیب کی رب میں کہ ہر ایک پچاس مثقال ہو ملائیں خوراک دو درم **جوارش فلفلی** نہایت مقوی باہ ہے ص مشک ڈیڑھ دانگ الایچی بڑی کندر ہر ایک ایک مثقال لونگ بالچھڑ جائفل جاوتری اندر جو اذخر کی جڑ سونٹھ دارچینی مصطگی زعفران عود ہندی ہر ایک تین درم بالچھڑ تین مثقال قند گلاب ہر ایک دس مثقال قند کو گلاب میں حل کریں اور شہد بقدر کفایت اسمیں ملا کر آگ پر رکھکر قوام کریں نیچے اوتار کر دوائیوں کو کوٹ چھانکر اسمیں خوب ملائیں خوراک ایک مثقال۔

**جوارش خبث الحدید** امساک کرتی ہے جلدی جھڑنے کو نافع ہے ریاح بواسیر کو دور کرتی ہے بواسیر کی خون کو قطع کرتی ہے ص ہیڑ کابلی ہیڑ سیاہ چیتہ کرفس کے بیج ہر ایک چھ درم بہیڑہ کا پوست آملہ چھلا ہوا اجواین دیسی لوتری سرخ لوتری زرد پیپل تل چھلی ہوئی ہر ایک چار درم قرفہ بالچھڑ جائفل سونٹھ پیپلا موڑ ہر ایک بیس درم چھوٹی الایچی کوٹ سلیخہ لونگ جاوتری کلیجن نارمشک ہر ایک چھ درم ناگرموتھہ چار درم مشک تبتی دو مثقال عنبر اشہب ایک مثقال خبث الحدید مدبر سب دوائیوں کے برابر روغن گاؤ دس استار دوائیوں کو کوٹ چھانکر روغن گاؤ میں چکنا کر کے شہد جھاگ لئے ہوئے میں ملائیں خوراک دو درم گائے کے دودھ کے ساتھ یا گائے کی چھاچھ کے ساتھ کہ مسکا اُسکا نکال لیا ہو دو ہفتہ برابر کھاویں **جوارش کندر نسخہ شیخ رئیس** سب قسم کی فتق اور قیلہ کو مفید ہے ریاح کو تحلیل کرتی ہے معدہ کو قوت دیتی ہے ہاضمہ کو قوی کرتی ہے ص کندر ساٹھ درم مرچ پیپل ہر ایک دس درم مصری ساٹھ درم سونٹھ کلیجن ہر ایک بارہ درم جائفل لونگ چھوٹی الایچی ہر ایک پانچ درم مشک خالص نصف درم کوٹ چھانکر شہد خالص سہ چند جھاگ لئے ہوئے میں ملائیں خوراک دو درم **جوارش۔ حمل** میں اعانت کرتی ہے ص ہاتی دانت کا برادہ میعہ سائلہ بالچھڑ دارچینی مصطگی رومی عود قماری ہر ایک پانچ ماشہ افیون ۲ ماشہ درونج عقربی تیزپات عود صلیب گلاب کے پھول ہر ایک تین ماشہ ترنج کا پوست ناگرموتھہ لونگ نارمشک ہر ایک چار ماشہ عنبر اشہب مشک ہر ایک ایک ماشہ مصری دو چند شہد سہ چند دوائیوں کے بطریق مشہور معجون تیار کریں خوراک نو ماشہ

**جوارش لولوی** معدہ اور اعضاء رئیسہ کو قوت دیتی ہے جنین کے حال کے اور رحم کی اصلاح کرتی ہے جنین کو گرنے نہیں دیتی مجرب ہے بشرطیکہ مزاج میں حرارت غالب نہو ص موتی بن بندھے ہوئے عاقرقرحا ہر ایک ایک درم سونٹھ مصطگی ہر ایک چار درم زرنباد درونج عقربی کرفس کے بیج چیتہ الایچی بڑی جائفل جاوتری قرفہ ہر ایک دو درم بہمن سرخ بہمن سفید مرچ پیپل ہر ایک تین درم دارچینی نصف درم شکر سلیمانی سہ چند سب دوائیوں کی خوراک واسطے حفاظت اسقاط جنین کے بقدر ایک ماشہ کے مداومت کریں اگر صندل سفید خرفہ کے بیج انجبار کی جڑ ہر ایک تین درم صندل سرخ تربوز کے بیج کا مغز بنسلوچن ہر ایک ۱ درم گائے کا گھی تازہ خالص اضافہ کریں بہتر ہو دیگر حمل کو گرنے نہیں دیتی جنین کی حفاظت کرتی ہے رحم کے ریاح کو دفع کرتی ہے ص زرنباد درونج عقربی ہر ایک دو درم موتی بن بندھے ہوئے کہربا اگرخام ہر ایک ایک درم دارچینی

دارچینی دو درم ابریشم کترا ہوا چھوٹی الایچی کے دانے۔ زعفران لونگ ہرایک ایک درم جند بیدستر ڈیڑھ درم پانچھر چھریلہ ہرایک نصف درم کوٹ چھان کر شہد خالص سہ چند میں ملائیں اور ہر صبح کو ایک مثقال کھائیں۔

## تیسری فصل جلنجبین اور جوگراج میں

جلنجبین کو فارسی میں گلقند عسلی کہتے ہیں بلغمی مرضوں میں مستعمل ہے ص گلاب کے پھول ایک سیر شہد خالص تین سیر دونو کو برتن میں کرکے خوب متہیں اور چالیس روز تک دہوپ میں رکہیں اور یہی طریق گلقند شکری کے بنانے کا ہے جلنجبین مسہل اکثر معدہ اور جگر کے ورموں میں اونٹنی کے دودہ کیساتھہ مستعمل ہے ص عصارہ ریوند دو دانگ تربد سفید ایک دام انیسون نصف درم غاریقون سفید ڈیڑہ درم گلقند بیس درم سب دوائیوں کو کوٹ چہان کر گلقند میں خوب ملاکر اور بقدر تین چار تولہ کے اونٹنی کے دودہ کیساتھہ استعمال کریں جس کو استسقا کے مسہل سے تفرت ہوا سکو دیں جلنجبین ملین تپ چوتھیہ بلغمی میں مستعمل ہے ہر ہفتہ میں ایک بار کہلاویں ص تربد پوست اوتارا ہوا اندر سے خالی کیا ہوا اسطوخودوس ہرایک ایک درم سونٹھ نصف درم پیس کر گلقند دس درم ملائیں جوگراج فالج اور لقوہ اور رعشہ اور دوسری سرد دماغی مرضوں میں معمول ہے ص سونٹھ پیپلا موڑ چیتہ چب پیپل ہینگ گائے کے گہی میں بہنا ہوا اجمود سرشف زرد زیرہ سیاہ زیرہ سفید رنیکا اندرجو تلخ پادہ بابی بڑنگ گج پیپل کٹکی ستیس بہارنگی بچ مورپا مساوی لیں اوران سب کے دو چند ترپہلا لیں بعد اس کے سب کا وزن کریں اور سب کے برابر گوگل لیں۔ گوگل اگر بہنیا ہو بہتر ہے سب کو پیسکر گوگل میں ملاکر تین ماشہ سے پانچ ماشہ تک نیم گرم پانی کیساتھہ رات کیوقت کہاویں اور خوراک ایک تولہ تک دیگر فوائد مذکورہ میں زیادہ قوی ہے ص پیپل مرچ ہنگرہ ہرایک نو درم سونٹھ کوٹ کڑوا دیودار ہو بیر عاقرقرحا پیپلا موڑ زرنباد ہرایک چھ درم تجپل جندبیدستر ہرایک دو درم چیتہ کا پوست کبابہ سینٹھی کے بیج ہرایک تین درم پودینہ پانچ درم گوگل سب دوائیوں کے برابر لوٹ چہان کر رکھ چھوڑیں اور گوگل کو نرم کوٹیں اور روغن بادام میں چکنا کرکے پھر کوٹیں تاکہ خوب نرم ہو اسوقت اور اجزا کو پیس کر قدرے داخل کریں اور قدرے روغن بادام ملادیں اور پھر کوٹیں کہ سب اجزا تمام ہوں اور ایک ذات ہو جاوے مقدار خوراک ایک تولہ۔

## باب الحاء المہملہ

اس باب میں پانچ فصل ہیں۔ پہلی فصل حبوب میں یعنے گولیوں کے نسخوں میں حب ایارج دماغ اور بدن کو مادہ بلغمی سے پاک کرتی ہے ص ایارج فیقرہ تربد سفید ہرایک دو مثقال حب النیل غاریقون انیسون ہرایک ایک مثقال اندراین کا گودا نمک ہندی ہرایک چار دانگ کوٹ چھانکر سونف کے پانی میں گولیاں بنائیں دیگر معمول خاندان ذکاء اللہ خاں اکثر سر کے درد کے قسموں کے مادہ کو قطع کرتی ہے دماغ اور سر کو پاک کرتی ہے ص گوگل کتیرا سفید ہرایک چار رتی اندراین کا گودہ نمک ہندی ہرایک ڈیڑہ دانگ غاریقون سفید نصف درم ایارج فیقرا تربد سفید حب النیل ہرایک ایک درم کوٹ چھانکر سونف کے عرق میں گولیاں بنائیں یہ سب ایک خوراک ہے حب شبیار درد سر اور آنکھوں کے مرضوں کے واسطے مجرب ہے ص ایارج فیقرا پانچ درم نمک تین درم انیسون دو درم ہلیلہ زرد کا پوست پانچ درم ہلیلہ کابلی کا پوست تین درم گلاب کے پھول دو درم تربد سفید تیس درم گولیاں بنائیں وقت خواب استعمال کریں حب شبیار حکیم واصل خاں دماغ کو صفرا و بلغم سے پاک کرتی ہے درد سر کو نافع ہے

ص ہیٹر کابلی کا پوست سناء مکی بہیڑہ کا پوست ہر ایک سترہ درم گلاب کے پھول حب النیل ہر ایک بارہ درم ایلوہ کندر
ہر ایک سات درم کتیرا اسفید تین درم گوگل عصارہ ریوند مصطگی ہر ایک ایک درم گوگل کو پانی میں گھولکر دو سرے اجزا کوٹ
چھانکر گولیاں بناویں خوراک ایک مثقال سے تین مثقال تک رات کو سوتے وقت کھاویں اور کھاتے ہی سو رہیں دیگر گرمی اور
بہاردن میں مستعمل ہے درد سر اور تاریکی چشم کو مفید ہے اخلاط فاسدہ سے دماغ اور معدہ کو پاک کرتی ہے ص ایلوہ
پانچ درم افسنتین مصطگی سنوت سفید ہیٹر زرد کا پوست ہر ایک ایک مثقال گلاب کے پھول کتیرا اسفید ہر ایک ایک درم
کوٹ چھانکر گلاب میں گوندھکر مرچ کے برابر گولیاں بنائیں خوراک دو درم سوتے وقت نیمگرم پانی کے ساتھ نگلیں —
حب قوقایا دماغ کا تنقیہ کرتی ہے اور دماغ کی سرد مرضوں کو مفید ہے ص ایلوہ افسنتین غاریقون مصطگی ہر ایک
ایک جز اندراین کا گودہ سقمونیا ہر ایک نصف جز کوٹ چھان کر کرفس کے پانی میں گولیاں بنائیں خوراک ایک مثقال
حب دماغ کا تنقیہ کرتی ہے نسخہ حکیم کلو صاحب ص ہیٹر زرد کا پوست پانچ ماشہ آملہ افسنتین غاریقون ہر ایک ڈھائی ماشہ
انیسون اسارون کرفس کے بیج ہر ایک نصف درم سنوت سفید پوست اوتارا ہوا اندر سے خالی کیا ہوا افیتمون ہر ایک ایک
مثقال فیقرا دو درم لونگ قند ہر ایک ساڑھے تین ماشہ سقمونیا چار ماشہ اول قند کو تھوڑی سے پانی میں حل کرکے سقمونیا
کو اسمیں ملائیں اور تمام دوائیوں کو کوٹ چھان کر ملاکر گولیاں بنائیں نو ماشہ سے ایک تولہ تک کھائیں مجرب ہے حب ہندی
واسطے شقیقہ اور تنقیہ سر کے معمول حکیم شاہ محمد سبل وغیرہ آنکھوں کی مرضوں کو نفع عظیم رکھتی ہے ص ایلوہ چراتہ ہر ایک
ایک ماشہ جائپھل دو ماشہ زیرہ سفید اجمود ہر ایک تین ماشہ کوٹ چھان کر مکھکنی کے پانی میں گولیاں بنائیں ایک صبح اور
ایک شام تھوڑے سے پانی کے ساتھ کھائیں حب جید سدر دوار بلغمی میں معمول ہے ص ہیٹر کابلی کا پوست ایک درم
سنوت سفید ایک مثقال غاریقون چوتھائی مثقال اسطوخودوس ایک درم نمک لاہوری چوتھائی درم سب ایک خوراک
ہے بطریق شبیار کھائیں حب افیتمون دماغ کو سودا اور بلغم وغیرہ سے پاک کرتی ہے معمول ہے ص افیتمون دو درم غاریقون
سنوت پوست اوتارا ہوا گائے کے گھی میں چکنا کیا ہوا اسطوخودوس بسفایج فستقی ہر ایک ایک درم کوٹ چھانکر سونف
کے پانی میں گولیاں بنائیں یہ سب ایک خوراک ہے حب ہلیلہ حکیم علوی خاں مالیخولیا کے واسطے کہ جو سودائے صفراوی
سے پیدا ہو مجرب ہے ص ہیٹر زرد کا پوست ہیٹر کابلی کا پوست ہیٹر سیاہ بہیڑہ کا پوست آملہ مقشر ہر ایک دو دانگ
سناء مکی لاجورد دھویا ہوا افیتمون غاریقون سفید کتیرا ہر ایک ایک دانگ کوٹ چھانکر روغن بادام سے چکنا کرکے مویز منقے
میں گولیاں بنائیں عرق گاؤزبان نیمگرم کے ساتھ کہ اسمیں جلاب شکری دس درم حل کیا ہو کھائیں سب ایک خوراک
ہے ہفتہ میں ایک مرتبہ استعمال کریں جبتک کہ مالیخولیا زایل ہو دیگر سودا اور مرہ سودا کو سر اور تمام بدن سے خارج کرتی
ہے ص ہیٹر زرد کا پوست ہیٹر کابلی کا پوست ہیٹر سیاہ بہیڑہ کا پوست آملہ چھلا ہوا سناء کے پتے ہر ایک دو دانگ سقمونیا
بھنی ہوئی ایک دانگ کوٹ چھانکر روغن بادام سے چکنا کرکے مویز منقے بیج نکالے ہوئے کے ساتھ گولیاں بنائیں اور چاندی کے
ورق میں لپیٹ کر نیمگرم پانی کے ساتھ کھائیں کبھی واسطے تقویت اسہال مرہ سودا کی لاجورد حب النیل ہر ایک ایک دانگ اضافہ
کیا جاتا ہے حب مسہل دماغ کا تنقیہ کرتی ہو سر کے سب مرضوں میں خصوصاً صرع میں مجربات سے ہے ص حب الملوک مدبر گھو
کی سبز پتی تین تولہ سنوت سفید اسطوخودوس مغز بادام شیریں ہر ایک دو تولہ سونٹھ عود صلیب مرچ سیاہ ہر ایک ایک تولہ
کتیرا اسفید دو مثقال گولیاں چنے کی برابر بناویں تین گولیاں سوتے وقت اور دو گولیاں وقت صبح [illegible] کے ساتھ کھائیں

**حب** واسطے صرع کے خصوصاً صرع سوداوی کیواسطے حکیم اکمل خاں کی بیاض سے منقول ہے ص لاجورد
دہوا ہوا حجر ارمنی سقمونیا بسفائج ربلسوس ہرایک دو درم غاریقون لسنوت سفید مغز فندق خالی کیا
ہوا پوست اوتارا ہوا سکبینج ہیڑ زرد ہیڑ سیاہ بھیڑہ آملہ سلیخہ شاہترہ کوٹ کر اسطوخودوس سورنجان سنا مکی مرچ سفید زعفران
حب النیل درونج گاؤزبان کے پھول بہروزہ زرنباد انیسون بسفائج افتیموں فستقین اسطوخودوس ایارج فیقرا
ہرایک تیئیس ۲۳ درم کوٹ چھان کر گلاب میں گولیاں بنائیں اور بیالیس روز مداومت کریں ہر روز گولی کھانے کے بعد
شربت اسطوخودوس دس مثقال پیویں **حب فاوانیا** مرگی فالج وغیرہ دماغی بلغمی مرضوں میں مستعمل ہے ص
فاوانیائی نر دو مثقال جند بیدستر مشک تبتی ہرایک ایک مثقال زعفران نصف مثقال عرق دارچینی میں چنے کے برابر
گولیاں بنائیں خوراک تین عدد عرق دارچینی اور شہد کے پانی کے ساتھ اور کبھی لونگ نصف درم میں اضافہ کرکے بعد طعام کے
مرگی والے کو استعمال کرائے ہیں **حب فاوانیا** مسہل مرگی کے واسطے بعد تنقیہ دماغ کے علوی خاں کے مجربات
سے ہے ص فاوانیا نر دو مثقال جند بیدستر مشک تبتی ہرایک ایک درم حب الملوک مدبر ڈیڑھ درم چنے کے برابر گولیاں
بنائیں خوراک تین عدد **حب** جند ام الصبیان اور مرگی اور فالج وسکتہ اور تمام بلغمی اور رطوبی مرضوں کے واسطے مفید ہے
اور جو عارضے بعد وضع حمل کے عورتوں کو یا اطفال کو سردی سے عارض ہوتے ہیں اُن میں معمول ہے ص جند بیدستر مشک
خالص عود صلیب مساوی عرق دارچینی یا عرق باقلہ یا سونف کے عرق میں باریک کرکے مرچ کی برابر گولیاں بنائیں خوراک
اطفال کو آدھی گولی سے ایک گولی تک دایہ کے دودھ کیساتھ اور بڑوں کو ایک گولی سے تین گولی تک یا جیسا مناسب جانیں
دیں دیگر ام الصبیان کے واسطے ص عود صلیب ایک ماشہ جند بیدستر چھ رتی جند بیدستر سرخ انیسون پانچ رتی چھوٹی الائچی
کے دانے چار رتی ایلوہ ایک رتی اندر جو تین رتی فاد زہر حیوانی چار رتی اگر یہ نہ ملے تو عوض اس کے زہر مہرہ لیں اگر یہ بھی
نہ ملے تو مشک خالص دو رتی لیں مونگ کے برابر گولیاں بنائیں ایک صبح اور ایک شام دایہ کے دودھ میں دیں دیگر واسطے
ام الصبیان کے ہمیشہ معمول ہے ص کندر جند بیدستر ایلوہ مساوی سونف کے پانی میں خشخاش کے برابر گولیاں بنائیں ایک
گولی سے تین تک گولی ماں کے دودھ میں گھول کر دیں **حب** علوی خاں نے عشرہ کاملہ میں واسطے مرگی کے مجربات
سے لکھا ہے ص کچھوہ کا گوشت تین تولہ عود صلیب تین درم مرچ سفید چار درم جند دو درم کوٹ چھان کر شہد میں ملا کر
مرچ کے برابر گولیاں بنائیں دو عدد صبح اور دو شام کو کھائیں **حب** لڑکوں کو مرگی کے واسطے مفید ہے ص کچھوہ کا خون
جو کا آٹا شہد خالص تینوں برابر ملا کر مرچ کے برابر گولیاں بنائیں ایک گولی صبح اور ایک شام کھائیں **حب** واسطے تنقیہ
کے مرض فالج میں کام آتی ہے ص لسنوت خالی کیا ہوا اندر سے پوست اوتارا ہوا حب النیل سورنجان ایارج فیقرا ہرایک
تین مثقال اندراین کا گودہ چیتہ ہرایک دو مثقال بوزیدان بچھ عاقرقرحا ہرایک ڈیڑھ مثقال سکبینج گوگل جاوشیر فرفیون
جند بیدستر ہرایک نصف مثقال دوائیوں کو کوٹ چھان کر سونف کے عرق میں گولیاں بنائیں خوراک تین درم گرم پانی کیساتھ
**حب ایارج** تالیف والد حکیم علوی خان فالج ولقوہ و مرگی و استرخا و مالیخولیا کو نافع ہے معدہ کے درد کو دور کرتی ہے
معدہ کو اخلاط لزجہ سے پاک کرتی ہے پھنسیوں اور زخم سوداویہ کو نافع ہے ص ایارج فیقرا بتیس درم غاریقون بالوں کی
چھلنی میں چھنا ہوا بسفائج فستقی گلاب کے پھول اسطوخودوس ہرایک دو درم گوگل افتیموں بھیڑہ کا پوست ہیڑ کابلی کا پوست
ہیڑ سیاہ سنا مکی عود صلیب انیسون ہرایک ایک درم لسنوت سفید ڈیڑھ درم سونٹھ ایک درم آرد وغیرہ انگ کوٹ چھان کر

روغن بادام سے چکنا کرکے گولیاں بنائیں ورق میں لپیٹ کر دو مثقال گرم پانی کیساتھ سوتے وقت کھائیں **حب مرزا ابراہیم** نے واسطے بہت مرضوں کے نافع لکھی ہے ص زنبق تین ماشہ گندھک چھ ماشہ مہندی کے پتوں میں کشتہ کی ہوئی سب کی چنے کے برابر گولیاں بنائیں خوراک چار گولیاں **حب سیماب** مولف فرماتے ہیں کہ یہ نسخہ استاد مرحوم کی بیاض کا ہے فالج ولقوہ وغیرہ کیواسطے مفید ہے ص سیاہ دہتورہ کے بیج سیماب ہر ایک دو ماشہ ادرک کے پانی میں حل کرکے ماش کے برابر گولیاں بنائیں **حب بلیش** سرد مرضوں دماغی وعصبی میں مثل فالج ولقوہ کے بعد مسہلات کے واسطے تعدیل مزاج کے واسطے کام میں آتی ہیں ص عاقرقرحا مرچ سیاہ پیپل ہر ایک تین ماشہ پیپلا مول چھ ماشہ سونٹھ میٹھا تیلیہ ہر ایک ایک تولہ سب کو کوٹ چھان کر قند اور روغن زرد میں بقدر حاجت لیکر اس میں ملاکر مونگ کے برابر گولیان بنائیں خوراک ایک گولی سے دو گولی تک ایک نسخہ میں جائفل اجوائن دیسی جاوتری عوض پیپلا مول کے مرقوم ہے اور وزن سب دوائیوں کا برابر ہے اور مقدار کبر کی دوچند ہے اور بعض ان گولیوں کو ادرک کے عرق میں بناتے ہیں **دیگر** فالج اور لقوہ کو مفید ہے اور ریاح کو جس قسم سے ہو دفع کرتی ہے ص بیش یعنی بچھناک پاؤ درم مرچ سونٹھ جاوتری جائفل لائچی ہر ایک ایک درم باریک کرکے لیمو کے عرق میں مرچ سیاہ کے برابر گولیان بنادیں خوراک دو تین گولیان اور بعض اس نسخہ میں کبابہ اور نمک ہندی بھی داخل کرتے ہیں بادی اور ترشی سے پرہیز ضروری ہے **حب اذاراقی** فالج اور لقوہ اور سرد بلغمی و دماغی مرضوں کو مفید ہے درد کمر اور ریاح کو نافع ہے ص کچلہ پندرہ عدد پانی میں بھگوئیں تین روز کے بعد پانی بدلتے رہیں ۱۵ روز کے بعد کہ نرم ہو جاوے اس کے پوست کو چھیل کر جلادیں جسوقت کہ دھواں دور ہو جاوے آگ سے نکالیں اور پیسیں اور اس کے برابر مرچ سیاہ پسی ہوئی ملاکر مرچ کے برابر گولیان بنائیں ایک گولی صبح اور ایک شام کھائیں حکیم طالب حسین کے نسخہ میں کچلہ غیر سوختہ ہے اور مرچ نصف وزن کچلہ کے ہے اور دونوں کو ادرک کے پانی میں خوب حل کرکے چنے کے برابر گولیاں بناتے ہیں بناکر بدستور کھاتے ہیں سرد غذاؤں اور ترشی سے پرہیز نسخہ جان محمد خاں ہیں کہ واسطے درد مفاصل رطوبی اور کھانسی بلغمی اور ضیق النفس اور تحریک نزلہ اور اسہال وبائی میں بھی مجرب ہے لکھا ہے کہ کچلہ ایک چھٹانک تر زمین کے نیچے دفن کریں اور ایک ہفتہ کے بعد نکال کر اول چھلیں اور خوب باریک تراشیں پھر کوٹ چھان کر برابر اس کے مرچ سیاہ لیکر پیسیں اور دونوں کو نارجیل کے مغز ایک چھٹانک میں کوٹیں پھر سب کو ادرک کے پانی پاؤ سیر میں حل کریں جب خشک ہو جاوے سہنجنہ کے پتوں کا پانی ڈال کر خوب پیسیں جب خشک ہو چنے کے برابر یا مٹر کے برابر گولیاں بنائیں اور بحسب عمر و مزاج کے دیں اگر گلے میں خشکی کرے نبات اور مسکہ ہر ایک دو تولہ چاٹیں کہ امراض بلغمی اور ریحی میں مجرب پایا ہے ہفتہ یا دو ہفتہ استعمال کریں **حب** واسطے فالج کے مستعمل ہے ص سم الفار بنسلوچن ہر ایک دو ماشہ کتھہ سفید چار ماشہ سب کو ادرک کے پانی میں خوب پیسکر گولیاں ایک رتی کے برابر بنائیں ایک صبح اور ایک شام دیں سات روز تک آٹھویں روز قند کا شربت پیویں ان گولیوں کے کھانے سے اسہال ورقے خوب ہوتی ہیں طعام بے نمک کے کھاویں اور گوشت نہ کھاویں **حب سرخ** معمول حکیم کلو صاحب ص بچھناک سفید گائے کے دودھ میں مدبر یا پروردہ کیا ہوا پیپل مرچ سیاہ سہاگہ شنگرف مساوی باریک کرکے لیمو کاغذی کے پانی میں دو دن تک یعنی آٹھ پہر تک کھرل کریں اور جوار کے دانے کے برابر یا چنے کے برابر گولیاں بنائیں اور سایہ میں خشک کرکے رکھ چھوڑیں لقوہ میں ایک گولی کھلائیں اور ایک دو گولی تلوں کے تیل یا روغن گل میں حل کرکے عضو کج شدہ پر ضماد کرکے وقت شب باندھیں اور اس کے اوپر پرانی روئی باندھیں ہوائے سرد سے پرہیز کریں ہیضہ میں ادرک کے شیرہ کیساتھ یا پان کے ساتھ اور بچوں کے واسطے شکر سرخ کے ساتھ اور

دستون میں افیون خالص کے ساتھ دیں یہ گولیاں واسطے نزلہ اور کھانسی اور تپ لرزہ بلغمی اور سوداوی کو بھی نافع ہیں اور تپ صفراوی میں خرفہ کے شیرہ کے ساتھ اور جسوقت کہ کھانسی ہو خرفہ کو بھون کر شیرہ نکالیں اور دیں واسطے تپ دق اور پرسوت اور ضعف باہ کی شہد کیساتھ ایک گولی سے تین گولی تک بحسب عمر اور وقت اور طاقت مریض کی دیں **حب سیاہ** مستعمل حکیم موصوف صہ چونہ صدف موتی گندھک آنولہ سار گائے کے دودھ میں مدبر کی ہوئی ترکچور سہاگہ بیل سیماب مصفی سونٹھ مساوی کوٹ چھانکر سیماب ملاکر ادرک کے پانی میں کہ برابر دوائیوں کے ہو بلکہ زیادہ اس سے ہو کھرل کریں کہ خوب حل ہو جاوے بعد اس کے مرچ کے برابر گولیاں بنا دیں اور سایہ میں خشک کر کے رکھیں اطفال کیواسطے ایک گولی اور جوان کیواسطے دو گولی سے چار گولی تک دو تین نازبو کے پتوں کیساتھ اگر نہ ہوں تو پان بدون مصالح کیساتھ دیں لقوہ اور فالج وسہنبہ اور قولنج ریحی اور تخمہ اور درد پہلو وغیرہ سرد مرضوں میں اکسیر کا حکم رکھتی ہے اور سب قسم کی تپوں میں سوائے محرقہ کے مجرب ہے اور سہنبہ کی سب قسموں میں مردہ کی زندہ کرنیوالی ہے تپوں میں اور مزاج گرم میں خرفہ کے شیرہ کے ساتھ اور بلغم میں بدون بدرقہ کے استعمال کرتے ہیں **حب رعشہ** کیواسطے عجیب النفع ہے معمولات حکیم موصوف سے ہے صہ عاقرقرحا جند بید ستر چیتہ اجوائن خراسانی ہر ایک تین درم سکبینج اندرائن کا گودا ہر ایک چار درم فیقرا پانچ درم سب کو کوٹ چھان کر پانی میں گولیاں بنائیں ہر روز وقت شب تین ماشہ گرم پانی کے ساتھ کھائیں اگر طبیعت مجیب ہو کم استعمال کریں **حب مویز** حکیم واحد علی کہ اکسیر الاثر ہے صہ دھتورہ سیاہ کے بیج تین تولہ اجوائن خراسانی ڈیڑھ تولہ دونوں کو ڈیڑھ پاؤ پانی میں جوش کریں جبکہ پانی بقدر آدھ پاؤ کے باقی رہے کپڑے میں چھانکر برتن میں رکھیں تاکہ تلچھٹ بیٹھ جاوے پس اُس کا صاف پانی لیکر پھر کپڑے میں چھانیں اور مویز سرخ کلاں پاؤ سیر لیکر دانے نکال کر اُس پانی میں ڈالیں اور ملایم آگ پر پکاویں تاکہ پانی جذب ہو جاوے اور اس اثنا میں چمچہ سے حرکت دیتے رہیں تاکہ مویز نیچے دیگچہ کے چمٹ کر جل نہ جاوے پھر دیگچہ سے نکالکر آفتاب میں خشک کریں دو تین روز میں خشک ہو جاویگی خوراک چوتھائی سے نصف مویز ہے گولی بنا کر نگل جاویں اور جس کسیکو اس کے کھانے سے قے یا کرب یا دوسرے عارضے پیدا ہوں کٹکی بقدر دو ماشہ کے جوش دیکر پلاویں یہ بات رفع ہو جائیگی اور شراب بھی اس مویز کی مصلح ہے اور جس کسیکو شراب کے پینے سے عوارض پیدا ہوں ایک مویز کھلا دیں تمام عوارض دفع ہو جاتے ہیں بالجملہ فوائد اس مویز کے یہ ہیں کہ واسطے روکنے نزلہ اور زکام اور واسطے ہر مرض کے کہ نزلہ سے پیدا ہو مثل درد سر اور دانتوں کا درد وغیرہ اور واسطے مطلق درد سر کے مفید ہے اور نزلہ گرم اور سرد دونوں کو نافع ہے لیکن عمل اس کا نزلہ سرد اور ہر مرض سرد میں ضعیف ہے اور بالخاصیت مفید ہوتی ہے اسواسطے کہ مزاج اس مویز کا فی الجملہ سرد ہے امراض گرم میں البتہ مفید ہوتی ہے پس بہتر یہ ہے کہ نزلہ سرد وغیرہ میں گرم دوائیوں کے ساتھ کہ مناسب نزلہ وغیرہ کی ہوں ملاکر اور استعمال کریں اور زیادہ خوراک مذکور سے نشہ لاتی ہے اور امساک کے واسطے مفید ہے **حب بنفشہ** دماغ کا تنقیہ کرتی ہے زکام اور نزلہ گرم میں معمول ہے صہ بنفشہ لسوت پوست اُتارا ہوا اندر سے خالی کیا ہوا ربّ السوس گلاب کے پھول ہر ایک ایک درم سقمونیا غاریقون ہر ایک نصف درم کوٹ چھانکر تازے پانی کے ساتھ گولیاں بنا دیں یہ سب ایک خوراک ہے **حب نزلہ** تالیف والد حکیم علوی خاں نزلہ کو روکتی ہے مونہہ سے خون آنے کو اور کھانسی نزلہ کو بھی نافع ہے نفث کو آسانی سے نکالتی ہے صہ افیون بزر البنج سفید مقشر کتیرا سفید کہربائی شمعی صمغ عربی نشاستہ کاہو کے بیج گاوزبان کے پھول خشخاش کے بیج خیارین کے بیجوں کا مغز گل ارمنی ہر ایک دو مثقال زعفران نصف مثقال لفاح کی جڑ کا پوست

ایک مثقال رب السوس ڈہائی مثقال ریوندچینی ڈیڑہ مثقال کوٹ چھان کر پوست کی ڈوڈوں کے پانی سے ساتھ مرچ کے برابر گولیان بناویں اور چاندی کے ورق میں لپیٹ کر رکھ چھوڑیں خوراک دو گولی اور دوسرے نسخہ میں وزن افیون کا چار مثقال اور زعفران ایک مثقال ہے حب مومیائی نزلہ اور زکام کو دفع کرتی ہے پٹھوں اور دماغ کو تقویت پہنچانیمیں اپنا نظیر نہیں رکہتی اور امساک پیدا کرتی ہے ص مرمکی ایک ماشہ لونگ دارچینی لوبان کیکر کا گوند عود ہندی رب السوس ہر ایک تین ماشہ مصطگے کلیجن بہمن سرخ بہمن سفید ہر ایک دو ماشہ ابریشم کترا ہوا چار ماشہ مومیائی کانی میعہ سائلہ ہر ایک چھ ماشہ کوٹ چھان کر روغن بادام سے چرب کرکے پوست کے ڈوڈوں کے پانی میں خمیر کرکے چنے کے برابر گولیان بناویں ایک دو گولیاں صبح و شام کہاویں حب شنگرف نزلہ سرد میں مستعمل ہے ص زعفران عاقرقرحا دارچینی لونگ شنگرف اجواین خراسانی جائفل ہر ایک دو رتی افیون چودہ رتی مونگ کے برابر گولیاں بنائیں خوراک ایک گولی سے دو گولی تک حسب مزاج حب کچلہ نزلہ سردائی اور اختلاج اور دوسری پٹھوں اور دماغ کے سرد مرضوں میں مفید ہے ص دارچینی جائفل جاوتری عود صلیب لونگ ہر ایک ایک تولہ کچلہ دو تولہ اول کچلہ کو دودہ میں بھگوئیں پوست دور کرکے سوہن سے ریزہ ریزہ کریں یا چہری سے باریک تراش کر باریک کریں بعد اس کے دوسری دوائیوں کو کوٹ چھانکر عرق نانخواہ میں خمیر کرکے چنے کے برابر گولیاں بناویں صبح و شام دو گولیاں عرق اجواین و عرق عنبر کہ ہر ایک دس تولہ ہو کہاویں اگر ان گولیوں میں دوائیں مقوی اور مسک اضافہ کریں واسطے تقویت باہ اور امساک کے فائدہ عظیم رکہتی ہے اگر بانجھ عورت طہر کے بعد کہاوے حاملہ ہو جاتی ہے حب نزلہ و زکام اور کہانسی اور تپ بلغمی سوداوی کو مفید ہے ص پارہ گندہک چھاچھہ میٹھا تیلیہ ہر ایک ساڑہے تین ماشہ دہتورہ کے بیج ساڑہے دس ماشہ مرچ سیاہ پیپل سونٹھ ہر ایک چودہ ماشہ سب کو باریک کرکے ادرک کے پانی میں چودہ روز کہرل کرکے چنے کے برابر گولیاں بنائیں اور بحسب عمر و مزاج استعمال کریں حب بیش نزلہ سرد اور دوسری سرد دماغی مرضوں میں معمول ہے ص بیش قرنی ڈیڑہ تولہ محمودی کے کپڑے دو تولہ میں باندہ کر گائے کے سرگین میں جوش کریں کہ خوب جہرا ہو جاوے نکال کر پانی میں دہو کر خشک کرکے پھر گائے کے دودہ میں جوش کریں صاف کرکے مرچ سیاہ عاقرقرحا سونٹھ لونگ جائفل ملیٹھی سونف ہر ایک دو مثقال کتیرا کیکر کا گوند ہر ایک تین ماشہ کے ساتھ موٹھ کی برابر گولیاں بنائیں ایک گولی صبح اور ایک شام کو کھائیں حب سیماب علوی خان یہی نفع رکہتی ہے ص پارہ گندہک ہر ایک چار درم سنگ سماق میں ایک پہر تک کہرل کریں لونگ کلاہ دار چار درم دہتورہ کے بیج ایک درم کوٹ کر مصری نو درم ملاکر چار گہڑی کہرل کریں پھر چنے کے برابر گولیاں بناویں ایک صبح اور ایک شام دیں ربوبیں کیکر کے گوند کے جوشاندہ کیساتھ معمول ہے حب چوب چینی یہی نفع رکہتی ہے حکیم صاحب ممدوح سے منقول ہے ص چوب چینی بادیان خطائی الائچی بڑی دارچینی جاوتری سونف کی جڑ کا پوست ہر ایک تین تولہ عاقرقرحا جائفل سونٹھ عود ہندی ہر ایک ایک تولہ مصطگے رومی ڈیڑہ تولہ عنبر اور مشک ہر ایک دو درم کتیرا اسفید ایک درم گولیاں بناویں۔ خوراک دو درم۔ حب چائے یہی نفع رکہتی ہے ص چای خطائی بادیان خطائی پودینہ خشک ہر ایک تین تولہ ترنج کا پوست دو تولہ دارچینی لونگ ایرسا ہر ایک ایک تولہ مصطگے میعہ یابسہ ہر ایک دو مثقال الائچی بڑی الائچی چھوٹی ہر ایک ڈیڑہ تولہ زعفران عنبر اشہب مشک خالص جندبیدستر ہر ایک ایک درم شہد میں گولیاں ایک ایک درم کی بنائیں وقت حاجت گرم پانی میں ایک گولی ڈال کر مصری ڈال کر پلا دیں حب جدوار کلاں مولف فرماتے ہیں کہ میرے معمول سے ہے صحت کی

حفاظت کرتی ہے زکام اور نزلہ کو نافع ہے دستوں کو قطع کرتی ہے احشا کو قوت دیتی ہے صہ جدوار خطائی درونج راسن انیسوں گوگل ہیڑ زرد ہر ایک چار مثقال بہمن سرخ بہمن سفید اجواین خراسانی کبابہ عاقرقرحا کیکر کا گوند موسیائی لونگ گاوزبان ناگرموتہہ گاجر کے بیج اسبند اندر جو دہنیہ خشک سونٹ ہر ایک تین مثقال بالچھڑ الائچی بڑی فرفیون ریوند مدحرج ریوند چینی بادام کا مغز صندل سفید زیرہ مدبر موتی بن بندہے ہوئے ہر ایک دو مثقال مرکی مرزنجوش ہر ایک ایک مثقال ثعلب مصری پانچ مثقال آملہ شقاقل ہر ایک چھ مثقال پیپل نو مثقال جندبیدستر نصف مثقال افیون پچیس مثقال چنے کی برابر گولیاں بناویں خوراک بقدر مزاج **حب جدوار** تالیف حکیم علویخاں واسطے زکام ونزلہ وکھانسی کے مفید ہے صہ جدوار خطائی مصطگی رومی جاوتری کیکر کا گوند اجواین خراسانی مشلوچین لفاح کی جڑ کا پوست ہر ایک نصف درم دارچینی تین درم زعفران دو درم مصری چار درم افیون خالص چھہ درم اور چار دانگ سونے کے ورق ۲۵ عدد اگر عوض سونے کے ورق کی نصف درم طلائی مکلس ڈالیں بہتر ہے چنے کی برابر گولیاں بناویں خوراک ایک گولی دیگر زکام ونزلہ کے واسطے نافع ہے اور معمول ہے صہ جدوار خطائی افیون خالص ریوند چینی زعفران ہر ایک تین ماشہ کتیرا سفید دو ماشہ لفاح کی جڑ جائفل بہنگ کے بیج ہر ایک چھ ماشہ مرچ کی برابر گولیاں بنائیں **حب تاتورہ** جو شخص دائم النزلہ ہو اسکی واسطے مفید ہے صہ دہتورہ کے بیجوں کو سات دفعہ پوست کے ڈوڈوں کے پانی میں تر کرکے خشک کریں پھر ڈوڈوں کے پانی میں جوش کریں کہ پانی جذب ہو جاوے ہولوں کا مغز زیرہ سفید دہنیہ چھلا ہوا ہر ایک مساوی تر پہلا کو پانی میں بہگو کر اسکے پانی میں کھرل کریں اور چنے کی برابر گولیاں بنائیں اور سایہ میں خشک کریں سوتے وقت ایک گولی نگلیں ہولوں کا مغز تریاق دہتورہ کے بیجوں کا ہے وہ اسمیں داخل ہے کچھ وسواس نہ کریں اور مقدار بھی کم ہے یہ گولیاں جلد انزال ہونے اور درد منی اور کھانسی کو بھی نافع ہیں دیگر واسطے نزلہ کے کہ سرد پانی سے ایذا ہو اور امساک کے واسطے نافع ہے صہ افیون ایک تولہ جدوار چھ ماشہ اجواین خراسانی دہتورہ کے بیج زعفران ہر ایک تین ماشہ مرچ کی برابر گولیاں بنائیں دو تین گولیاں ہر روز کھائیں **حب جدوار کوچک** واسطے تقویت دماغ و دل و معدہ و باہ کے بے عدیل ہے صہ جدوار خطائی زعفران کشمیری عنبر اشہب برابر کوٹ چھانکر کھرل کریں باریک کرکے مرچ کے برابر گولیاں بنائیں دو تین گولیاں ہر روز کھائیں **حب ہلیلہ** واسطے تنقیہ دماغ کے آنکھوں کے گرم مرضوں میں مستعمل ہے صہ ہیڑ زرد کا پوست کابلی ہیڑ کا **پوست** ہیڑ سیاہ آملہ چھلا ہوا بہیڑہ کا پوست گلاب کے پھول ہر ایک تین ماشہ سنا مکی آٹھ ماشہ کوٹ چھان کر روغن بادام سے چکنا کرکے گولیاں بناویں چاندی کے ورق میں لپیٹ کر ایک دام رات کے وقت عرق مناسب کے ساتھ یا گرم پانی کے ساتھ کھائیں اور جسوقت کہ دو گھڑی دن چڑہے جوشاندہ مناسب پیویں **حب سرخ** رمد اور سبل میں معمول ہے صہ گیرو چار درم افیون ایک دام سونٹھ چوتھائی دام کوٹ چھان کر ڈوڈی کے پانی میں یا ہرے دہنیہ کے پانی میں گولیاں بنائیں وقت حاجت کے ڈوڈے کے پانی میں پیس کر گرد چشم کی طلا کریں **حب شیر** آنکھ کے مواد کو تحلیل کرتی ہے درد کو تسکین دیتی ہے رمد اور سبل میں معمول ہے صہ پھٹکری دو دام افیون ایک دام رسوت چار دام نیم کی پتی پانچ عدد زعفران پانچ رتی سب کو کوٹ کر لوہے کی کڑاہی میں کسیقدر پانی داخل کرکے لوہے کے دستہ سے خوب کھرل کریں پھر آگ پر رکھیں تاکہ پانی اسکا جذب ہو جاوے اور گولیاں بندہنے کے لائق ہو جاوے گولیاں بنا رکھیں دہنیہ کے پانی یا ڈوڈوں کے پانی میں پیس کر نیم گرم گرد آنکھ کے لیپ کریں کبھی اس ترکیب میں ایک درم ایلوہ بھی داخل کرتے ہیں

حب رملا آنکھہ کی درد کو نافع ہے ابتدائے سبل اور ظفرہ و جرب میں معمول حکیم غلام امام ہے صہ رسوت آٹھ ماشہ افیون دو ماشہ پھٹکری چار درم پھٹکری کو بریاں کرکے لیموں کے شیرہ کے ساتھ ایک پہر لوہے کے برتن میں لوہے کے دستہ سے حل کریں کہ قابل گولیاں بندہنے کی ہو گولیاں باندہ کر پانی میں پیسکر گرداگرد آنکھہ کی لیپ کریں اور تھوڑا ایک آنکھ میں لگادیں جاڑوں میں کسیقدر گرم اور گرمیوں میں سرد اگر لیموں کا پانی دستیاب نہو اُسکی جگہ املی کے پتوں کا شیرہ صاف کرکے لیں اور اُسمیں حل کریں دیگر واسطے درد و رمد کے اس سے بہتر کوئی دوا نہیں ہے صہ پھٹکری بھنی ہوئی دو دام پختہ ہلدی سات ماشہ اگر خام ہو بہتر ہے ورنہ بھنی ہوئی افیون پانچ ماشہ پاؤ سیر پختہ کاغذی لیمو کے پانی کے ساتھ لوہے کی کڑاہی میں ڈالکر ملایم آگ پر پکاویں اور حل کریں کہ قابل گولیاں بندہنے کی ہو گولیاں بناکر رکھیں پتلا طلا آنکھہ پر کریں اور کسیقدر آنکھ کے گوشہ میں بھی کھینچیں۔ حب معمول۔

واسطے آنکھہ کے درد کے صہ لودہ پھٹکری بھنی ہوئی ہر ایک چھہ ماشہ چاکسو نصف عدد لونگ زعفران ہر ایک آدہ ماشہ گیرو افیون سپیاری چھالیہ ہر ایک ایک ماشہ ہلدی چار ماشہ باریک کرکے گولیاں بناویں اور پانی میں گھسکر آنکھہ میں کھینچیں

حب واسطے آنکھہ کے گل کے حکیم احمد خاں سے منقول ہے صہ ہیڑ سیاہ بلاس پاپڑہ چھلا ہوا نمک لاہوری صندل سرخ مساوی پانی میں پیس کر گولیاں بناویں اور پانی میں بیسکر گھسکر آنکھ میں کھینچیں حب معمول واسطے سبل اور ظفرہ اور سفیدی کے صہ صندل سرخ پھٹکری بھنی ہوئی ہر ایک ایک تولہ کوٹ چھان کر مغز گھیکوار کے ساتھ کھرل کریں اور گولیاں بناکر رکھیں اور پانی میں گھسکر دونوں وقت طلا کریں اور کسیقدر آنکھ میں بھی کھینچیں ✣

حب ہندی سبل اور سلاق اور نزول الماء کے واسطے نافع ہے صہ سمندر پھل ریٹھہ کے بیج کا مغز کھرنی کے بیج کا مغز بہیڑہ کے بیج کا مغز ہیڑ سیاہ مساوی لیمو کی پانی میں کھرل کرکے گولیاں بناویں اور آنکھ میں کھینچیں ✣

ایک نسخہ حب ہندی کا کہ جو سبل کو نافع ہے اُن گولیوں میں کہ جو درد سر کو نافع ہیں گذرا حب دمعہ اور آنکھ کی سرخی کو نافع ہیں صہ سونٹھ ایک درم سمندر جھاگ تین ماشہ گل ارمنی چار ماشہ بڑی ہیڑ کی گٹھلی کا مغز بہیڑہ کی گٹھلی کا مغز ہیڑ سیاہ ہر ایک دو ماشہ کوٹ چھانکر پوست کے ڈوڈوں میں گولیاں بنائیں وقت ضرورت کے دو حصہ گولیاں اور ایک حصہ افیون ڈوڈوں کے پانیمیں پیسکر نیم گرم آنکھہ کے حلقہ کے گرد لیپ کریں حب واسطے رتوندہ کے نافع ہے صہ جوان آدمی کے کان کا میل بہیڑہ کا پوست دو نوںکو برابر پیسکر عورت کے دودہ میں چنے کی برابر گولیاں بناویں ایک گولی دس روز تک شہد میں حل کرکے جبکہ دو ساعت دن باقی رہے آنکھہ میں کھینچیں۔

حب کوکوالی دماغ کا تنقیہ کرتی ہے مداومت اسکی ضعف بصر کو مفید ہے درد سر اور نزول الماء اور داء الثعلب کو بھی نافع ہے صہ ایلوہ سقمونیا بھنی ہوئی اندراین کا گودہ عصارہ افسنتین مصطگی ہر ایک ڈیڑھ دانگ گوگل ایک دانگ کتیرا اسفید ڈیڑہ دانگ یہ سب ایک خوراک ہے ہر ایک وقت میں دیتے ہیں یہانتک کہ بعد طعام کے بھی دینا نافع ہے حب ابتدائی نزول الماء کو نفع دیتی ہے صہ ایلوہ سقوطری اندر سے خالی کیا ہوا پوست دور کیا ہوا ہیڑ زرد کا پوست کاسنی کے بیج ہر ایک ایک تولہ کوٹ چھانکر پانی میں گولیاں بناویں نو ماشہ سے ایک تولہ تک رات کے وقت گرم پانی کے ساتھ کھاویں صبحکو افتیمون اسطوخودوس عناب گاؤزبان ملکو خشک جوش کرکے گلقند ملکر صاف کرکے پیویں جب تک کہ اتفاق گولیوں کے کہانیکا نہو جو شاندہ استعمال میں لاویں

حب نوری ہلیلہ ضعف بصر کو نافع ہے صہ ہیڑ زرد کے بیج کا مغز بارہ عدد فلفل یا نجد و مرچ ۔ باہ ایکعدد کے

ہ رس میں کھرل کریں یہانتک کہ سیاہ ہوجاوے گولیاں بناکر رکھیں پانی میں گھسکر آنکھہ میں کھینچیں **حب دیگر** واسطے
ف بصر اور سبل اور دمعہ کے نافع ہے ص چنبلی کے پھول سمندر جھاگ نیب کی تخم کا مغز ہر ایک تین ماشہ مرچ سیاہ ایک
ولیمو کے عرق میں دو پہر کھرل کرکے گولیاں باندھیں صبح کے وقت پانی میں پیسکر آنکھ میں کھینچیں **حب سلاق** ص سنگ
ی بیلہ تھوتہ کافور مصری مساوی کوٹ چھان کر پانی میں کھرل کرکے گولیاں بناویں حاجت کے وقت پانی میں گھسکر آنکھ
ں کھینچیں **دیگر** سلاق کو نافع ہے ص سپیاری چہالیہ ایک عدد بکری کے دودھ میں پیسیں افیون تین سرخ لونگ ہیرزرد
پوست ہر ایک دو عدد الائچی خورد معہ پوست دو عدد دوائیوں کو سیاہ بکری کے دودھ میں کھرل کرکے گولیاں بناویں
آنکھ میں کھینچیں اور بکری کے دودھ کے ساتھ طلا کریں دو ہفتہ میں آرام ہوجاتا ہے **حب** واسطے ثقل سامعہ کے کہ جو
غلیظ اور ریح سے حادث ہو مفید ہے اور طنین میں بھی مستعمل ہے ص فسوت دس درم انزروت چوتھائی درم اندراین کا گودا
ر کابلی کا پوست ہر ایک ایک درم کتیرا دو دانگ کوٹ چھانکر پانی میں گولیاں بنائیں خوراک ایک درم بطریق شیاف
یں **حب** واسطے جوشش دہان کے مفید ہے ص صندل سفید صندل سرخ نیلوفر کے پھول سیوتی کے پھول طباشیر
چی خورد مسلوچن گلنار کتھہ سفید مساوی گولیاں بنائیں **حب** منہ سے لعاب بہنے کے واسطے کہ جو رطوبت معدہ سے ہو نافع
ص انیسون اجوائن دیسی ہر ایک ایک دانگ نمک ہندی تہائی مثقال فیقرا ایک مثقال گولیاں بنائیں یہ سب
خوراک ہے ہفتہ میں ایک بار کھاویں **حب مشک** بخر الفم میں معمول ہے ص مشک کافور ہر ایک ایک دانگ
ملوچن نصف درم گلاب کے پھول صندل سفید ہیرزرد ہر ایک دو درم چہالیہ کبابہ ہر ایک ایک درم کوٹ چھانکر گلاب
ں گولیاں بنائیں اگر ان گولیوں میں لونگ کلیجن عاقرقرحا ہر ایک ایک درم ملا دیں واسطے اس بخر کے کہ بسبب فساد
راسنان کی ہو مفید ہوتی ہے **حب طیب النکہت** بخر الفم میں مستعمل ہے ص مشک دو دانگ نوفل کافور
چینی کلیجن لونگ جائفل چھوٹی الائچی ہر ایک دو درم کوٹ چھان کر سیب یا بہی کے رب میں ملا کر گولیاں بنائیں
نفہ سے منقول ہے **دیگر** موتھہ میں خوشبو پیدا کرتی ہے بخر اور بخارات کو قطع کرتی ہے منہ کو صاف کرتی ہے
ں کام میں سب دوائیوں سے بہتر ہے ص گل ارمنی کتیرا اسفیدناگرموتھہ لونگ انیسون عود جائفل دھنیہ خشک
ساوی کوٹ چھان کر گولیاں بنائیں اور موںہہ میں رکھیں **حب دیگر** زخم زبان کے واسطے مجرب ہے موںہہ میں رکھیں ص ٹہکا
مسور کا آٹا جو جلے ہوئے گلنار گاوزبان مہندی کے پتے شاہترہ مسلوچن نشاستہ نیلوفر کے پھول ہر ایک ایک ماشہ
د جلا ہوا یشب جلا ہوا ہر ایک دو ماشہ زہر مہرہ خطائی پسا ہوا کیکر کا گوند خرفہ کے بیج دم الاخوین چوب چینی
ر ایک دو ماشہ انزروت مدبر ایک ماشہ کوٹ چھان کر گولیاں بناویں اور موںہہ میں رکھیں **دیگر** لکنت زبان کو
مدہ کرتی ہے ص کائفل گلاب کے پھول ہر ایک ایک مثقال اذخر لونگ فرفیون ہر ایک نصف مثقال نرم پیس کر
دمیائی ولادن دعنبر اشہب جوان بیش سے مل کے ملا کر گولیاں بناویں اور زبان کے نیچے رکھیں اور رال ٹپکاویں **دیگر**
واسطے خناق گرم کے ابتدائی علت میں زبان کے نیچے رکھنا مفید ہے ص کافور ایک دانگ تخم گل تخم خرفہ نشاستہ مسلوچن
ماق کتیرا ہر ایک ایک درم کوٹ چھان کر اسبغول کے لعاب میں گولیاں بنائیں اور منہ میں رکھیں جبتک کہ زخم بھرے
یرہ مسلوچن نشاستہ سفید کہربا دم الاخوین مساوی کوٹ چھان کر گولیاں بناویں اور موںہہ میں رکھیں جبتک کہ زخم بھرے
**حب سیماب** واسطے حلق کے زخم کے کہ آتشک کی وجہ سے ہو نافع ہے ص پارہ تین ماشہ گرد و دام خوب پیسیں ملا کر

کو بٹیں تاکہ ایک ذات ہو جاوے پھر چار پہر اجواین دیسی سبز کے پانی میں کھرل کرکے چودہ گولیاں بناویں ایک صبح اور
ایک شام کھائیں اگر موںہہ جوش کر آوے تو کچنال کی چھال پانی میں جوش دیکر صاف کرکے غرارہ کریں دیگر حلق کے
زخم اور قلاع کو نافع ہے ص تلسی کے پتے سنگ جراحت صندل گلاب میں پسا ہوا الائچی چھوٹی معہ پوست کے زیرہ گلاب
مساوی سب دوائیوں کی گلاب میں کھرل کریں کہ لایق گولیوں کے بندہنے کے ہو ایک گولی موںہہ میں رکھیں جب یہ ختم
ہو جاوے دوسری کو رکھیں تاکہ زخم بھر آوے دیگر پڑی ہوئی آواز کو کھولتی ہے ص مرچ سیاہ پیپل ہر ایک سات ماشہ
کبابہ زعفران لونگ دارچینی ہر ایک ایک ماشہ مصری تین ماشہ سب کو باریک کرکے پان کے عرق میں چنے کی برابر گولیاں
بنائیں اور ہمیشہ موںہہ میں رکھیں دیگر معمول ص بادام کڑوی کا مغز السی بہنی ہوئی چلغوزہ کا مغز باریک کرکے گولیاں
بنائیں اور موںہہ میں رکھیں **حب خردل** بحتہ الصوت کے واسطے کہ جو سردی سے ہو مستعمل ہے ص مرچ سیاہ ایک درم
رائی بہنی ہوئی تین درم کندر بہروزہ ہر ایک چار درم مرکی چھ درم کوٹ چھان کر گولیاں بنائیں اور زبان کے نیچے رکھیں
ایک نسخہ میں بہروزہ نہیں ہے دیگر واسطے بحتہ الصوت کی کہ خشکی اور ماندگی سے ہو نافع ہے ص کتیرا اسفید نشاستہ سفید
کیکر کا گوند رب السوس کدو کے بیجوں کا مغز خیارین کے بیجوں کا مغز مساوی کوٹ چھانکر گولیاں بناویں اگر چاہیں تو کسیقدر
مصری بھی داخل کریں **حب غاریقون** بلغم کو پاک کرتی ہے ضیق النفس میں معمول ہے ص غاریقون تین درم اندرائن
کا گودا افراسیون انزروت ملیٹھی بنفشہ سونف زوفای خشک ہر ایک ایک درم لسوت دو درم زراوند مدحرج نصف درم
انجیر کے جوشاندہ کے پانی میں گولیاں بنائیں خوراک دو درم سے تین درم تک **حب فلفل** اخلاط غلیظہ کو نفث سے
خارج کرتی ہے ضیق النفس اور کھانسی میں معمول ہے ص رب السوس مرچ سیاہ شکر تینوں مساوی لیکر باریک کریں اور
گولیاں بنا کر موںہہ میں رکھیں دیگر تالیف حکیم علوی خاں ضیق النفس کو مفید ہے ص مرچ سیاہ رب السوس بادام کا مغز
چلغوزہ کا مغز کیکر کا گوند ہر ایک ایک ماشہ مصری تین ماشہ باریک کرکے چنے کی برابر گولیاں بنائیں اور موںہہ میں رکھیں
**حب ہندی** مؤلف فرماتے ہیں کہ ضیق کے دفع کرنے میں میرے بعض دوستوں کی معمول سے ہے ص بچھناک تین ماشہ
آکہہ کا پوست چھ ماشہ ڈہائی پاؤ ادرک کے پانی میں کھرل کرکے ماش کی برابر گولیاں بناویں ایک گولی صبح کے وقت کھائیں
غذا میں گھی زیادہ کھائیں دیگر بچھناک افیون عاقرقرحا دہتورہ کے بیج مساوی جائیفل کو خالی کرکے افیون اسمیں
بھریں اور آٹے میں لپیٹ کر گھی میں بریاں کریں کہ آٹا سیاہ ہو جاوے بعد اسکے افیون معہ جائیفل اور دوسری دوائیونکے پیسکر
بقدر رائی گولیاں بنائیں صبح و شام ایک گولی کھائیں ترشی اور شیرینی اور روغن کنجد سے پرہیز کریں یہ گولیاں امساک بھی
کرتی ہیں دیگر سہاگہ مرکی مساوی باریک کرکے چنے کی برابر گولیاں بنائیں دو گولیاں صبح و شام کھاویں **حب نزلہ**
بیخوابی اور کھانسی میں کہ نزلہ سے ہو ہمیشہ معمول ہے ص بزر البنج زعفران افیون کاہو کے بیج کیکر کا گوند ملیٹھی کندر کتیرا
مرکی بہیدانہ مساوی کوٹ چھانکر مرچ کی برابر گولیاں بناویں اور سوتے وقت دو تین گولی نگلیں + **حب سرفہ** دیگر
کہ معمول ہے ص صمغ عربی کتیرا اسفید نشاستہ سفید اصل السوس مقشر ہر ایک چھ ماشہ افیون دانہ خشخاش مغز بہیدانہ ہر ایک
چار ماشہ زعفران دو ماشہ مغز بادام دس عدد بہیدانہ کے لعاب میں چنے کی برابر گولیاں بناویں ایک گولی موںہہ میں
رکھیں دیگر نسخہ ہندی کہ عمل میں ہے ص بہیڑہ کا پوست کونچ کے بیج کا مغز مرچ سیاہ کیکر کا گوند اصل السوس کاکڑا سینگی
مساوی کوٹ چھانکر چنے کی برابر گولیاں بنائیں اور دو گولیاں موںہہ میں رکھیں **حب السعال** - ہمیشہ معمول

ہیں ہی صہ کیکر کا گوند نشاستہ کتیرا سفید ہر ایک تین ماشہ مغز بہیدانہ مغز تخم خیارین ہر ایک دو ماشہ مغز بادام مقشر
تخم خشخاش سفید ہر ایک چار ماشہ مصری سات ماشہ کوٹ چھان کر اسبغول کے لعاب میں گولیاں بناویں کبھی رب السوس
چار ماشہ ستشکر تیغال تین ماشہ مغز کدو اور خیارین کی عوض داخل کرتے ہیں اگر کھانسی بلغمی ہو مویز منقے چار ماشہ زعفران
ایک ماشہ بھی زیادہ کرتے ہیں **حب باقلا** جو کھانسی نزلہ سے ہو اُسکے واسطے تجربہ ہے صہ کتیرا صمغ عربی ملیٹھی رب السوس
خشخاش کے بیج کدو کے بیج کا مغز باقلا کے بیج کا مغز ہر ایک چھ ماشہ لعاب اسبغول میں ملاکر گولیاں بناویں ہر وقت منہ میں
رکھیں دیگر خطمی کے بیج خبازی کے بیج کتیرا سفید صمغ عربی رب السوس بادام کا مغز دھنیہ مقشر باقلا کے بیج کا مغز خشخاش کے
بیج بہیدانہ کا مغز گاوزبان کدو کے بیجوں کا مغز نبات سفید ہر ایک دو ماشہ گل ارمنی ایک ماشہ کوٹ چھان کر پانی میں چنے
کی برابر گولیاں بنائیں اور ہر وقت مونہہ میں رکھیں **حب یاقوت** جو کھانسی نزلہ سے ہو اُس میں معمول و مستعمل ہے
معدہ اور اعضائے رئیسہ کو اور باہ کو قوت دیتی ہے امساک پیدا کرتی ہے صہ مشک خالص تین رتی عنبر اشہب چھ رتی
کہربا بسد ہر ایک ڈیڑہ ماشہ مغز بادام مقشر نشاستہ عود غرقی سوتی یاقوت ہر ایک تین ماشہ رب السوس کیکر کا گوند مصری
بنفشہ کی جڑ افیون ہر ایک چھ ماشہ جواہر کو سنگ سماق پر گلاب کے ساتھ پیسیں اور دوسری دوائیوں کو کوٹ چھان کر
ایک جا کر کے گلاب میں خمیر کر کے چنے کی برابر گولیاں بنائیں **دیگر** نزلہ اور کھانسی کے واسطے نافع ہے صہ تبلوچن زہرمہرہ
زعفران ہر ایک دو ماشہ الائچی سفید دھنیہ خشک ہر ایک ڈیڑہ ماشہ ملیٹھی چار ماشہ جاوتری ایک ماشہ جائفل سوا ماشہ
کوٹ چھانکر افیون ایکتولہ پان کے عرق میں حل کریں اور آپس میں ملاکر چنے کی برابر گولیاں بنائیں اور بحسب عمر اور مزاج
رات کے وقت کھلاویں **حب جدوار** کھانسی اور نزلہ میں معمول ہے صہ افیون ایک تولہ زعفران دارچینی سونٹھ
گوگل کیکر کا گوند کتیرا ہر ایک ڈیڑھ ماشہ جائفل جاوتری خشخاش کا بیج بہیدانہ کا مغز بادام کا مغز شکر تیغال جدوار عنبر اشہب
سوتی پسے ہوئے زہرمہرہ پسا ہوا ہر ایک ایک ماشہ گولیاں بناویں خوراک حسب مزاج **حب سلارس** واسطے پرانی کھانسی
کے کہ جو سونے نہ دے نافع ہے صہ افیون آدہ ماشہ کیکر کا گوند ایک ماشہ میعہ سائلہ کندر رب السوس مرکی ہر ایک دو ماشہ مرچ
کی برابر گولیاں بناویں جوان کو ایک دو گولی لڑکے کو آدہی یا چوتھائی حسب سن و سال دیں **حب عطائی** کھانسی
رطوبی و ضیق النفس کو نہایت نافع ہے صہ زراوند مدحرج افیون ہر ایک ایک مثقال علک البطم میعہ سائلہ کندر مرکی
ہر ایک تین مثقال گولیاں بناکر ایک دانگ سے نصف مثقال تک مناسب شربتوں کے ساتھ استعمال کریں +

**حب ہندی** واسطے کھانسی بلغمی اور وبائی کے بڑوں اور لڑکوں کو نہایت مجرب ہے صہ انار دانہ کہ پرانا نہ ہو بارہ درم
پیپل چھ درم مرچ سیاہ تین درم جواکھار ڈیڑھ درم گڑ پرانا چوبیس درم بقدر ماش اور مسور کے گولیاں بنائیں **حب** جالیس درم
نفث الدم میں معمول ہے صہ کہربا گل ارمنی دم الاخوین کتیرا کیکر کا گوند تبلوچن حب الاس ہر ایک ایک درم انجبار کی
جڑ کا پوست نشاستہ سفید ہر ایک تین درم اگر موتی بن بند ہے ہوئے مرجان زہرمہرہ گل مختوم گل داغستانی ہر ایک ایک درم
اضافہ کریں قوی ہوتی ہیں پتھروں کو باریک کریں اور باقی دوائیوں کو کوٹ چھان کر بارتنگ کے پانی میں کہ بہیدانہ کو
کوٹکر اُسکا شیرہ اُس میں نکالا ہو ملاکر چنے کی برابر گولیاں بنائیں خوراک پانچ گولیوں سے دس گولیوں تک -
**حب نفث الدم** اسہال کبدی و دموی میں بھی معمول ہے صہ گل ارمنی چار دانگ کہربا دو دانگ دم الاخوین کیکر کا گوند
اقاقیا ہر ایک تین درم تبلوچن نشاستہ عصارہ لحیۃ التیس ہر ایک دو مثقال کتیرا گلنار فارسی ہر ایک چار دانگ کوٹ

چھان کر باریک کرکے پانی میں گولیاں بنائیں دیگر نفث الدم اور کھانسی کو نافع ہے ص گل ارمنی بارہسنگہ کا سینگ جلا ہوا
کتیرا سفید رب السوس بنسلوچن ہر ایک تین ماشہ کیکر کا گوند دم الاخوین ہر ایک دو ماشہ نشاستہ خطمی کے بیج ہر ایک چار ماشہ
انجبار کی جڑ کا پوست ملہٹی ہر ایک پانچ ماشہ کوٹ چھان کر بہیدانہ کے لعاب میں چنے کی برابر گولیاں بنائیں اور ہر وقت منہ
میں رکھیں دیگر نفث الدم اور سل کے واسطے مفید ہے حکیم علویخاں کے والد کے معمول سے ہے ص کافور قیصوری آدھا دانگ
بنسلوچن انجبار کی جڑ کا پوست رب السوس دم الاخوین کہربا موتی بن بندھے ہوئے شادنج دھوئی ہوئی کیکر کا گوند کتیرا کیکڑے
جلے ہوئے گل ارمنی ہر ایک ایک دانگ میٹھے کدو کا بیج خربوزہ کے بیجوں کا مغز ہر ایک دو دانگ اسبغول کے لعاب میں موٹھ کی برابر
گولیاں بنائیں اور چاندی کے ورق میں لپیٹ کر رکھیں یہ سب ایک خوراک ہے حب مخترع حکیم علویخاں سل یا اسہال میں معمول ہے
ص موتی بن بندھے ہوئے کہربا صندل سفید لعل یاقوت رمانی یاقوت سفید زہر مہرہ بنسلوچن ابریشم کترا ہوا کیکڑے جلے ہوئے
انجبار دم الاخوین بہیدانہ کا مغز نشاستہ شادنج دھوئی ہوئی حب الاس کیکر کا گوند کتیرا رب السوس لسبد جلا ہوا اقاقیا دھویا
ہوا عصارہ لحیۃ التیس طراثیث گل داغستانی گل مختوم گل ارمنی ہر ایک ایک ماشہ کدو کے بیجوں کا مغز خیارین کے بیجوں کا مغز
کاہو کے بیجوں کا مغز ہر ایک تین ماشہ افیون زعفران ہر ایک ایک چاول کافور ایک ماشہ لعاب اسبغول اور بہیدانہ میں موٹھ
کی برابر گولیاں بناویں خوراک دو درم دیگر تالیف حکیم شریف خاں منافع مذکورہ کے واسطے نافع ہے ص یاقوت رمانی زہر مہرہ
خطائی لعل یشب سبز کہربا کافور ہر ایک ایک درم رب السوس کیکر کا گوند نشاستہ سفید نیلوفر کا پھول کیکڑا جلا ہوا بنسلوچن
کوکنار خشخاش سفید کاہو کا بیج گاؤزبان کے پھول ہر ایک ایک مثقال انجبار کی جڑ صندل سفید گل ارمنی ہر ایک نصف مثقال
زعفران ایک دانگ لعاب بہیدانہ میں ملا کر مسور کے برابر گولیاں بنائیں خوراک ایک درم سے دو درم تک حب عری السماک
واسطے کھانسی اور سل اور نزلہ گرم اور نفث الدم اور نفث المدہ کہ جو سل کے زخم سے ہو بیعدیل ہے ص خشخاش سفید کا بیج صمغ عربی
شکر تیغال کتیرا سفید مغز بادام مقشر چلی کا گودہ عری السمک خطمی کے بیج گاؤزبان کے پھول رب السوس ہر ایک دو ماشہ میٹھے
کدو کا بیج کاہو کا بیج ہر ایک تین ماشہ افیون ایک ماشہ زعفران آدھ ماشہ کوٹ چھان کر بہیدانہ اور اسبغول کے لعاب میں مسور کے
دانہ کی برابر گولیاں بناویں ایک دو گولیاں شب کے وقت دیں حب سل مجرب ہے ص سنگجراحت ایک تولہ شیرہ جو مقشر
چھ ماشہ رب السوس افیون عظیم آبادی مغز بادام مقشر ہر ایک چار ماشہ کیکر کا گوند کتیرا سفید مغز تخم کدوی شیریں خرفہ چھلا ہوا
خشخاش سفید گل داغستانی لبد ہر ایک تین ماشہ مغز بہیدانہ مغز تخم خربزہ دم الاخوین گل ارمنی ہر ایک دو ماشہ مغز
تخم خیارین دو تولہ سب کو جدا جدا کوٹ چھان کر رکھیں بعد اسکے بنفشہ کے پھول چار ماشہ نیلوفر کے پھول خطمی کے بیج ہر ایک
چھ ماشہ سپستاں دس عدد کوکنار تین عدد اسبغول دو ماشہ پرسیاوشاں دو ماشہ زوفا خشک تین ماشہ دوائیوں کو
ڈیڑھ پاؤ پانی میں جوش کریں جب تیسرا حصہ باقی رہے ملکر صاف کریں شیرہ جو مقشر نبات سفید نو ماشہ زیادہ کرکے
جوش کریں کہ غلیظ ہو جاوے دوائیوں کو اسمیں ملا کر چنے کی برابر گولیاں بناویں رات دن میں دس گولیاں تک منہ میں
رکھیں، دیگر سل کو نافع ہے ص سنگ جراحت گلو زہر مہرہ پسا ہوا کتھہ سفید کتیرا کیکر کا گوند مغز بہیدانہ خشخاش سفید کے
بیج خطمی کے بیج مغز تخم کدو دم الاخوین رب السوس ہر ایک ایک درم افیون ایک ماشہ گولیاں بناویں جو وقت تپ شدت سے
ہو ایک ماشہ کافور اضافہ کریں دیگر کھانسی اور سل کے واسطے مجربات سے ہے ص نشاستہ سفید کیکر کا گوند تخم خشخاش کتیرا
مغز بادام افیون مساوی باریک کرکے لعاب بہیدانہ میں گولیاں بناویں حب واسطے دمہ اطفال کے ہمیشہ معمول

مجرب ہے ص نیلہ تھوتہ بھنا ہوا سہاگہ آدھا بھنا ہوا دونو مساوی پانی میں یا بکری کے دودھ میں حل کرکے باجرہ کی برابر گولیاں بنائیں ایک گولی
یا دو یا تین گولی پانچین یا اُسکی ماں کے دودھ میں گھسکر دیں دیگر واسطے ڈبہ اطفال کے ص ایلوہ جمال گوٹہ کا مغز مساوی جوگائے
کہ ابھی تک جنی نہ ہو اُسکے پیشاب کے ساتھ لوہے کے برتن میں لوہے کے دستہ سے خوب کھرل کرکے موٹھہ کے دانے کی برابر
گولیاں بناویں اور ایک گولی لڑکے کو دودھ کے ساتھ دیں تے اور دست آتے ہیں اور بفضل خدا سے شفا ہوتی ہے دیگر معمول
مشک خالص زعفران جندبیدستر ایلوہ ہر ایک تین رتی پیکر پانی میں موٹھ کی برابر گولیاں بناویں ایک گولی سونف کے
عرق میں یا کوہ کے عرق میں حل کرکے شیر گرم پلاویں تین روز میں صحت ہوجاتی ہے اگر مرض مذکور کے ساتھ تپ محرقہ اور خشکی
دہن اور بیہوشی اور بیقراری ہو کپڑے کو خرفہ سبز کے پتوں کی شیرہ میں ترکرکے ذرا ذراسی دیر کے بعد تالو پر رکھیں اور قرص
کافور بوزن چار رتی پانی میں حل کرکے دیں جسوقت کہ گرمی کم ہو واسطے دور کرنے تنگی نفس کے حب مذکور دیں سردی کے وقت
بھی اور رات کے وقت بھی دیگر مرچ سیاہ گیارہ عدد مغز جمال گوٹہ ڈھائی عدد نیل بڑی ایک ماشہ کھوپرہ دو ماشہ سب کو
کوٹ چھانکر بہیدانہ کے لعاب میں موٹھ کی برابر گولیاں بنائیں چھ مہینے کی لڑکی کو آدھی گولی اور ایک سال کی کو ایک گولی
اور دو سالہ کو دو گولی دیں **حب کرنجوہ** ڈبہ کو نافع ہے ص مغز کرنجوہ ایک عدد توتیای سبز خام ایک سرخ باریک کرکے
سرسوں کی برابر گولیاں بنائیں اور ایک کھلائیں اگر احتیاج ہو تو دوسری دفعہ بھی دیں **حب سندری مندری**
معدہ کے درد کو دور کرتی ہے ہاضمہ کو درست کرتی ہے ریاح کو توڑتی ہے حکیم منصور علی نجیب آبادی کی مجربات سے ہے ص
آکہہ کے پھول مرچ سیاہ ہر ایک دو تولہ پیس کر سیاہ مرچ کی برابر گولیاں بناویں ایک گولی پانچ تولہ سونف کے عرق کے ساتھ
دیں ایک نسخہ میں نمک سیاہ سونٹھ ہر ایک دو تولہ بھی داخل ہے اس صورت میں گولیاں بقدر ایک ماشہ باندھیں اور
چھ ماشہ سونف کے شیرہ کے ساتھ کھاویں حکیم طالب حسین کے نسخہ میں وزن آکہہ کے پھول کا چھ تولہ اور نمک سانبھر دو تولہ
ہی اور لکھا ہے کہ گولیاں جنگلی بیر کی برابر بنائیں ایک گولی سونف کے عرق کے ساتھ بلغمی مزاج میں اور دو تولہ گلاب کے
ساتھ صفراوی مزاج میں دیں اور حکیم نبی بخش کے نسخہ میں پیپل دو تولہ نمک سیاہ ایک تولہ اصل نسخہ میں زیادہ ہے
اور لکھا ہے کہ تین تولہ لیموں کے عرق میں پیسکر جنگلی بیر کی برابر گولیاں بنائیں یہ گولیاں ہیضہ وبائی سمی کے واسطے بھی
مفید ہیں اور مجرب ہیں اور احمد خاں کی یہ ترکیب ہے کہ اول کے دونوں جزوں پر نمک سیاہ دو تولہ سونٹھ تین تولہ ہینگ پانچ
رتی لونگ پانچ عدد زیادہ کرتے ہیں اور لیموں کاغذی کے عرق میں گولیاں بناتے ہیں **حب سکبینج** واسطے درد معدہ
پیچی کو کہ جس میں طبیعت کو قبض ہو معمول ہے ص سکبینج ایلوہ گوگل غاریقون مساوی لیکر گولیاں بناویں دو درم گرم
پانی کے ساتھ دیں **حب نمکار** درد معدہ و گرانی شکم کو دور کرتی ہے اور اشتہا لاتی ہے معمول ہے ص سہاگہ دو درم
اجواین خراسانی ڈھائی درم مرچ سیاہ بارہ درم ایلوہ سولہ درم کوٹ چھانکر گھیکوار کے پانی میں چنے کی برابر گولیاں بناویں
سوادر ریاح کے تحلیل کے واسطے دو تین گولیاں دیں اگر قبض کا دور کرنا منظور ہو تو زیادہ دیں مداومت ان گولیوں کی ریح کو بالکل
تحلیل کرتی ہے کلانی شکم کو دور کرتی ہے **حب** درد معدہ کو دور کرتی ہے اور ہاضم ہے ص سونٹھ اجواین خراسانی
جلی ہوئی ہر ایک دو درم مرچ پیپل سہاگہ بریاں ہر ایک ایک درم کالا نمک لاہوری نمک ہر ایک تین درم ہینگ چوتھائی درم
بندق کی برابر گولیاں بناویں ہر روز ایک گولی کھائیں **حب مبارک** پیٹ کے درد کو دور کرتی ہے قبض کو توڑتی ہے جس کو
مسہل سے نفرت ہو اور واسطے تدارک قصور عمل مسہل کے معمول ہے مواد غلیظ کو بسہولت خارج کرتی ہے ص لونگ دو ماشہ

سونف انیسون ہر ایک تین ماشہ بنفشہ کے پھول چھہ ماشہ ہڑ زرد کا پوست کشمش سبز تازہ ہر ایک ایک تولہ سنا مکی ترنجبین
خراسانی گلقند آفتابی ہر ایک دو تولہ جو کوٹنے کے لایق ہیں کوٹ چھان کر کشمش اور گلقند میں ملا کر پھر کوٹیں تا کہ گولیوں کے بنانے
کے لایق ہو واسطے قبض دائمی کے نو ماشہ سے ایک تولہ تک اور اسہال کے واسطے دو تولہ معمول ہے ۔ اگر تربد اور سونٹھ
قدرے اضافہ کریں بہتر ہے **حب ملین** درد معدہ بلغمی کو کہ بسبب قبض کی ہو نافع ہے ۔ ایلوہ چار مثقال ہڑ زرد کا پوست
ہڑ کابلی کا پوست ہڑ سیاہ ہر ایک پانچ مثقال بالچھڑ مصطگی ہر ایک تین مثقال سونٹھ نمک ہندی ہر ایک دو مثقال پانی میں
گولیاں بنائیں اور دو درم طعام سے پہلے کہائیں اور بعد میں بھی کہاتے ہیں **حب جالینوس** معدہ کی سردی کو دور کرتی
ہے اخلاط فاسدہ کو معدہ سے دفع کرتی ہے دست لاتی ہے ہر وقت میں لیسکتے ہیں ۔ گلاب کے پھول تین درم مصطگی چار درم ایلوہ
سات درم تربد سفید دس درم کوٹ چھانکر پانی میں چنے کی برابر گولیاں بنائیں پندرہ گولیاں گرم پانی کے ساتھ سوتے
وقت دیں **حب حیات** معدہ کو قوت دیتی ہے ہاضمہ کی اصلاح کرتی ہے ریاح کو توڑتی ہے قراقر اور نفخ شکم کو دور کرتی
ہے ہیضہ کو مفید ہے دماغ کو قوت دیتی ہے حواس کا تصفیہ کرتی ہے سدہ کو کھولتی ہے ماندگی اعضا اور سستی کو دور کرتی
ہے ۔ کالا نمک نمک سیندہ نمک لاہوری نمک سونچر ہڑ سیاہ آملہ سونٹھ مرچ پیپل ہر ایک ایک تولہ اجواین دیسی چیتہ ہر ایک
نو ماشہ لونگ دارچینی چھوٹی الایچی کے دانے ہر ایک چار ماشہ عود ہندی مصطگی جاوتری ہر ایک تین ماشہ کوٹ چھانکر
لیموں کے پانی میں گولیاں بناویں ایک ماشہ سے دو ماشہ تک کھاویں **حب ہاضم وخوش ذائقہ** ۔ چوک ترش سونٹھ
ہر ایک ڈہائی دانگ نمک لاہوری پانچ درم لونگ چھوٹی الایچی کے دانے ہر ایک تین ماشہ مرچ سیاہ بڑی الایچی کے دانے
ہر ایک دو ماشہ کوٹ چھانکر چوک کو لیموں کے پانی میں حل کر کے ملا کر چنے کی برابر گولیاں بناویں اور بعد طعام کے ایک دو گولیاں
کھاویں دیگر کھانے کو ہضم کرتی ہے بھوک لگاتی ہے معدہ کے فضول کو دفع کرتی ہے درد معدہ کو دور کرتی ہے عمل میں
آئی ہے ۔ ہڑ زرد کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ مرچ سونٹھ اجواین دیسی زیرہ سیاہ زیرہ سفید چوک ترش کالا نمک ہر
ایک ایک درم لونگ ایک ٹانک سنا مکی تین درم لیموں کا پانی بقدر احتیاج لیکر اسمیں کھرل کر کے فندق کی برابر
گولیاں بنائیں ایک سے دو تک کھائیں **حب ترش** کہانے کو ہضم کرتی ہے اشتہا اور معدہ کو قوت دینے میں بے عدیل
ہے ۔ سونٹھ بے ریشہ دس تولہ مرچ سیاہ پیپل پیپلامور ہڑ سیاہ بہیڑہ کا پوست اجواین دیسی ہر ایک دو تولہ ہینگ چار ماشہ
نمک سنگ نمک سیاہ ہر ایک چھ ماشہ کوٹ چھانکر پانی میں چنے کی برابر گولیاں بناویں ایک نسخہ میں سونٹھ کا وزن پاؤ سیر
اور نمک سیاہ دو تولہ اور لونگ پندرہ دانے اور دار فلفل بارہ دانے اور مرچ سیاہ چھ ماشے ہے **حب پیارانگا** اس باب میں
مجرب ہے ۔ پیارانگا ایک ماشہ اجواین سونف پانچ نمک سیاہ ہر ایک ایک تولہ دس عدد کاغذی لیمو کے عرق میں
پیسکر چنے کے برابر گولیاں بنائیں ایک ماشہ سے دو ماشہ تک بعد طعام کے ایک ہفتہ تک کھاویں **حب ہاضم**
خصوصًا اصحاب بواسیر اور ہیضہ کو مجرب ہے ۔ انار دانہ دو تولہ سماق ہڑ زرد کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ کچری سونٹھ
ہر ایک ایک تولہ دارچینی لونگ پودینہ خشک عود غرقی زرنباد ہر ایک تین ماشہ چیتہ الایچی چھوٹی اجواین دیسی گلاب کے
پھول زرشک سونف ہر ایک چھہ ماشہ کالا نمک سفید نمک نمک سونچر ہر ایک نو ماشہ جواکھار سات ماشہ کوٹ چھانکر
پانچ عدد کاغذی لیموں کے عرق میں گولیاں بناویں یا سفوف تیار کریں **حب ہاضم** اور مشتہی کہ بے نظیر اور معمول ہے ۔
ہڑ زرد کا پوست سونف پودینہ نمک لاہوری چوک ترش ہر ایک چار درم سونٹھ مرچ سیاہ پیپل چھوٹی الایچی کے دانے اجواین دیسی

ہر ایک دو درم چیتہ کا پوست لونگ ہر ایک نصف درم دو عدد لیموں کاغذی کے عرق میں گولیاں بناویں حب ہاضم
دشتہی جسوقت کہ معدہ پر ہوا کثر عمل میں آئی ہے درد معدہ کے واسطے مفید اور بے نظیر ہے صہ نمک سانبھر نمک سیاہ
لاہوری ہیڑ زرد کا پوست آملہ چیتہ اجواین پیپلا مول لونگ مرچ سیاہ سناء کی انجورا اور ادرک پان ہر ایک ایک تولہ سہاگہ
چھ ماشہ انجورا اور ادرک کو پانی میں تر کریں جب نرم ہو جاوے پیسیں اور پان کے ساتھ بھی صلایہ کریں دوائیوں کو کوٹ چھانکر
ملا کر لیموں کے عرق میں کھرل کرکے چھ چھ ماشہ کی گولیاں بناویں خوراک ایک گولی اگر ادرک بہم نہ ہو سکے عوض اسکے
سونٹھ ڈالیں دیگر کھانے ہضم کرتی ہے پیٹ کے درد کو دور کرتی ہے ریاح کو تحلیل کرتی ہے معدہ کے تقویت
میں معمول ہے صہ ہلیلہ کا پوست بہیڑہ کا پوست سونف ہر ایک ایک درم چیتہ زرشک دہنیہ خشک الائچی سفید ہر ایک
دو درم سونٹھ مرچ سیاہ سہاگہ تیلیہ ہر ایک تین ماشہ چوک ترش نمک سیاہ ہر ایک ایک تولہ نمک لاہوری سات ماشہ سب
کو کوٹ چھانکر گہیکوار کے پانی میں جنگلی بیر کی برابر گولیاں بناویں حب ہیضہ ہیضہ کی سمیت کے واسطے بے نظیر ہے صہ
آکھ کی جڑ کا پوست مرچ سیاہ مساوی ادرک کے پانی میں کھرل کرکے مونگ کی برابر گولیاں بناویں اور ایک گولی مریض
کو دیں اگر قریب المرگ بھی ہو گیا ہو تو بھی فائدہ کرتی ہے دیگر ہیضہ کے دور کرنے میں معمول ہے ڈبہ اطفال کو بھی
فائدہ کرتی ہے صہ رانگ چھ ماشہ پارہ چار ماشہ مرچ سیاہ تین ماشہ بچھناک چار ماشہ اول رانگ کو پگھلا کر جس برتن میں پارہ
ہو ڈالیں تاکہ کشتہ ہو جاوے بعد اسکے مرچ سیاہ علیحدہ بچھناک علیحدہ پارچہ میں تر کرکے ایک گھڑی رکھکر دونو کو خوب باریک
کریں پھر ادرک کے شیرہ میں کہ آدہ پاؤ ہو کھرل کریں اور مونگ کی برابر گولیاں بنائیں خوراک ایک گولی۔

حب ہیضہ وبائی۔ مخترع نصر اللہ خاں صہ ہیڑ زرد ہیڑ کابلی بہیڑہ ہلیلہ سیاہ گلاب کے پھول زیرہ سیاہ دہنیہ خشک
پھلا ہوا پیپل مرچ سیاہ اجواین دیسی سونف سونٹھ چیتہ دارچینی الائچی چھوٹی الائچی بڑی پودینہ پہاڑی پودینہ کوہی نمک لاہوری نمک
سانبھر نمک سیاہ جواکھار مساوی سب کو پیسکر سرکہ یا عرق نعناع میں جنگلی بیر کی برابر گولیاں بنائیں ایک گولی مریض کو
دیں حب پیارانگا ہیضہ وبائی کے واسطے مجرب ہے صہ پیارانگا چیتہ ہر ایک سوا پانچ تولہ مرچ سیاہ ساڑھے دس تولہ
لونگ شہر ستہہ تولہ نو ماشہ سب کو گلاب میں پیس کر بقدر مٹر کے گولیاں بناویں ایک گولی دو تولہ گلاب میں پیسکر نیمگرم
کرکے دیں ایسے ہی تین گولی بعد ایک ایک ساعت کے دیں اگر نیند آجاوے بیدار نہ کریں بعد اشتہائے صادق شلہ کھچڑی چار
پانچ تولہ کھلاویں اگر قبل طعام کے کھانیکے تشنگی ہو سونف چھ ماشہ کا شیرہ چھ تولہ پانی میں نکال کر شکر سرخ ایک تولہ ڈالکر
نیمگرم پلاویں اور طعام کے بعد تازہ پانی دیں دیگر ہیضہ کے واسطے مجرب ہے صہ پیارانگا تین ماشہ اجواین خراسانی سونٹھ سونف
چیتہ مرچ سیاہ مولی کا نمک کالا نمک نمک پانکا ہر ایک ایک تولہ نکہہ سفید دج ترکی پھٹکری بریاں ہر ایک ایک ماشہ
کوٹ چھانکر لیموں کے عرق میں نو ساعت کامل حل کرکے چنے کی برابر گولیاں بناویں وقت حاجت ایک گولی نیمگرم
پانی کے ساتھ نگل جاویں دیگر معمول حکیم وارث علیخاں صہ ہلدی چونہ مرچ سرخ کا بیج آکھ کی جڑ کا پوست چاروں
مساوی پودینہ کے پانی میں پیسکر مرچ کی برابر گولیاں بناویں ہیضہ کے وقت ایک کھلادیں اسکی سمیت کو دور کرتی
ہے اگر تینوں چیزیں برابر لیں اور تینوں کی برابر آکھ کا پوست لیں بہتر ہے دیگر مجرب صہ آکھ کے پھول مرچ سیاہ نمک
سانبھر برابر پیس کر چنے کی برابر گولیاں بناویں ایک مریض کو دیں حب پچلونہ بھوک لگاتی ہے کھانے کو ہضم کرتی ہے
خوش ذائقہ ہے اور ہمیشہ معمول ہے صہ الائچی چھوٹی دارچینی ہر ایک پاؤ دام سمندر لون سونچر لون سیندہ لون جواکھار

بہیڑی لون دہنیہ خشک پیپلامول زیرہ سیاہ زیرہ سفید سونٹھ ہیترج ناگیسر تالیسپتر ہرایک نیمہ انگ چوک ترش دو دام انار دانہ آٹھ دام کوٹ چھان کر لیمو کے پانی میں خمیر کر کے چنے کی برابر گولیاں بنائیں چار پانچ گولیاں کہائیں **دیگر** کھانے کو ہضم کرتی ہے ریاح کو توڑتی ہے ہیضہ کو نافع ہے ص پانچوں نمک یعنی نمک لاہوری نمک اندرانی نمک سانبھر نمک سونچر یعنی سیاہ نمک نفطی کہ اسکو بونگا نون کہتے ہیں ہیٹر زرد کا پوست پوست بلیلہ آملہ سونف اجوائن دیسی ہرایک ایک دام زیرہ سیاہ زیرہ سفید چیتہ کا پوست سونٹھ فلفل پیپل سہاگہ نوشادر سناء مکی ہرایک چھ ماشہ ہینگ بریاں ایک ماشہ سب کو باریک کر کے چوبیس عدد لیموں کے پانی میں کھرل کریں کہ قابل گولیاں بندھنے کے ہووے جنگلی بیر کی برابر گولیاں بناویں اور ایک گولی کھاویں **حب بہوک** لگاتی ہے کھانے کو ہضم کرتی ہے اور دوسرے معدہ کے خلل کو دور کرتی ہے ص زیرہ سیاہ زیرہ سفید نمک سیاہ نمک طعام نمک سیندہ ہرایک ایک دام نمک لاہوری دانہ الایچی ہرایک دو دام گندک آملہ سار مرچ دارچینی لونگ ہرایک ایک تولہ نمک کہار ایک دام سونٹھ دو دام مصطگی رومی ایک تولہ اول گندک کو گھی میں داغ کر کے بریاں کریں پھر تمام دوائیوں کو کوٹ چھانکر لیمو کے عرق میں گولیاں بنائیں **حب ترش** مولف فرماتے ہیں کہ یہ گولیاں میری تالیف سے ہیں اشتہا اور گرم مزاج کے معدہ کی تقویت کے واسطے مفید ہیں ص آملہ چھلا ہوا دو ماشہ دہنیہ خشک تین ماشہ ترنج کا پوست انیسوں گلاب کے پھول چھوٹی الایچی کے دانے ہرایک دو ماشہ نمک لاہوری نو ماشہ نمک سیاہ چھ ماشہ تبلوچن تین ماشہ صندل سفید دو ماشہ انار دانہ ترش چار تولہ زرشک سماق ہرایک چار ماشہ زیرہ سیاہ پودینہ خشک ہرایک دو ماشہ کوٹ چھانکر چھ عدد کاغذی لیموں کے عرق میں چنے کی برابر گولیاں بنائیں پانچ چھ گولی بعد کھانے کے کھاویں **حب کبریت صغیر** اشتہا اور کھانے کے ہضم کے واسطے مجرب ہے جرب اور قوبا اور امراض بلغمی کو زائل کرتی ہے معدہ کی رطوبت فضلی کو خشک کرتی ہے ص گندک کہائی ہوئی ایک تولہ مرچ سیاہ چار تولہ نمک ہندی نصف درم کوٹ چھان کر لیموں کے پانی میں چنے کی برابر گولیاں بنائیں خوراک دو تین ایک نسخہ میں وزن گندک اور مرچ کا مساوی اور وزن نمک کا نصف جز ہے اور لکھا ہے کہ ریاح کے دفع کرنے اور بلغم کے قطع کرنے میں مجرب ہے **حب کبریت کبیر** مشتہی طعام اور ہاضم ہے ہیضہ بلغمی کو نافع ہے مکرر عمل میں آئی ہے ص گندک دودھ میں صاف کی ہوئی مرچ سیاہ بائی بڑنگ اجمود جوا کہار ہرایک دو دام نمک سیاہ پیپل سمندر جھاگ ہرایک ایک دام نمک سیندہ تین دام ہیٹر زرد کا پوست چار دام کوٹ چھانکر ادرک کے پانی میں کھرل کر کے خشک کریں اور پھر لیمو کے عرق میں کھرل کر کے چھوٹے بیر کی برابر گولیاں بنائیں ہر روز صبح کے وقت ایک گولی کھائیں **حب حلتیت** معدہ کی ریاح کو دور کرتی ہے نفخ کو تحلیل کرتی ہے عجیب التاثیر ہے ص سونٹھ دو دام سہاگہ بھنا ہوا ہیٹر زرد کا پوست نمک لاہوری ہینگ ہرایک ایک دام کوٹ چھانکر سہجنہ کی جڑ یا پتے کے پانی میں جنگلی بیر کی برابر گولیاں بناویں خوراک ایک گولی **حب زر** بنا دیتی اور قے کو دور کرتی ہے ص کپور کچری کوٹ چھان کر گلاب میں گوندھکر مونگ کی برابر گولیاں بناویں اور دو گولیاں دیں اگر کافی نہوں تو بعد ایک ساعت کے دو تین اور گولیاں دیں **حب ریوند** استسقاء لحمی میں سب مسہلوں سے زیادہ نافع ہے ص ریوند گوگل ہرایک نصف درم غاریقون ایک درم تربد دو درم زراوند مدحرج دو دانگ انیسوں ایک دانگ یہ سب دو خوراک ہے **حب ریوند** سب قسم کے استسقاء کو مفید ہے ص ریوند شورہ قلمی نوشادر ہرایک چھ ماشہ باریک کر کے پانی میں چنے کی برابر گولیاں بنائیں ایک صبح اور ایک شام آٹھ تولہ سونف کے عرق کے ساتھ کھاویں غذا نخود آب گیہوں کی روٹی مونگ کی دال کے ساتھ پانی کی جگہ مکو کا عرق

اور سونف کا عرق **حب ہندی** سب قسم کے جلندر میں بشرط مداومت کی اور یہ بھی شرط ہے کہ تپ اور اسہال نہ ہو
مفید ہے ص ایلوہ ایک تولہ چوک چھ ماشہ ہلدی ڈیڑہ ماشہ کٹ تین ماشہ باریک کرکے سونف کے شیرہ اور عرق گاؤزبان میں
ماش کی برابر گولیاں بنائیں اور تین گولیوں سے شروع کرکے سات گولیوں تک پہنچائیں اور اُسپر مداومت کریں غذا نخود آب
پانی کی جگہ عرق **دیگر** واسطے استسقائے لحمی کے بے نظیر ہے ص سبز آکھہ کی پتی پاؤسیر ہلدی ایک دام اول پتوں کو مثل بھنگ
کے پیسکر ہلدی کوٹ کر چھانکر اُسمیں ملاکر پھر باریک کریں جسوقت کہ گولیوں کے بندہنے کے لایق ہو ماش کی برابر گولیاں
بناویں ہر روز چار گولی تازے پانی کے ساتھ کھاویں اور ایک گولی روز زیادہ کریں سات گولیوں تک کھاویں حکیم علیم صاحب
کی بیاض میں لکھا ہے کہ ہلدی کا پوست اوتار کر کوٹ چھانکر آٹھ گنی آکھہ کی پتوں کے پانی میں حل کریں جسوقت قابل گولیوں کے
بندہنے کے ہو چنے کی برابر گولیاں بنائیں چار گولی سے شروع کریں ہر روز ایک گولی زیادہ کریں آٹھ گولی تک پہنچاویں بعد
اسکے آٹھ گولی روز عرق مکو کے ساتھ کھاویں مجرب ہے **حب مسہل** مستسقیوں کے واسطے معمول ہے استسقاء زقی میں
بعد استحکام مرض کے مائیت کو خارج کرتی ہے ص لسوت سفید پانچ درم ایارج فیقرا سکبینج ہر ایک چار درم غاریقون ایرسا ہر ایک
تین درم نمک سیاہ دو درم ریوند چینی اذخر کی جڑ اذخر کا شگوفہ سلیخہ ہر ایک نصف درم فرفیون ایک درم سب کو کوٹ چھانکر سونف
کے پانی میں گولیاں بنائیں خوراک دو درم شکر اور گرم پانی کے ساتھ اگر نصف درم ان میں سے اونٹ کے دودھ کے ساتھ دیں تو
عجیب فائدہ کرتی ہے **حب صبر** تلے کی سختی کے واسطے معمول ہے ص ایلوہ سہاگہ بھنا ہوا دونوں برابر گڑ کے ساتھ چنے کی برابر
گولیاں بناویں دو گولی سوتے وقت کھائیں ترشی اور نفاخ غذاؤں سے پرہیز کریں اگر مرچ سیاہ اور مستگی بھی اضافہ کریں نفع
چاروں برابر لیں اور گھیکوار کے پانی میں کھرل کرکے مرچ کی برابر گولیاں بنائیں دو گولی صبح اور دو شام کھائیں تلے کی سختی اور درد
مفاصل میں معمول ہے **حب اشخار** تلے کی سختی میں مستعمل ہے ص ہیڑ زرد کا پوست سوختہ چھتیہ سجی سیندہ سہاگہ بھنا ہوا نوشادر
سفید نمک سنگ شورہ قلمی باؤبڑنگ زیرہ سیاہ برابر کوٹ چھانکر دو چند پرانے گڑ تین برس کے میں چھوٹی چھوٹی گولیاں بناویں
دو ماشہ سے چار ماشہ تک گرم پانی کے ساتھ دیں **حب طحال** تکرر عمل میں آئی ہے ص شورہ قلمی سہاگہ بھنا ہوا پھٹکری بھنی ہوئی زیرہ سفید نمک
سونچر نمک سیندہ ہیڑ زرد کا پوست آنبہ ہلدی اجواین ہر ایک ایک دام کوٹ چھانکر تین دفعہ لیموں کے شیرہ میں اور تین دفعہ
ادرک کے شیرہ میں کھرل کرکے جنگلی بیر کی برابر گولیاں بناویں ایک صبح اور ایک شام کھائیں **دیگر** مولف فرماتے ہیں کہ میرے
والد ماجد مرحوم مغفور کے مجربات سے ہے ص سمندر جھاگ رائی نوشادر شورہ قلمی کٹکی گندک مرچ سیاہ سہاگہ بھنا ہوا مساوی
گھیکوار کے پانی میں خوب کھرل کرکے جنگلی بیر کی برابر گولیاں بناویں اور ایک گولی نہار کھاویں **حب کبر** تلی کے سرد
دردوں کو مجرب ہے ص کبر کی جڑ کا پوست ریوند چینی ہر ایک ایک جز ایلوہ مرجان جلا ہوا کرفس کے بیج غاریقون سفید کالا نمک
ہر ایک نصف جز کوٹ چھانکر گولیاں ایک درم سے ایک مثقال تک جڑوں کے پانی کے ساتھ دیں اندراین کا گودہ اور
بورہ ارمنی اور شہد کا لیپ کرنا سودمند ہے **حب مروارید** صفراوی دستوں کے واسطے حکیم منصور علیخاں صاحب کے معمول
سے ہے ص موتی بن بندہے ہوئے اگر نہ ہوں تو سیپ چھ ماشہ لیں بعد چار تولہ گلاب میں خواہ کیوڑہ کے عرق آدہ سیر میں باریک
کرکے ماش کی برابر گولیاں بنائیں ایک گولی پانی کے ساتھ دیں اگر طفل ہو تو اُسکی ماں کے دودہ میں دیں **حب یاقوت**
اسہال معدی وغیرہ کے واسطے کہ اُسکے ساتھ پیاس بھی شدت سے ہو معمول ہے معدہ اور دل کو قوت دیتی ہے ص یاقوت سرخ
موتی زہر مہرہ کہربا لعل بدخشانی یشب سفید کافور ہر ایک ایک درم کیکر کا گوند تین تین خشخاش سفید کا پوست گاؤزبان کے

پھول ہر ایک ایک مثقال صندل سفید گل ارمنی ہر ایک ڈیڑھ مثقال زعفران ایک دانگ کوٹ چھانکر بہیدانہ کے لعاب میں مونگ کی برابر گولیاں بناویں **حب بقراط** صفراوی دستوں اور تپ محرقہ میں معمول ہے ص کافور آدھ ماشہ طباشیر سفید صندل سفید نشاستہ کیکر کا گوند ہر ایک ایک ماشہ چنے کی برابر گولیاں بناکر مناسب شربتوں کے ساتھ دیں کبھی ایک ماشہ زہر مہرہ اضافہ کرتے ہیں **حب بوعلی سینا** اسہال کبدی وغیرہ اور سحج اور پیچش صادق کو مجرب ہے ص مازو گلنار ہر ایک دو مثقال افیون ایک مثقال کیکر کا گوند پاؤ مثقال کوٹ چھانکر مرچ کی برابر گولیاں بنائیں طفل کو ایک گولی جوان کو تین چار گولی تک اگر افیونی ہو دس گولی تک دے سکتے ہیں اور کبھی وزن افیون کا نصف مثقال اور کیکر کے گوند کا ایک مثقال کیا جاتا ہے **حب قابض** مکرر تجربہ میں آئی ہے ص پکھان بید رال ببلگری زرنباد آملہ افیون گیرو برابر پیس کر چنے کی برابر گولیاں بناویں ایک صبح اور ایک شام کو دیں **حب ہندی** دستوں کے بند کرنے میں قوی ہے ص سہاگہ بھنا ہوا ایک حصہ شنگرف دو حصہ افیون چار حصہ باریک کرکے نصف کو تو شہد میں ملاکر مرچ کی برابر گولیاں بناویں اور نصف کی لیموں کے عرق میں گولیاں بناویں اگر دست رات کو زیادہ آویں حب عسلی دیں اگر دن میں غلبہ کریں حب لیمونی دیں نسخہ مجرب حکیم علیم صاحب میں لکھا ہے کہ تینوں دوائیوں کو دھتورہ کے پانی میں ایک پہر تک حل کریں اور مونگ اور چنے کی برابر گولیاں بنائیں ہر قسم کے دستوں کی دفع کرنے کے واسطے ایک حب دیں چھوٹے کو بڑی بڑے کو اور گولی کو ثابت نگل جاویں چباویں نہیں امساک کے واسطے بھی مفید ہے **دیگر** سنگرہنی کے واسطے مجرب ہے بعض دستوں کے معمول سے ہے ص افیون خالص چونہ کہ جو پان کے ساتھ کھاتے ہیں دونوں برابر پیسکر موٹھ کی برابر گولیاں بناویں ایک گولی سے شروع کریں اور زیادہ کرتے جائیں ایک ماشہ تک پہنچائیں زیادتی دستوں اور پیچش اور آنتوں کی خراش کے واسطے مجرب لکھا ہے **حب کافور** لڑکوں کے دستوں کے واسطے کہ اُن کے ساتھ تپ گرم بھی ہو معمول ہے ص افیون خالص کتھہ سفید بنسلوچن مغز تخم بزوہہ ہر ایک ایک ماشہ کافور چینیہ چار رتی پانی میں باریک کرکے موٹھ کے دانے کی برابر گولیاں بناویں صبح و شام ایک ایک گولی لڑکے کو دیں **دیگر** لڑکوں کو جو سبز دست آتے ہوں اُنکے واسطے مفید ہے ص خرفہ کے بیج سات ماشہ انار دانہ سماق زرشک مغز نارگیل پستہ کے باہر کا پوست ہر ایک ساڑھے تین ماشہ کیکر کا گوند بنسلوچن صندل سرخ صندل سفید کاہو کے بیج ہر ایک تین ماشہ سب کو بریاں کریں کتیرا نشاستہ گلنار مورد کے بیج زہر مہرہ خطائی ہر ایک ڈیڑھ ماشہ مغز بادام شیریں ایک عدد کوٹ چھان کر بہدانہ کی لعاب کے ساتھ چھوٹی چھوٹی گولیاں بنائیں ایک گولی صبح اور ایک شام کو دیں **دیگر** جس بچہ کو پاخانہ سبز آوے مفید ہے ص انار کی کلی چھ ماشہ سونف بابڑنگ ہر ایک دو ماشہ باریک کرکے بقدر لونگ گولیاں بناویں ایک صبح اور دوسری شام کو دیں **دیگر** شیرخوار بچوں کی دستوں کے واسطے مفید ہے ص زہر مہرہ خطائی دو ماشہ ببول کے پتے کتھہ سفید ٹھیکری کوری ہر ایک ڈیڑھ ماشہ افیون دو رتی شنگرف چار رتی پانی میں پیسکر موٹھ کے برابر گولیاں بناویں اگر بچہ بہت چھوٹا ہو باجرہ کی برابر گولی دیں ایک صبح اور ایک شام اور دودھ پلاویں **حب رمان** لڑکوں کے دستوں کے واسطے عمل میں آئی ہے ص ایک کچا انار میٹھا لیں اور سر کی طرف سے تراش کر تھوڑے دانے نکالیں ایک ماشہ افیون خالص اُسمیں بھریں بعد اسکے ایک عدد جائفل رکھیں اور دانے نکالے ہوئے بھی اُسمیں بھریں اور سر تراشا ہوا بھی اُسکے اوپر رکھکر کچے تاگے سے لپیٹیں کہ انار نہ کھلائی دے گھی میں بھونیں جبکہ تاگا سرخ ہو نکالکر تاگا دور کرکے معہ جائفل اور افیون کے انار کو کھرل میں ڈالکر باریک کریں اور نصف دام جاوتری باریک کرکے اُسمیں ملائیں اور مرچ کی برابر

گولیاں بنائیں خوراک ایک گولی سے دو گولی تک اگر خون کے دست آتے ہوں تھوڑا سا کہربا بھی باریک کرکے اسمیں ملائیں
**حب کہربا** لڑکوں کی پیچش کے واسطے تجربہ میں آئی ہے ۔ کہربا کیکر کا گوند بھنا ہوا ہر ایک سات ماشہ گلنار تین ماشہ
چاکسو بھنا ہوا چھ ماشہ رسوت نو ماشہ ببد جلا ہوا نر کچور ہر ایک دو ماشہ کوٹ چھان کر چنے کی برابر گولیاں بنائیں دو گولیاں
صبح اور دو شام دیں جوان کو زیادہ دیں **حب مسہل** قولنج بلغمی اور ریحی کو دور کرتی ہے ۔ غاریقون سکبینج گوگل جاؤشیر
جند بیدستر ہر ایک ایک درم ایلوہ چار درم کوٹ چھانکر گولیاں بنادیں خوراک ایک درم سونف کے عرق کے ساتھ دیگر سناء
مکی گوگل گلاب کے پھول ہڑ زرد کا پوست ہر ایک ایک ماشہ مویز منقی ایک تولہ املتاس کا گودا دو تولہ روغن بادام میں چکنا کرکے
گولیاں بناویں اور مزاج کے موافق دیں **حب حب السلاطین** ۔ قولنج ثقلی کے دور کرنے میں نہایت نافع ہے اور
اخلاط مختلفہ کو نکالتی ہے یہ نسخہ اسکے سب نسخوں سے اچھا ہے گرمی اور تیزی اسمیں کم ہے ۔ بنفشہ کے پھول گلاب کے پھول
خرفہ کا بیج ہر ایک پانچ درم کدو کے بیج کا مغز خیارین کے بیج کا مغز بہیدانہ کا مغز نیلوفر کے پھول نشاستہ ہر ایک تین درم
دھنیہ خشک مصطگی بنفشہ چین کتیرا ہر ایک دو درم جمال گوٹہ کا مغز مدبر کیا ہوا دس درم کوٹ چھانکر اسبغول کی لعاب میں
باریک کرکے چنے کی برابر گولیاں بنائیں خوراک ایک ماشہ سے دو ماشہ تک حسب مزاج شکر اور گلاب کے شربت کے ساتھ
دیں **دیگر** مولف فرماتے ہیں کہ میرے اُستاد مرحوم مغفور کے معمولات سے ہے ۔ حب النیل نسوت سفید ریوند خطائی ہر ایک
ایک تولہ حب سلاطین مدبر کیا ہوا چوبیس دانے چھ ماشہ بہیدانہ کے لعاب میں کھرل کرکے مونگ کی برابر گولیاں بناویں
خوراک چھ گولیوں تک **دیگر** اخلاط غلیظہ کو عمق بدن سے نکالتی ہے امعا کے کیڑوں کو مار کر نکالتی ہے ۔ حب السلاطین
مدبر کیا ہوا دو مثقال نسوت درمنہ ریوند چینی ہر ایک ایک مثقال پیس کر روغن بادام میں چرب کرکے مرچ کی برابر گولیاں بنائیں
خوراک تین گولیوں سے پانچ گولیوں تک غذا نخود آب اگر زیادہ عمل کرے تھوڑا سا گلاب گائے کے دودھ کے ساتھ سرد کرکے
پلاویں **حب نارمشک** مسہل اور سریع الاثر ہے ریاح کو تحلیل کرتی ہے معدہ کو قوت دیتی ہے قولنج کو رفع کرتی ہے
قبض بلغمی کو اور درد معدہ کو کہ طبیعت کے احتباس سے ہو نہایت مجرب ہے ۔ سونٹھ لونگ پیپل دارچینی مرچ سیاہ نارمشک
مصطگی ہر ایک پانچ ماشہ سقمونیا قند سفید ہر ایک سات مثقال کوٹ چھان کر چنے کی برابر گولیاں بنائیں قولنج کے واسطے
نصف مثقال کھلاویں **حب حنظل** مواد کو عمق بدن سے خارج کرنے میں نہایت قوی العمل ہے خصوصًا قولنج کے کھولنے میں
اور درد کے تسکین میں اپنا نظیر نہیں رکھتی ۔ لونگ چھوٹی الائچی کے دانے دارچینی زعفران مرمکی ایلوہ ہڑ زرد کا پوست
سونٹھ شنگرف ہر ایک ایک درم اندراین کا گودہ نسوت سفید ہر ایک تین درم سب کو باریک کرکے سونف کے عرق یا
گلاب میں باجرہ کی برابر گولیاں بنائیں خوراک سات گولی سے اسی اور سنو تک بقدر قوت مزاج اور شدت اور ضعف مرض کے
پانی میں یا عرق مذکور کے ساتھ دیں **حب قولنج** جس وقت کہ شدت سے درد ہو نافع ہے اور معدہ کے درد کو بھی فائدہ کرتی
ہیں ۔ ہینگ ارنڈی کا مغز مغز کرنجوہ سونٹھ نکھلنی مساوی جنگلی بیر کی برابر گولیاں بنائیں خوراک ایک گولی نیم گرم
پانی کے ساتھ دیگر حب ناف کے ٹل جانیکے واسطے بےنظیر ہے ۔ نکھلنی جلی ہوئی اجواین مساوی کوٹ چھان کر پرانے گڑ میں ملاکر گولیاں
بناویں اور ایک ماشہ گائی کے گھی کے ساتھ کھائیں اور دوسری نسخہ میں کہ جو اسہال کے واسطے ........ کہ جو
بسبب ناف کے ٹل جانے کے ہو مفید ہے سونٹھ بھی داخل ہے **حب باؤگولہ** قولنج ریحی اور تلے کی سختی اور تپ چوتھیہ کو مفید
ہے ۔ سونٹھ سقوہ سہاگہ بھنا ہوا نمک سیندہ ہیرا ہینگ مساوی درخت ہجنہ کے پوست کے شیرہ کے ساتھ کھرل کرکے جنگلی بیر کی برابر

گولیاں بنائیں ایک صبح اور ایک شام دیں اور نیم گرم طلا کرنا بھی اسکا نافع ہے دیگر تلی اور باؤ گولہ کو مفید ہے ص چونہ پرانا سوت
سہاگہ ایلوہ گہیکوار کے پانی میں چار پہر کہرل کر کے چھوٹی چھوٹی گولیاں بناویں خوراک ایک ماشہ سے تین ماشہ تک حب ملین
قبض و بلغم و ریاح اور معدہ کی سردی کو خصوصاً واسطے اطفال شیرخوارہ کے مفید ہے ص ہیڑ سیاہ چار جز زرنباد نرکچور سونف
ہر ایک دو جز سہاگہ بریاں ایک جز کوٹ چھانکر چنے کی برابر گولیاں بنائیں ایک گولی کھلائیں حب قاتل دیدان ص
زیرہ سیاہ تین ماشہ برنگ کابلی درمنہ ترکی ہر ایک دو ماشہ تسنوت سفید سونٹھ کتیرا ایلوہ ہر ایک ایک ماشہ کوٹ چھانکر گولیاں
بنائیں خوراک حسب مزاج دیگر حیات اور حب القرع کو خارج کرتی ہے ص کمیلا پودینہ کے پتے برنگ کابلی نمک ہندی
ہیڑ زرد کا پوست برابر لیکر گولیاں بنائیں خوراک تین درم اگر تسنوت نصف وزن سب کی زیادہ کریں اولی ہے دیگر مؤلف
فرماتے ہیں کہ میری مجرب ہے ص برنگ کابلی پودینہ خشک کھٹے انار کی جڑ کا پوست ہر ایک پانچ ماشہ کمیلا ترمس ایلوہ ہر ایک
چار ماشہ اندراین کا گودہ تین ماشہ نمک ہندی دو ماشہ کوٹ چھانکر سفیالی کے پتوں کے شیرہ میں گولیاں بناویں دو ماشہ یا
کم زیادہ سوتے وقت کہاویں دیگر یہ بھی مولف فرماتے ہیں کہ میرے معمول سے ہے ص کرنجوہ کیچ کا مغز ایک تولہ پلاس پاپڑہ
کمیلا ہر ایک چھ ماشہ اجوائن خراسانی تین ماشہ سب کو باریک گڑ میں بیر کی برابر گولیاں بنائیں خوراک ایک گولی۔
حب دیدان چھوٹے چھوٹے کیڑے کہ لڑکوں کی مقعد میں ہوتے ہیں انکی واسطے مفید ہے ص رسوت چاکسو چھلا ہوا
ہینگ ہر ایک دو ماشہ ایلوہ ایک ماشہ مرچ سیاہ نصف ماشہ نیب کے پتے دو عدد لکرونده کے عرق میں پیسکر جوار کی برابر
گولیاں بناویں ہر روز ایک گولی دیں حب ملیم چھوٹے چھوٹے کیڑے جو لڑکوں کی مقعد میں ہو جاتے ہیں انکو مفید ہے
ص ملیم کتھہ سفید افیون خالص بیری کے پتے نارجیل کہنہ مساوی پیسکر موٹھہ کی برابر گولیاں بناویں اور ایک گولی دیں
حب سندروس بواسیر خونی کے واسطے مجرب ہے ص مرغ کے انڈے کا پوست جلا ہوا سندروس جیتیہ ہر ایک پانچ ماشہ
نوشادر پانچ رتی کوٹ چھانکر فندق کی برابر گولیاں بناویں خوراک پانچ چھ گولیاں دیگر بواسیر کو خشک کرتی ہے خون کو
بند کرتی ہے کہانے کو ہضم کرتی ہے ص سندروس انڈے کا پوست جیتیہ گندنا کے بیج ہر ایک تین ماشہ خبث الحدید مدبر کیا ہوا
ہر ایک نصف ماشہ اُس پانی میں کہ جسمیں گوگل پانچ ماشہ پگھلایا ہو ہلاکر گولیاں بناویں چھ گولیوں سے سات گولیوں تک نہار
کہاویں حب جفت بلوط۔ خون کو بند کرتی ہے ص مغز جفت بلوط گیرو گوالیاری بارتنگ ہر ایک تین ماشہ
کندر حب الآس کہربا بسد دم الاخوین دہنیہ خشک زیرہ سیاہ ہر ایک چھ ماشہ کتیرا سفید طباشیر سفید ہر ایک چار ماشہ کیکر کا گوند
جاوتری گل مختوم ہر ایک پانچ ماشہ آملہ ہیڑ کابلی گلنار انجبار کی جڑ کا پوست بارہ سینگہ کا سینگ ہر ایک سات ماشہ سب کو باریک
کر کے جنگلی بیر کی برابر پانی میں تین تین گولیاں بنائیں ایک گولی کھاکر اوپر سے بارتنگ کے بیجوں کا شیرہ املی کے بیجوں کا شیرہ کہ
ہر ایک چھ ماشہ ہو یا جہاؤ کی پتوں کا شیرہ یا گوبھی جنگلی کے پتوں کا شیرہ ایک تولہ نو تولہ پانی میں نکالکر صاف کر کے پیویں
حب مقل تالیف حکیم علویخاں واسطے بواسیر کے مفید ہے ص گوگل ایک تولہ گندنا کے پانی میں حل کر کے ہیڑ کابلی کا پوست
ہیڑ زرد کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ ہلیلہ سیاہ ہر ایک دو ماشہ رسوت دم الاخوین گل ارمنی کہربا شمعی گلنار ہر ایک یکماشہ
کوٹ چھانکر پانیمیں چنے کی برابر گولیاں بنائیں ہر روز چار گولیاں کہائیں دیگر بواسیر کے خون بند کرنیمیں بے نظیر ہے ص کہربا
کوڑی جلی ہوئی ہر ایک ڈہائی درم گندنا کا بیج تین درم ہیڑ سیاہ آملہ ہر ایک پانچ درم گوگل دس درم کوٹ چھانکر گوگل کو گندنا کے پانیمیں
یا اسکے پتوں کے پانیمیں یا سرو کے پتوں کے پانیمیں حل کر کے گولیاں بناویں خوراک دو مثقال لوہے کی بجھی ہوئی پانی کے ساتھ۔

حب مقل ملین معمول ومانع بواسیر دموی وریحی ھ ہیڑ زرد کا پوست ہیڑ کابلی کا پوست ہیڑ سیاہ گوگل ہر ایک پندرہ درم رسوت دس درم سکنجبین پانچدرم رائی دو درم گوگل اور سکنجبین کو گندنا کے پانی میں حل کریں اور دوسری دوائیوں کو کوٹ چھان کر اسمیں ملائیں دیگر بواسیر اور اعتقال طبع کے واسطے حکیم محمد زماں کے مجربات سے ہے ھ گوگل چار جز آملہ مقشر ہیڑ زرد کا پوست ہیڑ سیاہ ہیڑ کابلی کا پوست بہیڑہ کا پوست گندنا کے بیج ہر ایک پانچ جز گوگل کو نیم کوفتہ کرکے گندنا کے پانی میں بھگوئیں دوسرے روز اوکھلی میں کوٹیں کہ مثل مرہم کے ہو جاوے دوسری دوائیوں کو اسمیں ملا کر چنے کی برابر گولیاں بنائیں ہر روز خلو معدہ میں پندرہ سے پندرہ عدد تک کھائیں سوداوی چیز سے پرہیز کریں دیگر بواسیر دموی کے واسطے مفید ہے قبض دائمی کو توڑتی ہے قسم کی ریاح بواسیری ومعدی ومراقی کو دفع کرتی ہے اور معمول ہے ھ ہیڑ کابلی کا پوست ہیڑ زرد کا پوست بہیڑہ کا پوست ہر ایک دو مثقال سونف حنفص کی انیسوں ہر ایک ایک مثقال گندنا کے بیج تین مثقال گوگل چار مثقال عسل خیار شنبر سات مثقال ہیڑوں کو کوٹ چھان کر روغن بادام سے چرب کریں اور دوسری دوائیوں کے ساتھ پھر کوٹیں اور گوگل کو گندنا کے پانی میں حل کریں اور املتاس کے گودہ کو اسمیں ملائیں اور دوائیں پسی ہوئی اسمیں ملا کر تھوڑا تھوڑا روغن بادام اسمیں حل کریں یا ہاتھ کو روغن بادام سے چرب کرکے چنے کی برابر گولیاں بنائیں ایک ماشہ سے ایک تولہ تک عمل میں لائیں چند جگہ اس نسخہ میں مویز اور انجیر ہر ایک پانچمثقال اضافہ کرکے عمل میں آیا ہے فائدہ عجیب دکھلایا ہے جس کسیکو املتاس کی بو سے نفرت ہو اسکے موقوف کرنے سے نقصان نہیں ہوتا ہے موقوف کریں حب رسوت بواسیر کو خون کے بند کرتی ہے ھ رسوت قسم اول سات ماشہ مویز منقہ بیجوں کے چودہ ماشہ کتیرا دو درم کوٹ چھانکر مویز میں ملا کر جنگلی بیر کی برابر گولیاں بنائیں ایک صبح اور ایک شام کھائیں دیگر بواسیر خونی کو فائدہ کرتی ہے پرانی پیچش کو دور کرتی ہے ھ رسوت پانچدرم کتیرا سفید دو درم مازو سنگ جراحت گیرو ہر ایک ایک درم کوٹ چھانکر چنے کی برابر گولیاں بنائیں خوراک ایک مثقال دیگر معمول نواب قاسم علیخاں واسطے بواسیر خونی و بادی کے ھ رسوت گیرو کتھہ سفید مرچ سیاہ ہر ایک ایک تولہ تین پاؤ گکروندہ کے پانی میں کھرل کرکے جنگلی بیر کی برابر گولیاں بناویں ایک صبح اور ایک شام کو کھائیں غذا بکری کا گوشت اور گیہوں کی روٹی دیگر بواسیر خونی و بادی کے واسطے بارہا عمل میں آئی ہے ھ گوگل اندر جو کی چھال بکاین کے پھل کا پوست نیب کے بیجوں کا مغز ہیڑ سیاہ ہر ایک ایک دام رسوت نکر کوٹ دو دام مرچ سیاہ ڈیڑھ ماشہ دوائیوں کو سوائے رسوت کے کوٹ چھانکر رسوت کو پانی میں حل کرکے اسی پانی میں حل کریں جسوقت کہ گولی بندھنے کے لایق ہو کافور آدھ ماشہ ملا کر جنگلی بیر کی برابر گولیاں بنائیں ایک صبح سرد پانی کے ساتھ کھاویں ترشی اور بادی سے پرہیز کریں گھی جسقدر چاہیں کھائیں اور بعد صحت کے نیاز حضرت خواجہ ابو الحسن جرجانی رحمۃ اللہ علیہ کی حب مقسود دیں حب نیب واسطے بواسیر خونی و بادی کے معمول ہے ھ نیب کے بیجوں کا مغز آدھ پاؤ مرچ سیاہ گوگل ہر ایک ایک دام مرچ کی برابر گولیاں بنائیں ہر صبح چھ ماشہ سونف اور زیرہ کے شیرہ کے ساتھ کھاویں اور اسپر مداومت کریں ۔ دیگر نیب کی گٹھلی کا مغز رسوت ہر ایک ایک تولہ مرچ سیاہ چھ ماشہ باریک کرکے گولیاں بنائیں اگر مولی کے پانی میں حل کرکے گولیاں بناویں بہتر ہو چھ ماشہ روز شیرہ جات مذکورہ کے ساتھ کھلاویں حب ہارسنگار واسطے بواسیر خونی و بادی کے مجرب ہے ھ ہارسنگار کا بیج چھلا ہوا کہ مغز سفید رنگ برآمد ہو ایک تولہ مرچ سیاہ تین ماشہ کوٹ چھانکر چنے کی برابر گولیاں بنائیں اور تین ماشہ ہر صبح پانی کے ساتھ کھائیں ایک ہفتہ تک حب بواسیر بواسیر خونی کے واسطے علوی خاں کی تالیف سے ہے ھ رسوت چار ماشہ کہربائی شمعی چھوٹی الایچی کے دانے گل ارمنی دم الاخوین ہیڑ سیاہ روغن زرد میں بریاں کی ہوئی آملہ [illegible] ہر ایک دو ماشہ

گوگل ایک تولہ گوگل کو گندنا کے پانی میں حل کرکے چنے کی برابر گولیاں بنائیں خوراک چار گولی سے تین ماشہ تک حب بواسیر
کے خون کو قطع کرتی ہے معمول ہے ص ہیڑ زرد کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ ہیڑ سیاہ گھی میں بھنی ہوئی ہر ایک دو درم دم الاخوین
صندل پسا ہوا گلنار ہر ایک ایک درم بارتنگ طباشیر بسد جلا ہوا ہر ایک ایک مثقال رسوت دو درم انجبار کی جڑ دو مثقال
گوگل چار مثقال دوائیوں کو کوٹ چھان کر گوگل کو گندنا کے پانی میں حل کرکے دوائیوں کو ملائیں اور گولیاں بنائیں خوراک
ایک درم سے دو درم تک حب جدوار واسطے بند کرنے بواسیر کے خون کے کہ اسکے ساتھ نزلہ اور خفقان ہو مجرب ہے ص
جدوار افیون خالص ہر ایک ایک تولہ خشخاش کا بیج کدوئی شیریں کے بیجوں کا مغز کاہو کا بیج دھنیہ خشک گوگل ہیڑ کابلی کا
پوست روغن زرد میں بریاں کیا ہوا گاؤزبان کے پھول مغز بادام ہر ایک دو درم کیکر کا گوند کتیرا زعفران دارچینی بہمن سفید بہمن
سرخ چھوٹی الائچی کے دانے دم الاخوین بسد کہربا بنسلوچن ہر ایک ایک درم صندل سفید اجواین خراسانی ہر ایک ڈیڑہ درم کوٹ
چھان کر چنے کی برابر گولیاں بنائیں خوراک ایک صبح اور ایک شام دیگر بواسیر کے واسطے مفید ہے ص رسوت گوگل ہر ایک دو درم بکاین
کے بیجوں کا مغز ہیڑ سیاہ ہر ایک پانچ درم مرچ سیاہ دو درم مغز بادام پانچ عدد گکروندہ کے پانی میں پیسکر گولیاں بناویں صبح
وشام ایک دو گولی کھائیں حب معمول بواسیر خونی و بادی میں ص پکھان بید بگیر و مردار سنگ صندل سرخ رسوت زیرہ سفید پھٹکری
بھنی ہوئی کتھ سفید ہیڑ زنگی آملہ گوگل نیب کے تخم کا مغز ہر ایک ایک درم نیب کے پتوں کے شیرہ میں آٹھ پہر بارہ سینگہ سے کھرل کرکے گولیاں
بناویں تازہ پانی کے ساتھ طلا کریں کبھی مردار سنگ موقوف کرکے عوض اسکے ہیڑ زرد ڈالتے ہیں اور بقدر دو ماشہ کے کھلاتے ہیں
دیگر بواسیر کے واسطے مجرب ہے ص الائچی چھوٹی مغز بنولے ہر ایک پانچ ماشہ زیرہ سفید ڈھائی ماشہ رسوت ساڑھے بارہ ماشہ گکروندہ
کے عرق میں چنے کی برابر گولیاں بناویں ایک گولی کھاویں اور اوپر اسکے مولی کو تراش کر اسکا پانی مصری ملاکر پیویں حب لولوی
خون کو بند کرتی ہے اور مقوی بھی ہے ص زہر مہرہ خطائی صندل سفید موتی بن بندھے ہوئے ہر ایک ایک تولہ عرق کیوڑہ اور
گلاب میں کہ ہر ایک آدہ پاؤ ہو حل کرکے بقدر ایک ایک ماشہ گولیاں بناویں سایہ میں خشک کریں دو گولی چاندی کے ورق یا
سونے کے ورق میں لپیٹ کر کھاویں یا شربت انار ایک تولہ ملاکر چاٹیں مجرب ہے دیگر بواسیر کے خون کو بند کرتی ہے اور تقویت میں
معمول ہے ص موتی بن بندھے ہوئے پسی ہوئی کہربا بسد ہر ایک دو ماشہ انجبار کی جڑ کا پوست چار ماشہ رسوت نگر کوٹی دو ماشہ
کوٹ چھان کر آملہ کے مربے کے دو عدد کی گٹھلی دور کرکے اسمیں ملاکر پیسیں اور چنے کی برابر گولیاں بناویں خوراک ایک مثقال عرق
شاہترہ و عرق بارتنگ کے ساتھ کہ ہر ایک دس تولہ ہو کھائیں حب جواہر معمول حکیم نجیب اللہ خاں خون کو بند کرتی ہیں اعضاء
رئیسہ کو قوت دیتی ہیں ص موتی بن بندھے ہوئے چاندی کے ورق ہر ایک تین ماشہ بسد ڈھائی ماشہ یشب سبز عقیق سرخ ہر ایک
ڈیڑہ ماشہ نارجیل دریائی زعفران ہر ایک ایک ماشہ زہر مہرہ خطائی ساڑھے تین ماشہ یاقوت سرخ یاقوت زرد فیروزہ ہر ایک
سوا دو ماشہ پاؤ بھر گلاب میں خوب حل کرکے چنے کی برابر گولیاں بناویں خوراک دو گولی تنہا یا بدرقہ مناسب کے ساتھ دوسرے نسخہ
میں لاجورد ڈیڑہ ماشہ سونے کے ورق ایک ماشہ تین رتی عنبر اشہب تین ماشہ بھی داخل ہے نارجیل دریائی زعفران ہر ایک چھ
رتی اور ورق نقرہ ساڑھے چار ماشہ ہی اور باقی بدستور ہے دیگر ریح بواسیر کو نافع ہے اور درد گردہ و سراشیف اور وجع مفاصل
کو مفید ہے ص زرنباد درونج ہلیلہ سیاہ بہیڑہ چیتہ عاقرقرحا نوشادر مرچ پیپل گندہک کلونجی گوگل ہر ایک ایک جزو کوٹ چھان کر مولی کے
پانی میں ملاکر گولیاں بناویں دو درم چکنے شوربے کے ساتھ یا گرم پانی کے ساتھ کھائیں دیگر ادرار بول کو نافع ہے ص
جاوتری کندر ناگرموتہہ ہر ایک ایک تولہ اجواین خراسانی تین ماشہ کوٹ چھان کر جنگلی بیر کی برابر گولیاں بنائیں ایک صبح اور

ایک خام دیں دیگر بول الدم سیلان منی اور سلسل البول اور سرعت انزال کو نافع ہے صہ سبلوچین سفید کتیرا زر شک وغیرہ
خشک حماض کھیج گل منی سندل سفید گلنار کیکر کا گوند ہر ایک چھ ماشہ سنگھاڑہ گوکھرو خرفہ کے بیج رانگ کا کشتہ خیارین
کے بیجوں کا مغز کہربا اسبغول ہر ایک ایک تولہ اسبغول کے لعاب میں گولیاں بنائیں خوراک ایک مثقال **حب جالینوس**
باہ کو قوت دیتی ہے صہ چڑی کا مغز ہیجان کے وقت لیں شقاقل مصری تازہ پیاز کا بیج چھوارہ گندنا کے بیج ثعلب مصری
گاجر کے بیج جرجیر کے بیج سمک صیدا سب برابر تھوڑا مشک کوٹ چھانکر شہد اور جرجیر کے پانی میں چنے کی برابر گولیاں بنائیں خوراک ایک
مثقال سے ڈیڑہ درم تک ہمراہ شربت یا میٹھے انگور کے پانی یا اس پانی کے ساتھ کہ جس میں چنے بھگوئے ہوں **حب سیماب**
باہ اور اشتہا کے واسطے مجرب ہے صہ پارہ خالص گندھک کتھہ سرخ لونگ ہر ایک چار ماشہ اول پارہ اور گندھک کو خوب باریک پیس
پھر دوسری دوائیں کوٹکر مرغ کے انڈے کی زردی کے ساتھ صلایہ کرکے مرچ کی برابر گولیاں بنائیں اور ہر روز ایک گولی کھائیں
اور اوپر سے بکری کے گوشت کا شوربا یا گائے کا دودھ نیمگرم پیویں ایک ہفتہ تک بیس روز تک مجامعت نکریں ترشی سے
پرہیز کریں اور جو غذا خون پیدا کرے کھائیں **حب ریگ ماہی** تقویت باہ اور امساک کے واسطے مفید ہے صہ ریگ ماہی شنگرف
ماذریونگ ہر ایک چار جز زعفران مشک خالص افیون ہر ایک ایک جز بچھلی سونے کے ورق ہر ایک تین جز جائفل دارچینی چاندی کے
ورق ہر ایک سات جز کوٹ چھانکر چنے کی برابر گولیاں بنائیں خوراک ایک گولی سے دو گولی تک ایک پیالہ گائے کے دودھ کے ساتھ
کھائیں بعد دو ساعت کے جماع کریں **حب مروارید** نعوظ لاتی ہے مشتہی اور مقوی ہاضمہ ہے صہ عود ہندی لونگ کباب چینی
قرفہ مرچ سفید ہر ایک تین درم بالنگو دو درم پیپل بابونہ کے بیج یا اسکے پھول موتی بن بندھے ہوئے ہر ایک ایک درم زعفران نصف
درم کوٹ چھانکر قند کا گلاب میں قوام کرکے دوائیوں کو اسمیں ملا کر چنے کی برابر گولیاں بنائیں خوراک دو دانگ واسطے اشتہا
اور ہضم کے سات گولی اور واسطے امساک کے دو گولی مونہہ میں رکھیں اگر جلدی گھلجاوے دوسری رکھیں **حب عنبر**
باہ کو قوت دیتی ہے امساک پیدا کرتی ہے اسکا مونھ میں رکھنا نعوظ کا باعث ہے منہ میں خوشبو پیدا کرتی ہے دماغ کو قوت دیتی
ہے صہ مشک خالص مصطگی لونگ ہر ایک ایک مثقال عنبر اشہب ثعلب مصری کلیجن ہر ایک دو مثقال مایہ شتر اعرابی تین
مثقال کوٹ چھانکر گلاب میں فندق کی برابر گولیاں بنائیں اور ہر روز ایک گولی کھائیں اور پیچھے اسکے شراب یا تازہ دودھ یا
ترہ تیزک کا پانی یا کچے چنوں کا پانی پیویں یہ گولیاں آدھے مثقال تک کھا سکتے ہیں اور سرد مزاج زیادہ کھا سکتا ہے **دیگر**
سرد مزاج والوں کی باہ کو قوت دینے میں مجرب ہے صہ موصلی سیاہ آدہ سیر ایک سیر گائے کے دودھ میں جوش کریں کہ تمام
دودھ جذب ہو جاوے بعد اسکے سایہ میں خشک کرکے باریک کریں جائفل جاوتری ہر ایک آدہ پاؤ کوٹ چھانکر شہد کا قوام
کرکے اسمیں ملا کر گولیاں بناویں اور حسب برداشت مزاج کھائیں **حب ہندی** باہ کو قوت دیتی ہے امساک لاتی ہے جماع کے
تعب کو دور کرتی ہے صہ اسپند سوختنی پانچ درم نصف خام اور نصف بریاں خشخاش کا پوست دہ درم تل سیاہ دو درم پرانا گڑ تیس
درم دونو کو نرم پیسکر گڑ میں ملا کر کوٹیں تاکہ ایک ذات ہو جاوے پھر سات حصہ کریں ہر حصہ کی بندق بناویں وقت مجامعت کے
ایک ان میں سے کھاویں **حب ملذذ** زعفران عاقرقرحا ہر ایک چھ ماشہ مصطگی چار ماشہ سیہ سائلہ دو ماشہ چڑے کا خون
بقدر حاجت سب دوائیوں کو باریک کرکے خون میں خوب حل کریں اور گولیاں بنائیں وقت حاجت پانی میں پیسکر قضیب
پر طلا کریں **دیگر** کبوتر کی بیٹ عورت کے سر کے بال کی راکھ کوے کا پتہ مرغ کا پتہ سیر بھوتی تازہ دارچینی عاقرقرحا جاوتری ہر ایک
ایک جز مشک خالص نصف جز شہد میں گولیاں بنائیں حاجت کے وقت شراب میں پیسکر طلا کریں خشک ہونے کے بعد جماع میں مشغول ہوں

**حب منزل نسا** پارہ نصف جز سہاگہ کا تو ہر ایک ایک جز شہد خالص چھ جز آپس میں ملا کر پیسیں و رچنے کی برابر گولیاں بناویں سوائے حشفہ کے ذکر پر طلا کریں **حب ممسک معمول** جائفل جاوتری افیون مازو اسبند مصطگی ناکیسر موچرس تج گوگل سپاری چھالیہ دانہ لایچی خورد منبلوچن اجواین خراسانی ہر ایک ایک ماشہ باریک اسبغول اور بہدانہ کے لعاب میں بیر کی برابر گولیاں بنائیں اور وقت حاجت کے ایک گولی تازے پانی کے ساتھ کہائیں بعد چار گھڑی کے گائے کا تازہ دودہ شیرینی ملا کر پیویں اور غذا نہ کہائیں **دیگر** تالیف حکیم محمود خاں صاحب دہلوی ھ ہینگ ایک ماشہ افیون چار ماشہ گل ارمنی عاقرقرحا شنگرف ہر ایک تین ماشہ کوٹ چھانکر شہد میں ملا کر بیس گولیاں بناویں وقت حاجت کے ایک گولی کہائیں بعد عمل دوا کام میں مشغول ہوں اور اوپر سے غذا خصوصًا نمکین نہ کہاویں اگر ضرورت پڑے دودہ پیویں یا حلوا کہاویں بعد فراغ کے اگر کہانے کا وقت ہو مضایقہ نہیں ہے **دیگر** افیون دو ماشہ دال کا بجہ جبیدہ تین ماشہ گوند دہو یعنی دہاوڑی دو ماشہ بیر بہوٹی پانچ ماشہ لونگ مغز بادام کھوپرہ ہر ایک چار ماشہ چھوٹی الایچی کے دانے دو ماشہ سب کو باریک کرکے جنگلی بیر کی گٹھلی کے برابر گولیاں بنائیں جسوقت دو گھڑی دن باقی رہے یا بعد مغرب کے ایک گولی کھاویں غذا رات کو دودہ چاول شکر کے ساتھ کھاویں اور کسیقدر ٹہر کے سو رہیں جب چار گھڑی رات گذری عورت کے نزدیک جاویں تریاق ان گولیوں کا لیموں کی ترشی یا نمک ہے **دیگر** بے نظیر ہے اور باہ کو بھی قوت دیتی ہے ھ جدوار منفعجی افیون خالص زعفران دارچینی جاوتری ہر ایک ایک ماشہ بادام کا مغز جائفل کلیجن ثعلب مصری ہر ایک دو ماشہ بھنگ کی پتی تیرہ ماشہ سب کو کوٹ چہانکر گولیاں بنائیں اور بقدر استعداد کہاویں **دیگر** مولف مفتاح کے معمول سے ہے ھ جائفل کلاں کہ کم سات ماشہ سے نہ ہو ایک عدد خالی کرکے ڈیڑہ ماشہ افیون خالص اسمیں بھریں اور سر اُسکا آٹے سے بند کرکے اور اوپر آٹا لپیٹ کر علولہ بنا کر پکاویں جسوقت کہ آٹا سرخ ہو جاوے آٹے کو دور کرکے ہمراہ ان اجزا کے شہد میں ملا کر جنگلی بیر کی برابر گولیاں بناویں جماع سے پہلے ایک گولی کہاویں اسبند عاقرقرحا مصطگے جفت بلوط اجواین خراسانی تالمکہانہ بجبند سمندر سوکھ ہر ایک دو ماشہ جاوتری ایک ماشہ لونگ آدہ ماشہ **حب ممسک و خوش نشاط** حکیم عبدالقادر صاحب کے اکثر تجربہ میں آئی ہیں ھ جائفل کلیجن ثعلب مصری ہر ایک دو درم جاوتری جدوار ہر ایک درم افیون ڈیڑہ درم چنے کی برابر گولیاں بنائیں اور استعمال میں لاویں **حب مغلظ** منی اور امساک بھی کرتی ہیں باہ کو قوت دیتی ہیں سوزاک کو نافع ہیں ھ ست سلاجیت مغز تخم خیارا لایچی چھوٹی منبلوچن بکہان بید مصری ہر ایک ایک دام کوٹ چھان کر شہد میں گولیاں بنائیں اور بقدر نصف درم کہائیں **دیگر حب** بندکشاد اور سیلان کے واسطے نافع ہے ھ ثعلب مصری سرس کے بیجوں کا مغز لک مغسول ہر ایک دو تولہ کوٹ چہان کر پاؤ سیر بڑہ کے درخت کے دودہ میں کھرل کریں جب غلیظ ہو جاوے جنگلی بیر کی برابر گولیاں بناویں ہر صبح ایک گولی کہائیں سات روز تک اگر چاندی کا کشتہ اور سونے کا کشتہ یا قوت رمانی موتی سیپ بقدر چھ ماشہ اس دوا میں اضافہ کریں قوی ہوتی ہے **حب** فتق ریحی کو سودمند ہے ھ پودینہ فطراسالیون فقاح اذخر کوٹ زرنباد درونج تگر ہر ایک نصف درم کرفس کے بیج انیسوں ہزار اسبند مصطگے زعفران ہر ایک ایک درم سکبینج گوگل ہر ایک نصف درم ہیڑ کابلی بہیڑہ آملہ ہر ایک دو درم ...... اول سکبینج اور گوگل کو سونف کے پانی میں گھولیں اور باقی دوائیوں کو کوٹ چہانکر ملائیں اور گولیاں بنائیں ہر صبح ایک مثقال کہائیں **دیگر حب** حیض کے کھولنے میں قوی ہے ھ مشکطرامشیع سلیخہ ہر ایک ایک مثقال کرفس کے بیج سونف انیسوں زیرہ سیاہ ہر ایک ڈیڑہ مثقال جند بیدستر بہروزہ ہر ایک نصف مثقال سب کو کوٹ کر چھانیں بہروزہ کو اُس پانی میں کہ جس میں ترمس اور ابہل جوش کیا ہو حل کریں سب کو باہم ملا کر گولیاں بناویں ایک مثقال ناشتا کہاویں

بعد اُسکے وہ پانی کہ جسمیں مس یا توتیا سرخ جوش کیا ہو شہد خالص ملا کر پیویں دیگر یہ گولیاں معین حمل ہیں ص مرکی نوشادر
دونوں کو باریک کرکے چار چاول کی برابر گولیاں بنائیں ہر روز ایک گولی کہاویں جب تک کہ حائض ہو بعد پاک ہونیکے
مرد کے پاس جاوے دیگر عقیمہ کے دفع کرنے میں قوی تر ہے ص مشک دورتی افیون جائفل زعفران ہر ایک ایک ماشہ
بھنگ کی پتی دو ماشہ گڑ پرانا ڈیڑہ درم چھالیہ گجراتی تین عدد لونگ نر چار عدد دوائیوں کو کوٹ چھانکر گڑ میں ملا کر جنگلی
بیر کی برابر گولیاں بنائیں بعد طہر کے اول روز شروع کریں اور تین روز کہاویں دیگر یہ گولیاں کمر کے درد کی تسکین میں
عجیب الفعل ہیں ص اندراین کا گودا ایلوہ سکبینج ہر ایک دو جز جند بیدستر گوگل ہر ایک نصف جز خوراک دو درم گرم پانی کے
ساتھ حب ہندی واسطے درد پشت و ریاح افرسہ و مفاصل کے بعد تنقیہ کے دوسری تدبیر سے بے پروا کرتا ہے حکیم
عابد کے معمول سے ہے ص کرفس کے بیج پیپلا موڑ مرچ سیاہ پیپل سونف نمک طعام چیتہ ہر ایک ایک درم تد ہارا دس درم سونٹھ
گیارہ درم ہڑ زرد کا پوست لنوت سفید ہر ایک پانچ درم کوٹ چھانکر قند سیاہ تیس درم کا قوام کرکے مقدار سور کے گولیاں بناویں
ایک گولی گرم پانی کے ساتھ کہائیں حب اسگند درد مفاصل و درد زانو و پشت کے مجرب و معمول ہے ص موصلی پیپل
اجوائن پیپلا موڑ ہر ایک ایک دام ستاور تدہارہ سونٹھ اسگند ناگوری ہر ایک دو دام کوٹ چھانکر گڑ میں ملا کر بیر کی برابر گولیاں
بنائیں حب سورنجان واسطے تنقیہ دماغ کے درد مفاصل میں معمول ہے ص سورنجان شیریں لنوت ہر ایک ایک مثقال ایلوہ
ایک درم حب النیل غاریقون انیسون ہر ایک نصف درم گوگل مصطگی ہر ایک ایک دانگ کرفس کے پانی میں گولیاں بناویں یہ
سب ایک خوراک ہے حب اذاراقی - خاندان حکیم منصور علی نجیب آبادی کے مجربات سے ہے درد مفاصل بلغمی اور
فساد خون اور احتراق خون اور خدر اور تمام بلغمی دردوں کو اور سب مادہ باردہ کو نافع ہے ص ہیڑ سیاہ ہیڑ زرد آملہ بہیڑہ ہر ایک
تین تولہ دہنیہ مشک ایکتولہ سر پہوکہ کے پتے افتیمون شاہترہ کے پتے ہر ایک ڈیڑ تولہ اذاراقی مدبر ساڑہے سترہ تولہ یعنی کل دوائیوں کی
برابر کوٹ چھان کر گوگل ۲ تولہ کو پانی یا شہد میں گھول کر دوائیوں کو اُسمیں ملا کر چنے کی برابر گولیاں بناویں ایک گولی سے
شروع کریں تازے پانی کے ساتھ اور بتدریج زیادہ کریں دو ماشہ تک پہنچاویں زیادہ اس سے جائز نہیں ہے یا شاہترہ کے
پانی یا اور دوائیں کہ جو مناسب ہوں اُنکو بھگو کر اُنکے پانی کے ساتھ کہائیں غذا چنے کی روٹی بہت سے گھی کے ساتھ
کہائیں اور جو چیزیں کہ مادہ کو پیدا کرتی ہیں اُس سے پرہیز کریں حب مفاصل مجربات حکیم علیم صاحب ص فلفل دار فلفل
زیرہ سفید بھنگ قسط شیریں بائی برنگ ...... نمک سفید نمک سیاہ مساوی کوٹ چھانکر گہیکوار کے پانی میں حل کرکے
جنگلی بیر کی برابر گولیاں بناویں دیگر یہ گولیاں بھی حکیم صاحب موصوف کی مجربات سے ہیں ص چاکسو مدبر مردار سنگ ہر
ایک ایک تولہ باریک کرکے کیترے کے لعاب میں ماش کے دانے کی برابر گولیاں بناویں حب سورنجان دیگر درد رکبہ کے
واسطے مفید ہیں ص سورنجان ہڑ زرد کا پوست اندراین کا گودہ لنوت سفید مساوی کوٹ چھانکر گولیاں بناویں گرم پانی کے ساتھ
ایک مثقال کہاویں دیگر عرق النسا کے واسطے رازی کی مجربات سے ہے ص ایلوہ ہڑ زرد کا پوست سورنجان ہر ایک ایکدرم
گولیاں بناویں یہ سب ایک خوراک ہے مدا اس پر مداومت کریں حب مفاصل حکیم فرزند علیخاں کی مجربات سے ہے
ص سورنجان تلخ ایلوہ لنوت سفید سنا مکی افسنتین نمک سانبھر اندراین کا گودہ اجمود ہر ایک چھ ماشہ اول اجمود کو گرم پانی
میں ڈالکر اُسکا عرق لیں اور سب دوائیوں کو کوٹ چھانکر عرق مذکور میں موٹھ کی برابر گولیاں بناویں اگر درد مفاصل چار برس
سے ہو سب نسخہ کہاویں اگر دو سال سے ہو نصف علیحدہ خوراک اسکی بوقت شب بقدر تین ماشہ گرم پانی کے ساتھ کہائیں

حب ہندی ورد مفاصل اور درد سر سرد کہنہ دردوں کے واسطے مجرب ہے فالج اور لقوہ وغیرہ امراض بلغمی اور ریحی کو بہ [illegible] جب بھوک لگتی ہے کچلہ مدبر اندرائن کی جڑ مرچ سیاہ ہر ایک دو دام کوٹ چھانکر شکر یا شہد کا گاڑھا قوام کرکے دوائیونکو اسمیں ملائیں اور ہر روز ایک گولی دو تک پانی کے ساتھ نگلیں کچلہ کے مدبر کرنیکا یہ طریق ہے کہ پہلے اسکو پانی میں یا دودھ میں ترکریں جب نرم ہوجاوے چھیلکر چھری سے بقدر ناخن تراشیں اور خشک کرکے کوٹیں اور استعمال میں لائیں یہ دوا جاڑوں میں سرد مزاج والوں کو بہت نفع بخشتی ہے بعض دوستوں کے معمول سے ہے دیگر واسطے بندوں کے درد اور تمام اعضا کے درد کے واسطے کہ ہندی میں اسکو ہڑ پھوٹن کہتے ہیں نافع ہے ص ہیڑ زرد کا پوست ہیڑ سیاہ سونف مرچ پیپل کالی زیری مغز کرنجوہ ہر ایک ایک جز مومیائی منقی پانچ جز گولیاں بناویں دو درم روز کہائیں حب سیماب بندوں کے درد کے واسطے کہ بسبب آتشک کے ہو معمول ہے ص پارہ اجواین خراسانی بلادر ٹوپی دور کرکے اجمود اسپند ہر ایک تین ماشہ گڑ دو دام کوٹ چھانکر جنگلی بیر کی برابر گولیاں بنائیں ہر روز ایک گولی صبح اور ایک شام حلق میں ڈالکر نگل جاویں دانتوں میں نہ لگنے دیں غذا کھچڑی و دال مونگ وخشکہ اور گیہوں کی روٹی ترشی اور بادی سے پرہیز کریں پانچ روز میں صحت ہوجاتی ہے جسوقت کہ مونہہ جوش کر آوے غرارہ کریں اگر مسہل کے بعد کہاویں زیادہ مفید ہوتی ہے حب سم الفار درد مفاصل کے واسطے مفید ہے ص سنکھیا سفید چھ ماشہ سورنجان شیریں ایک تولہ سات دام لیمو کاغذی کے عرق میں کھرل کریں پھر چھوٹی کٹیلی کے شیرہ میں کھرل کرکے مرچ کی برابر گولیاں بنائیں ایک گولی ہر روز کہائیں ستائیس روز تک سرد پانی اور مونگ کی دال سے پرہیز کریں دیگر واسطے تپ لازم کے بعد تنقیہ کے معمول ہے ص بنسلوچن کہربا کیکر کا گوند شاہترہ ہر ایک ایک مثقال ہلیٹی نیلوفر کے پھول کدو کے بیج کا مغز ست گلو ہر ایک چھ ماشہ خرفہ کے بیج چھوٹی الائچی خیارین کتیرا اسفید ہر ایک یکدرم کوٹ چھانکر نکو کے پہاڑے ہوئے پانی میں جنگلی بیر کی برابر گولیاں بناویں صبح کے وقت ایک گولی ایک تولہ عرق گاوزبان اور تین تولہ عرق نکو دو تولہ عرق شاہترہ اور دو تولہ عرق گلو کے ساتھ کہائیں اگر تلی ہو تو دو تولہ عرق جھاؤ بھی ڈالیں ورنہ گرم پیویں حب کافور تپ محرقہ اور تپ دق میں معمول ہے ص صندل سفید گلاب میں پسا ہوا ایک تولہ کافور دو ماشہ بنسلوچن زہرمہرہ گلاب میں پسا ہوا کنول گٹہ ہر ایک ایک ایک ماشہ کتہ سفید چار ماشہ چنے کی برابر گولیاں بنائیں حسب مزاج شیرہ خرفہ یا شیرہ مغز کدو یا شیرہ تربوز کے ساتھ دیں دیگر مجربات حکیم علی تدریج دق اور کہانسی کو زائل کرتی ہے ص زعفران ایک دانگ افیون اجواین خراسانی ہر ایک نصف مثقال گل رمنی مغز تخم کدو مغز تخم تربوز نیلوفر کے پھول دہنیہ کے بیج کیکر کا گوند بنسلوچن خرفہ کے بیج ہر ایک دو مثقال خشخاش کے بیج خیارین کے بیج کا مغز ہر ایک تین مثقال کافور پانچ مثقال کوٹ چھانکر اسبغول کے لعاب میں چنے کی برابر گولیاں بناویں ہر صبح سات ماشہ خرفہ کے شیرہ اور خیارین کے شیرہ تین مثقال اور شربت نیلوفر شربت انار ہر ایک پانچ مثقال کے ساتھ دیں تین روز میں نفع کرتی ہے حب زہرمہرہ تپ صفراوی اور قے صفراوی میں معمول ہے حرارت کو ساکن کرتی ہے ص زہرمہرہ پسا ہوا دو جز سوتی پسے ہوئے ایک جز دونوں کو ملاکر پھر خوب صلایہ کریں اور گلاب میں گولیاں بناکر دو ماشہ دیں حب رجا تپ دموی وصفراوی اور تمام امراض گرم میں مستعمل ہے ص صندل سفید صندل سرخ ہر ایک پندرہ درم بنسلوچن نشاستہ سفید ہر ایک پانچ درم اجواین خراسانی پندرہ درم کافور قیصوری زعفران ہر ایک ایک درم افیون نصف درم کوٹ چھانکر بہدانہ کے لعاب میں چنے کی برابر گولیاں بنائیں خوراک پانچ درم دوسرے نسخہ میں افیون داخل نہیں ہے حب الشفاء حکیم علوی خاں کے بیاض سے منقول ہے واسطے درد سر کہنہ اور تمام امراض گرم اور سرد اور تپ چوتہیہ اور تمام تپوں کہنہ میں مستعمل ہے ص

زعفران دو دانگ گلاب کے پھول گل مینی سونٹھ ہر ایک ڈھائی دانگ ریوند چینی پانچ دانگ افیون ، دہتورہ کے بیج ہر ایک ایک مثقال کوٹ چھانکر شیر خشت کو پانی میں گھول کر اُسمیں دوائیوں کو ملا کر چنے کی برابر یا ترمس کی برابر گولیاں بناویں تپ چوتھیہ کے واسطے نوبت سے آدہی ساعت پہلے گرم پانی کے ساتھ تین گولیاں نگلا دیں اور دوسرے مرضوں کے واسطے دو گولی صبحکو کھلاویں دیگر واسطے ہر قسم کے سر کے درد اور تپ کہنہ اور نوبت والی تپ اور مرکبہ میں معمول ہے تپ نوبت میں قبل نوبت کے دینا چاہیئے صحت کی حفاظت کرتی ہے اعضا کی گرانی کو دور کرتی ہے اور افیون کی عادت کو ترک کرتی ہے

۵ دہتورہ کے بیج چھ جز ریوند چینی چار جز سونٹھ کیکر کا گوند ہر ایک دو جز گوند کے پانی میں حل کرکے دوسری دوائیں کوٹ چھانکر اُسمیں ملائیں اور چنے کی برابر گولیاں بنائیں خوراک ایک گولی دو گھڑی پہلے لرزہ کے آنیسے اگر پیاس بہت ہو خرفہ کے شیرہ کے ساتھ دیں اور جو نسخہ حکیم اجمل خاں کے معمول سے ہے اُسمیں کیکر کا گوند نہیں ہے اور لکھا ہے کہ دوائیوں کو کوٹ چھانکر دو چند اُسکے شہد لیکر اُسکا قوام کرکے دوائیوں کو اُسمیں ملائیں اور وقت استعمال بقدر بہوٹھ کے گولی بنا کر ایک دو گولی کہاویں دیگر تپ لرزہ کے واسطے مولف مفتاح کے معمول سے ہے ۵ ریوند چینی ایک ماشہ تخم دہتورہ ڈیڑھ ماشہ سونٹھ تین ماشہ کوٹ چھانکر ادرک کے پانی میں ایک پہر کھرل کرکے ماش کی برابر گولیاں بنائیں ایک گولی یا دو گولی نوبت سے ایک ساعت پہلے دیں دیگر تپ کے واسطے کہ جو صفرا اور بلغم سے مرکب ہو اور اُسکے ساتھ لرزہ اور درد شکم اور قے اور دست ہوں مفید ہے ۵ لونگ الائچی نار مشک زرشک ناگرموتھہ صندل سفید مرچ سیاہ سماق کوٹ چھانکر پانی میں ملا کر جنگلی بیر کی برابر گولیاں بناویں ایک گولی گرم پانی کے ساتھ کھاویں دیگر تپ اور پیاس اور ورم بدن کہ بعد ولادت کے عارض ہو حکیم کو [illegible] کے مجربات سے ہے ۵ ایلوہ ایک درم لسوڑ موصوف ایک تولہ سونٹھ بے ریشہ چھ ماشہ مصطگی تین ماشہ ریوند چینی مرمکی ہر ایک چھ ماشہ جدا جدا پیس کر وزن کرکے کھرل میں ڈالیں ایلوہ کو گلاب میں تر کرکے مخلوط کریں اور چھوٹی چھوٹی گولیاں بنائیں چار ماشہ سوتے وقت گرم پانی کے ساتھ جب تک صحت نہ ہو کہائیں اگر اجابت زیادہ ہو مقدار میں کمی کریں دیگر تپ لرزہ کے واسطے ۵ بھنگ چار جز کافور ایک جز پیسکر مرچ کی برابر گولیاں بنائیں اور حسب مزاج دیں بعضوں نے تپ صفراوی کے واسطے چار عدد تک تجویز کیا ہے حب ہندی تپ لرزہ صفراوی و بلغمی میں مستعمل ہے ۵ ہلیل خورد مغز کرنجوہ ہر ایک ایک درم زیرہ سفید کیکر کے پتے ہر ایک نصف درم باریک کرکے پانی میں چنے کی برابر گولیاں بنائیں ایک صبح ایک وقت ظہر اور ایک وقت شام دیں ایسے ہی تین روز کریں حب ہلیلہ حکیم محمد جعفر کے معمول سے ہے تپ چوتھیہ میں اول راحت کے دن وقت طلوع آفتاب کے دو مثقال دیں اور اوپر اُسکے قہوہ دارچینی ایک پیالہ پیویں غذا اُس روز نخود آب اور چوزہ مرغ کا گوشت کہائیں دوسرے روز گلقند آفتابی سات مثقال سکنجبین سات مثقال پاؤ سیر عرق گاؤزبان میں حل کرکے پیویں غذا اُس روز برہ کے گوشت کا شوربا تناول کریں اور سب حال میں ترشی اور دہی اور بقولات سے پرہیز کریں ۵ ہلیلہ زرد کا پوست ہلیلہ کابلی کا پوست ہلیلہ سیاہ سنا کے پتے ہر ایک پانچ مثقال ایارج فیقرا تین مثقال عصارہ افسنتین ڈیڑھ مثقال سقمونیا بہنی ہوئی شاہترہ ہر ایک ایک مثقال نمک ہندی ایک دانگ کوٹ چھانکر روغن بادام میں چرب کرکے گولیاں بنائیں اور دو مثقال قہوہ [illegible] یا گلاب کے ساتھ کہائیں اور نوبت کے دن حسب دستور ایک صبح اور ایک شام کہائیں حب ذہب طلا مکلس فادزہر معدنی جدوار خطائی قنب ہر ایک ایک مثقال جائفل مصطگی زعفران ہر ایک چار دانگ دارچینی لونگ ہر ایک نصف مثقال کیکر کا گوند دو دانگ کتیرا ایک دانگ کوٹ چھانکر گلاب میں چنے کی برابر گولیاں بنائیں دیگر حب تپ چوتھیہ کے واسطے

مجرب ہے صؔ سیاہ دہتورہ کے پان کنگری مرچ سیاہ ہر ایک ڈہائی درم باریک کرکے مرچ کی برابر گولیاں بنائیں ایک صبح ایک شام گرم پانی کے ساتھ کہائیں اور ایک گولی دو گھڑی قبل لرزہ کے کھائیں اگر گرمی معلوم ہو سونف کا شیرہ نکالکر نیمگرم پیویں تین نوبت میں دفع ہوجاتا ہے **دیگر حب** تپ لرزہ کے واسطے معمول ہے صؔ پراسپ مقدار نخود افیون ایک رتی نیم کے پتے ڈہائی عدد شفتالو کے پتے ڈیڑہ عدد سب کو گوڑ میں ملاکر تین گولی بناویں تین گھڑی قبل آنے تپ کے ایک گولی نگلیں جو تپ شروع ہو دوسری کہلاویں یقین ہے تیسری گولی کی احتیاج نہ ہوگی اگر مریض قوی ہو سب کی دو گولی کریں افیونی کے واسطے افیون زیادہ ڈالیں شفتالو اور نیم کے پتے نصف طول میں لیں عرض میں **دیگر** تپ لرزہ کے واسطے مفید ہے صؔ پھٹکری بریاں سہاگہ بریاں نمک لاہوری اجواین خراسانی ہر ایک ایک دام کوٹ چھانکر دہتورہ کے پتوں کے پانی میں پیکر چنے کی برابر گولیاں بنائیں دو تین گھڑی جاڑے کے آنے سے پہلے ایک گولی یا دو گولی کہائیں۔ **حب سم الفار** تپ لرزہ کیواسطے معمول ہے صؔ کتھہ سفید چار تولہ گلاب کے پھول چار ماشہ سم الفار چھ رتی تینوں کو باریک کرکے مرچ کی برابر گولیاں بنائیں چار گھڑی پہلے تپ کے آنے سے کہائیں ترشی اور بادی اور روغن سے پرہیز کریں **حب مسہل شطر الغب** کے واسطے حکیم بقا خاں کی مجربات سے ہے صؔ ایلوہ مصطگی ہیڑ زرد کا پوست ریوند چینی عصارہ غافث عصارہ افسنتین گلاب کے پھول ہر ایک ایک جزء زعفران نصف جزء کاسنی کے تازے پانی کے ساتھ گولیاں بنائیں خوراک ایک درم سے دو درم تک سکنجبین سادہ کے ساتھ اور ان گولیوں کو ایک ہفتہ کے بعد عمل میں لائیں تاکہ مزاج پکڑ جاویں اگر عصارہ نہ ہو تو غافث اور افسنتین داخل کریں اور ہر شب پرانے پتوں کے آخر میں دو درم دیں **حب شیر الاربع** ۔ دق کے واسطے مجرب ہے صؔ برنج ساٹھی کو جسقدر کہ چاہیں یا گدہی کے دودہ میں تر کریں بعد دو گھڑی کے چاول کو دودہ میں پیس کر چنے کی برابر گولیاں بنائیں صبح اور شام تین گولیاں کہائیں **حب الشفاء** واسطے مدقوق اور مسلول اور نزلات گرم کے نافع ہے اور قلب گرم کی تقویت کرتی ہے صؔ موتی پسے ہوئے ایک مثقال طباشیر مغز تخم خیارین کیکر کا گوند ہر ایک چھ درم نیلوفر کے پھول ایک مثقال خطمی کے بیج ایک درم کتیرا مغز تخم کدوی شیریں تخم لبتان افروز مغز بہیدانہ نشاستہ سفید بنسلوچن صندل سفید تخم خرفہ مقشر رب السوس عنبر اشہب ہر ایک دو درم کافور ڈیڑہ دانگ افیون زعفران ہر ایک نصف درم کوٹ چھانکر بہیدانہ کے لعاب میں چنے کی برابر گولیاں بنائیں خوراک پانچ گولیاں اگر گرم مزاج میں رب السوس ایک درم اور عنبر نصف درم اضافہ کریں بہتر ہے **حب کافور** واسطے تپ دق اور محرقہ کے نافع ہے صؔ موتی زہر مہرہ صندل گلاب میں پسا ہوا ہر ایک دو مثقال بنسلوچن نیلوفر کے پھول خرفہ کے بیج بہنے ہوئے کیکر کا گوند بہنا ہوا خشخاش سفید کے بیج بہنے ہوئے بہیدانہ کا مغز بہنا ہوا رب السوس ہر ایک ایک درم زعفران نصف درم بزر البنج سفید افیون ہر ایک چوتہائی درم کافور نصف مثقال شربت انار شیریں میں گولیاں بناویں عرق صندل اور شیرہ تخم خیارین کے ساتھ دیں یہ گولیاں بوقت لینت طبع کے بھی مفید ہوتی ہیں **حب الاورام** اورام اور بثور کو نافع ہے صؔ گیرو رسوت ہیڑ زنگی اقاقیا انار کا پوست فوفل صندل سرخ مردار سنگ کتہ سفید برابر گولیاں بناویں مکوہ کے پانی یا سرکہ میں ملاکر طلا کریں **حب محلل** اورام کے تحلیل میں تنزوخلاق کا کام کرتی ہے لوزتین کی غدد کو تحلیل کرتی ہے صؔ جدوار صندل سرخ کریلا خشک کا لیر بزی گل ارمنی رسوت خستہ امنبہ مکو تخم خطمی بابونہ اکلیل الملک فوفل ہر ایک دو درم زرنباد زرد چوب ہر ایک ایک درم مسور کا آٹا جو کا آٹا ہر ایک تین درم گولیاں بنائیں مکو سبز یا سرکہ میں ضماد کریں **حب سرخ بادہ** ۔ مجرب ومعمول صؔ ہیڑ زرد کا پوست سرپھوکہ گلاب کے پھول شاہترہ کے پتے دھنیہ ہر ایک تین ماشہ مہندی کے پتے دو ماشہ دہماسا صندل سرخ برمڈنڈی نیل کنٹھی ہر ایک تین ماشہ زیرہ سفید مرچ سیاہ کچنال کے پھول ہر ایک ایک ماشہ بکاین کے

پتے نیب کے پتے ہر ایک پانچ عدد کوٹ چھانکر مہندی اور دھنیہ کو پانی میں رات کو بھگوئیں صبحکو صاف پانی لیکر اُسکے پانی میں
چنے کی برابر گولیاں بنائیں غذا کھچڑی اور خشکہ کم نمک شیرینی اور ترشی اور گوشت سے پرہیز کریں اور ایک نسخہ میں کہ مجرب ہے پوست
درخت نیب پوست درخت بکاین مغز تخم نیب پوست ہلیلہ کابلی ہلیلہ سیاہ آملہ پوست بلیلہ چرائیتہ منڈی نگند بابری ہرن کھری
دحوالسہ برادہ شیشم برادہ آبنوس برادہ چوب بیجاسار چاکسو نرکچور زیرہ سیاہ برگ بادرنجبویہ برگ فرنجمشک تخم کاسنی بسفایج اقاقیا
گاوزبان کے پھول ہر ایک تین ماشہ عناب پاپچدانہ تخم کشنیز کی عوض برگ حنا صندل سرخ زیرہ سفید فلفل سیاہ کچنال کے پھول
اور بکاین کی پتی ہیں اور لکھا ہے کہ ایک تولہ رسوت کو نیب کی پتوں کے پانی میں حل کرکے دوائیوں کو اُسمیں ملاکر جنگلی بیر کی
برابر گولیاں بنائیں بڑے آدمی کے واسطے چنے کی برابر لڑکے کے واسطے مونگ کی برابر ایک گولی سے دو گولی تک کھائیں فساد
خون اور سرخ بادے کے واسطے مجرب ہے **دیگر** سرخ بادہ اطفال کے واسطے مجرب ہے ۔ رسوت صندل سرخ ہر ایک دو ماشہ نرکچور
تین ماشہ چاکسو چار ماشہ افیون زرد چوب حنا ہر ایک ایک ماشہ مردارسنگ نصف ماشہ نیم کے پتے بکاین کی پتی ہر ایک نیم عدد
عدد کوٹ چھانکر پانی میں سمنہ کی برابر گولیاں بناویں وقت صبح ایک گولی اُسکی ماں کے دودھ میں حل کرکے دیں **حب منڈی**
خنازیر اور سلعہ اور ہر قسم کے گلو کے غدد کے واسطے معمول حکیم شاہ محمد ۔ الائچی چھوٹی پانچدانے سونٹھ مرچ پیپل ہیڑ بہیڑہ آملہ ہر ایک
پاؤکم پانچ ماشہ کوٹ چھانکر رکھ چھوڑیں ہیڑ بہیڑہ آملہ نسوت سفید چھلا ہوا املتاس کا گودہ ہر ایک ساڑھے بارہ دام بختہ جو
کوب کرکے رات کو پانچسیر پانی میں بھگوئیں صبحکو جوش کریں جبکہ تیسرا حصہ باقی رہے ہاتھ سے ملیں اور گاڑھا پانی اُسکا نکالیں
اور پچیس دام بختہ گوگل کوٹ چھانکر اُسمیں حل کرکے پھر آگ پر رکھیں اور جوش کریں جبکہ غلیظ مثل معجون کے ہوجاوے دوائیں
کٹی ہوئی کو اُسمیں ملاکر گولیاں بنائیں اور ہر روز نصف دام سے نیم دام بختہ تک کھائیں **حب شری** شری کو گرم میں بعد فصد
و تلیین طبیعت کے تخم مہندی کے پانی اور شیر خشت کے ساتھ دیتے ہیں ۔ کتیرا ایک دانگ ایارج فیقرا یک درم ہیڑ زرد کا
پوست دو درم کرفس کے پانی میں گولیاں بنائیں **دیگر** مولف فرماتے ہیں کہ میرے والد مرحوم مغفور کے بیاض سے منقول ہے
۔ گیرو مویز منقے سونٹھ کالا نمک ہر ایک سات ماشہ جنگلی بیر کی برابر گولیاں بنائیں ہر روز نہار ایک گولی پانی کے ساتھ کھائیں
**حب لاجورد** واسطے تنقیہ کے مرض آتشک میں معمول ہے ۔ ایارج فیقرا ریوند غاریقون بالوں کی چھلنی میں چھانکر
جلایا انگریزی اندراین کا گودہ ہر ایک ایک مثقال تربد سفید دو درم ہیڑ کابلی کا پوست ایک درم حجر لاجورد حجر ارمنی ہر ایک
نصف مثقال سونٹھ نمک لاہوری رب السوس ہر ایک ایک ماشہ کوٹ چھانکر گوگل ایک ماشہ کو سونف کے عرق میں حل کرکے
مونگ کی برابر گولیاں بنائیں مقدار خوراک ایک تولہ مسہل کے ساتھ کہ جس کا مطبوخات میں بیان آویگا استعمال کریں
**حب توتیا** آتشک کے ۔۔۔ تنقیہ کے واسطے معمول ہے ۔ ہیڑ زنگی ایک تولہ بنسلوچن چھ ماشہ نیلا تھوتہ تین ماشہ ایک
ہفتہ تک پاؤ سیر لیمو کاغذی کے پانی میں پیسیں جب پانی خشک ہو جنگلی بیر کی برابر گولیاں بنائیں ایک صبح اور ایک شام
کھاویں شیرینی سے پرہیز کریں اگر برداشت ہوسکے تو لیمو کے پانی میں پیسکر ملا بھی کریں **دیگر** قوی ہے اور اکثر عمل میں آئی
۔ ہیڑ زرد کا پوست آملہ کتہ سفید توتیائی سبز ہر ایک دو دام بارہ عدد لیموں کاغذی کے عرق میں کھرل کرکے جنگلی بیر
کی برابر گولیاں بنائیں ایک صبح اور ایک شام دیں شیرینی اور ترشی اور بادی سے پرہیز کریں **دیگر** ہیڑ سیاہ چار دام مرچ سیاہ
ایک دام توتیائی سبز چوتھائی دام کوٹ چھانکر ایک سو ایک عدد لیمو کاغذی کے عرق میں کھرل کرکے جنگلی بیر کی برابر گولیاں بنائیں
ایک صبح اور ایک شام کھائیں غذا دال مونگ **حب سیماب** مجرب حکیم منصور علی ۔ ملیٹھی بارہ ماشہ تینوں مساوی چھ چھ ماشہ

چھتیس گولیاں بنائیں ایک گولی پانچ تولہ سونف کے عرق کے ساتھ کھائیں **حب مفید آتشک** حکیم علیم صاحب کے مجربات سے ہے ص چھوٹی الائچی کے دانے اجواین خراسانی گیرو ہر ایک اکیس ماشہ ثعلب مصری ایک تولہ تین ماشہ زعفران عاقرقرحا ہر ایک ساڑھے تین ماشہ پرانا گڑ ساڑھے چھ تولہ پان بتیس عدد سب کو ہاون دستہ میں کوٹیں بعد اسکے کٹورہ روئیں میں ملائی کے ساتھ آٹھ پہر حل کرکے گولیاں بناویں **دیگر** مجربات حکیم صاحب موصوف باد فرنگ اور جذام کو نافع ہے ص سوائے ثعلب کے کل اجزا اوپر کے نسخے میں ہیں لیں قند سیاہ اور ہر ایک ایک تولہ (ثعلب مصری) موہیڑ زرد کا پوست لونگ ہر ایک ایک تولہ پان ملائی ہر ایک آدہ پاؤ روئین کے برتن میں دو روز پیس کر جنگلی بیر کی برابر گولیاں بنائیں ہر روز ایک گولی کھائیں **حب مسہل** تنقیہ کے واسطے اس مرض میں معمول ہے ص سیاہ مرچ کرنجوہ کے بیج جمال گوٹہ کا مغز مدبر کیا ہوا سونٹھ ہر ایک پانچ ماشہ پیس کر مرچ یا چنے کے برابر گولیاں بنائیں پانچ چھ گولیاں گرم پانی کے ساتھ نگل جاویں غذا سہ پہر کو کھچڑی بہت سے روغن کے ساتھ کھائیں ایسے ہی تین روز عمل میں لائیں اگر ایک گولی صبح اور ایک شام کھاویں تین ہفتہ تک واسطے قروح اور ناصور و بھگندر کے بھی نافع ہے **دیگر** مؤلف فرماتے ہیں کہ میرے قبلہ گاہی صاحب مرحوم مغفور کی بیاض سے منقول ہے ص شنگرف ایک دام جمالگوٹہ کا مغز مدبر کیا ہوا چار دام بیالیس پہر لیموں کے عرق میں کھرل کرکے گولیاں بنائیں اور بقدر چار رتی گڑ لپیٹ کر کھاویں اور تین روز کا فاصلہ دیکر یہ مسہل دیں بعد اسکے کیمخت نئی جلا کر بیالیس پہر بھوکے پانی میں کھرل کرکے چنے کی برابر گولیاں بنائیں ایک صبح ایک شام کھائیں **دیگر** آتشک اور دوسری امراض کے واسطے معمول ہے ص شنگرف مدبر کی ہوئی سہاگہ سونٹھ پیپل ہر ایک [illegible] جمال گوٹہ مدبر کیا ہوا ہر ایک دو دام سب کو ایک جا کرکے گائے کے دودھ میں باریک کریں اور تین رتی کے مواق گولیاں بنا کر چار گولیاں دیں غذا دہی اور چاول **دیگر** کہ یہ بھی نفع رکھتا ہے ص سونٹھ مرچ سیاہ پارہ مدبر کیا ہوا گندھک مدبر کی ہوئی سہاگہ سب برابر جمال گوٹہ مدبر سب کی برابر سب کو گائے کے دودھ میں پیس کر دو دو رتی کے برابر گولیاں بنائیں خوراک دو تین گولی پانی کے ساتھ جسقدر کہ پانی اسکے اوپر پیویں اسقدر اجابت کرتی ہے غذا دودھ چاول یا جغرات اور چاول **حب [illegible]** آتشک میں حکیم غلام نجف خاں صاحب کے معمول سے ہے اور مجرب ہے ص چھوارہ گٹھلی دور کرکے دو عدد مغز نارجیل تازہ دو تولہ جمال گوٹہ مدبر پانچ عدد سب کو ایک جا کرکے خوب کوٹیں کہ ایک ذات ہو جاوے سات گولیاں بنائیں ایک گولی سر کے پیچھے ڈالیں اور ایک سونف کے عرق کے ساتھ یا پانی کے ساتھ صبح کے وقت کھاویں جس روز کہ گولی کھاویں اول شب غذا کھچڑی مونگ کی اور خشکہ برنج اور شکر اور گھی ملا کر جس روز گولی کھاویں اسکے تیسرے پہر کھاویں اور اگر حرارت معلوم ہو اور دست بہت آویں دہی کھاویں اور غذا میں بھی دہی ملاویں صبحکو بہدانہ تین ماشہ ریشہ خطمی پانچ ماشہ کا لعاب پانی میں نکالکر مصری سفید دو تولہ داخل کرکے اسبغول مسلم چھ ماشہ چھڑک کر پیویں اور ٹھنڈائی کے دن غذا میں کھچڑی مونگ کی گھی اور دہی کے ساتھ کھائیں اسیطرح سے چھوں گولیاں ایک روز ٹھنڈائی ایک روز گولی کھلاویں بفضلہ تعالیٰ تمام زخم خشک ہو جاتے ہیں **حب مسہل دیگر** آتشک میں مستعمل ہے ص شنگرف جمالگوٹہ کا مغز ہر ایک تین ماشہ کھوپرہ کہنہ ایک تولہ چھوارہ ایک عدد مغز بادام چار عدد پان سات عدد خوب باریک کرکے چنے کی برابر گولیاں بنائیں خوراک ایک گولی غذا کھچڑی مرغن کھائیں **حب مردار سنگ** مؤلف فرماتے ہیں کہ میرے والد مرحوم مغفور کے معمول سے ہے ص اجواین خراسانی اجواین دیسی اجمود صحرائی ہر ایک ایک تولہ مردار سنگ تین ماشہ پرانا گڑ تین تولہ بکھیرہ کے درخت کے پانی میں آٹھ پہر گولی بناویں ایک پھنکی دیں سات گولیوں کو ہر روز ایک صبح برنج پختہ کے پانی کے ساتھ کہ بے نمک

ہول کہائیں اور دن میں سوئیں غذا چاول بے نمک یا گیہوں کی روٹی بے نمک بہت سے گھی کے ساتھ کھائیں اور سب چیزوں سے پرہیز کریں ورنہ بہت ضرر ہوگا دیگر بے نظیر ہے ھ مرداسنگ کافور ہر ایک دو مثقال لونگ ایک مثقال پان کے اوپر مصالح لگا کر اُسکے عرق میں کہ بقدر آدہ پاؤ کے ہو چار پہر کھرل کر کے اٹھارہ گولیاں بناویں ایک صبح اور ایک شام کو کہائیں غذا شیر برنج یا دال مونگ یا روٹی اور گھی جسقدر چاہیں کھائیں بعد تین روز کے کہ آتشک رفع ہو اور گرمی معلوم ہو ایک کاسہ گائے کی چھاچ کا کہ اُسمیں زیرہ سفید بقدر تین ماشہ پیس کر ملایا ہو دو تین روز پیویں حب رسکپور آتشک کے واسطے مجرب ہے ھ مرچ سیاہ لونگ الائچی سفید گیرو رسکپور ہر ایک تین ماشہ گڑ نو ماشہ پانی میں پیسکر موٹھ کے دانہ کی برابر گولیاں بنائیں ایک گولی گڑ میں ملا کر یا روٹی کے گودہ میں لپیٹکر کہائیں اور ایک سال تک لونگ اور ماش کی دال سے پرہیز کریں حب زنگار معمول ھ کتھہ سفید دو تولہ زنگار جاوتری ہر ایک تین ماشہ سپیاری کہنہ ہر ایک ۴ ماشہ جوگیا ارنڈ کی کونپل دو تولہ طلائی شیر پاؤ سیر سبکو پیسکر طلائی کے ساتھ پھول کے برتن میں تین روز کھرل کر کے گولیاں بنائیں اگر زخم ہو یا داغ سیاہ مثل داد کے ہو اُسکے اوپر طلا کریں اور ایک گولی کہاویں حب سم الفار معمول حکیم عبد القادر مرحوم ھ سم الفار پانچ ماشہ نیلا تھوتہ دو ماشہ کتہ سفید بیس ماشہ مغز نبولی چالیس ماشہ بہٹ کٹائی کے پانی میں کھرل کر کے چنے کی برابر گولیاں بناویں ہر صبح ایک گولی طلائی میں یا کہویہ میں لپیٹ کر کہائیں ترشی اور بادی اور مونگ کی دال سے پرہیز کریں دیگر مجرب ھ سم الفار اصیل ایک تولہ ایک سیر چھوٹی کٹیلی کے پانی میں کہ اُسکو دوبارہ صاف کیا ہو تھوڑا تھوڑا ڈالکر کھرل کریں بعد اُسکے ماش کی برابر گولیاں بنائیں ایک گولی گائے کے دہی کی طلائی میں رکھکر اس طرح کہاویں کہ دانتوں کو نہ لگے اور اوپر سے آدہ سیر گائے کی دہی پیویں غذا دال ماش بہت سا گھی ڈالکر اور گیہوں کی روٹی کہائیں چاول اور دودہ اور مونگ کی دال اور لہسن اور شیرینی اور جماع سے پرہیز کریں اگر موسم اور مقام سرد ہو دہی کو نیم گرم کریں ایک چلہ میں صحت کلی ہو جاتی ہے اور سم الفار اصیل کی شناخت کا یہ طریق ہے سم الفار سفید بکری کے جگر کے ٹکڑے میں دو ساعت رکھیں اگر جگر پانی ہو جاوے تو اصیل سمجھنا چاہیے۔

حب بلادر بعد تنقیہ کے مرض آتشک اور باد فرنگ کے زائل کرنے میں حکم اکسیر کا رکھتی ہے اور جناب حکیم احسن اللہ خاں صاحب بہادر دہلوی کے معمولات و مجربات سے ہے ھ بھلانوہ کلاہ دور کیا ہوا آٹھ عدد اجواین خراسانی اجواین دیسی تل سیاہ ہر ایک سات ماشہ مغز تارچیل تازہ ایک تولہ پارہ چودہ ماشہ خولنجان چھ ماشہ پرانا گڑ چار تولہ دوائیوں کو باریک کریں پھر بھلانوہ ملا کر پیسیں پھر پارہ ملاویں اور کوٹیں اور گڑ ملا کر اتنا کوٹیں کہ ایک ذات ہو جاوے اٹھائیس گولیاں بناویں ایک صبح اور ایک شام حلوہ میں یا طلائی میں رکھکر نگل جاویں اور اسکی احتیاط رکھیں کہ تالو اور منہ کو نہ لگے ورنہ موہنہ آجائیگا غذا دودہ و چاول یا کہیر یا شیرینی کے اگر اس سے طبیعت سیر نہو بکری کا گوشت بلا مرچ کا یا پلاؤ کہائیں اگر چودہ روز کہائیں بہت مناسب ہے مناسب یہ ہے ایک وقت یعنی صبح کو کہائیں شام کو نہ کہائیں اکثر دیکھا گیا ہے کہ جس نے دو وقت کہائیں موہنہ آگیا یہ امر سب بھلانوہ کی گولیوں میں یاد رکہنا چاہیئے دیگر مؤلف فرماتے ہیں کہ اکثر تجربہ میں آئی ہیں اور میرے اُستاد مرحوم کی بیاض سے منقول ہے ھ اجواین خراسانی اجواین دیسی تل سیاہ عاقرقرحا پارہ بھلانوہ ٹوپی دور کیا ہوا ہر ایک سات ماشہ پرانا گڑ بقدر دو فلوس کے سوائے پارہ اور گڑ کے سب کو کوٹیں بعد اسکے پارہ اور گڑ ملا کر ایک رات دن یا بارہ پہر ہاون دستہ میں خوب کوٹیں جبکہ مثل موم کے ہو جاوے اور کنجوہ کا رنگ پیدا کرے جنگلی بیر کی برابر گولیاں بنائیں ایک گولی ٹکڑے کر کے جغرات کے ساتھ طلائی دو کر کے جغرات نیچے اور اوپر اُسکے رکھکے حلق میں رکھکر نگل جاویں اور اوپر سے آدہ پاؤ جغرات کہاویں وقت صبح کے نہار اور شام کو ایک پہر کے بعد غذا کہائیں دال

مونگ اور گھی دودھ اور قند سیاہ اور بکری کا گوشت اور شیرینی اور ملائی سے پرہیز کریں اور دال ماش اور گیہوں کی
روٹی یا ماش کے کھچڑی یا ماش کی بڑی یا مہوری ماش کی کہ تلوں کے تیل سے پکائی ہوں اور آم کا اچار روغن سوا اور
مچھلی اور گائے کا گوشت کھائیں اگر مرض بشدت ہو تو اول مسہل دیں اس طریق سے کہ جمال گوٹہ کو چھیل کر روغن زرد میں تر کرکے
چار رتی کتیرا دو ماشہ مغز نارجیل ایک فلوس سب کو کوٹ کر تین پڑیاں تیار کریں ایک صبح کھاویں بعد فراغ اسہال چاول ہی
کھیسا تھ بے نمک اور شیرینی کے کھاویں بعد اس کے حب مذکور استعمال کریں دوسرے نسخہ میں بجائے کتیرے کے سونف ہے اور نسخہ
مجربہ حکیم عزیز اللہ خاں میں اجمود عوض اجوائن سہدی اور عاقر قرحا مرقوم ہے اور گڑ کا وزن تین دام ہے اور باقی دوائیں بدستور ہیں
اور جو نسخہ کہ حکیم کریم اللہ خاں کے معمول سے ہے اسمیں ماز و اور اجمود بھی داخل ہے اور تمام دوائیوں کا وزن نو نو ماشہ ہے اور گڑ کی مقدار بدستور
ہے جسوقت کہ منہ آجاوے گوندنی کے پوست اور کچنال کے پوست اور چنبیلی کے پتوں اور کیکر کے پوست سے غرارہ کریں دیگر زاد غریب
سے منقول ہے ۞ اجوائن خراسانی اجوائن اٹرب اجوائن سادہ کچلا بھلانوہ ہر ایک چار ماشہ پارہ تین ماشہ تینوں اجوائن و پارہ کو
دو پہر کھرل کریں بعد اس کے کچلا کوٹ کر داخل کریں اور چار گھڑی کوٹیں بعد اسکے بھلانوہ کی ٹوپی دور کرکے چار گھڑی دوسری
مرتبہ کوٹیں اور دو چند پرانے گڑ میں ملا کر سولہ گولیاں بناویں ایک صبح ہمراہ جغرات کے کہ بقدر پاؤ سیر کے ہو کھاویں اور ایک گولی
شام کو ہمراہ دودھ پاؤ سیر کھیا تھہ اور آٹھ روز تک کھائیں مونگ کی دال اور دودھ اور مولی اور شیرینی سے پرہیز کریں اگر ان گولیوں
کے کھانے سے منہ آجاوے تو کچنال کی چھال اور جنگلی بیر کے پوست سپید بہیڑہ آملہ کو پانی میں جوش کرکے غرغرہ کریں حب کرامات
ہر قسم کی پھنسیوں کیواسطے مفید ہے خصوصاً سوداوی کیواسطے مجرب ہے ۞ مردار سنگ کمیلا چونہ نیلا تھوتھہ سپید زرد کتھہ پاپڑیا ساوی ایک
کرکے پانچ گولیاں بنائیں گلاب کے گھی میں حل کرکے طلا کریں حب کبریت جرب اور قوبا کو مفید ہے خون کی اصلاح کرتی ہے
مگر عمل میں آئی ہے ۞ گندھک آملہ سار دودھ میں دہوئے ہوئے تین جزو ہیڑ زرد کا پوست ایک جزو بہیڑہ کا پوست آملہ ہیڑ زنگی سر بہوکہ
اصل السوس صندل سرخ شاہترہ ہر ایک چوتھائی جزو گیرو گلاب کے پھول نیلوفر کے پھول ہر ایک ایک جزو کوٹ چھان کر چینی کے
برابر گولیاں بنائیں خوراک ایک مثقال عرق شاہترہ کے ساتھ کم از کم ایک ہفتہ کھائیں زیادہ سے زیادہ پندرہ روز دیگر داد کیواسطے
معمول ہے ۞ مردار سنگ گندھک آملہ سار نوشادر سہاگہ بھنا ہوا مرچ سیاہ ماز و کتھہ سفید کیکر کا گوند مولی کے بیج برابر نیلہ تھوتھا ایک
جزو کے نصف کوٹ چھان کر لیموں کے عرق میں گولیاں بنائیں بوقت حاجت داد کو کھجلا کر لیموں کے پانی یا سادہ پانی میں گھسکر طلا
کریں دوسرے نسخہ میں بعوض مولی کے بیج کے داخل ہے دیگر داد کیواسطے تیار کیجاتی ہیں ۞ باوچی گھونگچی سرسوں ہر ایک دو درم
پنوار کا بیج چار درم نیلا تھوتھہ دو ماشہ لیموں کے عرق میں جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنائیں وقت حاجت کے ایک گولی سرکہ میں یا مولی
کے پانی میں گھسکر لیپ کریں دیگر مولف مفتاح کے مجربات سے ہے ۞ بلاس پاپڑہ گندھک سہاگہ بھنا ہوا افیون مساوی لیکر
لیموں کے عرق میں کھرل کرکے گولیاں بنائیں بعد داد کو کھجلا کر لیموں کے پانی میں حل کرکے طلا کریں دیگر سہاگہ چوکیہ گندھک زرد گوگل
لوبان کتھہ سفید مساوی لیمو کاغذی کے عرق میں پیسکر گولیاں بنائیں ایک گولی پانی میں گھسکر داد پر طلا کریں ہفتہ عشرہ میں
مرض بالکل زائل ہو جاتا ہے دیگر کافور سہاگہ چوکیہ نوشادر رسکپور گندھک ہر ایک تین ماشہ نیلہ تھوتھہ ایک ماشہ سب کو دو تولہ لیمو
کاغذی کے عرق میں گھسکر جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنائیں اور خشک کرکے مولی کے پتوں کے پانی یا اسکے بیج کے شیرہ میں گھسکر چند
روز داد پر طلا کریں ہفتہ بھر میں داد دور ہو جاتا ہے اگر مولی کے پتے میسر نہ ہوں تو تین ماشہ مولی کے بیج اسمیں داخل کریں اور پانی
میں گھس کر استعمال کریں دیگر مجرب ۞ سہاگہ نوشادر پھٹکری پنوار کے بیج افیون خالص ہر ایک دو ماشہ چونہ ایک ماشہ

لیموکے عرق میں چار گھڑی حل کرکے گولیاں بنائیں ورداد کو کھجلا کر لیمو کا پانی میسر ہو تو بہتر ورنہ پانی میں پیسکر لیپ کریں دیگر جذام کے واسطے مجربات سے ہے ؁ پارہ سم الفار ہر ایک ایک درم کندر چھ درم ریوند چینی تین درم کیکر کا گوند دو درم پارہ کو لیموکے پانی میں کشتہ کریں اور باقی دوائیوں کو کوٹ چھان کر ملائیں گو سفند کے پتے کے پانی میں گولیاں مونگ کے برابر بنائیں ایک صبح اور ایک شام استعمال کریں حب جذام مولانا فخر الدین قدس اللہ سرہ سے منقول ہے ؁ آکہہ کی جڑ کا پوست چار سیر تحقیقہ ایک گھڑے پانی بھرے ہوئے میں ڈالیں گیہوں پاؤ سیر کپڑے مین باندہ کر گہڑی میں ڈالیں اور گہڑی کو ہاتھی کی لید یا گھوڑے کی لید مین دفن کریں اکیس روز کے بعد نکالیں اگر پانی باقی ہو جوش دیں کہ پانی خشک ہو جاوے بعد اسکے گیہوں کو خوب کوٹ کر اسکے گولیاں بناویں ہر روز ایک گولی گیہون کی روٹی اور گھی کے ساتھ کہائیں غذا گیہوں کی روٹی بے نمک یا روغنی حب سم الفار جذام کیواسطے مولوی انصار علی کے مجربات سے ہے ؁ سم الفار سفید ایک تولہ ایک ہزار لیموکے عرق میں حل کرکے چاول کے برابر گولیاں بنائیں ایک گولی ہر روز بالائی میں رکھکر کھلاویں ترشی اور دودھ اور چاول اور جماع اور تیل اور مرچ سے پرہیز کریں گیہوں کی روٹی مونگ کی دال بہت سا گھی ڈالکر کھاویں دیگر برص میں تنقیہ کے واسطے بجائے حب ایارج دیتے ہیں ؁ ہیڑ زرد ہیڑ سیاہ ایلوہ زرد انزروت سکبینج گوگل اندراین کا گودا ہر ایک پانچ جزو رائی صعتر فارسی شونیز زیرہ کرمانی نمک طبرزد علاک رومی ہر یک ایک جزو گوگل سکبینج کو گندنا کے پانی میں حل کریں طشت روئیں میں آفتاب میں رکھیں درباقی دوائیوں کو کوٹ چھان کر ملاویں اور مرچ کے برابر گولیاں بناویں خوراک ایک مثقال دیگر باچی ایک تولہ سونٹھ کے عرق میں ترکرکے خوب کہرل کرکے گولیاں بناویں اور ہر روز جسقدر کہ طبیعت گوارا کرے کہائیں اور غذا میں پرہیز کریں حب شنگ برص میں حکیم منصور علی کی مجربات سے ہے ؁ پوست بیخ عشر چھ تولہ دہتورہ کا بیج تین تولہ شنگ یعنی سم الفار دو ماشہ سب کو سونٹھ کے پانی میں ترکرکے باجرہ کے برابر گولیاں بنائیں اور ایک گولی کہائیں ترشی سے پرہیز کریں اور سفوف کمیری بہی مجرب ہے حب ہندی اسکی مداومت سے برص زایل ہو جاتا ہے ؁ باچی مدبر کی موئی اور چھلی ہوئی کٹومری کی جڑ کا پوست کہ مراد انجیر دشتی سے ہے نیب کی جڑ کا پوست نیم کی شاخ کا پوست نیم کے پتے ہر ایک پاؤ سیر سب کو کوٹ چھان کر رکھیں کھیر کی لکڑی ریزہ ریزہ کریں اس لکڑی میں آٹھ گنا پانی ڈال کر جوش کریں جسوقت کہ نصف باقی رہے صاف کرکے دوائیوں کو اسمیں خمیر کرکے گولیاں بنائیں ہر روز ایک ٹانک یا دو ٹانک کہائیں غذا روٹی بے نمک اور بعد چند روز کے خشکہ برنج سا ٹھی گائے کے گھی کے ساتھ کہائیں ورطریقہ باچی کے مدبر کرنے کا یہ ہے کہ باچی کو گائے سرخ رنگ کہ ابھی تک جنی نہ ہو اُسکے پیشاب میں ترکریں جسوقت کہ پیشاب خشک ہو جاوے دوسری بار ڈالیں بعد اکیس روز کے نکالکر پوست اس کا دور کرکے سایہ میں خشک کریں دیگر برص کیواسطے معمول ہے ؁ گیرو پاؤ سیر باچی آدہ سیر گندہک آملہ سار آدہ پاؤ تینوں کو جدا جدا باریک کریں اول گیرو کو چھ پہر تک باسی پانی میں کہرل کریں بعد اسکے باچی کو ڈالکر ایک پہر بعد اسکے گندہک کو ڈال کر چار پہر کہرل کریں بعد اس کے گولیاں بناویں اور ایک رات دن آفتاب اور اوس میں رکھیں وقت حاجت پانی میں گھس کر لیپ کریں اگر ادرک کے پانی میں گھس کر طلا کریں اولی ہے اور دوسرے نسخہ میں لکھا ہے کہ ایک گولی کہاویں اور وزن تینوں دوائیوں کا مساوی ہے دیگر چھیپ کیواسطے مفید ہے ؁ ہتو تہہ سم الفار سہاگہ بھنا ہوا ہر ایک ایک ماشہ بقدر آدہی رتی کے گولیاں بناویں صندل کو لیموکے عرق میں گہسیں اور اس گولی کو صندل مذکور میں گھسکر بہق سفید یا سیاہ پر پتلا لیپ کریں ایک ساعت کے بعد سرد پانی سے دہوئیں دیگر کلف اور برص کیواسطے نافع ہے ؁ سم الفار سفید ایک رتی

سہاگہ چوکیا تین ماشہ صندل سفید ایک تولہ گلاب میں گھس کر گولیاں بناویں وقت ضرورت کے گلاب میں گھس کر منہ پر ملیں اور سو رہیں صبح کے وقت گیہوں کی بھوسی کو پانی میں جوش کر کے صاف کر کے اس سے منہ دہوئیں اور آنکھوں کو محفوظ رکھیں۔

**حب شنگرف** سیپ کے واسطے یعنی ہاتھ اور پاؤں میں عرق آنے کے واسطے مفید ہے ھو شنگرف پٹہہ کے بیجوں کا مغز ہر ایک ایک درم کوڑی زرد جلی ہوئی تین درم مرچ سیاہ پانچ درم کوٹ چھانکر دو درم چوک ترش میں ملاکر مرچ کی برابر گولیاں بناویں ایک گولی صبح اور ایک شام کو کھائیں دیگر ضربہ وسقطہ کے واسطے نافع ہے ھو پھٹکری مول تج خراسانی ہلدی ہالون لوٹہ ہجی اسپیدہ لکڑی ہر ایک ایک درم گڑ چھہ درم کوٹ چھان کر جنگلی بیر کی برابر گولیاں بناویں ایک کھاویں اور ایک طلا کریں اگر لودہ پٹھانی مالکنگنی کیرو سلیخہ صابون ہر ایک ایک درم ایلوہ ڈیڑہ درم داخل کر کے پیسکر ضربہ کی جگہہ نیم گرم ضماد کریں بہتر ہے دیگر اس کا نام چوٹ گولی ہے ھو ہالون وار ہلد پھٹکری مول میٹھی پٹھانی لودہ ہر ایک ایک دام سنوت نصف دام سب کو کوٹ چھانکر جنگلی بیر کی برابر گولیاں بناویں ایک صبح حلوہ میں لپیٹ کر کھاویں اور ایک شام کے وقت اسیطرح کھائیں شب کے وقت کچلہ کو پانی میں تر کر کے پیسیں اور اس پانی میں اس گولی کو پیسکر ضربہ اور سقطہ پر لیپ کریں دیگر ضربہ کے واسطے بہت مفید ہے یہانتک کہ ٹوٹی ہوئی ہڈی کو جوڑ دیتی ہے ھو گیہوں کو جلاویں کہ خاکستر نہ ہونے پاویں اور کچے بھی نہ رہیں برابر اسکے گڑ ملاکر خوب کوٹیں اور تھوڑا سا گھی ڈالیں اور گولیاں بناویں ایک تولہ کھائیں دو تین روز میں درد اور کوفت بالکل دور ہوجاتی ہے ان گولیوں کو مومیائی ہندی کہتے ہیں دیگر ضربہ اور سقطہ کو نافع ہے ھو پیپل کے پتے اکیس عدد پیسکر قند سیاہ برابر میں ملاکر گولیاں بنائیں اور سات خوراک کریں **حب** سانپ کے زہر کے واسطے مجرب النفع ہے ھو مرچ سیاہ مغز جمال گوٹہ ہر ایک بیس ٹانک کافور بہیم سینی زعفران ہر ایک ایک ٹانک کوٹ چھانکر لیموں کے پانی میں کھرل کر کے ایک سو دس گولیاں بنائیں جس کسیکو سانپ نے کاٹا ہو دو تین گولیاں کہلاویں اگر بیہوش ہو ایک گولی لیموں کے عرق میں گھس کر آنکھ میں کھینچیں بعض کہتے ہیں کہ تالو پر پچھنے لگائیں اور گرم پانی ڈالیں جب خون آنے لگے یہ گولی گھس کر طلا کریں اور جسوقت ہوش آوے ایک دو گولی کہلاویں **حب** بچھو کے زہر کو دفع کرتی ہے ھو ہینگ زرنیخ ترنج کے شیرہ کے ساتھ پیسکر گولیاں بناویں وقت حاجت کے گھس کر بچھو کے ڈنک پر طلا کریں

## دوسری فصل حسویات میں

حسو لفظ عربی ہے ہندی میں اسکو حریرہ کہتے ہیں **حسو**۔ دماغ کو قوت دیتا ہے منی کو پیدا کرتا ہے نزلہ کو نافع ہے ھو بادام کا مغز دو تولہ بنولہ کا مغز ایک تولہ خشخاش سفید کے بیج دو مثقال میٹھے کدو کے بیجوں کا مغز دو درم چاول سفید ایک تولہ مصری چار تولہ گائے کا گھی ایک تولہ بدستور حریرہ بناویں اگر پانی کی جگہہ عرق بید مشک و عرق گاوزبان داخل کریں بہتر ہے کبھی بنولے نہیں ڈالتے ہیں **دیگر** واسطے درد سر ضعف دماغی اور بخاری کے نافع ہے ھو نشاستہ گیہوں کی بھوسی آدہ پاؤ رات کو پانی میں بھگو کر صبح ملکر صاف کریں۔ بادام کا مغز آٹھ دانے اور تھوڑی سی خشخاش اور سپستاں اور قند سفید چاروں کو پانی میں پیس کر داخل کر کے جوش کریں جسوقت کہ پک جائے گلاب چار تولہ چھوٹی الائچی کے دانے چھ ماشہ زعفران آدہ ماشہ مشک خالص ایک رتی پیسکر اسمیں ملائیں اور پھر تھوڑا جوش دیں تاکہ مثل حریرہ کے ہوجاوے نیچے اتار کر سرد کر کے پیویں اگر حاجت ہو تو دھنیہ کا شیرہ کاہو کا شیرہ کدو کے بیجوں کا شیرہ اضافہ کریں **دیگر** دماغ کو قوت دیتا ہے سدر اور دوار کو نافع ہے بیخوابی کے واسطے مفید ہے ھو بادام کا مغز گیارہ دانے بنولوں کا مغز پانچ ماشہ خشخاش سفید کے دانے پانچ ماشہ دھنیہ خشک چھلا ہوا تین ماشہ اول تین تولہ بھوسی کو پانی میں ملکر صاف کریں پھر ادویہ مذکورہ کا شیرہ نکالکر صاف کر کے ایک تولہ مصری ملاکر آگ پر رکھیں جب ذرا گاڑھا ہوجاوے سرد کر کے

پیویں ایک ہفتہ میں دماغ کو تقویت بخشتا ہے دیگر نزلہ کے واسطے مفید ہے ص گیہوں کی بھوسی دو مٹھی پانی میں ڈالکر
شیرہ اسکا لیں بادام کے مغز کا شیرہ پندرہ عدد نبولے کے مغز کا شیرہ دو مثقال کبر کے بیجوں کا شیرہ خربوزہ کے بیجوں کا
شیرہ ہر ایک دو تولہ نو تولہ عرق کیوڑہ میں نکالکر روغن گاؤ چار تولہ مصری سات تولہ ملاکر بدستور بقدر حریرہ تیار کریں دیگر
پیرش نزلہ کے واسطے کہ جو بسبب ضعف دماغ کے ہو مفید ہے ص بادام کا مغز گیارہ دانے کدو کے بیجوں کا مغز باقلا کے بیجوں
کی مغز ہر ایک چھ ماشہ نشاستہ ایک تولہ خشخاش نو ماشہ مصری تین تولہ بدستور حریرہ تیار کریں دیگر نزلات کیواسطے ص خربوزہ کے بیجوں
کا مغز خشخاش کے بیجوں کا مغز بادام کا مغز ہر ایک پانچ مثقال عرق بید مشک عرق گاؤ زبان میں سب کا شیرہ نکال کر ساڑھے
سات مثقال کتیرا اسفید نشاستہ سفید کیکر کا گوند بارتنگ ریحان کے بیج ہر ایک چار دانگ باریک کرکے زیادہ کریں اور پکاویں
اور استعمال کریں کبھی تخم مرو کوٹ کر ایک مثقال دیا قوزا شربت نیلوفر ہر ایک پانچ مثقال بھی داخل کرتے ہیں دیگر بحتہ الصوت
کے واسطے نافع ہے ص عناب بجبر ہر ایک پانچعدد سپستاں دس دانے تخم ریحاں تخم مرو بہیدانہ ہر ایک [illegible] مثقال کوٹ کر تھوڑی
سی مصری کہ جس میں شیریں ہو جاوے بطریق فالودہ کے پکاکر نیم گرم پیویں دیگر ربو [illegible] کے واسطے نافع ہے ص گیہوں کی بھوسی
آدہ پاؤ آدہ سیر پانی میں جوش کریں جبکہ نصف پانی باقی رہے صاف کرکے بادام شیریں سات عدد سات دانے میٹھے کدو کے بیج کا
مغز سات ماشہ پیس کر اسمیں ملائیں روغن گاؤ پانچ ماشہ داغ دیکر مصری سے شیریں کرکے سوتے وقت پیویں حسوی سرخ
کھانسی کے مادہ کو پکاتا ہے اور خشک کھانسی کو نافع ہے ص بھوسی گیہوں کی آدہ پاؤ دو پہر پانی میں تر کریں اور صاف کرکے آٹا باقلا
کا تین اوقیہ نشاستہ سفید ایک اوقیہ شکر سفید دو اوقیہ قند ایک اوقیہ کتیرا پسا ہوا دو درم دیگ میں ڈالکر جوش کریں تاکہ مثل حریرہ
کے ہو جاوے اگر بادام کا مغز چھلا ہوا ایک تولہ میٹھے کدو کے بیجوں کا مغز خشخاش سفید کا بیج ہر ایک دو درم عرق بید مشک تین درم میں
گھسکر عوض باقلا اور نشاستہ اور کتیرا کے داخل کرکے نیم گرم پیویں کھانسی کے واسطے مفید ہے بدن کو فربہ کرتا ہے باہ کو قوت دیتا ہے
دیگر جو کھانسی نزلہ کی وجہ سے ہو اور خشک اور تر کھانسی کو کہ ہوائے عفن سے عام ہو اور کھانسی کی شدت سے قے ہو جائے
اور ضعف پیدا کرے اور باعث ہلاک ہونے اطفال وغیرہ کے نافع ہے ص ملیٹھی دو مثقال سپستاں تیس دانے خشخاش کا پوست
ایک درم تینوں کو نیم کوفتہ کرکے ڈیڑہ سیر پانی میں رات کو بھگو کر صبح کو جوش کریں جبکہ ڈیڑہ پاؤ پانی باقی رہے صاف کرکے
مصری دس درم نشاستہ سفید دو درم ڈالکر حریرہ پکادیں اور آگ سے اُتار کر سونٹھ ایک درم باریک کرکے اسمیں ملائیں
اور گرما گرم قہوہ کی طرح سے پیویں تین روز میں جس قسم کی کھانسی ہو دفع ہوتی ہے اگر مریض چھوٹا ہو اُسکے موافق دوائیوں کا
وزن گھٹائیں دیگر دودہ زیادہ کرتا ہے ص زیرہ سفید ساٹھی کے چاول لوده پٹھانی ہر ایک آٹھ ماشہ باریک کرکے گائے کے
دودہ ڈیڑہ پاؤ میں حریرہ تیار کریں دیگر عورتوں میں زیادتی دودہ کی کرتا ہے ص نشاستہ دو تولہ آدہ سیر تازہ دودہ میں
حل کرکے چاول کا شیرہ بادام کے مغز کا شیرہ نبولہ کے مغز کا شیرہ کیڑے کے مغز کا شیرہ چلغوزہ کے مغز کا شیرہ ہر ایک ایک تولہ
سونف کا شیرہ چھوٹی الائچی کے دانوں کا شیرہ ہر ایک سات ماشہ سویہ کے بیجوں کا شیرہ چھ ماشہ تودری کا شیرہ ایک تولہ مصری
ترنجبین بقدر ضرورت ملایم آگ پر جوش کریں سرد کرکے پیویں غذا ایک وقت تو یہی دیں حکیم نصر تخاں کے نسخہ میں انجلک کے
مغز کا شیرہ خربوزہ کے بیجوں کا شیرہ خیارین کے بیجوں کا شیرہ ہر ایک ایک تولہ چقندر کے بیج کا شیرہ چھ ماشہ گلاب تین تولہ بھی
داخل ہے دیگر واسطے پیچش باخون اور بے خون کے مفید ہے اور بواسیر کو نافع ہے ص کیکر کا گوند تین ماشہ نشاستہ روغن بادام
ہر ایک ایک تولہ بارتنگ بو دادہ سات ماشہ تھوڑی سی مصری یا شربت انجبار کے ساتھ مرتب کریں دیگر درد شکم کو دور کرتا ہے

قضیب کو قوت دیتا ہے اور معمول ہے ھو کیڑے کے بیجوں کا مغز ایک تولہ باؤ بیہ سونف کے عرق میں پیسکر دو تولہ گلقند اس میں ملاکر
... کریں ... حریرہ ... پکاویں اور تین روز پیویں دیگر ... باہ کو قوت دیتا ہے منی کو پیدا کرتا ہے جو شخص کہ بعد
جماع ... کہ منی خارج ہوتی ... اور پیدا ہوتی ہے ھو بادام کا مغز چھلا ہوا ایک تولہ کیڑے کا مغز ... لوبئے کا مغز ہر ایک
... خشخاش سفید کا بیج ایک مثقال بہمن سفید تودری سفید ثعلب مصری ہر ایک دو درم سونٹھ نصف مثقال گلاب گائے کا
دودھ ہر ایک ... مصری چار تولہ مغزیات اور خشخاش کا شیرہ گلاب اور دودھ میں نکال کر صاف کرکے پکاویں جب گاڑھا ہو جاوے
مصری ... اور دوائیں باریک کرکے آخر جوش میں ملاکر نیچے اوتارلیں اور سرد کرکے پیویں دیگر باہ کو قوت دیتا ہے
... کے واسطے نافع ہے حکیم محمد خان کی تالیف سے ہے ھو خارین کے بیجوں کا مغز دو تولہ خشخاش سفید ایک تولہ کھوپرہ
... بادام کا مغز ہر ایک چہارم تولہ گلاب پانچ تولہ بیش کے دودھ میں شیرہ نکال کر جوش کریں جب گاڑھا ہو جاوے ثعلب مصری
ستاقل مصری بہمن سفید ہر ایک ... تودری شلغم کا بیج کلیجن ہر ایک ... ماشہ نبات سفید تین تولہ باریک کرکے اسمیں ملائیں اور دو تین
جوش دیں تاکہ حریرہ کے مانند ہو جاوے نیچے اوتار کر سرد کرکے پیویں مجیب الفعل ہے ھو ثعلب مصری گاجر کا بیج ہر ایک دو ماشہ
پاؤ سیر بھینس کے دودھ میں جوش کریں اور چمچہ سے چلاتے جائیں تاکہ حریرہ کے مانند ہو جاوے نیچے اوتار کر دارچینی سونٹھ اور
ستاقل مصری بہمن سفید بہمن سرخ کلیجن ہر ایک آدھ ماشہ باریک کرکے مصری دو تولہ ملاکر پیویں دیگر باہ کو قوت دیتا ہے
حکیم شریف خان کی تالیف سے ہے ھو بادام کا مغز فندق کا مغز ہر ایک تیس دانے فستق ستہ دو تولہ ان تینوں کا پانی میں
شیرہ نکال کر ملایم آگ پر پکاویں مصری بقدر حاجت اور قدرے مسکہ اثنائے پخت میں داخل کریں اوتارنے سے پہلے ثعلب
مصری ستاقل مصری بہمن سفید ہر ایک دو ماشہ تینوں کو باریک کرکے داخل کریں یا ان تینوں کا بھی شیرہ نکال کر ہمراہ شیرہ مذکور
کے پکاویں اور استعمال کریں دیگر اہل ہند عورتوں کو بعد جننے کے دیتے ہیں ھو گھی پاؤ سیر خوب داغ کریں اور پاؤ سیر میدہ داخل
کرکے خوب بریان کریں اور ڈیڑھ پاؤ قند کا قوام کرکے اوسمیں ملائیں اور چمچہ سے چلاویں جب ایسا ہو جاوے کہ چمچہ سے پی سکیں
اوتار کر دوائیں گرم مثل پیپل اور پیپلا مول اور سونٹھ اجوائن دیسی ہر ایک یک سیر شاہی کوٹ کر اضافہ کریں اور کام میں لاویں
دیگر فربہی کے واسطے مفید ہے ھو چنوں کو دودھ میں بھگو کر خشک کریں چاول اور جو چھلے ہوئے ہر ایک تیس درم میدہ کی روٹی
خشک کی ہوئی ساٹھ درم سب کو بعد باریک کرنے کے آپسمیں مخلوط کریں اور تیس درم اسمیں سے لیکر تازہ دودھ کیساتھ حریرہ
تیار کریں اور حمام سے نکلنے کے بعد کھاویں

**تیسری فصل حلویات میں** ۔ **حلوای ضیق** ضیق النفس کے دفع کرنے کے
واسطے تبیرہ سید عبدالرزاق باسوئی کی مجربات سے ہے ھو مرغ کے دو انڈوں کی زردی کو ڈیڑھ تولہ پارہ کیساتھ ایک انڈے
کے پوست میں کریں اور دوسرے انڈے کے پوست کو اس کا سرپوش کرکے گیہوں کا میدہ جسقدر کہ حلوا کھا سکیں لیکر برابر میدہ
کے گھی لیکر اس میں بریان کریں اور ایسی بریان کریں کہ بہت سخت نہ ہو بعد اس کے اسکو نکال کر سرد کریں اور پارہ نکال کر
رکھیں میدہ اور زردی مذکور کو ملکر شکر برابر میدہ کے اور زردی باقی کو اسمیں ملاکر حلوا کرکے کھاویں سات روز تک ہر سال
کھاویں کہ مقوی اور مسہی بھی ہے **حلوای بید انجیر** جو شخص کہ عادی قولنج کا ہو اس کو یہ حلوا فائدہ کرتا ہے ھو مغز تخم بید انجیر
شکر برابر مغز تخم بید انجیر کو گائے کے دودھ میں کہ دوائیوں سے چار حصہ زیادہ ہو پیسکر صاف کرکے آگ پر رکھیں کہ مثل [illegible]
کے ہو جاوے پھر شکر ملاکر حلوا تیار کریں خوراک بقدر ایک تولہ بعض اسمیں تھوڑی سی سونٹھ ملاتے ہیں **حلوای بیضہ**
لذیذ اور مقوی باہ ہے خون صالح کو پیدا کرتا ہے ھو مرغ کے انڈے گیارہ عدد گھی قند ہر ایک آدھ سیر مشک خالص یک [illegible]

زعفران دو ماشہ انڈے کو توڑ کر چینی کے برتن میں خوب لت کریں تاکہ سفیدی اور زردی مل جاوے بعد اس کے گھی ملا کر خوب لت کریں پھر قند ملا کر لت کریں تاکہ خوب مل جاوے پھر کوئلوں کی آگ پر رکھیں اور چمچے سے چلاتے رہیں جسوقت کہ گھی چھوڑے اول زعفران بعد اس کے مشک گلاب میں حل کرکے ملادیں اور اوتارلیں دیگر تقویت باہ میں معمول ہے ۔ ہلیون پانچ اوقیہ ایک سیر پانی میں جوش کریں اور جب چہار اوقیہ رہ جاوے آگ سے اوتار کر صاف کرکے ایک سو عدد انڈے کی زردی اس پانی میں حل کریں اور چہار اوقیہ شکر سرخ ڈالیں روغن بادام ایک چھٹانک گرم کرکے اس میں ڈالیں اور بطریق حلوہ کے تیار کرکے سات حصہ کریں ایک حصہ ہر روز کھائیں حلوای گذر یعنی گاجر کا حلوا حکیم ارزانی کے اختراع سے ہے باہ کو قوت دیتا ہے منی کو پیدا کرتا ہے بدن کو موٹا کرتا ہے درد کمر و ضعف گردہ اور مثانہ کے واسطے مجرب ہے ۔ گاجر سرخ رنگ شیریں پوست اور ہڈی سے پاک کی ہوئی ایک سیر چھوارہ فربہ پر مغز گٹھلی نکال کر آدہ سیر دونوں کو گائے کے دودہ میں پکاویں کہ گہرا ہو جاوے نکالکر لکڑی کی اوکھلی میں کوٹیں کہ خوب باریک ہو بعد اس کے چنے کا آٹا بہنا ہوا اور گیہوں کا میدہ ہر ایک پندرہ درم قدرے گائے کے گھی میں بریاں کریں قند سفید ایک سیر شہد خالص آدہ سیر کو پانی میں حل کرکے صاف کرکے اسپر ڈالیں اور پکائیں پھر گاجر اور چھوارہ مذکور کو ملا کر دو تین جوش دیکر نیچے اوتارلیں مرغ کے انڈے کی زردی پانچ جوش کی ہوئی بیس عدد اضافہ کرکے سبکو خوب ملاویں بعد اسکے فندق کا مغز بادام شیریں کا مغز پستہ کا مغز اخروٹ کا مغز چلغوزہ کا مغز ناریل کا مغز ہر ایک دس درم ثعلب مصری خرما کا مغز گوکھرو کا مربا دار چینی سونٹھ کلیجن ہر ایک تین درم زعفران مشک خالص ہر ایک یکدرم باریک کرکے ملاویں صبح کے وقت دس درم کھائیں اگر کنجشک نر کا مغز چالیس عدد انڈے کی زردی کے عوض داخل کریں اولی ہو دیگر مؤلف فرماتے ہیں کہ میری تالیف سے ہے نہایت لذیذ الطبع ہے ۔ تربوز کے بیج کا مغز خربوزہ کے بیج کا مغز میٹھے کدو کے بیج کا مغز خیارین کے بیج کا مغز دار چینی قلمی بادام کا مغز پستہ کا مغز چھوارہ ہر ایک چار تولہ ثعلب مصری آدہ پاؤ گاجر آدہ سیر گائے کا گھی تین پاؤ شکر سفید ڈیڑہ سیر گلاب بقدر حاجت اول گاجر کو پوست سے صاف کرکے جوش دیں پھر لکڑی کہ جو اس کے درمیان ہوتی ہے دور کرکے دست مال کریں باریک کپڑے میں پارچہ بیز کریں پھر گاجر مذکور کو گھی میں بھونیں اس طرح سے کہ سرخ ہو جاوے اور مائیت اصلی بالکل نہ رہے پھر شکر ڈالکر قوام کریں بعد اسکے مغزیات کو پیسکر ڈالیں اور کفچہ سے چلائیں چار فلوس کھائیں ترشی و بادی سے پرہیز کریں اگر قدرے زعفران اور مشک اضافہ کریں اولی ہے دیگر حلوا باہ اور گردہ اور مثانہ کو قوت دیتا ہے منی کو غلیظ کرتا ہے سرعت انزال کو دفع کرتا ہے ۔ ترنجبین خراسانی نبات سفید ہر ایک نو تولہ شہد خالص اٹھارہ تولہ دو سیر گائے کے دودہ میں ملا کر گرم کریں صاف کرکے مثل کھویہ کے کریں پھر بہمن سفید بہمن سرخ کونچ کے بیج کا مغز ہر ایک ایک تولہ شقاقل مصری ستاور بادام کا مغز چلغوزے کا مغز پستہ کا مغز ہر ایک تین تولہ نرکچور جاوتری ہر ایک چھ ماشہ زعفران دو ماشہ سفوف کرکے ملائیں ۔ دیگر حلوای ماش منی کو غلیظ کرتا ہے اور جماتا ہے ۔ ماش کی دال چھیل کر گائے کے تازہ دودہ میں بھگوئیں جب کہ دودہ جذب ہو جاوے سایہ میں خشک کریں موصلی سفید املی کے بیج بڑ ہو بجہ کے بہاڑ میں بہنے ہوئے اور چھلے ہوئے سنگھاڑہ کا آٹا چاروں برابر سفوف کرکے رکھیں چند روز صبح کے وقت دو دام لیکر دو دام گھی اور دو دام شکر سفید میں بدستور حلوا تیار کرکے تازہ بتازہ کھائیں حلوای خستہ ثمر ہندی کمر کو مضبوط کرتا ہے گردہ اور کمر کے درد کو دور کرتا ہے منی کو گاڑہا کرتا ہے ۔ املی کے بیج بلاس کا گوند نشاستہ ہر ایک ایک تولہ نبات سرخ تین تولہ گھی چار تولہ اول نشاستہ کو گھی میں ڈالکر بریاں کریں پھر املی کے بیج اور گوند کو باریک کرکے ڈالیں نبات کو پانی میں حل کرکے ملاویں تاکہ حلوا ہو جاوے پھر کھاویں تین روز تک بلکہ پانچ روز تک

ایسے ہی عمل میں لائیں دوائیوں کی مقدار حسب مزاج کم وزیادہ کرسکتے ہیں حلوائے صبر پرانی گٹھیہ کے واسطے مجرب ہے صہ مغز صبر تر ایک سیر تین سیر گائے کے دودھ میں جوش کریں تاکہ تمام دودھ جذب ہوکر ہوا ہوجاوے پھر گیہوں کا آٹا یا چنے کا آٹا بھنا ہوا پاؤ بھر لیکر گائے کے گھی پاؤ سیر میں بریاں کریں مغز صبر اور دودھ کو اسمیں ڈالیں بعد اسکے شکر سفید دو سیر کو تھوڑے پانی میں حل کرکے اسمیں ڈالکر بدستور حلوا تیار کریں اور اوپر اسکے لونگ اجواین بڑی الائچی کے دانے باریک کرکے اضافہ کریں اور دو تولہ کھائیں دیگر حلوا بدن کو موٹا کرتا ہے اور قوت دیتا ہے باہ کو زیادہ کرتا ہے صہ چھوارہ کی گٹھلی نکالکر آدہ سیر ایک سیر گائے کے دودھ میں پکاکر پیسیں نشاستہ چنے کا آٹا ہر ایک پاؤ سیر سب کو گائے کے گھی میں بریاں کریں پھر شکر سفید تین پاؤ پانی میں حل کرکے قوام کریں جب قوام ہوجاوے بادام کا مغز فندق کا مغز چلغوزہ کا مغز اخروٹ کا مغز ہر ایک ایک چھٹانک باریک کرکے ملائیں

## چوتھی فصل حقنہ کے بیان میں

فقیر مترجم کہتا ہے کہ واضع اسکا بقراط ہے جالینوس کہتا ہے کہ حقنہ کو بقراط کے استاد نے اخذ کیا ہے ایک جانور نے مچھلیاں بہت کھائیں تھیں جسوقت درد نے اسکے شکم میں غلبہ کیا کنارہ دریائے شور کے آیا اور منقار میں دریا کا پانی لیکر اپنے دبر میں ڈالا بعد ایک گھنٹہ کے اس پانی کو معہ فضلہ کے گرادیا اور نجات پائی اور اڑ گیا حقنہ لینی سرسام گرم میں آٹھویں روز کام میں آتا ہے صہ جو چھیلے ہوئے کچلے ہوئے بیس درم بنفشہ پانچدرم سپستان بتیس عدد عناب دس عدد ڈیڑھ سیر پانی میں جوش کریں جبکہ آدہ سیر باقی رہے صاف کرکے دس درم املتاس کا گودا حل کرکے صاف کرکے روغن بنفشہ ایک وقیہ نمک پسا ہوا ڈیڑھ درم اضافہ کرکے حقنہ کریں اور جہاں برداشت مسہل و حقنہ کی نہ ہو اور طبیعت میں قبض ہو خطمی کے بیج اور بورہ ارمنی اور ست کے سے شیافہ کریں دیگر حقنہ سرسام بلغمی کے واسطے بہت نافع ہے صہ اندرائن کا گودہ کٹیر ہیوفتہ السی اوٹنگن کے بیج کبر کی جڑ کا پوست پودینہ جنگلی ہر ایک ایک کف ڈیڑھ سیر پانی میں جوش کریں جبکہ آدہ سیر باقی رہے صاف کرکے روغن زیتون نصف اوقیہ ملاکر حقنہ کریں دیگر حقنہ جادہ علوبخاں سرسام بلغمی وغیرہ اور بلغمی مرضوں میں کام آتا ہے صہ چقندر کے پتے کلم کے پتے کرفس کے پتے ہر ایک ایک تولہ گیہوں کی بھوسی ایک کف بسفایج بادرنجبویہ اسطوخودوس قنطوریون دقیق گاؤزبان زوفائے خشک سنوت سفید اکلیل الملک اندرائن کا گودا اکوہنرلج کبر کی جڑ سونف کی جڑ ملیٹھی خربوزہ کے بیج حاشا خطمی کے پھول بنفشہ خبازی کے بیج اذخر افسنتین میتھی کمافیطوس کمازریوس سورنجان میٹھا ہر ایک دو مثقال انجیر زرد عناب ترمس اصفہانی ہر ایک دس عدد مویز منقی سپستان ہر ایک چالیس عدد سناء کی چار مثقال سب کو نصف من تبریزی عرق بادرنجبویہ میں جوش کریں جبکہ نصف رہجاوے ملکر صاف کرکے املتاس پندرہ مثقال شیرخشت ترنجبین گلقند عسلی ہر ایک دس مثقال ملکر صاف کریں آبکامہ رقیق اور روغن گل اور بابونہ ہر ایک دس مثقال ارنڈی کا تیل اور ماذرین کا تیل کڑوے بادام کا تیل ہر ایک چار مثقال ریوند خطائی ایک درم بورہ ارمنی نمک طعام نمک ہندی ہر یک ایک مثقال باریک کرکے سرد ارو کرکے کام میں لاویں دیگر حقنہ سکتہ بلغمی میں کام آتا ہے صہ بابونہ اکلیل الملک حاشا برنجاسف جعدہ گوکھرو سویہ قنطوریون ہر ایک ایک کف عاقرقرحا قثاء الحمار کلنجی سفید و سیاہ اندرائن کا پھل ہر ایک تین درم عطیشا سداب خشک ہر ایک چار درم تخم بید انجیر کٹا ہوا پانچدرم اجواین دیسی کرفس ہر ایک دس درم سب کو ڈھائی سیر پانی میں پکاویں جبکہ آدہ سیر باقی رہے صاف کرکے سکنجبین چار تولہ شیر گوگل ہر ایک نصف درم بورہ ارمنی دو درم روغن ناردین روغن زنبق روغن قسط ہر ایک ایک وقیہ داخل کرکے استعمال کریں دیگر حقنہ آنتوں کے زخم اور خراش میں درد کی تسکین کرتا ہے زخم کو بھرتا ہے جسوقت کہ شدت سے مروڑا اور درد ہو کام آتا ہے صہ چاول جو کے ستو مسور چھلی ہوئی ہر ایک پندرہ درم حب الآس کھٹے انار کا پوست ہر ایک پانچدرم سب کو ڈیڑھ سیر پانی میں پکاویں جبکہ آدہ سیر پانی

... ف کریں کیسا یکا گوند کا فور پسا ہوا گل ارمنی گل قبرسی ہر ایک یک درم سفیداب قلعی دم الاخوین اقاقیا ہر ایک نصف درم
... کی شراب ... جوش کی ہوئی دو عدد بکری کے گردہ کی چربی گلی ہوئی صاف کی ہوئی دو درم سب کو پیسکر حریر میں چھان کر انڈے کی
زردی اور چربی ... پگھلا کر یاون میں ڈالیں اور سحق کریں تاکہ سب مخلوط ہو جاوے پھر چاولوں کے پانی میں اضافہ کر کے نیم گرم
حقنہ کریں ... بعمل میں لائیں نہایت مفید ہے دیگر حقنہ قولنج میں مستعمل ہے ص قنطوریون بارتنگ دو درم بنفشہ انیسون
... سونف کی جڑ کا پوست کاسنی کے بیج کاسنی کی جڑ کا پوست مکو سویہ کے بیج اسطوخودوس بسفایج فستقے نیلوفر
... کی پانچ درم ... اکلیل الملک برنجاسف گیہوں کی بھوسی بابونہ ہر ایک ایک کف چقندر کے پتے خطمی کے
پتے ... سیر پانی میں جوش کریں جبکہ آدھ سیر باقی رہے صاف کر کے نمک طعام دو دانگ غاریقون بالونکی
بھگای اس چھنا ہوا نصف درہم الملتاس کا گودہ ترنجبین شیر خشت شکر سرخ آبکامہ روغن گل بنفشہ ہر ایک ۲ مثقال اسمیں حل کر کے
نیم گرم حقنہ کریں **پانچویں فصل حمولات** کے بیان میں حمول استسقائی طبلی میں ریاح کے خارج ہونے کیواسطے کام میں آتا ہے
ص بورہ ... سداب حناب باریک کر کے شہد میں ملا کر روئی کو اسمیں آلودہ کر کے مقعد میں رکھیں دیگر تحلیل کیواسطے مجرب ہے ص
مرغ ... کی زردی روغن گل میں ملا کر مردار سنگ دھویا ہوا کتیرا گوند سفیدہ ارزیز ہر ایک قدرے باریک کر کے اسمیں ملائیں
اور کپڑا اسمیں آلودہ کر کے حمول فرمائیں حمول بواسیر کے درد کو اور رحم کے درد کو کہ جو ورم اور سختی کی وجہ سے ہو نافع ہے ص
بط کی چربی بابونہ افیون موم سفید ہر ایک دو درم قیروطی کر کے کپڑے میں آلودہ کر کے حمول کریں دیگر بواسیر کے خون کو کھولتا ہے ص
پیاز کا پانی بیل کا ... عرطینثا اسمیں ملائیں اور صوف میں آلودہ کر کے حمول کریں اور فقط پیاز گرم کر کے تفتیح کرتی ہے دیگر جونک
بزرگ زیتون کے روغن میں بریاں کر کے سرکہ میں پیسیں کہ مثل مرہم کے ہو جاوے قدرے ریشم میں آلودہ کر کے حمول کریں بواسیر
اور علت ابنہ کو مفید ہے حمول رحم کی سختی کیواسطے مفید ہے ص خشخاش کا بیج تل چھلے ہوئے ہر ایک دو تولہ کوٹ کر گائے کے دودھ میں
پکا کر پتھر پر پیسیں زعفران کتیرا اسفید ہر ایک ایک ماشہ کیکر کا گوند خطمی کے پھول ہر ایک دو ماشہ کوٹ چھان کر انڈے کی زردی
دو عدد مخلوط کر کے روغن گل یا روغن حنا ملا کر کتان کے کپڑے میں آلودہ کر کے رکھیں دیگر ورم اور سختی کو کہ حرارت مزاج کیساتھ ہو
مفید ہے زخم کو بھرتا ہے اور چرک کو پاک کرتا ہے ص جو کا آٹا خطمی کے پھول باقلے کا آٹا السی اکلیل الملک جازی حلبہ گل بنفشہ مردار سنگ
ہر ایک چار ماشہ کافور ایک ماشہ دم الاخوین سفیدہ کاشغری ہر ایک چار ماشہ مرغ کے انڈے کی سفیدی دو عدد روغن گل دو
تولہ دیگر ورم سرد اور قروح اور سختی رحم کو نافع ہے ص گل خطمی مرزنجوش السی مکوہ خشک کنوچہ کا بیج اسبغول اکلیل الملک بابونہ
گلاب کے پھول مردار سنگ سفیداب کاشغری ہر ایک چار ماشہ زعفران جندبیدستر ہر ایک یکماشہ روغن گل دو تولہ انڈے کی سفیدی
دو عدد دیگر حمول رحم کو رطوبت سے پاک کرتا ہے ص ایلوہ برنگ کابلی ہو سینجہر ایک ایک جزو مرکی نمک سنگ سمندر جھاگ ہر ایک
نصف جزو کوٹ چھان کر شہد میں ملا کر روئی کو اسمیں آلودہ کر کے رکھیں دیگر رحم کی ریاح کو تحلیل کرتا ہے ص سونف انیسوں
کرفس کے بیج سداب کے پتے صعتر ہر ایک ایک درم شہد خالص چار درم شہد کو گرم کر کے بعدہ دوائیوں کوٹ کر اسمیں ڈالیں
اور چھوارہ کی گٹھلی کے برابر شافہ تیار کریں یا پرانی روئی میں آلودہ کر کے حمول کریں ۔

## باب خا را المعجمہ

اس باب میں تین فصل ہیں پہلی فصل خمیرہ کے نسخوں کے بیان میں خمیرہ گاؤزبان عنبری علوی خان مالیخولیا وغیرہ میں
کام آتا ہے ص گاؤزبان ... کے پتے گاؤزبان کے پھول ہر ایک پانچ مثقال ... گلاب عرق بید مشک عرق گل سیوتی ہیں کہ ہر ایک

بچاس [illegible] ہورات کو بھگوئیں صبحکو ہاتھ سے مل کر صاف کرکے شربت سیب ولایتی اور قند کا قوام کرکے گاؤزبان کے بیج
[illegible] سفید [illegible] ایک دو مثقال کوٹ چھان کر اسمیں ملائیں عنبر اشہب ایکدرم عرق کیوڑہ میں حل کرکے ملائیں خوراک دو درم سے
[illegible] خمیرہ گاؤزبان عنبری دیگر دماغ کو قوت دیتا ہے دل کو فرحت بخشتا ہے مداومت اسکی ہر ایک قسم کی الیخولیا اور
ہر ایک قسم کے خفقان کو مفید ہے اور معمول ہے صہ گاؤزبان تین دام گاؤزبان کے پھول فاہنیہ خشک ابریشم کترا ہوا بہمن سفید [illegible]
بیج صندل سفید فرنجمشک کے بیج ہر ایک ایکتولہ عنبر اشہب نصف درم سوائے عنبر کے سب کو دو سیر پانی میں تر کریں صبحکو جوش کریں جبتک
تیسرا حصہ پانی باقی رہے صاف کریں مصری ایک سیر شہد خالص پاؤ سیر ڈال کر قوام کریں آخر قوام میں عنبر داخل کریں سونے کے ورق
چاندی کے ورق چھ ماشہ اضافہ کریں جسقدر حل کریں خوب ہے خوراک ایکدرم سے دو درم اور تین درم تک اور اگر اس ترکیب میں
[illegible] مروارید یاقوت زمرد زہرمہرہ یشب ہر ایک ایک مثقال اضافہ کریں تریاق کا حکم رکھتا ہے خونی یا صفراوی دستوں میں زیادہ
نافع ہے خمیرہ گاؤزبان عنبری جواہردار حکیم علوی خاں مالیخولیائے سوداوی اور خفقان سوداوی میں معمول ہے صہ
گاؤزبان کے پھول گاؤزبان کے پتے ہر ایک دس درم گلاب کے پھول صندل سفید ہر ایک پانچ درم [illegible] عرق بیدمشک میں
ہر ایک [illegible] آدہ سیر ہورات کو بھگوئیں صبحکو جوش کریں جبکہ تیسرا حصہ باقی رہے مل کر صاف کرکے [illegible] پانی میٹھے انار کا
پانی [illegible] سیر ہو قند سفید ایک سیر کا قوام کرکے موتی بن بندھے ہوئے یاقوت رمانی لسد کہربا [illegible] ہر ایک نصف درم
سونے کے ورق چوتھائی درم ورق نقرہ دو درم حل کریں خوراک دو درم سے دو مثقال تک عرق شیر کیساتھ خمیرہ گاؤزبان حار نہایت
مقوی دماغ و دل ہے خفقان اور رعشہ کے دور کرنے میں مجرب ہے صہ کافور دو دانگ مشک نصف درم زعفران ایک درم گلاب کے پھول
صندل بالچھڑ چھڑیلہ ہر ایک ڈیڑھ مثقال بادرنجبویہ ڈہائی مثقال گاؤزبان کے پھول پانچ مثقال گاؤزبان دس مثقال سوائے
جزوں اول کے سب کو ایک سیر پانی اور گلاب میں بھگو کر جوش کرکے صاف کریں اور آدہ سیر قند کا قوام کریں اور تین جزاول کے
باریک کرکے داخل کریں اور حل کریں خوراک دو درم سے تین درم تک عرق بیدمشک اور گلاب کے ساتھ خمیرہ ابریشم مخترع
حکیم مبارک الدین توحش کو دور کرتا ہے اعضائے رئیسہ کو قوت دیتا ہے ہاضمہ کو قوی کرتا ہے صہ سنگ یشب موتی ہر ایک تین ماشہ
عرق کیوڑہ میں تین روز کھرل کریں مصطگی فرنجمشک گاؤزبان کے پھول ہر ایک چھ ماشہ ابریشم خام دو تولہ گاؤزبان کے پتے
بادرنجبویہ ہر ایک ایک تولہ پانی میں جوش کرکے صاف کریں قند سفید آدہ سیر ڈال کر قوام کرکے دوائیوں کو اس میں ملائیں
خمیرہ مروارید علوی خان نہایت مقوی دل ہے صہ موتی بن بندھے ہوئے ایکتولہ عرق کیوڑہ میں دو پہر کھرل کریں
بنسلوچن ابریشم کترا ہوا ہر ایک دو مثقال آملہ کا مربا پانچ عدد قند سفید سہ چند کا قوام کرکے اسمیں ملائیں دو درم سے دو مثقال تک
شربت سیب اور عرق کیوڑہ یا ماءاللحم سادہ کے ساتھ دیں خمیرہ خشخاش زرد ترتیب اور تقویت دماغ اور نزلہ اور زکام کیواسطے
معمول ہے اور نیند لاتا ہے صہ زعفران آدہ ماشہ کوکنار تخم خشخاش بادام کا مغز مقشر ہر ایک ڈہائی دام شاہجہانی گلاب آدہ پاؤ
مصری ڈیڑھ پاؤ کوکنار کو جو کوب کرکے دو سیر پانی میں تر کریں بعد ایک رات دن کے جوش کریں جسوقت آدہ سیر پانی میں باقی رہے
صاف کرکے تخم خشخاش اور بادام کو تھوڑے سے پانی میں شیرہ نکال کر کوکنار کے پانی میں ملائیں مصری اور گلاب داخل کرکے قوام
کریں زعفران قدرے گلاب میں پیسکر ملائیں کہ تمام رنگین ہو جائے خمیرہ اسطوخودوس فالج اور لقوہ کو مفید ہے اور دوسرے
عصبی مرضوں کو فائدہ کرتا ہے مولف فرماتے ہیں کہ میرے والد مرحوم کی بیاض سے منقول ہے صہ اسطوخودوس کے پھول دو دام بہمن
چلغوزہ کا مغز گاؤزبان کے پھول ہر ایک ایکدام بہمن چاندی کے ورق دس عدد عنبر اشہب ایک [illegible] عدد مصری سہ چند بطریق

معمول مرتب کیا ہے خوراک دو مثقال سے تین مثقال تک خمیرہ خشخاش زکام اور نزلہ گرم میں معمول ہے صہ پوست کے ڈوڈے معہ بیجوں کے سو عدد اول کچل کر دو پانی سیر پنبہ کے پانی میں پکاویں صاف کرکے ڈیڑھ سیر قند سفید ڈال کر خمیرہ کا قوام کریں اگر قوام تیار کریں شربت خشخاش کہتے ہیں اگر قوام میں کیکر کا گوند رب السوس کتیرا ہر ایک ایک درم خرفہ کے بیج چھلے ہوئے بہیدانہ خشک چھلا ہوا تربوز کے بیجوں کا مغز ہر ایک دو درم باریک کرکے ملائیں اس صورت میں خمیرہ خشخاش مرکب نام ہے۔

دیگر تالیف حکیم علوی خاں صہ خشخاش کے بیج بادام کا مغز فندق کا مغز نشاستہ کتیرا سفید ہر ایک نصف مثقال چھوٹی الائچی کے دانے دو مثقال عود صلیب دو دانگ زعفران ایک دانگ باریک کرکے دوائیوں کو کوٹ چھان کر شربت اسطوخودوس شربت گاؤزبان شربت انار شیریں شربت بہی شیریں شربت بنفشہ ہر ایک سات مثقال مصری پندرہ مثقال سب کو عرق بید مشک پینتالیس مثقال میں قوام کریں اور دوائیوں کو اسمیں ملائیں خوراک پانچ مثقال اگر ایک دانگ عنبر اشہب داخل کریں بہتر ہے خمیرہ خشخاش بلغم گرم کو نافع ہے صہ خشخاش کا پوست پچیس عدد پانی میں بھگو کر صبح کو جوش کرکے صاف کریں آدھ سیر قند سفید ڈال کر قوام کریں آخر قوام میں خشخاش کے بیجوں کا شیرہ میٹھے کدو کے بیجوں کے مغز کا شیرہ بادام کے مغز کا شیرہ ہر ایک ایک تولہ صاف کرکے اضافہ کریں دیگر زکام اور نزلہ اور کھانسی اور درد سر اور شقیقہ بخاری کو نافع ہے معدہ سے بخار کے چڑھنے کو مانع آتا ہے دل و دماغ کو قوت دیتا ہے خوش ذائقہ اور خوش رنگ ہے صہ پوست خشخاش دس مثقال جوکوب کرکے ڈیڑھ سیر پنبہ کے پانی میں بھگوئیں صبح کو جوش کرکے مل کر صاف کریں مصری آدھ سیر ڈال کر قوام کریں بعد اسکے میٹھے کدو کے بیج کا مغز بادام کا مغز بہیدانہ خشک چھلا ہوا تربوز کے بیجوں کا مغز خشخاش سفید کے بیج ہر ایک دو تولہ باریک کرکے بنسلوچن کتیرا سفید کیکر کا گوند ہر ایک چھ ماشہ جدا جدا خوب باریک کرکے اسمیں ملائیں زعفران سات ماشہ مشک خالص ایک ماشہ عرق کیوڑہ عرق بید مشک میں سنگ سماق میں حل کرکے ملائیں چاندی کے ورق ایک ایک معجون کش سے حل کریں اور بقدر ایک تولہ عرق گاؤزبان یا قہوہ گاؤزبان اور مصری اور الائچی کے دانے کے ساتھ کھائیں خمیرہ خشخاش نزلہ اور کھانسی اور زکام بلغمی کیواسطے مجرب ہے معدہ کی تقویت کرتا ہے اور قبض نہیں کرتا صہ خشخاش کے بیج خشخاش کا پوست ملیٹھی بادام کا مغز ہر ایک آٹھ تولہ لونگ ایک تولہ بالچھڑ دارچینی مصطگی جائفل ہر ایک چھ ماشہ زعفران دو ماشہ پوست خشخاش کو جوش کرکے مل کر صاف کرکے اسکا پانی لیں مصری کا قوام کریں زعفران گلاب میں پیس کر آخر قوام میں ملائیں اگر طبیعت میں قبض بہت ہو دو تولہ بنفشہ دوائیوں کے ساتھ جوش میں داخل کریں اور اگر آخر میں ایک ماشہ مشک اور ایک ماشہ عنبر داخل کریں بہتر ہے دیگر نزلہ اور زکام میں معمول ہے دماغ کو قوت بخشتا ہے صہ عنبر اشہب تین ماشہ صندل سفید دو مثقال عود غرقی مصطگی زعفران ہر ایک ایک تولہ پوست خشخاش تخم خشخاش ہر ایک آدھ سیر قند سفید ایک سیر پوست کو ایک حصہ پنبہ کے پانی اور دو حصہ گلاب میں بھگوئیں بعد چار پہر کے ہاتھ سے ملیں اور جوش کریں جبکہ تیسرا حصہ باقی رہے صاف کرکے تخم خشخاش کا شیرہ لیکر قند کے ساتھ قوام کریں آگ سے اتار کر عنبر اور دوسری دوائیں ملائیں زعفران گلاب میں حل کرکے ملائیں چاندی ورق پچاس عدد سونے کے ورق سو عدد بھی ملائیں خمیرہ خشخاش سل اور سینہ کے درد کو کہ حرارت سے ہو نافع ہے اور جو کھانسی نزلہ سے ہو اسکو مفید ہے صہ پوست خشخاش معہ تخم سو عدد پانی میں بھگو کر جوش کریں کہ تیسرا حصہ پانی باقی رہے صاف کرکے شیر خشت تیس مثقال قند سفید سیر بھر بہیدانہ کا لعاب میٹھے کدو کے بیجوں کا شیرہ خیارین کا شیرہ کیکر کا گوند خطمی کے بیج ملیٹھی کو چھان کر ہر ایک پانچ مثقال ملائیں اور بدستور خمیرہ تیار کریں خوراک

دو مثقال خمیرہ صندل سادہ خفقان گرم میں معمول ہے ؎ برادہ صندل سفید بیس مثقال آدہ سیر پانی میں تر کرکے ایک رات دن رکھیں بعد اسکے جوش کرکے اسکا شیرہ لیں اور آدہ سیر شکر سفید کا قوام کریں اور چھ ماشہ تربد کیساتھ دیں کبھی اس نسخہ میں زہر مہرہ باریک کرکے ایک درم چاندی کے ورق دو درم بید مشک میٹھے انار کا پانی بہی کا پانی ہر ایک آدہ پاؤ اضافہ کرتے ہیں دل کی تقویت دینے میں اور جگر کی حرارت کے دور کرنے میں اور پیاس کے بجھانے میں بے عدیل ہے اگر کوئی مانع نہ ہو تو پانی کی جگہ گلاب ڈالیں دیگر دل و دماغ کو قوت دیتا ہے خفقان گرم کیواسطے وضع کیا گیا ہے ؎ صندل سفید گلاب میں پسا ہوا بیس مثقال قند سفید ایکسو ساٹھ مثقال عنبر اشہب نصف مثقال مشک خالص ڈیڑہ دانگ سونے کے ورق چاندی کے ورق ہر ایک نصف مثقال گلاب ایکسو ساٹھ مثقال عرق بید مشک اسی مثقال قند کو گلاب اور عرق مذکور میں حل کرکے ملائم آگ پر قوام کریں مرغ کے انڈے کی سفیدی اور دودہ اور پانی آپس میں ملا کر ہاتھ سے ملیں تاکہ کف اٹھیں اسکو اس قند میں ملائیں تاکہ مثل خمیرہ کے ہو پھر عنبر اور مشک تھوڑے نبات سفید کیساتھ پیس کر داخل کریں اور ملائیں سونے کے ورق اور چاندی کے ورق حل کیے ہوئے داخل کرکے بہم کریں پھر صندل کو داخل کرکے برہم کریں اور رکھ چھوڑیں خمیرہ صندل مرکب علوی خاں ضعف قلب کو نافع ہے ؎ صندل سفید ابریشم کترا ہوا ہر ایک نو ماشہ گاؤزبان کے پھول گلاب کے پھول ہر ایک ایک تولہ نیلوفر کے پھول دو تولہ دارچینی زعفران ہر ایک دو ماشہ قند سفید سہ چند قوام کرکے ملائیں خوراک دو مثقال خمیرہ زمرد حکیم صاحب محمد وسیح منقول ہے تقویت اعضاء رئیسہ میں معمول ہے ؎ زمرد سبز ڈیڑہ تولہ عرق کیوڑہ میں ایک ہفتہ تک کھرل کرکے مربائے سیب مربائے آملہ گٹھلی دور کرکے ہر ایک پانچ تولہ قند سفید دس تولہ عرق کیوڑہ میں قوام کرکے عنبر ایک درم مصری کے ساتھ پیسکر رکھیں خوراک دو درم سے دو مثقال تک۔

خمیرہ ابریشم مخترع علوی خاں دل گرم کو قوت دیتا ہے وسواس اور خفقان احتراقی کو دور کرتا ہے فرحت بخشتا ہے نشاط لاتا ہے معدہ و گردہ اور اعضاء رئیسہ کو قوت دیتا ہے گردہ کی گرمی کو زائل کرتا ہے ذیابیطس کیواسطے مجرب ہے ؎ ابریشم خام پچاس مثقال دو سیر میٹھے کے پانی سونے بجھے ہوئے میں اور عرق بید مشک گلاب ہر ایک ایک من تبریزی عرق گاؤزبان عرق نیلوفر ہر ایک نصف من تبریزی عرق الائچی عرق صندل ہر ایک پچاس مثقال میں دو شبانہ روز بھگوئیں دوسرے روز صبح کو جوش کریں کہ پانی جل جاوے اور عرق رہ جائے صاف کرکے نبات سفید نصف من تبریزی شہد خالص پچاس مثقال شربت فواکہ شیریں شربت سیب شیریں شربت ریباس شربت امرود شربت انار شیریں شربت بہی شیریں شربت اترج ہر ایک پچاس مثقال داخل کرکے جوش کریں اور کف اٹھا دیں اور قوام میں لادیں پھر موتی بن بندھے ہوئے یاقوت رمانی یشب سبز فادزہر معدنی مرجان قرمزی کہربائے شمعی ہر ایک ڈھائی مثقال لعل بدخشانی زمرد اعلی ہر ایک ایک مثقال اور ڈیڑہ دانگ جواہرات کو سنگ سماق پر گلاب کے ساتھ صلایہ کریں پھر سکھا کر خشک کرکے وزن کریں سونے کے ورق حل کیے ہوئے چاندی کے ورق حل کیے ہوئے ہر ایک ڈھائی مثقال دونوں کو شہد میں حل کریں ابریشم کترا ہوا گاؤزبان کے پھول دہنیہ خشک مقشر صندل سفید گلاب کے پھول بہمن سرخ بہمن سفید بنسلوچن نشاستہ ہر ایک پانچ مثقال خرفہ کے بیج چھلے ہوئے دس مثقال کدو کے بیجوں کا مغز تربوز کے بیجوں کا مغز ہر ایک ساڑھے سات مثقال عود قماری دو مثقال زعفران بدستور خمیرہ مرتب کریں اور نصف میں ایک مثقال کافور قیصوری پیس کر ملائیں اور نصف بغیر کافور کے رکھیں خوراک دو درم سے دو مثقال تک خمیرہ گاؤزبان اعضائے رئیسہ کو قوت دیتا ہے تپ کے رفع ہونے کے بعد واسطے دور کرنے ضعف اور نقاہت کے مستعمل ہے ؎ موتی چار ماشہ آدہ پاؤ عرق کیوڑہ میں صلایہ کریں بنسلوچن گاؤزبان گاؤزبان کے پھول ہر ایک چار ماشہ ملیٹھی خرفہ کے بیج ہر ایک تین ماشہ کوٹ چھان کر مصری چار تولہ پاؤ سیر عرق گاؤزبان میں قوام کرکے ملائیں

خوراک تین ماشہ عرق گاؤزبان و عرق مکو نیم گرم کے ساتھ کہ ہر ایک ایک چھٹانک ہو خمیرہ مروارید خفقان گرم کو نافع ہے زہر مہرہ خطائی موتی بن بندھے ہوئے کہربائے شمعی یشب سبز نبسلوچین کبود ہر ایک چھ ماشہ پاؤ سیر کیوڑہ میں کھرل کریں گاؤزبان کے پھول صندل سفید سیوتی کے پھول گاؤزبان کے پتے باریک کریں قند سفید سہ مثقال کا قوام کرکے اسمیں ملائیں پھر چاندی کے ورق چھ ماشہ حل کریں خمیرہ مروارید سادہ اعضاء رئیسہ و اعضائے شریفہ کو قوت دیتا ہے موتی بن بندھے ایکتولہ عرق کیوڑہ میں ماہیدہ کرکے شربت سیب و نیلوفر ہر ایک تین تولہ آملہ کا مربا سات عدد مصری تین تولہ کا قوام کرکے اسمیں ملائیں خوراک نو ماشہ ماء اللحم سادہ کیساتھ خمیرہ مروارید مرکب علوی خان موتی بن بندھے ایکتولہ عرق کیوڑہ میں کھرل کریں بہمن سفید بہمن سرخ دہنیہ کاسنی کے پھول نجمشک گاؤزبان بادرنجبویہ کے بیج کاسنی کے بیج ہر ایک دو مثقال ابریشم کترا ہوا تین مثقال عنبر اشہب مشک خالص ہر ایک ڈیڑھ ماشہ سیب کا مربا آملہ کا مربا مصری ملا کر قوام کریں خوراک دو درم سے دو مثقال تک جگر کے مرضوں میں بھی مستعمل ہے +

خمیرہ مروارید اعضاء رئیسہ کی تقویت میں سریع الاثر ہے موتی بن بندھے یشب سبز ہر ایک نو ماشہ زہر مہرہ خطائی چار ماشہ قند سفید پاؤ سیر شربت سیب شیریں آدھ پاؤ عرق بیدمشک گلاب آدہ آدہ پاؤ عرق صندل عرق گاؤزبان پاؤ پاؤ سیر سونے کے ورق تین ماشہ چاندی کے ورق ایکتولہ بدستور مقرر تیار کریں دیگر تالیف حکیم علوی خاں نبسلوچین موتی بن بندھے صندل سفید ابریشم کترا ہوا بہمن سفید ہر ایک پانچ مثقال عنبر اشہب سونے کے ورق چاندی کے ورق ہر ایک ایک مثقال اور ڈیڑھ دانگ مشک تبتی نصف مثقال یا تین قیراط شکر سفید گلاب عرق بیدمشک ایک ایک دو سو مثقال عسل خالص پچیس مثقال بدستور مرتب کریں خوراک ایک مثقال سے دو درم تک دیگر نسخہ معمول ابریشم کے کوئے برادہ صندل سفید ہر ایک دو تولہ ان کو آدہ سیر عرق گاؤزبان میں تر کرکے صبح کو جوش کرکے صاف کریں قند سفید ایک سیر شہد خالص آدہ سیر ڈال کر قوام کریں موتی بن بندھے ایک تولہ یشب سبز یاقوت لبد ہر ایک دو تولہ مشک دو ماشہ پسے ہوئے سونیکے ورق چاندی کے ورق ہر ایک چھ ماشہ خوب حل کریں دیگر نہایت مقوی دل و دماغ ہے موتی بن بندھے ایکتولہ سیب پسا ہوا کہربائے شمعی صندل سفید پسا ہوا طباشیر سفید ہر ایک چھ ماشہ مصری پاؤ سیر شہد کشمیری پانچ تولہ گلاب اور بیدمشک میں قوام کرکے دوائیوں کو کوٹ چھان کر اوس میں ملائیں دیگر تالیف والد حکیم علوی خاں موتی بن بندھے ایک تولہ نبسلوچین سات ماشہ خیارین کے بیجوں کا مغز کدو کے بیجوں کا مغز تربوز کے بیجوں کا مغز ہر ایک ایک تولہ شربت سیب شربت انارین ہر ایک سات تولہ مصری پانچ تولہ بدستور مرتب کریں خوراک دو مثقال ۔

خمیرہ گاؤزبان تالیف حکیم علوی خاں خفقان کو نافع ہے توحش کو دور کرتا ہے کہتے ہیں کہ ایک شخص کو بسبب سودائے بلغمی کے خفقان تھا اور مثل بخار کے گلا اور ہاتھ اور پاؤں اور پیشانی گرم رہتی تھی اس خمیرہ کے کھانے سے تمام عوارض دور ہوگئے گاؤزبان کے پھول گاؤزبان کے پتے بادرنجبویہ کے بیج بالنگو کے بیج ہر ایک چار تولہ صندل سفید تین تولہ مشک خالص عنبر اشہب چاندی کے ورق ہر ایک چھ ماشہ قند سفید ایک سیر بدستور تیار کریں خوراک پانچ ماشہ خمیرہ طلا تالیف حکیم ممدوح دل کے سرد مرضوں میں مستعمل ہے سونے کے ورق حل کئے ہوئے پانچ درم موتی بن بندھے ڈھائی درم عنبر اشہب تین درم یاقوت رمانی لعل بدخشانی زمرد سبز ہر ایک ایک درم سیب کا رب بہی کا رب امرود کا رب گاجر کا رب انارین کا رب نبات سفید ہر ایک دس تولہ شہد خالص بیس تولہ مرتب کریں خوراک ایک درم سے دو درم تک ماء اللحم کے ساتھ خمیرہ زمرد تالیف حکیم شریف خاں دل کی سرد بیماریوں کو نافع ہے و دل کو قوت دیتا ہے زمرد ایکتولہ لاجورد دھویا ہوا بہمن سفید ابریشم کترا ہوا گاؤزبان ہر ایک ایکدرم سونے کے ورق چاندی کے ورق ہر ایک ڈیڑھ درم عنبر اشہب ایک مثقال انارین کا پانی گلاب بیدمشک ہر ایک ایک اوقیہ نبات سفید ڈیڑھ اوقیہ

شہد خالص سات تولہ شربت سیب آٹھ تولہ بدستور مقرر مرتب کریں خوراک دو مثقال خمیرہ یاقوت تالیف علوی خاں تقویت قلب میں مجرب النفع ہے ص یاقوت رمانی پانچ یا دس مثقال گلاب اور کیوڑہ اور بید سادہ میں بارہ پہر کھرل کریں سیب کا پانی میٹھی بہی کا پانی امرود کا پانی گلاب عرق بید مشک ہر ایک ایک سو مثقال عرق صندل عرق گاؤزبان ہر ایک پچاس مثقال قند سفید دو سو طبی ہے شربت سیب پندرہ مثقال قوام کرکے عنبر اشہب ایک مثقال کیوڑہ میں گھول کرکے فادزہر حیوانی لاجورد دریاقوت دہویا ہوا ہر ایک دو مثقال ملائیں بعد چار روز کے ایک مثقال کہائیں خمیرہ آملہ معدہ کو قوت دیتا ہے اور ہاضم ہے ذرب کو مفید ہے بواسیر کو نافع ہے ص آملہ دو درم مصطگی رومی الائچی معہ پوست دارچینی طباشیر سفید زرشک ہر ایک دو درم مصری پاؤ سیر آملہ کو آدھ پاؤ گائے کے دودہ میں ایک رات دن بھگوئیں صاف کرکے پانی میں جوش کریں اور آملہ کا شیرہ لیں اسمیں مصری کا قوام کرکے آگ سے اتارلیں دوائیوں کو کوٹ چھان کر اسمیں ملائیں خوراک ایک تولہ خمیرہ عود ترش معدہ کو قوت دیتا ہے ہاضم ہے نیز اعضائے رئیسہ کو قوت بخشتا ہے جی کی متلی کو دور کرتا ہے بخارات محرقہ کا مانع ہے بھوک لگاتا ہے ص عود قماری پانچ ماشہ صندل سفید تین ماشہ گلاب کے پھول مصطگی بادرنجبویہ ہر ایک دو ماشہ بالچھڑ تگر ہاؤ تری تیزپات ہر ایک ایک ماشہ مشک خالص عنبر اشہب سونے کے ورق ہر ایک آدہ ماشہ شربت سیب شیریں شربت سیب ترش شربت انار شیریں شربت انار ترش ہر ایک چھ تولہ اگر مزاج صفراوی ہو چھ تولہ لیموئے کاغذی کا پانی داخل کریں خمیرہ مروارید دماغ اور دل کو قوت دیتا ہے خفقان کو دور کرتا ہے گردہ اور مثانہ کے زخم کو بہت مفید ہے پتھر او ریگ گردہ او مثانہ سے خارج کرتا ہے ص موتی بن بندھے بنسلوچن سفید ہر ایک دو تولہ حجر الیہود سنگ سرماہی ہر ایک چھ ماشہ عنبر اشہب ایکتولہ کیکر کا گوند تین ماشہ گلاب بید مشک ہر ایک ایک سیر قند سفید آدہ سیر شہد خالص آدہ سیر بطریق خمیرہ کے تیار کریں اگر گردہ اور مثانہ کی بیماری نہ ہو حجر الیہود سنگ سرماہی اور کیکر کا گوند موقوف کریں۔

**دوسری فصل خبزلین** یعنی روٹیوں کی ترکیبوں میں خبز برسام کیواسطے مفید او تنقیہ کے بعد معمول ہے ص جو کا آٹا باقلہ کا آٹا گیہوں کی بھوسی ہر ایک دو کف گائے کے دودہ اور بہیدانہ کے لعاب اور گل خطمی کے لعاب اور کدو کے پانی سبز اور پوست خشخاش کے پانی اور بابونہ کے پانی اور روغن گل اور روغن کدو میں گوندکر دو انگل موٹی روٹی بناکر توے پر نیم پخت کریں یعنی ایک طرف کچی ایک طرف پکی گرم گرم مقام درد پر سینکیں پھر باندھیں دیگر درد معدہ اور قولنج ریحی کو نافع ہے ص ارنڈی کے بیجوں کا مغز نمک سنگ میدہ چوب ہر ایک ایکتولہ بھنگ چھ ماشہ گیہوں کا آٹا آدہ پاؤ دوائیوں کو پیس کر آٹے میں ملاکر خمیر کرکے روٹی ایک طرف سے پکا کر کچی طرف سے درد کی جگہ باندھیں دیگر سول شکم کو دور کرتی ہے ص ماش کا آٹا ایک سیر میں پہل پاؤ سیر نمک طعام بھنگ ہر ایک ایک دام سب کو پانی میں گوندہ کر دو روٹیاں بناویں ایک روٹی توے پر رکھیں جب ایک طرف سے پک جاوے توے پر سے اتار کر کچی طرف سے سویہ کے تیل سے چرب کرکے پیٹ پر باندھیں دوسری روٹی کو توے پر رکھیں جسوقت پہلی روٹی سرد ہوجاوے دوسری روٹی باندھیں ایسے ہی چند بار عمل کریں کہ دفع ہوجاوے دیگر دستوں کے واسطے مفید ہے۔ ص کوکنار ایک عدد لیں اور اسکی ٹوپی دور کرکے شگاف دیکر ایک تولہ سونف کے ساتھ برتن میں بریاں کریں اور دونوکو پیسیں بعد پانی میں حل کریں اور تھوڑی دیر توقف کریں کہ گاد نیچے بیٹھ جائے اور پانی علیحدہ ہوجائے بس اس پانی سے آدہ سیر خشکار کا آٹا گوندھیں اور گوندھے ہوئے آٹے کو سفت کپڑے میں باندھ کر ظرف پر آب میں لٹکاویں اسطرح کہ گوندھا ہوا آٹا درمیان پانی کے ہو اور تہہ میں نہ بیٹھے بعد ایک پہر کے نکال کر توے پر ہلکی روٹی پکاویں تنہا یا خورش مناسب کے ساتھ تناول کریں دیگر درد معدہ اور قولنج ریحی کے واسطے مجرب ہے ص گل ترنج بابرنگ سونٹھ سونف سوہ کے بیج بھنگ نمک سیندہ

دو مثقال ... ملا کر سکنجبین سادہ پانچ مثقال ڈال کر پیویں دوائی دوار کے واسطے کہ جو معدہ کی شرکت سے ہو مفید ہے
مولف فرماتے ہیں کہ میرے استاد مرحوم کے معمول سے ہے ص جوارش نارین جلے کہائیں اور اوپر چھوٹی الائچی کے دانو کا خیسا
کاسنی کے بیجوں کا شیرہ دہنیہ کا شیرہ مکو کے عرق میں نکال کر شربت بنفشہ ڈال کر پیویں دیگر اسطوخودوس دہنیہ خشناک
ہر ایک ایک ماشہ باریک کرکے اطریفل کشنیزی ایکتولہ میں ملا کر کہاویں دوار اور سدر اور کابوس کو مفید ہے دوائی مبار کے
کہ دلڑکوں کی خواب طویل ہے کہ اسکے ساتھ کسل اور ثقل اور ماندگی مراد ہے ص اول روز ایک مکہی کے پر دور کرکے ایکماشہ
اجواین میں مل کر کہلاویں دوسرے روز دو مکہیاں بدستور ایکماشہ اجواین میں تیسرے روز تین مکہیاں چوتھے روز چار مکہیاں
ایسے ہی سات روز تک ایک ایک مکہی زیادہ کریں بعد اسکے ہر روز ایک ایک کم کریں چودہویں روز ایک مکہی دیں مرض
اگرچہ قوی اور پرانا ہو زایل ہوتا ہے باذن اللہ تعالے اور اس دوا سے قی نہیں آتی ہے مگر جسوقت کہ مادہ مرض کا کلی منقلع ہوا ہو
مولف فرماتے ہیں کہ میرے اوستاد مرحوم کی بیاض سے منقول ہے دیگر واسطے بہت نیند آنے کے کہ بعد تپ کے پیدا ہوتی ہے
اور اسکو مبارکی کہتے ہیں نافع ہے ص استخواں باچہ دو درم موتی دو دری لسید دو دری تینوں کو پانی میں پیسکر سات روز
کہلاویں دوائی واسطے بیخوابی کے کہ انجرہ یا لسہ سے ہو معمول ہے ص لڑکیوں کی ماں کا دودہ ناک میں ٹپکائیں اور سر پر
دو ہیں خشخاش تخم بنگ ہر ایک ایکتولہ پیسکر گائے کے دودہ پاؤ سیر میں پکا کر پاؤں کے تلووں پر ملیں دیگر بیخوابی اور خشکی
دماغ میں معمول ہے ص کاہو کے بیج خربوزہ کے بیج کا مغز بادام کا مغز خشخاش سفید میٹھے کدو کے بیجوں کا مغز ہر ایک دو درم
باریک کرکے قرص بناویں اور تالو پر باندھیں دیگر کاہو کے بیج ایک درم خشخاش کے بیج دو درم شیرہ نکال کر قدرے شکر ملا شیرہ
کرکے پلائیں دوائی ام الصبیان کیواسطے مجرب ہے ص نوبت کیوقت لڑکے کے ہاتھ اور پاؤں پکڑیں ہاتھ کی ہتھیلی اور پیر کے
تلوے کسی سخت چیز سے ملیں اور بازو اور ران سخت باندہیں تشنج کے دور کرنے کیواسطے روغن گل اور سرکہ نیم گرم پانی میں
ملا کر بدن پر ملیں اگر تپ شدید اور پیاس ہو پنڈلیوں پر پچھنے لگائیں اور ہمیشہ طبیعت کی تلیین کرنی چاہیے اور دودہ پلانے والی کو
ہلکی غذا دیں اگر پیاس اور تپ نہ ہو تفتیح کے بعد مسہل گرم سے تنقیہ کریں لیکن قوی دوائیں مثل غاریقون اور تربد کے
نہ دیں اور حب مجون کہلاویں اور رائی کو پیسکر تلووں اور ہتھیلیوں پر ملنا سودمند ہے آواز خوفناک اور خوف اور غضب شدید
اور سرد پانی سے غسل کرنا اور براق چیز کا دیکھنا اور غذائیں غلیظ اور شیرینی اور چرب سے پرہیز کریں دیگر جدوار نصف دانگ اسکی
ماں کے دودہ میں گھسکر لڑکے کو دیں اور دودہ پلانے والی کو گرم معجون کہلاویں اور مرجان کا مہرہ آگ میں سرخ کرکے ابرو کے
درمیان لڑکے کے داغ دینا بھی مجرب ہے دیگر نسیان کیواسطے مجرب ہے ص کندر ایک مثقال پانی میں بھگو کر صبح کو صاف
کرکے پیویں دوائی نسیان کو مفید ہے ص مالکنگنی کا تیل پان پر رکہکر ملیں اور ایک حبہ پارہ اوسپر رکہکر ملیں کہ مضمحل
ہو جاوے پس اس پان کو پان کے بیڑہ کے ساتھ جیسا کہ متعارف ہے کہاویں اور مداومت کریں اگر کافی نہ ہو مسہل دیں۔
دوائی ہر قسم کے مالیخولیا میں معمول ہے ص فصد ہفت اندام کی بعد فصد صافن کے کہولیں اور آملہ کا مربا دہو کر چاندی کے
ورق میں لپیٹ کر ہمراہ شیرہ آلو بخارا سات دانے شیرہ دہنیہ پانچ ماشہ شیرہ خرفہ سات ماشہ شربت نیلوفر دو تولہ تخم فرنجمشک چار ماشہ
کہلاویں اور مفرح بارد شیرہ زرشک سات ماشہ شیرہ آلو بخارا پانچ دانے شربت انارین دو تولہ بھی نافع ہے روغن بنفشہ
روغن بادام روغن کدو سر پر ملنا اور ناک اور کان میں ٹپکانا مفید ہے اور جگر کے سرد کرنے کیواسطے گلاب اور صندل اور کافور
جگر پر طلا کریں اگر تنقیہ کی حاجت ہو مادہ کو سودا کے منضج سے پکا کر مسہل سودا اور حب افتیمون سے تنقیہ کریں بعد اسکے

ماء الجبن استعمال کریں مالیخولیائے صفراوی اور سوداوی میں اور بعد تنقیہ کے ماء الجبن سادہ اور بکری کا دودھ اور کدو کا پانی بہت مفید ہوتا ہے مالیخولیا والے کو تفریح اور انبساط کیواسطے اور نیند لانے کیواسطے سب سے زیادہ نافع ہے اور ترطیب گھر کی ہوا کی اور سونگھنا خوشبوؤں کا اور کہانا اغذیہ مرطبہ کا اور حمام کرنا قبل غذا اور گرانا پانی نیم گرم کا سر پر زیادہ نافع ہے دیگر مراق کیواسطے نافع ہے مولف فرماتے ہیں کہ بیچ استاد مرحوم کی بیاض سے منقول ہے ؎ برادہ صندل سفید ۶ ماشہ خشک چھلا ہوا اور کچھ اکوٹ کر رات کو پانی میں تر کرکے صبحکو آب زلال ہمراہ مصری سے شیریں کرکے شیرہ خرفہ اضافہ کرکے پیویں دیگر مراق اور سوزش معدہ کیواسطے مفید ہے ؎ کشمش سات ماشہ گلاب چہ تولہ میں رات کو بھگوئیں صبحکو ایک ایک سوئی سے اٹھا کر کہاویں اور گلاب پیویں دوائی صرع کیواسطے نافع ہے ؎ مینڈک سکنجبین کے ساتھ کہائیں اور عود صلیب ایک ماشہ جدوار ایکماشہ سونف کے عرق میں گہس کر حلق میں ٹپکاویں اور تھا پیر مایہ حیوانات خصوصاً خرگوش کا سرکہ کیساتھ کہانا مجربات سے ہے ایسے ہی مگ عفق گہس کر بکرے پیویں فائدہ کرتا ہے ریٹھہ کا پینا اور چقندر کے پانی میں پیسکر ناک میں ٹپکانا بھی نفع دیتا ہے اور ایک بوٹیہ عود صلیب کا سیاہ تاگے میں باندھ کر مصروع کے گلے میں ڈالنا مجرب ہے بسد اور یاقوت اور زمرد کا لٹکانا مصروع کی گردن میں بہت مفید ہے اور لٹکانا چوہے کی دُم کا مرگی والے کے سر پر مجرب ہے سونگھنا عاقرقرحا کا اور لٹکانا اسکا بھی نافع ہے اور آدمی کے جلی ہوئی ہڈی کا سعوط کرنا بھی شفا دیتا ہے اور ایسے ہی اسکا کھانا اور مرغ کے تاج کی دہونی بھی نافع ہے اور سونگھنا جندبیدستر اور ہینگ کا بھی نفع کرتا ہے غذا میں بکری کا گوشت اور مرغ اور کنجشک مناسب ہے دوائی اسکو دواء الاسقیل کہتے ہیں علوی خاں کی تالیف سے ہے مرگی کو نافع ہے ؎ قرص اسقیل بونگ جائفل اسطوخودوس عود صلیب سیسالیوس کے بیج ہر ایک نصف درم جندبیدستر جدوار خطائی ہر ایک دو قیراط کوٹ چھان کر سکنجبین عنصلی اور شربت اسطوخودوس میں کہ ہر ایک ایک اوقیہ ہو سر دو حصے کریں ایک صبح پانچ مثقال شہد کو عرق افسنتین اور گلاب میں حل کرکے اسکے ساتھ دیں اور دوسرے حصہ کو شام کیوقت گلاب تین مثقال اور مصری اور تخم فرنجمشک ہر ایک دو درم کیساتھ دیگر قوی زیادہ ہے ؎ لونگ جائفل عود قماری عود صلیب بچھ ترکی زرنباد جندبیدستر قسط تلخ ہر ایک دو مثقال کوٹ چھان کر سکنجبین عنصلی اور روغن ناردین میں گوندھ کر تھوڑا ایک ناک میں کھینچیں اور تھوڑا ایک حلق میں ٹپکاویں اور باقی کو پیشانی اور بنا گوش پر لیپ کریں اسیوقت ہوش آجاتا ہے دوائی سکتہ مولف فرماتے ہیں کہ بیچ استاد مرحوم کی بیاض سے منقول ہے ؎ مریض کے تالو پر چند پچھنے خفیف لگا کر چھینک کو دمی کے پیشاب میں پیسکر ملیں مجرب ہے کندش خربق سیاہ جندبیدستر کوٹ کر ناک میں پہونکیں تاکہ چھینک آوے اور توے کو گرم کرکے سر پر رکھیں کندش لونگ جندبیدستر سونگھنا بھی سکتہ والے کو بہت مفید ہے دوائی فالج اور لقوہ کو بعد تنقیہ کے نافع ہے ؎ چار روز تک پانی اور غذا کی جگہ شہد کے پانی پر اکتفا کریں اگر ممکن ہو سکے تو سات روز جائفل کا ٹکڑا مونہہ میں رکھیں پانچویں روز یا آٹھویں روز کبوتر کا شوربا یا موٹھہ دیں آٹھویں روز سے منضج گرم دیں اور سولھویں روز مسہل دیں اور تنقیہ کے بعد معجون سیر اور دواء المسک گرم اور ادویہ گرم معجونین گرم کھلاویں اور گرم روغن ملیں دیگر تنقیہ کے بعد دواء المسک گرم یا معتدل کہاویں اور اوپر اسکے بادیان خطائی عود مصطگی کلیجن لونگ انیسون ہر ایک دو ماشہ چھوٹی الائچی دارچینی ہر ایک چار ماشہ چائے خطائی آٹھ ماشہ پانی میں جوش دیکر صاف کرکے مصری دو اوقیہ ڈال کر پیویں دیگر واسطے فالج کے مفید ہے ؎ معجون سورنجان پہلے کہائیں اوپر اسکے سونف سونف کی جڑ سورنجان بوزیدان ہر ایک ایک مثقال جوش کرکے صاف کرکے شربت [illegible] دوں کا شربت داخل کرکے پیویں دیگر فالج اور لقوہ کو مفید ہے ؎ تریاق اروق دو دانگ

یا مشروبات میں ... اتفاق ... بچھے ... سعتر ... چینی عود ہندی عود صلیب ہر ایک ایک مثقال مولف کے عرق میں
جوش دیکر ... اسطوخودوس ڈال دیویں اور مغز چلغوزہ کا کھانا بالخاصیت لقوہ اور فالج کو نافع ہے دوائی
کجی منہ کہ جو لقوہ میں ہو جاتا ہے فائدہ کرتی ہے عاقرقرحا سونٹھ ہر ایک دو تولہ شونیز خردل وج ہر ایک ایک تولہ جائفل
... ماشہ لونگ ... مرچ سیاہ ہر ایک دو مثقال مصطگی پانچ ماشہ کوٹ چھان کر سفوف بناویں اور بقدر چھ ماشہ
شہد خالص نیم گرم میں ملا کر ... کی انگلی سے ... تک منہ میں دلک کریں بہت لعاب نکلے گا اور کجی دور ہو جائے گی
دوائی اسی وقت ... کو ساکن کرتی ہے ھینگ مرچ سیاہ ہر ایک نصف درم شہد کے شربت کے ساتھ کھاویں دوائی
تشنج اور ریح عصبیہ کیواسطے نافع ہے زعفران ایک ماشہ مشک خالص دو رتی باریک کر کے روغن گل روغن بابونہ
ہر ایک چھ ماشہ ملا کر نیم گرم ملیں دوائی رعشہ سر کے واسطے اسبا کے مجربات سے ہے اسطوخودوس ایارج فیقرا اسارون
دو درم گولیاں بنا کر دیں اگر دو درم اسطوخودوس تنہا ... کے پانی کے ساتھ دیں موافق ہوتا ہے ... روز کے بعد
حب قوقایا ایک درم ڈیڑھ درم تک بحسب قوت دینا نافع ہے دیگر خدر کیواسطے مولف فرماتے ہیں کہ میرے والد مرحوم کے مجربات
سے ہے جس عضو میں خدر ہو کلک مار کر توتیا نے سبز نوشادر لیموں کے پانی میں پیسکر ملیں اور حسب حاجت مکرر عمل میں لائیں
نیل کی جڑ کوٹ چھانکر ہر روز نہار دو درم گرم پانی کے ساتھ چھ ماہ تک کھاویں اور ترشی اور بادی سے پرہیز کریں اور دوائے یہ ہے
کہ اس اثنا میں کبھی کبھی تنقیہ کرتے رہیں اگر تنقیہ کے ساتھ اس دوا کو شروع کریں جایز ہے عاقرقرحا پانی میں یا شراب میں پیسکر
طلا کرنا مفید ہے دوائی زکام اور نزلہ گرم میں معمول ہے اول وہ جوشاندہ کہ جو مطبوخات میں آویگا دیں اگر حاجت تنقیہ کی ہو
بعد نضج کے مسہل سرد اور حب بنفشہ سے تنقیہ کریں اگر مادہ تیز اور حدت کے ساتھ ہو اول فصد سر و کھولیں اور وہ ٹھنڈائی
کہ جو درد سر میں مذکور ہوئی دیں اور سر پر روغن ملیں روغن نیلوفر اور روغن کدو ناک میں ٹپکاویں کافور اور صندل کی بو سونگھنی
دیں جبتک زکام دور نہ ہو گوشت سے پرہیز کریں اگرچہ نزلہ گرم ہو سرد ہو اور بہت سرد پانی سے پرہیز کریں اور دن میں سونا
خصوصاً کھانا کھانے کے بعد اور ابتدا میں نزلہ کو بند نہ کریں بلکہ اگر زکام بند ہو دھونی سے کھولیں دیگر زکام اور نزلہ سرد کیواسطے
جوشاندہ اُن دوائیوں کا کہ جنمیں حرارت کم ہو کہ منضج گرم سے بنایا ہو دیویں اگر حاجت تنقیہ کی ہو مسہل گرم اور حب ایارج سے
تنقیہ کریں اگر زکام بند ہو شکر طبرزد اور کاغذ اور عنبر اور عود کی دھونی دیں اور بابونہ اور اسکے مانند کے جوشاندہ پر انکبات کریں
دوائی رمد اور سبل میں معمول ہے لعاب بہیدانہ شیرہ عناب شیرہ مغز تخم تربوز شربت نیلوفر دیں اور صندل گل ارمنی رسوت
مکو مساوی سبز دھنیہ کے پانی میں گھسکر گرداگرد چشم کے ضماد کریں اور پتلا کپڑا آنکھ پر ڈالیں اور پارہ کا آنکھ کے گرد طلا کرنا بھی
مفید ہے شیاف ابیض لڑکے کی ماں کے دودھ یا لڑکی کے دودھ میں حل کر کے آنکھ میں کھینچیں اور حب سرخ طلا کریں اگر
فائدہ نہ ہو فصد سر و جس طرف مرض ہو اُس طرف سے کھولیں جونکیں دونوں کانوں کے پیچھے اور فقرہ گردن پر سات
سات لگائیں دوسرے روز ایسا ہی کریں اگر حاجت تنقیہ کی ہو بعد نضج منضج سرد کے مسہل سرد سے تنقیہ کریں بعد
اسکے حب ہلیلہ دیں اور جس صورت میں کہ مادہ مرکب ہو اور یا مزاج مریض کا گرم نہ ہو حب ایارج سے تنقیہ کرنیکا مضائقہ نہیں ہے
دوائی رمد گرم کیواسطے شربت بنفشہ مکوہ کے عرق میں حل کر کے پلاویں مرچ سیاہ رسوت صندل سرخ مکو کے پانی میں پیسکر
نیم گرم آنکھ کے گرد لیپ کریں دیگر رمد گرم کیواسطے نافع ہے سرخی اور درد کو دور کرتی ہے املی کے پتے گلاب کے پتے لیکر کے
پتے کتیرا باریک کر کے بقدر روپیہ کے قرص بنا کر پانی کی بھرے ہوئے ... رکھکر آنکھ پر باندھیں دیگر رمد اور سبل وغیرہ

آنکھ کے گرم مرضوں کیواسطے معمول ہے ص لعاب بہیدانہ تین ماشہ شیرہ عناب پانچ دانے شیرہ مغز تخم تربوز سات ماشہ شربت نیلوفر دو تولہ پیویں اور وہ لیپ کہ جو رمد گرم میں معمول ہے اور ضمادات میں آویگا آنکھ پر لیپ کریں اور پتلا کپڑا ہمیشہ آنکھ کے اوپر لٹکاویں اور پاہ کہ ہندی دولہے پانی میں پیسکر گرداگرد آنکھ کے طلا کرنا بھی مفید ہے اور شیاف ابیض لڑکے کے ماں کے دودھ یا گدھی کے دودھ میں حل کرکے آنکھ میں کھینچنا بھی نافع ہے اور حب سرخ کا طلا کرنا بھی مفید ہے اگر اس دوا سے فائدہ نہ ہو جسطرف مرض ہو اسطرف کی سرو کی فصد کریں اور سات سات جونکیں دونوں کان کے پیچھے اور فقرہ گردن پر چپکاویں اور دوسرے روز بھی چپکاویں اگر مسہل کی احتیاج ہو مادہ منضج سرد سے پکاکر مسہل سرد اور حب ہلیلہ سے تنقیہ کریں اور جس صورت میں کہ مادہ مرکب ہو یا مریض کا مزاج گرم نہ ہو حب ایارج سے تنقیہ کرنیکا بھی مضائقہ نہیں ہے دوائی رمد گرم میں معمول ہے ص ہیڑ زرد کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ رسوت گیرو املی کے پتے افیون خالص پھٹکری بہنی ہوئی زیرہ سفید ہر ایک تھوڑا تھوڑا کپڑے میں باندھکر گلاب میں ترکرکے آنکھ پر پھراویں دیگر املی کے سبز پتے تین ماشہ پھٹکری چار ماشہ مغز گھیکوار ایکتولہ پوٹلی میں باندھکر کونارکے پانیمیں ترکرکے کام میں لاویں دو روز میں فائدہ ہوجاتا ہے دیگر ہیڑ زرد پھٹکری سونف رسوت آبنہ ہلدی کو کنار ہر ایک ایکماشہ کوٹ چھان کر پوٹلی میں باندھکر گھی کوار کے پانی میں ترکرکے آنکھ پر پھراویں دیگر رمد میں معمول ہے آنکھ کی سرخی کو دور کرتی ہے ص مغز گھیکوار بقدر دو ماشہ پھٹکری بہنی ہوئی ایک ماشہ افیون ایک سرخ باریک کرکے مغز گھیکوار میں ملاکر پوٹلی میں باندہ کر پانیمیں ترکرکے آنکھ پر پھراویں اور تھوڑا ایک آنکھ میں بھی ٹپکاویں دیگر ہر قسم کے آنکھ کے درد کو نافع ہے ص زیرہ سفید لودہ پٹھانی پھٹکری بہنی ہوئی ہر ایک مساوی باریک کرکے قدرے مغز گھیکوار میں ملاکر پوٹلی بناویں اور پانیمیں ترکرکے ہر ساعت آنکھ پر پھراویں اگر رات کو اس دوا کو کپڑے پر پھیلاکر آنکھ پر باندھکر سوویں اور روزانہ بدستور مذکور عمل میں لاویں دو روز میں فائدہ ہوجاتا ہے دوائی ایک سلائی آنکھ میں لگانا درد اور سرخی اور سوزش کو فوراً دور کرتا ہے ص افیون خالص پھٹکری رسوت مصری تازے پانی کیساتھ پھول کے کٹورہ میں پتھر سے پیسیں جبکہ شہد سی ہو جائے شیشے میں رکھ چھوڑیں سلائی میں لگاکر آنکھ میں لگائیں دوائی آنکھ کے درد کو ایک لحظہ میں تسکین دیتی ہے ص لودہ پٹھانی گیہوں کا میدہ گائے کا گھی ہر ایک چار دام سبکا پانیمیں خمیر کرکے چار غلولہ تیار کریں اور ایک صفائی کا برتن ملایم آگ پر رکھیں ایک غلولہ اوسپر رکھیں جبکہ گرم ہو نرم کرکے آنکھ پر رکھیں جب سرد ہو جائے دوسرا غلولہ آنکھ پر رکھیں ایسے ہی چار دفعہ کریں درد جاتا رہتا ہے دیگر مولف فرماتے ہیں کہ میرے اوستاد مرحوم کی بیاض سے منقول ہے ص بابونہ کا پھول دو ماشہ دو تولہ اطریفل کشنیزی میں ملاکر کہانا واسطے درد چشم کے جسکی وجہ سے بیقرار ہو اوسیوقت فائدہ کرتا ہے دیگر آنکھ کی سرخی اور درد کے رفع کرنے کیواسطے مجرب ہے ص سونٹھ صندل سرخ ترنجبین رسوت ہیڑ زرد مساوی باریک کرکے گلاب میں پیسکر آنکھ پر طلا کریں اور آنکھ کھولیں تاکہ کسیقدر آنکھ میں جاوے اور جلتا ہوا پانی نکلے پانچ چھ دفعہ آنکھ کھولیں اور بند کریں اور پھر سو رہیں دوائی اول رمد میں واسطے مواد کے ردع کے نہایت مفید ہے ص خرخرہ کوٹ چھان کر رسوت کو کنار انڈے کی سفیدی سب برابر کاغذی لیمو میں لوہے کے برتن میں دو ساعت باریک کرکے آنکھ پر تین بار لیپ کریں بعد تین روز کے لونگ پھٹکری ہر ایک ایک درم رسوت تین درم افیون نصف درم گرم پانیمیں گوندھکر لیپ کریں نہایت مفید ہے دوائی رمد سفید اور سرخ بعد تنقیہ کے رمد گرم میں اہل لیے کے تجربات سے ہے ص چاکسو مدبر کیا ہوا نبات اور رسوت گدھی کے دودھ میں مدبر کیا ہوا گلیرو اسبغول ہر ایک ایک درم سنگ سماق میں حل یہ کریں اسکو ابیض کہتے ہیں اگر ایک درم نمک مم لاخفیہ ہر ایک درم کے اضافہ کریں اس دوا کو رمد احمر کہتے ہیں دوائی رمد کہنہ میں مفید ہے مولف فرماتے ہیں

کہ میرے استاد مرحوم کے معمول سے ہے ص پھٹکری ایک ماشہ کو گائے کے گھی نو ماشہ میں بریاں کریں افیون ایک ماشہ ڈال کر
تھوڑا سا اور گھی اسکے اوپر ڈال کر لوہے کے کرچھے میں لوہے کے دستہ سے خوب مخلوط کر کے آنکھ میں کھینچیں دوائی طرفہ کے دور
کرنیکو مجرب ہے ص قطرہ خون بال کبوتر یا بط کسیقدر گل ارمنی میں ملا کر آنکھ میں ٹپکاویں اور انتہا میں محللات کے ساتھ
مثل کندر اور مر اور اشق اور زعفران کے ٹپکاویں دوائی سبل اور سفیدی اور ناخنہ کو کاٹتی ہے ص پیپل نمک لاہوری
پھٹکری آبگینہ سرس کے بیج ہر ایک مساوی کانسی کے برتن میں نیب کی لکڑی سے پیسیں کہ مثل غبار کے ہوجاوے ہر صبح
ایک روز درمیان دیکر ایک سلائی آنکھ میں لگائیں دوائی پھلی اور جالہ و ناخنہ و دھند کو دور کرتی ہے تجربہ میں آئی ہے ص
نبات نصف دام مرچ سفید چھوٹی الائچی کے دانہ سرمہ سنگ بصری سرس کے بیجوں کا مغز پھٹکری شیشہ کہ جو آئینہ میں نصب کرتے
ہیں ہر ایک ایک دام کوڑی زرد آٹھ عدد مثل سرمہ کے باریک کر کے آنکھ میں لگائیں دیگر جو بیاض رمد کے بعد ہوجاتی ہے
اسکو فائدہ کرتی ہے ص افیون پھٹکری بریاں ہر ایک ایک ماشہ لونگ ایک عدد املی کے پتوں کے شیرہ میں اور سرس کے
پتوں کے شیرہ میں کہ ہر ایک دو دو تولہ ہو ببول کے کٹورہ میں سپیاری سے حل کریں اور ایک سلائی آنکھ میں لگائیں دیگر آنکھ کے
گلوں کیواسطے حکیم محمد جعفر کے معمول سے ہے ص تھوڑا سا سہاگہ اور بارہ سینگھا جلا کر لیمو کاغذی کے عرق میں حل کر کے آنکھ میں
لگائیں دیگر کہ آدمی اور گھوڑے اور ہاتی کے آنکھ کے گل کو دور کرتی ہے ص سونٹھ پھٹکری نمک سنگ مساوی کوٹ چھانکر ہر روز
دو تین دفعہ آنکھ میں لگائیں دوائی آنکھ کے درد کیواسطے کہ جو سبل سے ہو مفید ہے مولف فرماتے ہیں کہ میری معمول سے ہے
ص نیب کے پتے املی کے پتے سرس کے پتے ہلدی پھٹکری بریاں افیون ہر ایک نصف درم باریک کر کے پوٹلی میں باندھ کر پانیمیں
تر کر کے ساعت بساعت آنکھ پر پھرا دیں اور تھوڑا ایک آنکھ میں بھی ڈالیں دوائی آنکھ کے زخم میں معمول ہے ص اگر زخم میں میل ہو
اول شہد کا پانی آنکھ میں کھینچیں اور بکری کا دودھ آنکھ میں ٹپکاویں بعد اسکے شیاف کندر آنکھ میں کھینچیں اور سنکھ جلا ہوا اور رشادنج
دھوئی ہوئی دونوں کو باریک کر کے ذرور کریں دوائی دمعہ کیواسطے معمول ہے اور تکدر اور خارش قدیم اور دوسری آنکھوں کے
مرضوں کو بہت فائدہ بخشتی ہے ص سنگ بصری ایکتولہ مرچ سیاہ چھ عدد دونوں کو باریک کر کے حریر میں چھان کر روئین کی
تھالی میں پھول کے کٹورہ کے پشت سے چندروز خوب پیسیں تاکہ مثل غبار کے ہوجاوے پس استعمال کریں دیگر دمعہ کیواسطے
معمول ہے ص کابلی ہیٹر کی ہڈی جلی ہوئی تین درم نمک لاہوری مازو ہر ایک ڈیڑھ درم باریک کر کے حریر میں چھان کر
استعمال کریں دوائی آنکھ کے ضربہ کیواسطے مفید ہے مولف فرماتے ہیں کہ میرے اوستاد مرحوم سے منقول ہے ص لودھ
پٹھانی گیہوں کا میدہ گھی ہر ایک دو ماشہ شکر سفید چار ماشہ پانی ملا کر گرم کر کے سینکیں بعد اسکے نیم گرم باندھیں دوائی
شب کوری کیواسطے مجرب ہے ص گائے کا پتہ تھوڑا سا شیشہ میں کر کے دو روز آفتاب میں رکھیں پھر آنکھ میں لگائیں اور پیل
بکری کے جگر میں چھو کر بریاں کریں اور جو اس سے پانی نکلے آنکھ میں لگاویں مجربات سے ہے کندش اور ایلوہ جند بیدستر سونگھیں
دیگر مولف فرماتے ہیں کہ میرے معمول سے ہے ص چاول ایک سرخ مرچ سیاہ دو عدد باریک کر کے سوتے وقت آنکھ میں کھینچیں
اور کبھی مرچ کے عوض حقہ کا میل صابون کیساتھ پانیمیں گھسکر کام میں لاتے ہیں دیگر مجرب ص نوشادر پھٹکری جلا کر برابر
لیں اور باریک کر کے آنکھ میں کھینچیں دوائی روزکوری کیواسطے فائدہ کرتی ہے ص کاغذ سفید جلا کر بطور سرمہ کے آنکھ میں لگانا
مجرب ہے دیگر واسطے روزکوری کے معمول ہے ص بیدانہ کا لعاب اسبغول کا لعاب خشخش کا شیرہ شربت نیلوفر اور بکری کا
دودھ روغن بنفشہ روغن کدو ناک میں ٹپکاویں اغذیہ مرطبہ سے ترطیب اور تقویت دماغ کی کریں اور غذائے لزج سے

جون کو غلیظ کریں مثل ہریسہ کے بکھہ یا بچہ اور سرد پانی میں غوطہ دیکر دو حصہ آنکھ میں لگاویں دیگر ابتدائی نزول الماء میں مستعمل ہے صہ ابتدا میں کتہ پانچ بار کرکے شہد میں ملا کر آنکھ میں لگائیں اور کندر کا دھواں کہ مانند سندروس کے دیکر محفوظ رکھتے ہیں اور طریقہ اسکا دوائی حول میں مخفی ہے آویگا ابتدائی نزول ہو و سیلان رطوبت کیواسطے حکیم شریف خان کے مجربات سے ہیں اور مداومت اہتے اطریفل و خمیرہ جات کے کریں اور سعوط کہ نزول کیواسطے نافع ہے اور سعوطات میں انکا مجربات ہیں دیگر بعد تنقیہ کے عظیم النفع ہے صہ شہد خالص دس درم کافور ایکماشہ مشک خالص ایک رتی سب کو ہاون کر کے رکھتے ہیں کہ اسکے سر پر پیالہ سے پکیں تانبے کے برتن بے منھ کے چار پہر حل کریں ایک ہفتہ تک بکار ہے عجیب الاثر ہے دوائی ابتدائی مرض میں نزول الماء کیواسطے نافع ہے صہ مغز سینگوٹ دو جز افیون خالص ایک جز کوٹ چھان کر شیاف بناکر آنکھ میں لگائیں دوائی آنکھ کے حول ہونے کو نافع ہے صہ سندروس کا دھواں قدرے مشک اور عنبر کے ساتھ پیسکر رکھیں اور آنکھ میں کھینچیں اور طریقہ سندروس کے دھوئیں کے لینے کا یہ ہے کہ سندروس کو پانی میں پیس کر کپڑے میں ملکر فتیلہ بناکر شب کو چراغ میں رکھکر تلوں کا تیل ڈالیں اور روشن کریں اور اوپر اسکے تانبے کا برتن اوندھا کریں تاکہ دھواں اسمیں جمع ہو چھری سے یا مرغ کے پر سے لیکر کام میں لائیں دوائی آنکھوں کے سب مرضوں میں نافع ہے اور مجرب ہے اور سبل اور نزول آب میں تجربہ میں نہیں آئی ہے اور رمد کے اول میں بھی جائز ہے حکیم علی کے مجربات سے ہے صہ ہیرکا پوست سندرہ جھاگ پالسوا درخت کا دودھ کہ جنگل میں خشک ہوا ہو زاک سفید کتہ سفید ہر ایک چار جز توتیائی سیاہ نو جزء ایک پیسیں اور پانی میں شیاف بناکر آنکھ میں کھینچیں دوائی ضعف بصر کے واسطے نافع ہے صہ پیپل ایکماشہ سرمہ ہیرزرد کا پوست ہر ایک دو ماشہ گلاب یا پانی میں پیسکر آنکھ میں لگائیں دیگر نیب کے پھول سایہ میں خشک کر کے برابر اسکے شورہ قلمی ملا کر سرمہ کرکے وقت خواب آنکھ میں لگائیں سبل اور ظفرہ کو بھی نافع ہے دوائی آنکھ کی خارش کیواسطے مخصوص ہے صہ ایلوہ جلا ہوا ایک جزء نوشادر نصف جزء کوٹ چھان کر شہد میں ملا کر استعمال کریں اگر بازو کوٹ چھان کر مثل غبار کے کرکے پلکوں پر چھڑکیں اور تین ساعت رہنے دیں یا کافور پانی میں حل کر کے آنکھ میں ٹپکانا بھی نافع ہے دوائی اس کا نام سرمہ احسانی ہے شرناق اور جہالہ کیواسطے مجرب ہے صہ سرب آدھا پاؤ فتیلہ میں رکھیں اور گندک آملہ سار دو تولہ پیسکر تھوڑی تھوڑی اسکے اوپر چھڑک کر لوہے کے دستہ سے ہلا دیں تاکہ سرب کشتہ ہو جائے بعد اسکے اٹھاکر پیپل ایکتولہ کے ساتھ تین روز صلایہ کریں بعد اسکے سنگ بصری ایک تولہ اسمیں ڈال کر پھر تین روز پیسیں اور وقت ضرورت آنکھ میں کھینچیں دوائی پلکوں کے گرنے کیواسطے معمول ہے صہ لاجورد حجر ارمنی چھوارہ کی گٹھلی جلی ہوئی کندر کا دھواں صنوبر کا پوست باپچھ مثل سرمہ کرکے آنکھ میں لگائیں دیگر حجر الیہود کو چمگادڑ کے دودھ میں پیسکر آنکھ میں لگانا واسطے اوگانے پلک کے بال کے کہ گر گئے ہوں اور رہوں کو بال کے نہایت مفید اور مجربات حکیم محمد علیم سے ہے دیگر سلاق کے واسطے معمول ہے صہ چراغ کے گل جلے ہوئے چند عدد جست کے برتن میں تھوڑے سے چراغ کے تیل میں سپیاری چھالیہ سے پیس کر آنکھ میں لگاویں دیگر پلکوں کے جوں کے مارنے میں مجرب ہے صہ روغن خستہ زردآلوئی تلخ یا آرد مزگان پر ملیں اور پہلے اسے نمک کے پانی سے دھوئیں السی ایلوہ اور مورمزج کا طلا کرنا نافع ہے دوائی شعر زائد پلک کے واسطے نافع ہے صہ بول بالوں کو اوکھاڑیں اور انجیر کا دودھ اور مینڈک کا خون یا اونٹ کے چچڑی کا خون یا کتے کی چچڑی کا خون اور سب جگہ طلا کریں دوائی غرب میں معمول ہے صہ اول ناسور کے میل کو دوائی روئی سے پاک کریں اور ہونگ کو

چپاکرنا سور پر بانا ہیں اور بلی کے سر کی ہڈی کہ زمین میں انتہا درجہ چالیس روز دفن کی ہو پیسکر ذرور کریں اور توری
کے پھول کا پانی خصوصاً جنگلی کا ناصور میں ڈالیں نہایت نافع ہے اور ٹپکانا شیاف غرب کا بھی نافع ہے دوائی غرب
کے واسطے قبل پھٹنے کے اور بعد میں بھی نافع ہے صہ اظفار الطیب ایلوہ مرکی مساوی باریک کرکے کام میں لائیں
دیگر رواسن کے بیج باریک کرکے فتیلہ میں آلودہ کرکے ناسور میں رکھیں اور چند روز استعمال کریں اور دماغ کے تنقیہ کے
واسطے شاہ پسند کے بیج باریک کرکے شہد میں ملاکر گولیاں بنائیں اور تین ماشہ رات کو کھلادیں حکیم منصور علی کے مجربات سے ہے
دیگر تھوڑی دیر میں آنکھ کے ناصور کو کھوتا ہے صہ گیہوں کنوچہ کے بیج میتھی کے بیج کوٹ کر پانی میں پکاکر تھوڑا سا دودھ
ڈال کر حل کریں جبکہ مثل مرہم کے ہو جاوے لیپ کریں اگر قوی چاہیں دوائیوں کو دودھ میں پکاویں اور شہد خالص
بھی اضافہ کریں دوائی گہانجنی کے واسطے معمول ہے صہ رسوت گیرو کوکنار کے پانی کے ساتھ طلا کریں اسلئے کہ گہانجنی معلوم
ہونا کوئلہ کچی دیوار کا پانی میں پیسکر طلا کریں اور اگر جلدی نضج مطلوب ہو لونگ ہلدی کو پانی میں پیسکر طلا کریں و زرنبور کے
گھر کا بھی طلا کرنا نافع ہے دیگر موم گرم کرکے رکھیں یا کشمش چیر کر نیم گرم رکھیں یا خرمہرہ کلاں پانی میں گھسکر اور ریوند چینی
ایک ماشہ مکھی کا گوہ چار رتی چھوارہ کی گٹھلی ایک عدد پانی میں پیسکر طلا کرنا بھی مجرب ہے دیگر ابتدا میں [illegible] گل ارمنی ایلوہ
پانی میں پیسکر لیپ کریں بعد اسکے کبوتر کا خون طلا کریں اور موم کو پگھلا کر لیپ کریں بھی مفید ہے دوائی بد کے واسطے نافع ہے
صہ انزروت سرکہ کے ساتھ طلا کریں ورنہ شق کرکے باہر نکالیں دوائی غدد کے واسطے مفید ہے صہ نوشادر پانی میں
پیس کر اوپر اسکے رکھیں اور مداومت کریں اگر اثر نہ کرے لوہے سے قطع کریں اور انڈے کی زردی رکھیں دوائی کان کے
درد کے واسطے نافع ہے صہ جو ٹھنڈائی کہ رمد کیواسطے مذکور ہوئی دینی چاہیے اور صبر لڑکے کی ماں کے دودھ یا بکری کے
دودھ میں حل کرکے نیم گرم کان میں ٹپکاویں اور شیاف ابیض لڑکے کی ماں کے دودھ یا بکری کے دودھ میں حل کرکے نیم گرم
ٹپکانا بھی مفید ہے یا روغن گل تھوڑے سے سرکہ کے ساتھ جوش کرکے نیم گرم کان میں ٹپکانا اور کدو کا پانی اور خیارین کا پانی
کان میں ٹپکانا بھی فائدہ کرتا ہے اور صندلین اور حینہ اور کاہو کا کان کے گرد لیپ کریں اور انکبابات معمولی عمل میں لائیں
اگر کان میں درد بہت ہو تھوڑی سی افیون روغن گل میں حل کرکے کان میں ٹپکاویں اگر درد بسبب کان کے ورم کے ہو ٹھنڈائی
مذکور دیں اور لیپ معمولی طلا کریں اگر اس تدبیر سے فائدہ نہ ہو سر رو کی فصد کھولیں اور جونک لگاویں اگر مسہل کی احتیاج ہو مادہ کو
منضج سرد سے پکا کر مسہل سرد سے تنقیہ کریں اگر ورم تحلیل نہ ہو منضج ورم گوش کو کان میں ٹپکاویں دیگر کان کے درد کیواسطے
صہ مکوکاسنی کے پتے خرفہ کے پتے کان کے گرد لیپ کریں روغن گل نیم گرم خواہ عورت کا دودھ ساعت بساعت کان میں ٹپکائیں
دوائی درد سرد گوش کی تسکین میں عجیب ہے صہ جندبیدستر افیون مساوی روغن مناسب میں حل کرکے کان میں ٹپکائیں
دوائی کان کے درد کی تسکین میں بے نظیر ہے جس قسم کا درد ہو نہایت مفید ہے اور مجرب ہے حکیم علی نے اپنے مجربات سے
لکھا ہے صہ گدھی کی لید کا پانی پیاز کا پانی دونو برابر زعفران بقدر ایک کی چوتھائی کے سب کو کھرل کریں تاکہ زعفران
حل ہوجاوے صاف کرکے نیم گرم کان میں ٹپکاویں اور تھوڑی دیر توقف کریں پھر روئی سے پاک کرکے دوسری بار چند قطرہ
ٹپکاویں ایسے ہی تین چار دفعہ عمل میں لاویں انشاءاللہ تعالی کان کے درد کے دور کرنے میں خلاف نہیں پڑے گا
دوائی درد گوش سرد اور ریحی اور طرش کیواسطے معمول ہے صہ روغن بابونہ یا روغن سوسن یا روغن بلسان نیم گرم
کان میں ٹپکاویں روغن ترب اور روغن بادام تلخ کا ٹپکانا بھی مجرب ہے روغن زردک بھی اور ایسے ہی

دو تین قطرہ قوم کے پتوں کے پانی کے درد کو ساکن کرتے ہیں ایسے ہی سندروس پتوں کا پانی مجرب ہے اگر درد بسبب
ورم سرد کے ہو تو ضمادات معمولی عمل میں لائیں اور نیز اسکی دوائیوں کا لیپ کریں اور روغن مذکور کان میں ٹپکائیں اور
جوشاندہ نیم کے پتوں کا بھی درد کو ساکن کرتا ہے اور کان کو گرم رکھنا مفید ہے اگر تنقیہ کی حاجت ہو مادہ کے پکانے کے
بعد مسہل و حب شبیار سے تنقیہ کریں دوائی جو رطوبت کان سے بہتی ہو اسکو قطع کرتی ہے ص مازو ہر باریک کرکے پرانی
شراب میں ملا کر ٹپکاویں اور جو کچھ کہ کان کے زخم کیواسطے نافع ہے یہاں بھی کام میں آتا ہے دوائی حکیم علی واسطے
دور کرنے طرش اور ثقل کہ بعد سقاساۃ کان کے مرضوں کے واقع ہو مجربات سے جانتے ہیں اور جو طرش کہ کان کے ورم کے
پھٹنے کے بعد حادث ہوتا ہے کمال نفع بخشتی ہے اور عجیب العمل ہے اور تجربہ میں آئی ہے ص لہسن کے دانے چھیلے پوست
جدا کرکے بادام کے کڑوے تیل میں جوش کریں صاف کرکے دو ہفتہ تک ہر روز دو تین قطرہ کان میں ٹپکاویں دیگر
کری گوش کیواسطے معمول ہے ص بادام تلخ کا مغز مغز تخم کدوئے تلخ ہر ایک ایک دام تج آدپاؤ ادرک پاؤ سیر سب کو نیم کوب
کرکے پانی میں جوش کریں صاف کرکے تلوں کا تیل آدہ سیر داخل کرکے پھر جوش کریں تاکہ پانی جذب ہو جائے روغن رہ جائے
چند قطرہ گرم کرکے ٹپکاویں دوائی طنین کیواسطے نافع ہے ص کتکی سفید چنا بید ستر زعفران مساوی سرکہ اور روغن حنا میں
پیسکر مشیر کریں بہنایت مفید ہے اور دوسرے نسخہ میں کندر عوض کتکی کے لکھا ہے کہ شراب میں گہسکر بعد تنقیہ دماغ کے
عمل میں لائیں دوائی رعاف کیواسطے معمول ہے ص دوائیں کہ بند کیواسطے مذکور ہوئیں پلائیں اور گل ارمنی سرکہ
کے ساتھ یا آملہ خشک پانی میں پیسکر سر پر لیپ کریں اور کافور قدرے سرکہ میں جوش کرکے ناک میں ٹپکائیں ایسے ہی
شتر کی پشم جلا کر ناک میں پھونکنا اوسیوقت رعاف کو بند کرتا ہے اگر اس تدبیر سے فائدہ نہ ہو سرو کی فصد کھولیں اور
کندھے اور شکم پر پچھنے لگائیں دوائی رعاف کو بند کرتی ہے ص ہلیلہ معصفر کے پھول کچا انار برابر لیکر اسکے پانی میں سعوط
کریں اگر گل ارمنی دم الاخوین نشاستہ کثیرا صمغ عربی وغیرہ ادویہ قابضہ اضافہ کریں زیادہ مفید ہے دیگر رعاف کیواسطے
مجرب ہے ص زاج جلا ہوا دم الاخوین گلنار سفیداب قلعی قشار کندر پھٹکڑا جلا ہوا چکی کا گردہ پارہ سینگ کا سینگ جلا ہوا اگر میسر
نہ ہو تو بکری کا سینگ جلا ہوا گل قیمولیا گل بشاموس گیرو برادہ آبنوس اقاقیا بنجار کی جڑ کیکر کا گوند کہربائے شمعی سرس سب جلا ہوا
نشاستہ کوٹ چھان کر کسیقدر نلکی میں کرکے ناک میں پھونکیں اور قدرے بارتنگ کے پانی خرفہ کے پانی میں ملا کر پیشانی
پر طلا کریں اور مکڑی کے جالہ کا فتیلہ بنا کر گدھے کی تازی لید میں تر کرکے دوائیوں کو اسمیں آلودہ کرکے ناک میں رکھیں
دوائی نقصان اور بطلان قوت شم میں معمول ہے ص مرچ سیاہ کلونجی کندش نشاسب پیس کر سعوط کریں اور دہن کو
پانی سے پر کریں تاکہ دوا حلق کے اندر نہ جاوے اور سرکہ کو جوش کرکے شیشہ میں کرکے سونگھیں اور خردل اور اندرائن کا
کودہ پودینہ پانی میں جوش کرکے اس کا دہواں ناک کو پہنچاویں بعد اسکے صاف کرکے سر پر تریڑا دیں اگر اس تدبیر سے
نہ ہو مادہ کو گرم منضج سے پکا کر مسہل اور حب ایارج سے تنقیہ کریں دوائی فساد شم کو نافع ہے جس شخص کو بری بو آتی ہو
اور اچھی بو نہ آوے ص جند بید ستر ہمیشہ اسکی ناک میں ٹپکاویں اور گدھے کے پیشاب کا ٹپکانا بھی نہایت نافع ہے اور سعد
اور لونگ اور بالچھڑ اور زرد چوب پیس کر ناک میں ٹپکاویں اگر اس سے فائدہ نہ ہو تنقیہ بلغم کا مسہل گرم اور حب ایارج سے
کریں اور جس شخص کو اچھی بو معلوم ہو اور بری بو نہ آوے خشک ہمیشہ ٹپکاویں اگر فائدہ نہ ہو جیسے ہو خلط کا تنقیہ کریں۔
دوائی عطاس کو نافع ہے ص روغن گل روغن بید انجیر ناک میں سعوط کریں اور سیب سونگھیں دوائی ناک کی خارش کو

مفید ہے ص تنقیہ کے بعد صندل اور گلاب اور کافور اور روغن گل سونگھیں دوائی بواسیر انف کے واسطے مجرب ہے ص
اول فصد سر رو کھولیں اور جونک لگاویں مادہ کو منضج سرد سے پکاکر مسہل سرد اور حب ہلیلہ سے تنقیہ کریں اور زاج دو درم زنگار
نصف درم پیسکر فتیلہ میں آلودہ کرکے ناک میں رکھیں اگر زنگار دو جزو اور جمال گوٹہ کا مغز چار جزو دونوں کو خوب پیس کر
مسہ کے اوپر چپکا دیں اور اوپر اس کے زنگار کا مرہم رکھیں چند روز میں قطع کرتا ہے اور سجی اور چونہ پانی میں پیس کر لیپ کرنا
بھی فائدہ کرتا ہے اگر اس تدبیر سے دور نہ ہو تو قطع کریں دیگر زنگار نوشادر اشنحار ایک جا کرکے شہد میں ملاکر فتیلہ اسمیں
آلودہ کرکے ناک کے سوراخ میں رکھیں گوشت اور شیرینی سے پرہیز کریں دوائے ناک کے قرحہ کو فائدہ کرتی ہے ص اگر
ناک کا زخم تر ہو بعد فصد اور حجامت پس سر اور مسہل کے مرہم سفیدا استعمال کریں اگر خشک ہو موم روغن روغن بنفشہ اور کدو
ملیں دیگر ناک کی جوشش کو نافع ہے ص مازو ہیٹر زرد گائے کے گھی یا روغن بنفشہ یا بادام میں پیسکر طلا کریں دیگر ناک
کے جراحت خبیثہ کیواسطے نافع ہے ص صابون کے پانی سے ہمیشہ دہوئیں اور ناگر موتھہ زعفران مرکی مازو پھٹکری زرنیخ سرخ
نرم پیسکر ناک میں پھونکیں واسطے قروح خبیثہ کے بوعلی سینا کے مجربات سے ہے دوائی ناک کے زخم اور ہونٹوں کے
پھٹنے اور ضرس سودائی کے واسطے مجرب ہے ص نارجیل دریائی دو رتی یا تین رتی تین تولہ پانی میں پیس کر شربت انار
یا عناب سے شیریں کرکے یا بدون شربت کے چند روز پلاویں دوائی منہ کے آنے کیواسطے کہ سرخ ہو معمول ہے ص جو
دوائی رمد کے واسطے مذکور ہوئی پلاویں اور ذرور معمول استعمال کریں صندل سفید گلاب میں پیس کر زبان پر ملنا فائدہ کرتا ہے
اور مضمضہ معمول عمل میں لائیں اگر اس تدبیر سے فائدہ نہ ہو سر رو اور چار رگ کی فصد کھولیں اگر جونک کی حاجت ہو تو جونک
لگائیں اگر مسہل کی احتیاج ہو منضج بارد سے مادہ کو پکاکر مسہل بارد سے تنقیہ کریں دیگر واسطے منہ کے جوش کے کہ مادہ
سرد سے ہو مفید ہے ص غرغرہ معمول عمل میں لائیں اور گاوزبان جلاکر زبان پر چھڑکیں اور ذرور معمولی استعمال کریں اور املتاس
کے گودہ اور سبز دھنیہ کے پانی سے غرارہ کرنا مفید ہے گر حاجت ہو مادہ کے نکالنے کے بعد مسہل گرم سے تنقیہ کریں دوائی
جو منہ گرمی سے آجائے اسکو مفید ہے ص گلاب کے پھول سماق نشاستہ بنسلوچن خرفہ کے بیج مسور چھلے ہوئے صندل سفید
مہندی کے پتے گلنار برابر تھوڑا سا کافور باریک کرکے ذرور کریں ذکائی میں بجائے سماق کے دھنیہ ہے لکھا ہے کہ دوا منہ
میں رکھیں بعد اسکے سرکہ اور گلاب ملاکر دہوئیں پھر گلاب سے غرغرہ کریں دیگر قلاع خبیثہ کو کہ گہرا ہو نافع ہے ص پھٹکری
مازو برابر مثل غبار کے پیسکر کام میں لائیں اور اقوائی اس سے قلقطار اور اقاقیہ ہے دیگر منہ کے آنے کو اور جوشش زبان
کو کہ ہندی میں چھاروہ کہتے ہیں نافع ہے ص پھٹکری سفید سات ماشہ مردار سنگ کتہ ہندی ہر ایک دو ماشہ بنسلوچن سفید تین
ماشہ باریک کرکے قدرے زبان پر چھڑکیں اور منہ لٹکا دیں پانی اور رطوبت بہت دفع ہو گی پھر منہ کو دہوئیں اور تھوڑا سا کتہ سفید
باریک کرکے اسکے اوپر چھڑکیں واسطے تسکین سوزش اور رفع بدمزگی کے چند مرتبہ کے کرنے سے بعون اللہ تعالی شفا ہوتی
ہے دیگر قلاع کہنہ اور سوداوی کو فائدہ کرتی ہے ص لودھ پٹھانی گل ارمنی مرچ سیاہ ہر ایک چار ماشہ پھٹکری تین ماشہ
توتیائے سبز دو ماشہ باریک کرکے صبح اور شام زبان پر ملیں اور سر نیچے رکھیں تاکہ رطوبت بہوے دو بار کفایت کرتا ہے اگر اسکے بعد
حرارت معلوم ہو سات ماشہ کاسنی کے پتو کا شیرہ نکالکر پیویں دوائی آکلہ دہن میں معمول ہے ص بعد فصد اور جونک کے لگانے
کے اور حجامت کے نضج اور تنقیہ سودا کا منضج اور اسکے مسہل سے کریں اور سرکہ اور غورہ کے پانی اور سماق کے پانی سے غرارہ کریں
اور جو ٹھنڈائی رمد کیواسطے مذکور ہوئی دیں اگر انتشار پھر بھی نہ ٹھہرے تو قلقدیون ملیں دوائی واسطے کثرت لعاب کے کہ

عدہ معدہ میں منہ سے جاتا ہے نافع ہے ص فصد باسلیق کھولیں شیرہ رزشک سکنجبین اور شربت انار پیویں سماق اور گلاب کے ہمراہ جوش کرکے غرغرہ کریں اور کاسنی سبز یا نمک کھاویں اگر بسبب معدہ کی رطوبت کے ہو مسہل گرم اور حب ایارج سے تنقیہ کریں اور گلقند اور جوارش مصطگی اور مانند اسکے تناول کریں **دوائے** منہ کی بدبو کیواسطے مجرب ہے ص اسرب پیپل لونگ ہر یک دو تولہ اسرب کو ہاون میں ڈالکر پیپل چند عدد ڈالکر دستہ سے خوب کوٹیں پھر لونگ چند دانے ڈالیں تاکہ اسرب خاکستر ہو جاوے پھر سب کو باریک کرکے رکھ چھوڑیں اور ہر روز اسکو دانتوں پر ملیں اگر منہ سے پانی بکثرت جاتا ہو اور جی بھی متلاتا ہو نیمگرم پانی اور نمک سے مکرر قے کریں اور گلقند سکنجبین کے ساتھ ملاکر کھاویں اطریفل کشنیزی اور جوارش عود کھاویں مسہل گرم اور حب ایارج سے تنقیہ کریں مصطگی الائچی لونگ کندر [illegible] یں اور حب بخرالفم منہ میں رکھیں اگر بسبب فاسد ہونے دانتوں کی جڑوں کے گوشت کے ہو فصد چار رگ کھولیں اور مسہل [illegible] تنقیہ کریں اور مازو اور مورد اور گلنار سرکہ میں جوش کرکے مضمضہ کریں اگر معدہ کی حرارت کیوجہ سے ہو اور خلو معدہ میں زیادہ ہوتا ہے املی کا پانی رزشک کا شیرہ شربت انار سکنجبین پلاویں بعد نضج کے مسہل سرد سے تنقیہ کریں اور حب بخر منہ میں رکھیں **دوائی** دانتوں کے گرم درد کیواسطے کہ جو بشدت ہو اور سرد چیز سے تسکین ہو فائدہ کرتا ہے ص جو ٹھنڈائی کہ رمد میں مذکور ہوئی پلاویں اور فصد سرو اور چہار رگ کھولیں اور جونک لگادیں اور سرد مسہل دیں اور غرغرہ معمولی عمل میں لاویں اگر درد نہایت شدید ہو کافور کو سرکہ اور گلاب میں ملاکر نیمگرم غرارہ کریں اور تھوڑی سی افیون کھلاویں اور دانتوں پر ملیں اور سنون زرد بھی مجرب ہے **دوائی** دانتوں کے سرد درد کیواسطے کہ شدید نہو اور گرم شے سے تسکین ہو منقیٰ بیخ [illegible] ملٹھی پرسیاوشان گاؤزبان چھوٹی الائچی کے دانے مصری پانی میں جوش کرکے صاف کرکے پیویں اور انہیں دوائیوں کا سوائے مصری کے جوش کرکے غرغرہ کریں اور ہینگ اور لہسن بھنا ہوا دانتوں پر رکھیں اور برشعثا کھاویں اور دانتوں پر ملیں اگر حاجت تنقیہ کی ہو بعد نضج کے مسہل گرم سے تنقیہ کریں اگر اس تدبیر سے درد ساکن ہو اور مسوڑوں میں ورم نہ ہو زنبور سے اکھاڑیں یا روئی کو انجیر کے دودھ میں اور زقوم کے دودھ میں تر کرکے دانتوں پر رکھیں یا چربی خوک بکری کی اسکے اوپر رکھیں اکھڑ جاوینگے اگر مسوڑھوں میں ورم ہو علاج ورم کا کریں **دوائی** دانتوں کے سرد درد کو مفید ہے ص اذخر پانی میں جوش کرکے غرارہ کریں اسطوخودوس اطریفل کشنیزی میں ملاکر کھاویں ص عاقرقرحا پاؤ دونوں برابر پیس کر دانتوں کو ملیں اوپر سے پان کھائیں تمباکو کے پتے تین ماشہ نمک سنگ ایک ماشہ سنون کریں **دوائی** دانتوں کے درد کیواسطے کہ بسبب کیڑے کے ہو ص لہسن اور گندنا کے بیج اور مولی کے بیج اور چربی کی دھونی دیں تاکہ کیڑے باہر آویں اور باؤبڑنگ مقشر سرخ کپڑے کی پوٹلی باندھ کر تھوڑے سے پانی میں جوش کریں اور اس پانی سے غرغرہ کریں اور پوٹلی دوائیوں کی جڑوں میں رکھ کر سوئیں اور بتکرار عمل کریں **دوائی** دانتوں کے کیڑے و بخو مارتی ہے ص کٹکی کو بریاں کرکے نیمگرم دندان کرم خوردہ پر رکھیں اور چھڑکنا نافع ہے دیگر دنداں کرم خوردہ کیواسطے ص بہروزہ کا تیل چند قطرہ دانتوں کے سوراخ میں ٹپکاویں تھوڑی سی دیر میں کیڑے دور کرتا ہے مجرب ہے **دیگر مجرب** ص افیون ایک جزو کو تین جز سہاگہ بریاں کیساتھ باریک کریں تھوڑا سا مثل غلولہ کے کرکے دانتوں کے سوراخ میں رکھیں یا نیچے اسکے رکھیں **دوائی** دانتوں کے ہلنے کیواسطے نافع ہے اگر سستی معدہ میں بسبب رطوبت رقیقہ کے ہو اس سبب سے مسوڑوں میں استرخاء ہو اور منہ سے لعاب بکثرت جاری ہو اور دانتوں کی جڑوں میں سردی معلوم ہو غرغرہ معمولی کام میں لائیں اور وہ سنون کہ جسمیں بجر دنتی داخل ہے استعمال کریں اگر سبب ورم گرم مسوڑھوں کے ہو اور اس سبب سے وہ دانت [illegible] ہو علاج مسوڑوں کے ورم کا کریں اور غرارہ [illegible] کا اور سنون [illegible] استعمال

کریں اگر بسبب ضربہ اور سقطہ کے ہو یہی علاج ہے اور وہ منجن کہ جسمیں ریکیکر کا پوست ہے کام میں لائیں اگر مسوڑ ہوں کے گوشت کی نقصان کیوجہ سے ہو اور مسوڑھوں کے تاکل کیوجہ سے بعد فصد سر رو اور چار رگ اور نضج مادہ کے مسہل سرد سے تنقیہ کریں اور وہ سنون کہ جسمیں مٹر جلے ہوئے کا آٹا ہو استعمال کریں دوائی دانتوں کے گرنے اور بوسیدہ ہونے کیواسطے مفید ہے ص اگر بسبب مادہ ردیہ متعفنہ کے ہو اسکی وجہ سے دانت لاغر ہوتے ہیں اور رنگ انکا متغیر ہوتا ہے۔ اول تنقیہ مسہل اور حب ایارج سے کریں بعد اسکے غرارہ اور منجن کہ جو دانتونکو قوی کرتے ہیں کام میں لائیں اگر خشکی کی وجہ سے ہو غذائیں اور شربت تر استعمال کریں اور اسبغول کا لعاب اور انڈے کی سفیدی اور گدھی کا دودھ اور روغن بنفشہ آپسمیں ملاکر دانتوں پر ملیں اور غرارہ کریں دوائی دانتوں کے رنگ کے تغیر کیواسطے نافع ہے ص اگر سیاہ سبز ہوں تو سودا کے غلبہ سے ہوتے ہیں اس صورت میں مسہل سودا اور حب قیتوں سے تنقیہ کریں بعد اسکے روغن یا بیخ کبر اور افسنتین اور افتیمون اشنہ مصطگی ملیں اور جو منجن کہ حفر میں بیان کیا جائیگا اس مرض میں بھی فائدہ کرتا ہے اگر رنگ اسکا زرد ہو اس حالت میں تنقیہ مسہل صفرا اور حب ہلیلہ سے کریں اور بعد اسکے جو کا آٹا اور مسور کا آٹا اور خطمی سرکہ کے ساتھ لیں بعد اس کے مکو کے پانی اور سرکہ سے غرارہ کریں دوائے دانتوں کے حفر کیواسطے نافع ہے اور حفر ایک جسم ہے مانند ٹھیکری کے کہ دانتوں کی جڑوں میں متحجر ہو جاتا ہے اور رنگ اس کا سیاہ یا سبز یا زرد ہوتا ہے اور یہ معدہ کے بخار کیوجہ سے ہوتا ہے ص اول بدن اور معدہ کا تنقیہ خلط غالب سے کریں اور منجن جلا دینے والا مانند سمندر جھاگ اور سیپ کی خاک اور نمک اور بارہ سنگہ کی شاخ جلاکر پیسکر دانتوں پر ملیں اور ہمیشہ مسواک کریں اور جبکہ مستحکم ہو لوہے سے جدا کریں دوائی دانتوں کی خارش کے واسطے مفید ہے ص سودا کا تنقیہ کریں اور کڑوی اور تیز اور شور چیز سے پرہیز کریں اور گلاب اور سرکہ سکنجبین سے غرارہ کریں۔ دوائے دانتوں سے پانی جاری ہونے کو نافع ہے اور یہ ایسا ہوتا ہے کہ دانت گرم اور سرد اور سخت چیزوں کے برداشت نہیں کر سکتے ص مسہل گرم اور حب ایارج سے تنقیہ کریں اور حب الغار اور پھٹکری اور زراوند طویل کوٹ چھان کر دانتوں پر ملیں اور انڈے کی زردی نیمبرشت یا ئی کو بھون کر کوٹ کر یا عنصل بھون کر سرکہ کے ساتھ تحمید کریں دوائے دانتوں کی کندی کو نافع ہے ص اگر کندی ترش اور سخت چیزوں کے کھانے سے ہو نمک اور شہد اور مانند ان کے اشیائے گرم پیس کر دانت پر ملیں یا خرفہ اور بادام کا مغز اور نارجیل کا مغز کوٹ کر اور اشیائے تازہ سے غرغرہ کریں اور اگر ترش بلغم کی غلبہ کی وجہ سے ہو یا سودا کی وجہ سے ہو کہ معدہ میں جمع ہوتا ہے معدہ کا تنقیہ قے اور مسہل سے کریں اور بعدہ ادویہ مذکورہ ملیں دوائی مسوڑھوں کے ورم کیواسطے نافع ہے ص اگر ورم گرم ہو درد اور ضربان ہوتا ہے اس صورت میں وہ دوائیں اور وہ ساری تدبیریں کہ جو دوائے قلاع گرم میں مذکور ہوئی کام میں لائیں اور اگر ورم مسوڑھوں میں بسبب رطوبت بلغمی کے ہو اس صورت میں رنگ سفید اور ملمس سرد ہوگا اس حالت میں ان دوائیوں سے تعدیل اور تنقیہ کرنا چاہیئے کہ جو قلاع بلغمی میں مذکور ہوئیں دوائی مسوڑھوں کے زخم کے واسطے نافع ہے ص جو کچھ دوا قلاع گرم میں مذکور ہوئی عمل میں لائیں اگر مسوڑے میں عفونت آگئی ہو فلدفیوں ملیں پھر گلنار و مازو اور مثل اس کے کہ مسوڑھوں کے گوشت کے نقصان میں نافع ہے استعمال کریں اور قرص زرنیخ کہ جو قرصوں میں آوے گا اسکو مٹی کے کوزہ میں جلا کر باریک کر کے دانتوں کی جڑوں پر ملیں اسباب میں بارہا آزمایا ہے یہ دوا مسوڑھوں کے ناسور میں بھی نافع ہے اگر اچھا ہو جاوے رگی کو جوش کریں اور صوف صلائی کے منہ پر لپیٹ کر روغن میں ڈبو کر گرم کر کے ناسور پر رکھیں دوائی مسوڑھوں سے خون بہنے کے واسطے

نافع ہے ص جو سنوں کہ مسوڑھوں کے خون بند کرنے کیواسطے معمول ہے اور سنونات میں آویگا دانتوں کی جڑوں پر ملیں اور دوسری سنونات اور غرغرہ کہ اپنے اپنے مقام میں مذکور ہیں حسب حاجت استعمال کریں مازو سبز اور خرفہ کے بیج کو پانی میں پیکر صاف کرکے غرغرہ کرنا بھی دانتوں کی جڑوں سے خون کے آنے کو بند کرتا ہے اگر اس تدبیر سے خون بند نہ ہوا ور علامت غلبہ خون کی موجود ہوں فصد سرر و کھولیں اور موافق غلبہ خلط دوسری کے اُس کا تنقیہ کریں **دوائی** زبان کے ورم کیواسطے معمول ہے ص درم گرم میں وہ دوا جو قلاع گرم میں مذکور ہوئی تنقیہ اور تعدیل سے عمل میں لائیں اور ورم سرد میں علاج جوشش دہن سرد کا کریں **دوائی** استرخاء زبان کو فائدہ کرتی ہے ایک شخص کو ایسا استرخا دیکھا کہ اسکی وجہ سے کلام نہیں کرسکتا تھا اس دوا سے فائدہ ہوا ص دارچینی حماما بالچھڑ ہر ایک تین درم تیزپات اجوائن دیسی زرانبو دحرج زراوند طویل کرفس کے بیج سویہ کے بیج مصطگی انیسون سیسالیوس دو قو ہر ایک ایک درم موتی کھربا ہر ایک دو درم باریک کرکے گولیاں بنائیں اور ایک درم گرم پانی کے ساتھ یا شراب کے ساتھ دیں **دوائی** ضفدع زبان کے واسطے نافع ہے صفت صمغ نصف درم زوفائے خشک ایک درم بورہ صدف بحری دو درم سب کو باریک کرکے شکر طبرزد میں کہ سب کے برابر ہو ملائیں اور ضفدع کی جگہ ملیں تاکہ چھل جاوے بعد اس کے سرکہ سے کہ اسمیں آملکی شاخ اور گلنار اور قشار کندر جوش کیا ہوا غرارہ کریں پھر وہ ذرورات کہ جو بھرنے والے ہیں کام میں لائیں اگر ابتدا میں ٹھنڈائی دیں اور سر رُو کی فصد کھولیں اور جونک لگاویں اور تنقیہ مسہل سرد سے کریں بہتر ہے اگر ضفدع سفید اور سخت ہو مادہ کو منضج سے پکاکر گرم مسہل سے تنقیہ کریں پھر دوائیں اکالہ کہ جو کاٹنے والی ہیں مانند نوشادر اور زاج جلی ہوئی اور زنگار کے سرکہ میں بھگو کر پیکر زبان پر چھڑکیں اور جو دوائیں کہ بواسیر انف کیواسطے نافع ہیں یہاں بھی فائدہ کرتی ہیں اگر اس تدبیر سے فائدہ نہ ہو تو اسکو چیریں اور مادہ کو باہر نکالیں **دوائی** بطلان ذوق کو نافع ہے ص بعد پکانے مادہ کے منضج گرم سے مسہل گرم اور حب ایارج اور حب شبیار سے تنقیہ کریں عاقرقرحا مویزج رائی سرکہ سے غرارہ کریں اگر مزاج میں گرمی ہو ریباس اور گلاب کے پھول اور سماق اور سکنجبین اور ترنجبین سے غرغرہ کریں **دوائی** فساد ذوق کو نافع ہے اگر سب چیزیں کڑوی معلوم ہوں صفرا کا تنقیہ مسہل سرد سے کریں اگر میٹھی معلوم ہوں اور خون کا غلبہ ہو فصد کریں اور صفرا کا تنقیہ کریں اور جبکہ بلغم شیریں کا غلبہ ہو مسہل گرم سے تنقیہ کریں اور کھاری یا کھٹا معلوم ہو تو بھی مسہل گرم سے تنقیہ کریں اور دونو غرارہ کہ جو دوائی بطلان ذوق میں مذکور ہوئے بحسب احتیاج اس سے غرارہ کریں **دوائی** زبان کی خشکی اور زبان اور ہونٹوں کے پھٹنے کو نافع ہے ص جو کچھ قلاع سرخ کیواسطے مذکور ہوا عمل میں لائیں اور مورد اور گلاب کے پھول اور گلنار سرکہ میں جوش کرکے غرغرہ کریں اور کھیرے کا گف زبان کے پھٹنے کیواسطے ملنا مفید ہے اور اسبغول اور کتیرا اور بہدانہ منہ میں لیں اور پانی میں لعاب نکالکر غرغرہ کریں **دوائی** ورم اور زخم اور پھنسیوں کو نافع ہے ص جو کچھ قلاع میں مذکور ہوا عمل میں لائیں اور ورم لب میں لیپ معمولی کریں اور زخم اور پھنسیوں کے واسطے مرہم سفید کام میں لائیں **دوائی** بواسیر لب میں معمول ہے ص بعد فصد سر رُو اور چار رگ میں منضج اور مسہل سودا کا دیں یا جونک لگادیں بعد اسکے دوائی تیز جو بواسیر انف میں مذکور ہوئی عمل میں لائیں **دوائی** حلق کے زخم کیواسطے معمول ہے ص تخم گل ایک درم موم کافوری ڈیڑہ درم انزروت دو درم روغن گل ساڑھے تین درم موم کو روغن گل میں پگھلاکر دوسری دوائیوں کو کوٹ چھانکر اسمیں ملاکر چھوٹی چھوٹی گولیاں بناکر ایک ایک کو انڈے کی زردی میں نگلیں اگر بطریق لعوق کے چاٹیں بہت نافع ہے اور [illegible] میں بھی انڈے کی زردی نیمبرشت تناول کریں **دوائی** خناق اگر [illegible] ہے ص اوّل دوائی

تدبیر کے واسطے رمد کے مذکور ہوئی پلاویں اور فصد سرو کہولیں بعد اس کے سات سات جونک نیچے دونوں کانوں کی اور درمیاں گردن کے لگاویں اور دوسرے روز بھی یہی عمل کریں اور زبان کی نیچے کی فصد کھولیں اور پنڈلی اور دونوں شانوں کے درمیان میں پچھنے بھی مفید ہیں اور جدوار سبز دھنیہ کے پانی میں یا مکو کے پانی میں پیس کر گلے پر طلا کریں خناق اور درد حلق کے واسطے مجرب ہے اور ایسے ہی تنبر و خطائی شحقا یا جدوار کے ساتھ سبز دھنیہ کے پانی میں پیسکر مفید ہے اور غرغرہ معمولی عمل میں لاویں خناق سخت میں بڑے جنگلی مینڈک کا پیٹ چیر کر گرم گرم گلے پر باندہیں اور پرانی روئی آگ کے اوپر گرم کرکے مکرر باندہیں اور کہوپے کو مخنوق کے منہ کے مقابل رکہیں تاکہ ہوا کہوپے کے منہ کی خناق کی جگہ پہونچے تہوڑی مدت میں خناق کے ورم کو تحلیل کرتی ہے اگر حاجت مسہل کی ہو مسرد منضج سے مادہ کو پکا کر مسہل سرد سے تنقیہ کریں اگر عوض مسہل کے حقنہ کریں بہتر ہے اور جسوقت کہ مادہ میں ریم آجاوے اور رنگ اس کا زرد ہو جاوے نوشادر اور نمک پیسکر تلون(?) کے تیل نیمگرم میں ملا کر غرغرہ کریں اور جب پھٹ جاوے گھی یا گرم پانی یا شہد کے پانی سے غرغرہ کریں دیگر خناق بلغمی کے واسطے نافع ہے اول منضج گرم دیکر مسہل گرم سے تنقیہ کریں شہد اور آبکامہ یا انجیر اور مولی کے بیج جوش کرکے غرغرہ کریں دیگر خناق سوداوی کیواسطے معمول ہے ص بعد فصد اور پنڈلیوں کی حجامت کے اور بعد پکانے مادہ کے منضج سودا سے مسہل سودا سے تنقیہ کریں اور دودھ بکری(?) اور تخم مرو سے غرغرہ کریں دوای ہر قسم کے ورم لہات اور خناق کے واسطے مجرب ہے ص ڈہاک برسی کہ ایک ہندی دوا ہے کہ جنگل میں اکثر پرانے پلاس کے درخت پر لپٹی ہوتی ہے اور نہایت تلخ ہوتی ہے خصوصاً اس کی جڑ بقدر ایک رتی چار عدد مرچ سیاہ کے ساتھ پیسکر دو تولہ پانی کے ساتھ جاڑوں میں نیمگرم اور گرمیوں میں سرد پیویں دوای استرخاے لہات میں معمول ہے ملازہ کو چولہے کی مٹی اور ایک عدد مرچ سیاہ پیسکر چمچہ میں کہ موم سے بنا ہو رکہکر اٹہاویں اور گلنار اور کوکنار اور بڑی مائیں اور مکو اور دھنیہ خشک سے غرغرہ کریں اور مازو اور گل سرشوی(?) کو سرکہ میں پیس کر تالو پر لیپ کریں اور پھٹکری پیسکر شہد میں ملا کر لہات پر ملنا بھی مفید ہے اگر بسبب خلط گرم کے ہو علامت اسکی سرخی اور سوزش و تشنگی ہے علاج اس کا مثل علاج جوشش دہن کے کہ جو مادہ گرم سے ہو کریں اور علاج ورم لہات کا بھی مانند علاج جوشش دہن کے ہے دوای جونک کو نکالتی ہے ص لہسن کو جوش کریں اور رائے اور زاج اور بورہ ارمنی اور نوشادر اسمیں ڈالیں اور اسکے اوپر اکتحاب(?) کریں اسی وقت جونک بحکم اللہ تعالی منہ سے باہر نکل آتی ہے غرغرہ سرکہ سے کرنا کہ اسمیں اجزائے مذکور جوش کیے ہوں اسی قبیل سے ہے اور تمباکو کے کہانے سے فوراً جدا ہوتی ہے اور تمباکو کا نمک زیادہ تر مارنیوالا ہے دیگر جونک کیواسطے کہ حلق میں پہنچی ہو اسکو نکالتی ہے حکیم علی کے مجربات سے ہے ص نانخواہ فلفل کو باریک پیس کر حلق میں پہونکیں کہ جونک نانخواہ سے بہاگتی ہے اور اپنی جگہ کو چھوڑتی ہے بعد اسکے اگر معدہ میں جاوے سرکہ اور نمک کہاویں کہ جو جونک کو مارتے ہیں بعد اسکے قے کرا کے اسکو دفع کرتی ہے اگر ناک میں ہو تو دوائی مذکور ناک میں پہونکیں دوای واسطے نکالنے لقمہ کے اور کانٹے کے اور مانند اس کے کہ حلق میں اٹک جاوے نافع ہے ص اگر نظر آوے تو زنبور سے پکڑ کر کہینچ لیں اگر نظر نہ آوے پانی پیویں اور بڑا لقمہ بنا کر نگلا(?) کریں اور اسفنج یا سوت کو تاگے میں باندہ کر نگل جاویں جسوقت کہ شے اٹکی ہوئی سے تجاوز کرے اسکے اوپر پانی پیویں پھر جلدی اس تاگے کو کہینچیں دوای مخنوق کے یعنے جسکا رسی وغیرہ سے گلا گہٹ گیا ہو نافع ہے ص پہلے رسی کو اسکے گلے سے علیحدہ کریں اگر کف اسکے منہ سے نکلیں تو اسکی زندگی کی امید نہیں ہے اگر کف نہ آویں فصد سرو کی کہولیں روغن بنفشہ اور نیمگرم پانی سے غرغرہ کریں اور دونوں پاؤں کو ملیں اور ناشوبہ(?) کریں اور حقنہ [illegible] میں لاویں دوای بحت الصوت کے واسطے کہ بسبب

گرمی حنجرہ کے ہو مفید ہے ص خیارین کے بیجوں کا شیرہ خرفہ کا شیرہ کدو کے بیجوں کا شیرہ عرقیات مین نکالکر شربت بنفشہ یا شربت
نیلوفر داخل کرکے پیویں اگر بسبب سردی حنجرہ یا اُس کی تری کی وجہ سے ہو وہ مطبوخ جو مطبوخات میں آویگا دیں اگر
بسبب حنجرہ کے خشکی کی وجہ سے ہو یہ اکثر غبار اور دہوئیں سے ہوتا ہے لعاب بہدانہ اور لعاب اسبغول عرقیات میں نکالکر
شربت بنفشہ شربت نیلوفر پیویں اور جو سیندور کے کہانے سے ہو چراغ کا گل پان میں رکہکر کہلاویں کہ قے آتی ہے اور گلا
کھل جاتا ہے اگر نزلہ کیوجہ سے ہو نزلہ کا علاج کریں اگر اقسام مذکورہ میں تنقیہ کی حاجت ہو مسہل سے تنقیہ کرین۔ دیگر
جو بحۃ الصوت سردی سے ہو اس کے واسطے مجرب ہے ص ادرک کو لیکر خالی کریں اور ایک درم ہینگ اور ایک درم
نمک سنگ پیس کر اُسکے اندر پر کریں اور ادرک آٹے کے خمیر میں لپیٹ کر خاکستر گرم میں رکہین کہ پختہ ہو جاوے ہر روز بقدر
چوتہائی درم کے کہاویں دوای ضیق النفس کیواسطے نافع ہے جاننا چاہیئے کہ مادہ اس مرض کا کبھی پھیپٹرہ میں بسبب
سردی مزاج پھیپٹرہ کے پیدا ہوتا ہے اور کبھی دماغ سے پھیپٹرہ میں آتا ہے اور اسمیں نزلہ کی علامات بھی ہوتی ہیں اور
ثقل اور تمدد دماغ میں ہوتا ہے اور درد سر بھی ہوتا ہے اور دفعۃً ضیق بھی عارض ہوتی ہے ص وہ مطبوخ جو مطبوخات
میں آویگا دو تولہ ضیق النفس مذکور کو نافع ہے پلاویں اور لعوق معتدل مطبوخ مذکور کے ہمراہ دیں اگر نزلہ کا مادہ گرم ہو بہت
اندام کی فصد یا باسلیق کی فصد کریں بعد مادہ کے پکنے کے منضج بارد سے مسہل بارد سے تنقیہ کریں اور اس مرض میں لعوق
مریون سے بہتر ہے روغن سوسن روغن نرگس سینہ اور پہلو پر ملیں اور دوسری لعوقات اور سفوفات کو کہ جو اُسکو نافع ہوں
کھلاوین اگر اس تدبیر سے فائدہ نہ ہو ضیق بلغمی میں بعد نضج کے مسہل گرم اور حب ایارج سے تنقیہ کریں اگر ضیق بسبب دل کے
بخارات گرم کے ہو علاج خفقان کا کریں اگر بسبب ریاح اور ابخرہ اعضائے تنفس کے ہو شیرہ تخم کشوث شیرہ بادیان اور گلقند
کہلاویں اور گرم مسہل سے تنقیہ کریں اگر بسبب پھیپٹرہ کے ورم کے یا بسبب ورم عضو کے کہ جو اُس کے مجاور ہو علاج اسکا
یہ ہے کہ اس عضو کے ورم کا علاج کریں دوای نہایت قوی ہے ضیق بلغمی سرد اور پرانے میں معمول ہے ص زقوم کا دودھ
نصف درم لیکر گیہوں کے آٹے میں ملاکر قرص بناکر آگ پر بریان کریں جب بیمار کو دینا چاہیں تین روز پہلے بیمار کو نرم غذا دیں چوتھے
روز اگر مرد جوان اور قوی ہو تو آدہی دوا اسمیں سے دیں جب چھ سات مرتبہ دست آ دیں خشکہ میں دہی ملاکر کہلاویں لیکن بہت
نہ کھلاویں اگر یہ غذا نکال دے اور دست بند نہ ہوں غذائے مذکور دوسری بار دیں دوسرے روز دوا نصف جو باقی رہی ہے وہ
دیں بعد اسکے تین روز تک کبوتر کا شوربا یا خشکہ کھلاویں بلا پانچ چھ روز دوسری غذائیں نرم دیں دوا کھانے کے دنوں میں اور
بعد اسکے چند روز ہوا سے پرہیز ضرور ہے محفوظ مکان میں کہ بہت تاریک ہو بیٹھنا نہایت نافع ہے دیگر پھیپٹرہ کو پاک کرتا ہے رطوبات
کو قطع کرتا ہے ربو کو نفع بخشتا ہے ص ہیروزہ ایک درم جس پانی میں کہ انجیر سفید ایک اوقیہ جوش کیا ہو حل کریں اور ایک درم
روغن بادام شیرین میں حل کرکے تین روز پلادیں دیگر کھانسی اور ضیق میں پھیپٹرہ اور سینہ سے مادہ کے نکالنے کیواسطے عجیب
ہے ص زوفائے خشک پودینہ اصل السوس خردل قردمانا فلفل تخم انجرہ انیسون مساوی کوٹ چھان کر شہد میں ملاکر معجون
بناویں دوای ہر قسم کی کہانسی بلغمی نئی اور پرانی اور ضیق نئی اور پرانی کیواسطے مجرب ہے ص چرچٹہ مع پتوں اور شاخ اور
بیخ اور جڑ کے خشک کرکے جلاویں کہ راکھ ہو جاوے آدہ سیر اس راکھ کو دو سیر پانی میں جوش کریں کہ سیر بہر رہ جاوے نصف
میں دو ونیم پاؤ [illegible] کہرل کرکے جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنائیں ایک گولی ہر صبح کھاویں اور نصف باقیماندہ میں آدہ سیر اجوائن ڈال
رکھیں [illegible] ایک کف کہاویں دوای ہر قسم کی کہانسی میں معمول ہے ص جو [illegible] ضیق النفس [illegible]

لائیں گل بستہ اور طبلیہ مساوی لیکر ادرک کے پانی میں مونگ کی برابر گولیاں بنا دیں اور منہ میں رکھیں اکثر کھانسی کی قسم کو مجرب
ہے اور تریاق کبیر کا کھانا سرد کھانسی کے واسطے مفید ہے اور جس کسی کو نزلہ کی وجہ سے کھانسی ہو نزلہ کا علاج کریں تریق نزلہ
اور شربت خشخاش کہ جسمیں اجواین خراسانی داخل ہے اور لعوق کہ جو سرفہ نزلے کے واسطے نافع ہے اس باب میں مجرب
ہے اور اس قسم کی کھانسی میں مبادرت زیادہ کرنی چاہیئے کہ اکثر اس کھانسی سے سل ہو جاتی ہے اگر کھانسی بسبب گرمی اور
خشکی پھیپھڑہ سے ہو جو دوائی بحبت الصوت میں گزری دیں اگر تنقیہ کی حاجت ہو جو خلط غالب ہو اس کا تنقیہ کریں اگر کھانسی
ذات الجنب اور ذات الریہ اور ورم جگر اور سینہ اور فم معدہ سے ہو مرض اصلی کا علاج کریں **دوائے** سرفہ کے
واسطے حکیم محمد سلیم خاں کے معمول سے ہے **ص** رب السوس سہاگہ حب الآس کاکڑا سینگی مساوی مٹی کے کوزہ میں رکھکر
سر اس کا مضبوط باندہ کر رات کو تنور میں رکھیں صبح کو نکال کر پیسکر رکھہ چھوڑیں قدرے پان میں رکھہ کر کھاویں **دوائے
ہندی**- کھانسی کے واسطے معمول ہے اور بہت مفید ہے **ص** مرچ اجواین دیسی پیپل نمک لاہوری نمک سیاہ سہاگہ
ہر ایک ایک درم بانسہ کے پتے گیارہ عدد مٹی کی گھڑیا میں رکھکر منہ اسکا بند کر کے آگ میں رکھیں کہ جل جاوے بعد اس کے
دوائیوں کو نکال کر پیسکر رکھہ چھوڑیں ہر روز بقدر چار رتی کے پان میں رکھہ کر کھاویں بعضوں نے لکھا ہے کہ بعد پینے کے
برابر اس کے کیکر کا گوند زیادہ کریں اور ایک ماشہ کھاویں **دوائے** لڑکوں کی کھانسی کے واسطے مجرب ہے **ص** کاکڑا سینگی
سونٹھ تیس چھوٹی الائچی کے دانے......... ملیٹھی برابر کوٹ چھان کر شہد میں ملا کر چاٹیں اور کپڑا کو لسنار کے عرق میں
تر کر کے خشک کر کے اس کی کلاہ سر پر رکھیں **دوای** نفث الدم کی قسموں میں معمول ہے **ص** بہدانہ کا لعاب عناب کا شیرہ تربوز
کے بیجوں کی مغز کا شیرہ انجبار کی جڑکے پوست کا شیرہ خرفہ کے بیجوں کا شیرہ پانی میں نکال کر شربت نیلوفر داخل کر کے بارتنگ چھڑک
کر پیویں اگر خون بند نہ ہووے باسلیق کی فصد کہولیں اور قرص کہربا اور قرص گلنار دیں اگر اس کا سبب نزلہ ہو نزلہ کو روکیں
**دوائے** نفث الدم جس قسم سے ہو مفید ہے مؤلف فرماتے ہیں کہ میرے والد ماجد مرحوم کی مجربات سے ہے **ص** انگور
کے پتوں کی راکھہ دو تین ماشہ شیرہ تخم خیارین یا شیرہ تخم خرفہ یا شیرہ برگ کھجی اور شربت مناسب کے ساتھ دیں - **دیگر**
تجربہ میں آئی ہے بانسہ کے پتوں کا شیرہ دو ایک تولہ پاؤ سیر پانی میں نکال کر بے شیرینی یا قند یا شہد کے..... دیں **دیگر**
نفث الدم کے واسطے عمل میں آئی ہے **ص** کیکر کے نئے پتے اوگے ہوئے انار کے پتے آملہ ہر ایک چار ماشہ دھنیہ دو ماشہ رات
کو پانی میں بھگوئیں صبح کو پیسکر صاف کر کے قدرے مصری یا شربت نیلوفر یا شربت حب الآس یا شربت انجبار ڈال کر پلا دیں
**دیگر** نفث الدم کے واسطے مفید ہے مؤلف فرماتے ہیں کہ میرے استاد مرحوم کے مجربات سے ہے **ص** کتیرا سفید کیکر کا گوند
نشاستہ سفید کہربا گل ارمنی ہر ایک ایک ماشہ شربت خشخاش دو تولہ میں ملا کر چاٹیں اوپر سے خرفہ سیاہ کا شیرہ چھ ماشہ پانی
میں نکال کر شربت انجبار دو تولہ ڈال کر پیویں **دوای** ذات الجنب اور برسام اور شوصہ اور ذات الریہ اور ذات الصدر
اور ذات العرض کے واسطے ہمیشہ معمول ہے **ص** تین روز تک فصد باسلیق مخالف طرف سے کھولیں اور بعد تین روز کے دوسرے
ہاتھ کی کہ جو موافق ہے فصد کھولیں اور بہدانہ تین ماشہ عناب پانچ دانے سپستان دو دانے خطمی کے بیج سات ماشہ
پانی میں جوش کر کے صاف کر کے شیرہ تخم کاہو چھ ماشہ شربت بنفشہ دو تولہ داخل کر کے خاکشی چار ماشہ چھڑک کر پیویں موم سفید
ڈیڑھ تولہ روغن دو تولہ میں پگھلا کر درد کی جگہ نیم گرم ملیں یا اسمیں کپڑا آلودہ کر کے رکھیں اور پرانی روئی اس کے اوپر باندھیں
بعد اس کے کہ خطمی کے بیج السی کے بیج کہ ہر ایک چھ ماشہ موم زرد اور روغن گل ہر ایک ایک تولہ موم روغن بنا کر درد کی

جگہ لیپ کریں اگر تنقیہ کی حاجت ہو مسہل کے روز مسہل سرد سے تنقیہ کریں اس مرض میں حقنہ مسہل سے بہتر ہوتا ہے اور سرد پانی اور ہواے سرد اور گوشت سے پرہیز کریں غذا میں آش جو یا مونگ کی کھچڑی مناسب ہے اکثر مادہ ذات الجنب کا جو چودہ روز میں تحلیل نہیں ہوتا ہے جمع ہو کر ریم ہو جاتا ہے اور بعد انفجار کے اگر چالیس روز میں خارج نہ ہو تو اکثر براہ نفث دفع ہوتا ہے اور اس سے سل ہو جاتی ہے اس صورت میں سل کا علاج کریں **دوای** مرض سل میں نافع ہے اور سل زخم ہے کہ پھیپڑے میں ہوتا ہے اور یہ زخم بسبب نزلہ گرم کے کہ پھیپڑہ پر گرتا ہے پیدا ہوتا ہے یا بعد ذات الجنب اور ذات الریہ اور پرانی کھانسی کے ہوتا ہے یا بعد نفث الدم کے کہ جو پھیپڑہ سے ہوتا ہے علامت اسکی تپ دق اور کھانسی اور تھوک ریم کا ہے اور ریم اور بلغم میں یہ فرق ہے کہ ریم بعد ایک ساعت کے پانی میں بیٹھ جاتی ہے اگر اس کو پانی میں ڈالیں اور بلغم پانی کے اوپر رہتا ہے اور جب ریم کو آگ پر رکھیں اس سے بری بو آتی ہے اور پھیپڑے کا زخم کہ ابتدائی سل ہو یہی علاج پذیر نہیں ہے **ص** ابتدا میں کہ اب تک خون پیپ کے ساتھ آتا ہے اور سبب اس کا نزلہ گرم ہے فصد سر رو اور ادویہ نزلہ گرم مفید ہوتی ہیں بعد اسکے واسطے تخفیف عوارض کے لعوقات کا کھانا نافع ہے اور سفوف سرطان اور قرص طباشیر کافوری اور قرص سرطان عورتوں کے دودھ کیساتھ اور گدھی کے دودھ کیساتھ اور بکری کے دودھ کیساتھ دیں اور سرطان کے پاؤں دور کرکے شکم چیر کر آلایش اس کی پاک کرکے پانی اور نمک سے دھوئیں بعد اس کے ایک بار میٹھے پانی سے دھوئیں اور آش جو پکا دیں پھر مل کر صاف کرکے پلا دیں شیخ الرئیس نے اپنا تجربہ لکھا ہے کہ مسلول کو گلقند تازہ دینا بہت فائدہ کرتا ہے یہاں تک گلقند کھلا دیں کہ روٹی کے ساتھ بھی اسی کو کھلا دیں بہت نفع کرتا ہے اگر اس سے نفس میں تنگی پیدا ہو سرد لعوقوں سے اس کا تدارک کریں اگر گلقند حرارت زیادہ کرے مثل شیرہ تخم خرفہ شربت انار سے تسکین کریں اگر حرارت قوی ہو کافور ایک سرخ زیادہ کریں یا قرص کافور یا قرص طباشیر کافوری زیادہ کریں قرشی کی مجربات سے یہ ہے کہ عزی السمک یعنے سریش ماہی کو گرم پانی میں حل کرکے مصری سے شیریں کرکے چند روز پلا دیں اور پنیر تازہ بے نمک کا کھانا بھی مناسب ہے غذا بکری کے گوشت کا شوربا اور چوجہ مرغ یا پاچہ دیں **دوای** سل میں معمول ہے **ص** ملیٹھی چار ماشہ انجبار کی جڑ خطمی کے بیج پالک چھ ماشہ جوش دے کر صاف کرکے ... شیرہ تخم خرفہ شیرہ تخم کاہو ہر ایک چھ ماشہ شربت دینا قوزہ ایک تولہ داخل کرکے دیں یا اصل السوس مقشر ایک ماشہ طباشیر سفید تخم خطمی زہر مہرہ خطائی ہر ایک نصف ماشہ مغز تخم خیارین تخم لبستان افروز کتیرا صمغ عربی ہر ایک دو ماشہ کافور زعفران ہر ایک دو رتی کوٹ چھان کر کھا دیں اور اوپر اس کے شیرہ تخم کاہو شیرہ تخم خرفہ شیرہ گاؤزبان شیرہ اصل السوس شربت بنفشہ خاکشی چھڑک کر پیویں کبھی سفوف مذکور بکری کے دودھ کیساتھ یا عرق شیر کے ساتھ واسطے مسلول کے معمول ہے۔ **دیگر** سل اور نفث الدم میں معمول ہے **ص** سرطان جلے ہوئے کتیرا صمغ عربی مغز تخم کدو مغز بادام تخم خطمی تخم لبستان افروز گیرو بیخ انجبار کافور ہر ایک آدھ ماشہ کوٹ چھان کر قرص یا سفوف بنا کر شربت دینا قوزی میں ملا کر کھا دیں اور اوپر سے عرق کافور پیویں **دیگر** سل کے واسطے کہ جو تپ عفنی کے ساتھ ہو مفید ہے **ص** کوکنار ایک ماشہ کیکر کا گوند کتیرا سفید نشاستہ سفید بسلوچن ہر ایک تین ماشہ تخم خرفہ تخم خطمی تخم خبازی ہر ایک پانچ ماشہ مغز تخم خیارین مغز تخم کدو مغز بیدانہ ہر ایک سات ماشہ کوٹ چھان کر شربت خشخاش میں ملا کر چاٹیں یا عناب کے پانی اور نیلوفر کے ساتھ بقدر ایک تولہ کھائیں اور کھانسی کی گولیاں اور شربت خشخاش جو بوقت شدت کے کھانسی ہو مفید ہے اگر نفس تنگ ہو شربت بنفشہ اور زوفا اگر شکم نرم ہو شربت حب الآس اور خشخاش کہ اسمیں قرص طباشیر کافوری یا گل ارمنی وغیرہ ... ملائی ہو دیں اگر قبض

زیادتی کرے یا مادہ کے استفراغ کی حاجت ہو تو عناب گل بنفشہ سپستان گل نیلوفر خطمی خبازی گاؤزبان وغیرہ جوش دیکر
یا بھگو کر شیر خشت یا ترنجبین اور مغز فلوس اور روغن بادام کے ساتھ پلاویں اس مرض میں قبض تلیین سے بہتر ہے اور
واسطے کھانسی کی تسکین کے ہمیشہ کھانسی کی گولیاں منہ میں رکھیں **دوا ے کھانسی** اور سل اور دق کو مفید ہے
ص بانسہ کہ جسکو اروسہ کہتے ہیں لیکر جلاویں اور اسکی راکھ کا کھار لیویں جیسا کہ معمول ہے پس کھار مذکور ایک درم
کتیرا سفید کیکر کا گوند ملیٹھی ہر ایک تین درم کوٹ چھان کر رکھ چھوڑیں اور موافق حاجت کے دیں **دوائی ڈبہ** اور ریاح
اور شکم کے نفخ اور قبض اور اکثر بچوں کے مرض کیواسطے مجرب ہے ص نسوت ایک تولہ پودینہ خشک تخم خراسانی ہر ایک
چار ماشہ کوٹ چھان کر رکھ چھوڑیں اور موافق سن و سال کے دیں **دوا ے خفقان گرم** میں معمول ہے ص اول
باسلیق کی بائیں ہاتھ سے فصد کھولیں بعد اس کے صافن کی فصد کھولیں اور آملہ کے مربے کو دہو کر ورق میں لپیٹ کر
کھاویں اور اوپر سے خرفہ کے بیجوں کا شیرہ دہنیہ خشک کا شیرہ زرشک کا شیرہ ہر ایک چھ ماشہ آلو بخارے کے پانچ دانو نکا شیرہ
گلاب اور عرق کیوڑہ اور عرق گاؤزبان اور عرق صندل میں نکالکر شربت انارین داخل کر کے فرنجمشک کے بیج چھڑک کر
پیویں یا خمیرہ صندل عوض آملہ مربے کے کھاویں یا قرص کافور ٹھنڈائی مذکور کے ہمراہ دیں صندل سفید سبز دہنیہ کے پتے پیسکر
سینہ پر لیپ کریں اور خفقان سوداوی میں کہ اسکے ساتھ وحشت ہو اور پریشان خواب دکھائی دیں نرگس کے پھول اور چنبیلی کے
پھول سونگھیں اور روغن سوسن اور زیبق سینہ پر طلا کریں اگر اس مرض میں کسی خلط کے تنقیہ کی اخلاط میں سے حاجت ہو بطور
مالیخولیا کے کریں ........ جو مالیخولیا میں مفید ہے یہاں بھی نافع ہے تنقیہ کے بعد ماء الجبن اور بکری کا دودھ اور
کھیرے کا پانی دیں اگر خفقان معدہ کی مشارکت سے ہو گلقند اور سکنجبین سے معدہ کی اصلاح کریں اور جوارشات گرم اور سرد حسب
حاجت کھلاویں اور معدہ کا تنقیہ موافق غلبہ خلط کے کریں اگر خفقان دوسرے عضو کی مشارکت سے ہو اس کا علاج کریں اور
گلاب اور کیوڑہ اور عرق صندل کا پینا امراض قلب میں بہت فائدہ کرتا ہے اور سیب اور انار کھلاویں دل کے مرضوں
میں جو چیزیں کہ بہت سرد ہوں انکا دینا مناسب نہیں ہے اگر ضرورت ہو دوائیں گرم کہ جو دل کو قوت دیتی ہیں ملائیں ادویہ
مسہل کے ساتھ ادویہ قلبیہ بھی ملائیں اور گل منڈی کا استعمال کرنا خفقان اور دل کی تقویت اور مراق میں نافع ہے کبھی
عرق منڈی کہ نصف اسکے گاؤزبان ہو داخل کر کے امراض مذکورہ میں دیتے ہیں اگر خفقان بسبب کثرت صوم اور استفراغ
اور نزف الدم اور ریاضت کے ہو جو غذائیں جید الکیموس ہوں تناول کریں اور ماء اللحم اور یاقوتی مناسب مزاج کے کھلاویں
اور آرام کریں اور حمام کریں **دیگر** خفقان اور دل کی تقویت کے واسطے مجرب ہے ص گاجر کو بریاں کریں اور اس
کا پوست باریک اور گٹھلی دور کر کے رات کو آسمان کے نیچے رکھیں صبح کے وقت تھوڑا سا گلاب اور قند ملا کر کھائیں **دیگر**
خفقان گرم اور سرد کو نافع ہے اور معمول ہے ص عنبر اشہب ایک ماشہ زہر مہرہ عطر صندل ہر ایک ایک ماشہ مرجان ورق
نقرہ ورق طلا ہر ایک ڈھائی ماشہ روغن بادام مغز بادام پختہ شہد خالص آٹھ دام پختہ سب کو ایک جا کر کے ایک رات
دن برابر پیسیں اور ایک ماشہ سے شروع کریں ہر روز ایک ماشہ زیادہ کرتے جائیں سات روز میں سات ماشہ تک پہنچاویں
**دیگر** قلب کو قوت دیتی ہے ص موتی یاقوت سرخ سونے کے ورق بنسلوچن طباشیر سفید الائچی سفید کے دانے
عود غرقی ہر ایک ایک ماشہ گاؤزبان کے پھول چھ رتی بالچھڑ تیزپات مشک خالص عنبر اشہب ہر ایک پانچ رتی مربے
کی شربت انار ہر ایک دو تولہ عرق کیوڑہ پانچ تولہ بدستور معمول تیار کر کے تین حصہ کریں ایک حصہ ہر روز کھائیں

دواے غشی میں مستعمل ہے ص ہاتھ اور پاؤں کو زور سے باندھیں اور زور سے ملیں اور عطریات سونگھاویں اور سرد
پانی اور گلاب منہ پر چھڑکیں اور سر کے بال زور سے کھینچیں اور شاخیں کچھوائیں اور پاشویہ استعمال کریں دواءالمسک یا یاقوتی
مناسب مزاج کے گلاب یا عرق کیوڑہ یا بیدمشک میں حل کرکے حلق میں ٹپکاویں افاقہ کے بعد خفقان کا علاج کریں
اگر بسبب درد کے ہو درد کی تسکین کریں اگر بسبب کھانے سموم یا جانور زہردار کے کاٹنے سے ہو اسکا علاج کریں دوای
ضغطہ القلب تقشعر القلب قذف القلب کیواسطے مستعمل ہے ص ضغطہ القلب میں سودا کا تنقیہ کریں اور دل کی تقویت
مفرحات گرم اور تریاق کبیر سے کریں اور تقشعر قلب میں صفرا کا تنقیہ مسہل بارد سے کریں اور مفرحات بارد کھلائیں اور
اور قذف القلب میں بعد فصد باسلیق کے مثل علاج تقشعر قلب کے کریں اور احتواء الرطوبت علی القلب میں بعد نضج کے
منضج گرم سے ہو مسہل گرم سے حب ایارج سے تنقیہ کریں اور سنبل الطیب اور زعفران گلاب کے پھول اور مانند انکے ضمادات گرم
خوشبودار دل پر لیپ کریں اور مریض کو غصہ میں لاویں اور دواءالمسک گرم بھی نافع ہے دوای دودھ کے زیادہ کرنیمیں
مجرب ہے ص تودری سرخ پانچ ماشہ ہر روز کھائیں اور اوپر اسکے گائے کا دودھ پاؤ سیر نیم گرم کرکے مصری دو تولہ ڈالکر پیویں
جو چیز منی کو زیادہ کرتی ہے دودھ کو بھی زیادہ کرتی ہے مانند تودری سفید اور تخم خشخاش اور بکری اور بھیڑ کی چھاتیاں اور لتا
پستان کا اس باب میں بہت موثر ہے دیگر دودھ کو زیادہ کرتی ہے ص مغز بادام مقشر مغز پستہ مغز ناریل ہر ایک تین اوقیہ
جوز جندم دو اوقیہ کنجد سیاہ پانچ اوقیہ باریک کرکے ایک سیر شکر ملا کر رکھ چھوڑیں ہر روز ایک اوقیہ تازے دودھ میں جوش دیکر
پیویں عجیب ہے دیگر ریحان کے بیج کنوچہ کے بیج بادروج کے بیج تودری سرخ شقاقل گاجر کے بیج اٹنگن کے بیج میٹھے کدو
کے بیج تربوز کے بیجوں کا مغز خربوزہ کے بیجوں کا مغز ہر ایک ایک تولہ کوٹ چھان کر ہر روز پانچ مثقال کھاویں اور اوپر سے دودھ
پیویں دوائے چوچیوں کے ورم کیواسطے ابتدا میں کام آتی ہے ص چانول مونگ کی دال کہ ہندی میں کھچڑی کہتے ہیں
دو تولہ پانی میں پکا کر اسکے پانی کا ترشیرا دیں دوائے ابتدا میں کام آتی ہے ص ہری مکو کے پتے کوٹ کر روغن گل میں چکنا کرکے
لیپ کریں یا بعد فصد اور لگانے جونکوں کے اسبغول سکنجبین پانی میں پکا کر لیپ کریں کہ ورم خونی پستان میں معمول ہے
دوائے دودھ کے جم جانے کے واسطے کہ اس سے پستان میں غدد پیدا ہو معمول ہے ص بابونہ بنفشہ خطمی کے پھول میتھی
لکھی اور پانی میں جوش کرکے ترشیرا دیں اور حرام مغز شراب میں پکا کر لیپ کریں دوائے واسطے درد معدہ ریحی اور قراقر اور نفخ
معدہ اور کثرت آروغ اور تثاؤب تمطی کے معمول ہے ص تخم کشوث کا شیرہ چار ماشہ سونف کا شیرہ چھ ماشہ گلقند دو تولہ نیم گرم
فقط یا جوارش کمونی کے ساتھ دیں اور نمک اور گیہوں کی بھوسی سے سینکیں دوائے واسطے درد معدہ اور قے کے کہ بسبب
فساد غذا کے ہو معمول ہے ص نمک اور پانی سے مکرر قے کرکے سکنجبین اور گلقند ملا کر گلاب کے ساتھ کھائیں غذا میں آب یخنی
دیگر واسطے درد معدہ کے کہ جو تدابیر مذکورہ سے اچھا نہ ہو مفید ہے ص سنا کی پانچ ماشہ لنوت پوست اوتارا ہوا اندر سے خالی
کیا ہوا تین ماشہ گلقند میں ملا کر سونف کے عرق کے ساتھ کھائیں یا ارنڈی کا تیل ایک تولہ سونف کے عرق چھ تولہ میں ملا کر
پیویں اور روغن مذکور نیم گرم کرکے ملیں اور بھوسی اور نمک یا سویے کے پتوں سے سینکیں دوائے واسطے دور کرنے درد معدہ
سرد کے صاحب تحفہ کے مجربات سے ہے ص دار شیشعان کہ ہندی میں جائفل کہتے ہیں ایک مثقال سے دو مثقال تک پانی میں
جوش کرکے مصری سے میٹھا کرکے پیویں دیگر واسطے درد معدہ سرد کے بیدل ہے اور حاضر النفع ہے ص جدوار بنفسجی ایک
دو ماشہ کا وزن کے عرق میں اور سونف کے عرق یا بیدمشک کے عرق [illegible] ور گلاب میں پیکر [illegible] زیرہ [illegible] پانی بھی

ملاویں زیادہ نافع ہے دیگر واسطے درد معدہ کے معمول ہے اور مجرب ہے ص اجواین خراسانی کو جلادیں کہ خاکستر ہوجاوے برابر اسکے سونٹھ اور دو چند دارچینی لے کر شہد میں ملاکر بقدر ایک درم کے چاٹیں دیگر واسطے درد معدہ کے کہ بسبب خلط گرم کاٹنے والی کی ہو مفید ہے ص آلو بخارے کا شیرہ زرشک کا شیرہ عرقیات میں نکالکر سکنجبین شربت انار داخل کر کے پیویں بعد نضج کے مسہل سرد سے تنقیہ کریں اور گلاب کو گرم کر کے کپڑا اسمیں ترکر کے سینکیں دوائی معدہ کے مرضوں میں مثل ضعف ہضم و قے اور نقصان اشتہا وغیرہ میں کہ جو فقط سردی سے ہو یا بلغم یا سودا سے ہو معمول ہے ص مصطگی ترنج کا پوست ہر ایک ایک ماشہ دو تولہ گلقند میں ملاکر کھاویں مصطگی بالچھڑ عود ترنج کا پوست سرکہ اور گلاب میں پیس کر معدہ کے اوپر لیپ کریں اور کمونی اور دواء المسک گرم کھاویں دیگر امراض مذکور میں کہ سبب اُس کا صفرا ہو مستعمل ہے ص نیم گرم پانی اور سکنجبین سے قے کریں اور سماق اور زرشک پیسکر سکنجبین اور شربت انار میں ملاکر کھائیں اور صندل اور گلاب کا زیرہ بنسلوچن سماق سرکہ اور گلاب میں پیسکر معدہ پر لیپ کریں بعد نضج کے مسہل سرد دیں دوائے ہاضم ہے بھوک لگاتی ہے اور خوش مزہ ہے ص دھنیے کا پانی ایک سیر لیمو کا پانی آدھ سیر ادرک کا پانی ڈھائی تولہ چیتہ کی جڑ کا پوست مرچ سیاہ ہر ایک ایک تولہ سہاگہ بھنا ہوا ایک درم نمک لاہوری بقدر ذائقہ دوائیوں کو پیس کر پانیوں میں ملاویں شیشہ میں رکھیں خوراک دو تین تولہ دیگر واسطے تقویت ہضم اور اشتہا اور ریاح کے تحلیل کرنے کے واسطے مجرب ہے ص ادرک کا پانی گھیکوار کا پانی ہر ایک چار تولہ کالا نمک دو تولہ آپس میں ملاکر شیشہ میں رکھکر آفتاب میں رکھیں تین روز کے بعد ایک تولہ سے عرقیات مناسبہ کے ساتھ شروع کریں اور بتدریج اضافہ کریں اور دوسری نسخہ میں لیمو کا پانی داخل ہے اور شہد عوض نمک کی ہے اور تمام اجزا مساوی ہیں اور لکھا ہے کہ دس روز آفتاب میں رکھیں اگر قدرے لونگ اور دارچینی اور اجواین اور پیپل اس میں ملائیں نافع زیادہ ہے واسطے دور کرنے معدہ کی رطوبات اور بدن کی زردی اور تلی کے ورم کے بھی مفید لکھا ہے دوائے ہضم میں مدد دیتی ہے اور سینہ کی سوزش کو دور کرتی ہے مولف فرماتے ہیں کہ میرے استاد مرحوم کی بیاض سے منقول ہے ص کباب چینی ایک ٹانک تج چھوٹی الائچی کے دانے ہر ایک دو ٹانک پیپل چار ٹانک بنسلوچن آٹھ ٹانک صندل سفید مصری ہر ایک سولہ ٹانک کوٹ چھان کر ہر صبح دو ٹانک کھاویں دیگر مولف فرماتے ہیں کہ یہ بھی میرے استاد مرحوم کی بیاض سے منقول ہے واسطے تقویت معدہ اور ریاح معدہ کے مفید ہے ص ست گلو نو ماشہ مصطگی ڈیڑھ تولہ شہد خالص پاؤ سیر خوراک ایک دام دوائے واسطے سقوط اشتہا اور بدہضمی اور دوسرے پیٹ کے خلل کے واسطے کہ اسمیں تپ بھی عارض ہو حکیم کلو صاحب کے مجربات سے ہے ص ملیٹھی چھلی ہوئی پیپل چیتہ ہر ایک تین ماشہ نمک لاہوری اجواین سونٹھ مرچ سیاہ پودینہ ہر ایک چھ ماشہ گلاب کے پھول ایک تولہ کوٹ چھان کر تین ماشہ اسمیں سے ایک تولہ شہد میں ملاکر کھائیں بہت مفید ہے دوائے ہاضمہ اور معدے کو قوت دیتی ہے منہ کے رنگ کو روشن کرتی ہے اور معمول ہے ص چائے خطائی ایک درم بادیان خطائی نصف درم چھوٹی الائچی کے دانے دارچینی ہر ایک نصف مثقال مصری ایک تولہ گلاب یا بید مشک یا کیوڑہ کے عرق میں اگر ہو تو بہتر ہے ورنہ آدھ سیر پانی میں جوش کریں جبکہ آدھ پاؤ باقی رہے نیم گرم بطور قہوہ کے پیویں اور چائے خطائی کو آخر جوش میں ڈالیں دوائی ہیضہ کے واسطے مفید ہے مولف فرماتے ہیں کہ میرے استاد کے مجربات سے ہے ص خس ناریل کا پوست ناگر موتھہ ہر ایک ڈیڑھ تولہ بادام کا پوست پودینہ ہر ایک تین تولہ الائچی سفید نو ماشہ پانچ سیر پانی میں

جوش کریں جبکہ نصف باقی رہے تھوڑا تھوڑا پلاویں ایک نسخہ میں وزن جنس کا تین تولہ ہے اور لکہا ہے کہ تین سیر پانی میں جوش
کریں جبکہ تہائی حصہ کم ہو کام میں لاویں **دوائے** ہیضہ بلغمی کے واسطے اور اس ہیضہ کے واسطے کہ جو بسبب کہانے غذا
غذاؤں غلیظ بلغمی اور ریحی کے ہو حکیم کلو صاحب کے مجربات سے ہے اس دوا سے ہزار ہا مریض شفایاب ہوئے ہیں
**ص** ناگر موتہا پانچ درم چھتیس تولہ پانیمیں جوش کریں جبکہ تہائی باقی رہے سرد کرکے پیویں اور حب سرخ اور سیاہ کہ جو
مذکور ہوئیں وہ بھی ہیضہ میں حکیم ممدوح کے معمولات سے ہیں **دیگر** ہیضہ کی سمیت کے دور کرنے کیواسطے مجربات سے
ہے **ص** پوست ریشہ درخت نیم بارہ مثقال گلقند عسلی پانچ مثقال مرچ سیاہ نو عدد پچہتر مثقال سونف کے عرق اور مکو
کے عرق یا خالص پانی میں جوش کریں جبکہ نصف رہے صاف کرکے کہلاویں **دیگر** نیم کے درخت کے پھول تین مثقال
ایک مثقال مرچ سیاہ میں پیس کر تین چار دفعہ مریض کو دیں۔ **دیگر** ہیضہ وبائی کیواسطے حکیم نجیب اللہ خاں کے مجربات
سے ہے **ص** الائچی سفید سونف ہر ایک چھ ماشہ پودینہ نو ماشہ نرکچور ساڑہے چار ماشہ مرچ سیاہ ایک ماشہ زہر مہرہ تین
ماشہ پاؤ بہر پانی میں سب کا شیرہ نکال کر گلاب دو تولہ داخل کرکے پلاویں فوراً تشنگی دور ہوتی ہے اور دست اور اسہال بند
ہوتے ہیں **دیگر** ہیضہ امتلائی کے واسطے مولوی عبدالرزاق کے مجربات سے **ص** ناگر موتھا ایک تولہ نیم کوفتہ کرکے آدہ سیر
پانیمیں جوش کریں جبکہ نصف رہ جاوے آدہ پاؤ گلاب ملا کر پیویں **دوائی** پیارا نگاکہ واسطے ہیضہ رطوبی کے مجرب ہے **ص**
پیارا نگا دو رتی لونگ تین عدد مرچ سیاہ انیس دانے باریک کریں پپیتہ دو رتی پیسکر اسمیں داخل کرکے نیمگرم گہونٹ دیں
**دیگر** ہیضہ صفراوی کے واسطے نافع ہے **ص** بہنے ہوئے دہنیہ کا شیرہ سکنجبین دو تولہ میں ملاکر پیویں ٭ ٭ **دیگر** ہیضہ بلغمی
کو نافع ہے **ص** انیسون زیرہ سیاہ مصطگی عود غرقی ہر ایک تین ماشہ آدہ سیر پانی میں جوش کریں جبکہ چوتہائی باقی رہے
صاف کرکے پیویں بعد اسکے کہ مزاج درست ہو جوارش سے تقویت کریں **ص** ہیضہ وبائی کیواسطے کہ نفخ شکم کے ساتھ ہو
نافع ہے **ص** زرشک تین ماشہ سہاگہ بہنا ہوا دو ماشہ دیں **ص** ہیضہ صفراوی کیواسطے مادہ کے پاک ہونے کے بعد دے
سکتے ہیں **ص** پستہ کے باہر کا پوست طباشیر ہر ایک ایک ماشہ الائچی کے دانے دو ماشہ شربت انارین تین مثقال **دیگر**
سبزی کنول گٹہ چھوٹی الائچی کے دانے زرشک سماق طباشیر دہنیہ ہر ایک ایک ماشہ شربت انارین دو تولہ۔ **دوائے**
بھوک لگاتی ہے بلغم کو رفع کرتی ہے معمول ہے **ص** نوسادر لیکر آوندگلی میں تصعید کریں بعد اس کے برابر اس کے گندک
آملہ سار لیں اور مولی کے پانیمیں کہرل کریں کہ خشک ہو جاوے پھر اسی طرح سرکہ مقطر میں کھرل کریں اور پیس کر رکھ چھوڑیں
بقدر ایک رتی کے کھاویں **دوائے** شہوت کلبی کے واسطے کہ اس کو جوع الکلب بھی کہتے ہیں معمول ہے۔ اگر
بسبب سردی فم معدہ کے ہو جوارشات گرم مانند جوارش مصطگی اور کمونی اور جوارش عود کھلاویں اور مصطگی اور انیسون اور
زیرہ اور اجوائن دیسی چباویں یا پھر لونگ جائفل گلاب کے پھول فم معدہ پر لیپ کریں اگر بسبب بلغم ترش کے معدہ میں
جمع ہونے کی وجہ سے ہو منہ ترش ہو اور کھٹی ڈکاریں آویں اسکے بعد قے اور بعد تنقیہ مسہل گرم اور حب ایارج کے ادویہ مذکورہ
سابق استعمال کریں اور اشیائے حریفہ اور مالحہ اور حامضہ سے پرہیز کریں اگر بسبب اس کے کہ معدہ پر سودا بکثرت گرتا ہو
اور معدہ میں لذع شدید ہو کہ بدون غذا کے کہانے کے ساکن نہ ہو اور فم معدہ میں جلن ہو اور کھٹی ڈکاریں آویں بعد فصد
کرنے باسلیق کے بائیں ہاتھ سے تنقیہ سودا کا مسہل سودا سے کریں بعد اس کے مقویات معدہ کھلاویں جہاؤ کے پتوں کا
شیرہ دو تولہ شربت افتیمون کے ساتھ دیں یا شاہترہ گاؤزبان کبر کی جڑ کا پوست جہاؤ کے پتے ہر ایک چھ ماشہ رات کو

گاؤزبان کے عرق میں بھگو کر شربت بادرنجبویہ کے ساتھ پلاویں حکیم علی شریف کے مجربات سے ہے اگر اس کا سبب معدہ کے
گرم ہوں انگوٹھا ریں اور نکالیں اگر ضعف بدن یا بہت استفراغ کے سبب یا سبب بہت بھوکا رہنے کی ہو غذائیں لطیف
مانند ہریسہ اور کلہ پاچہ اور گائے کا گوشت دن میں تھوڑا تھوڑا چند دفعہ دیں اور سرد پانی میں اور سرد جگہ میں بیٹھیں دوای
شہوت بقر کے واسطے کہ اسکو جوع البقر بھی کہتے ہیں معمول ہے ص اگر فم معدہ کی سردی کے سبب حالت غشی میں غشی
کا علاج کریں اور بعد افاقہ کے روٹی کو گلاب اور پانی میں تر کر کے کھائیں اور غذائے سریع الہضم تناول کریں اور جو دوائیں
کہ شہوت کلبی سرد میں مذکور ہیں کھائیں اگر بسبب بلغم غلیظ شرخ کے ہو علاج شہوت کلبی بلغمی کا کریں گلاب کے پھول یا پھر مصطگی
عود کورٹ چھان کر گلاب میں ملا کر فم معدہ پر لیپ کریں۔ اگر ضعف معدہ ساتھ حرارت بدن کے پیدا ہو پیاس اور قبض طبیعت
کے ساتھ ہوتا ہے وقت بھوک کے اگر کھایا نہ ہو تو غش آجاتا ہے اس صورت میں جبکہ غشی سے افاقہ ہو شیرہ زرشک گلاب
اور کیوڑہ کے عرق میں ملا کر شربت انار اور سکنجبین داخل کر کے پیویں اور جس وقت کہ بھوک کا ہو اس وقت غذا کھلائیں اور روٹی کو
انار کے پانی اور سیب کے پانی میں تر کی ہو دیں۔ دوائی واسطے فساد اشتہا کے کہ مٹی اور کوئلے اور گچ کے کھانے کی
خواہش رکھتا ہو نافع ہے ص جو کچھ شہوت کلبی کے واسطے مذکور ہوا کام میں لائیں اور مرغ کے چوجہ کی ہڈیاں چبانا مفید ہے
دوائی عطش مفرط یعنی بہت پیاس کے واسطے نافع ہے ص اگر پیاس جھوٹی بسبب جمع ہونے معدہ میں خلط کے ہو ٹھنڈے
پانی کے پینے سے ساکن ہوتی ہے اور جو صبر کریں اور پانی نہ پیویں تسکین ہوتی ہے اور مزہ منہ کا کھاری اور کھٹا ہوتا ہے نیمگرم
پانی اور نمک سے قے کریں اور سکنجبین اور شہد اور مانند اسکے جو بلغم کے قطع کرنیوالی اور لطیف کرنیوالی ہو کھائیں اور جو غذا
بلغم کو پیدا کرے اس سے پرہیز کریں اور بعد نضج منضج گرم کے مسہل گرم سے تنقیہ کریں اگر تشنگی صادق ہو بسبب حرارت معدہ
کے جیسا کہ تپ میں ہوتی ہے بسبب خشکی معدہ اور تناول کرنے چیزہائے گرم اور تیز اور شیریں کے بھی ہوتی ہے لعاب
اسبغول اور شیرہ تخم خرفہ اور شیرہ مغز تخم کدو سکنجبین ملا کر پلاویں اگر بسبب حرارت سینہ اور پھیپھڑہ اور دل کے ہو ہوائے سرد پانی
سرد سے زیادہ تسکین دیتی ہے شیرہ صندل شیرہ خرفہ کے ساتھ کہ عرقیات میں نکالا ہو شربت نیلوفر داخل کر کے پلاویں کھیرا
اور ککڑی اور صندل اور نیلوفر تازہ سونگھیں اور صندل سفید گلاب میں پیس کر سینہ اور دل پر لیپ کریں اگر بسبب کھانے غذائے
غلیظ اللزج مثل مچھلی کے تشنگی پیدا ہو جو چیزیں کہ بلغم کو قطع اور لطیف کرتی ہیں مانند سکنجبین کے نیمگرم پانی میں ملا کر دیں اگر شراب کے
پینے سے پیاس پیدا ہو برف کا پانی پیویں اور زرشک کا شیرہ سکنجبین اور شربت انار ترش مفید ہے اگر پیاس بعد عمل مسہل کے
پیدا ہو جو کے ستو اور خشک روٹی انار کے پانی یا غورہ کے پانی میں تر کر کے کھلاویں اور بدن پر روغن ملیں دوای انقلاب
معدہ کو مفید ہے اور انقلاب معدہ اسکو کہتے ہیں کہ جو شئے کھائی جاوے بعد ہضم معدہ کے قے کرے ص سفوف طین گائے
کے گھی میں چکنا کر کے ہمراہ لعاب بہیدانہ اور لعاب ریشہ خطمی کے کہ عرقیات میں نکالا ہو شربت بنفشہ ملا کر چار تخم چھڑک کر پلاویں
اور باقی علاج اس کا مانند علاج ہیضہ کے ہے دوائے کرب اور قلق معدہ کو نافع ہے جس وقت کہ یہ مرض عارض
ہو مریض غمگین اور بیقرار ہوتا ہے اور متلی بھی ہوتی ہے اکثر مادہ میں یہ مرض گرم ہوتا ہے ص سکنجبین اور نیمگرم پانی ملا کر قے
کریں اور قرص طباشیر شیرہ زرشک اور شربت انار اور سکنجبین کے ساتھ دیں اور مہوہ کا پوست اور صندل اور گلاب کے
پھول اور کافور گلاب میں پیس کر فم معدہ پر لیپ کریں نضج کے بعد مسہل سرد سے تنقیہ کریں اگر مادہ اسکا سرد ہو نیمگرم پانی اور
نمک سے مکرر قے کریں بعد نضج کے کہ منضج گرم سے تنقیہ کریں بعد اسکے جوارشات گرم سکنجبین عسلی کے ساتھ کھلاویں اور روغن

مصطگی ملیں دوائی اختلاج قلب کے واسطے مفید ہے جسوقت کہ اختلاج فم معدہ میں یا بزاعی فم معدہ میں ہو نقصان
اور غشی بھی ہوتی ہے اگر بسبب مادہ سرد کے ہو کہ معدہ میں جمع ہو یا دوسرے عضو سے فم معدہ پر گرے یا بسبب خلط لذاع
لسنے کاٹنے والے کے ہو ص اول علامات سے دریافت کریں کہ خلط سرد ہے یا خلط گرم بعد اسکے دوائی کہ واسطے کرب
معدہ کے مذکور ہوئی اس سے علاج کریں اگر بسبب کرم شکم کے ہو حقنہ کریں بعد اس کے کیڑوں کی قاتل دوا دیں دوا
معدہ کی سوزش کو نافع ہے ص اگر بسبب تناول غذائے لطیف خام کے ہو اور یہ بعد تناول غذا ... در وقت ہضم غذا
حادث ہوتا ہے اور خلو سے معدہ میں تسکین ہوتی ہے مولی کے بیج اور شہد اور نمک پانی میں جوش کر کے اس سے قے
کریں اور ہلکی غذا کھائیں بعد مادہ کے پکانے کے منضج گرم سے مسہل گرم سے تنقیہ کریں اور جوارشات اور تریاقات کہ جو معدہ کو
تقویت دیتی ہیں کھلا دیں اور کبھی یہ مرض بسبب گرنے سودا کے طحال سے فم معدہ پر حادث ہوتا ہے اور یہ نہار اور خلو کے
معدہ میں غذا سے عارض ہوتا ہے اور غذا کے کھانے سے ساکن ہوتا ہے اس صورت میں اسلیم کی فصد بائیں ہاتھ سے
کریں اور ہیڑ کا مربا اور آملہ کا مربا اور مانند اس کے کھاویں اور ادویہ مقوی فم معدہ پر لیپ کریں اور خمیر آرد جو کا رکھ چھوڑیں
کہ ترش ہو جاوے پس دہی میں حل کر کے ایک رات کے بعد ایک اوقیہ سے ایک رطل تک پیویں کہ واسطے التہاب مفرط
معدہ و تشنگی و قے صفراوی اور اسہال صفراوی کے لئے بے عدیل ہے دوائی قے کو بند کرتی ہے مولف فرماتے ہیں کہ میرے
استاد کی بیاض سے منقول ہے ص چراغ کو کہ جو نہایت چکنا اور چکٹا ہوا ہو آگ میں ڈالیں تاکہ چرک اسکا سب جل جاوے اور
دھواں اس کا سب دور ہو جاوے اور سرخ ہو جاوے پس پانی میں اسکو سرد کریں اور پانی اسکا پلا دیں بیگر قے کی زیادتی اور تہوع
کی مانع ہے معمول اور مجرب ہے گیروی گولیاری سرخ رنگ بقدر ایک دام زیادہ کے لیں اور کوئلے کی آگ میں خوب گرم
کریں کہ سرخ ہو جاوے چھ تولہ سے پاؤ سیر تک گلاب میں تین بار یا زیادہ سرد کریں اور تین یا چار بار سرد کر کے پلا دیں اگر گلاب
بہم نہ ہو سکے سرد پانی کافی ہے دوائے قے کے کرب کو دفع کرتی ہے ص دہنیہ تین ماشہ آملہ چھ ماشہ پانی میں تر کر کے صاف کر کے
شربت لیمو ایک تولہ ملا کر پیویں زہر مہرہ خطائی انگور کے پتے اور شاہترہ کے پانی میں پیسکر دینا بھی مجرب ہے دوائے قے صفراوی
کے بند کرنے میں معمول ہے تخم زرشک انار دانہ ترش سماق لسپتہ کے باہر کا پوست ہر ایک ایک جزو طباشیر گلاب کے پھول
عوزہ خشک ہر ایک نصف جزو کوٹ چھان کر دو درم سے تین مثقال تک بہی کے پانی یا انارین کے پانی یا شربت بہی کے یا اس
کے مانند ملا کر دیں دوائی قے اور تہوع کے واسطے کہ کسی دوا سے نہ ٹھیرے مفید ہے ص چھوٹی الائچی کے دانے لونگ
بیر کی گٹھلی کا مغز آملہ کی گٹھلی ہیل سعد کوفی صندل سفید دہنیہ خشک طباشیر سفید پیپل کے درخت کا پوست کہ ایک بڑا درخت
مشہور ہے پھول رنگ کہ ہندی دوا ہے ساٹھی کے چاول نارفیقر ہر ایک ایک درم مشک دو درم انار دانہ چار درم
کبھی بحسب حاجت زیادہ بھی کی جاتی ہے اور بعضوں میں برعایت گرمی مزاج مشک دور کی جاتی ہے کوٹ چھان کر
کبھی سرد پانی سے اور کبھی شربت انارین منعنع کے ساتھ اور کبھی دوسرے شربت کے ساتھ کہ جو مناسب حال ہو دیجاتی ہے
خوراک دو ماشہ سے تین ماشہ تک دوائے ہر قسم کی قے کو دور کرتی ہے ص چھوٹی الائچی کے دانے لونگ ناگیسر
مغز کنول گٹہ موتھہ صندل سفید کنول دھان پیپل سب کو برابر کوٹ چھان کر تھوڑا تھوڑا شہد میں ملا کر چاٹیں وہ بیگر ہر قسم
کی قے کو روکتی ہے ص انار دانہ ترش مویز منقیٰ تخم خرفہ ہر ایک پانچ درم زیرہ سیاہ مد ہر ایک درم تینوں کو نرم کوٹ کر تین مثقال
تک دیں قے بند ہو جاتی ہے دوائے لڑکوں کی قے اور تپ کے واسطے مجرب ہے ص کہیل دھان حب الآس ہو لی ملیٹھی برابر کوٹ

بجہت کر شہد میں ملاکر کسی قدر دودھ میں جو ہنوالی کی لپستان پر طلا کریں اگر لڑکا بڑا ہو ایک ماشہ یا زیادہ چٹا دیں **دوائی**
اسکے واسطے نافع ہے ص دو تین پان زرد لیکر آگ پر گرم کریں پھر گلاب و سونف میں پیسکر صاف کرکے تین عدد ٹیکری
کہری آگ میں گرم کرکے اسمیں ڈالیں پھر صاف کرکے پیویں **دوائی** قے اودم کو نافع ہے ص جو کچھ نفث الدم میں مذکور
ہو عمل میں لائیں یا سنہ کے پتوں کا پانی شہد میں ملاکر کہاویں **دیگر حکیم علی کے تجربات سے ہے** ص دو مثقال اسبغول
کو بھگو کر سر کرکے شیرہ تخم خیارین دو مثقال شربت انار دو مثقال میں ملاکر دیں اگر حرارت زیادہ ہو تھوڑا سا کافور اضافہ کریں اور
کبھی بادام کا شیرہ اور کبھی خربوزہ کے بیجوں کا شیرہ بھی اضافہ کرتے ہیں غذا میں تربوز کا پانی تھوڑی مصری ملاکر اگر کچھ قے نہ ہو تو
فالودہ بادام کے شیرہ کیساتھ دیں **دوا** سے خون اور دودھ کہ معدہ میں جم جاوے نافع ہے اور اس میں غشی ہوتی ہے
اور عرق سرد آتا ہے اور لرزہ بھی آتا ہے ص سویہ کے بیج پودینہ پانی میں جوش کرکے صاف کرکے سکنجبین داخل کرکے پیویں
اور بکر قے کریں بعد اس کے حیوانات کا پنیر مایہ خصوصا خرگوش کا پنیر مایہ کہاویں **دوا** سے ہر قسم کے فواق کو نافع ہے
ص اگر سبب اس کا مثل سبب قے کے ہو جو دوائیں قے میں مذکور ہوئیں عمل میں لائیں اگر سبب سردی معدہ یا بہ سبب
ریاح کے ہو جوارشات کہائیں اور چھینک لانا اور غصہ کرنا اور بھوک اور پیاس پر صبر کرنا اور خبر ہولناک دفعتہ مریض
سے کہنا فواق کیواسطے مفید ہے اور ہلدی نیم کوفتہ کرکے پانی میں نم کرکے چلم میں رکھکر مثل تنباکو کے حقہ میں کہینچیں اور ایسے
ہی کوئیہ ابریشم یا مور کا پر یا ٹاٹ پرانا یا مونگ کا دانہ بدستور حقہ میں کہینچیں اور عود ہندی اور ٹاٹ پرانا اور لیشہ نارجیل
ہر ایک کو جلا کر شہد میں ملاکر چاٹنا نافع ہے اور نکچھکنی کا سونگھنا نافع ہے۔ **دیگر** ہر قسم کے فواق میں معمول ہے۔
ص ملیٹھی نو ماشہ کوٹ چھان کر مصری چھ ماشہ ملاکر تین حصہ کریں ایک صبح ایک دوپہر اور ایک شام سرد پانی کے ساتھ
کہائیں **دیگر** ہر قسم کے فواق کو نافع ہے ص کلونجی تین ماشہ پیس کر ایک دام مسکہ میں ملاکر کہائیں بعد تھوڑی دیر کے
کھانا تناول کریں **دیگر حکیم علی کے تجربات سے ہے** ص انیسون زیرہ نیم کوفتہ پودینہ ہر ایک ایک مثقال چھتیس تولہ
پانی میں جوش کریں کہ چوتھائی رہ جاوے گھونٹ گھونٹ پئیں **دیگر** فواق کے واسطے مجرب ہے ص بہنگ کے پتے دو
ماشہ مغز بادام چار عدد پیس کر صاف کرکے پلادیں **دیگر** فواق خشک کے واسطے مفید ہے یہ بعد استفراغ کثیر یا بعد تپ تیز کے
پیدا ہوتی ہے اور یہ سب قسم کے فواق سے بدتر ہے ص دودھ اور روغن اور ماندان کے مرطبات پلادیں اور مسکہ مغز بادام
مصری ملاکر چاٹنا اور مسکہ اور انڈے کی سفیدی معدہ پر طلا کرنا مفید ہے **دوا** سے لڑکوں کے فواق کے واسطے مفید ہے
ص جوز ہندی شکر سفید کے ساتھ دیں یا جند بیدستر پانی میں پیس کر تھوڑا سا دیں یا پودینہ دانہ الائچی مویز منقی سونف گلاب
میں پیس کر گلقند داخل کرکے دیں اور بضرورت شافہ کریں **دوائی** وجع الفواد سرد میں کام آتی ہے ص سونف انیسون
تخم کرفس ہر ایک تین ماشہ چھوٹی الائچی کے دانے ملیٹھی ہر ایک چار ماشہ مویز منقے دس دانے گلقند سیوتی دو تولہ جوش کرکے
صاف کرکے پلادیں **دیگر** لونگ اور شکر مساوی کا سفوف بناکر بکری کے دودھ کے ساتھ صبح و شام کہاویں اور
گلاب کا عطر ملیں **دوائی** معدہ کے ورموں میں معمول ہے ص اگر ورم گرم ہو اور اس کے ساتھ تپ اور پیاس اور
قے اور درد معدہ وقت وبا نے کے ہو تو فصد باسلیق کے بعد شیرہ عنب الثعلب شیرہ تخم کاسنی عرقیات میں نکال کر شربت بنفشہ
داخل کرکے خاکشی چھڑک کر پلادیں اگر حرارت زیادہ ہو ٹھنڈائی کا دینا بھی مضائقہ نہیں ہے اور غذا میں کمی کریں اگر تنقیہ
کی حاجت ہو بعد نضج کے مسہل سرد دیں اور لیپ معمول کہ ضمادات میں ہیں ان کے لیپ کریں اور بعد تنقیہ کے پانچویں

روز کاسنی سبز کا پھاڑا ہوا پانی مکو کا پھاڑا ہوا پانی شربت بزوری یا شربت نیلوفر کے ساتھ خاکشی چھڑک کر دیں اگر مادہ سرد ہو بعد
نضج کے مسہل گرم سے تنقیہ کریں بعد اس کے تریاق اربعہ اور اقراص اور معاجین نافعہ کھلاویں اور اونٹ کا دودھ یا
مصری یا گلقند ملا کر دینا بہت مفید ہے اور کاسنی سبز کا پھاڑا ہوا پانی اور مکو سبز کا پھاڑا ہوا پانی یا سونف سبز کا پھاڑا ہوا
پانی گلقند کے ساتھ نافع ہے اور ملنا روغن گل کا سرکہ کیساتھ فائدہ کرتا ہے ایسے ہی چنبیلی کا تیل ارنڈی کا تیل اور دوسرے
لیپ کہ جو تحلیل کرنے والے ہیں اور ضمادات میں آوینگے انکا استعمال کریں اور غذا میں آب یخنی دیں اگر پیاس غلبہ کرے
جنبد... مویز منقی کے یا تھوڑے سے مونگ کی کھچڑی دیں ورم عضلات معدہ کا بھی یہی علاج ہے دوا ے جگر کے ورم
گرم میں معمول ہے ۱ داہنے ہاتھ کی فصد باسلیق اور ہفت اندام کی لیں اگر ورم جگر کے مقعر میں ہو فواق اور قے اور
قبض طبیعت بھی ہوگا جو کچھ ورم گرم میں مذکور ہوا عمل میں لائیں اگر ورم محدب جگر میں ہو تو کھانسی اور ضیق النفس اور پیشاب
کا بند ہونا بھی اسکے ساتھ ہوگا سیدھی طرف آخر کی پسلی کے نیچے چھونے سے ورم اور درد معلوم ہوگا جو چیزیں مدمون مانند
خربوزہ کے بیج اور سونف اور سونف کی جڑ اور خیارین کے بیج اور کاسنی کے بیج اور کشوث کے بیج شربت بزوری میں ملا کر پلاویں
اور قرص زرشک اور قرص ورد بھی مفید ہے اور انارین کا پانی سکنجبین کے ساتھ ورم جگر کیواسطے بہت مفید ہے اور جو ضماد واسطے
ورم جگر گرم کے ضمادات میں لکھی جاوینگی کام میں لائیں دوا ے تینوں جلندر کی قسموں میں معمول ہے ۱ معجون دبید الورد
یا ... مکو کے شیرہ اور کشوث کے بیجوں کے شیرہ اور شربت دینار گلقند یا شربت بزوری کے ساتھ دیں بہت مفید ہے اونٹنی
کا دودھ مصری یا شربت بزوری یا شربت دینار کے ساتھ دینا بہت مفید ہے کبھی معاجین مذکورہ اونٹنی کے دودھ کیساتھ دیتے
ہیں اور سفوف معمول بھی مفید ہے اور غذا میں کمی کرنا اور پانی کو ترک کرنا واجب ہے غذا کی عوض آب یخنی یا تھوڑی سی مونگ کی
کھچڑی پر کتفا کریں اور پانی کی جگہ مکو کا پانی تھوڑا سا پیویں اور خشک مکو اور املتاس کا گودہ اور پانچھر مکو سبز کے پانی میں لیپ کریں اور
اور لیپ جو اس مرض کے واسطے نافع ہے کام میں لائیں اگر حرارت کیساتھ ہو قرص زرشک اور کاکلانج مکو اور کاسنی سبز کے پھاڑے
ہوئے پانی اور مکو سبز کے پھاڑے ہوئے پانی اور شربت بزوری یا سکنجبین بزوری کیساتھ دیں اگر استسقاء میں اسہال ہو تو دیں
بارتنگ سبز کا پانی پھاڑا ہوا یا بارتنگ کے بیجوں کا شیرہ اور مویز کے بیجوں کا شیرہ رب بہ شیریں کیساتھ دیں اگر ان اقراص میں حاجت
تنقیہ کی ہو بعد نکالنے کے منضج گرم کا لاجو مسہل گرم سے تنقیہ کریں بعد اس کے تدبیر مذکور کام میں لائیں اور استسقاے طبلی میں
کہ جو حرارت کے ساتھ ہو اور زقی میں کہ مادہ اسکا گرم ہو ان دوائیوں سے کہ جنمیں حرارت کم ہو تنقیہ کریں بعد اس کے دوائی
قرص زرشک وغیرہ کہ مذکور ہوئی استعمال کریں اور جگر کی تبرید کرنا طبلی میں مفید ہے اور جدوار کو مکو کے پانی میں طلا کرنا واسطے
نضج اور استسقا کے نافع ہے اور ریاضات محللہ اور آفتاب میں بیٹھنا اور اپنے آپ کو ریگ گرم میں دفن کرنا بہت فائدہ
کرتا ہے اور استسقا میں قبض شکم اسہال سے بہتر ہے دوا ے جگر کی سختی اور استسقا کیواسطے مفید ہے ۱ معجون
دبید الورد چھ ماشہ اونٹنی کا دودھ چار پانچ دام شہد ایک تولہ دیں دوائی استسقا اور ورم بدن کو جس صورت میں کہ مریض
قوی ہو اور مزاج میں حرارت نہ ہو معمول ہے ۱ سنوت نو ماشہ خوب باریک کر کے تھوہر کے دودھ میں تیدبارہ یا چودہ بار
میں خمیر کر کے تین گولیاں بنائیں اور ایک گولی کھائیں غذا چاول بے نمک گھی کے ساتھ کھائیں ایسے ہی تین روز تک
عمل کریں دیگر تینوں قسموں کے استسقا کے واسطے نہایت نافع ہے ۲ کھونڈی کے درخت کے پتے ڈیڑھ تولہ سیاہ مرچ
... اسکے عرق میں شیرہ نکال کر صاف کر کے پیویں اکثر اس دوا کے استعمال سے مستسقی صحت کامل پاتا ہے۔

اور اشتہا جیسا کہ چاہیے ظاہر ہوتا ہے مگر تخمدرات سے پرہیز ضرور ہے ورنہی برگ مذکور کے عوض گرو مدہ کے پتے دیتے ہیں اور استعمال پھاڑے ہوئے پانی کا ہندبا کا دوسری دوائیون مناسبہ کے ساتھ بھی معمول ہے دیگر استسقائے زقی مایوس العلاج کے واسطے نافع ہے صو درخت کریل کی جڑ خشک کرکے سفوف کریں اور بقدر ساشہ سے تین ماشہ کے ایک ہفتہ تک کھاوین عقلیات اور شوربیات سے پرہیز واجب جانین اگر تر جڑ کوٹ کر تہوڑا سا پانی ڈالکر شیرہ اسکا نکالیں اور بقدر دو دام کے تین دام تک عمل میں لائیں اور صعوبت مرض میں پاؤ سیر تک بھی جائز ہے اور لیپ بھی ان جڑ دل کا شکم پر مثل ضماد حنا کے نافع ہے اور واسطے نکالنے مائیت کثیرہ کے لیپ رکھنے پر چھ ساعت بلکہ زیادہ صبر کریں اگر مریض اضطراب کرے تو دو آدمی اسے پکڑیں تاکہ اضطراب نہ کرے اور فعل دوا کا باطل نہ ہو دیگر استسقاء کیواسطے کہ برودت کی کثرت سے ہو نافع ہے صں مصطگی ریوندچینی پیپل دارچینی مرچ سیاہ ہر ایک تین ماشہ سونٹھ بابرنگ ہر ایک چھ ماشہ کوٹ کر پانی میں جوش کریں صاف کرکے گلقند دو تولہ ملاکر پیویں اور کبھی بابرنگ اور سونٹھ ہر ایک چھ ماشہ ریوندچینی دو ماشہ مرچ سیاہ ایک ماشہ سفوف کرکے جوشاندہ مذکور کے ساتھ سواے سونٹھ اور بابرنگ اور مرچ کے عمل میں لاتے ہیں دیگر کاسنی کی جڑ کاسنی ہر ایک نو ماشہ سونف کی جڑ ہر ایک چھ ماشہ مویز منقی سات دانے بالچھڑ تخم کرفس بابرنگ ہر ایک تین ماشہ جوش کرکے صاف کرکے شربت بزوری دو تولہ ڈالکر پیویں بعد اس کے ریوندچینی تین ماشہ مرچ سیاہ چار رتی باریک کرکے پہاویں دیگر سوءالقنیہ وجلندر وجگر اور طحال اور معدہ کی سختی اور ورد کو نافع ہے صو زعفران اور بالچھڑ سلیخہ قسط تگر تخم کرفس انیسون گلاب کے پھول کاسنی کے بیج ہر ایک نصف جزو مرکی ریوندچینی ہر ایک ایک جزو شہد سہ چند خوراک ایک درم سے ایک مثقال تک سونف کے عرق کیساتھ دوائے یرقان زرد کے واسطے معمول ہے صو قرص زرشک کاسنی سبز کے پہاڑے ہوئے پانی اور مکو سبز کے پھاڑے ہوئے پانی اور شربت بزوری اور سکنجبین بزوری کے ساتھ کہ اسمیں ریوندچینی بڑی ہو ویں اور صفرا کا تنقیہ کریں اور استعمال کرنا ترشیوں اور مدر چیزوں کا مثل زرشک اور کاسنی کے بیج اور سکنجبین کے مفید ہے اور مہندی کے پتے کوٹ کر رات کو پانی میں بھگوکر صبح کو اس کا صاف پانی لے کر پیویں ایک ہفتہ تک اور چقندر کے پانی کا سعوط کرنا آنکھوں کی زردی کو دور کرتا ہے اگر پینے کی ہو سی چار دام رات کو پانی میں بھگوکر صبح کو آب زلال اس کا لے کر تہوڑی سی مصری سے شیرین کرکے پیویں نفع کرتی ہے دوائی یرقان زرد سدی کو کہ علامت اسکے براز کا سفید ہونا ہے نافع ہے صو کاسنی سبز کا پہاڑا ہوا پانی یا کاسنی کے بیجون کا شیرہ اور املی کا پانی سکنجبین سادہ یا گلقند کے ساتھ دیں خواہ کاسنی اور مکو اور خیارین کا شیرہ گلاب میں نکالکر سکنجبین بزوری کے ساتھ دین یا کاسنی کے بیج اور مکو اور گلاب کے پہول اور آلو بخارا اور کاسنی کی جڑ کا پوست اور مویز منقے اور خیارین کے بیج کوٹ کر عرقیات میں بھگوکر املی کا پانی اور گلقند داخل کرکے دیں اور اس قسم میں قے بھی مفید ہے دیگر یرقان کے واسطے حکیم جعفر سے منقول ہے صں مولی کے پتوں کا پانی بقدر ایک پیالہ دو دام شکر تری ملاکر نہار پیویں غذا تین چار دام املی پانی میں مل کر صاف کرکے چار دام شکر ملاکر خشکہ کے ساتھ تناول کریں اور چند روز اس پر عمل کریں دیگر کڑوے کدو خشک کو چیریں اور اسکے سر میں سے پردہ کہ مانند پردہ مکڑی کے ہوتا ہے نکال کر باریک کرکے تہوڑا ایک سعوط کریں یرقان زرد کو کہ آنکھ اور چہرہ اسکے تمام زرد ہوں نافع ہے زرد رنگ کی رطوبت ناک سے خارج ہوتی ہے اگر کدوے تلخ تر دستیاب ہو تو اس کے دو حصہ کریں رات کو اوس میں رکھیں صبح چند قطرہ شبنم کے کہ اسمیں جمع ہون ناک میں ٹپکاویں آنکھ کی زردی کے دور کرنے میں عجیب الاثر ہے دیگر تبدال کے پھل کو کوٹ چھان کر کپڑے میں باندھکر سعوط کرنا بہی اثر رکھتا ہے اگر مغز تخم کدوے تلخ

کو بھی اسکے ساتھ پیسکر تھوڑا سا ناس لیں زیادہ تر نافع ہے اور معمول ہے دیگر صاحب بقائی کے مجربات سے ہے ص
کڑوے کدو کا سر کاٹ کر پانی سے پر کریں اور تمام دن آفتاب میں اور تمام رات اسمیں رکھیں صبح کے وقت دو قطرہ آنکھ میں
کھینچیں بعد دو گھڑی کے پوست بلیلہ اور نبات پیسکر ایک کف دست کے برابر کھاویں اور غذا خشکہ دہی کے ساتھ کھائیں دیگر
یرقان اصفر اور اسود کیواسطے حکیم شاہ محمد کے معمول سے ہے ص ملاگیر یعنے صندل سفید دارہلد ہر ایک پانچ ماشہ پانچیں سکر
شہد تیدام ملاکر کھلاویں دوائے یرقان سیاہ سددی کو نافع ہے ص مویز منقی دس درم گلاب کے پھول پانچدرم کبابہ
تین درم سبکو گرم پانی میں ایک رات دن تر کریں اور ہر روز پاؤ سیر سات روز تک پیویں دوائی ورم طحال میں معمول ہے
ص بعد فصد کرنے باسلیق یا اسیلم کی بائیں ہاتھ سے سودا کا منضج اور مسہل دیں بعد اس کے کاسنی سبز کا پھاڑا ہوا پانی اور
مکو سبز کا پھاڑا ہوا پانی سکنجبین اور شربت بزوری کے ساتھ پلاویں اور ماء الجبین بھی نافع ہے قرص کہربا اور اونٹ کا دودھ
بہت فائدہ کرتا ہے اور انجیر بھی سرکہ کے ساتھ مفید ہے کدوئے خشک کا پوست دو درم سکنجبین اور خرفہ کے بیج کے بالخاصیت
طحال کے ورم کو تحلیل کرتا ہے کبر کی جڑ کی لکڑی میں پانی پینا اور اسمیں کھانا کھانا بہت نفع کرتا ہے کبھی تلی کے ورم سخت میں پیپ
پڑجاتی ہے اور تلی میں بہت درد ہوتا ہے اور درد اور بدبو پیشاب میں ہوتی ہے یا قے اور اسہال بھی آتے ہیں اس صورت
میں کشوث کے بیج کاسنی کے بیج سونف خیارین کے بیج اور مانند اسکے مدرات اونٹنی کے دودھ یا بکری کے دودھ کیساتھ دیں
یا ماء العسل پلاویں اور اشق اور گیہوں کی بھوسی سرکہ میں پکاکر لیپ کریں دوائی یرقان سیاہ کیواسطے بعد فصد کرنے
بائیں ہاتھ سے فصد اسیلم کے معمول ہے ص کاسنی کا پانی مکو سبز کا پانی دونوں کو پھاڑ کر شربت دینار یا سکنجبین بزوری کے ساتھ
دیں بعد نضج کے منضج سودا کے مسہل سودا سے تنقیہ کریں اور ماء الجبین استعمال کریں اور جو کچھ سدہ جگر کیواسطے مذکور ہوا عمل
میں لائیں اگر بسبب ضعف طحال کے ہو یا قے اور اسہال سودا ہوں اور اشتہا ساقط ہو آنکھیں سیاہ ہوں اس صورت میں شیرہ
تخم کشوث شیرہ انیسون ہر ایک تین ماشہ گلقند یا شربت بزوری کے ساتھ دیں قرص گل اور قرص کہربا ایسی دوا کے ساتھ دیں
اور گلاب کے پھول اور چھالیہ اور افسنتین اور مصطگی پیس کر سرکہ اور مکو سبز کے پانی کے ساتھ طحال پر لیپ کریں دیگر حکیم علی
شریف کے معمولات سے ہے اگر سددی ہو مفتحات یعنی سدہ کے کھولنے والے مثل سونف کاسنی مکو گلاب کے پھول بادرنجبویہ
مویز منقی اسطوخودوس ریوند چینی افتیمون الناس کا گودہ گلقند دیں اور بہیڑیں بھی سودا کے نکالنے کے واسطے داخل کرتے
ہیں اور سودائے احتراقی میں بنفشہ میں پھول نیلوفر سپستان آلو بخارا تمر ہندی وغیرہ مستعمل ہے دوائے سختی طحال اور نفخ
طحال کیواسطے مجرب ہے ص نوشادر چار رتی رائی بنارسی ایک ماشہ باریک کرکے کہاویں خواہ شہد میں ملاکر کھاویں ٭٭
دوائے سختی طحال کے واسطے شاہ عبدالعلیم مرحوم کے مجربات سے ہے ص کیلہ کے خشک پتے نو عدد درخت تاڑ کے
خشک ریشے سات عدد دونوں کو جلاویں اور ایک سیر پانی میں مقطر کریں بعد چند بار صاف کرنے کے بوتل میں رکھیں اور نہار تین
تولہ اسمیں سے کھائیں دوائے تلی کی سختی کیواسطے معمول ہے ص آم کا اچار سرکہ میں مقطر کیا ہوا غذا میں ہر روز کھائیں ۔ بشرطیکہ کھانسی نہ
ہو روغن سرشف ہر روز طحال پر ملنا بھی مفید ہے دیگر حکیم علی کے مجربات سے ہے ص سرسوں تین درم کوٹ چھان کر
ایک درم شکر میں ملاکر ہر روز برابر سرکہ کے ساتھ کہائیں دیگر مولف فرماتے ہیں کہ میرے مجربات سے ہے ص پھٹکی تین چاول
رتی گڑ میں گولیاں بناکر کھائیں اور غذا میں گھی زیادہ کھائیں اور تدریج ایک ماشہ تک پہنچادیں اگر گرمی کرے خرفہ کے بیجوں
کے شیرہ اور [illegible] کے ساتھ کھائیں مشتہی اور [illegible] بھی ہے دیگر طحال والے کے واسطے مفید ہے ص رائی دو ماشہ نمک

دورتی کھائیں اوپر سے شیرہ حرفہ شیرہ خیارین مصری سے شیریں کرکے پلاویں دیگر سہاگہ ایک حصہ رائی تین حصہ کوٹ چھانکر بقدر ایک ماشہ کے کھائیں دیگر بہت مفید ہے ص نوشادر نصف درم مولی کے پانی کے ساتھ پیویں اور مولی تل مساوی کوٹ کر گرم کرکے تلی پر لیپ کریں دواے تلی کی سختی کو تحلیل کرتی ہے اشتہا کو زیادہ کرتی ہے نہایت نافع ہے ص گندھک کا عرق ایک رتی انتہا درجہ چار رتی پانی میں ملاکر چند روز پیویں دیگر مولف فرماتے ہیں کہ میرے مجربات سے ہے ص لہسن کو کوٹیں اور چار درم اس سے پانی لیں اور رکھ چھوڑیں گھی چار دام گڑ تین دام تھوڑا سا گیہوں کا آٹا حریرہ بناویں پہلے لہسن کا پانی پیویں بعد اسکے یہ حریرہ پیویں ایک روز میں سختی دور ہو جاتی ہے اگر حاجت ہو تین روز تک دیویں لہسن کی مقدار کم کرنا حسب مزاج مریض طبیب کی راے پر ہے لیکن گرم مزاجوں اور نازک طبع والوں کو دینا نہ چاہیئے دواے ہر قسم کے دستوں کو کہ حرارت کے ساتھ ہوں نافع ہے ص حرفہ بھنے ہوئے کا شیرہ عرق کیوڑہ اور عرق گلاب اور عرق گاؤزبان میں نکال کر شربت سیب ترش شربت صندل یا شربت انار ترش داخل کرکے بارتنگ چھڑک کر کھاویں اگر مروڑی کا خوف ہو اسبغول بھنا ہوا روغن بادام سے چکنا کرکے اضافہ کریں گلاب کا زیرہ صندل یا تھوڑے سے بالچھڑ اور زعفران کے ساتھ گلاب میں پیس کر کپڑا اسمیں آلودہ کرکے معدہ اور امعا اور جگر پر رکھیں غذا ماء الشعیر بریاں اور جب حرارت کم ہو تو قابض قویہ دیں دیگر ہر قسم کے دستوں کو کہ سرد مادہ سے ہوں نافع ہے ص قرص عود کھلاویں سماق گزمازج زیرہ انیسوں بریاں اقاقیا بالچھڑ حب الآس گلاب کا زیرہ کندر بھنا ہوا کوٹ چھان کر تین درم شربت سیب کے ساتھ کھلاویں اور چھوارہ بریان کرکے کھلانا بھی دستوں کو بند کرتا ہے خصوصاً افیون کے ساتھ مجرب اور آزمودہ ہے اور پنیر مایہ کہنہ کو پانی میں دھوئیں اور خشک کرکے بریان کریں اور ایک مثقال مناسب شربتوں کے ساتھ دیں کہ دستوں کے بند کرنے میں قرشی کے مجربات سے ہے پانی کا پینا دستوں والے کو ضرر کرتا ہے اگر ممکن نہ ہو سکے تو تھوڑا تھوڑا لوہے سے بجھا ہوا پانی دیں اور گوشت کا پانی بھی مضر ہے دواے ذرب اور خلفہ یعنی اسہال معدی کو نافع ہے علامت اسکی یہ ہے کہ کبھی دست زیادہ آتے ہیں اور کبھی کم اور کبھی ہضم اور کبھی فاسد ہوتے ہیں ص جوارشات مقوی معدہ مثل جوارش مصطگی وعود و آملہ و سنگدان وغیرہ بھنی ہوئی سونف کے شیرہ کیساتھ سیاہ زیرہ بھنے ہوئے کے شیرہ کیساتھ الائچی کے دانے کے شیرہ کیساتھ عرقیات میں نکال کر ربّ شیریں داخل کرکے بارتنگ چھڑک کر دیں مصطگی بالچھڑ ترنج کا پوست عود عرق سرکہ اور گلاب میں پیس کر معدہ پر لیپ کریں روغن مصطگی کا ملنا بھی معدہ پر مفید ہے اگر اس تدبیر سے فائدہ نہ ہو اور اسکے ساتھ جی بھی متلاوے منہ سے لعاب بکثرت جاوے تے کریں بعد نضج کے مسہل گرم سے تنقیہ کریں اور کبھی بسبب گرنے صفرا کے معدہ پر ہوتا ہے اور یہ بعد تپ صفراوی اور بعد کھانے اشیائے گرم کے ہوتا ہے اور اسہال صفراوی اور التہاب اور تشنگی ہوتی ہے اور پاخانہ میں زردی اور مقعد میں سوزش بھی ہوتی ہے بعد نضج کے منضج بارد کے مسہل بارد سے صفرا کا تنقیہ کریں یا بہترین شربت ورد مکرر کے ساتھ دیں بعد اس کے قرص طباشیر قابض دیں اور صندل اور گلاب کا زیرہ گلاب میں پیسکر جگر پر لیپ کریں اگر سبب گرنے سودا کے فم معدہ پر ہو علامت اسکی بھوک کا زیادہ لگنا اور فم معدہ میں سوزش ہونا اور منہ پر بھی ہوتا فصد باسلیق کھولیں اور سودا کا مسہل دیں اور ادویہ گرم قابض سے تلی کو سینکیں اور کپڑا گرم کریں اور اس سے مالش کریں اور پہلے سودا کے گرنے سے حریرہ دے کر اور مغز بادام اور روغن زرد سے بنا کر یا دیں اگر بسبب پھنسیوں یا زخم معدہ کی وجہ سے ہو یا پھنسیاں منہ میں ہوں بعد کھانا کھانے کے معدہ میں درد ہو اور پاخانہ میں زرداب نکلے قرص طباشیر قابض

کھلا دیں اور چار تخم بھون کر روغن بادام سے چکنا کر کے کھلا دیں دوائے ذرب کیواسطے اکثر اطبا کے .. مجربات سے
ہے ھ مریض کے سنگدانہ کا پوست لونگ ہر ایک برابر کوٹ چھان کر تین روز میں کھائیں جیسے ہی خورد و نوش کا استعمال
کریں دوای اسہال مراری اور خونی و رقیقی کے واسطے صاحب تحفہ کے مجربات سے ہے ھ ابلکہ گوند ہر روز تین
مثقال پیسکر پلا دیں تین روز تک اور زیادہ بھی اس سے اگر اسہال میں سدہ ہو پوست خشخاش کو مثل غبار کے باریک کر کے
ایک مثقال سے دو مثقال تک پلانا مجربات سے ہے اگر زنیکہ کے ساتھ پلا دیں تو بدستور دیگر اسہال صفراوی وغیرہ کو فوراً بند
کرتی ہے ھ کولر کے درخت کے نازک پتے ایک دام اندر غبار کے پیسکر باسی پانی میں حل کر کے صاف کر کے پلا دیں تین
روز میں اثر ظاہر ہو جاتا ہے دیگر جو دست کہ جمال گوٹہ کے کھانے سے آویں اُن کو بند کرتی ہے ھ کتیرا باریک کر کے
حفرا میں ملا کر کھلا دیں دیگر ہر قسم کے دستوں کیواسطے کہ سردیا وے سے ہوں مفید ہے ھ سماق بڑی مائیں زیرہ انیسیا
بھنا ہوا اقاقیا گلاب کا زیرہ بالچھڑ حب الآس کندر بھنا ہوا کوٹ چھان کریں درم سیب کے شربت کے ساتھ دیں اور قرص
عود کھدویں دوائے ذرب اور زلق الامعا اور رخاوت معدہ کے واسطے حکیم علی کے مجربات سے ہے ھ رائی سفید کے
بیج ترہ تیزک کے بیج ریحان کے بیج اسبغول کنوچہ کے بیج بارتنگ خشخاش سفید کے بیج ہر ایک دو درم سب کو بریان کریں -
مصطگی ناگرموتھ چرائتہ انیسون ہر ایک تین درم سونف دو درم ان اجزا کو کوٹ کر اور بیج بھی کٹے ہوئے ہوں ملا کر ہر روز
ایک مثقال سے دو مثقال تک تناول کریں دوای ہندی دستوں اور پیچش میں عجیب الفعل ہے ھ حب موتھ بیلگری
دھنیہ خشک سونٹھ نیلوفر بالا صندل سفید کنول حسب مزاج تغیر و تبدیل وزن میں کریں اور مزاج گرم میں موتھ اور سونٹھ
کم ... کریں اور ہر ایک تین ماشہ لیں سب کو آدھ سیر پانی میں بھگوئیں صبح کو جوش کریں جسوقت کہ چار دام باقی رہے
صاف کر کے نچوڑ کر پیویں اور اسکے پھوک کو پاؤ سیر پانی میں جوش کر کے شام کے وقت پیویں حکیم شریف خان صاحب
اکثر ملا کٹہل کے ذرب میں استعمال فرماتے تھے بہت فائدہ کرتی ہے اسہال کبدی کی قسموں میں معمول ہے ھ اگر دست
خونی ہوں چندر وز غذا نہ کھائیں اور بند بھی نہ کریں تاکہ مریض ضعیف نہ ہو باسلیق کی فصد باریک کھولیں اور خون تھوڑا
تھوڑا لیں اور دست اور پاؤں اور پستان باندھ دیں اور جو دوا نفث الدم میں مذکور ہوئی دیں گلاب کا زیرہ صندل
سفید گلاب میں پیسکر جگر پر لیپ کریں اگر دست خونی صفراوی ہوں اور پیپ آوے اور پیچ اور درد نہ ہو اور خلو
معدہ میں اسہال زیادہ آویں انکو بند نہ کریں اور جگر کی تسکین دوائیوں سے کہ بہت قابض نہ ہو کرنی چاہیے مثل
شیرہ صندل سفید و شیرہ عناب و شیرہ خشخاش سکنجبین یا شربت انار کے ساتھ اور اسہال غسالی میں کہ بسبب ضعف جگر
کے ہوں علاج جگر کے ضعف کا کریں دوائے اسہال امعائے ہیں کہ جسکے ساتھ آنتوں میں خراش بھی ہو معمول ہے
ھ اور علامت اسہال امعائی کی یہ ہے کہ جو خلط دفع ہو براز میں ملی ہوئی اور اگر آنتوں کی خراش بھی ہو تو پیاس اور پیچش
اور درد امعا بھی ہوتا ہے پس اگر خلط چھیلنے والی امعا کی صفرا ہو صفرا براز میں ملا ہوا ہو گا اور مقعد میں سوزش ہو گی اس
صورت میں مسہل سرد یا حقنہ سرد سے تنقیہ کریں اگر قوت قوی ہو باسلیق کی فصد بھی کرنا مضائقہ نہیں ہے بعد تنقیہ کے واسطے
امعا کی تقویت کے قرص طباشیر قابض اور شربت انار دیں اور حسب احتیاج مقویات معدہ استعمال کریں اور گل ارمنی
اور صندل سفید اور گلاب کا زیرہ اور اقاقیا مورد کے پانی میں حل کریں اور دہی کو لوہے ... بجھا کر پلانا بھی مفید ہے جسوقت
مادہ گرم ... ہے خراش کا علاج سرد مخمون کو ہو ... لعاب ... اور ... مغز ...

کو پیچش میں اون کے دینا چاہیے اگر خراش بلغم کے گرنے کی وجہ سے ہو علامت اسکی ریاح کی کثرت اور قراقر اور درد ملایم اور بلغم خارج ہو تنقیہ بلغم کا کریں بعد اس کے خراش کا علاج چار تخم اور سفوف مقلیاثا سے کریں اگر سودا کے گرنے کی وجہ سے ہو علامت اوس کی سودا کا خارج ہونا ہے امعا کے خراط کے ساتھ اور یہ قاتل ہے بہر حال سودا کا تنقیہ کریں اور اوس کے گرنے کو منع کریں اور تلی کی تقویت کریں بعد اس کے سفوف طین لعاب اور چیپ دار دوائیوں سے مانند بہیدانہ کے لعاب اور ریشہ خطمی کے لعاب اور شربت بنفشہ اور چار تخم کھلاویں اور ترشیوں سے پرہیز کریں اگر خراش ثفل خشک کیوجہ سے ہو اس میں قبض طبیعت ہو گا اور براز خشک ہو گا علاج قولنج سدی کا کریں **دیگر** اسہال مقوی کے واسطے کہ اسکے ساتھ آنتوں میں خراش نہ ہو مفید ہی اور اس کو زلق الامعا کہتے ہیں ص اگر سبب اس کا رطوبت مزلقہ ہو علامت اس کی خارج ہونا رطوبت کا ہی یا ثفل غیر منہضم کا اور معدہ آفت سے خالی ہو مسہل گرم اور حب ایارج سے تنقیہ کریں بعد اسکے سفوف اور قرص قابضہ کھلاویں اور سفوف مقلیاثا بھی نافع ہی اگر بسبب پھنسیوں اور امعا کے زخم کے ہو علامت اوسکی یہہ ہے کہ ثفل غیر منہضم کے ساتھ زرداب رقیق آتا ہی اور بعد ورود غذا کے معدہ سے امعا کی طرف درد محسوس ہوتا ہے بعد فصد باسلیق چار تخم روغن بادام میں چکنا کر کے کھلاویں اور ادویہ مغریہ یعنے لعاب دار مثل کیکر کے گوند اور نشاستہ اور کتیرا بریاں کر کے لعاب بہیدانہ اور لعاب ریشہ خطمی کہ گلاب اور عرقیات میں نکالا ہو دیں چار تخم روغن بادام میں چکنا کر کے کھلاویں غذا جو کا ستو اور چانول اور مسور اور روغن بادام تناول کریں اگر صفرا کے گرنے کی وجہ سے ہو قے کریں اور صفرا کا تنقیہ ردہیٹر اور شربت وردکرر سے کریں اور اوپر اسکے سرد پانی پیویں بعد اس کے قرص طباشیر قابض اور مانند اس کے کھلاویں **دیگر** دستوں اور پیچش کے واسطے مجرب ہی ص سونف بھنی ہوئی زیرہ سفید بھنا ہوا بیل کا مغز مروڑ پھلی سپیاری کے پھول ہر ایک چھ ماشہ پودینہ سونٹھ ہیڑ سیاہ بھنی ہوئی ہر ایک چار ماشہ دھنیہ خشک بھنا ہوا الایچی کے دانے خشخاش کا پوست بھنا ہوا ہر ایک تین ماشہ اسبغول چار تولہ شکر سفید پانچ تولہ سوائے اسبغول کے سب کو باریک کر کے آپس میں ملا کر ایک تولہ کھلائیں **دوائی** آنتوں کی خراش کیواسطے اور امعا کے زخم کے واسطے حکیم کلو صاحب کے تجربات سے ہی ص کاسنی کے بیج نیلوفر کے پھول مکو دھنیہ خشک کوٹ کر ہر ایک ایک تولہ سب کو نو دام لوہے کے پانی بجھے ہوئے میں بھگوئیں صبح کو صاف کر کے تخم خرفہ بریاں تخم کاسنی بریاں ہر ایک ایک تولہ خشخاش سفید بریاں چھ ماشہ اسی پانی میں پیسکر صاف کر کے مصری دو تولہ ڈال کر اسبغول کنوچہ کے بیج چھڑک کر پیویں انار دانہ صندل سفید تخم خشخاش تخم کاسنی بریان مائین سفید آملہ پوست خشخاش ہر ایک نو ماشہ سب کو نیم کوفتہ کر کے لوہے کے بجھے ہوے پانی میں کہ چوتھائی تحلیل ہو جائے صبحکو بھگو کر وقت شام ملکر صاف کر کے پیویں اور غذا اسطرح سے ترتیب دیں کہ پانچ چھ تولہ جو چھلے ہوئے ڈیڑھ سیر پانی میں ڈالیں اور کاسنی اور اسبغول اور بہیدانہ ہر ایک چار ماشہ پوٹلی میں باندھکر اس میں ڈالکر پکا دیں جبکہ اسقدر پانی رہ جائے کہ مریض پی سکے چھان کر دو تولہ قند یا مصری سے شیریں کر کے چار تولہ گلاب ڈالکر پیویں اگر تپ اور درد تمام شکم میں ہو اور اسہال خون اور پیپ کے ہوں اور زبان خشک اور پیاس ہو اور منہ کڑوا ہو اسکے واسطے بھی مجرب ہی **دیگر** حکیم ممدوح سے منقول ہی واسطے پیچش کے مسہل قوی کے بعد بڑی مفید ہے ص خس کٹا ہوا ناسپال گلنار موتھہ انار دانہ دھنیہ خشک ہر ایک نو ماشہ کیکر کا گوند چار ماشہ سب کو آدھ سیر پانی میں جوش کریں جبکہ چوتھائی باقی رہ جائے صاف کر کے سرد کر کے پیویں **دیگر** حکیم ممدوح سے منقول ہی ص بیل کا مغز نو ماشہ خس کوکنار موتھہ گلنار گلقند سونف ہر ایک تین ماشہ

سب کو ... میں جوش کریں جبکہ چوتھائی حصہ باقی رہے خشک کر کے سرد کر کے پیویں یہہ گولیاں واسطے دست
اور پیچش کے کہ جس میں خون بھی آتا ہو حکیم صاحب موصوف کے مجربات سے ہیں ص گلنار سپاک مایئن مغید کیکر کا گوند
حب الآس صندر جوائن افیون خالص ہر ایک چار ماشہ سرکہ خالص دو تولہ اوّل سب کو کوٹ چھان کر افیون کو سرکہ میں حل
کر کے دوائیں پسی ہوئی اس میں ملائیں اور آگ پر رکھیں جسوقت سرکہ خشک ہو چنے کی برابر گولیاں بنائیں خوراک پانچ عدد
یا آٹھ عدد صبح و شام کھائیں اور لوہے کا بجھا ہوا پانی کہ چوتھائی تحلیل ہو جاوے پیاس کے وقت پیویں اور غذا بھی اسی
پانی میں پکائیں اور کھچڑی مونگ کی دال کی یا مسور کی دال کی یا چاول کھائیں اگر مریض کو تپ بھی لاحق ہو تو یہ گولیاں ہمراہ جوشاندہ
مذکور دیں **دوائی** اسہال افیونی کیواسطے مفید ہے ص سونٹھ ادھ کچری بھنی ہوئی بھنگ بھنی ہوئی سفوف کر کے چنے
کے برابر ... اور چپاتی کے ایک لقمہ کے ساتھ کھائیں اور اوپر سے پانچ لقمے اور تنہا کھائیں تین روز تک
عمل میں ... اور گوشت سے پرہیز کریں **دیگر** واسطے اسہال افیونی اور کوکناری کے معمول ہے ص لودہ اندر جو تلخ
موچرس بیلگری گل دھاوہ تیتر بالا عاقرقرحا کنول گٹہ انیس جوز بوا افیون مساوی باریک کر کے بقدر نو ماشہ پانی کے
ساتھ کھائیں **دیگر** اسی باب میں مفید ہے ص گل دھاوہ لال ہر ایک چار ماشہ سفوف کر کے لوہے کے بجھے ہوئے دہی
میں دیں **دوائی** اسہال اور پیچش کہنہ کے واسطے معمول ہے ص سونف سونٹھ بیلگری سیاہ خشخاش کا پوست سب کو بریاں
کر کے کوٹ چھان کر دو تین ماشہ پانی کے ساتھ کھائیں **دوائی** پرانی دستوں کو بند کرتی ہے۔ ص مغز بیل موچرس
آنب کی پرانی گٹھلی ہر ایک ایک دام پختہ جائفل ایک عدد افیون چنے کے برابر شکر حسب حاجت ایک کف یا کم و
بیش کھائیں **دیگر** دستوں اور خراش اور پیچش اور معدہ کے ضعف کے واسطے معمول ہے ص بھنگ مدبر کی ہوئی چار
ٹانک مصطگی انار دانہ کوکنار نیم بریاں ہر ایک نصف ٹانک سونٹھ تخم شبت الائچی خورد دھنیہ خشک بھنا ہوا ہر ایک ایک ٹانک
کیکر کا گوند چوتھائی ٹانک باسی پانی میں بقدر مزاج مریض کے استعمال کریں اور بھنگ کے مدبر کرنیکا یہہ طریق ہے کہ بھنگ قسم اوّل
صاف کر کے روغن بیضہ یا روغن بادام . یا روغن گاؤ میں چکنا کریں پھر دوب کا شیرہ نکالیں اور تھوڑا سا
اجوائن دیسی کا بھی شیرہ اس میں ملائیں اور یہہ دونوں شیرے تھوڑے سے لیکر بھنگ میں ڈال کر ہاتھ سے ملیں اور سکوری
میں آگ پر بریان کریں اور نیچے اوتار لیں سرد ہونے کے بعد شیرہ ہائے مذکور ملا کر بریاں کریں اسی طرح سات مرتبہ بریاں
کریں پھر استعمال کریں **دوائی** صفراوی دستوں کیواسطے مجرب ہے ص زہر مہرہ موتی بن بندھے ہوئے بنس لوچن کیکر کا گوند
گل داغستانی ہر ایک ایک ماشہ پیس کر رب میں ملا کر چاٹیں اور اوپر سے دھنیہ کا شیرہ سات ماشہ خرفہ کے بیج بھنے ہوئے کا
شیرہ ایک تولہ چھوٹی الائچی کے دانے بھنے ہوئے دو ماشہ عرقیات میں نکال کر رب بہی میں دو تولہ داخل کر کے یا ترنگ چھ ماشہ
چھڑک کر پیویں اور کبھی کھریا ایک ماشہ کافور آدھ رتی زرشک کا شیرہ نو ماشہ اور کبھی حب الآس کا شیرہ اور کبھی
سیاہ زیرہ بھنے کا شیرہ تین ماشہ زیادہ کرتے ہیں **دوائی** لڑکوں کے دست بند کرنے کیواسطے مفید ہے ص زہر مہرہ خطائی
کھریا مٹی بسبہ جلا ہوا ہر ایک ایک ماشہ کوٹ چھان کر ایک تولہ شربت خشخاش میں ملا کر کھائیں اور اوپر سے حب الآس
بریاں مغز بیل بریاں انجبار کی جڑ کیکر کے پتے ہر ایک تین ماشہ پانی میں شیرہ نکال کر شربت بہی ایک تولہ ملا کر پیویں **دوائی**
لڑکوں کے دست بند کرنے میں مجرب و معمول ہے ص بیلگری موتھہ دھنیہ مساوی کوٹ چھان کر چاول سرخ کے دھلے ہوئے
پانی میں دیں **دیگر** دست اور لڑکوں کی پیچش کے واسطے معمول ہے ص دھاوہ کے پھول بیلگری اندر جو خس مساوی

کوٹ چھان کر ایک ماشہ باگلہ زیادہ شہد میں ملا کر چاٹیں بعضے آملہ دیا دہ کی جگہ کرتے ہیں اس صورت میں قے کو بھی نفع کرتی ہے۔
دوسرے نسخہ میں لودہ بھی داخل ہے اگر چاہیں تو دوا کو جو کوب کر کے جوش کر کے دیں **دوائی** خون کے دستوں
کیواسطے کہ امعا کی رگ کے کھلنے سے ہو اور اوس کے ساتھ علامت اسہال کبدی اور بواسیر اور خراش کی نہو ص بعد تنقیہ
باسلیق قابضات ادویہ غریبہ کے ساتھ دیں اور قرص کہربا وغیرہ کہ واسطے نفث الدم کے نافع ہے یہاں بھی مفید ہے۔
**دیگر** خونی دستوں کیواسطے حکیم علی کے مجربات سے ہے ص لعاب بہیدانہ بریان دو مثقال صندل سفید تخم ریحان
ہر ایک ایک مثقال چھڑک کر پیویں امعا کے خون بند کرنے میں نہایت نافع ہے اگر چاہیں شربت انجبار داخل کریں۔
**دوائی** آنتوں کی خراش کیواسطے معمول ہے ص سفوف طین روغن بادام میں چکنا کر کے چھ ماشہ سفوف یہودی
تین ماشہ انار دانہ چرب کر کے چار ماشہ کشنیز خشک بریاں کا شیرہ خشخاش بریاں کا شیرہ ہر ایک چار ماشہ ہوا نجبار کی جڑ
کا شیرہ چھ ماشہ خرفہ بھنے ہوئے کا شیرہ ایک تولہ شیرہ حب الآس بریاں چھ ماشہ لعاب ریشہ خطمی لعاب بہیدانہ ہر ایک چار ماشہ
اسبغول چھ ماشہ بارتنگ بریاں پانچ ماشہ پیویں **دوائی** پیچش کاذب کیواسطے معمول ہے ص اوّل تین دانے املتاس
کے بیج کے گائے کے گھی میں چکنا کر کے نگل جاویں اگر دستوں میں نہ نکلیں ریشہ خطمی ایک تولہ لعاب نکال کر یا جوش کر کے
صاف کر کے املتاس کا گودہ چھ ماشہ گلقند آفتابی چار تولہ ملکر صاف کر کے روغن بادام تین ماشہ ڈال کر پیویں کبھی چار تخم
نو ماشہ گلاب اور عرق مکو میں جوش کر کے شربت داخل کر کے سدہ کے کھولنے کے واسطے دیتے ہیں + **دوائی**
پیچش صادق کے واسطے کہ صفرا یا بلغم مالح سے ہو معمول ہے ص بہیدانہ کا لعاب تین ماشہ ریشہ خطمی کا لعاب چھ ماشہ عرقیات
میں نکال کر شربت بنفشہ دو تولہ چار تخم چھ ماشہ چھڑک کر پیویں یا سفوف طین روغن گاؤ یا روغن بادام میں چکنا کر کے
بقدر نو ماشہ کے ہمراہ دوائی مذکور کے کھا دیں اور مرغ کے انڈے کی سفیدی روغن بادام یا روغن گل میں ملا کر ناف کے
نیچے طلا کریں اور بقول حکیم طالب حسین کے بیٹا یا ؤسیر گائے کے دودھ کا آدھا پاؤ گلاب کیساتھ اسرار الطبا سے ہے **دیگر**
پیچش کیواسطے کہ خون کے ملے ہوئے دست آویں مفید ہے ص بنسلوچن گلنار کیکر کا گوند ہر ایک چار ماشہ کھاویں
اور اوسکے پر خرفہ بھنے ہوئے کا شیرہ ایک تولہ پانی میں نکال کر مصری ایک تولہ داخل کر کے پیویں غذا کھیل دو تان بریاں کر کے
بطور حریرہ کے پکا کر قدرے قند ملا کر کھائیں اور مسور کی دال بریاں کر کے پیسکر گھی میں پکا کر ساٹھی چاول کے ساتھ کھائیں حکیم
کلو صاحب کے مجربات سے ہے **دوائی** بلغمی پیچش کیواسطے مجرب ہے ص مولی کے بیج بھون کر چھ ماشہ باریک کر کے شکر
ملا کر سفوف کریں اور سفوف ہلیلہ سیاہ بریاں کا شکر کے ساتھ بقدر چھ ماشہ کے پیچش میں معمول ہے **دیگر** پیچش کیواسطے ص بارتنگ چار
ماشہ تخم ریحان پانچ ماشہ چھوٹی الائچی کے دانے تین ماشہ دس تولہ گلاب میں پکا کر اسبغول کا لعاب ریشہ خطمی کا لعاب ہر ایک
چھ ماشہ بہیدانہ کا لعاب تین ماشہ رب بہ شیریں ملا کر پیویں اور کبھی چار تخم چھ ماشہ روغن بادام سے چکنا کر کے
زیادہ کرتے ہیں **دیگر** پیچش کیواسطے مجرب ہے ص ہڑ سیاہ سونٹھ سونف مساوی روغن میں نصف بریاں کریں اور
نصف خام رکھیں کوٹ چھان کر بقدر حاجت دیں اور بعضے اوقات ہڑ کی جگہ کوکنار بریاں کرتے ہیں **دیگر** پیچش
خونی بلغم اور درد و نفخ کہ حرارت کے ساتھ ہووے حیل ہے ص ہڑ سیاہ روغن میں چکنا کر کے آدھ ناآہنی میں بریان
کریں ایک تولہ سونٹھ بے ریشہ گرم راکھ میں بھنی ہوئی پانچ ماشہ سونف بھنی ہوئی پانچ ماشہ دھنیہ خشک بریاں تین ماشہ
گڑ پھلی تین ماشہ مصری دو تولہ پیس کر چھ ماشہ یا زیادہ لعاب ریشہ خطمی یا بارتنگ کے شیرہ کیساتھ جو مناسب حال ہو

اس کے ساتھ دیں **دوائی** پیچش اور پرانی سنگرہنی کیواسطے مجرب ہے **ص** اندرجو تلخ موچرس گل دہاوہ سونٹھ ہر ایک چھ ماشہ
بھنگ کے پتے بریاں آٹھ ماشہ باریک کر کے بقدر ڈھائی ماشہ ہر صبح پانی کیساتھ کھائیں سات روز تک غذا دال مسور اور
خشکہ یا اور چیزیں کہ مناسب ہوں اور اسہال معوی اور صفراوی اور بلغمی کے ہوں مفید ہے **دوائی** پیچش کے واسطے مجرب
ہے **ص** سونٹھ سونف بیل کا مغز ہر ایک سات ماشہ مصری دس ماشہ کوٹ چھان کر روز اوّل سات ماشہ دیں اور دوسرے روز
دس ماشہ تیسرے روز چودہ ماشہ پانی کے ساتھ دیں **دوائی** مروڑہ ریحی کیواسطے کہ اوس کے ساتھ قراقر اور نفخ ہو مفید ہے
شیرہ سونف شیرہ زیرہ سیاہ شیرہ تخم کشوث عرقیات میں نکال کر گلقند آفتابی مل کر صاف کر کے پیویں اور روغن بابونہ نیم گرم شکم
پر ملیں۔ اگر تنقیہ کی حاجت ہو بعد نضج کے مسہل گرم سے تنقیہ کریں اگر مروڑ کا سبب صفرا کا مادہ یا بلغم شور کا مادہ ہو علاج
پیچش صفراوی اور بلغمی کا کریں اگر سدہ کے سبب سے ہو علاج قولنج سدی کا کریں اگر بسبب پیٹ کے کیڑوں کے ہو ان کو ماریں اور
نکالیں **دیگر** مروڑا اور قبض کیواسطے مفید ہے **ص** سونف کرفس کے بیج سداب کے پتے ہر ایک تین درم اجواین دیسی صعتر
ہر ایک چار درم شکر سرخ نصف سب کے کوٹ چھان کر تین درم گرم پانی کے ساتھ دیں **دوائی** قولنج سدی اور ریحی میں
ہمیشہ معمول ہے **ص** ارنڈی کا تیل ایک تولہ گلاب یا سونف کے عرق نیم گرم کہ بقدر چھ تولہ کے ہو ملا کر پیویں اور جوارش سفرجلی
مسہل اور شہر یاران دیں یا دوائی سنا اور نسوت کہ واسطے درد معدہ کے مذکور ہوئے کھلائیں **دوائی** درد قولنج کو تسکین
دیتی ہے **ص** ارنڈی کے تخم کا مغز گائے کے دودھ کے ساتھ باریک کریں کہ مثل خمیر کے ہو جاوے گرم کر کے لیپ کریں **دیگر**
قولنج سدی کیواسطے عجیب الفعل ہے **ص** آکھ کی جڑ کا پوست تھوڑا سا پانی میں پیسکر نیم گرم شکم پر طلا کریں **دوائی** قولنج کو فوراً کھولتی
ہے اور پیٹ کے کیڑوں کو مارتی ہے **ص** کرنجوے کے بیج کا مغز ایک عدد نمک سیاہ خواہ نمک سانبھر سار طھی چار رتی سرخ باریک
کر کے گرم پانی کے ساتھ یا سونف کے عرق کے ساتھ دیں اور یہ ہد کا شور یا قولنج بلغمی اور ریحی کیواسطے مجرب ہے اور ریحی کے
واسطے اس میں گرم مصالح ڈالیں **دوائی** قولنج اور پیشاب بند کو کھولتی ہے **ص** املتاس کا گودہ تین چار درم پانی یا سونف
کے عرق یا گلاب گرم میں بقدر حاجت ملیں اور صاف کر کے روغن بید انجیر ایک درم زیادہ کر کے پیویں **دیگر** پرانے قولنج کے
دفع کرنے میں نہایت مفید ہے **ص** اجواین زیرہ سیاہ انیسون سونف ہر ایک ایک مثقال سب کو کوٹ چھان کر ناشتا کریں اور اوپر
اس کے آدھ سیر اونٹنی کا دودھ کہ اسی وقت دوہا ہو گرم کر کے پلاویں اور چند روز مداومت کریں **دوائی** پیٹ کے کیڑوں
کی قاتل ہے **ص** تارپین کہ بہروزہ کے تیل کو کہتے ہیں چار درم کاسٹر آئیل کہ ارنڈی کے تیل کو کہتے ہیں تین تولہ اس میں ملا کر تین تولہ
پانی میں خواہ دودھ میں پلانا مجرب ہے **دوائی** کیڑوں کے مارنے میں مجربات سے ہے **ص** زیرہ کرمانی کرنجوہ کا مغز پلاس پاپڑہ
کمیلا باؤبڑنگ ہر ایک ایک دام باریک کر کے گڑ میں ملا کر اگر آدمی بڑا ہو اور کیڑوں کا غلبہ بہت ہو سب کی دو خوراک کریں اگر لڑکا
ہو موافق اس کے چار پانچ گولیاں بنائیں اور بعد کھانا کھانے کے سوتے وقت مصری کے شربت کے ساتھ کھائیں اور
سویں اور مفتاح میں اجواین دیسی زیرہ اور کرنجوہ کے عوض زقوم ہے اور وزن سب دوائیوں کا مع گڑ کے مساوی ہے
گولیاں بقدر نصف دام کے باندھ کر شربت شکر کے ساتھ کھائیں **دیگر** ہر قسم کے کیڑوں کو ایک روز میں بالکل دفع کرتی
ہے **ص** رات کو سوتے وقت دو مشت تل قدرے قند میں ملا کر کھائیں اور صبح کیوقت چار درم کمیلا ایک درم صابون ایک جا
کر کے آپس میں ملا کر تین غلولہ بناویں گرم پانی سے نگل جاویں اور پیچھے اس کے تیز گرم پانی پیویں سب کیڑے دستوں میں نکل
آتے ہیں **دوائی** واسطے مارنے کیڑوں کے کہ لڑکوں کی مقعد میں پیدا ہوتے ہیں مجرب ہے **ص** ریوند ترکچور کمیلا

ودھتورہ کوٹ چھان کر پانی کے ساتھ دیں اول ان دوائیوں کو پیس کر گائے کے گھی میں ملاکر پڑے میں آلودہ کرکے حمول
کرنا بھی مفید ہی دیگر صبر کا شافہ تتونیز کا شافہ اور ایسے ہی کپڑا نیب کے تیل خواہ تنفتالو کے پتوں کے پانی میں تر کرکے مقعد
میں رکھنا بھی نافع ہی اور مغز تخم بکاین اور مغز تخم بیب اور ہیڑ سیاہ اور رسوت اور گوگل مساوی لے کر چنے کے
برابر گولیاں بنائیں چار گولیاں ہر روز کھانا اور اُس پر مداومت کرنا قبض کو دُور کرتا ہی دوائی - بواسیر کے خون کے
بند کرنے میں مجرب ہی ص رسوت تین ماشہ پیس کر دہی میں ملاکر کھلاویں غذا چانول دہی کے ساتھ اور جو کچھ نفث الدم کے
واسطے مذکور ہوا استعمال کریں اور میان خنصر اور بنصر کے داغ دینا بواسیر کے خون کے قطع کرنے کے واسطے مجربات سے
ہی - اور سلارس کی گولیاں بواسیر خونی کے واسطے مجرب ہیں اور انجبار کے خواص سے ہی - باوجود اس بات کے کہ
خون کو بند کرتا ہی قبض نہیں کرتا اگر بواسیر کے مسّے اذیت دیں تو بعد فصد باسلیق اور فصد صافن یا فصد مابض
یا حجامت ورکین کے درمیان میں کریں اور فوفل کا لگانا بھی مسوں پر مفید ہے اور دوائیں کہ جو خون کے کھولنے والی ہیں
مانند کبوتر کی بیٹ اور بہروزہ اور گائے کا پتہ پیاز کے پانی میں ملیں اور رسوت اور نیب کے پتے گلاب میں پیس کر لیپ
کرنا ناسور کے درد کو تسکین دیتا ہی ایسے ہی بھنگ کو پانی میں پیس کر باندھنا اور گائے کے دودھ میں جوش کرکے
بخارا وسکا لینا اور اسرب انڈے کی سفیدی میں پیس کر یا آلو بخارے کے بیج کا مغز گھی میں پیس کر مسوں پر طلا کرنا بھی واسطے دُور
کرنے درد اور مسوں کی سوزش کے مجرب ہی اور مرہم سفیدکافوری بھی مفید ہی - اگر احتیاج ہو تنقیہ سودا مسہل اور ماء الجبن سے
کریں بعد اس کے اطریفل صغیر اور گوگل کی گولیاں کھائیں طبیعت کو ملایم رکھیں اور جگر اور تلی کی اصلاح کریں دوائی
بواسیر کے خون کو بند کرتی ہی مولف فرماتے ہیں کہ میرے والد ماجد مرحوم مغفور کے معمول سے ہی ص زیرہ سفید رسوت
ہر ایک چار ماشہ مجیٹھ دو ماشہ برگ بھنگ ایک ماشہ شیرہ نکال کر پیویں دیگر حکیم علی کے مجربات سے ہے ص کہربا
گل مختوم اتیس ہر ایک نصف مثقال باریک پیس کر سفوف بناویں سب ایک خوراک ہی تین روز برابر دیں اور اتیس
تنہا نصف مثقال باریک تین روز برابر استعمال کیا گیا ہے بہت فائدہ بخشا اور حصض ملکی کیساتھ بھی عمل میں آیا
ہی بہت نافع پایا بواسیر کے خون کے بند کرنے میں نظیر نہیں رکھتی معجون خبث الحدید کہنہ نہایت نافع ہے ایسے ہی
اطریفل مقل کہنہ اگر چاہیں کہ مسہل دیں ہلیلہ کا نقوع خوب ہے دوائی بواسیر کے خون کو بند کرتی ہی ص مرجان کا کشتہ
تین رتی طباشیر سفید ایک ماشہ ایک عدد آملہ مربے میں ہمراہ شیرہ انجبار پانچ ماشہ لعاب بارتنگ سات ماشہ شربت
انار دو تولہ کے کھائیں اگر صعود ابخرہ صفراوی اور ضعف معدہ عارض ہوا لائچی بڑی اور گلنار فارسی ہر ایک دو درم
جوارش طباشیر میں عوض کافور کے داخل کریں تین ماشہ سے نو ماشہ تک دیں دیگر ہارسنگار کے درخت کی چھال مثل
کدو کے پوست کے چھری سے چھیل کر پانی میں شیرہ نکال کر سیاہ مرچ پانچ عدد باریک کرکے اُس میں ملاکر پیویں بواسیر کے
واسطے نہایت مفید ہی دیگر بواسیر کے خون کے بند کرنے میں بے نظیر ہی ص کیکر کے درخت کا پوست تین چار ماشہ دہی کے
چکہ میں ملاکر کھاویں اور یہ دوا بواسیر کے دستوں کو بھی نافع ہی غذا چاول و دہی یا جو کچھ مناسب جانیں - دوائی
بواسیر کو زائل کرتی ہی ص کنگھی کے پتے گلکونده کے پتے مرچ سیاہ بقدر حاجت لیکر پانی میں پیس کر صاف کرکے پیویں اور
برگ سبز اور اجواین خراسانی کی دھونی دیں ایسے ہی دس بارہ روز عمل میں لائیں دوائی بواسیر کے مسوں کی ایذا کو دور کرتی
ہی ص اکاس بیل کوٹ کر توے پر گرم کریں اول باندھیں بعد اسکے یہ مرہم رکھیں مردار سنگ چھ ماشہ موم ایک تولہ روغن زرد

میں تولہ روغن کو گرم کر کے مردار سنگ ڈالیں تاکہ خوب پک جاوے بعد اس کے موم ڈالیں اور نیم کی تر لکڑی سے حل کرکے رکھ لیں اندر اور باہر لیپ کریں اور خونی میں سنبھالو کی ٹکیہ گھی میں پیسکر بعد مرہم مذکور کے رکھیں دیگر بواسیر کیواسطے بارہا تجربہ میں آیا ہے رسوت ہلیلہ زرد کا پوست گوگل نرکچور سب برابر کوٹ کر مولی اور کگروندہ کے پانی میں کھرل کرکے چنے کے برابر گولیاں بنا ویں ایک صبح اور ایک شام کھاویں اور رسوت کو پانی میں گھول کر مسے پر طلا کریں اور بانسہ کے پتے پانی میں دھو کر تھوڑا سا پانی ڈال کر برتن کا منہ بند کر کے پکا دیں جسوقت کہ مثل شوربہ کے ہو جاوے اور پانی انہیں پتوں میں جذب ہو جاوے ناسور پر باندھیں اور وقت قضائے حاجت کے پھر لیپ رسوت کا کریں اور نسخہ مذکور باندھیں بہت تک [illegible] کام میں لائیں اور پرہیز کریں عجب علاج ہے **دوائی** بواسیر کے خون کو بند کرتی ہے حضرت مولانا فخر الدین قدس سرہ کے ارشاد سے ہے ہلیلہ کے بیج بارتنگ کے بیج سنگ جری مساوی پیسکر ہر روز ایک ماشہ صبح اور ایک ماشہ شام تازے یا باسی پانی کے ساتھ کھائیں اسی طرح ایک ہفتہ عمل کریں مجرب ہے **دوائی** بواسیر کو جڑ سے کھوتی ہے تجربہ میں آئی ہے انار کا پوست کندر صفت بلوط جوز السرو چاروں کو کوٹ کر انگور کے پانی میں جوش کریں بارہ دن بعد طلا صبح اور شام بواسیر پر طلا کریں اور گوگل اور کندر اور انجیر اور حرمل اور کبر کی جڑ کی دھونی دیں **دوائی** بواسیر کے مسوں کو کاٹتی ہے پارہ نوشادر ہر ایک آدھ سیر زنگار چونہ آب نارسیدہ ہر ایک پاؤ سیر شنجرف آدھ سیر گندھک ہرتال ہر ایک تین پاؤ سب کو سرکہ میں پیسیں تاکہ پارہ کشتہ ہو جاوے پس خشک کر کے دوسری بار سرد پانی میں پیسیں اور اس کو دیگ میں ڈالکر اوپر اسکے دوسری دیگ لوٹا کر دونوں کی لبوں کو گل حکمت کر کے چولہے پر رکھیں اور دس سیر کے نیچے ملایم آنچ کریں تاکہ دوائیوں کا جوہر اڑ کے رکھ چھوڑیں تھوڑا سا مسوں پر طلا کریں **دوائی** بواسیر کے دانوں کے کاٹنے میں حکیم علی کے مجربات سے ہے سم الفار بقدر حاجت لیں اور کوٹ کر گدھی کی دودھ میں جوش کریں بعد جوش کے تین روز تک دودھ میں رکھیں بعد اسکے باہر نکالیں اور مقدار نصف عدس کے بواسیر کے مسہ پر ایک مرتبہ دن میں اور ایک مرتبہ رات کو رکھیں بواسیر کے مسوں کو جذب کرتا ہے اور خارج کرتا ہے اور باریک کرتا ہے اور ایک مہینہ کی مداومت میں مسوں کو گراتا ہے اس اثنا میں مزاج کی تقویت کرتے رہیں۔

**دوائی** بعد کاٹنے یا اسقاط ناسور کے دوا سے کہ بواسیر زخمی ہو جاتی ہے نافع ہے جو مرہم کہ بھرنے والے ہیں رکھیں۔ یا بط اور مرغابی کی چربی اور کوہان شتر اور مغز ساق گاؤ اور خطمی اور کتیرا اور انڈے کی زردی روغن بنفشہ کیساتھ مرہم بناکر استعمال کریں یا کرنب کے پتے پانی میں جوش کریں اور موم اور گھی میں ملا دیں اور استعمال کریں **دوائی** ریح البواسیر میں معمول ہے بعد تنقیہ کے سودا کے مسہل سے جوارش کمونی یا اطریفل صغیر مدرات کے ہمراہ کھلاویں اور گوگل کی گولیاں بھی مجرب ہیں اور کگروندہ کے پتے اور مرچ سیاہ مساوی گولیاں بناکر کھاویں اور گوگل کی معجون بھی نافع ہے ترشی سے پرہیز کریں +

**دوائی**۔ ورم مقعد کو کہ اگر گرم ہوتا ہے نافع ہے بعد فصد باسلیق اور مادہ کے پکانے کو اور منضج سرد کے مسہل سرد سے تنقیہ کریں اور مرہم سفیداب طلا کریں یا انڈے کی سفیدی اور روغن گل ارزیز یا سرب کے برتن میں خوب پیسیں اور پیسکر مقعد پر لیپ کریں اگر پرانا ہو تو مرہم داخلیون رکھیں اگر آثار پیپ کے ظاہر ہوں مثل نضج کے شگاف دیں تاکہ ناسور نہ ہووے۔ پس مرہم سفیداب کافوری کہ مقعد کے پھٹنے کے واسطے بھی مفید ہے رکھیں اور طبیعت کو نرم رکھیں اور ٹھنڈے پانی اور ترشی اور قابض چیزوں سے پرہیز کریں **دوائی** جسوقت ورم یا زخم اندر مقعد کے ہو اور اسہال خون کے آویں نافع ہے اور حکیم علی کے مجربات سے ہے بنفشہ کے پھول اکلیل الملک منتھی السی خطمی کے پتے ہر ایک دو تولہ خطمی کے پھول گلاب کے پھول

ہونے لو تھوڑی ہی جھنگ کیساتھ پانی میں ... ایک طرف سے یکایس کی طرف روغن گل یا روغن بابونہ چپڑ کر درد کی جگہ باندھیں
درد دور ہوتا ہے اگر ریح کے امتلا سے کی زردی تانبے کے برتن میں ہلدی کے ساتھ پیسکر ملاویں اور تھوڑا سا پانی ڈال کر
آگ پر رکھ کر ملاویں تاکہ غلیظ ہو جاوے درد کی جگہ لیپ کریں اور پان کے پتے اوسکے اوپر رکھ کر کپڑے سے باندھیں مفید ہے
دیگر واسطے درد گردہ اور مثانہ کے ورم گرم سے ہو مفید ہے ص فصد باسلیق کے بعد اسبغول کا لعاب بہیدانہ کا لعاب عناب
کا شیرہ اور ریحان اس کے شربت بنفشہ کے ساتھ پیویں اور معمولی لیپ کام میں لائیں اور روغن گل اور روغن بنفشہ کا ملنا موم کے
ساتھ بھی مفید ہے اگر تنقیہ کی حاجت ہو بعد نضج کے مسہل سرد سے تنقیہ کریں اور کاسنی سبز کا پھاڑا ہوا پانی اور مکو کا پھاڑا ہوا پانی نافع
ہے اور نضج کے واسطے السی اور میتھی کے بیج اور خطمی کے بیج مصری کیساتھ پانی میں جوش کریں اور صاف کرکے پیویں اور
ان ہی دوائیوں کو پیس کر تلوں کا تیل ملا کر لیپ کریں اور نیز پانی میں جوش کرکے تریڑا دیں تاکہ پیپ کرا دے بعد اسکے کبوتر کی
بیٹ جھجی کا گردہ مٹر کا آٹا لیپ میں زیادہ کریں اور انجیر کو شہد کے پانی میں پکا کر لیپ کرنا بھی ورم گردہ کو پکاتا ہے بعد پھٹنے ورم
کے اور پیشاب میں مدہ کے خارج ہونے کے خیارین کے بیجوں کا شیرہ خربوزہ کے بیجوں کا شیرہ گوکھرو شربت بزوری کے
ساتھ دیں خشخاش کے بیج گدھی کے دودھ کے ساتھ بھی گردہ کو مدہ سے پاک کرتے ہیں بعد اسکے خشخاش کے بیج السی کے بیج کا گنج
نشاستہ گل ارمنی سفوف کرکے مدرات کیساتھ دیں **دوائی** پتھری کو ریزہ ریزہ کرکے نکالتی ہے اور معمول ہے ص مرچ سیاہ
ستر عدد باریک کرکے سات حصہ کریں صاحب سنگ گردہ اور مثانہ کو ہر روز ایک حصہ سات روز تک مدرات مناسبہ
کے ساتھ دیں پتھری کو ٹکڑے ٹکڑے کرکے نکالتی ہے **دوائی** ریگ اور سنگ گردہ اور مثانہ میں معمول ہے ص حجر الیہود سنگ سرماہی
ہر ایک ایک ماشہ آلو کا گوند یا کیکر کا گوند آدھ ماشہ خیارین کے بیجوں کا شیرہ اور خربوزہ کے بیجوں کا شیرہ اور گوکھرو کے شیرہ
کیساتھ کہ ہر ایک سات ماشہ ہو شربت آلو بالو یا شربت بزوری دو تولہ ڈالکر پلاویں انگور کی لکڑی مٹی کے برتن میں
ڈال کر آگ پر جلا کر راکھ اوس کی بقدر سات ماشہ کے پیئا یا گوکھرو کا شیرہ چھ ماشہ آدھ پاؤ پانی میں نکال کر پینا اور ایسے ہی سنگ
سرماہی ایک درم حب القلت کے پانی کے ساتھ کہ ساڑھے سات تولہ ہو حب قلت کو رات کو آدھ سیر پانی میں بھگوئیں
صبح کو جوش کریں جبکہ چوتھائی رہ جائے صاف کرکے پیویں نافع ہے اگر مریض لڑکا ہو مولی کا نمک ایک رتی چنے کی بھوسی ایک
تولہ کو چار تولہ پانی میں تر کرکے صاف کرکے اوسکے پانی کیساتھ اگر پیشاب بھی بند ہو چنے سیاہ دو تولہ کو آدھ پاؤ پانی میں جوش
کرکے یا فقط بھگو کر پیویں بہت پیشاب لاتا ہے اور جبکہ قبض ہو شربت دینار یا ریوند چینی دو ماشہ پیس کر گلقند میں ملا کر دیں۔
دیگر سنگ گردہ و مثانہ کیواسطے مجرب ہے ص ہر روز گل داؤدی کے پھولوں کا شیرہ پانچ ماشہ خیارین کے بیجوں کا شیرہ خربوزہ
کے بیجوں کا شیرہ ہر ایک سات ماشہ حب القلت کا شیرہ پانچ ماشہ زیرہ سفید کا شیرہ تین ماشہ پانی میں نکال کر حجر الیہود
ایک ماشہ پیس کر شکر سفید دو تولہ ملا کر اسبغول پانچ ماشہ چھڑک کر پیویں دیگر سنگ گردہ اور مثانہ کیواسطے معمول ہے ص حجر الیہود
سنگ سرماہی مولی کے بیج حب القلت ہر ایک دو ماشہ سب کو باریک کرکے شربت کشوث دو تولہ میں ملا کر کھاویں۔
بعد اسکے خربوزہ کے بیجوں کا شیرہ خیارین کے بیجوں کا شیرہ دو تولہ سونف کا شیرہ گوکھرو کا شیرہ کرفس کا شیرہ ہر ایک چار
ماشہ سونف کا عرق دس تولہ شربت بزوری کے ساتھ پلاویں اور کبھی شیرہ مغز تخم آلو بالو شیرہ دو قوم ہر ایک چھ ماشہ اور کبھی
شیرہ تخم شلغم اور شیرہ تخم گزر ہر ایک چار ماشہ اور کبھی شیرہ خسک اسکا اضافہ کرتے ہیں دیگر سنگ گردہ کیواسطے مفید ہے ص
کلتھی [illegible] ۲ [illegible] دو درم ٹکوفتہ کرکے چار پیالے پانی میں جوش کریں جبکہ ایک پیالہ باقی رہے صاف کرکے ایکدم نمک سنگ

دو درم روغن گاؤ ملاکر پیوین دیگر اگر کسی طرح سے یہ مرض زایل نہوا ہوے کے واسطے یہ مفید ہے ص سیاہ جیری پانی مین
جوش کرکے ساتھ روغن بادام تلخ کے پانی اوسکا اضافہ کرکے پیوین دیگر کرنس کے بیج شہد مین ملاکر چند روز اوسکی کہانے پر
مداومت کرین ایسے ہی اجواین دیسی کوٹ چہان کرسے چند شہد مین ملاکر ہر روز ایک مثقال کہانا مفید ہے دوائی گردہ
کی لاغری کو نافع ہے اور یہ یا توبسبب گرمی گردہ یا بسبب کثرت جماع کے یا بسبب زیادتی استفراغ کے واقع ہوتا ہے
نشان اوسکا پیشاب کی کثرت اور پیشاب کی سفیدی اور درد کمر اور لاغری بدن اور شہوت باہ کی کمی ہے ص اول سبب کو
ترک کرین اور نارجیل اور فندق اور مغز چلغوزہ اور مغز بادام شہد مین معجون بناکر کہائین اور ہریسہ اور کلہ پاچہ یا بط اور
مرغ کی چربی کہانا مفید ہے اگر حرارت ہو تو لبوب سرد مانند خشخاش اور مغز تخم کدو اور مغز پنبہ دانہ سے تقویت کرین دوائی
ضعف گردہ کے واسطے نافع ہی اور نشان ضعف گردہ کا یہ ہے کہ پیشاب ایسا ہو جیسا گوشت کا دہوون اور کمر مین درد
ہو اور شہوت باہ مین کمی ہو ص اگر بسبب گردہ کے دبلے ہونے کے ہو دوائی اوسکی مذکور ہوئی اگر بسبب سوء مزاج کی ہو
اوسکی تبدیل کرین پس اگر مادی ہو حسب مادہ تنقیہ کرین اور اگر بسبب سفر کی سختی کے ہو اپنے آپ کو سختی سے باز رکہین
بعد اس کے گردہ کی تقویت لبوب مذکورہ اور اُن دوائیون سے کہ جو گردہ کے دبلی ہونے کو مفید ہین کرین اور قابض
دوائین گردہ پر لیپ کرین اور روغن گل کا سرکہ کے ساتھ ملنا بھی مفید ہی اور بکری کا دودہ اور اونٹنی کا دودہ گردہ کی تقویت
مین بیعدیل ہی اور غذا دودہ چاول اور کلہ پایہ گردہ کی چربی کیساتھ بہی مناسب ہی اور یہی ہی علاج ضعف گردہ کا کہ جو جماع
کی کثرت سے یا مدرات کی کثرت سے یا صدمہ سی عارض ہوا ہو اور بہی اور سحر ورسکا کہانا بہی اسباب مین نافع ہی دوائی گردہ
اور مثانہ کی خارش کیواسطے معمول ہے علامت گردہ کی خارش کی پیشاب کی سوزش اور سرخ چہلکون کا پیپ کے
ساتھ نکلنا پیشاب مین اور درد اور خارش اور چبہن گردہ کی جگہہ ہونا اور مثانہ کی خارش کا یہ نشان ہے کہ درد
شدید ہو اور خارش اور سوزش ہو اور پیشاب مین بدبو ہو اور سوء بخالی اور دردہ پیشاب کے ساتھ خارج ہون ص بعد
تنقیہ اور فصد باسلیق اور منضج سرد سے مادہ کے پکانے کی مسہل سرد سے تنقیہ کرین بعد اسکے تبرید اور ترطیب مزاج کی کرین
اور بنادق البزور پیسکر گل ارمنی مین ملاکر مدرات کے ہمراہ دین اور مثانہ کی سوزش مین پیا اور پچکاری لعاب بہیدانہ و
لعاب اسبغول اور گدہی کے دودہ اور بکری کے دودہ اور بہیڑ کے دودہ کا ہی اور روغن بادام بہی مفید ہی دوائی
ذیابیطس مین معمول ہے ص قرص کافور قرص ذیابیطس قرص گلنار قرص طباشیر سرد چیزونکے ساتھ کہ جو قابض ہین
تناول کرین کدو کا پانی یا کہیرے کا پانی پلادین اور سرد پانی سے کرتے کرین انار ترش کا پانی اسبغول کا لعاب
کا پانی بہی فائدہ کرتا ہی دہی کہٹی چہاچ کی کہ گاڑہی ہو خصوصاً کہ بکری کے دودہ کی ہو برف مین سرد کرکے کہانا سب چیزون
سے زیادہ نافع ہی صندل گلنار اقاقیا گل ارمنی جو کا آٹا گلاب اور سبز کاسنی کے پانی مین پیسکر گردہ پر لیپ کرین اسقدر
سرد پانی مین غوطہ مارین یہانتک کہ بدن اوسکا سرد ہو مفید ہی دوائی واسطے بند ہونے پیشاب کے کہ بسبب چکنی خلط چپکدار
کے پیشاب کے مجاری مین ہوں نافع ہی علامت اوسکی بیڑ راحت کا ہونا اور کہانا اغذیہ غلیظ کا اور شیرہ کا ثقیل ہونا
ص مدرات قویہ مثل انیسون تخم کرفس تخم شلغم صحرائی پرسیاوشان ریوند چینی سونف گوکھرو کبابہ تخم خربزہ پوست املتاس
پانی مین جوش کرکے صاف کرکے شربت بزوری ملاکر پیوین اور انہین دوائیونکو پانی مین جوش کرکے ابزن مین بیٹہین اور گرم
روغن مانند سوسن کے روغن نرگس پر ملین اور حلیل مین ٹپکادین اگر بند ہونا پیشاب کا بسبب ورم کے ہو ... کے مفید ہو یا بسبب

خواب طویل کے یا اشتغال ضروری سے ص جو دوائین کہ مدر اور مرخی ہین تطول کرین اور مثانہ کو ہاتھ سے دبائین روغن بلسان
روغن گل اور مانند انکے لین اگر پیشاب کا بند ہونا بسبب خلط صفراوی کے ہو کہ مثانہ پر گرے سوزش در پیشاب مین زردی
ہوگی علاج اسکا مثل علاج سوزش پیشاب کے ہے کہ بسبب تیزی اور بورقیت پیشاب کی ہو کرین اگر بسبب ورم مثانہ
یا سنگ مثانہ یا بسبب ریح غلیظ کے ہو علاج امراض مذکور کا کرین دوائی پیشاب بند ہونیکی واسطے مفید ہے ص شورہ
ایک مثقال سے دو مثقال تک برابر شکر کے ساتھ ملا کر سفوف کر کے کہائین ایسے ہی شورہ پینا پانی مین حل کر کے کئی دفعہ دینا
مجربات سے ہے اور استعمال کرنا تین تولہ تک معمول ہے دیگر شورہ قلمی رائی ہر ایک آدہ سیر شاہی کوٹ چہانکر کہلاوین یا شورہ
قلمی اور مولی کا تخم اور جوا کہار ہر ایک دو ماشہ کوٹ چہانکر دودہ کی لسی کیساتھ کہائین اور نیل کے پتے پانی مین پیسکر یا
کیڑے کے بیج اور کسم دہی مین پیسکر پیڑو پر لیپ کرین اور رکہنا زعفران کی شاخ کا اور چہوڑنا جون زندہ کا ذکر کے سوراخ مین
بالخاصیت مفید ہے اور رکہنا شورہ اور کافور کا احلیل مین اور طلا کرنا اوسکا ناف کے اوپر بھی فائدہ کرتا ہے دیگر اگر
کبوتر کے بچون کو مارین اور خون اوسکا زہار پر ٹپکاوین اور شکم اوسکا چیر کر گرم گرم زہار پر باندہین مثانہ کی قوت کو حرکت مین
لاتا ہے اور گاومیش کے کان کا میل ناف پر ملنا اور شیاف نمک طرز در رکہنا بھی پیشاب کو کہولتا ہے دیگر مولف فرماتے ہین کہ میرے
اُستاد مرحوم مغفور کی بیاض سے منقول ہے ص پیاز سفید اگر ہو تو سُرخ کو ٹکر گرم کر کے شکم اور ذکر پر لیپ کرین اور اوپر سے
کپڑا لپیٹین اور ایک ساعت رکہین دیگر مولف فرماتے ہین یہ بھی میرے اُستاد مرحوم مغفور کی معمول سے ہے ص گائی کا مسکہ شکر سفید
ہر ایک ڈیڑہ تولہ شورہ قلمی ایک ماشہ باریک کر کے آپسمین ملا کر کہائین مولی کے پانی کو پیشاب کی لانے مین تاثیر قوی ہے
دوائی سلسل بول اور تقطیر بول کیواسطے کہ مثانہ کی سردی سے ہو معمول ہے ص کندر مصطگی ہر ایک ایک ماشہ گلقند مین
ملا کر یا اطریفل صغیر مین ملا کر تناول کرین اور فلاسفہ اور کلکلانج کہاوین مشک جندبیدستر روغن بابونہ یا روغن نرگس مین
ملا کر مثانہ پر لیپ کرین دیگر سلسل بول کیواسطے مجرب ہے ص سیاہ تل سپند سوختنی اجواین دیسی مساوی باریک کر کے گڑ مین
ملا کر گولہ بنا کر بقدر نیم دام کے کہاوین دیگر ماسک البول ص تل کلیجن ہر ایک تین ماشہ کوٹ چہانکر مصری چہ ماشہ
ملا کر وقت خواب بعد غذا کے ایک پہر گذرا ہو پانی کے ہمراہ کہائین دیگر سلسل بول کیواسطے نافع ہے ص مصطگی جفت بلوط
کندر خشخاش سفید کے بیج گل ارمنی خشخاس سیاہ کے بیج کلیجن ہر ایک تین ماشہ کوٹ چہانکر مصری برابر کی ملا کر بقدر تین ماشہ
کے کہائین دوائی سوزش پیشاب کہ بسبب تیزی اور بورقیت پیشاب کی ہو نافع ہے اور یہ حرارت مزاج کے
ساتھ ہوتی ہے اور قارورہ رنگین ہوتا ہے اور پیپ اور جہلکی خارج نہین ہوتے ہین ص بنادق البزور ہمراہ لعاب اسبغول کہ
عرقیات مین نکالا ہو شربت بنفشہ ڈالکر پوین کہاری اور کہٹی اور تیز چیز سے پرہیز کرین اور پچکاری شیاف ابیض اور کافور
اور بکری کا دودہ یا گدہی کے دودہ یا لڑکی کی مان کے دودہ سے کرین دوائی پیشاب کی سوزش کو دور کرتی ہے حرارت کی
زیادتی کو رفع کرتی ہے ص صندل سُرخ صندل زرد صندل سفید ہر ایک دو سُرخ کاسنی کے بیج کافور ہر ایک چار رتی
باریک کر کے نبات سفید دو تولہ سرد پانی مین حل کر کے پسی ہوئی دوائین اوسپر چہڑک کر پیوین دیگر پیشاب کی سوزش کو نافع ہے
ص شیاف ابیض اور کافور اور بکری کے دودہ یا گدہی کے دودہ یا لڑکی کی مان کے دودہ مین پچکاری لین اور دہنیہ خشک
نیلوفر کے پہول صندل سفید آلو چہلا ہوا انکو پانی مین بہگوئین صبح کو ملکر صاف کر کے شربت نیلوفر داخل کر کے پلاوین اور کہیرے
پانی کا پینا [illegible] نہ ہے دوائی عورتون کی پیشاب کی بند [illegible] کیواسطے مجرب ہے ص [illegible] اب جراحت ایک دام گل ارمنی

دو ماشہ کوٹ چھانکر بقدر چھہ ماشہ کے سکھداس کے چاولون کے پانی کیساتھہ کہ تمام رات اسمین رکھی ہون قبل طلوع آفتاب
کے پیوین **دوائی** اسکو اندری جہا کہتی ہین پیشاب کے آلات کی زخم کو پتھری کی مادہ اور پیپ سی پاک کرتی ہی اور سوزاک
اور منی کو مفید ہی جن عورتون کو حیض کے دنون مین درد ہو جاتا ہو اوسکو بھی مفید ہی ص شورہ قلمی ریوند خطائی ہر ایک سات
ماشہ جوا کہار چھہ ماشہ زیرہ سفید ساڑہی تین ماشہ شکر سفید برابر خوراک سات ماشہ **دیگر** اندری جہار یعنی مادہ کو مجری بول
اور منی اور آلات تناسل سی نکالتی ہی ص مولی کے پتے آدہ سیر لیکر اوسکا پانی بقدر سات آٹھ تولہ نکالین اور شورہ قلمی
ایک ماشہ سی دو ماشہ تک اسمین ملائین **دیگر** سوزاک کیواسطی مفید ہی ص گیرو ریوند چینی ہر ایک ایک تولہ شورہ قلمی چھہ ماشہ
زیرہ سفید آملہ ہر ایک چوتہائی تولہ سب کو باریک کرکے تین پڑیان بناوین ایک پڑیا ہر روز گائے کے دودہ کی لسی کی
ساتھہ کہ ایک سیر دودہ اور پاؤ سیر پانی ہو کہائین اور تین روز کے بعد یہ ٹھنڈائی پیوین جیٹھی مدہ خس صندل سفید انبہ
دھنیہ ہر ایک سترہ ماشہ الائچی خورد چھہ ماشہ مغز کنول گٹہ ایک تولہ مصری چھہ فلوس کوٹ چھانکر تین حصہ کرین
ایک کا شربت کرکے پیوین بعد چار گھڑی کے بکری کے دودہ کی لسی پیوین بعد اسکے یہ پچکاری لین ہلیلہ بلیلہ آملہ ہر ایک ڈیڑہ تولہ جوش
کرکے صاف کرکے نیلہ تھوتہہ ایک ماشہ پیسکر اوسمین ملاکر سات روز تک عمل مین لائین **دوائی** سوزاک کیواسطی مولوی عظیم اللہ
صاحب کے مجربات سی ہی ص کباب چینی ریوند چینی ہڑ سیاہ چھوٹی الائچی کے دانے دہنیہ خشک زیرہ سفید شورہ قلمی کوٹ چھانکر
مصری بارہ تولہ ملاکر ایک تولہ گائے کی لسی کیساتھہ یا بکری کے دودہ کیساتھہ کہائین **دوائی** ابتدائے سوزاک مین معمول ہی
ص بعد فصد باسلیق کے خیارین کے بیجونکا شیرہ گوکہرو کا شیرہ خربوزہ کے بیجونکا شیرہ عرقیات مین نکالکر شربت بزوری
داخل کرکے پیوین بعد چند روز کے کہ زخم پیپ سے پاک ہو جائے ہمراہ دوائی مذکور کے پانچ ماشہ قرص گلنار یا قرص کہربا یا قرص
شب اور مانند انکی کہ جو زخم کو بہرتے ہین دینا چاہیے فالسہ کی جڑ کا نقوع اور گیرو اور چینی کی ہوال کا نقوع کہ نقوعات مین آوینگے
اس باب مین مجرب ہی **دیگر** سوزاک کیواسطی حکیم علی کے مجربات سے ہی ص زرشک تین تولہ رات کو پندرہ تولہ گلاب مین تر کرین
صبح کو صاف کرکے خیارین کے بیجون کا شیرہ ایک تولہ مصری چار تولہ پیسکر اوسپر اضافہ کرکے پیوین تین روز یہ عمل کرین **دیگر**
حکیم اجمل خان کی بیاض سے منقول ہی ص کیلہ کی جڑ کا شیرہ فالسہ کی جڑ کا شیرہ خبازی کے بیجونکا شیرہ ملیٹھی کا لعاب
ہر ایک ایکتولہ نہار پیوین ایک ہفتہ مین بفضل شافی مطلق صحت ہو جاتی ہی **دوائی** سوزاک اور قرحہ کو نافع ہی اور جسکی آتشک
کی گرمی سی منی جل گئی ہو اوسکی واسطی بمنزلہ آبحیات کے ہی ص بہیدانہ تین ماشہ پانی مین تر کرکے صبح کو لعاب اوسکا لیکر
تین ماشہ روغن بادام شیرین کیساتھہ پیوین **دیگر** سوزاک کیواسطی نافع ہی ص گوکہرو پانچ ماشہ شورہ قلمی ایک ماشہ ملتانی مٹی
زیرہ سفید کیکر کے پتے ہر ایک دو ماشہ پانی مین پیسکر پیوین **دوائی** بول الدم کیواسطی آزمودہ ہی ص نفث الدم کی دوائین
دین اور شخونون پر حجامت کرنا نفع کرتا ہی چاکسو اکیس عدد باریک کرکے کہائین اوپر سے صندل سفید کا برادہ سات ماشہ
رات کو پانی مین تر کرکے صبح کو ملکر صاف کرکے مصری یا شربت نیلوفر دو تولہ ملاکر پیوین **دیگر** تر ملی کے بیج چار عدد پانی مین پیسکر
دہی مین ملا کر چینی کے پیالہ مین کپڑے مین باندہ کر رات کو رکہین صبحکو کہائین ایک ہفتہ تک ایسی ہی عمل کرین **دوائی** قسم
کے ضعف باہ کو نافع ہی ص اگر بسبب استرخاء قضیب اور سردی اعصاب قضیب کے ہو اسمین منی بہت جلدی ہوتی ہی اور جلد
ہوتی ہی سہولت سی بغیر نوط قوی کے خارج ہوتی ہی پس اگر قضیب سرد پانی مین نہ سکڑے اور لاغر ہو علاج پذیر نہین ہی
اگر قضیب سرد پانی مین چھوٹا ہو جائے اور لاغر اور سست نہو اس صورت مین علاج فالج کا کرین اور لبوب کبیر اور معجون فلاسفہ

اور مانند اونکے کھلاوین اور جو طلا ہا قوت دیتے ہین ملین اور خوشبو دار چیزین سونگھین اگر استرخا عضو تناسل کا بسبب بدن کی
ضعف اور جماع کے ترک کرنے سے ہو کہ بہت مدت سے نہ کیا ہو جو کچھ قوت منی میں کہا جائیگا کام مین لائین اور اگر نقصان بسبب
کمی منی کے ہو اسمین منی کم خارج ہوتی ہی منی کی کمی یا تو بسبب ضعف بدن اور غذا کی کمی کیوجہ سے ہوتی ہی اس صورت
مین غذای جید مثل گوشت فربہ اور روغن اور نارجیل شکر کیساتھ اور حلوا کہ جو نشاستہ اور بادام اور پستہ اور جو انکی مانند
بنایا ہو کہا ئین اور زردی نیمبرشت کہائین اور جماع کو ترک کرین یا کمی منی کی بسبب سردی آلات منی کی ہوتی ہی اسمین منی
منجمد ہوتی ہی اور مشکل سے خارج ہوتی ہی اور گرم چیزونسی نفع ہوتا ہی اس حالت مین گرم معجونین اور لبوب کبیر تناول کرین اور عود
کا مربا کہائین اور دواء المسک بھی مفید ہی اگر باہ مین ضعف گرمی آلات منی کی سبب ہو اسمین منی گاڑہی ہوتی ہی اور سرعت انزال
ہوتا ہی اور سرد چیزونسی نفع ہوتا ہی اس صورت مین سرد چیزین دین اور یا بسبب خشکی آلات منی کے ہوتی ہی اس حالت
مین منی گاڑہی ہوتی ہی اور تر چیزونسی نفع ہوتا ہی اس حالت مین تر چیزین دین اور دوا اطریفل ترنجبین ہر روز دو تولہ کہائین اگر
بسبب تری آلات منی کے ہو اس حالت مین منی پتلی ہوتی ہی اس صورت مین خشک چیزین مانند ترہ دو اچینی و اطریفل صغیر
اور معجون پیر ور اور مانند انکی نافع ہوتی ہین اگر بسبب سردی اور تری دونون کی ہو اور یہ اکثر ہوتا ہی دوائین سرد اور تر دونون
مرکب کرکے دین اگر باہ مین ضعف ساکن ہونے منی کی اور بسبب مقصود ہونے اوسکی لذع کے ہو جیسے بھنگڑا اور افیونیون مین
ہوتا ہی اس صورت مین معجون اغوانی اور معجون پرور کہائین اگر باہ مین ضعف جماع کے ترک کرنیسے ہو بہی غذائین مثل دودہ اور
شکر اور تازہ مچھلی اور انڈے کی زردی اور کلہ ہریسہ کہائین اگر بسبب ضعیف ہونے اعضای رئیسہ و شریفہ کے ہو انکی تقویت
کرین اگر بسبب کم پیدا ہونے ریاح کے ہو اسمین اعضا سلامت ہوتے ہین اور نفخ کم ہوتا ہی اور منی بہت ہوتی ہی اس صورت
مین دوائین بہی اور نفاخ کھلائین مثل پیاز اور خیار اور سنگھاڑا اور انگور اور باقلا اور پستہ اور گوشت برہ اور مرغابی اور کبوتر اور
انجیر اور دودہ کے دوائی باہ کو قوت دیتی ہی اور معمولی ہی ص کچھکنی ادرک ہر ایک دو ماشہ سداب ہندی کی پتی چار ماشہ
باریک کرکے تازہ کچے دودہ کیساتھ اکیس روز کہاوین اگر گرمی نکرے ہر دوا کو ڈیڑہ وزن لیکر استعمال کرین اگر گرمی کرے بہتر
یہ ہی کہ اول کمتر وزن مذکور سے شروع کرین بعد اسکے تھوڑا تھوڑا زیادہ کرکے مقدار مسطور پر پہونچائین دوائی قضیب کی
سستی کو دور کرتی ہی ص پھکرمول کہ اندر سے گلابی رنگ اور ثقیل الوزن ہو میدہ چوب دونونکو جدا جدا باریک کرکے مساوی
لین اور ادرک کے پانی مین مثل آٹے کے گوندہ کر قرص بناوین اور حشفہ کو چھوڑ کر باندہین جسوقت کہ گرمی زیادہ معلوم ہو دور
کرین بیشتر کے دودہ نیمگرم سے اگر ہو نیمگرم پانی سے دہوئین دوائی واسطے ہیجان باہ اور نعوظ کے مجرب ہی ص گنجشک نر کا مغز
چنبیلی کے تیل مین مخلوط کرکے قضیب اور پاؤن کے تلوونپر ملین دوائی عورت اس سے آجاتی ہی ص مردار سنگ ایک ماشہ
مرغی کے پتہ مین پیسکر ذکر پر ملین دوائی عورت مرد دونون کو لذت دیتی ہی ص بیر بہوٹی گائے کے گھی مین بہریان کرین
جبکہ پگھل جاوے قضیب پر مل کر مجامعت کرین دونون مشتاق ایک دوسری کے ہوتے ہین و دیگر گوند کا پانی ذکر پر ملین
پھر مولسری کے پھول خشک پیسکر اوسپر چھڑکین اور جماع کرین دیگر دونون کو نہایت لذت دیتی ہی ص پیاز نرگس گائے کا
پتہ مویز منقی حاقرقرحا مساوی قضیب پر طلا کرین اور بعد خشک ہونیکے مباشرت کرین دوائی بند کشاد کیواسطے عمل مین
آتی ہی ص چھال ڈہاک چھال مولسری چھال گولر گوند سنبل و چھال سنبل جٹھہ کیکر کا گوند گوند چنیہ و ہر گوند چہنے ہوی کوٹ
چھانکر یا بجزم پانی کیساتھ کہائین اگر گھی کو پیسکر ڈہاک کے گوند میں مانند فتیلہ بنا کر بعد قضیب کے سوراخ مین ایک

رکھیں بہت مفید ہے استنجا کرنا گل خراطین سے مثانہ کے بعد اس کے بین آزمودہ ہے **دوائی** امساک کے واسطے مجرب اور عجیب الاثر ہے ص عاقرقرحا ملکنگنی زعفران افیون خالص لونگ اجوائن خراسانی اسپند بھنگ سب مساوی بھنگ کو آوند آہنی میں جلائیں تاکہ خاکستر ہوجائے باقی دوائیں کوٹ چھان کر آپس میں ملاکر ایک دانگ سے دو دانگ تک شام کے وقت کھائیں بعد اس کے سوائے دودھ کے تھوڑی شیرینی کے ساتھ اور شراب اور کھانے اور پینے کی چیزوں سے پرہیز کریں بعد دو ساعت کے مشغول ہوں **دوائی** ہر قسم کے سرعت انزال کو نافع ہے ص اگر بسبب ضعف قوت ماسکہ کے ہو کہ بسبب برودت اور رطوبت کے ہو اس صورت میں منی زیادہ خارج ہوتی ہے اور پتلی ہوتی ہے اور حرارت نہیں ہوتی اس صورت میں بلغم کا تنقیہ قے اور مسہل سے کریں اور پیڑو اور خصیہ کو روغن قسط یا جو انکے مانند ہو ملیں اور وہ سفوف کہ اس میں لک دھلا ہوا داخل ہو اور سفوفات میں آوے گا کھلاویں اگر بسبب حرارت کے ہو اسمیں نکلنے کے وقت منی میں تیزی اور لذع ہوتا ہے علاج اوس کا سرد چیزوں سے کریں اگر بسبب ضعف اعضائے رئیسہ کے ہو اس قسم میں باہ میں نقصان ہوتا ہے تدبیر اس کی دوائے ضعف باہ میں مذکور ہوئی **دوائی** ہر قسم کے جریان منی اور مذی اور ودی کو نافع ہے ص اگر سبب اوس کا منی کی کثرت ہو علامت اوس کی یہ ہے کہ حالت جماع میں منی کثرت سے خارج ہو۔ اور ضعف نہو اس صورت میں جماع زیادہ کریں اور غذا میں کمی کریں، اور جو دوا منی کو کم کرتی ہے کھائیں اور جو دوائیں کہ . . . . دودھ کو کم کرتی ہیں منی کو بھی کم کرتی ہیں اگر بسبب حدت منی کے ہو نشان اوسکا حدت منی اور حرکت بول اور منی کے رنگ کا زرد ہونا اس صورت میں سرد چیزیں مانند بنفشہ و نیلوفر و عناب کے دیں دوائیں سرد کہ جو منی کو کم کرتی ہیں۔ مانند گلنار اور کاہو کے بیج اور خرفہ اور اسبغول اور کاسنی کے بیج اور اجوائن خراسانی اور دھنیا اور خیار تناول کریں روز یہ سفوف دیں ملیٹھی دو درم کاہو کے بیج تین درم گلنار چار درم گلاب کے پھول سداب کے بیج فنجنکشت کے بیج ہر ایک پانچ درم کوٹ چھان کر تین درم کھائیں اگر جریان منی بسبب استرخا اور عیینی اور سردی مزاج اور ضعف قوت ماسکہ سے ہو اوسمیں منی پتلی ہوتی ہے اور بغیر نعوظ نکلتی ہے اس صورت میں دوائیں گرم کہ جو منی کو کم کرتی ہیں مانند پودینہ ناگرموتھ گلنار سداب کے بیج شہدانج زیرہ کلونجی معجون کموٹی کھلاویں اگر گردہ کے ضعف کی وجہ سے ہو مقویات گردہ دیں اور جو جریان منی قوت تصور جماع یا بسبب سننے حکایات لذیذہ کے ہوتا ہے اونکو ترک کریں اور قوت ماسکہ کی تقویت معجون اور طلاؤں سے کریں + **دوائی** درد منی کو نافع ہے ص مازو چھ ماشہ دم الاخوین ڈیڑھ ماشہ دھتورہ کے بیج چار رتی باریک کر کے بقدر ایک دو رتی کے شہد میں ملاکر کھائیں ترشی اور بادی سے پرہیز کریں **دوائی** احتلام کی کثرت کو نافع ہے ص چونکہ اسباب اس مرض کے مثل جریان منی کے اسباب کے ہیں پس علاج اس مرض کا مثل اُس کے علاج کے ہے اور اسرب کا ٹکڑا چوڑا کر کے کمر پر باندھیں اور پشت کی طرف سے نہ سوئیں اور بید کے پتے اور نیلوفر کے پتے اور مانند انکے بستر پر بچھا کر سونا نافع ہے **دوائی** غدیوط کو نافع ہے سبب اُسکا ڈھیلا ہونا اعصاب کا اور تحلیل روح کا ہے ص خلو معدہ میں جماع کریں اور جبتک پاخانہ سے فارغ نہو جماع میں نہ مشغول ہوں گل ارمنی مصطگی کندر گلنار اور مانند ان کے رب بہ و شربت انار ملاکر کھلاویں اور انھیں دوائیوں سے شیاف بناکر رکھیں قضیب اور دماغ کی تقویت کریں **دوائی** ورم گرم خصیہ اور قضیب کو کہ اوس میں درد اور التہاب اور سرخی رنگ ہو معمول ہے ص بعد فصد کرنے باسلیق کے جانب ورم سے اور بعد فصد صافن یا حجامت قطن اور جونکوں کے لگانیکے خصوصاً خصیہ پر مشتمل لعاب بہیدانہ قیروطی عناب شیرہ تخم کاہو

اور شربت نیلوفر دین اگر اس تدبیر سے فائدہ نہ ہو بعد نضج کے مسہل سرد سے تنقیہ کریں اور ضماد معمولی سے ورم گرم خصیہ
وقضیب کے کہ ضمادات مین آوینگے کام مین لائین دوائی ورم کو دفع کرتی ہے تسکین الم دیتی ہے خصیہ کے ڈھیلے
[illegible] واسطے بے عدیل ہے ص ٹیسو کے پتے کو جوش کرکے خصیہ پر باندھیں اور ترڑا بھی اس پانی سے کرنا اس باب مین
مجرب ہے [illegible] لیپ کرنا ایلوہ کا شراب مین پکا کر بھی نافع ہے دوائی خصیہ کے ورم سرد کیواسطے مجرب ہے ص کچھوے کے انڈے
لیپ کرین اور ارنڈی کے بیج کا مغز [illegible] دہ مین پکا کر لیپ کرنا بھی مجرب ہے دوائی خصیہ کے ورم سرد کے واسطے
نافع ص گیہرد سونٹھ ببول کا مغز تل [illegible] مساوی کوٹ کر گائے کے پیشاب مین پکا کر پیس کر نیم گرم لیپ کرین تین روز مین
ورم اور سختی دور ہو جاتی ہے دیگر واسطے ورم [illegible] خصیہ کے بڑے ہونے کے مفید ہے ص مازو سبز ایک عدد کو پیس کر ورم
پر لیپ کرین جب خشک ہو جاوے بھان بید ریوند چینی گوگل بھسیا ہر ایک پانچ ماشہ پیس کر پانی مین حل کرکے گرم کرکے لیپ کرین
اور اوپر سے مہوہ کے پتے گرم کرکے باندھین دوائی خصیوں کے درد کے واسطے نافع ہے ص اگر حرارت سے ہو التہاب
اور خصیہ کی گرمی کیساتھ ہوتا ہے جو ٹھنڈائی ورم گرم خصیہ مین مذکور ہوئی دین کدوے سبز کا پانی دھنیہ سبز کا پانی مکو سبز کا پانی
کاسنی سبز کا پانی اور دوسری سرد چیزین لیپ کرین اگر درد شدید ہو افیون بھی اضافہ کرین اگر سردی کی وجہ سے درد ہو یا
درد کم ہو میٹھی پرسیاؤشان اور مانند ان کے دوائین گرم پانی مین جوش دین گلقند ملا کر صاف کرکے پیوین اور بط کی چربی اور مرغ
کی چربی اور روغن بید انجیر اور روغن بابونہ ملین اگر درد ریاح سے ہو تو درد منتقل ہوتا رہتا ہے اور ثقل نہین ہوتا
بابونہ اکلیل الملک پودینہ اور دوسری دوائین کہ جو ریاح کو تحلیل کرتی ہین پانی مین جوش کرکے نطول کرین چند بید ستر
کو چنبیلی کے تیل مین ملا کر لیپ کرین اور ریاح سوداوی مین تنقیہ سودا کا اور ماء الجبن مفید ہے اگر درد بسبب ضرب یا سقطہ کے
ہو فصد باسلیق کھولین اور روادع غیر قابضہ مانند نیلوفر اور بنفشہ اور کدو کے لیپ کرین دوائی خصیون کے بلند ہونے
کے واسطے مفید ہے ص اگر خصیہ کیسہ مین پیڑو کی طرف اوپر کو جا دین نطول کہ جو واسطے درد گردہ ریحی کے نافع ہے
عمل مین لائین اور روغن بابونہ روغن سوسن ملین اور گرم دوائین بھنگ اور میتھی اور فرفیون کے ضماد کرین دیگر
لٹک آنے خصیون کے پوست کے اور یہ حرارت اور رطوبت کی وجہ سے پیدا ہوتا ہے ص دوائین سرد قابض مانند
مازو حب الآس گلاب کے پھول مسور گلنار جفت بلوط گزمازج پانی مین جوش کرکے صاف کرین اور ثقل اوس کا
باندھین یا یہی دوائین انار کے پوست کے پانی مین پیس کر لیپ کرین دوائی خصیہ اور ذکر کے زخم کو نافع ہے
ص مرہم سفیداب اور مانند ان کے جو مرہم بھرنے والے ہون استعمال کرین اور ایلوہ مرداسنگ اقلیمیائے مغسول لیپ
کرین اگر زخم گندا ہو مجففات قویہ مانند دقاق کندر اور کاغذ جلا ہوا اور مرکی باریک کرکے دور کرین اگر زخم آکلہ کی قسم سے
ہو قلقند ملین بعد اس کے جو دوائین اندمال کرنیوالی ہین استعمال کرین دیگر قضیب کی خارش کو نافع ہے ص بعد
فصد باسلیق اور حجامت کنج ران اور تنقیہ سودا کی قدرے ماہیشا پیس کر روغن گل اور سرکہ اور سبز دھنیہ کے پانی مین
ملا کر لیپ کرین اور گرم پانی دھوئین اور مرغ کے انڈے کی سفیدی طلا کرین دوائی فتق کے واسطے نافع ہے
ص اگر امعا یا ثرب نازل ہو اس کو ہاتھ سے رد کرین بعد اس کے لیپ قابض کہ جو ضمادات مین آوینگے ضماد کرین بہتر علاج یہ ہے کہ
اول ہاتھ سے رد کرین بعد اس کے کپڑا [illegible] پر باندھین اگر ریاح ہو علامت اوس کی یہ ہے کہ قراقر ہوتا ہے اور جو ہاتھ اوسپر [illegible]
پھرتی ہے اس صورت مین جوارش کمونی دین اور جو ریاح کو تحلیل کرے استعمال کرین اور روغن بابونہ اور قسط اور سوسن ملین بادی

چیزون سے پرہیز کرین اگر رطوبت مائی نازل ہو نشتر لگاوین اور رطوبت کو خصیہ سے نکالین اور داغ دین یا مرہم بھرنے والے استعمال کرین اور جب عود کرے پھر نشتر لگاوین پھر مرہم رکھین **دوائی** رحم کے ورم گرم کے واسطے کہ تپ و ضربان بھی اُس کے ساتھ ہو مفید ہے ص بعد فصد باسلیق دواے تبریدکہ درد سر گرم مذکور ہوئی اور بعد نضج منضج سرد کے مسہل سرد سے تنقیہ کرین فرزجہ اور مرہم معمولی استعمال کرین اگر ورم تحلیل نہوا ارادہ نضج کا کرین اگر عوارض شدید ہون لعاب حلبہ اور تخم کتان سے تنقیہ رحم کرین اور گرم پانی مین نہلاوین تاکہ منفجر ہو بعد اس کے شہد کے پانی سے حقنہ کرین اور مدرات خفیفہ دین تاکہ رحم پیپ سے پاک ہو اوس وقت اون مرہمون سے کہ بھرنے والے ہین علاج کرین **دوائی** سقاق رحم کو نافع ہے علامت اُس کی یہ ہے کہ مجامعت کے وقت حشفہ خون آلودہ ہو ص مرغ کی چربی بط کی چربی اور گاے کی ساق کا مغز روغن بنفشہ اور موم مرہم کرکے استعمال کرین اور مرہم سفیدآب کافوری بھی نافع ہے **دوائی** رحم کے زخم کو چرک سے پاک کرتی ہے ص شہد کو گاے کے دودہ مین پکاوین تاکہ مثل مرہم کے ہو نیب کے پتون کا پانی اضافہ کرکے روئی اوس مین آلودہ کرکے رکھین اور کرم محل مین لائین یا شہد کے پانی سے حقنہ کرین پھر بھرنے والے مرہم مثل باسلیقون کام مین لائین **دوائی** حیض فراغت سے لاتی ہے اور درد کمر اور درد پیڑو کو کہ بسبب نہ آنے حیض کے ہو دور کرتی ہے ص املتاس کی پھلی کا پوست ایک دانگ جاوتری تین ماشہ گڑ دو دام پوست کو باریک کوٹ کر تینون کو ڈیڑھ پاو پانی مین رات کو تر کرین صبح کو جوش دین جب کہ نصف باقی رہے صاف کرین اور پیوین اور ایسے ہی شروع حیض سے تین روز تک دین **دوائی** حیض کو جاری کرتی ہے ص نیم کے درخت کا پوست پرانا دو تولہ سونٹھ چار ماشہ کوٹ کر پرانا گڑ دو تولہ ملاکر جوش کرین صاف کرکے پیوین **دوائی** استحاضہ کے واسطے مجرب و معمول ہے ص چھوارہ رسوت تال مکھانہ لودہ پٹھانی چارون برابر کوٹ چھان کر ہر صبح چھ ماشہ چار ماشہ شکر ملاکر چاولون کے پانی کیساتھ کھائین **دیگر** حکیم علی کی مجربات سے ہے ص گل مختوم کہربا اتیس ہرایک نصف مثقال سفوف کرکے سرد پانی کے ساتھ دین اگر دونون دوائی اول بقدر نو ماشہ کے باریک کرکے خرفہ کے بیجون کے شیرہ کے ساتھ دین ہر صبح و شام چند روز متواتر بھی مجرب ہے **دیگر** چھالیہ بنسلوچن کتہ انار کا پوست مساوی باریک کرین ایک مثقال سے ڈیڑھ مثقال تک سرد پانی کے ساتھ دین **دیگر** سنگ جراحت مازو سبز کتہ سفید مائین ہر ایک دو ماشہ باریک کرکے کھائین اور جو کچھ بواسیر خونی کیواسطے مفید ہے یہان بھی مفید ہے اگر عورت کا مزاج سرد ہو گندک آنولہ سار ایک ٹانک باریک کرکے گاے کے دودہ کیساتھ ہر روز ایک ہفتہ تک کھائین حیض کی زیادتی کو باز رکھتی ہے پکھان بید مہندی کے پتے پانی مین پیسکر ہاتھ اور پاؤن کی ہتیلی پر لیپ کرین اور ایک ساعت دھوپ مین بیٹھین **دوائی** اختناق رحم کے واسطے مفید ہے ص بیہوشی کے وقت غشی کا علاج کرین بعد اس کے جو چیزین کہ خوشبودار ہون اوسے علیحدہ رکھین اور بدبودار چیز مثل جند بید ستر اور لہسن اور پیاز کے سونگھاوین اور عنبر اور مشک اور عطر کو چنبیلی کے تیل مین ملاکر فرج اور رحم مین ملین بعد نضج کے مسہل گرم اور حب ایارج سے تنقیہ کرین اور بقول اور فواکہ اور سرد غذا سے پرہیز کرین اگر اس کا سبب حیض کا بند ہونا ہو مدرات دین اگر بسبب عدم مجامعت کے ہو جماع کرین **دوائی** تسہیل ولادت کے واسطے مجرب ہے ص املتاس کا پوست چار مثقال پانی مین جوش کرکے صاف کرکے ست مدر داخل کرکے پلاوین اگر کو خربوزہ کا پوست اصل مشکطرامشیع پرسیاوشان رشتہ خطمی لیمون کے بیج سب یا بعض داخل کرین بہتر ہو **دیگر** حکیم علی کی مجربات سے ہے ص اصل کو باریک کرین اور حریر مین چھانین اور نیم مثقال کھائین اور تین مثقال بوسی انسکی جوش کرکے صاف کرکے

اس کا پانی پیچھے اسکے پیویں کہ ولادت کو آسان کرتا ہے حیض کو جاری کرتا ہے **دیگر** جو حاملہ عورت نویں مہینہ کے شروع سے وقت ولادت تک ہر صبح تین درم روغن بادام شیریں کھاوے اور غذا میں تیز اور ترش اور غلیظ اور قابض سے پرہیز کرے اور نرم اور چکنے کھانے کھاوے بچہ سہولت سے نکلتا ہے مجرب ہے **دوائی** حمل کو گراتی ہے **ص** بول گڑ میں لپیٹ کر کھاوے اور کنٹول پیسکر شیاف بنا کر عمل میں لاویں اگر کیڑے کو زقوم کے دودھ میں تر کر کے رکھیں حمل کے گرنے میں قوی الاثر ہے **دوائی** حمل کے گراتے ہیں دایہ محل سلطان اعظم شاہ کے معمول یہی ہے **ص** کٹیلی کی جڑ کٹیلی کے سبز پھل بسکھپرہ کی جڑ شاخ اور پتی بید انجیر کے ایلوہ ہر ایک ایک تولہ نمک سنگ ایک ماشہ سب کو پانی میں پیسکر شافہ بناویں ہر روز ایک شافہ یا دو شافہ رکھیں دوسری روز اسقاط ہوتا ہے اور بچہ مردہ بھی باہر آتا ہے **دیگر** یہہ بھی اسی کے مجربات سے ہے **ص** گاجر کے بیج تخم شلمیت کلونجی کچور سپندان مغز چوز قسط موتھہ اندراین لسنوت ایلوہ بائی ٹرنگ ہو بیر اجواین ہر ایک ایک دام کوٹ چھان کر تین حصہ کریں ہر روز ایک حصہ دو سیر پانی میں جوش کریں جبکہ چوتھائی سیر باقی رہے قند سیاہ اور روغن کنجد ہر ایک پانچ درم داخل کر کے گرم کر کے کھلاویں **دوائی** عقر اور عسر حبل کیواسطے مفید ہے عقر اسکو کہتے ہیں کہ جس عورت کو حمل نہ رہے عسر حبل وہ ہے کہ دشواری سے حاملہ ہو اور یہہ اکثر بسبب سردی اور تری رحم کے ہوتا ہے **ص** بعد نضج منضج گرم کی مسہل کریں اور حب ایارج سے تنقیہ کریں تریاق فاروق اور معجونیں اور جوارشین گرم کھلاویں اور جو فرزجہ حمل کی اعانت کرتا ہے عمل میں لائیں اور شیاف معمولی استعمال کریں اگر سبب اسکا عورت کا بہت موٹا ہونا ہو فصد اور استفراغ کریں اور بھوکا رکھیں اور ریاضت کرائیں اور اطریفل صغیر اور لاک دھویا ہوا جوارش کمونی ملا کر کھلائیں **دیگر** حمل میں اعانت کرتی ہے ہاتی کا پیشاب جماع کے وقت یا جماع سے پہلے پیویں اور انجدان کے بیج بھی اسباب میں مجرب ہیں لکھا سب پا نیر مایون کا خصوصاً خرگوش کا پنیر مایہ بعد طہر کے معین حمل ہے اور ایسے ہی فرزجہ شکر اور سنبل الطیب اور ثعلب مصری روغن بلسان روغن بان روغن سوسن بھی نافع ہے اور حمول کرنا ہاتی دانت کے برادہ کا پیس کر بعد طہر کے مفید ہے اور ایسے ہی اوسکا کھانا ایک مثقال یا نصف مثقال شکر کیساتھ بعد طہر کے مفید ہے **دوائی** اس سے حمل رہتا ہے **ص** افسنتین ایک جز مازو گلنار کھر با ہر ایک نصف جز فرد مانا پیاز کا بیج گل ارمنی ہر ایک چوتھائی جز کوٹ چھان کر شہد میں ملا کر ایک مثقال کھائیں اور قطران میں ملا کر فرزجہ استعمال کریں **دیگر** ہاتی دانت کا برادہ ایک جز سیپ نصف جز گل ارمنی چوتھائی جز کوٹ کر کاسنی کے پانی میں ملا کر فرزجہ کریں **دوائی** حمل نہ رہنے کو نافع ہے **ص** نقم ایک جز مرغ کے انڈے کا چھلکا نصف جز پھٹکری چوتھائی جز سداب کے پانی میں ملا کر تھوڑا کھاویں اور تھوڑے کا فرزجہ کریں **دیگر** سداب خشک نطروں مساوی کوٹ چھان کر سداب تر کے پانیمیں بلائیں اور قضیب پر مل کر جماع کریں ہرگز حاملہ نہ ہوگی اگر حمل رہ جائیگا تو گر پڑیگا **دوائی** عورت کو بانجھ کرتی ہے **ص** ہاتی کی تازہ لید کا پانی نچوڑ کر دو تولہ شہد میں ملا کر حیض کے دنوں میں کھلائیں تین روز تک اور کپڑا اس پانی میں آلودہ کر کے رکھنا بھی مانع حمل ہے اگر ہاتی کی لید خشک کریں اور شہد کیساتھ کھلاویں یہہ ہی عمل کرتی ہے **دوائی** رجا کو دفع کرتی ہے یہ مرض بھی مشابہ حمل کے ہے لیکن رجا میں شکم حاملہ کے شکم سے زیادہ سخت ہوتا ہے اور ہاتھ اور پاؤں ورم کر آتے ہیں اور ڈکاریں کثرت سی آتی ہیں اور سوء ہضم اور قراقر ہوتا ہے اور جنین کی حرکت سے اسکی حرکت پہلے معلوم ہوتی ہے لڑکے کو حرکت تین مہینہ اور لڑکی کو چار مہینہ کے بعد ہوتی ہے **ص** بعد نضج منضج گرم کی مسہل گرم اور حب ایارج سے تنقیہ کریں اور معجونیں گرم کہ جو ریاح توڑنے والی ہیں کھلائیں اور تریاق اربعہ بھی مفید پڑتا ہے **دوائی** خارش اور زخم کی سوزش اور سوزش بال کو مفید ہے

حمل کے دنون مین بھی استعمال کرتے ہین ۔ کافور ریاحی گلاب مین پیسکر فرج مین طلیں دوائی [illegible] واسطے کہ عورتون کو
بعد ولادت کے ہوتا ہی اور اوسکو ہندی مین درد کھیلین کہتے ہین مفید ہی ۔ خربوزہ کا خشک پوست کوٹ چھانکر بقدر دو درم
کے سونف کے عرق کیساتھ کھلاوین ایسی ہی نارجیل پورانا کھانا بھی مفید ہی اور ایسی ہی صعتر کا جوشاندہ اور نیز ایک حبہ
برشعشا میتھی کے پانی کیساتھ مفید ہی ۔ دیگر واسطے اوس درد کے کہ ولادت کے بعد ہوتا ہی مفید ہے ۔ عود صلیب نمک لاہوری
بسفایج فستقے مرچ سیاہ ہر ایک ایک ماشہ باریک کرکے کھائین دوائی خون نفاس کی زیادتی کو روکتی ہے
۔ قرص کہربا دو مثقال گل ارمنی گلنار ہر ایک نصف مثقال آپس مین ملاکر رب بہ کے ساتھ کھاوین
اگر قرص کہربا یا قرص گلنار کوٹ کر باریک کپڑے مین پوٹلی باندہ کر فرج مین رکھین مفید ہے دوائی حدبہ
اور ریاح افرسہ کو نافع ہے اگر زایل ہونا فقرات پشت کا اگلی طرف ہو اوسکو تقصع کہتے ہین اگر پچھلی طرف ہو اوسکو
حدبہ کہتے ہین اگر داہنے اور بائین ہو اوسکو التوا کہتے ہین ۔ اگر سبب اوسکا ورم گرم ہو کہ عضلات کے فقار مین پیدا ہوا اور
فقرات کو زایل کرے علامت اوسکی درد کی شدت اور پشت کا بھاری ہونا اور تپ تیز اور نبض عظیم ہے اس صورت مین
علاج پشت کے درد کا کہ بسبب ممتلی ہونے بڑی رگ کے ہو اور بعد اسکے آویگا کرین اور اضمدہ ملینہ مانند لعاب حلبہ
تخم کتان تخم خطمی اور مرغ کی چربی بط کی چربی گائے کی ساق کا مغز لیپ کرین اور روغن گل اور انکی مانند کو نیم گرم ملین اگر بسبب
ریاح غلیظہ کے ہو اوسکو ریاح افرسہ کہتے ہین علامت اسکی یہ ہی کہ کمر کے درد کے بعد حادث ہوتا ہے اور تپ ہوتی ہی
اس صورت مین تنقیہ مثل درد پشت بلغمی کے کرین اور گرم روغن ملین اور موضع منقصع پر محاجم ناری رکھین اگر بسبب
رطوبات فرقہ رقیقہ کے ہو علاج فالج کا کرین اگر بسبب ضربہ وسقطہ کے ہو فصد کرین اور فقرہ کو اوسکی جگہہ لوٹادین
بعد اسکے قابض دوائین مانند قسط اور سنبل الطیب مرسلیخہ پیسکر سرکہ کیساتھ لیپ کرین دوائی درد پشت و درد خاصرہ
یعنی تہیگاہ کو نافع ہی ۔ اگر بسبب سردی مزاج یا زیادتی بلغم کے ہو درد بتدریج پیدا ہوتا ہی اور ریاضت سے تسکین ہوتی ہی
بعد نضج کے مسہل گرم سے کہ اوسمین ہیترین ہر ایک چھ ماشہ اور سورنجان پانچ ماشہ بوزیدان تین ماشہ بھی مضاف
کی ہون تنقیہ کرین بعد اس کے حب سورنجان بطریق حب ایارج کے کھائین اور پشت پر روغن بید انجیر ملین اور
جسجگہہ مادہ منصرف گرم ہو روغنون کی مالش کفایت کرتی ہی ایسی ہی جو کچھہ تعب اور جماع کی کثرت سے ہو روغن گرم
ملین اور سبب کو ترک کرین اگر گردہ کی شرکت سی ہو اوسکا علاج کرین اگر سبب ممتلی ہونے بڑی رگ کا ہو کہ پشت پر
واقع ہے باوجود علامات غلبہ خون کے درد اور ضربان تمام پشت مین ہوتا ہی اس صورت مین بعد فصد باسلیق اور نضج مادہ
کے مسہل سرد سے تنقیہ کرین دوائی دوالی اور داء الفیل کیواسطے معمول ہی ۔ بعد فصد باسلیق عرق ممتلیہ ساق کی
فصد کرین اور ساتھہ سی ملین اور نچوڑین تاکہ کل خون باہر آوے پھر سودا کا تنقیہ مسہل اور ماء الجبن سے کرین اور ریاضت
کو ترک کرین اور جو غذائین سودا کو پیدا کرتی ہین اونسے پرہیز کرین داء الفیل مین بعد تنقیہ کے فصد مابض اور حجامت
ساق اور جونکون کا لگانا بہت مفید ہی اور پنڈلیون کو زانو تک پٹی سے محکم باندہین اگر سبب داء الفیل کا خلط
بلغمی ہے نہ غلیظ سیاہ بے حرارت اور کدورت کے ہوتا ہی اس صورت مین بعد نضج کے مسہل گرم اور حب سورنجان سی
تنقیہ کرین اور ہفتہ مین ایک بار قے کرین اور غذا مین کمی کرین غلیظ غذائین اور بقول اور میوہ سرد سے پرہیز کرین گندہ
ایک ماشہ سونٹھہ آدہ ماشہ باریک کرکے اطریفل صغیر مین ملاکر کھائین دوا ہلیلہ اور مرکی اور اقاقیا اور املتاس کا پوست سرکہ مین ملاکر

استعمال کرین دوائی درد مفاصل ہین کہ بسبب مادہ کے کہ بلغم و صفرا سے مرکب ہو مفید ہی ص علامت اوس کی سفیدی رنگ
کمی التہاب درد اور رخاوت گرم ہی اور جو کہ بسبب مادہ کے کہ سودا اور صفرا سے مرکب ہو پیہ ہے اوسمین درد اور تمدد
اور خشکی کم ہوتی ہی اور سیاہی اور ورم مین سختی ہوتی ہی ص سورنجان بوزیدان مصطگی ہر ایک ایک ماشہ پیس کر دو تولہ گلقند
مین ملا کر کہا دین اور پیچہے اوسکے سونف کا شیرہ خیارین کے بیجونکا شیرہ گوکہرو کا شیرہ خربوزہ کے بیجونکا شیرہ عرقیات
مین نکالکر شربت بزوری ڈالکر پیوین اور معجون سورنجان ٹھنڈائی مذکور کیساتہ بہت فائدہ کرتی ہی اور معجون عشبہ اس باب
مین مجرب ہی اور دوائین محلل اور ملین مانند اکلیل الملک اور بابونہ اور سویہ اور خطمی کے بیج اور ایلوہ اور لعاب حلبہ
اور تخم کتان لیپ کرین اور روغن گل روغن بید انجیر روغن حنا مین خصوصا کہ سورنجان تلخ اور بانس کی جڑ اور جدوار اوسمین
داخل کی ہو اور صابون اور حنا پانی مین پیسکر لیپ کرنا بھی نفع کرتا ہی اور اگر مادہ کثیر ہی بعد نضج منضج مرکب کے حسب مادہ
مسہل مرکب سے بحسب غلبہ خلط تنقیہ کرین دیگر درد مفاصل و عرق النسا و نقرس و موچ کہ اوسمین سرخی اور ورم بہت ہو
اور ضربان شدت سے ہو مفید ہی ص جانب درد سے یا دونون جانب سے اگر درد دونون جانب ہو فصد باسلیق کرین
اور ٹھنڈائی دین اور بعد نضج منضج سرد کے مسہل سرد سے کہ اوسمین ہڑین اور سورنجان داخل کی ہو تنقیہ کرین اور طلائی نزد
طلا کرین یا دونون صندل اور گلاب کے پہول اور سپیاری چھالیہ و ماميثا و اقاقیا اور مانند انکے ادویہ رادعہ قابضہ ساتھ
سرکہ اور دہنیہ سبز کے پانی مین ملا کر لیپ کرین اگر درد شدید ہو افیون زعفران لفاح کی جڑ اور مانند انکی دوائین مخدرہ اضافہ
کرین اور انتہا مین تھوڑی ایک ادویہ محللہ مانند خطمی و بنفشہ کے داخل کرین بعد اسکے اکلیل الملک بابونہ زیادہ کرین اور
لیپ کرنا تنقیہ کے بعد مناسب ہی اگر مادہ کم ہو قبل تنقیہ کے بھی مضایقہ نہین ہی دیگر درد مفاصل و عرق النسا و نقرس
صفراوی کو کہ جسمین درد اور التہاب بہت ہو مفید ہی ص جو کچہ درد مفاصل و موچ مین مذکور ہوا استعمال کرین مگر اس
قسم مین ٹھنڈائی اور تسکین زیادہ کرنی چاہئی اور دوائین سرد کہ جو قابض نہون مانند کدو اور کاہو اور کافور کے سرکہ
اور دہنیہ سبز کے پانی مین ملا کر لیپ کرین اسجگہہ دوائین محلل کی احتیاج نہین ہی اور سورنجان کہ مفاصل کیواسطے بہت خصوصیت
رکہتا ہی اور درد مفاصل کے گرم اور سرد کے مسہل اور لیپ مین داخل کرنا زیادہ مناسب ہی دیگر تحجر مفاصل کیواسطے
کہ مفاصل سخت ہو کہ حرکت نکر سکے مفید ہی ص بعد تنقیہ کے موضع تحجر کو روغن کنجد اور مرغ کی چربی اور بط کی چربی اور لعاب
حلبہ اور لعاب کتان مین اور آبزن رویاہ اور کفتار کہ زندہ تلون کے تیل اور پانی مین جوش کیا ہو کرنا چاہئی دیگر واسطے
درد مفاصل اوس شخص کے کہ مزاج اوسکا گرم و خشک ہو اور اوسکی ساتھہ مرض بواسیر بھی ہو اور طبیعت مین قبض ہو اور
دوائین اور غذائین گرم کے کہانیکی برداشت نکرتا ہو چاہئی کہ اول چند روز سورنجان مین چہوٹی الائچی کے دانے
دہنیہ خشک ہر ایک ایک ماشہ مصری تین ماشہ باریک کر کے پہلی کہائین اوپر سے کیڑ کا شیرہ خربوزہ کے بیجونکا شیرہ گوکہرو کا
شیرہ ہر ایک نو ماشہ مکو کے عرق مین نکالکر صاف کر کے شکر سفید دو تولہ ملا کر پیوین اگر آرام ہو تو فبہا ورنہ دو چار روز کیڑ
سونف ملٹہی ہر ایک چہہ ماشہ مویز منقی دس دانہ کو پانچ ماشہ پانی مین جوش کر کے گلقند دو تولہ داخل کر کے پیوین بعد اسکے
رات کو حب سورنجان رازی کہ جو حب مین لکہی گئی اوسمین گلاب کے پہول اضافہ کر کے چارون چیز مساوی لیکر گولیان
بنائین بقدر ایک تولہ کے گرم پانی کے ساتھہ کہائین صبح کو سونف کا عرق دو تین مرتبہ پیوین اگر مادہ اس سے خارج ہوتا ہی
اور ٹھنڈائی لعاب بیدانہ و گاوزبان و مصری اور تخم ریحان چہڑک کر دین اگر گولیون کے استعمال سے پانچ

چھ بار دست آوین ایک روز فاصلہ دیکر ٹھنڈائی مذکور پلا دین اگر دو تین بار اجابت ہو فاصلہ نہ دین ورنہ نہین ہے [illegible]
کہ حرارت معلوم ہو ٹھنڈائی پیوین غذا مین مونگ کی دال قلیہ گیہون کی روٹی اور اگر پیٹ مین پیچ معلوم ہو کنوچہ
کے بیج گلاب مین جوش کرکے صاف کرکے ٹھنڈائی کے نسخہ مین اضافہ کرین دوائی وجع الورک وعرق النسا کی
واسطے معمول ہی ص دردمفاصل کی مانند علاج کرین اگر اوس سے فائدہ نہو بھلانوہ کا شہد حب ادرین ایسیے ہی زقوم کا دودھ
اور جند بیدستر یا انجیر کا دودھ لیپ کرین کہ آبلہ پڑے اور مواد اوس سے جاری ہو جاتے کہ یہ ہے تمہ نہین اگر اس سے
بھی فائدہ نہو تو داغ دین دیگر وجع الورک کیواسطے نافع ہی ص غاریقون پالون لی [illegible] ایک مثقال اطریفل
صغیر دس مثقال مین ملاکر غلولہ کرکے کہائین غذا نخود آب دوائی تپ دموی مین معمول ہی ص بعد فصد ہفت اندام
یا باسلیق کی دوائی کہ جو بعد اسکی تپ صفراوی کیواسطے لکھی جائیگی دین اور کہا ہی کہ فصد مین اتنا خون لین کہ مریض کو
غش آجاوے اور اس تپ مین پسینا لانا بھی مفید ہی اور تدبیر پسینہ لانیکی یہ ہے کہ نئے [illegible] اور ترکو نکر نچوڑین
درمیان سر اور مریض کے پاؤن کے تلوؤن پر اوسکا پانی طلا کرین عرق بہت آویگا اور گرم پانی پیتن کے نیچے رکھنا
بھی عرق لاتا ہی اور پاشویہ بھی اور جبتک پسینہ لانا منظور ہو بدن کپڑے سی خشک کرتے جائین اور اپنے آپکو کپڑے مین
پوشیدہ رکھین دیگر فصد باسلیق کے بعد عناب سات دانے املی تین تولہ عرق شاہترہ مین ملکر صاف کرکے خوب کلان
چھ ماشہ چھڑک کے دین یا شاہترہ چھ ماشہ عناب سات دانے بنفشہ چھ ماشہ املی دو تولہ اگر مزاج مین گرمی ہو بھگو کر ورنہ
جوش کرکے مصری خوب کلان داخل کرکے دین حاصل کلام کا یہ ہی تپ مین جوش خون ہو شاہترہ عناب دخل تمام
رکہتا ہی غذا آش جو اور پالک کا ساگ دوائی تپ صفراوی ومحرقہ کے معمول ہی ص کاہو کے بیجونکا شیرہ [illegible] کدو کے
بیجونکا شیرہ عرقیات مین نکالکر شربت نیلوفر ڈالکر خوب کلان چھڑک کر پیوین اگر قوت ضعیف ہو یا ساتھ تپ اور خفقان
کے ہو عرق کیوڑہ عرق بیدمشک گلاب عرق گاؤزبان تین تین تولہ بھی اضافہ کرین صندل سفید کو گلاب مین پیسکر کپڑا
اوسمین ترکرکے جگر اور دل پر رکھین واسطی قلق اور اضطراب اور خفقان کے بہت مفید پڑتا ہی اگر درد سر اور سہر بسبب انجرات
کے چڑہنے کے ہو درد سر اور سہر کی تدبیر کرین اگر کہانسی ہو بیدانہ کا لعاب اضافہ کرین اگر گلے مین درد ہو عناب کا
شیرہ داخل کرین اور غرغرہ کرین پانچوین روز خیارین کے بیجونکا شیرہ اضافہ کرین مگر جب پانچوین روز نوبت پڑے
کسیو جسی تحریک خوب نہین ہی اگر تبرید کی زیادہ حاجت ہو خرفہ کے بیجونکا شیرہ بھی داخل کرین اور ساتوین روز خیارین
کے بیجونکا شیرہ گھٹائین کاسنی کے بیجونکا شیرہ بعد ہضم کے دینا مناسب ہی اگر حاجت ہو تو شام کے وقت ٹھنڈائی
یعنی بیدانہ کا لعاب عرقیات مین نکالکر شربت نیلوفر شربت انار داخل کرکے خوب کلان چھڑک کے دین قرشی نے شام
کے وقت خیارین کا بھی حکم کیا ہی حکیم شریف خان مرحوم کمال شدت تپ مین استعمال فرماتے تھے اور زبان کی خشکی کیواسطے
اسبغول کے لعاب کا غرغرہ مفید ہی اور نیز اسبغول کو کپڑے مین باندھکر پانی مین ڈالین اور دونون لب پر ملین انکی
خشکی کیواسطے بھی بشرطیکہ کوئی مانع یعنی کہانسی و نزلہ نہو تو شیرہ آلو بخارا شیرہ تمر ہندی شکر اور سکنجبین کا دینا مناسب ہی وقت
کے رد سکنجبین اور جوشش اسکی ہو اوس سے قی کرین اور جب پسینا آوی کپڑے سی پونچھین تاکہ مادہ عرق کی راہ سی منع ہو [illegible]
اور تپ صفراوی مین تمام شربت کہ جو ترش نہون کہ مستحیل بصفرا ہو جائین دین شربت نیلوفر بالخاصیت مستحیل نہین ہوتا ہی
اور جہان کہین تپ شدید ہو منضج کی احتیاج نہین ہوتی ہی اور آٹھوین اور دسوین روز مسہل سرد سی تنقیہ کرین پانچ روز کے

بعد قرص طباشیر ملین اور قرص زرشک کاسنی سبز کے پتون کے پانی کیساتھ اور شربت بزوری اور خوب کلان ملین
اور کاسنی کا نقوع اور شربت بزوری بھی نافع ہو دینا چاہئے جدا سکی تپ مرکب کا علاج کرنا چاہئے دیگر حکیم علی شریف کے
مطب سے منقول ہے صا تپ صفراوی مین اول عرق مکو دس تولہ شربت بنفشہ شربت نیلوفر ہر ایک دو تولہ خوب کلان
چار ماشہ دین شربت کی جگہہ سکنجبین بھی خوب ہے بشرطیکہ کھانسی نہو اور زیادہ مین شیرہ کدو کے بیج دو تولہ نسخہ اول مین زیادہ
کرین اور جسوقت کہ حرارت شدت سے ہو سر دلعاب علی سبیل البدل اور کاہو کا شیرہ زیادہ کرین اور دو وقت تبرید دین
چوتھے روز خیارین پانچوین روز تربوز چھٹے روز کاسنی کے بیج بر سبیل بدلیت زیادہ کرکے دین ساتوین روز کاہو آٹھوین روز
مسہل ترنجبین اور شیرخشت اور املتاس اور گلقند اہلی آلوبخارا گلاب کے پھول تبرید کی دوا مین زیادہ کرکے دین اگر
کھانسی ہو خطمی خبازی داخل کرین بیج سرد مسہل کے لعاب بہیدانہ اسپغول شربت نیلوفر اور بحسب حاجت شیرہ تخم کدو
زیادہ کرین ریشہ خطمی کا لعاب پچش سے امن مین رکھتا ہے مولف فرماتے ہین کہ میرے استاد نسخہ مذکور مین بعد مسہل کے
کاسنی کے بیج بھی دیتے تھے اگر امراض صدر مثل ضیق وغیرہ کے بھی اسکے ساتھ ہون سپستان ملیٹھی گل بنفشہ گاؤزبان مویز منقی
مسہل مین داخل کرین اور ہیترین قبل سولہ روز کے دینا ممنوع ہے اور غب خالصہ چودہ روز سے زیادہ نہین رہتی اگر
باقی رہے تو غیر خالصہ ہے کہ مادہ اسکا بلغم سے مرکب ہے پس پندرہ روز کے بعد ملیٹھی کا شیرہ اور مکو زیادہ کرین اور پندرہ
روز کے بعد مسہل مین ہیترین اور سنا بھی زیادہ کرین دیگر واسطے تپ صفراوی کے حکیم عبدالقادر شاگرد حکیم جانصاحب سے
منقول ہے صا اول مسکنات مثل شربت بنفشہ یا شربت نیلوفر عرق شاہترہ اور عرق نیلوفر اور عرق کاسنی مین ملاکر خوب کلان
چھڑک کر دین پھر کاہو کا شیرہ خرفہ کا شیرہ کدو کے بیج کی مغز کا شیرہ اگر پیاس بہت ہو اور گرمی زیادہ ہو اضافہ کرین اور شربت انار
داخل کرکے دین پھر صفرا کے نضج کیواسطے آلوبخارا زرشک کاسنی کے بیج گاؤزبان عناب رات کو پانی مین تر کرکے صبح کو ملکر صاف
کرکے شربت بنفشہ ڈالکر خوب کلان چھڑک کر دین پھر مسہل دین اور نیز تپ غب مین خرفہ کی بیج کا شیرہ کاسنی کی بیج کا شیرہ ہر ایک
چھ ماشہ سکنجبین دو تولہ داخل کرکے دین اور تپ محرقہ مین تبرید زیادہ کرین اور خیارین کا شیرہ کاہو کا شیرہ اسپغول کا لعاب
زیادہ کرین بلکہ قرص طباشیر کافوری تین چار ماشہ دین اگر اسہال ہون قرص طباشیر قابض بھی دین اور محرقہ مین کاسنی
سبز کا پھاڑا ہوا پانی اور سکنجبین بھی محبوب ہے اور واسطے اسہال صفرا کی قرص طباشیر ملین اور شربت ورد مکرر اور شربت انار بحسب تقاضائے
وقت اور مزاج کے دین غرض ساتوین روز تپ کہ بحران ہے تسکین مزاج کی کرین اور اس اثنا مین اگر خود بخود اسہال ہو
قرص طباشیر افیونی اور کافور اور رب ہیئہ خشک اور کاسنی کی بیج بھنی ہوئی اور حب الاس یا رب بھی دین اور جسوقت کہ کھانسی ہو ترشی
موقوف کرین اور بہیدانہ اور ملیٹھی نسخہ مین شامل کرین حاصل کلام سات روز کے بعد تپ کم ہوتی ہے اور مسہل املتاس اور
اہلی سے اور اسپغول کے لعاب کیساتھ دین اگر قوی چاہین ترنجبین اور شیرخشت ہر ایک چار تولہ اضافہ کرین اگر شدت گرمی اور تشنگی
اور حرارت زاید مین کدو کا پانی اور شیرہ خیارین مین ایک تولہ املتاس اور تمر ہندی بھی ملا کر دین اور بعد پاک ہونے مادہ کے
اگر حاجت ہو واسطے تسکین حرارت زاید ہ کے کدو کا پانی شربت نیلوفر یا سکنجبین کیساتھ دین یا قرص کافور دین کہ واسطے تسکین
اور ہیجان صفرا کے نافع ہے اور حرارت کو زایل کرتا ہے تشنگی کو بجھاتا ہے غب دایم و لازم کی گرمی کیساتھ مثل تپ سہ روزہ کے بعد
تسکین حرارت اور پیاس کی کرین منضج بطور جوشاندہ کے بہی جائز ہے بنفشہ نیلوفر کاسنی ہر ایک نو ماشہ بھگو کر یا جوش کرکے
مصری دو تولہ داخل کرکے خوب کلان چار ماشہ چھڑک کر دین اگر تپ مین تسکین اور نیز مادہ کا نضج منظور ہو شیرہ مناسب

مثل شیرہ کاہو یا شیرہ مغز تربوز یا شیر خیارین بھی دیں اور پانچویں روز صرف منضج دیں۔ آٹھویں روز بدستور مسہل دیں
اور مسہلوں کے درمیان میں تبرید اور منضج دینا چاہیے اگر تپ صفرا اور بلغم سے مرکب ہو پہلے دوائیوں میں سونف اور گلقند
زیادہ کریں تاکہ بلغم کو نضج ہو اگر تشنگی ہو خیارین کا شیرہ بھی زیادہ کریں اور غذا میں کھچڑی یا آش جو اور کدو دیں **دوائی**
تپ غب میں معمول ہے ھو بنفشہ کاسنی کے بیج کو ہر ایک پانچ ماشہ گرم پانی میں تر کر کے مل کر صاف کر کے سکنجبین ڈیڑھ تولہ
داخل کریں گلقند ڈیڑھ تولہ کھا کر پیویں **دیگر** سونف کاسنی ہر ایک چار ماشہ عرق گلو پانچ تولہ سکنجبین گلقند ہر ایک سوا تولہ بدستور
خیسانده کر کے پیویں **دیگر** تپ صفراوی میں کہ جبکہ تپ بیس روز سے تجاوز کرے کام میں آتی ہے ھو قرص طباشیر ملین بیس کر ایک
مثقال سکنجبین سات درم ملا کر ہمیشہ کھلاویں بعد اسکے زرشک کا شیرہ کاسنی کا شیرہ خیارین کے بیجوں کا شیرہ ہر ایک دو
درم عرقیات مناسبہ میں نکال کر شربت نیلوفر سات درم اضافہ کر کے پیویں اگر بلغمیت شریک ہو دواؤں کے ہمراہ
قرص مذکور کے عوض قرص گل کریں **دیگر** گلو دھنیہ خشک صندل سرخ کنول گٹہ کے بیج کا مغز عنب کا اندرونی پوست
ہر ایک پانچ ماشہ جوکوب کر کے جوش کریں جبکہ آدھا پاؤ پانی باقی رہے صاف کر کے دیں تپ گرم پرانی دور ہوتی ہے اور جو
مرض کہ شراب کے پینے سے پیدا ہو مفید ہے پانچ روز یا سات روز تک استعمال کریں **دیگر** واسطے تپ گرم کے اطباء ہند کے
معمولات سے ہے ھو آملہ ہینگ سونف تینوں دوائیوں کو باریک کر کے بکری کے کچے دودھ میں ملاویں اور دونوں ہاتھوں کی
ہتھیلی اور پاؤں کے تلووں پر ملیں اور خوب مالش کریں تپ دور ہوتی ہے **دوائی** تپ بلغمی میں معمول ہے ھو چوتھے روز
تک تبرید خفیف مثل شربت بنفشہ دو تولہ سونف کے عرق اور مکو کے عرق میں کہ ہر ایک چھ تولہ ہو حل کر کے خوب کلاں چار ماشہ چھڑک کر
پیویں اگر شربت اور عرق نہ ہو شیرہ بنفشہ شیرہ سونف ہر ایک چھ ماشہ پانی میں نکال کر گلقند یا شکر دو تولہ داخل کر کے
پیویں پانچویں روز وہ دوائیں کہ جن میں حرارت کم ہو منضج کریں لیکر رات کو پانی میں بھگو کر صبح کو مل کر صاف کر کے شربت بنفشہ
حل کر کے خوب کلاں چھڑک کر دیں یا سونف انیسون ملٹھی جوش کر کے صاف کر کے گلقند آفتابی مل کر صاف کر کے دیں اور
کبھی زرشک بھی اضافہ کرتے ہیں تاکہ دوائیوں کی گرمی باعتدال ہو یا شربت بزوری یا سکنجبین بزوری داخل کریں بعد گذرنے
ہفتہ کے اور ظاہر ہونے نضج مواد کے مسہل کے روز مسہل گرم سے کہ اس میں جو دوائیں شدید الحرارت ہوں دور کی ہوں
تنقیہ کریں اور مسہل دوسرے یا تیسرے میں داخل کریں اضافہ کر تا شاہی و غاریقون اور رسوت کا بھی حکم کیا ہے یا یہ مسہل دیں سونف
سات ماشہ انیسون چار ماشہ ہنسراج پانچ ماشہ تربد سفید چھ ماشہ مویز منقے دو تولہ انجیر زرد چار عدد سنا مکی کے پتے ایک تولہ
جوش کر کے صاف کر کے املتاس کا گودہ پانچ تولہ گلقند چار تولہ ملا کر پھر صاف کر کے روغن بادام چار ماشہ یا پانچ عدد مغز بادام کا
شیرہ ملا کر دیں اگر بلغم غلیظ کا خارج ہونا منظور ہو اور مسہل قوی چاہیں جس وقت کہ چار گھڑی رات باقی رہے حب ایارج سات ماشہ گرم پانی
کیساتھ کھائیں اور سو رہیں صبح کے وقت مسہل مذکور پیویں اور ایک روز پہلے مسہل قوی سے چھوٹا مسہل سونف بنفشہ ہر ایک چھ ماشہ
سنا مکی ایک تولہ گلاب کی پھول پانچ ماشہ مویز منقے دو تولہ کاسنی کے بیج پانچ ماشہ سپستان نو دانے گلقند دو تولہ شربت ورد
دو تولہ دیں جب سدہ نکلے دوسرے روز مسہل قوی دیں اگر سدہ پڑے اور قبض ہو ایسے ہی جبتک حب ایارج سے صبح
دو ایک دست نہ ہو دیں مسہل صبح کو نہ دیں نضج ہو کر حال تباہ نہ ہو ویں اگر بعد اس کے تپ مفارقت نکرے اور دو ہفتہ
گذریں قرص گل صغیر سونف کے عرق کیساتھ اور شربت بزوری کیساتھ دیں **دوائی** تپ سوداوی میں یعنی چوتھیہ میں
معمول ہے ھو بحسب غلبہ اخلاط محترق مانند مالیخولیا کے نضج اور مسہل سے علاج کریں اس تپ میں بہت پرہیز نکریں اور تپ ربع

لازمہ میں ہر حال میں فصد باسلیق یا صافن کی واجب ہی اور تپ سوداوی میں چالیس روز کے بعد جب کہ مادہ پختہ ہو جاوے
تنقیہ کریں اس تپ میں اکثر طحال کو ضرر پہونچتا ہی اور جگر کے حال میں تغیر ہوتا ہی یہہ تپ ایک سال میں جاتی ہی اگر تدبیر جید
اور مناسب نہ ہو بارہ برس طول کھینچتی ہی اور نوبت کے روز اس تپ میں غذا نہ دیں اور غیر نوبت کے روز غذا مانند
صحیح آدمیوں کے دیں لیکن مایل بہ ترطیب ہو اور تپ چوتھیہ میں مانند مالیخولیا کے دو طرح سے ہوتا ہے ایک وہ کہ سبب اس کا
سودائے طبعی ہوتا ہی دوسرے یہہ کہ سبب اس کا کسی خلط کا احتراق ہوتا ہے دوسری قسم کا علاج سودا کے علاج سے مشترک
ہوتا ہی اور علاج اوسی کی خلط سے کہ جس سے سودا حاصل ہوا ہو جیسا کہ مالیخولیا میں معمول ہی **دیگر** تپ چوتھیہ کیواسطے ص سودا کے
نضج کیواسطے سونف بادرنجبویہ گاؤزبان جوش کر کے گلقند آفتابی داخل کر کے صاف کر کے پلاویں اگر چاہیں شربت افتیمون یا
افتیمون کپڑے میں باندھ کر داخل کریں اور مسہل میں املتاس اور ترنجبین یا شیرخشت اور افتیمون کپڑے میں باندھ کر اور بسفائج
پلی لوٹن اسطوخودوس داخل کریں اور بدستور مسہل دیں لیکن بعد نضج کامل دوسری دوائیں خون و صفرا و بلغم مذکورہ کی داخل کریں۔
**دیگر** واسطے تپ ربع دایرہ کے حکیم علی شریف کے مطب سے ہی ص ملیٹھی گاؤزبان اسطوخودوس کاسنی کے بیج مکو مویز منقی
سونف کی جڑ کاسنی کی جڑ خیارین کے بیج گلقند حسب اندہ دیں اور مسہل کے روز افتیمون بسفائج سنا ضرور ہے اور ہیڑیں اس طرح
کہ اگر ربع صفراوی ہی تو پوست ہلیلہ زرد نو ماشہ اور باقی چار ماشہ اگر سوداوی ہی ہیڑ سیاہ نو ماشہ کابلی ہیڑ نو ماشہ اور تیسری چار ماشہ
اور صفراوی میں تینوں مساوی جایز ہیں اور بلغمی میں ہیڑ زرد کو ترک کریں اور غاریقون نسوت سونٹھ بھی زیادہ کریں +
**دیگر** تپ ربع کیواسطے ص پان کے پتے مغز بادام ہر ایک تین عدد بھنگ کے پتے ڈیڑھ ماشہ مصری چھ ماشہ
پانی میں شیرہ نکال کر تپ کے آنے سے چھ گھڑی پہلے پیویں **دوائی** ہر قسم کے تپ ربع میں مجرب ہی ص چونہ بن چار
ماشہ یا کم وزیادہ پانی میں حل کریں اور ایک عدد لیموں کاغذی اوس میں نچوڑیں جب چونہ کے اجزائے غلیظ نیچے بیٹھ جاویں اوس کا
صاف پانی کہ اوپر ہو ویں اور اوس کے گادہ کو پھینک دیں اور یہہ دوا وقت شروع ہونے نوبت تپ کے یعنی وقت
ظہور کسل و گرانی کے پیویں اور ایک دو نوبت میں دیں **دیگر** تپ ربع کیواسطے مجرب ہے ص برگ صبر کا ایک
قطعہ لیں اور اوس کے اوپر کا پوست تراش کر اوس کے مغز کو آگ پر رکھیں جیسا کہ مروج ہی تھوڑی سی ہلدی اور تھوڑا سا نمک سیاہ
اوس کے اوپر چھڑک کر آگ سے اوتار لیں اور کپڑے میں ڈال کر نچوڑیں جو پانی کہ اوس سے نکلے مقدار ایک چمچے کے پیویں
انشاء اللہ تعالیٰ تین روز میں زایل ہوتی ہے **دوائی** تپ مرکب یعنی غب غیر خالص اور شطر الغب میں معمول ہی ص علاج اسکا
تپ بلغمی اور تپ صفراوی کی دوائیں مرکب کر کر علاج کریں اور جو خلط غالب ہو اوس کی رعایت زیادہ کریں اور یہہ منضج دیں سونف
منسراج مویز منقے بہیدانہ ڈیڑھ پاؤ پانی میں جوش کریں جب کہ نصف رہے شربت گاؤزبان ملا کر دیں یا نضج کے واسطے
برنجاسف کاسنی کے بیج سونف عناب بنفشہ عرق شاہترہ یا عرق مکو آدھ سیر پانی میں جوش کریں جس وقت کہ تیسرا حصہ
باقی رہے شربت زوفا یا شربت خشخاش داخل کر کے دیں اگر مواد بہت ہو اور محتاج اخراج کا ہو ادویہ منضج ماء الاصول داخل
کریں مثل سونف اور سونف کی جڑ کاسنی عناب سپستان مویز منقے جوش کر کے صاف کر کے مصری یا گلقند مل کر دیں اور واسطے
تلیین شکم کے بعد گذرنے چودہ روز کے ہیڑ کا مربا واسطے خارج کرنے مادہ بلغم کے اور ہیڑ سیاہ واسطے نکالنے مادہ سودا کے مسہل میں
داخل کریں اگر قبض کی عادت ہو ہیڑیں خوب نہیں ہیں یا خطمی کے پھول خطمی کے بیج ریشہ خطمی بنفشہ وغیرہ ہیڑوں کی اصلاح کیواسطے
داخل کریں **دوائی** تپ لرزہ بلغمی اور ربع کیواسطے نافع ہی ص مکڑی کا جالا سفید صاف کر کے نصف عدد سے ایک عدد تک

کپڑے میں لپیٹ کر صاحب تپ کو نوبت سے پہلے کھلائیں اور اسکو اسکی اطلاع نہ کریں اور تین روز دیں چونکہ گرم بہت ہے
تپ صفراوی میں ہرگز نہ دیں **دیگر** پھٹکری ایک ماشہ باریک کرکے قبل نوبت کے پانی کے ساتھ دیں **دیگر** کرنجوہ کی
کونپل دو تین ماشہ چھ ماشہ تک سات عدد مرچ سیاہ کیساتھ پانی میں پیس کر صاف کرکے چند روز پلاویں یا اسکی گولیاں بنا کر
کھلاویں **دیگر** تپ لرزہ میں معمول ہے ص سمندر پھل ایک عدد پیسکر دو گھڑی پہلے نوبت سے کھلاویں اور اوپر سے
آدھے کاغذی لیموں کا پانی نچوڑ کر پیویں ایسے ہی تین روز تک وقت نوبت کے استعمال کریں **دوائی** لرزہ تپ کا کم کرتی
ہی حکیم علی کے مجربات سے ہی ص وقت شروع لرزہ کے دونو پاؤں مریض کے گرم پانی میں رکھیں اور روغن بابونہ گرم کرکے مہرہ
ہائے پشت اور ہاتھ اور پاؤں پر ملیں اور تھوڑی ایک افیون اور ورق لخیال یا قوتی معتدل یا گرم میں ملا کر قبل لرزہ
کے کھلاویں اور پیچھے اوس کے گلاب گرم کرکے دیں **دوائی** جو تپ کہ بلغم اور صفرا سے مرکب ہو اوس میں معمول ہے خصوصاً
تنقیہ کے بعد ص سکنجبین گلقند ہر ایک چار درم آپس میں ملا کر کھلائیں اور اوپر سے سونف کا شیرہ کاسنی کے بیجوں کا شیرہ
خیارین کے بیجوں کا شیرہ ہر ایک تین درم مناسب عرق میں نکال کر شربت بزوری سرد سات درم اضافہ کرکے
پیویں کبھی خوب کلاں تین درم اضافہ کرتے ہیں **دوائی** کہ مسہل ہے اور تپ مرکب کو دفع کرتی ہی غب غیر خالص کو
افاقہ دیتی ہی حکیم منصور علی کے مجربات سے ہی ص عشقہ کے پتوں کا پانی آٹھ تولہ شکر سرخ دو تولہ سے شیریں کرکے
نیم گرم پیویں **دیگر** اگومان کا پھل ایک عدد آدھ پاؤ پانی میں پیس کر صاف کرکے دو تولہ شکر سرخ داخل کرکے پیویں لرزہ کو
دور کرتا ہے **دیگر** اگر کھانسی کیساتھ ہوا نجیر زرد پانچ عدد ملیٹھی مقشر چھ ماشہ گاؤزبان سات ماشہ مویز منقے دس دانے
سپستان پندرہ دانے رات کو گاؤزبان کے عرق سونف کے عرق مکو کے عرق شاہترہ کے عرق گلو کے عرق میں بھگو کر
صبح کو مل کر صاف کرکے شربت خشخاش داخل کرکے نیم گرم پیویں غذا مونگ کی دال چھیل کر روغن بادام چھ ماشہ ڈالکر پکاویں
اور گیہوں کی روٹی بھوسی دار کے ساتھ دیں **دیگر** تپ کہنہ کیواسطے مفید ہی ص جو کی روٹی پکا کر گرما گرم ٹکڑے ٹکڑے
کرکے مٹی کے برتن میں ڈال کر پانی میں تر کرکے ایک ہفتہ زمین میں دفن کریں بعد ایک ہفتہ کے نکال کر اوس کا صاف پانی
لیکر شیشہ میں رکھیں خوراک دو تولہ سے پانچ تولہ تک اور ہمون اسکے گاؤزبان کا عرق ملا کر پلاویں اگر نشہ لاوے تھوڑا سا
نمک زیادہ کریں **دوائی** تپ بلغمی اور مرکب کے واسطے بہت مفید ہی ص خوب کلاں ایک تولہ مناسب عرقوں میں
روز اول ایک جوش دوسرے روز دو جوش ایسے ہی سات روز تک ایک جوش زیادہ کریں شربت بزوری یا
شربت بنفشہ دو تولہ کیساتھ دیں اور ایسے ہی ہفتہ دوم تک ہر روز ایک ایک جوش کم کریں **دیگر** تپ مرکبہ کہنہ کیواسطے
کثیر النفع ہے ص گلوئے سبز نصف دام سے ایک دام تک لیں اور اس کو چھری سے ٹکڑے ٹکڑے کرکے مٹی کے برتن میں ڈالکر
خالص پانی اوسکے اوپر گراویں اور آسمان کے نیچے رکھیں صبح کے وقت تھوڑی سی نچوڑ کر صاف پانی اسکا مناسب شربتوں کے
ساتھ استعمال کریں اور کبھی ہمراہ قرص زرشک اور قرص طباشیر کے بھی استعمال کیا جاتا ہی اور کبھی اس کا ست نکالکر قرص بناکر
دیتے ہیں **دوائی** تپ غشی کے واسطے نافع ہی ص غشی کیوقت غشی کا علاج کریں بعد اسکے تپ بلغمی کا علاج کریں اور
شربت مسہل کہ جو اس تپ کیواسطے مخصوص ہی مفید ہی **دوائی** تپ وبائی میں معمول ہی ص تپ دموی کا علاج کریں اور خوشبودار
چیزیں سونگھاویں دوالمسک بارد اور مفرح بارد کھلاویں **دوائی** تپ دق کو نافع ہی ص قرص طباشیر طین قرص کافور
ٹھنڈائی کیساتھ یا کدو کے پانی کیساتھ یا کھیرے کے پانی کیساتھ دیں اور جس صورت میں کہ حمی عفنی تپ دق کے ساتھ

مرکب نہ ہو اور مریض کا معدہ ضعیف نہو دینا قرص مذکورہ کا بکری کے دودھ اور گدھی کے دودھ اور لڑکی کی ماں کے دودھ کے ساتھ بہت مناسب ہے اگر کھانسی بھی ہو خمیرہ خشخاش اور مانند اسکے کہ واسطے نزلہ کے نافع ہے اقراص مذکورہ میں ملاکر دینا چاہیے اگر تپ دق کیساتھ حمی عفنی ہو اسہال آہستگی سے کریں اور علاج تپ دق میں بہر نوع تبرید اور ترطیب کریں اور بعض دوائیں سرد مثل کافور کے تخفیف کا باعث ہوتی ہیں اور ایسے ہی بعض ادویہ مرطبہ مثل شراب کے کہ تسخین کا موجب ہے پس چاہیے کہ شراب پانی میں ملاکر وقت غذا کے ہضم کے دیں ایسے ہی کافور ادویہ مرطبہ کے ساتھ مخلوط کرکے ملاکر کھلاویں اور سب میں جو شئے معدہ کو ڈھیلا کرے ۔ اس سے پرہیز کریں اور ادویہ مرطبہ پانی میں جوش کرکے اس میں بٹھلاویں پس جسوقت کہ باہر آویں روغن کدو تمام بدن پر ملیں اور روغن مذکور ناک اور کان میں ٹپکاویں اور بکری کے گوشت کا شوربا اور پانی دیں اور کھانے میں نمک کم ڈالیں اور انڈے کی زردی نیم برشت ان کے حال کے مناسب ہے اور جسنک چیز اور نمکین اور تیز اور گرم اور بھوک اور پیاس اور غم سے پرہیز کریں ٹھنڈے مکان میں اور پانی کے کنارے سکونت اختیار کریں دیگر دق کے واسطے حکیم علی شریف کے مجربات سے ہے کافور طباشیر طین کا فوری چار ماشہ یا زمرد چار رتی لعل چار رتی پیس کر خمیرہ مروارید یا گاؤزبان یا شربت نیلوفر میں ملاکر کھلاویں اور پیر سے خرفہ کا شیرہ دو تولہ یا لعاب بہیدانہ تین ماشہ اور مغز تخم کدو کا شیرہ ایک تولہ شربت نیلوفر شربت املی وغیرہ کے ساتھ دیں حاصل کلام یہہ ہے کہ تقویت اور تبرید اس تپ میں منظور نظر رکھیں اگر دست بھی آتے ہوں تو اقراص مثل طباشیر ایک ماشہ کافور قیصوری چار رتی بارتنگ کے شیرہ سات ماشہ کے ساتھ دیں اگر تپ عفنی اس تپ کیساتھ مرکب ہو گل بنفشہ نیلوفر عناب سپستان مکو گاؤزبان خطمی خبازی رات کو عرقیات مناسبہ میں بھگو کر املتاس املی ترنجبین مل کر گلقند حل کرکے دیں ۔ اور شیر خشت واسطے اصلاح صفرا کے بھی اضافہ کرتے ہیں **دوائی** فلغمونی کیواسطے یعنی ورم دموی کو کہ اوس کے ساتھ تمدد اور ضربان اور تپ اور سرخی رنگ ہو مفید ہے بعد فصد اور لگانے جونکوں کے ٹھنڈائی لعاب بہیدانہ اور شربت عناب عرقوں میں نکال کر شربت نیلوفر داخل کرکے خوب کلاں چھڑک کر پیویں اور غذا میں کمی کریں بعد نضج منضج بارد کے مسہل بارد سے تنقیہ کریں اور غذا میں آش جو اور مانند اسکے اشیاء باردہ سے دیں اور تین روز اول رادعات مانند دو نو صندل اور چھالیا اور گل ارمنی اور گلاب کے پھول اور مکو دھنیہ کے پانی اور مکو سبز کے پانی میں پیس کر لیپ کریں اور یا یہ مرہم رسوت موم سفید ہر ایک دو درم روغن گل روغن بنفشہ ہر ایک چار درم پگھلا کر رسوت ایک درم پیس کر ملاکر مرہم کرکے لیپ کریں اگر مادہ اعضائے رئیسہ کا دفعیہ ہوا اور مغابن یعنی کان کے نیچے یا بغل کے نیچے یا کنج ران میں جمع ہوا سوقت رادعات مناسب نہیں ہیں بلکہ مرخیات محللہ مانند موم اور روغن گل محللات کے ساتھ لیپ کریں اور فصد کریں اور جونک لگاویں ۔ ایسے ہی اگر درد سخت ہو رادعات کا استعمال نہ چاہیے بعد تین روز کے تین روز تک ادویہ محللہ صرف مانند السی بابونہ اکلیل الملک آرد جو خطمی رادعات کیساتھ ملائیں اور انتہا کے زمانہ میں محللات مساوی ساتھ رادعات کے ساتھ ملاویں اور انحطاط کے زمانہ میں صرف محللات پر اختصار کریں جس وقت کہ مادہ تحلیل نہو اور جمع نہ ہووے اور درد اور تپ شدت کرے ۔ منضجات مانند السی کے بیج اور میتھی کے بیج اور انجیر کا دودھ لیپ کریں اور جسوقت کہ مادہ پک جائے اور درد و تپ ساکن ہو اور ورم نرم ہوا وسوقت ادویہ منفجرہ سے یا لوہے سے شگاف دیں بعد انفجار اور استفراغ مادہ کے مرہم زرد یا مرہم خل استعمال کریں **دوائی** حمرہ یعنی ورم صفراوی کو کہ ساتھ سرخی اور بھڑک اور تپ اور پیاس اور التہاب کے ہو فصد کے

جو جیسے فلغمونی مین کہا عمل مین لائین لیکن اس ورم مین تبرید زیادہ کرین اور کدو خرفہ کے پتے اور کاہو پیسکر اسبغول کے لعاب
مین ملاکر لیپ کرین اور علاج فلغمونی مرکب کا علاج ورم دموی اور صفراوی سے کرین **دوائی** ورم رخو کے واسطے
مفید ہے اور یہ ورم سفید ہوتا ہی اور حرارت اور الم اسکی ساتھ نہین ہوتا اور جب انگلی اوس کے اوپر رکہتے ہین نیچے کو بیٹھ
جاتا ہی اور بعد ایک ساعت کے پھر اپنی حالت پر عود کر آتا ہے ص بعد نضج کے منضج گرم سے مسہل گرم اور حب ایارج سے
تنقیہ کرین اور نطرون سرکہ اور پانی مین پیسکر لیپ کرین اور نمک اور کرنب کی راکہہ اور گائے کا گوبر اور سویہ اور ایلوہ سرکہ
مین پیسکر لیپ کرنا مفید ہے **دوائی** سرخ بادہ تحفہ سی منقول ہی جس کسی کا فرزند علت سرخ بادہ مین مبتلا ہو چاہئے
کہ لڑکی کی مان اور باپ کو قبل حمل کے چند روز اسپر مداومت کرین بلکہ مان اسکی عین حمل مین تناول کرے ص عناب
سات دانے صندل سرخ صندل سفید ہر ایک تین ماشہ شاہترہ سات ماشہ مہندی کے پتے گلاب کے پھول ہر ایک
تین ماشہ کچنال کے درخت کا پوست چار ماشہ برہنڈی نیل کنٹھی ہر ایک تین ماشہ پھٹکری چار ماشہ سرہو کہ پانچ ماشہ شکر سفید
دو تولہ بطریق جوشاندہ یا خیساندہ استعمال کرین **دوائی** سلعہ کیواسطے نافع ہی ص مانند علاج ورم رخو کے کرین گائے کا گوبر
مرہم داخلیون اور مانند انکی جو دوائین تحلیل کرنیوالی ہین اونکا لیپ کرنا مفید ہی اگر پرانا ہو دوائین تیز مانند قلقدیون کی
رکہین یا اوسکو چیر کر باہر نکالین پس جو مرہم کہ بہر نیوالے ہین کام مین لائین **دیگر** سلعہ کو چیرتی ہے ص کوڑی سفید
نمک طبرزد لیمو کے پانی مین گہسکر سلعہ پر چہپی لگا کر پھر اسکا طلا کرین چند روز مین تحلیل ہو جاتا ہی اور لیپ کرنا منقے اور
گوگل اور چونہ اور صابون کا اسباب مین قوی ہی **دوائی** سرطان کیواسطے معمول ہی ص بعد فصد اور لگانے جونکون
کے سودا کا منضج دین بعد اسکی مسہل سودا اور ماء الجبن سی تنقیہ کرین بعد اسکی سفیدہ ارزیر گل ارمنی کا ہو سبز کا پانی
روغن ریت مین ملاکر طلا کرین اگر متقرح ہو سفیدہ ارزیر توتیائی مغسول اور روغن گل کیساتھ طلا کرین تاکہ اندمال ہو اور گیاہ
کندر بوٹی کہ میوات کی طرف ہوتی ہی اگر گائے کی پیشاب مین کہ ابہی تک اوسنی بچہ ندیا ہو پیسکر طلا کرین سرطان کو
دفع کرتا ہی اور سرطان نہری کو چیر کر اوسکی اوپر رکہین یا سرطان کو جلا کر روغن کیساتھ طلا کرین **دوائی** خنازیر کے واسطے
کہ اکثر گردن اور بغل اور ران کی جڑ مین ہوتی ہی مفید ہی ص اول سودا اور بلغم کا تنقیہ کرین بعد اسکی سوسن کی جڑ پیسکر
مرہم داخلیون مین ملاکر لیپ کرین اگر تحلیل نہو جوکا آٹا ترمس لڑکون کے پیشاب مین پیسکر لیپ کرین تاکہ نضج پا کر منفجر
ہو جاوے پھر مرہم زنگار رکہین اگر اس تدبیر سے فائدہ نہو شگاف دین بعد اسکی دوائین بہرنیوالی کام مین لائین **دیگر**
خنازیر کو نافع ہی ص سرس کے بیج پانی مین پیسکر جنگلی بیری کی برابر گولیان بنائین ہر روز ایک گولی ناشتا کہائین اور
بکری کی مینگنی جلا کر سرکہ اور شہد مین ملا کر لیپ کرین ریٹھہ ہندی سرکہ مین پیسکر ملنا بھی نافع ہی **دیگر** بہروزہ دس درم بہنگ
اشق ہر ایک پانچ درم جاوشیر فرفیون ہر ایک سات درم گوگل چار درم سکبینج تین درم سب کو سرکہ کیساتھ حل کرین اور کرنب
کے پانی کیساتھ لیپ کرین بعد تین روز کے تازہ کرین **دوائی** گلراہی کے واسطے نافع ہے ص پوست ہلیلہ زرد دس مثقال
انڈی کے تیل مین خوب بریان کرین سرکہ تند مین ملا کر لیپ کرین تین روز مین نفع ظاہر ہوتا ہے **دوائی** ورم سخت
کیواسطے کہ اکثر بعد ورم گرم کے پیدا ہوتا ہی مفید ہے ص بعد نضج کے مسہل سودا اور بلغم سے تنقیہ کرین اور محللات مانند
مرہم داخلیون کے استعمال کرین اور بط کی چربی اور مرغ کی چربی اور لومڑی کی چربی گائے کی ساق کا مغز اشق گوگل لعاب
اسبغول روغن بابونہ [illegible] **دوائی** [illegible] کیواسطے نافع ہی ص علاج اسکا مانند ورم سخت کی کرین اور اسرب کا ٹکڑا

غذ و پر باندہنا مفید ہے دوائی دبیلہ کیواسطے نافع ہے اور وہ ورم ہے بڑا رنگ اوسکا مانند جلد کی رنگ کے ہوتا ہی اور
اوسمین درد نہین ہوتا ہے اور اوسمین مواد خبیثہ جمع ہوتا ہی ص اول بلغم کا تنقیہ کرین بعد اسکے ادویہ محللہ مانند مرہم داخلیون کے
استعمال کرین اور لعاب خطمی اور تخم کتان اور بارہ سینگہہ کی چربی اور نیل گی کی چربی روغن کیساتھ مرہم بناکر لیپ کرین تاکہ پک
جاوے پھر چیرین اور مواد ردی کو نکالین بعد اسکے دوائین بھرنیوالی کام مین لائین دوائی دمل کو نافع ہی اور یہ ابتدا اخراج
کی ہوتی ہی اور مادہ اسکا خون ہوتا ہی کہ اوسکے ساتھ رطوبت فاسدہ ملتی ہے ص مانند علاج فلغمونی علاج کرین اور
نیم کے پتے پانی مین پکاکر یا بھرتہ اوسکا کرکے باندہین واسطے تحلیل کرنے اور مادہ کے پکانے کے نافع ہی اور دہونی نیب کے
پتون اور سنبھالو کے پتون کی بھی اورام کو تحلیل کرتی ہی ایسے ہی پیپوٹن کے پتے اور عباسی کے پتے نیم گرم کرکے باندہنا مفید ہی
اور جو کے آٹے کو دہی مین پکا دین اور تھوڑی سی ریوند چینی ملا کر لیپ کرین اورام کے پکانے مین سودمند ہے تخم کنوچہ
تخم ریحان باریک کرکے دودہ اور شہد مین ملا کر لیپ کرنا بھی مادہ کو پکاتا ہی اگر خود نہ پہوٹے تو نیم کے پتے اور نمک دونون کو پیسکر
اوپر اوسکے رکہین یا لوہے سے شگاف دین دوائی شرا کیواسطے معمول ہے ص اگر دموی ہو زیادہ سرخ اور گرم ہوتا ہے اور
دن مین شدت کرتا ہی بعد فصد اور تبرید کے گیرو پھٹکری دونون کو پیسکر بدن پر ملین اور نیم گرم پانی بدن پر ڈالین اور ایسی ہی
گیہون کی بہوسی اور خربوزہ کے بیج پیسکر بدن پر ملین ایسی ہی روغن گل اور سرکہ اور گلاب ملنا بہت فائدہ کرتا ہے اگر شری
بلغمی ہو سفید ہوتا ہی اور رات کو شدت کرتا ہی سکنجبین مکو کے عرق اور گلاب کے ساتھ دین جو کا آٹا اور کرفس کے بیج
اور سرکہ ملین یا نمک اور میدہ گندم ملین اور تنکر اور اجواین سے دہونی دین دیگر شری دموی کے واسطے معمول ہی
ص عناب سات دانے صندل سرخ صندل سفید مہندی کے پتے برہمڈنڈی نیل کنٹھی گل منڈی ہر ایک تین ماشہ شاہترہ
سات ماشہ سرپھوکہ پانچ ماشہ پوست درخت کچنال ایک تولہ رات کو پانی مین بھگو کر صبح کو ملکر صاف کرکے شکر سفید ملا کر پیوین
دیگر شری کو نافع ہی ص گیرو سکنجبین سادہ مین ملا کر کہا دین اجواین کی بہوسی یا گیرو اور اجواین سرکہ مین پیسکر بدن پر ملین اور
ایسے ہی حب السمنہ اور گیرو ملنا اور کباب چینی ایک درم شکر سفید مین ملاکر چند دفعہ کہلانا مفید ہے دوائی نملہ
اور بثور صفراوی کو کہ حدت اور التہاب کے ساتھ ہو نافع ہے ص صفرا کا تنقیہ کرین اور مامیثا صندل اقاقیا رسوت کاسنی
سبز کا پانی مکو سبز کا پانی طلا کرین اگر مادہ شدید الحدت ہو طلائی زرد طلا کرین اور طلا کرنا گل ارمنی اور رسوت اور کافور اور انڈے
کی سفیدی کا بھی مفید ہے دوائی داخس کو نافع ہی اور یہ ورم گرم ہوتا ہے کہ ناخن کی جڑ مین پیدا ہوتا ہے اور درد
شدید اور ضربان قوی ہوتا ہے اور اکثر ہوتا ہی کہ بسبب اسکے ناخن گر جاتے ہین ص بعد فصد باسلیق اور لگانے جونکون اور
منضج سر دینے مادہ پکنے کے مسہل سرد سے تنقیہ کرین اور ماز و سبز اور سرکہ ابتدا مین طلا کرین ایسی ہی اسبغول کا لیپ سرکہ کے
ساتھ کہ برف سے سرد کیا ہو نافع ہے اور جسوقت کہ درد شدید ہو اجواین خراسانی افیون سرکہ طلا کرین اگر اس تدبیر سے
فائدہ نکرے روغن کو بہت گرم کرین اور انگلی کو اوس مین رکہین اگر اس سے بھی تحلیل نہو اور وہ منفجر مانند تخم کنوچہ تخم
کتان لیپ کرین پہر اوسکو چیرین اور جو کچہہ اوسمین ہو اوسکو باہر نکالین پہر دوائین بہرنے والی کام مین لائین دیگر داخس کو
نافع ہے ص خمیدہ بوٹی پیسکر مین باندہ اوسکے اوپر باندہین درد ساکن ہو جاتا ہی اور کہتے ہین کہ گیہون کی ... سیر باندہین اوس کے
سایہ سے درد داخس جاتا ہے دوائی ماشرا کے واسطے معمول ہے اور یہ ورم ... ہے ... اور پیشانی پر ہوتا ہے
اور سرخ ہوتا ہی اور بہت خارش ہوتی ہے ص بعد فصد سر ... کے دوائی کہ واسطے ... ہوتی ...

اور سر وطلا کرین اگر فائدہ نہو بعد نضج کہ منضج بارد سے ہو مسہل بارد سے تنقیہ کرین **دوائی** ماشرا کے واسطے کہ سارے منہ اور پیشانی کو گھیرلے مفید ہے صہ بابچی آدھ پاؤ گائے کے پیشاب مین کہ ابھی تک اوس نے بچہ نہ دیا ہو اور سرخ رنگ ہو اکیس روز تر کرین بعد اسکے خشک کر کے پرانے نیم کی چھال کیساتھ اور انجیر جنگلی کے پوست کیساتھ کہ ہر ایک آدھ پاؤ ہو پیسکر سفوف کرین دس تولہ جہاؤ کے عرق کیساتھ پانچ ماشہ کہائین اور عرق کو شربت یا دسات دو تولہ سے شیرین کرین اگر قبض ہو سنا شربت مین داخل کرین **دیگر** ماشرا مین وقت سوء حال اور تواتر غشی کے حکیم عابد کے تجربہ مین آیا ہے صہ مشمش کا نقوع دین اور غذا پالک مغز کدو اور مغز تخم خیارین کے شیرہ کیساتھ دین اور یہ لیپ ہندی عمل مین لائین صہ کتکی سیاہ مرچ سیاہ صندل سرخ خطمی مہندی کیڑ گلنار زیرہ سفید نیلوفر کے پھول کالیزیری نیل کنٹھی برے دہماسہ سرہو کہ پانی مین پکائین کہ گل جاوے پس اوسی پانی مین کہ جو باقی رہی پیسکر لیپ کرین اور کہا ہے کہ اس لیپ کے بعض اجزا کی گرمی سے نہ ڈرین کہ تعدیل اوسکی اجزا سرد سے ہوتی ہے **دوائی** واسطے نار فارسی یعنی آتشک کے نافع ہے صہ چرائتہ ہلیلہ سیاہ شاہترہ صندل سرخ سرہو کہ ہر ایک چار ماشہ عناب پانچ دانہ رات کو پانی مین بھگو کر صبح کو اوسکا آب زلال لیکر شہد خالص دو تولہ داخل کر کے پیوین اور بعد چند روز کے فصد ہفت اندام یا باسلیق کی کرین بعد نضج کے تنقیہ صفرائے سوداوی کا کرین اور ماء الجبن استعمال کرین اور شاہترہ سبز کا پانی پہاڑا ہوا بہت فائدہ کرتا ہے اور چوب چینی عشبہ اس مرض مین بہت فائدہ کرتا ہے اور نیز اوسکی معجون اور سفوف اور حبوب ہندیہ اور وہ مطبوخ کہ جس مین اندراین کی جڑ بڑی ہو اور شربت اور عرق مصفی خون سب نافع ہین **دیگر** آتشک کیواسطے مجرب ہے صہ شنگرف بھنی ہوئی زنگار ہر ایک دو ماشہ کوڑی زرد جلی ہوئی چار عدد سپاری چھالیہ جلی ہوئی ایک عدد مردار سنگ نیلہ تھوتھہ بھنا ہوا سپاری کو پیسین بعد اسکے زنگار اور رال ملا دین خوراک نصف رتی سے ڈہائی رتی تک جسوقت کہ ارادہ کہانیکا کرین اول گیہون کی روٹی چار دام پکائین اور گھی سے خوب چکنی کر کے دوا اوس مین رکھکر غلولہ بنا کر کہائین بعد اس کے سب روٹی کہائین **دوائی** دیگر سونف دو درم شاہترہ تین درم کاسنی کے بیج تین درم گلقند دو تولہ تین روز یہ منضج کہلاوین بعد اسکے حب النیل بقدر نو ماشہ کے ایک تولہ تک کوٹ کر برابر شکر ملا کر بقدر چھ ماشہ کے نیمگرم گلاب یا پانی کے ساتھ کہائین غذا کھچڑی ملایم اور ٹھنڈائی اسبغول اور شربت سے بنا کر دین ایک روز درمیان مین دیکر بدستور تین مسہل پلاوین اگر مریض مین قوت نہو دو مسہل دین اور جب تین روز گذر جاوین افیون خالص ایک دام شنگرف نصف دام دونون کو پانی مین پیسکر دس قرص بنا دین ایک کو دور کر کے نو قرصون کو کہ جو باقی رہین ایک قرص صبح کو مٹی کے حقہ مین کہ اوس مین پانی ہو بیری کی لکڑی کی آگ رکھکر بطور تمباکو کے کھینچین اور ایک قرص بدستور دو پہر کو کھینچین اور ایک قرص ایسے ہی تین روز عمل کرین اور حقہ کا پانی تبدیل نکرین غذا چنے بہنے ہوئے یا چنے کی روٹی بے نمک اور بے روغن کی تین روز تک پس چوتھے روز کھچڑی ملایم دین اگر منہ جوش کر آوے کچنال کی چھال سے غرغرہ کرین اور کبھی عوض مسہل مذکور کے سفوف حب النیل کہ سفوفات مین آویگا دین نفع کلی کرتا ہے **دوائی** آتشک اور پرانے ضیق النفس کو مفید ہے صہ گلہا کے درخت کے پھل ورق ورق کر کے سایہ مین خشک کرین پیسین اور ایک تولہ پانی کے ساتھ کہائین چالیس روز تک ترشی اور تلخی اور بادی اور جماع سے پرہیز کرین گلہا کا درخت کاکوری مین کاظم علیخان کے صدر دروازہ پر اور لکھنؤ مین دوار کا داس کے باغ مین کہ جو بریلی کی سڑک پر ملاقی ہے موجود ہے ملات کو نفع ہے اور یہ ظاہر ہے کہ از اوس کے خون یا پانی تنک ہوتا ہے اور سبب اسکا غلیان ہوتا ہے

فصد کرین اور عناب کا شیرہ اور بیدانہ کا لعاب عرق شاہترہ اور عرق مکو مین ملا کر شربت نیلوفر داخل کر کے پیوین بعد نضج کے منضج بار دسے مسہل بار دسی تنقیہ کرین اور کہانا انار اور مسور کا سرکہ کیساتہ مفید ہی اور آبلہ کو سوئین سی شگاف دین اور نچوڑین بعد اسکی مرہم سفیدا ب رکہین دوائی نفاخات کیواسطی مفید ہے اور یہ آبلہ ہوتا ہی کہ اوسمین سوائی ریح کے کچہہ نہین ہوتا اور مادہ اس ریح کا خلا مین محتبس ہوتا ہی صہ مرہم داخلیون رکہین اور گیہون کی بہوسی اور نمک سے سینکین اور جو چیزین کہ ریاح کو تحلیل کرین کہائین اور جو چیزین کہ ریاح کو پیدا کرتی ہین اون سے پرہیز کرین اور جسجگہہ کہ آثار غلبہ خلط کے معلوم ہون اوسکا تنقیہ کرین دوائی عرق مدنی مین معمول ہی صہ شروع مین جبکہ آبلہ ظاہر ہو ایلوہ نصف درم کہائین دوسرے روز ایک درم تیسرے روز ڈیڑہ درم اور آبلہ کی جگہہ پر بہی ایلوہ کو طلا کرین اور بعد ظاہر ہونے رشتہ کے بانس کی راکہہ تین درم مردارسنگ پانچدرم پیسکر موم تولہ بہر روغن گل دو تولہ مین پگہلا کر ملا دین اور رکہین اور سانپ کی کینچلی تہوڑسی لیکر گڑ مین ملا کر کہلا دین اگر مور کے پرون کے نقش حقہ مین کہینچین یا گڑ مین ملا کر کہلا دین رشتہ کو دور کرتا ہی دیگر تہوہر کی راکہہ رشتہ کی جگہہ باندہین تمام نکل آتا ہی دیگر لیموں کے دو ٹکڑے کرین ایک ٹکڑے مین سہاگہ خام چار ماشہ باریک کر کے بہرین اور آگ پر رکہین جسوقت کہ جوش آوے بازو پر باندہین اور تین روز ایسی ہی عمل کرین اور بعضے سیندور کو سہاگہ کے عوض کرتے ہین دیگر کافور کچور ہر ایک دو تولہ پیسکر پرانے گڑ تین تولہ مین حل کرکے پہایہ گول تراش کر اور اوسمین سوراخ کر کے اوسپر رکہین بازو پر چپکا دین تا کہ عرق مدنی اوس سوراخ سی نکل آوی دو تین روز مین شفا ہو جاتی ہی دوائی عرق مدنی کو فائدہ کرتی ہی صہ مرداسنگ ایک ماشہ باریک کر کے چار یا پانچتولہ گہی مین ملا کر کہچڑی کے ہمراہ کہلا دین ابتدائی مرض مذکور مین کہ تپ اور شرا اور آبلہ ظہور کرے دین کہ اوسی روز برطرف ہوتا ہی دیگر جمال گوٹہ کا مغز پانی مین پیسکر تہوڑا ایک بازو پر رکہین اگرچہ یہ دوا تیز ہے مگر ایک دفعہ مین اچہا کرتی ہی دیگر مجرب ہے صہ افیون پیاز صابون تلون کا تیل اول صابون اور پیاز کو ریزہ ریزہ کرکے روغن مین جوش دین کہ مثل مرہم کے ہو جاوی نارو کی منہ پر اور اوسکی حوالی پر لیپ کرین اور وقت تیاری دوا کی بخار بہی اوسکی رشتہ کی جگہہ پر پہونچا دین بعد اسکی لیپ کرین بعضی صابون دو ٹانک اور پیاز کا پانی اور تلونکا تیل ہر ایک ایک ٹانک لیتی ہین تینونکو لوہی کے برتن مین پکا دین تا کہ سخت ہو جاوی چوڑا کر کے سب نارو پر باندہین چند روز مین دفع ہوتا ہی دوائی خون کو صاف کرتی ہی خارش خشک و تر مین اور آتشک وغیرہ اور پہنسیون بدن کیواسطی اور فساد خون کیواسطی معمول ہی صہ چرائتہ نیکوفتہ شاہترہ سرپوکہ ہڑ سیاہ نیکوفتہ برادہ صندل سرخ ہر ایک چار ماشہ عناب پانچدانہ رات کو گرم پانی مین تر کر کے صبح کو صاف کر کے شہد خالص دو تولہ داخل کر کے پیوین اور کبہی مہندی کے اور منڈی کی پہول اور کبہی شیشم کا برادہ اور آبنوس کا برادہ اور کبہی سنار کے بیج اضافہ کرتے ہین سرد مزاج مین جوش کر کے عمل مین لاتے ہین اور رعایت ہر خلط کی کرین اور ضماد اور طلا کہ جو مخصوص ہین عمل مین لائین اور جماع اس مرض مین ضرر رکہتا ہی اور حمام زیادہ نفع کرتا ہی اور ایلوہ کا کہانا جرب کے مادہ کو بخوبی اوکہاڑتا ہی اگر ابتدا مین فصد ہفت اندام کہولین اور بعد نضج کے مسہل سودا کا دین یا ماء الجبن استعمال کرین بہتر ہی اور بڈہونکو خارش بسبب بلغم شور کے حادث ہوتی ہی روغن گل کا سرکہ کیساتہ ملنا مفید ہی اور ملنا تلونکی تیل کا لیموں کے پانی کیساتہ بہی نافع اور سفوف چوب گز اور عرق مصفی خون کا خارش خشک و تر مین ہمیشہ معمول ہی دیگر مجرب صہ چرائتہ ہڑ سیاہ ہر ایک ایک تولہ کوٹ کر رات کو گرم پانی مین بہگو [illegible] مین صبح کو صاف کر کے شہد دو تولہ داخل کر کے نیم گرم پیوین انتہا درجہ ایک ہفتہ تک دوائی خارش [illegible] خشک و تر مین

حکیم منصور علی کے معمول سے ہے ھو ایلوہ ایک مثقال کاسنی اور شاہترہ کے پانی میں کہ ہر ایک چھ تولہ ہو تر کرکے صاف کریں کہ چار تولہ ملی کے پانی کیساتھ اگر حرارت زیادہ ہو تو روز متواتر اگر ضعف ہو بعد تین روز کے توقف کرکے پلاویں ۔

**دوائی** خارش کے دور کرنے میں معمول ہے ھو خشخاش کے بیج لیموں کے پانی میں یا سرکہ میں پیس کر ملیں **دوائی** خارش خشک اور تر کے واسطے معمول ہے ھو کافور گندک آملہ سار ہر ایک تین ماشہ نیلہ تھوتہ ایک ماشہ باریک کرکے روغن گاؤ تین تولہ میں اکیس دفعہ دھو کر حل کریں اور بدن پر ملیں اور چار گھڑی دھوپ میں بیٹھیں بعد اس کے چنے کا آٹا اور مہندی مل کر غسل کریں اور تین روز برابر عمل میں لائیں اور کبھی نیلہ تھوتہ کا وزن تین ماشہ کرتے ہیں **دیگر** حکیم علی کے مجربات سے ہے ھو گندک زرد صاف دس درم باریک کرکے سو درم بکری کی چربی میں ملائیں اور دو درم میعہ سائلہ گندک کی بو کے دور کرنے کیواسطے اضافہ کرتے ہیں بدن پر ملیں جس خارش میں پھنسیاں ہو جاویں اوس کے واسطے کوئی چیز اس سے بہتر نہیں ہے - پرانی خارش کو ہفتہ میں دور کرتی ہے اگر ہڑتال گھی میں پکا کر اوس روغن کیساتھ ملیں یہ بھی عمل کرتا ہے اور جرب خشک کو بھی نافع ہے **دیگر** مولف فرماتے ہیں کہ میرے اُستاد مرحوم کے مجربات سے ھو مہندی کمیلا کتھ سفیدہ مرداسنگ ہر ایک چار ماشہ پارہ تین ماشہ نیلہ تھوتہ بھنا ہوا دو ماشہ الائچی سفید ایک ماشہ اوّل کمیلا اور مہندی اور کتھ کو پارہ کے ساتھ کھرل کریں پھر دوسری دوائیں ملائیں خوب باریک کریں گھی میں کہ ایک سو ایک مرتبہ دھویا ہو ملاکر ملیں تین روز تک اور دوسری نسخہ میں مرچ سیاہ عوض مہندی اور الائچی کے ہے اور وزن ہر ایک کا چار ماشہ ہے اور پارہ آٹھ ماشہ ہے کڑوے تیل میں ملاکر مالش کریں **دوائی** مسوں کے واسطے نافع ہے ھو کلونجی پیس کر سرکہ اور نمک کیساتھ مسوں پر ملنا مسوں کو گراتا ہے اور ملنا روغن گل اور بطہ کی چربی اور مرغ کی چربی کا مفید ہے بعد نضج کے تنقیہ بلغم اور سودا کا کریں بعد اس کے حب افتیمون کھلائیں اگر فایدہ نہ ہو لوہے سے قطع کریں یا دوائے تیز رکھیں بعد کاٹنے کے مرہم سفیداب رکھیں اور نوشادر اور انزروت اور زنگار صابون کے پانی میں طلا کرنا بھی مسوں کو قطع کرتا ہے

**دوائی** داد کے واسطے معمول ہے ھو جو کچھ دوائی جرب میں مذکور ہوئی عمل میں لائیں اور ملنا گیہوں کے تیل کا اور روزہ دار کے دانتوں کے میل کا ملنا ابتدا میں مفید ہے اور طلا سعفا اور دوسری دوائیں اور جو طلا اس کے واسطے مخصوص ہیں کام میں لائیں اور بہتر یہ ہے کہ طلا سے پہلے جونک لگاویں **دوائی** تو باکیواسطے بہت دفعہ تجربہ میں آئی ہے ھو سہاگہ گندک رسکپور ہر ایک چار ماشہ مصری ایک تولہ گلاب میں آدھ پہر حل کرکے طلا کریں **دوائی** پرانے داد کے واسطے مجرب ہے ھو پرانا گڑ تھوڑا سا لیکر ہاتھ سے نرم کرکے داد کی جگہ چپکا دیں اور اٹھا لیں اور پھر چپکا دیں اور ایک پہر ایسے ہی عمل کریں تمام ریشہ اوس کے نکل آویں گے بعد اس کے اگر چاہیں انجیر کا دودھ طلا کریں ایک روز میں دفع ہو جاتا ہے **دیگر** لیپ لہسن کی راکھ شہد کے ساتھ لڑکوں کے داد کے واسطے نہایت مجرب ہے + **دوائی** جھاجن کے واسطے مفید اور وہ ایک خشونت ہے سرخ یا سیاہ رنگ کہ ہاتھ اور پاؤں میں ہوتی ہے اور جلد پر تہ بہ تہ مثل داد کے منقشر ہوتی ہے کبھی تمام بدن میں پیدا ہوتا ہے اگر بعد زایل ہونے مرض آتشک کے یا کشتوں کے کھانے سے پڑتا ہے اور سبب اس کا مادہ محترقہ ہے ھو جو کچھ واسطے تعدیل اور تنقیہ کے آتشک کیواسطے مذکور ہوا حسب حاجت کام میں لائیں اور صابون عراقی کو گلاب میں گھس کر طلا کریں بعد ایک دو ساعت کے گرم پانی سے دھوویں اور مکرر عمل میں لائیں یا تخم سفید کا بیج جھیر کے [illegible] پانی میں بھگو کر صبح اور شام ملیں اور زیادہ [illegible] بالائی مہندی کیساتھ ملاکر ہاتھ کی ہتھیلی پر ملیں

باہو نشادر روغن تلخ میں پیس کر ہاتھ اور پاؤں پر ملیں یا آکھ کا دودھ ایک قطرہ ..... تلوں کے تیل میں حل کرکے ہاتھ پیر
ملیں ایک ہفتہ میں صحت ہوتی ہے **دیگر** چھاجن کیواسطے مجرب ہے ص بکری کا دودھ یا گائے کا دودھ آدھ سیر جوش دیں
ور سرکہ انگوری آدھ پاؤ اوس میں ملائیں جسوقت کہ دودھ پھٹ جائے کپڑے میں چھان کر اوسکا صاف پانی لیکر شیشہ میں
رکھیں اور یہہ بھی پانی بدفعات ملیں **دوائی** لڑکوں کی گنج کیواسطے مجرب ہے ص نیلہ تھوتہ ایک ماشہ دھوا سہ کہ بہڑ
بھونجر کے دوکان کے دوپلے کہتے ہیں دو دام سرسوں کے تیل میں بیان کریں پس لوہے کے دستہ سے خوب پیسیں اور سر پر طلا
کریں اوّل تو کسیقد سوزش معلوم ہوئی ہی بعد دو گھڑی کے دور ہو جاتی ہے **دیگر** مہندی کمیلا چونہ بری مشک ہر ایک ایک
دام نیلا تھوتہ نصف دام کتہ چھ دام کوٹ چھان کر سرسوں کے تیل میں ملا کر ملیں اور ایک ساعت دھوپ میں بیٹھیں سر کے
زخموں کے واسطے مجرب ہے **دوائی** سعفہ یعنی لڑکوں کے جوشش سر کو کہ بہت جوش کر آیا ہو مجرب ہے ص کاسنی کے
بیج شاہترہ مونسوت موصوف ہر ایک سات ماشہ پوست ہلیلہ کابلی ہیڑ سیاہ آملہ پائے بڑ تنگ اسطوخودوس مویز منقی ہر ایک نو
ماشہ مصطگی چار ماشہ گلقند دو تولہ سب کو کوٹ کر آدھ سیر پانی میں بھگو کر صبح کو جوش دیں جبکہ تیسرا حصہ پانی باقی رہے
صاف کرکے پیویں اور ہر صباح نیب کے پانی سے سر کو دھوئیں اور یہہ مرہم کمیلا اکلیل الملک گل ارمنی مسور کی دال مہندی
خشک ہموزن کوٹ کر چھانکر روغن گل برابر دواؤں کے لیں اور اس میں ملا کر طلا کریں کہ عظیم النفع اور آزمودہ ہے +
**دوائی** جدری میں معمول ہی ص جسوقت کہ تپ شروع ہو موتی بہت چھوٹی دس بارہ دانے نگلاویں اور سرمہ
آنکھ میں لگائیں اور ناک اور کان میں پھونکھیں اور حلق کے اندر ڈالیں اور سینہ کے اوپر ملیں اور جب نکلنی شروع ہو عناب
عرق شاہترہ اور عرق گاؤزبان میں جوش کرکے مصری ڈال کر خوب کلاں چھیڑ کر بقدر مناسب دیں اور جب تک
صحت ہو یہہ ہی دوا دیں اور جسوقت کہ ضعف ہو جاوے عرق کیوڑہ بھی اضافہ کریں اگر چیچک نکلنے میں دیر کرے اور چوتھے
روز تک کل نہ برآمد ہوں اس دوا میں انجیر زیادہ کریں اور کبھی مسور مسلم اور گیہوں کی بھوسی اور شکر سرخ بھی اضافہ کرتے ہیں
اگر انجیر فقط جوش کرکے قدری زعفران ملا کر پلاوین تو بھی مفید ہے اور نیم گرم پانی بیمار کے پاس رکھیں اور چادر میں لپیٹ کر بخار
اوسکا اسکے بدن پر پہونچاوین اور خوب کلان مریض کے بدن پر چھڑکیں اور چیچک کی پھنسیاں کہ ظاہر ہو کر پھر غایب ہو جاویں
اوسکی بھی یہہ ہی تدبیر ہے غذا چاول شکر میں پکا کر اور چنے بھنے اور روٹی میٹھی اور کھچڑی اور مونگ کی دال اور مسور کی دال روٹی
کیساتھہ دیں اور گرمیوں میں تازہ پانی اور جاڑوں میں کو کا عرق یا گاؤزبان کا عرق واسطے پینے کے دیں **دیگر**
کہتے ہیں کہ دانہ لاکھہ کا اور مسور مسلم اور بھوج پتر ہر ایک دو ماشہ نو ماشہ مصری جوش دیکر پلاویں جس لڑکے کے چیچک نہ
نکلی ہو جس روز گھوڑی جنی ہو اوس روز کا دودھ اوسکو پلاویں یا کپڑا کہ دودھ میں تر کیا ہو بعرض ایک درم کے پانی میں
دھو کر پلائیں کبھی نہیں نکلیگی مجرب ہے ایسے غاق کے گوشت کے کباب کھلاویں مجرب **دوائی** چیچک کے آبلہ کو
جلدی خشک کرتی ہے ص جھاؤ کی لکڑی کی راکھ اور اسفیداج باریک کرکے میں پوٹلی باندھیں اور آبلے کے مقابلہ میں
کرکے انگلی ماریں تاکہ کسیقدر غبار اوسکا آبلہ کو پہونچے کہ جلدی خشک کرتا ہے **دوائی** جذام میں معلوم ہے ص بعد فصد
باسلیق اور صافن اور اسیلم اور نکالنے بہت خون کے دوائیں کہ جو خون کو صاف کرتی ہیں مثل شاہترہ چرایتہ اور مانندان کے
کہ جو آتشک کی دوائی میں مذکور ہوئیں پلائیں بعد چند روز کے نضج مادہ کا منضج سودا سے کرکے مسہل سودا اور ماء الجبن سے
تنقیہ کریں اور پینا بکری جوان سرخ رنگ کے دودھ کا بھی نافع ہے خریف اور ربیع میں مسہل قوی نہ دیں اور تمام محللات

حرارت غریزی سے پرہیز کریں اور روغن کدو اور لڑکے کی ماں کا دودھ ناک میں ٹپکائیں اور حمام بعد تنقیہ کے اور ملنا
روغن بنفشہ یا بادام یا روغن کدو کا بعد حمام کے مفید ہے اور روغن زرد کو گرم کرکے آنکھوں میں ہفتہ میں ایک مرتبہ ڈالا
کریں جبکہ بھوسی انکے بدن سے جدا ہو علامت صحت کی ہے استعمال کرنا چوب چینی اور کھانا سانپ کے گوشت کا جس
طریق سے کہ اکسیر اعظم میں مفصل مذکور ہے نافع ہے اور حبوب سم الفار اور ہڑتال کا کشتہ بشرطیکہ مریض کے مزاج میں حرارت
زیادہ نہ ہو مفید ہے **دوائی** جذام اگر تنقیہ کے بعد مداومت کریں فائدہ کلی بخشتی ہے ؎ سنا ہترہ برہڈنڈی نگندبابری
پوست ہلیلہ زرد مساوی ہر روز بقدر دو تولہ لیکر رات کو پانی میں بھگو کر صبحکو مل کر صاف کرکے پیویں **دوائی** ابتدائے
جذام میں مجرب ہے ؎ پوست بلیلہ آملہ پوست ہلیلہ مجیٹھہ دار ہلد گھڑ بچ پوست درخت سب کٹکی گلو مساری جوکوب
کرکے ہر روز بوزن دو درم پانی میں تر کرکے صبحکو جوش کرکے صاف کرکے چالیس روز کھائیں نمک سے پرہیز کریں **دوائی**
جذام کے مستحکم ہونے کے وقت کام میں آتی ہیں ؎ ہیڑ سیاہ ہیڑ زرد افتیمون ہر ایک پانچ جز کوٹ چھان کر موبز منقے
پندرہ جز میں ملاکر کوٹیں ہر روز ایک تولہ کھائیں، ورپہ قرص طلا کریں لکڑی زاج سرخ ہر ایک نصف درم سرمہ مار وبہزدونا
کٹکی سیاہ ماہی روہو اطریلال ہر ایک دو درم عنصل تین درم کوٹ چھان کر سرکہ انگوری میں ملاکر قرص بناویں اور ہر روز
سرکہ میں ملاکر طلا کریں **دوائی** جذام تر کے واسطے حضرت شاہ احسان علی پاک پٹنی مرحوم کے مجربات سے ہے ؎
ہڑتال ایک تولہ مرچ سیاہ دو تولہ دونوں کو تین روز کھرل کریں اور ڈبیہ میں رکھیں جسقدر کہ برائی ہو موافق اسکے بقدر ایک رتی کے
تلسی کے پتے میں رکھکر کھائیں غذا چنے کی روٹی بے نمک بہت سے گھی کیساتھ کھائیں چندروز میں صحت ہو جاتی ہے
جب اس عرصہ میں اپنے بدن میں قوت پاویں تو فصد ہفت اندام کھولیں **دوائی** برص کو نافع ہے ؎ بعد نضج
اور منضج گرم کے مسہل گرم سے تنقیہ کریں اور جو حب کہ حبوب میں برص کے لئے نافع لکھی ہے بطریق حب باوچی کے کھائیں
اور بعد تنقیہ کے گرم معجونوں کا بھی کھانا مفید ہے اور ملنا ادویہ گرم کا کہ جو خون کو جذب کریں مثل رائی اور مویزج اور
کندش اور بورہ اور ہڑتال سرخ اور لکڑی اور عاقر قرحا اور شونیز اور کٹکی اور ایسے ہی جو شئے زخم ڈالتی ہے مانند شہد بھلاواں
اور کبوتر کی بیٹ اور فرفیون کے نافع ہیں اور روغن باذنجان بالخاصیت مفید ہیں اور جو برص بسبب مچھلی کے پڑے لکڑی بیچ خبث الحدید بقم کے
پانی کیساتھ مفید ہے **دیگر** املی کے بیج پانی میں تین روز تر کرکے چھیلیں اور برابر اس کے باوچی ملاکر پانی میں خوب باریک
پیسیں اور رکھ چھوڑیں اور برص کے داغوں پر ملیں ایک ہفتہ تک اگر خارش بہت ہووے ترک کرکے پھر بعد دو تین روز کے
لیپ کریں جسوقت کہ بدن پر سرخی ظاہر ہوا اور اوس سے پانی نکلنے لگے ترک کریں کہ بعون اللہ تعالیٰ زوال مرض کا ہوگا اگر اس دوا کے
استعمال کے بعد نہ خارش ہو نہ سرخی ہو تو ایک ماشہ باوچی کو ایک چھٹانک پانی میں رات کو بھگوئیں صبحکو آب زلال
اوسکا لیکر پیویں اور ہر روز تھوڑی باوچی زیادہ کریں ایک تولہ تک پہونچاویں چالیس روز تک پیویں بعد اسکے لیپ کریں۔
اگر املی کے بیج اور باوچی کے بیج پسے ہوئے کو برتن میں رکھیں اور وہ متعفن ہو جاوے اور اوسمیں کیڑے پڑجاویں خشک کرکے
اوسکا استعمال کریں سریع التاثیر ہے چاہیے کہ خشک کو لیمو کاغذی کے پانی میں پیسکر لیپ کریں **دیگر** اگر فالسہ کے درخت کی
چھال جوش کرکے اوس میں باوچی پیسکر ایک ہفتہ یا پندرہ روز ہر روز سات بار لیپ کریں پھر ترک کریں بعد اکیس روز کے
جلد کا رنگ اصلی پیدا ہوتا ہے **دوائی** برص کے واسطے مجرب ہے ؎ گندک آملہ سار گیرو گلنار باوچی مساوی خوراک ایک
مثقال ایک رات دن پانی میں بھگو کر آب زلال اوسکا لیکر پیویں اور ثفل کو پیسکر داغ پر طلا کریں اگر اس دوا کے استعمال سے

دنوں میں نمک ترک کریں اولی ہے دیگر معمول ھ چاکسو انجیر ولاسی پنواڑ کے بیج کوٹ کر مساوی ہر روز بقدر ایک تولہ یا زیادہ اسمیں سے رات کو پانی میں بھگوئیں صبح کو اوس کا پانی صاف کیا ہوا پیویں اور دوائیوں کے ثفل کو پیسکر برص کو اوس سے کھجلا کر لیپ کریں اور چالیس روز تک عمل میں لاویں غذا اس اثنا میں چنے کی روٹی بے نمک گھی کیساتھ کھائیں اگر نہ کھا سکیں تو گیہوں کی روٹی بے نمک کے کھائیں **دوائی** چھیپ کیواسطے معمول ہے ھ جو کچھ برص کے واسطے مذکور ہوا اوس سے سب ترعمل میں لائیں اور گلنار بابچی برابر کوٹ چھان کر پانی میں ملا کر ملیں **دیگر** چھیپ کیواسطے مجرب ہے ھ صندل سفید چار ماشہ ہڑتال ایک ماشہ لیموں کے پانی میں پیسکر ملیں اور دھوپ میں بیٹھیں بعد اسکے گرم پانی سے دھوئیں **دیگر** مولف فرماتے ہیں کہ میرے اوستاد مرحوم کے معمول سے ہے ھ صندل سرخ چھ ماشہ زہر سنکھیا دو رتی دونوں کو پانی میں پیسکر تین حصہ کریں ایک حصہ ہر روز ملیں بعد چند روز کے پانی سے دھو کر قدرے روغن چنبیلی ملیں لیکن جاڑوں میں استعمال کریں **دیگر** بہق کیواسطے مجرب ہے ھ صندل سفید صندل سرخ نشاستہ ہر ایک ایک تولہ سم الفار ڈھائی رتی باریک کر کے قدرے گلاب میں ملا کر طلا کریں

**دوائی** بہق سیاہ اور ان سیاہ نشانوں کو کہ جب اون کو ملیں اور بھوسی اوس سے جدا ہووے جیسا کہ دنی پر ہوا اسکو برص اسود کہتے ہیں کبھی اوسمیں مثل فلوس ماہی کے جدا ہوتے ہیں اور یہہ مقدمہ جذام کا ہے علاج اس کا مثل علاج جذام کے ہے

**دوائی** کلف ھ کلیجن لیموں کے پانی میں یا سادہ پانی میں پیسکر ہر روز تین بار طلا کریں اور پانی اوسپر نہ پہونچا وے انتہا درجہ چودہ روز تک ورنہ تین چار روز کافی ہے بعد اسکے چاول پیسکر طلا کریں تا کہ سیاہ پوست جدا ہو **دیگر** مجرب ھ قسط تلخ سوسن کی جڑ کنجشک چیونٹی برابر سڑا ایک میں پیس کر لیپ کریں **دیگر** جھاجن و لہسن اور بریش کہ اوسکو کنجدک کہتے ہیں اور تل کے واسطے مفید ہے ھ جو دوائیں جلا کرنے والی اور تحلیل کرنے والی ہیں مانند بورہ اور مرچ اور خربوزہ کے بیج اور ترمس اور مولی کے بیج اور دارچینی اور کوٹ اور بادام کڑوا اور پارہ کی راکھ طلا کریں اور ابتدا میں جو دوائیں قابض ہیں مانند مورد کے پتوں کے پانی اور گلاب اور مسور کا آٹا ادویہ مذکورہ میں ملائیں اور تل کو اول سوئی ماریں تا کہ خون نکلے سرکہ سے دھو کر ادویہ مذکورہ طلا کریں اگر امراض مذکورہ میں اس سے فائدہ نہ ہو سودا کا تنقیہ اوسکے مسہل سے کریں **دوائی** خزاز یعنی سیوسہ سر میں معمول سے ھ اگر کم ہو سر کو چقندر کے پانی اور چنے کے آٹے اور خطمی اور گیہوں کی بھوسی اور سرکہ سے دھوئیں اور روغن بنفشہ اور کدو ملیں اگر بہت ہو اول مسہل بلغم اور سودا دیں بعد اس کے ادویہ جالیہ سر پر ملیں **دیگر** خزاز کیواسطے حکیم علوی خاں کے معمول سے ہے ھ چنے کا آٹا چالیس درم میتھی بورہ گیہوں کی بھوسی آبگینہ سفید پیسا ہوا ہر ایک آٹھ درم خطمی کے پھول چھ درم کوٹ کر شراب کے سرکہ میں کہ اوسمیں پانی ملا ہوا ہو خمیر کر کے سر پر ملیں ہر روز روغن کو سرکہ میں ملا کر ملیں **دوائی** داء الثعلب اور داء الحیہ کیواسطے معمول ہے ھ اگر بسبب بلغم کے جلنے کے ہو تو وہ جگہ سفید ہوگی اور بدن فربہ ہوگا اس صورت میں بعد نضج کے تنقیہ بلغم کا قے اور مسہل اور حب ایارج سے کریں بعد اس کے اوس جگہ کو سخت کپڑے یا پیاز عنصل سے ملیں اور رائی اور لہسن پیسکر لیپ کریں اور صفراوی میں بدن زرد ہوگا اور اسی جگہ خشکی ہوگی مسہل صفرا کا دیں اور کپڑے کو گرم سرکہ میں تر کر کے اوس جگہ کو سینکیں اور روغن گل ملیں بعد اسکے کندک سرکہ تند میں پیس کر مالش کریں اور سوداے محرق میں بعد نضج کے مسہل سودا سے تنقیہ کریں اور ماء الجبن استعمال کریں اور اس جگہ کو پیاز اور لہسن سے ملیں پھر خرس کی چربی اور شیر کی چربی سرکہ کے ساتھ ملنا نافع ہے گندک فرفیون رائی بالش کی جڑ بکری کی پشم کی راکھ کو طلا کریں [illegible] رنگ سرخ ہوتا ہے اور غلبہ خون کی علامات ہوتی ہیں بعد فصد اور مسہل سر کے اوس جگہ کو اول کھر [illegible] ملیں بعد اس کے

گودا اور قیروطی اور مرہم داخلیون اور [illegible] کی چربی اور بکری کی چربی [illegible] کی بیٹھ بھی مفید ہے جب [illegible] ہو چہری سے چہیلین تاکہ شکل طبعی پاوے اگر اس [illegible] ہو بعد تنقیہ [illegible] زیادہ تر نافع ہوتا ہے [illegible] ناخنون کے پھٹنی کا یہی علاج ہی دوائی [illegible] کو مفید ہے [illegible] بسبب [illegible] علاج فالج کا کرین اگر بسبب حدت خون کے ہو [illegible] درد بہت ہوتا ہے [illegible] کرین دوائی ناخن کے نیچے جو خون جم جاتا ہی اوسکے واسطے بہت مفید ہی صہ ہر روز چند مرتبہ اوس ناخن کو [illegible] اور باقلا کا آٹا اور سرطان نہری اور ہڑتال طلا کرین اور لیپ کرنا تخم جرجیر اور سرکہ کا ناخن کی زردی کیواسطے نافع ہی اگر ناخن کوفتہ ہو جائین اس کے پتے انار کے پتے گیہون کا آٹا یا روغن گل لیپ کرین اگر کپڑا اسمین رنگ کر ناخن پر بیٹھین اور اوپر اوس کے چند روز پیشاب کرین بہت نافع ہی دوائی بدن کو موٹا کرتی ہی صہ مغز بادام نشاستہ کتیرا شکر سفید مساوی کوٹ چہان کر بقدر ایک تولہ کہائین بعد اسکی گائے کا دودہ کہ اوسمین ثعلب اور نارجیل جوش کی ہو پیوین دوائی بدن کو دبلا کرتی ہی صہ اجوائن دیسی سونف زیرہ سیاہ سداب ہر ایک چار درم لک مغسول آٹھ درم مرزنجوش بورہ ارمنی ہر ایک ایک درم کوٹ چہانکر ہر روز ایک مثقال زیرہ کرمانی کے عرق کیساتھ پیوین اور جسوقت پیاس معلوم ہو زیرہ کا عرق پلا دین دوائی جو عضو کہ آگ اور گرم پانی اور گرم تیل سے جل جاوے اسکے واسطے معمول ہی صہ مرغ کے انڈے کی سفیدی اور دوات کی سیاہی لین گل ارمنی سفیدہ کاشغری مردارسنگ اور مہندی پانی اور سرکہ مین طلا کرین اگر بہت جل جاوے اور آبلے پڑ جاوین بعد فصد کے اور آبلہ کو سوئی سے توڑنے کے بعد مرہم سفیداب کافوری یا مرہم آہک یا مرہم رال رکہین دیگر کافور کو مرغ کے انڈے کی سفیدی مین ملا کر لیپ کرین فوراً سوزش موقوف ہوتی ہی اور آبلہ نہین پڑنے دیتی مجرب ہے ایسی ہی گہیکوار کے پانی کا ملنا دیگر بوئی کے پتون کا پیسکر اوسیوقت ملنا اور ایسی ہی پتے اور شاخ مہندی کی پیسکر لیپ کرنا مجرب ہی دیگر ہلدی اور دہی کو آپس مین ملا کر سینکین یا عضو جلے ہوئے کو خشک آٹے مین رکہین یہانتک کہ سرد ہو یا سیب کے پتے باریک کر کے ملین یا شہد خالص ملین دوائی آگ کے جلنی کے واسطے مجرب ہی صہ چونہ کو سات مرتبہ دہو کر پارچہ کو اوسمین آلودہ کر کے چپکا دین ساعت بساعت جراحت تازہ اور کہنہ کو کہ سوختگی آتش اور آب گرم وغیرہ سے ہوا اور متعفن ہو عجیب نافع ہی اور جو خاک کہ اولے کے پانی مین تر کی ہو اوسکو باریک کر کے پیسین اوسکو اوپر چہڑکین گوشت متعفن کو زائل کرتا ہی اور تازہ گوشت اوگاتا ہی اور اسباب مین کوئی چیز اوسکو نہین پہونچتی ہی جلدی گوشت بہر لاتا ہے دیگر سوزش کو دور کرتا ہی صہ مردارسنگ کتہ سفید ہر ایک ایک تولہ کافور ایک ماشہ گائے کے گھی دہلے ہوئے مین ملا کر لیپ کرین دوائی جراحات یعنی زخمون کو نافع ہی صہ بعد محافظت کے کہ کوئی چیز اوس مین نہ پڑے ایسا اوس کو باندہین کہ لب ایک دوسرے کے آپسمین متصل ہون اگر نہ ملین تو اوسکو سیئین اگر جراحت پر ایک دو روز گذرین چاہیے کہ کسی چیز کہردری سے اوسکو چہیلین تاکہ خون اوس سے جاری ہو بعد اسکی باندہین اگر زخم گہرا ہو کندر ایلوہ انزروت زراوند دم الاخوین پیسکر چہڑکین اگر اوسمین میل ہو ادویہ مذکورہ شہد مین ملا کر استعمال کرین اور پرانی روئی اوسمین رکہین اور روغن ساق الکلب اور مرہم اوسکا اور دوسرے مرہم بہر نیوالے استعمال کرین اگر جراحت کیساتھ ورم اور قطع عصب عرق و کسر عظم اور فساد [illegible] اگر [illegible] الدم ہو اول علاج اوس امراض کا کرین بعد اس کے علاج جراحت کا کرین اگر ورم ہو اوسکی دوائین [illegible] اگر قطع عصب ہو ہوائے سرد سے [illegible] گرم سے نگاہ رکہین اور [illegible] عضو کو

روغن زیتون نیمگرم مین غرق کرین تاکہ ورم نہ پیدا ہونے سے ایمن ہو بعد اسکے روغن گل اور روغن مورد تھوڑی سی افیون ملا کر ملین اگر روغن زیت ہو دونون سے بہتر ہے اگر تشنج حادث ہو عصب کو قطع کرین اور روغن سے داغ دین اگر رگ قطع ہو خرفہ کو سرکہ اور گلاب مین تر کرکے جراحت مین رکھین تاکہ خون بند ہو اور گرد اگرد جراحت کے مبردات تو یہ یا مہندی کے پتے اور کافور ملا کر لیپ کرین دم الاخوین اور ایلوا اور کندر باریک کرکے انڈے کی سفیدی مین ملا کر سم خرگوش یا مکڑی کے جالے مین یا مانند اسکے آلودہ کرکے رکھین اور باندہین اور سات روز تک پٹی کو نکھولین اگر ہڈی ٹوٹ جائے مسور اور منابت اور گل ارمنی اور اقاقیا پیسکر مورد کے پانی مین یا انار کے پتون کے پانی مین لیپ کرین اگر الم زیادہ ہو الم کی تسکین افیون اور بزرالبنج اور جو مانند اسکے ہو اوس سے کرین اگر فساد گوشت ہو کاسنی کے پتے سبز اور مکو سبز اور خطمی گائے کے گھی اور روغن بنفشہ مین ملا کر لیپ کرین یا آلہ آہنی سے دور کرین اگر نزف الدم ہو ایلوہ کندر دم الاخوین اقاقیا باریک پیسکر چھڑکین **دیگر** جراحت کیواسطے حکیم علی کے مجربات سے ہے سہاگہ کو باریک کرکے زخم پر چھڑکین اور باندہین کہ احتیاج سینے کی نہو اور متصل ہو خصوصا کہ زخم تازہ ہو اگر بہت زمانہ اوسپر گذرا ہو اور ابتک خون آتا ہو تو بھی استعمال کرین ورنہ زخم کو خراش کرکے عمل مین لائین **دیگر** کیکر کے پتے کو زیرہ سفید کیساتھ پیسکر جراحت کہنہ پر رکھین بھر آتا ہے **دوائی** کہ قروح مین معمول ہے اگر تھوڑا سا سرکہ اور شراب اور شہد کے پانی سے زخم کو دہوئین اور پرانی روئی کو روغن گل مین تر کرکے اوسکی اندر رکھین اگر بہت ہو ادویہ جالیہ اور جو مرہم بہرنے والے ہین اوس سے علاج کرین اگر قرحہ کا زخم تنگ ہو فتیلہ سے مرہم اوس کے اندر پہنچائین **دوائی** شوک اور پیکان اور کانٹے کے چہبنے کو اور جو مانند اسکے ہو اوسکے واسطے مفید ہے چاہئے کہ زنبور سے باہر نکالین اور مر اور کندر پیسکر اوسمین بہرین اگر کانٹا اور آبگینہ اعضا مین گہس جاوے اور آلہ آہنی سے باہر نہ نکل سکے تو چاہئے اشق اور پیاز نرگس اوسنے کی جڑ اور زفت اور علک البطم اور تیج زراوند شہد مین ملا کر طلا کرین اور کبہی واسطے نکالنے پیکان کے اور واسطے داغ دینے کے یا شق کرنے کے احتیاج طرف دوائی غشی اور دوائی مخدر کی ہوتی ہے مانند شراب اور افیون کے **دوائی** ناصور کو نافع ہے پرانی روئی کو شراب مین تر کرکے رکھین اور شیافہ غرب مین ملاوین اور اوسمین رکھین اور گلاب اور انگور کی راکھ سے دہوئین یا دریا کے پانی اور ہڑتال اور نوشادر سے دہوئین اور دوائی غرب عمل مین لائین اور سوسن کے پانی مین پیسکر ناصور مین رکھین اوسکو بہرتا ہے اگر مفید نہو تو شگاف دین اور گوشت فاسد ایل کرین اور آہن یا ادویہ اکالہ سے داغ دین اور مرہم جو بہرنے والے ہون رکھین **دیگر** حکیم علی کے مجربات سے ہے چینی کے برتن کو توڑ کر پیسین اور کپڑے مین چہانکر سیب کے پانی مین تر کرکے ایک رکابی مین پہیلا کر رکھین تاکہ خشک ہووے پہر پیس کر آب مذکور مین تر کرکے بدستور خشک کرین ایسی ہی تین بار کرین باریک کرکے ناصور مین پر کرین نہایت مجرب ہے دس مرتبہ استعمال کرین ناصور اچہا ہو جاوے اور اگر بہرا اوسکا باریک ہو اول اوسکے منہ کو توتیائے سبز سے یا مرہم زنگار سے اور دوسری شراب سے فراخ کرین اور دوائی مذکور استعمال کرین حکیم صاحب موصوف نے لکہا ہے کہ یہ دوا ناصور کے واسطے ہر جگہہ اور ایکبار ناصور مقعد مین بہی نافع ہے **دیگر** زردچوب خشک کو مہاوٹ کے غلیظ پانی مین آہستگی سے بیسین تاکہ حل ہو روئی کا فتیلہ اوسمین آلودہ کرکے ناصور مین رکھین **دوائی** اکلہ کیواسطے ذکائی سے منقول ہے کچلا جلا ہوا ساڑہے سات درم پہٹکری ساڑہے تین درم روغن گاؤ مین مرہم بناکر استعمال کرین **دیگر** اکلہ سخت کو نافع ہے سیپیاری جلی ہوئی ہلدی جلی ہوئی یا کچی جلی ہوئی ہر ایک ایکدرم رال مہندی کتہ یا پڑیا سہاگہ بہنا ہوا الائچی [illegible] ہر ایک نصف درم

مسور کی دال جلی ہوئی تین دام فلفل کرد جلی ہوئی چوتھائی دام مغنی سارہی تین ماشہ سب کو باریک کرکے روغن سرشف مین
ملاکر اور ڈہاک کا پتہ گرم کرکے پشت کی طرف سے اوسکو پاؤن مین طلیع کیوقت بعد آٹھ پہر کے کھولین پہر ڈہاک کا پتہ باندہین بعد تین
روز کے روغن مذکور استعمال کرین دوائی ضربہ وسقطہ کے واسطے مفید ہے اگر اوسکے ساتھ تفرق اتصال اور نزف الدم
اور مانند اوسکی ہوں فصد جانب مخالف سے کہولین اور حجامت کرین اور مغاث اور گل ارمنی اور اقاقیا اور سرو کے
پتے اور ایلوہ اور نشاستہ مقشر کوٹ چہانکر مورد کے پانی مین لیپ کرین اگر بسبب درد کے ورم اور تپ گرم پیدا ہو بعد فصد
کے ایک ماشہ سے نیم درم تک مومیائی گرم پانی کیساتھ کہلاوین ریوند چینی نوہ گل مختوم لک مغسول چنے کے پانی کیساتھ
کہائین اور گاؤزبان شربت سیب اور قند کے پانی اور عرق گاؤزبان کیساتھ نافع ہے اور گلاب کے پہول مسور چہلی ہوئی
گل اذخر مائیشا صندل چہالیہ کوٹ چہانکر روغن گل مین ملاکر لیپ کرین اور نخود مقشر اور چنے کا آٹا اور مسور اور انڈے کی زردی
نیمبرشت غذا کرین اور گوشت اور شراب سے پرہیز کرین مگر جسوقت کہ ضعف ہو اوسوقت شوربا یخنی جوزہ مرغ نشاستہ کہ
مناسب ہے اگر ضربہ اور سقطہ سر پر پہونچے بعد فصد کے تنقیہ صفرا کا کرین اور سرکہ اور گلاب اور روغن گل سر پر ملین اور
مورد کے پتے اور گلنار اور انار کا پوست سرکہ اور گلاب مین جوش کرکے ساتھ تہوڑی ایک مشک اور عود کی طلا کرین اگر بسبب
ضربہ کے نفث الدم حادث ہو نفث الدم کا علاج کرین اور روغن دیودار تالیف حکیم علی واسطے ضربہ اور سقطہ کی اور زخم کے
بہرنے کیواسطے بینظیر ہے دیگر ضربہ کیواسطے حکیم علی کی مجربات سے ہے مہندی پسی ہوئی کو روغن کیساتھ نرم نرم پر ملین کہ مثل مرہم
کے ہو جاوے ضربہ اور سقطہ کی جگہہ باندہین گرم گرم کہ الم برطرف ہو دیگر ضربہ اور خون منجمد کیواسطے نافع ہے پہٹکری ایک ماشہ کو ایک
روغن زرد بقدر چار فلوس مین ڈالکر بریان کرین جب پہٹکری روغن کے نیچے منجمد ہو اوپر کا تیل لیکر اوسمین میدہ اور شکر ملاکر حلوا تیار کرین
اور کہائین اور منجملہ حلوا مذکور کے ایک گولی باندہکر اوسمین پہٹکری مذکور رکہکر کہائین ایسی ہی تین روز عمل کرین کہ مومیائی سے بہتر
ہے دیگر حکیم علی کے مجربات سے ہے ریوند چینی مہندی خطمی ہلدی پیسین کہ مثل غبار کے ہو جاوے اوس عضو پر کہ جس مین چوٹ
لگی ہو باندہین بہت نافع ہے اگر تر جراحت پر باندہین خشک ہو جاتی ہے دوائی جسکو تازیانہ سے مارا ہو نافع ہے چاہیے کہ
اوسکی اعضا آہستگی سے ملین اور پارچہ کتان کو گلاب اور سرد پانی مین ترکرکے رکہین اور مرہم سفیداب ملین اور بہتر یہ ہے کہ
گوسفند کے گوشت کو جسوقت کہ اوسکا اوتارا ہو گرم کرکے موضع ضربہ پر باندہین دوائی ہڈی کے ٹوٹنے کیواسطے نافع ہے
ہے اول اوس عضو کو ملائمت سے کہینچین اور ہڈی کو برابر کرین اور موضع کسر کو عصابہ سے باندہین اور اوپر اوسکی باندہین اور
دوسری پٹی سے اسفل تک اوسکو باندہین اور اوپر اوسکی لکڑیان باندہین بعد اسکے فصد اور اسہال کرین اور مرغ کا شوربا دین
اور ایک مثقال گل ارمنی اور آدہ مثقال مومیائی جلاب شکر مین ملاکر دین اور پٹی کو تین روز تک نکہولین مگر جسوقت کہ اوسکے
باندہنے سے درد شدید اور خارش ہو کہولین اور گرم پانی اوسپر ڈالین بعد ایک ساعت کے پہر پٹی کو گلاب اور سرکہ اور روغن
گل مین ترکرکے باندہین اور مسور اور مغاث اور گل ارمنی اور اقاقیا مورد کے پانی مین لیپ کرین اور غذائے لزج مانند حریرہ اور
پائچہ اور زردی انڈے کی کہلاوین اگر ٹوٹنے کیساتھ ورم بہی ہو صندل اور سبز دہنیہ کا پانی طلا کرین اگر خون جاری ہو دم الاخوین
کندر باریک کرکے اوسکے اوپر چہڑکین دوائی خلع اور دنی اور دہن کو نافع ہے خلع مین مفصل کو ملائمت سے اپنی جگہہ پر
لاوین بعد اوسکی تسکین درد اور ورم کے زور کرینین کرین اور سب مین عضو کو آہستگی سے ملین اور مورد کے پتے اور مغاث اور خطمی
باریک کرکے مرغ کے انڈے کی زردی کیساتھ طلا کرین اگر اوسکے ساتھ ورم ہو فصد کرین اور جو لیپ کہ ضربہ مین گذری طلا کرین

دیگر موچ کی اصلاح کرتی ہی ص گرم پانی بہت عضو ماؤف پر ڈالین اور گل ارمنی سفیدی بیضہ مرغ مین ملاکر لیپ کرین اور آگ سی عضو کو گرم کرین تاکہ دوا خشکی کی طرف مائل ہو اور مفتاح مین عوض دونون کے گیرو اور مرغ کے انڈی کی زردی لکھی ہی اور لیپ ہلدی کا پیسکر انڈی کی زردی مین ملاکر نیمگرم لیپ کرنا اور اوپر اوسکی پان گرم کرکے باندہنا بہی معمول ہی دیگر نہایت فائدہ مند ہے ص انڈی کے بیچ کا مغز مال کنگنی انیسہ ہلدی تل سیاہ بکری کے گردہ کی چربی مساوی باریک کرکے کپڑی مین لپیٹ کر گرم کرکے چار ساعت تک سینکین بعد اس کے تمام اجزا کو نیمگرم باندہین اور بعد تین روز کے کہولین اور تجدید کرین اور گری کے دنون مین ہر روز کرین دیگر گل سموم مشروبہ کیواسطی مفید ہی ص اگر وہ سم مشہور نہو یا مریض اوسکا اظہار نکرے اس صورت مین تدبیر کلی اوسکی یہ ہی کہ جسوقت تہوڑا ایک تغیر ہو فی الفور نیمگرم پانی اور تلون کے تیل سی مکرر قے کرین بعد اسکی گائی کا دودہ اور گائے کا گہی پیوین اگر دودہ اور گہی سی قے کرین زیادہ تر مناسب ہی اور ایک روز سونے ندین پس اگر سم گرم ہو اور یہ گرمی شکم اور تشنگی اور منہ کی خشک ہونیسی معلوم ہوتا ہی اس صورت مین اسبغول کا لعاب اور تازہ دودہ اور گائی کا دہی اور روغن بادام اور صندل اور گلاب اور تربوز کا پانی اور مانند اسکی جوان مین سے ہو برف پر سرد کرکے پیوین اور ایسی ہی قرص کافور اور مفرح بارد اور آش جو پیوین اور حوالئے دل اور جگر پر سرد لیپ کرین اور کپڑی کو گلاب اور صندل تر کرکے سینہ پر رکہین اگر سم سرد ہو اور یہ بے حسی اور سردی بدن اور عرق سرد اور ثقل اعضا سی معلوم ہوتا ہی اس صورت مین جسوقت کہ عوارض ظاہر ہون مکرر قے کرین اور پرانی شراب اور مثرودیطوس اور تریاق اربعہ اور تریاق فاروق اور دوا المسک گرم اور مفرح گرم اور پیاز اور لہسن اور جدوار اور پکہان بید اور ہینگ اور مانند انکے دین اور اثر سم کا جس عضو مین کہ زیادہ ہو اوس عضو کی اصلاح کرین مثلاً اگر ضرر جگر مین محسوس ہو ادویہ مدرہ استعمال کرین اور اگر معدہ مین محسوس ہو مسہل نرم عمل مین لاوین علی ہذا القیاس شوربائی مرغ کہلاوین اور چنبیلی کا تیل اور نرگس کا تیل اور صندل اور مانند انکی دل اور جگر پر لیپ کرین و دوائی تمام سموم لذدعہ کو دفع کرتی ہی ص چاہیئے کہ اوسیوقت ہوڑا ایک کاٹہنی کی جگہہ کے اوپر خراش دیکر سخت باندہین مانع نفوذ سمیت کا ہوتا ہی اگر ممکن ہو عضو کو قطع کرین یا داغ دین یا پچہنی لگادین یا جونک لگاوین اور چاہئی کہ کاٹنی کی جگہہ کو چوسین بعد اسکی کہ اوپر تریاقیہ چبائی ہون یا مضمضہ سرکہ اور روغن گل سی کیا ہو یا محجمہ سے چوسین یہ بہتر ہی اور جو شخص چوسین وہ نہار نہون اور زخم کو بہرنے ندین اور مرغ کو بریان کرکے گرم چیر کر زخم کی جگہہ باندہین سم کو جذب کرتا ہی اور جو دوائین سم کو جذب کرتی ہین مثل کبوتر کی بیٹ اور انجیر کی لکڑی کی راکہہ اور بکری کی مینگنین اور لہسن اور پیاز اور گندگ سرکہ اور شہد مین ملاکر لیپ کرین اور سانپ کا مہرہ اس باب مین قوی ہی چاہئی کہ سانپ کے کاٹنی کی جگہہ چپکا دین جسوقت کہ جدا ہووے بکری کے دودہ مین ڈالین تاکہ دودہ کو جذب کری اور مکرر عمل کرین اور جسوقت کہ تمام سم کو جذب کرے دوسری بار چپکا دین اور وقت جذب سم کے رنگ اسکا متغیر ہوتا ہی جسوقت کہ دودہ مین ڈالتی ہین اپنے حال پر آتا ہی اور دو مثقال تخم نارنج کہ مقشر کیا ہو اور تخم لیمو اور تخم ترنج پلانا بہی نہایت مفید ہی اور جو کچہہ جمیع اقسام سم مین بالخاصیت نافع ہی فادزہر اور نارجیل دریائی اور جدوار اور تریاق فاروق اور تریاق طین مختوم اور مثرودیطوس ہے اور علامت اچہی ہونے تریاق کی یہ ہی کہ نیمدم مرغ کو کہلاوین سانپ کو یا کسی اور ہوام قتال کو اوسکی اوپر مسلط کرین اگر مرغ نہ مرے تریاق عمدہ ہی اور بہم پہونچنا اجزائی تریاق فاروق اور مثرودیطوس کا مشکل ہی اور قدر شربت تریاق فاروق کی سانپ اور باؤلے کتے کے کاٹنی مین ایک مثقال ہی اور بچہو کے کاٹنی مین نصف درم ہی اور زنبور کا ... ڈیڑہ دانگ ہے

سم رکہ کیساتھ اور بمقدار شہر ردلیطوس کی اسیقدر تریاق فاروق سے زیادہ ہی اور قصد کرنا جب تک کہ سم بدن مین منتشر نہوا ہو جائز نہین ہی اگر غشی پڑے غشی کا علاج کرین اور اعضاء رئیسہ کی تقویت کرین دوائی سم افیون اور دہتورہ اور دوسری ادویہ مخدرہ کیواسطی نافع ہی ۞ سوئے کے پانی اور مولی کے پانی اور نمک ہندی سے قے کرین بعد اس کے دودہ اور گھی پلاوین اور اوس پانی سے کہ اوسمین تانبے کے فلوس جوش کئے ہون اور کہمیان اوسمین ڈال ہون قے بسہولت آتی ہی اور جو ایک دام ارنڈکے درخت کی کونپل پانی مین پیسکر پلاوین افیون کی سمیت کو دور کرتا ہی اور قے بھی لاتا ہی اور ایسی ہی پینا فادزہر کا فائدہ عظیم کرتا ہی پھر پرانی شراب کہ اوسمین جندبیدستر اور دارچینی ڈالی ہو مفید ہے اور جو اسکو تھوڑا تھوڑا کہ جس نے افیون کہائی ہو اوسکی حلق مین ٹپکاوین اگر بیہوش ہو ہوش مین آتا ہی اور ہینگ اور تریاق فاروق اور مانند انکی جو دوائی نافع سموم مشروبہ باردہ مین لکھی ہین مفید ہین دیگر افیون کے زہر کیواسطی نافع ہے ۞ ارنڈ کی جڑ باریک کرکے پلاوین کہ شفا ہو جاتی ہی اور روغن گاؤ اور مسکہ اور تازہ دودہ مصلحات مضار افیون سی ہے دیگر قے کرنے کے بعد معمول سے ہے ۞ ہینگ بقدر دو ماشہ دو تین مرتبہ کہلاوین اور اخروٹ کا مغز بھی اُس کا تریاق ہے دیگر مجرب بنولا کا مغز دو تولہ انجیر کے درخت کا پوست دو تولہ ڈیڑہ پاؤ پانی مین جوش کرکے صاف کرکے ہینگ جندبیدستر ہر ایک دو رتی باریک کرکے اوسمین ملاکر پلاوین دیگر نارجیل دریائی چار رتی پانچ تولہ پانی مین پیسکر پلاوین ارنڈ سبز کے پتون کا پانی دو تولہ یا نالی کا پانی بقدر نصف تولہ پانی مین پیسکر کہلانا بھی افیون کا فادزہر ہے اور نالی کو ناری بھی کہتے ہین اکثر پانی اور تالاب کے کنارے ہوتی ہی اور اکثر عوام اسکا ساگ پکاکر کہاتے ہین بقول بعضی تین تولہ اسمین سی لیکر ڈیڑہ پاؤ پانی مین شیرہ نکالکر پلاوین اور بعد دو یا تین گھڑی کے دو تین مرتبہ پھر اسیقدر پلاوین مجرب ہی دیگر پلانا جندبیدستر جسقدر کہ افیون کہائی ہو اسی مقدار مین واسطے رفع سمیت افیون کے مجرب ہے اور ایک دانگ غیر محل معلوم مین معمول ہے شہد یا مسکہ کیساتھ اور دینا دو بنجے کا شیرہ نکال کر مجربات حکیم علی سے ہی اور پلانا آب زردگل معصفر کہ رنگریزون کے ریت مین بھلی پھل آتا ہی ایک رطل تک بدفعات پلانا بعض اطبا کے مجربات سے ہی دوائی دہتورہ کی سمیت کو دُور کرتی ہے ۞ اگر دہتورہ کی جڑ یا اوسکے پتے یا اوسکی بیج یا اوسکی پھول کہائے ہون اوسکی موافق بیج پنبہ بجائے بیج کے اور پتے بجائے پتون کے اور تخم بجائے تخم کے اور گل بجائے گل کے پانی مین پیسکر بقدر ایک پیالہ ...... کے دینا چاہئے کہ درخت پنبہ کا فادزہر درخت دہتورہ کا ہے دوائی اسبغول کو فتہ کی سمیت کو دور کرتی ہے ۞ نیمگرم پانی اور مطبوخ شبت اور شہد اور نمک اور بورہ ارمنی سے قے کرین پھر انڈے کی زردی نیمبرشت فلفل اور نمک کے ساتھ کہائین اور صرف شراب پیوین اور ہینگ اور شراب افسنتین بھی مفید ہے اور غذا مین چکنا شوربا کہائین دوائی سم الفار اور شنگرف اور پارہ مصعد کے زہر کو دُور کرتی ہے ۞ اول سویہ کے جوشاندہ اور شراب اور شہد اور بورہ ارمنی سے قے کرین اور جو کچھ دوائی سموم مشروبہ گرم مین مسطور ہے عمل مین لائین اور اگر آنتوں مین خراش پیدا ہو جاوے کسنوف طین روغن گل اور شیر گاؤ سے داغ کرکے کہلاوین اور غذا دودہ چاول یا فیرنی یا شوربائے بزغالہ روٹی کے ساتھ دین دیگر واسطے دور کرنے زہر سم الفار کے فوراً فائدہ کرتی ہی ۞ کتھہ سفید بقدر دو تین تولہ پانی مین ملاکر پلاوین دیگر سم الفار کی سمیت کو دور کرتی ہی ۞ بسکھپرہ کی گہاس معہ جڑ اور شاخ کے بوزن چار فلوس پانی مین شیرہ نکالکر پلاوین اور بعد چار گھڑی کے یہ پلاوین اور اوپر اسکے دودہ اور روغن سرشف ملاکر پیوین ایسی ہی شوق پوست درخت گولر کہ پانا اور ... ایک جڑ کا پانی اور کافور پلانا ... ہی دوائی ہڑتال اور دہتورہ اور بیج اور صابون کو دفع کرتی ہی

اور لیپ کرین اور بچھو لوگون تنہا یا پیاز کے پانی کیساتھ پیسین اور کاٹنے کی جگہہ رکھین یا ہینگ اور لہسن اور گندک اور
نمک پیسکر طلا کرین اگر مینڈک یا چوہی زندہ کو چاک کرکے باندھین اور تریاق اربعہ نصف مثقال گلاب اور عرق گاؤزبان
اور شربت انار کیساتھ کہلاوین اور تریاق مذکور قدری لیپ کرین نارجیل دریائی کا پانی مین پیسکر طلا کرنا الم کو دور کرتا ہی اور
بندق کو منہ مین چباکر لیپ کرنا نافع ہی اور اوس عضو کو گرم رکھنا مفید ہی دیگر بچھو کے کاٹنے کیواسطی نافع ہی ص سن کے بیج
زقوم کے دودہ مین پیسکر لیپ کرین دیگر جمال گوٹہ کو پیسکر کاٹنے کی جگہہ لیپ کرین دیگر مولی کے پتے اور جڑ یا مولی کی
بیج پیسکر لیپ کرین دیگر تمباکو گرم پانی مین پیسکر لیپ کرین بعد ایک ساعت کے گرم پانی سی دہوئین دیگر چرچٹہ کی
جڑ پیسکر لیپ کرنا اور قدرے مرچ سیاہ کیساتھ پانی مین پیسکر پلانا بھی مجرب ہی اگر سجی مولی کے پانی مین لیپ کرین
ایسی ہی چونہ باریک کرکے شہد کیساتھ لیپ کرنا فوراً تسکین دیتا ہی یا لہسن کو نمک کیساتھ پیسکر کاٹنے کیجگہہ رکھنا فی الفور
آرام بخشتا ہی **دوائی** زہر زنبور اور شہد کی مکھی کے زہر اور چیونٹی پردار اور پشہ کی زہر کو نافع ہی ص خطمی کا پانی اور کدو کا
پانی اور گل ارمنی اور کافور سرکہ کیساتھ لیپ کرین یا سرگین گاؤ ملین اور تل کے پتے طلا کرین اور تبرید بشربت و ضماد نافع ہی
دیگر زہر زنبور کیواسطی نافع ہی ص دہنیہ خشک چھ ماشہ کوٹ چھانکر سرد پانی کیساتھ کہلانا مجرب ہی دیگر نارجیل دریائی
پانی مین پیسکر پینا اور کاٹنے کیجگہہ لیپ کرنا مگر تجربہ مین آیا ہی اور لیپ کرنا شاہترہ تازہ کا بھی نافع ہی اور لیپ کرنا مچور کا تنہا
یا سونف کیساتھ بھی نافع ہی اور افیون اور کافور اور برف اور یخ کہانا اور ملنا اور کاٹنے کی جگہہ کو گل اور سبز دہنیہ کے پانی مین
خوب سرد رکھنا نطاکی کی مجربات سی ہی دیگر کمڑی کے کاٹنے کیواسطی مفید ہی ص تریاق فاروق کہلاوین اور کلونجی شراب
صرف کیساتھ پلاوین اور روغن گل طلا کرین دیگر کمڑی کے زہر کو نافع ہی ص اجمود یا منڈوا یا دار ہلد یا حب السمنہ پانی
مین پیسکر طلا کرین ایسی ہی صندل سرخ سرکہ مین پیسکر دیگر اگر کمڑی کے ملنی سی پہنسیان پیدا ہون آم ترش مردار سنگ
نیب کے درخت کا پوست گلاب مین پیسکر طلا کرین **دوائی** کنکھجورہ کے کاٹنے کیواسطی مفید ہی ص سرکہ روغن گل طلا کرین
اور جو اوسکو کوٹ کر کاٹنے کی جگہہ کہین مفید ہی اگر کنکھجورہ یا کوئی اور مثل اسکی عضو پر چمٹ جائے اور پاؤن اور ڈنگ اوسکا
گوشت مین گڑجاوے سوزش بہت ہوتی ہی بیٹھہ پیسکر لیپ کرین اور زرد اوند طویل کبر کی جڑ کا پوست اور آرد ترمس
اور پیکھان بیدمار العسل کیساتھ کہانا مفید ہی دیگر کنکھجورہ کے زخم کیواسطی مفید ہی ص چراغ کا تیل کہ بعد جلنی کے
باقی رہتا ہی جسجگہہ کہ ناخن مارا ہو طلا کرین کبھی ملنا سرکہ اور نمک کا کفایت کرتا ہی اور ملنا مولسری کے پہول کا بھی مفید ہی
**دوائی** جونک کے زخم کو کہ پک گیا ہو مفید ہی ص تخم خشخاش پیسکر لیپ کرین **دوائی** جراحت چنگال شیر اور پلنگ
اور یوز کو نافع ہی ص جمال گوٹہ کے بیج طلا کرین بعد اوسکے سرکہ سی دہوئین پھر زنگار اور چاندی کا میل اور توبال مس اور
اور روغن گل ملین اور زخم کو چائے خطائی کے جوشاندہ سی دہوئین اور لیپ کرنا بیکل کے پتون کا بھی مجرب ہے **دوائی**
آدمی کے کاٹنے ۔۔۔ کو اور نیز چارپایون کے کاٹنے .... کے واسطے مفید ہی ص اگر متورم ہو مردار سنگ اور
روغن گل اور چربی اور موم مرہم کرکے لیپ کرین **دوائی** بلی کے کاٹنے کیواسطے نافع ہے ص پودینہ
یا کلونجی اور تل لیپ کرین اگر پودینہ خشک کو پودینہ سبز کے پانی مین پیسکر زخم پر لیپ کرین جلدی اچھا
ہوتا ہے **دوائی** نیول کے کاٹنے کے واسطے مفید ہے ص لہسن اور پیاز کہائین اور لیپ بھی اوس کا
کرین یا اثر اور انجیر [illegible] لیپ کرین اور شراب پیوین اگر نیولے کا پوست اوتار کر اوس جگہہ رکھین درد ساکن

ہوتلہے اور لہسن اور زیرہ پانی مین جوش کرکے اوسجگہہ ڈالین اور نمک اور پانی سی دہوئین اور ساتھ مرہم خل وغیرہ کے
علاج کرین **دوائی** جنگلی چہپکلی کے کاٹنے کیواسطے نافع ہی ؎ اسبغول کو اوس پانی مین کہ جسمین کیکر کا گوند حل کیا ہو
لیپ کرین اور رکہین بعد اس کے آہستگی سے قلع کرین تاکہ اوسکی دانت باہر آوین اگر سر ریش یا اسبغول اضافہ کرین اور صوف
کو اوسمین آلودہ کرکے اوسکی اوپر رکہین اور ایک روز کامل رکہی رہین پہر قلع کرین بہتر ہی بعد نکالنے دانتون کے علاج تسرط او
محاجم سے کرین اگر درد بہت ہو علاج سانپ اور بچہو کے کاٹے کا کرین **دوائی** بہیڑیہ اور کتے کے کاٹنے کے واسطے کہ جو
باؤلا ہو مفید ہے ؎ اوسجگہہ سرکہ ملین اور بورہ ارمنی سرکہ کیساتھ طلا کرین یا پیاز اور نمک اور باقلا اور مغز بادام تلخ کوٹ کر
شہد کیساتھ طلا کرین **دوائی** باؤلے کتے کے کاٹنے کیواسطے اور باؤلے بہیڑیہ کے کاٹنے کیواسطے اور گیدڑ دیوانہ کے کاٹنے
کیواسطے اور پلنگ دیوانہ کے کاٹنے کیواسطے اور نیول دیوانہ اور لومڑی دیوانہ کے کاٹنے کیواسطے نافع ہی ؎ جو کچھہ دوائین
سموم ملذوعہ کیواسطے لکہی گئین عمل مین لائین اور بہتر علاج یہ ہی کہ اوسکی زخم کو چالیس روز بہرنے ندین اور زخم پر مرغ
باندہین اور دوائین جاذب لیپ کرین اور نمک تراتیزک اور چقندر کا پانی اور آدمی کا پیشاب اور انجیر کی لکڑی
کی راکہہ سرکہ مین ملاکر طلا کرین کہ حدت قوی کرتا ہی پہر مرہم اکالہ مثل مرہم زنگار کے رکہین جب ایک ہفتہ گذرے
اور خون کا امتلا ہو فصد کرین بعد نضج کے منضج سودا سے تنقیہ اوسکا مکرر کرین اور ماء الجبن دین اور مقویات اعضاء رئیسہ
کہلاوین تفریح اور ترطیب مانند صاحب مالیخولیا کے کوشش کرین اور چکنی غذا اور مرغ کا گوشت اور تیتر بزغالہ فربہ کا
گوشت کہلاوین اور دودہ اور پرانی شراب پیوین اور لوہی کا بجہا ہوا پانی مناسب ہی جماع سے اور ترشیون کے کہانیسے
اور بہت ہوائی سردسی پرہیز کرین اور کبہی کبہی اوسکی کہانے مین لہسن اور پیاز داخل کرین اگر پانی سے ڈرے حیلہ کرین
کہ اوسکی سبب سی پانی پیوے ورنہ خوف ہلاکت کا ہی اور اگر ظرف پانی کا کفتار کے پوست سے بنایا ہو تو اوس سے پانی
پینے کو پرہیز نہین کرتا اور جو ظرف کہ سگ دیوانہ کی جلد سی بنایا ہو اوسمین بہی پانی پینے سی اجتناب نہین کرتا نیل کا پانی پینا مجرب ہے
سے ہی شراب نیم گرم پانی مین ملاکر پینا بہت نافع ہی اور نیم گرم پانی مین بیٹہنا اور اوسمین پیشاب کرنا مفید ہی پنیر مایہ خرگوش
اور بکری کا نافع ہی اگر بانات سرخ بقدر ناخن کے گڑ مین ملاکر نگلین فائدہ کرتی ہی اور مسی کہ نہایت مشہور ہی ایک تولہ
پانی مین پیسکر مجرب ہی اور پکھان بید اور کلونجی عجیب ہی اور مالش سر اور ناک کی روغن بنفشہ اور کدو سے مفید ہے دیگر
ایک شخص معتبر کے مجربات سی ہی ؎ چونہ کہ ابہی اوسمین پانی نہ ملایا ہو ایک دانگ نوشادر دو دام باریک کرکے ڈیڑہ پاؤ
پانی مین ڈالین ایک حصہ اوسمین سے ایک روز سارے دنمین پئین اور دو حصہ پانی دوسرے روز اور تیسرے روز
پیوین دیگر حکیم کاشف کے مجربات سی ہی ؎ نصف من پیاز کا پانی تین رات دن پیوین اور کہا ہے کہ اس سے بہتر
سگ دیوانہ کے علاج مین مین نے اور کوئی شے نہین پائی اگر جگر باؤلے کتے کا اوسی کے کاٹنے کی جگہہ رکہین یا بہونکر
کہائین مفید ہی دیگر باؤلے کتے کے کاٹنے کے زہر کو نافع ہی ؎ کچلہ چہلا ہوا مقدار دو رتی ہر روز کہلاوین اور بعد حجامت
اور بہت بہنے خون کے کاٹنے کی جگہہ سے رائی کوٹ کر لیپ کرین السی لہسن پیسکر یا پیاز کوٹ کر شہد مین ملاکر لیپ
کرنا تاکہ زخم نہ بہرنے پاوے حاصل کلام کا یہ ہے کہ چالیس روز زخم کو نہ بہرنے دین کہ اس باب مین اس
اس سے بہتر کوئی تدبیر نہین ہے **دوائی** کتے کے کاٹنے کیواسطے نافع ہی ؎ گدہی کے کان یا گدہے کے کان
کا میل قدرے گڑ مین ملاکر کہلانا اور گدہی کے کان کا میل پانی مین پیسکر زخم پر ملنا بہی مفید ہی اور [illegible]

یا جھاؤ کی یا لکڑی کے پیالہ مین اوسکے سم کو زایل کرتا ہی دیگر علی کو جک یعنی تیلیہ کیڑا ایک عدد یا چار مکھی اور قدرے
صوف یا نات ایکتولہ گڑ مین ملاکر دو گولی بناکر عورت کو پندرہ روز سے پہلے اور مرد کو آٹھ روز سے پہلے صبح کے وقت
کھلادین کہ پیشاب بہت آتا ہی بعد دوپہر جب کہ پیشاب بند ہوجاوے تکلیف بند ہونے بول کی اور نکلنا کرم کا جاتا ہی ڈیڑہ پاؤ
دہی کو پانی مین حل کرکے پلادین اور شام کیوقت خشکہ اور دہی کھلادین اگر پیشاب کے آنے مین تکلیف ہو یا پیٹ مین
درد ہو مضطر نہووین اگر بہت پیاس لگے مسکہ اور گائے کا گہی دین **دیگر** نہایت مفید اور مجرب ہے لیکن پانی سے ڈرنے
کے پہلے استعمال کرین ص سرطان نہری جلا ہوا پکھان بید ہر ایک پانچدرم کندر ڈیڑہ درم پودینہ تین درم گل مختوم دو درم
کوٹ چھانکر تین درم کھلادین **دوسری فصل** دبیدالورد اور دوا المسک وغیرہ کے نسخون مین **دبیدالورد** تالیف
حکیم علوی خان مرحوم واسطے درد سر سوداوی اور دودی اور طنین کے مفید ہی اور ریاح بواسیری کو دفع کرتی ہی ص
دہنیہ خشک جلا ہوا طباشیر سفید پوست ترنج پستہ کے باہر کا پوست زیرہ سفید زیرہ سیاہ مدبر دارچینی ہر ایک ایک
مثقال زرشک ہڑ کابلی کا پوست ہڑ سیاہ دونون ایک مثقال گلاب کے پھول سترہ مثقال سہ چند شہد خالص مین
ملاوین خوراک ایک مثقال سے چار مثقال تک دوسرا نسخہ دبیدالورد کا معجونون مین بیان کیا جاویگا **دوا المسک**
**بارد سادہ** کہ ہمیشہ معمول ہی اور واسطے خفقان گرم اور ضعف دل کے نافع ہی ص مشک خالص عنبر اشہب گاؤزبان
کے پھول ہر ایک ایکدرم ابریشم مقرض چاندی کے ورق ہر ایک دو درم طباشیر سفید گلاب کے پھول دہنیہ خشک مقشر
صندل سفید ہر ایک چار درم شربت سیب ولایتی آدہ سیر مصری گلاب ہر ایک ایک سیر معجون بنادین اور انڈے کی
سفیدی چھ عدد وقت حل کرنیکے تھوڑی ڈالکر سفید کرین **دیگر** نسخہ سادہ کہ سہل ہی اور خفقان گرم کو نافع ہی اور
اور قلب کو قوت دیتی ہی ص سرمہرہ گلاب کے پھول دہنیہ خشک خرفہ مقشر صندل گلاب مین پیسکر ہر ایک دو درم گاؤزبان
ایکدرم طباشیر سفید ایک درم مشک خالص نصف درم شکر سفید دو چند شہد ایک چند **دیگر** بے جواہرات کے حکیم علوی خانصاحب
کا نسخہ ہی ص طباشیر سفید گلاب کے پھول دہنیہ خشک صندل سفید خرفہ کے بیج ہر ایک چار درم کہربائی شمعی بسد احمر ابریشم کترا ہوا
ہر ایکدو درم مشک تبتی دو دانگ مصری سہ چند جیسا کہ رسم ہی مرتب کرین **دوا المسک بارد** خفقان گرم کو مفید ہی اور
قلب کو قوت دیتی ہی ص موتی دہنیہ چھلا ہوا گاؤزبان کے پھول ہر ایک ایکدرم کہربائی شمعی نسلوچن برادہ صندل سفید
گلاب کے پھول ابریشم کترا ہوا ہر ایک چار درم مشک خالص ایکدرم شربت آملہ شربت زرشک شربت انارین ہر ایک پندرہ
درم قند سفید تیس درم **دیگر** کہ معمول ہی ص مشک عنبر ہر ایک نصف مثقال موتی بن بندہی کہربا مرجان گلاب کے پھول
گاؤزبان طباشیر سفید صندل سفید گلاب نیشکر دہنیہ ہر ایک تین مثقال یشب سبز کا پانی عرق بید مشک ہر ایک تیس مثقال
قند سفید اسی مثقال **دیگر** معمول ص موتی بن بندہی کہربائی شمعی ہر ایک نو ماشہ خرفہ کے بیج مغز تخم کدو ہر ایک دو تولہ صندل
سفید ابریشم کترا ہوا گلاب کے پھول گاؤزبان ہر ایک ایک تولہ مشک تبتی تین ماشہ عنبر اشہب چار ماشہ سونے کے
ورق تین ماشہ چاندی کے ورق نو ماشہ مصری آدہ سیر شربت فواکہ پاؤ سیر بدستور مرتب کرین **دیگر** موتی بن بندہی
ڈیڑہ درم کہربائی شمعی طباشیر سفید گلاب کے پھول دہنیہ چھلا ہوا گاؤزبان کے پھول ہر ایک تین درم کوٹ چھانکر شربت فواکہ
سہ چند مین ملائین پھر مشک خالص نصف درم حل کرین خوراک ایک مثقال **دیگر** موتی بن بندہی کہربا کاسنی کے بیج طباشیر سفید
گلاب کے پھول خرفہ کے بیج گاؤزبان ہر ایک دو مثقال مشک تبتی ایک ایک شربت سیب دو چند مرتب سم کے تیار کرین

خوراک دو درم **دواء المسک بارد دیگر** خفقان گرم کو نافع ہی قلب کو قوت دیتی ہی معمولات سی ہی ص موتی مرجان کہربا زہر مہرہ ہر ایک ڈیڑہ درم تین روز گلاب مین پیسین گلاب کے پھول صندل گلاب مین پسا ہوا گاؤزبان کی پھول نسلوچن دہنیہ خشک چھلا ہوا ہر ایک ایکدرم چاندی کے ورق مشک خالص ہر ایک نصف درم شکر سفید سہ چند بدستور گلاب مین قوام کرین **دواء المسک بارد کافوری** خفقان گرم کو نافع ہی ص موتی بن بندہی کہربائی شمعی نسلوچن گلاب کے پھول دہنیہ خشک چھلا ہوا ہر ایک تین مثقال ابریشم کترا ہوا گاؤزبان کے پھول خرفہ کے بیج ہر ایک دو مثقال مشک خالص دو دانگ شربت سیب دو چند قند سفید بقدر حاجت بدستور مقرر معجون تیار کرین اگر کافوری چاہین ایک مثقال کافور قیصوری اضافہ کرین خوراک ایک مثقال سی دو درم تک **دواء المسک حامض** نسخہ قلانسی اعضاء رئیسہ کو قوت دیتا ہی قوتونکو قوی کرتا ہی جو خفقان شراب کے خمار سی حادث ہو اوسکو نافع ہی اور ناقہین کو فائدہ کرتا ہی ص موتی بن بندہی نصف درم گاؤزبان کے پھول گلاب کے پھول طباشیر سفید دہنیہ خشک چھلا ہوا کہربائی شمعی بسد جلا ہوا ہر ایک ایک درم مشک تبتی دو دانگ مصری رب سیب ترش ہر ایک بقدر ضرورت معجون تیار کرین **دواء المسک بارد عنبری** تالیف حکیم محمد ہادی ص موتی بن بندہی کہربائی شمعی ہر ایک ایک مثقال ابریشم کترا ہوا طباشیر سفید صندل سفید گلاب کی پھول دہنیہ خشک چھلا ہوا مغز تخم کدوی شیرین گاؤزبان کے پھول ہر ایک دو مثقال خرفہ کے بیج چار مثقال مشک خالص عنبر اشہب ہر ایک نصف مثقال سیب شیرین کا پانی پچیس مثقال قند سفید پچاس مثقال بدستور مقرر معجون بنادین خوراک ایک مثقال **دیگر** نسخہ حکیم عماد الدین محمود ص کاہو کی بیج چھلے ہوے نسلوچن گلاب کے پھول صندل سفید گلاب مین پسا ہوا خرفہ کے بیج چھلے ہوئے دہنیہ خشک چھلا ہوا ہر ایک چار مثقال موتی بن بندہی بسد جلا ہوا دہویا ہوا ہر ایک دو مثقال کوٹ چھانکر مشک تبتی عنبر اشہب ہر ایک دو دانگ سیب شیرین اور ترش کا پانی بقدر ضرورت قند سفید سہ چند سب دوائیون کی بدستور مرتب کرین خوراک ایک مثقال **دیگر** معمول حکیم شریف خان ص کہربا بسد طباشیر چاندی کے ورق ہر ایک تین ماشہ گاؤزبان گلاب کے پھول دہنیہ خشک خرفہ کے بیج ہر ایک نصف تولہ ابریشم خام دو ماشہ زعفران دارچینی دو تولہ سونے کے ورق مشک خالص ہر ایک ایکماشہ موتی پانچماشہ شربت سیب شربت بہی شربت انار ہر ایک ایکتولہ عنبر اشہب نصف ماشہ گلاب بید مشک ہر ایک چار دام شہد و مصری سہ چند دوائیونکی بدستور مرتب کرین **دواء المسک بارد** معمول ص موتی بن بندہی کہربائی شمعی ہر ایک نو ماشہ خرفہ کے بیج چھلی ہوئی میٹھی کدو کی بیج ہر ایک دو تولہ صندل سفید ابریشم کترا ہوا گلاب کے پھول گاؤزبان ہر ایک ایکتولہ مشک تبتی تین ماشہ عنبر اشہب چار ماشہ سونے کے ورق تین ماشہ چاندی کے ورق نو ماشہ مصری آدہ سیر شربت فواکہ پاؤسیر بدستور مقرر مرتب کرین **دواء المسک عنبری حامض** واسطے خفقان اور ضعف دل اور تقویت معدہ اور جگر کے نافع ہی توحش کو دور کرتی ہی بھوک لگاتی ہی مجرب ہی ص موتی بن بندہی کہربائی شمعی مرجان گلاب کے پھول صندل سفید گلاب مین پسا ہوا طباشیر سفید ابریشم کترا ہوا گاؤزبان کے پھول خرفہ کے بیج ہر ایک تین مثقال مشک خالص عنبر اشہب ہر ایک دو دانگ شربت اناس قند سفید ہر ایک دو چند ادویہ قوام کرین اگر حرارت زیادہ محسوس ہو دو دانگ کافور قیصوری اضافہ کرین **دواء المسک بارد** اعضائی رئیسہ کو قوت دیتی ہی گرم مزاجون کے موافق ہی خفقان گرم اور ناقہین کو نافع ہی ص ابریشم کترا ہوا طباشیر سفید کاہو کے بیج چھلے ہوئے گلاب کے پھول صندل سفید زرشک ہر ایک نصف تولہ گاؤزبان کے پھول دہنیہ چھلا ہوا خرفہ کے بیج چھلے ہوئے ہر ایک ایک تولہ موتی بن بندہے کہربا مرجان ہر ایک چار ماشہ

آملہ چھلا ہوا تین ماشہ مشک خالص دو ماشہ چاندی کے ورق بیس عدد شربت سیب سہ چند بدستور مقرر تیار کرین **دواء المسک**
**بارد** تالیف مرزا محمد حکیم حکیم احمد کی مجربات سے ہے ص گلاب کے پھول بنسلوچن دھنیہ خشک کہربائے شمعی ہر ایک چھ مثقال موتی
بن بندھے تین مثقال مشک تبتی ایک مثقال شربت فواکہ سہ چند دوائیون کے بدستور مقرر مرتب کرین خوراک ایک مثقال سے
دو درم تک **دواء المسک بارد** والد مسند الاطباء مرزا محمد رحیم سے منقول ہے ص گاوزبان کے پھول ابریشم کترا ہوا بنسلوچن
گلاب کے پھول دھنیہ خشک چھلا ہوا موتی بن بندھے کہربائے شمعی ہر ایک چھ مثقال صندل سفید کاہو کے بیج زرشک
خرفہ کے بیج ہر ایک تین مثقال یشب سبز یاقوت رمانی مشک ختائی عنبر اشہب چاندی کے ورق مرجان ہر ایک دو مثقال
سونے کے ورق ایک مثقال قند سفید ایک سو پچاس مثقال شربت سیب مین بقدر حاجت مرتب کرین خوراک ایک مثقال
دوسرے نسخہ مین کہ نواب حکیم مرزا سلیمان کے مستعملات سے ہے مقدار مشک کے ڈیڑہ مثقال ہے **دواء المسک بارد**
حکیم محمد باقر سے منقول ہے ص موتی بن بندھے کہربا بسد ابریشم کترا ہوا گلاب کے پھول ہر ایک پانچ مثقال کاہو کے بیج چھلے
ہوئے دھنیہ خشک صندل سفید زرشک گاؤزبان کے پھول ہر ایک دو مثقال چاندی کے ورق عنبر اشہب ہر ایک ایک
مثقال مشک خالص نصف مثقال سو مثقال سیب ترش کا پانی اور سو مثقال قند بدستور قوام کرین **دواء المسک معتدل**
حکیم علوی خان مرحوم کی تالیف سے ہے خفقان وغیرہ کو کہ جو مرض نسخہ آئندہ مین لکھے ہین مفید ہے ص موتی بن بندھے
کہربائے شمعی بسد لک مغسول چاندی کے ورق ہر ایک ڈیڑہ مثقال گاوزبان کے پھول گلاب کے پھول ابریشم کترا ہو بہمن سفید
بہمن سرخ دارچینی صندل سفید درونج عقربی ہر ایک ڈھائی مثقال خیارین کے بیجون کا مغز آملہ چھلا ہوا زرشک بادرنجبویہ
ہر ایک پانچ مثقال ریوند چینی مشک تبتی زعفران ہر ایک نصف مثقال اسارون ایک مثقال عنبر اشہب سونے کے ورق
ہر ایک چار دانگ رب سیب شیرین رب بہ شیرین رب انار شیرین رب سیب ترش رب انار ترش رب اناناس ہر ایک
بیس مثقال گلاب عرق شاہترہ عرق صندل عرق گاوزبان عرق بید مشک عرق بادرنجبویہ ہر ایک پچیس مثقال شہد قند
سفید مساوی دو چند دوائیون کے جواہر کو گلاب مین پیسین باقی دوائیون کو کوٹ چھان کر ربوب اور شربت اور شہد اور مصری
اور عرق کا قوام کرکے دوائیون کو اوس مین ملاوین خوراک ایک مثقال **دیگر** حکیم محتشم الیہ کی تالیف سے ہے خفقان سوداوی
اور مالیخولیائے مراقی کو مفید ہے دل و دماغ اور جگر اور معدہ کو قوت دیتی ہے خبث نفس اور وسواس سوداوی کو دور کرتی
ہے ابخرہ سوداوی کو تحلیل کرتی ہے اور ابخرون کو دماغ کی طرف چڑہنے نہین دیتی اور بکرر تجربہ مین آئی ہے ص موتی بن بندھے
کہربائے شمعی گلاب کے پھول ابریشم کترا ہوا دارچینی بہمن سرخ بہمن سفید درونج عقربی زعفران ہر ایک دو درم مصطگی ماشہ
چھوٹی الائچی ہر ایک ایک درم صندل سفید طباشیر صندل سرخ دھنیہ خشک چھلا ہوا گاوزبان کے پھول آملہ چھلا ہوا بسد
خرفہ کے بیج چھلے ہوئے چاندی کے ورق ہر ایک تین درم زرشک بادرنجبویہ عود ہندی ہر ایک ڈیڑہ درم عنبر اشہب مشک تبتی
ہر ایک چار دانگ رب سیب شیرین قند سفید ہر ایک سہ چند سب دوائیون کے بدستور مقرر معجون تیار کرین بعد چالیس
روز کے استعمال کرین خوراک ایک مثقال **دیگر** نسخہ معمول حکیم بقا خان ص دارچینی آدہ ماشہ چاندی کے ورق ایک ماشہ
موتی بن بندھے زہرمہرہ یاقوت بسد کہربائے عنبر اشہب سونے کے ورق ہر ایک آدہ ماشہ زعفران الائچی چھوٹی ہر ایک دو ماشہ
ابریشم جلا ہوا تین ماشہ صندل سفید گلاب مین پیسا ہوا گلاب کے پھول گاوزبان کے پھول چاندی ہر ایک چار ماشہ
دھنیہ خشک چھلا ہوا بنسلوچن ہر ایک چھ ماشہ عقیق یشب سبز ہر ایک سوا ماشہ خرفہ کے بیج نو ماشہ رب سیب شیرین

رُب انار شیرین رُب بہ شیرین ہر ایک چار واحہ عالمگیری گلاب عرق بید مشک ہر ایک آدہ پاؤ شہد یک چند مصری دو چند معجون تیار کرین **دواء المسک** قریب باعتدال کے ہے قلب کو قوت دیتی ہے ص موتی بسد کہربا فادزہر معدنی ابریشم کترا ہوا گل نسرین گلاب کے پہول تیزپات گاؤزبان گاؤزبان کے پہول فرنجمشک کے بیج بسفایج ہر ایک ایک درم عود ہمنین چہوٹی الائچی کے دانے ہر ایک ایک مثقال دہنیہ خشک چہلا ہوا دو درم لونگ زرنباد ہر ایک نصف مثقال مشک خالص چاندی کے ورق ہر ایک نصف درم عرق کیوڑہ گلاب آدہ پاؤ عسل خالص وقند نصفا نصف سے چند سب دوائیون کے **دواء المسک حار** مالیخولیا اور خفقان اور بلغمی اور سوداوی مین معمول ہے اور فالج اور لقوہ اور صرع اور حبس نفس اور استرخاء اور کثرت استلائی کو نافع ہے قلب کو قوت دیتی ہے معدہ کو پاک کرتی ہے معدہ کی رطوبات کو خشک کرتی ہے۔ غذا کے ہضم کرنے پر مدد کرتی ہے ص درونج عقربی زرنباد موتی بن بندھے کہربا بسد ہر ایک دس درم ابریشم کترا ہوا بہمن سرخ بہمن سفید سنبل الطیب تیزپات الائچی لونگ ہر ایک پانچ درم اشنا دارفلفل سونٹھ ہر ایک چار درم مشک خالص تین ماشہ شہد خالص ایک سیر جواہر کو خوب صلایہ کرکے باقی دوائیون کو کوٹ چھان کر شہد مین ملائین خوراک نصف مثقال **دواء المسک حلو** جواہر دار تالیف والد حکیم علوی خان دل کے سرد مرضون مین مستعمل ہے ص تالیسپتر زرنباد درونج عقربی ہر ایک پانچ ماشہ کہربا موتی بن بندھے بسد فیروزہ نیشاپوری ہر ایک تین ماشہ بالچہڑ ڈہائی ماشہ تیزپات ابریشم کترا ہوا ہر ایک سات ماشہ دارفلفل سونٹھ ہر ایک دو ماشہ جند بیدستر ڈیڑہ ماشہ مشک خالص ساڑہے تین ماشہ رُب سیب رُب بہ دونو برابر قند سفید یک چند قوام کرکے ملائین ورق نقرہ ساٹھ عدد ورق طلا چالیس عدد دونو کو داخل کرین خوراک دو مثقال **دواء المسک تلخ** دار الشکوہی سے منقول ہے واسطے منافع مذکورہ کے نافع ہے ص زرنباد درونج عقربی موتی بن بندھے کہربا بسد ہر ایک ایک درم ابریشم کترا ہوا بہمن سفید تیزپات بالچہڑ بڑی الائچی لونگ کبابہ افسنتین جند بیدستر ہر ایک ڈیڑہ درم مرچ سیاہ سونٹھ پیپل ہر ایک دو دو درم مشک خالص ایک درم خوراک دو درم **دواء المسک جدواری** مراق وغیرہ مین معمول ہے ص درونج عقربی زرنباد دوالہ ہر ایک پانچ ماشہ بالچہڑ بہمن سفید تیزپات بڑی الائچی جدوار خطائی ہر ایک دس ماشہ مشک خالص دو درم مصری شربت سیب شربت بہی سب دوائیون کے برابر عرق کیوڑہ عرق بیدمشک قوام کرکے دوائیون کو اُس مین ملائین خوراک دو مثقال **دواء الزرنیخ** یعنی ہرتال کا کشتہ کہ واسطے سرد مرضون کے مفید ہے اور بہوک کے پیدا کرنے مین مجرب ہے ص پیپل کے درخت کا پوست نرد و سیر لیکر خشک کرکے جلا دین تاکہ خاکستر سفید ہوجاوے ایک کٹھرے کو لین اور آدہا اوپر سے اُسکو توڑین اور اُس مین خاکستر مذکور بچھاوین اوس کے اُوپر ہرتال طبقی کی ایک گرہ کہ جو بقدر دو تولہ کے ہو رکھین اور اوس کے اُوپر باقی خاکستر مذکور بچھاوین اور اس کٹھرے کو چولہے پر رکھین اور اوس کے نیچے ملایم آنچ ایک پہر تک کرین پھر اوتار لین جب کہ سرد ہوجاوے اوپر کی خاکستر آہستگی سے دور کرین اور ہرتال کی گرہ کہ خاکستر ہوجاتی ہے پیسکر ایک دو رتی صبح کو پان مین رکھکر کھاوین دیگر بلغمی مرضون کے واسطے مانند کھانسی تر اور بلغم کی کثرت اور ربو کیواسطے کہ ضعیفون کو ہوتا ہے اور درد ریحی کے واسطے بہت مفید ہے اور بہوک زیادہ لگاتی ہے اور واسطے انتفاخ گلو یعنی گھینگا کے بھی نافع ہے ص ہرتال چار تولہ لین اور اوس کے اوپر مین پہل آٹہ عدد پیسکر پانی مین ملاکر لیپ کرین اور اُسکو ایک اوپلے پر کہ جو ہاتہ سے بنایا ہو رکھین اور دو اوپلے دائین بائین ٹکڑے کرین اور کو [illegible] ن با [illegible] آگ دین مثلاً چونہ کے سفید ہوجاوے بلغمی مرضون مین دو چاول سے ایک سرخ تک یا زیادہ [illegible] پان مین کہلاوین

اور کھینگا واسطے بقدر ایک ماشہ اوس کے اوپر ملین اور اوس اوپر پرانی روئی باندھین اور اوس کے اوپر صفحہ اسرب
باندھین اور تسمہ چرم بدبودار کا گلو پر باندھین **دوائی الشنجرف** یعنی شنگرف کا کشتہ واسطے ربو اور کل امراض بلغمی کیواسطے
شاہ احسان علی سے منقول ہے ص شنگرف ایک تولہ پیپل دو تولہ دونون کو تین روز خوب باریک کرکے گائے کے دودہ
مین خمیر کرکے قرص بناوین اور روغن گاو ازیاؤ مین اسقدر بریان کرین کہ حباب آنے اوس سے موقوف ہون
اور سیاہ ہوجاوین پس قرص کو پلٹ کر پکاوین تاکہ دوسری طرف بھی سیاہ ہوجاوے بعد اوس کے قرص نکالکر پیسکر
جل مین رکھین اور ایک رتی پان مین رکھکر کھلاوین ترشی سے اور جو چیزین بلغم کو پیدا کرتی ہین اون سے پرہیز کرین۔
**دوائی الطلق** یعنی ابرک کا کشتہ واسطے پرانے مرضون کے مثل سل و دق و نزلہ و استسقا و سوء القنیہ و سقوط
اشتہا اور بدن کے دبلا ہونے کے واسطے بقدر ایک رتی کے پان کے ساتھہ کھانا نافع ہے حکیم علیم اللہ مرحوم کی مجربات سے
ہے ص ابرک سیاہ کٹا ہوا پاؤ سیر گلگروندہ کے پانی مین چار پہر کھرل کرکے قرص بناوین اور پانی کے ثقل کو نیچے اور اوپر اوسکے
نصفا نصف کرکے مٹی کے برتن مین رکھکر گل حکمت کرکے پانچ سیر اوپلون مین آگ دین پھر قرص نکالکر بدستور مذکور
مین حل کرکے قرص بناکر بطور مذکور آگ دین ایسے ہی چالیس دفعہ کھرل کرکے آگ دین رنگ اوس کا گلابی ہوجائیگا
**دواء الکبریت** مخترع حکیم مبارک الدین کہ معدہ کی تریاق ہے معدہ اور جگر اور امعا کو قوت دیتی ہے فالج و لقوہ و تشنج
و رعشہ و نسیان و ضیق النفس و ریاح و ضعف بدن کو دور کرتی ہے باہ کو قوت دیتی ہے ص گندہک صاف ایکتولہ بالچھڑ
قسط شیرین سلیخہ مصطگی سونٹھہ لونگ جاوتری ہر ایک چھہ ماشہ مرچ سیاہ تخم کرفس انیسون اجوائن دیسی زیرہ سیاہ
پودینہ خشک و شتی ہر ایک نو ماشہ شہد خالص چار چند بدستور معجون تیار کرین **دواء اللک** بو علی سینا کی مجربات سے
ہے جگر کو قوت دیتی ہے اور سدہ جگر کو پاک کرتی ہے اور جگر کے سدہ کو کھولتی ہے ص لک دھویا ہوا ریوند چینی ہر ایک تین درم
عصارہ غافث سونف تخم سرمق ہر ایک پانچ درم افسنتین چھہ درم کاسنی کے بیج دس درم کشوث کے بیج آٹھہ درم کرفس کے
بیج چار درم سب کو کوٹ چھان کر بطریق اقراص یا سفوف کے استعمال کرین اور دوسرے نسخہ مین بجائے تخم سرمق کے تخم شلغم ہے
خوراک دو درم **دواء اللک صغیر** استسقا اور جگر کی سختی مین معمول ہے ص لک دھویا ہو قسط تلخ فقاح اذخر حب الغار سر
کرنبھی مرچ ہر ایک دس درم ریوند چینی پندرہ درم کوٹ چھان کر شہد مین ملائین خوراک ایک درم افسنتین کے جوشاندہ کیساتہ
یا گرم پانی کے ساتھہ **دواء الکرکم صغیر** استسقاء مین معمول ہے ص زعفران سلیخہ بالچھڑ ہر ایک دو درم مرکی شگوفہ اذخر
قسط دارچینی ہر ایک ایک درم کوٹ چھانین اور مرکی کو سرکہ مین تر کرکے سہ چند شہد کف اوٹھائے ہوئے مین معجون
بنالین خوراک ایک مثقال سے دو درم تک اور کبھی وزن سب کا مساوی کرتے ہین اور کبھی ریوند دو درم
اضافہ کرکے عمل مین لاتے ہین اور یہ زیادہ تر نافع ہوتی ہے **دواء الکرکم صغیر بارد** تالیف والد حکیم علوی خان
جسوقت کہ علیل کے مزاج مین گرمی ہو عمل مین لاتے ہین ص سوائے دارچینی کے کل اجزا دواء الکرکم صغیر کے دو دو درم لین اور
دارچینی ایک درم گلاب کے پھول طباشیر زرشک ہر ایک دو درم کاسنی کی جڑ کا پوست چار درم لین پس مرکی کو ایک رات دن
سرکہ مین بھگو کر بدستور مرتب کرین **دواء الفرفیران** یعنی عصارہ ریوند شکم اور کل اعضا سے اخلاط فاسدہ کو باسانی نکالتا ہے
اور استسقاء اور ورم معدہ اور یرقان کو بہت مفید ہے اور قولنج اور اکثر امراض سرد دماغیہ اور صداع اور بہیرہ اور مفاصل
وغیرہ کو نافع ہے ص عصارہ ریوند موصوف ہر ایک ایک درم گلاب کے پھول چار درم سونٹھہ مصطگی ہر ایک نصف درم

شیرخشت ترنجبین ہر ایک چھ درم ادویہ خشک کو کوٹ چھان کر شیرخشت اور ترنجبین ملاوین خوراک ایک درم سے تین درم تک ہمدرد قہ مناسب کے ساتھ اور یہ دوا اطفال اور ضعیفون کو مناسب نہین ہے **دواء الطحال** تلی کی سختی کیواسطے حکیم وارث علی خان کے معمول سے ہے ص لوہچون ایک ماشہ کھاکر اوپر سے آملہ کا مربا ایک عدد پانی سے دھوکر کھاوین اور بہیدانہ دو ماشہ گاؤزبان تین ماشہ سپستان چار عدد پانی مین لعاب نکالکر شیرہ خشخاش سفید و کشنیز خشک ہر ایک ڈھائی ماشہ مغز بادام دو عدد مغز تخم کدو تخم کاہو ہر ایک دو ماشہ الاچی سفید کے دانے سات عدد مویز منقے سات دانے پانی مین نکال کر فرنجمشک کے پتے چار رتی باریک کرکے چھڑک کر پلاوین **دواء الحدید** استسقاء کیواسطے حکمائی ہند کے معمولات سے ہے ص لوہے کا میل پرانا بارہ دام پختہ آگ مین سرخ کرین اور تین بار گائے کے پیشاب مین کہ جس نے ابھی بچہ نہ دیا ہو سرد کرین اور تین مرتبہ دھی کے پانی مین اور تین مرتبہ روغن تلخ مین سرخ کرکے سرد کرین اور باریک کرین پھر لوہے کی کڑاہی مین دس سیر جوان گائے کے پیشاب کے ساتھ کہ ابھی اوس نے جفتی نہ کھائی ہو چولھی پر رکھین تاکہ تمام پیشاب جل جاوے اور بطریق کہار کے رہ جاوے اوسے رکھ چھوڑین اور نصف درم سے کھانا شروع کرین اور بتدریج حسب مزاج زیادہ کرین **دواء التوتیا** واسطے قرب اور خلقہ کے بینظیر ہے اور بمنزلہ اکسیر کے ہے اور اسکو اہل ہند رس مالتی بسنت کہتے ہین ص سنگ بصری ورق آٹھ تولہ ورق طلا دو تولہ شنگرف ایک تولہ فلفل گرد لونگ موتی بن بندھے ہر ایک چار تولہ مسکہ ڈیڑھ دام اول سنگ بصری کو آتش زغال مین سرخ کرکے گائے کے پیشاب میں کہ ابھی وہ بچہ نہ جنی ہو سو بار گرم کرکے سرد کرین بعد اس کے فلفل سیاہ رات کو پانی مین بھگوکر صبح کو گرما گرم ملین کہ اوس کا سیاہ پوست جدا ہو پھر سب دوائیوں کے ساتھ پیسکر مسکہ ملائین بعد اوس کے ایک سو ایک لیمو کاغذی کے پانی مین کھرل کرکے خشک کرکے قرص بنائین خوراک بڑے کو ایک ماشہ اور چھوٹے کو حسب سن چار رتی یا دو رتی کہلاوین **دواء الترنجبین** گرم مزاج مین مقوی باہ ہے ص ترنجبین اصیل چالیس درم آدھ سیر گائے کے دودھ مین جوش کرین تاکہ منعقد ہو جاوے پھر بیس درہم ثعلب مصری پیس کر ملاکر رکھیں اور تناول کرین **دواء البیض** قوت باہ کیواسطے عمل مین آئی ہے اور استعمال اسکا جاڑے کے موسم مین بلغمی مزاج کو لائق ہے ص مرغ کلنگ کے انڈے لین اور اس مین مسور کے برابر سوراخ کرکے ایک تولہ پارہ ڈالین اور اسکا منہ ماش کے آٹے سے بند کرین اور خاکستر گرم مین رکھین جب پک جاوے نکالین اور انڈے کو توڑ کر پارہ نکال کر سفیدی اور زردی اوس کی کھائین سات روز تک اسی طرح بعد اوس کے اور پارہ لین اور کھانے مین ترشی اور بادی سے پرہیز کرین اور چالیس روز تک چار و نکے چلہ مین کھائین **دیگر** تقویت باہ کے واسطے معمول ہے ص انڈے کی زردی چار عدد مغز نارجیل مقشر مولی کے بیج ہر ایک ایک تولہ اجواین خراسانی ڈیڑھ ماشہ شہد خالص دو تولہ مولی کے بیجون کو نصف بریان کرین اور نصف خام رکھین اور تینون دوائیون کو باریک کرین اور انڈے کی زردی کو لوہے کے برتن مین یا ملمع کے برتن قلعی دار مین کوئلے کی آگ پر رکھین کہ گاڑھی ہو جاوے پھر دوائین ملائین اور پھر شہد ملائین کہ قابل گولی بند ہنے کے ہو وے دو خوراک کرین ایک صبح اور ایک شام چار گھڑی پہلے جماع سے کھائین باہ کو قوت دیتی ہے امساک لاتی ہے **دوائی مخدر** یعنی سن کر والی عضو کی کہ جس وقت کہ کانٹون وغیرہ میں درد شدت سے ہو استعمال کی جاتی ہے ص کاہو کے بیج اجواین خراسانی سفید ہر ایک دس درم چھلکا افیون خاص ہر ایک دو درم باہم ملاکر مثل چلغوزہ کے گولیان بناوین اور ایک گولی دین اور جو سفوف بناکر پہانکین تب بھی جائز ہے **دیگر** نوبت کی چیون [illegible] مین کام مین آتی ہے ص افیون ایک ماشہ مرچ سیاہ دو ماشہ کیکر کی لکڑی کا کوئلہ چھ ماشہ [illegible] ایک [illegible] مین پیسکر رکھین

مقدار ایک ماشہ یا کم زیادہ بحسب سن مریض دو ساعت پہلے درد اور نوبت کی قبلہ کیطرف منہ کر کے نگلین اور چاہیے کہ دوا کے استعمال کے دو پہر پہلے غذا کہائی ہو اگر نہار کہا وینگے تو قے ہو جاویگی اور دوا کا فائدہ فوت ہو جائیگا ایک خوراک کافی ہے ربع تین روز مین بحکم اللہ تعالی کے دور کرتی ہی **دواء التربد** بلغمی تپون مین مستعمل ہی نسخہ سونٹھ مصطگی رومی ہر ایک دس درم تربد سفید بیس درم مصری چالیس درم خوراک ہر رات کو ایک مثقال **دواء الذہب** کہ اطباء ہند اسکو چندرا ودہ کہتی ہین پرانے تپون مین اور حالت ضعف مین ادرک کے پانی کیساتہہ یا شہد کیساتھ دیتی مین انتعاش حرارت غریزی مین ایسی موثر ہی کہ قوائی مسلوبہ بہی ایک بار عود کرتے ہین نسخہ پارد دو تولہ اکتالیس دفعہ پارچہ سنگین مین چہانین سونیکی ورق تین تولہ کئی دفعہ اوسمین ڈالکر صلایہ کرین جسوقت کہ ایسی حل ہو جاوین کہ تمیز باقی نرہی اُسوقت موتی ایکتولہ شنگرف چہ ماشہ ملا کر لیمو کاغذی کے پانی مین آٹہہ روز صلایہ کر کے چند عدد قرص بناوین اور ایک مٹی کے پیالہ مین رکہکر دوسرے پیالہ سے بند کرین اور کپڑے اور آٹے سے گل حکمت کر کے بیچ ایک چقر کے دو من ارنے اوپلون کی آگ دیکر نکالین اور ایک سال تک استعمال نکرین بعد اسکی جسقدر کہ پرانا ہو مفید زیادہ ہوتا ہی

**تیسری فصل دیاقوزون کے نسخون مین** دیاقوزا مجرب و معمول سینہ اور پہیپہڑے کے مرضون کیواسطے اور کہانسی کیواسطے نافع ہی نزلہ کے گرنے کا سر سے اعضا کی طرف مانع ہے نسخہ خشخاش سفید معہ پوست تیس عدد گل بنفشہ گل نیلوفر گاؤزبان ہر ایک تین مثقال ملیٹھی پانچ مثقال عناب سپستان ہر ایک دس دانے دوائیون کو نیمکوفتہ کر کے جوش کر کے صاف کر کے مصری سہ چند خواہ پچیس دام ڈالکر قوام کرین خوراک پانچ مثقال کبہی پرسیاؤشان نیلوفر کے عوض داخل کرتے ہین **دیگر** پوست کے ڈوڈے آدہ پاؤ بنفشہ کی پہول ملیٹھی ہر ایک ڈیڑہ تولہ خطمی کے بیج ہنسراج ہر ایک چار درم عناب پندرہ دانے کیکر کا گوند کتیرا ہر ایک ڈیڑہ تولہ زوفائی خشک تین درم خیارین کے بیجونکا مغز پانچدرم بہیدانہ چہہ درم خبازی دو درم مویز منقی تیس دانے دوائیونکو دو سیر مینہہ کے پانی مین ایک راتدن بہگوئین پہر جوش کر کے صاف کر کے آدہ سیر قند سفید ڈالکر قوام کرین جسوقت قوام درست ہو ترنجبین آٹہہ تولہ خشخاش سفید چار تولہ کدو کے بیجونکا مغز ایکتولہ کا شیرہ نکالکر کم داخل کرین اور قوام کو حرکت دیتی رہین یہانتک کہ انگلی مین چپکی بعد اسکی رب السوس کیکر کا گوند کتیرا نشاستہ باریک کر کے آخر قوام مین ڈالین اور نیچے اوتار کر حل کرین خوراک ایکدرم سی دو درم تک **دیاقوزا** تالیف حکیم علوی خان واسطی کہانسی بلغمی اور ضیق النفس سرد نزلے کے مفید ہی نسخہ مویز منقی ملیٹھی ہر ایک پانچتولہ خطمی کے بیج چار درم سونف کی جڑ ایکتولہ ہنسراج زوفائی خشک اسطوخودوس ہر ایک نو ماشہ اجواین خراسانی عود صلیب ہر ایک چہ ماشہ خشخاش کے پوست معہ بیجون کے دس تولہ مینہہ کے پانی مین ایک راتدن بہگو کر جوش کرین صاف کر کے مصری سہ چند ڈالکر قوام کرین بعد اسکی مصطگی زعفران دارچینی ہر ایک تین ماشہ کوٹ چہانکر اوس مین ملائین اور رکہہ چہوڑین

## باب دال المعجمہ

اس باب مین ایک فصل ہی اور اوسمین ذروراث کے نسخونکا بیان ہی **ذرور** بالفتح خشک دوا کو کہتی ہین کہ جو آنکہہ مین یا زخم اور قروح پر چہڑکین **ذرور ابیض** رمد کیواسطے مجرب ہی نسخہ انزروت مدبر ایک جز نشاستہ سفیدہ چہائی جز باریک کر کے استعمال کرین انزروت کے مدبر کرنیکا یہ طریق ہی کہ انزروت کو باریک کر کے گدہی کے دودہ مین یا لیمو کی پانی کے دودہ مین ملا کر چہائی کی لکڑی پر لگائین اسکی تنور مین کہ ٹہنڈا ہو نیکی قریب ہو رکہین اور ساتھ کی احتیاط رکہین کہ جلنی پاوی پہر لکڑی سے جدا کر کے استعمال کرین **ذرور ملکایا** ورم اور ابتدائی رمد مین نافع ہی نسخہ انزروت مدبر کیا اور کیکر کا گوند مصری مساوی

کوٹ کر کپڑے مین چہانکر استعمال کرین ذرور حشیشخام سب مدکی قسمون مین نفع تمام رکہتا ہی ص چاکسو گدہے کی لید مین پایدون
اوسکو مقشر کر کے دو حصہ لین اور مصری مامیران چینی ایک ایک حصہ مثل غبار کے پیسکر بعد چند روز کے آنکہہ مین ڈالین اگر انزروت
مدبر مامیران کے بدل کرین بہتر ہی ذرور ڈکونگی آنکہون کے درد کو دور کرتا ہی پلکون کی سختی اور بہاری پن کو دور کرتا ہی
اور ہمیشہ معمول ہی ص انزروت سرخ مدبر کیا ہوا یا سادہ ایک جز سنگ بصری دو جز چاکسو مقشر کیا ہوا چار جز
ذرور بنا دین اور پلکون کو اوٹہا کر پر کرین اور بند کر کے اوسکی اوپر گیہون کی روٹی کا ملیدہ کہ اوسمین روغن اور شکر ڈالی ہو
رکہکر پتے سی باندہین اگر گرمی غالب ہو اور تسکین زیادہ مطلوب ہو انار کی شاخ اور پتے نرم پیسکر بجائی ملیدہ کے آنکہہ پر
باندہین ذرور ہندی واسطی دور کرنے سبل اور بیاض کے مکرر عمل مین آیا ہی ص کہرنی کی گٹہلی کا مغز ایک عدد سرس کے
بیج ایک عدد نمک لاہوری ایکماشہ آنبہ ہلدی مقشر دو ماشہ لونگ دو عدد شورہ قلمی ایکماشہ باریک کر کے صبح کیوقت
ذرور کرین اگر فصد سرارو کی کہولین بہتر ہے ذرور مور سرج اور زخم اور پہنسیون کیواسطے نہایت مجرب ہے ص سفیدا
قلعی اقلیمیائی فضی مقناطیس محرق مغسول کیکر کا گوند ہر ایک چار درم نشاستہ سفیدا افیون تانبا جلا ہوا زعفران ہر ایک
نصف درم کافور نصف دانگ ذرور مامیران واسطی ہمیشہ پہڑکنے آنکہہ کی اور سردی پرانی بیماریون کے نافع ہے اور
نگاہ کو قوت دیتا ہی مجرب ہے ص سونٹہ مامیران مرچ سیاہ نیلہ تہوتہ دہویا ہوا کیکر کا گوند سب کو برابر وزن میں کوٹ چہان کر
استعمال کرین ذرور کان کے تازہ زخم کو فائدہ کرتا ہی ص دم الاخوین سمندر جہاگ مرکی انزروت بورہ ارمنی شیاف
ابیضا کوٹ چہانکر فتیلہ کو شہد مین آلودہ کر کے دوائیونکو اوسپر چہڑک کر کان مین رکہین دیگر زخم کو پاک کرتا ہی رطوبات کو خشک
کرتا ہی گوشت کو اوگاتا ہی ہر جگہہ سی خون کے آنیکو بند کرتا ہی ص انزروت بیشل درم گلنار کندر ہر ایک دس درم زراوند پانچدرم
باریک کر کے ذرور کرین ذرور قلاع سرخ کیواسطی معمول ہی ص طباشیر سفید گلاب کے پہول کتہ سفید کنول گٹہ کا مغز
گلاب کا زیرہ کافور کوٹ چہانکر زبانپر چہڑکین دیگر دم الاخوین سیوتی کے پہول گلنار ہر ایک دو ماشہ کتہ سفید چار ماشہ کافور
ایک ماشہ باریک کر کے چہڑکین دیگر دہنیہ گلاب کا زیرہ گلاب کے پہول کتہ سفید طباشیر سفید کافور ہر ایک تین ماشہ
کوٹ چہانکر تہوڑا ایک چہڑکین ذرور سب قسم کے قلاع گرم مین معمول ہی ص زہر مہرہ طباشیر گلاب کا زیرہ نیلوفر کی پہول
خرفہ کے بیج صندل سفید صندل سرخ گل ارمنی شیاف ابیضا حضض کی مسور چہلی ہوئی گلنار کنول گٹہ کا مغز کتہ سفید کوٹ
چہانکر استعمال کرین اور وقت شدت حرارت کے کافور اضافہ کرین اور جسوقت تحلیل منظور ہو کبابہ کو خشک پیسکر اضافہ کرین
دیگر کہ مکرر تجربہ مین آیا ہی جوشش ہانکو خصوصا پرانے کو نفع ہی ص کتہ سفید طباشیر سفید الائچی کی دانے گلاب کا زیرہ سیوتی
کا زیرہ سعد کباب چینی ہڑ سیاہ بکاین کے پہل چہلے ہوئے ہر ایک ایکماشہ توے کی سیاہی مغز المقاس خشک ہر ایک دو ماشہ سب کو
کوٹ چہانکر زبانپر چہڑکین جسقدر دوا باریک ہوگی قوی زیادہ ہوگی دیگر ہر قسم کے قلاع مین معمول ہی ص گلاب کے پہول گلنار
تواکہیر چہوٹی الائچی کے دانہ کتہ سفید کباب چینی ملیٹہی کوٹ چہانکر چہڑکین اگر اسر زیادہ چاہین قدرے کافور بہی زیادہ کرین
دیگر معمول ص کاہو کے بیج چہلے ہوئے خرفہ کے بیج ہر ایک ایکدرم طباشیر تواکہیر کباب چینی لگن پہول الائچی کے دانے ہر ایک
دو ماشہ کوٹ چہانکر استعمال کرین کبہی حرارت کی شدت کیوجہ سی آدہ ماشہ کافور بہی زیادہ کرتے ہین ذرور اوکونکی موہنہ کے آنیکو
نافع ہی ص کافور ایک رتی لگن دہول سرمہ سفید دہنیہ خشک چہوٹی الائچی کے دانہ کاکڑا سینگی گلاب کا زیرہ گلنار کاہو کے
بیج ملیٹہی ہر ایک ایک ماشہ کتہ سفید تین ماشہ کوٹ چہانکر ذرور کرین دیگر واسطی ہر قسم کے اوکونکی قلاع کے

مجرب ہی ٥ کھڑیچ بنسلوچن رسوت مٹھی کھیل دہان کوٹ چھانکر چھڑکین اگر سرد چاہین تھوڑا ایک فودا اور تیسرا بھی زیادہ کرین
ذرور قلاع سفید مین معمول ہی ٥ گاؤزبان جلی ہوئی چھوٹی الائچی پھٹکری بھنی ہوئی توے کی سیاہی سب کو باریک کرکے
زبان پر چھڑکین دیگر مردار سنگ کو تلسی کے پتون کی پانی مین ترکرکے خشک کرکے باریک کرین اور تھوڑا ایک منہ مین چھڑکین
اور تلسی کے پتون کا چبانا بھی زایل کرتا ہی اور مہندی اور پھٹکری کو باریک کرکے چھڑکنا بھی مفید ہی ایسی ہی چبانا کبابہ خندان
کا نہار اوسکو دفع کرتا ہی ذرور قلاع سخت کو کہ کانٹون کی مانند زبان پر ہو جادین کہ اہل دکن اسکو چھری کہتی مین مجرب ہی
٥ بعد چھیلنی ارنڈ کے پتی یا توری سے چھڑکنا اور ملنا اسکا عجیب نفع بخشتا ہی بنسلوچن کتہ سفید کباب چینی سنگ جراحت
بڑی الائچی توا کھیر شورہ قلمی ہموزن کوٹ چھانکر استعمال کرین ذرور مسوڑہون کی پھنسیون کے خشک کرنے مین اور قلاع
بلغمی کیواسطی زیادہ قوی ہی ٥ ہلدی انار کا پوست گلنار سماق ہر ایک چھہ ماشہ مازو چار ماشہ پھٹکری دو ماشہ کوٹ
چھانکر اول منہ کو شہد کے پانی سی دہوکر ذرور کرین ذرور آکلہ دہان اور زکام اور لثہ کو اور جس جگہ کہ ہو مفید ہے مولف
فرماتے ہین کہ میرے اوستاد علیہ الاعتماد کے مجربات سی ہی ٥ سیوتی کے پھول گلنار کتہ سفید کمیلا ہر ایک ایک مثقال
سنگ بصری چھہ مثقال سنگ بصری کو تین مرتبہ آگ مین سرخ کرکے پانی مین سرد کرین کہ تندی اوسکی دور ہو بعد
اسکی سب کو خوب کوٹ چھانکر سنگ سماق مین یا سنگ خارا یا ہاون نقرہ مین دو روز تک سرکہ اور گلاب مین پیسین اور
چینی کے برتن مین پھیلائین اور باریک کپڑا اوسکی اوپر باندہکر سایہ مین خشک کرین جسوقت کہ عمل مین لانا چاہین اونگلی کو
نرم بالون سی لپیٹ کر زخم کو ملین اور سرکہ اور گلاب سی دہوئین بعد اسکی دوائین اوسپر چھڑکین اور غذائی ترش اور گوشت
کہ سرکہ اور گلاب مین ترش کیا ہو کھائین اور شیرینی اور دہی اور گوشت سادہ سی پرہیز کرین ذرور شبی لثہ دامیہ مین
اکثر اطبا کے معمولات سی ہی ٥ پھٹکری کو مٹی کے برتن مین جلائین اور جلانے کیوقت سرکہ اوسپر ڈالین تاکہ بخار اوس سی
نکلین پھر ایک جز اس پھٹکری سی لین اور دو جز نمک اور ڈیڑہ جز زاج سرخ لیکر باریک کرین اور مسوڑہون پر چھڑکین اور
موخر مین گلاب کا زیرہ سب کی برابر زاج سرخ کی جگہہ مرقوم ہی اور خلاصہ مین حوض نمک کے بھی ہی ذرور اعظم واسطی
زخم ذکر اور آکلہ اور قروح ساعیہ دہان اور گلو اور تمام اعضا کی مفید ہی اور زخم کا خون بند کرتا ہی اور عمدہ گوشت جماتا ہی
اور ورم کو دور کرتا ہی اور عضو پر مواد گرنے نہین دیتا آزمایا ہوا ہی ٥ سفید رانگ کا کشتہ توتیائی کرمانی دہویا ہوا کندر ہر ایک
ایک جز آدمی کے سر کے بال جلی ہوئی گلنار پہاڑی گائے کے سینگ جلی ہوئی اور جو سینگ میسر ہون تو ٹہیان جلی ہوئین حنا
کے پتی گل ارمنی ہر ایک دو جز کپڑے مین چھانکر استعمال کرین اور جسوقت سوائی بیماری دہان کی استعمال کرین تو لولو ازرد
ایک جز مردار سنگ آگ پر رکھکر سرخ کیا ہو اور سرکہ مین ڈالکر دہویا ہوا دو جز اضافہ کرین اور جسوقت چاہین فتیلہ بناکر
مرض ہونا کی مین استعمال کرین لفظ نہین رکھنا آکلہ ایک زخم ہوتا ہی خبیث بدبودار اندک زمانہ مین اکثر مقامات پر منتشر ہوتا ہی اور
عضو کو گویا کہاتا ہی اس سبب سی گوشت مین گڑہا ہوجاتا ہی قروح جمع قرحہ کی ہی قرحہ زخم کہنہ کو کہتی ہین جسمین پیپ جا ئی
اور نئی زخم کو جرح کہتی ہین اور ساعیہ مراد اوس زخم سی ہی جو آگے پھیلی اور اندمال کرتا جائے اور ہمیشہ بڑہنی مین کوشش کری
ذرور دیگر واسطی آتشک کے زخم مین معمول ہی ٥ بوریہ سوختہ چھہ ماشہ کوڑی زرد جلی ہوئی پانچ عدد چھالیہ جلی ہوئی ایک عدد
نیلہ تھوتہ جلا ہوا ایک ماشہ مردار سنگ کتہ سفید سنگ جراحت ہر ایک دو ماشہ کوٹ چھانکر ذرور کرین مولف فرماتی ہین کہ مین
اکثر زرد چوب جلی ہوئی ایک ۱۱ دم الاخوین لمشی بوریہ اور نیلہ تہ تسکا عوض داخل کی ہی اور سب کو وزن مین برابر لیکر استعمال کیا ہے

دیگر قضیب کے زخم کو نافع ہی ص کیفیت جلی ہوئی چمر ابو دانہ جلا ہوا کاغذ جلا ہوا کوڑی زرد جلی ہوئی چھالیہ جلی ہوئی آدمی کے سر کے بال جلے ہوئے بارہ سینگ کے سینگ جلے ہوئی کتہ سفیدہ مردارسنگ کندر ہڑ زنگی اسفیداج دھویا ہوا اسپند دوال مازو گل ارمنی املہ انزرد گلنار انزروت مرکی پھٹکری بھنی ہوئی ان دوائیونمین سی جو مناسب جانین کوٹ چھانکر زخم کو روغن گل سے چکنا کرنے کے بعد چھڑکین ذرور پستان کے نیچے جو بو ہو جاتی اور نیز جو بو پانون کی انگلیون کے درمیان اور سر کے پوست مین ہوتی ہی اسکو دور کرتا ہی ص توتیا مردارسنگ گلاب کے پھول گل ارمنی انار کا پوست نرم پیسکر سرکہ مین تر کرین اور خشک کرکے استعمال کرین اور اگر بچون اور ضعیفون کے سر مین ہو جاوی تو مازو کے درخت کا پوست اور جوز السرو کوٹ کر ادویہ مذکو مین ملائین ذرور آگ کے اور روغن گرم وغیرہ کے جلن کیواسطی مفید ہی ص مردارسنگ چونہ مہندی کوٹین اور جلی ہوئی جگہہ چھڑکین ذرور خون کو زخم سی بند کرتا ہی ص ایلوہ کندر دم الاخوین اقاقیا باریک کرکے چھڑکین ذرور اگر زخم چھڑکین اچھا کرتا ہی ص ہلدی دیودار دار ہلد ملیٹھی نسوت مساوی کوٹ چھانکر چھڑکین ذرور اسکا نام خشکندہ ہے خصوصاً ختنہ کو بہت جلد اچھا کرتا ہی ص کات ہندی مردارسنگ ہلیلہ بلیلہ مرکی ایلوہ مورد مساوی کوٹ چھانکر زخم پر چھڑکین یا پرانے زخم پر رکھین یا ختنہ کی جگہہ لپٹین تین روز کے بعد کھولین زخم اچھا ہو جاتا ہی ذرور ملحم کہ چھڑکنا اسکا زخمون اور پھوڑے دن اور تلوار کے زخم وغیرہ کو کہ بھرتا ہو مفید ہی تھوڑے دنون مین اصلاح پر آتا ہی ص شنگرف انزروت سفیداب قلعی مردارسنگ دم الاخوین کو باریک کرین اول میل کو زخم سے پاک کرکے مرہم اسفیداج کرپاس پر ملکر چپکا وین جسوقت مرہم کو علیحدہ کرین اسکو چھڑکین کبھی روغن دیودار سے بناکر عوض مرہم کے استعمال کرتے ہین جلدی بھر لاتا ہی دیگر اسرارسی ہی زخم کی بھرنی مین نہایت سریع الاثر ہی اور عظیم النفع ہی ص گلنار ایلوہ زرد کندر سب کو کوٹ چھانکر زخم پر چھڑکین کبھی گلاب کا زیرہ اور مرکی اضافہ کرتے ہین ذرور اربعہ عجیب ہی گوشت کو اگاتا ہی تازہ زخم کو بھرتا ہی اور خون کو بند کرتا ہی ص کندر ایلوہ انزروت دم الاخوین مساوی باریک کرین اور زخم پر چھڑکین اور کبھی زراوند بھی زیادہ کرتے ہین اور گھرے زخم کیواسطی عمل مین لاتے ہین اگر اوسمین سیل ہو ان دوائیون کو شہد مین ملاکر استعمال کرین ذرور شعر آکلہ کو دفع کرتا ہی قروح کے خشک کرنے مین مجرب ہی ص کافور چوتھائی جز تخم ریحان بو دادہ نصف جز پیاز کا پوست جلایا ہوا ایک جز آدمی کے بال جلی ہوئی دو جز باریک کرکے استعمال کرین

## باب رائے مہملہ

اس باب مین روغنونکا بیان ہی روغن لبوب سبعہ بارد یعنی روغن سات مغز کا درد سر گرم اور بہنسی اور سرسام سوداوی اور سہر اور مالیخولیا کو مروغاً اور سعوطاً مجرب ہی ص خیارین کے بیجونکا مغز میٹھی کدو کی بیجونکا مغز کاہو کے بیج کھیرے کے بیج بادام کا مغز خشخاش سفید کا مغز تل سفید چھلی ہوئے مثل روغن بادام کے روغن نکالین روغن گلچکان درد سر کو بجاے صنعت نافع ہی اور تجربہ مین آیا ہی ص گلچکان دیودار برنگ کابلی صندل خولنجان ردتاس ہر ایک ایکدام مجلند کے پھول نیلوفر کے پھول ملیٹھی ہر ایک دو دام بھنگرہ کے پتی تین دام آملہ چار دام نیکوفتہ کرکے روغن کنجد آدہ ماؤ گائے کا دودہ ایک سیر اور تھوڑے سی پانی مین ایک رات دن بھگو کر صبح کو جوش کرین کہ روغن رہ جائے سر پر ملین روغن گل کہ مرکب القوی ہے اور تحلیل اوسکا سرکہ کیساتہہ درد سر کو نافع ہی بخارات دماغی کو دفع کرتا ہی ترکیب اسکی وہ ہی کہ جو روغن بابونہ مین آویگی روغن کاہو واسطے درد سر اور سہر اور صرع اور مالیخولیا سی کو نافع ہی دماغ کی ترطیب کرتا ہی نیند لاتا ہی ص کاہو کی بیجون کا شیرہ دو حصہ تلونکا تیل یا بادام کا تیل ایک حصہ آپس مین ملاکر جوش کرین کہ روغن رہ جائے روغن کدو کہ یہی اثر رکھتا

اور دوم مین سرد و تر ہی سعوطاً صداع گرم کو دور کرتا ہی صھ کدو کا پوست چھیل کر معہ شحم اور لحم اور تخم کے دسکو کوٹین اور اوسکا
پانی لیکر چہارم حصہ اوسکی تلون کا تیل ملاکر مثل روغن کا ہو کے تیار کرین یا مغز تخم کدو شیرین سے مثل روغن بادام کے روغن
کھینچین اور یہ ضعیف زیادہ ہی **روغن ہندی** پرانے درد سر کیواسطے مفید ہی موئف فرماتے ہین کہ میری مجربات سی ہی صھ
پیاکہہ صندل سفید پیپل نیلوفر ملیٹھی ہر ایک تین ماشہ آملہ کا شیرہ دس تولہ دو تولہ تلونکا تیل [illegible] دواؤن کو کوٹ کر شیرہ دار
روغن مذکور کے ساتھ جوش کرین کہ روغن رہ جاوی رکھ چھوڑین اور وقت ضرورت ناک مین ٹپکاوین **روغن بید انجیر** درد نافہ سرد
مرضونمین اور قولنج وغیرہ مین شرباً وطلاءً مستعمل ہی صھ انڈ کے بیج صاف کرکے بریان کرین پھر کوٹین اور پانی مین جوش
کرین اور کف اٹھاوین اور ایک برتن مین کف جمع کرین جبکہ تمام کف اوٹھ آوین اور فقط پانی باقی رہی اون کفونکو جوش
کرین کہ روغن صاف نکل آوے **روغن دہتورہ** لقوہ اور فالج اور رعشہ اور [illegible] مین معمول ہی صھ دہتورہ [illegible]
ہر ایک ایکدرم تلون کا تیل بیسدرم روغن کو گرم کرین تاکہ سرخ ہووی بعد اسکی آگ سی اوتار کر دوائین ڈالین اور لوہی کے
دستہ سی خوب حل کرین اور استعمال کرین کہ تمام پرانے سرد مرضون کو مفید ہی دیگر اطبار ہند سی منقول ہی ملنا اس کا فالج
ولقوہ ورعشہ اور دردون کیواسطی عجیب الاثر ہی صھ تلونکا تیل اڑتالیس تولہ چار ماشہ دہتورہ کے پتون کا پانی چار سیر
بچھناک پانچدرم جائفل سونٹھ ہر ایک دس درم دوائیون کو پیسکر دہتورہ کے پانی مین ملاکر روغن کیساتھ جوش کرین کہ پانی
جلکر روغن رہ جائے آگ سی اوتار کر شیشہ مین رکھین اور حاجت کیوقت نیمگرم ملین دیگر اطبار ہند سے منقول ہی فالج اور
جو اعضا خشک ہو گئی ہون اونکو نافع ہی صھ سیاہ بکری کا دودہ لہسن ایک پوتہہ ہر ایک آدہ سیر تلون کا تیل ایک سیر
پیپلامول نرکچور اسگندہ افیون ہر ایک چار درم سب کو لوہی کی کڑاہی مین اتنا جوش دین کہ صرف روغن رہی صاف کرکے
رکھ چھوڑین اور سردی مین مالش کرین سات روز تک اور باجرہ کی روٹی کہاوین اور سرد ہواسی پرہیز کرین اگر بدن بسبب
فالج کے خشک اور بحس و حرکت ہووے اپنی حال پر آتا ہی مجرب ہی **روغن اسقیل** تالیف حکیم علوی خان فالج وغیرہ
کے واسطی نافع ہی صھ پیاز عنصل چار اوقیہ چھری سے تراش کر ایک من تلون کے تیل مین پکاوین کہ گل جاوے ہاتھ سی
ملکر صاف کرکے عاقرقرحا جندبید ستر رائی کوٹ کر ڈوا فرفیون ہر ایک ایک مثقال مشک خالص نصف مثقال باریک
کرکے اضافہ کرین اور استعمال کرین **روغن جند** حکیم ممدوح کے مجربات سی ہی صھ جندبید ستر مرچ سفید عاقرقرحا
اندراین کا گودہ فرفیون ہینگ ہر ایک ڈہائی درم عود صلیب ساڑہی تین درم کوٹ کر ایک رطل بغدادی روغن سداب
ملاکر شیشہ مین کرکے آفتاب مین رکھین ایک ہفتہ تک اور ہر روز دو مرتبہ برہم اور آٹھوین روز صاف کرین اور [illegible] اور
پھر ادویہ مذکورہ داخل کرکے ایک ہفتہ تک آفتاب مین رکھین اور بدستور ہلاوین آٹھوین روز صاف کرین پھر ادویہ مذکور
باریک کرکے داخل کرین دو ہفتہ تک آفتاب مین رکھین پھر استعمال کرین **روغن بیش** فالج ورعشہ اور خدر اور درد
بلغمی اور ریحی کیواسطی معمول ہی صھ بیش سیاہ اذاراقی عاقرقرحا دہتورہ کے بیج اجوائن خراسانی کنیر سفید کی جڑ اونٹ
کہونگچی سفید ہر ایک دو درم مالکنگنی کلونجی ہر ایک نصف درم سب کو کوٹ کر گاے کے دودہ اسقدر مین کہ اوسکے اوپر
ہو جاوے تین روز تر کرین جسوقت کہ خشک ہووی تلون کا تیل سوا سیر گائی کا دودہ ڈیڑہ سیر ملاکر لوہے کے برتن
مین ملایم آگ پر جوش دیکرین کہ روغن رہ جاوی صاف کرکے ملین باہ کیواسطے بھی ملنا فائدہ کرتا ہی دیگر فالج اور باہ کیواسطی
نافع ہے اور تجربہ مین پہونچا ہی صھ لونگ دارچینی جاوتری جائپل زعفران [illegible] مرچ [illegible] الایچی کے بیج

بڑی الائچی کے بیج بالچھڑ زیرہ سیاہ زیرہ سفید سلاجیت کپور کچری کلیجن موتھہ نرکچور صندل سرخ صندل سفید عود دارہلد
کلونجی سونٹھہ کا پیپل اسگند خس موصلی سیاہ گھونگچی کا مغز کسم کے بیجون کا مغز ناریل مغز اخروٹ دہتورہ کی جڑ ارنڈ کی جڑ
کسائی کی جڑ سنبہالو کی جڑ ہرایک ایک تولہ گاؤزبان بیر بہوٹی پیپل رائی ہرایک چہہ ماشہ زہر شیہ تیلیہ ڈیڑہ تولہ لال گٹکنی
مغز بادام ہرایک دو تولہ مشک دس ماشہ تلون کا تیل تین پاؤ گائی کا دودہ چار سیر پہلے سب دوائیونکو جوکوب کرین
بعد اسکی تلون کے تیل اور دودہ کو علیحدہ علیحدہ تھوڑا سا جوش دیکر سرد کرین بعد اسکی ہر دوا کو کڑاہی آہنی مین ڈالکر نرم
آنچ کرین جسوقت کہ جوش آوے دوائیون کو کوٹ کر ڈالین اور مشک اور روغن اور زیرہ کو سب دوائیون کی بعد ڈالین
جبکہ دودہ جل جاوے اور روغن باقی رہی سرد کرکے شیشہ مین رکہین اور ملین روغن اوراق فالج اور لقوہ اور رعشہ
اور مفاصل کو مفید ہے بعد تنقیہ کے لہذا اسکا تمام سرد مرضون مین مجرب ہی ؏ آکہہ کے پتے بکاین کے پتے ارنڈ کی پتے
سنبہالو کے پتے سہنجنہ کے پتے سیاہ دہتورہ کے پتے تہوہر کے پتے سینڈ کے پتے بہنگرہ کے پتے سب کو برابر لیکر کوٹ کر شیرہ نکالکر
اور برابر اوسکی تلون کا تیل ڈالکر جوش کرین کہ روغن باقی رہی آخر مین قدری قسط اور مرکی زیادہ کرین بعضی بہنگرہ کی
پتون کا شیرہ دنیب کے پتونکا شیرہ بھی زیادہ کرتے ہین **روغن موم** فالج اور خدر اور پٹہون کے درد کیواسطے نافع ہی
اور مواد کو تحلیل کرتا ہی اور ہر قسم کے باؤ کو دفع کرتا ہی ؏ موم ایک سیر نمک شور تین سیر اور کبہی نمک سانبہر نیکوفتہ دو جز
عوض نمک شور کے کرتے ہین دونون کو دیگ مین ڈالکر بطریق گلاب کے کہنچین مثل عرق کے آتا ہی اوسکو رکہہ چہوڑین
اور بدن پر ملین اور بعد ملنے کے دو گہڑی تک کپڑا بدن پر نہ اوڑہین تاکہ ہوا بدن پر پہونچے دو گہڑی کے بعد کپڑا پہنین دوسری
نسخہ مین نمک سانبہر دو سیر عوض نمک شور کے ہی اور سم الفار اور پارہ ہرایک دو تولہ لوبان پاؤ سیر زیادہ ہی اور لکہا ہی
کہ موم کو ریزہ ریزہ کرین اور سم الفار اور لوبان کو کوٹ کر گہڑے مین کرکے پارہ ڈالکر بطریق معروف روغن کہینچین واسطے
غدے کے اور نیز واسطے ناصور کے جسجگہہ ہو نافع ہی اور مجرب ہی اور اسکو دہن الحیات کہتے ہین دیگر اول سی قوی ہی ؏
موم سفید آدہ سیر نمک سانبہر پاؤ سیر نوشادر شورہ قلمی ہرایک ایک چہٹانک شنگرف ایک تولہ لونگ جائفل دارچینی
کے پہول افیون ہرایک تو ماشہ ملاکر کوٹین اور موم اور نمک مخلوط کرکے برتن مین ڈالکر نیچہ وصل کرکے بطریق گلاب کی
عرق کہنچین اور شیشہ مین رکہین اور تھوڑا سا لیکر مالش کرین اور اوپر پرانی روئی باندہین واسطے سرد مرضون کے اور
مرض ریحی کے مجرب ہی یا قرع انبیق مین کہنچین اور عمل مین لائین **روغن استرخاء** اور فالج کے واسطے عجیب الفعل
مجرب ہی ؏ کوٹ کڑوا مرچ سیاہ عاقرقرحا فرفیون جندبیدستر ہرایک سات درم باریک کرکے نصف رطل روغن نرگس
ملاکر ملین **روغن قاوندی مرکب** فالج و مفاصل وغیرہ مین حکیم علوی خان کی معمول سی ہی ؏ لونگ عود صلیب سلیخہ
سورنجان تلخ راسن عود بلسان ہرایک پانچدرم بالچہڑ تیزپات سوسن کی جڑ قرفہ قسط تلخ ہرایک ساڑہی دس درم کوٹکر
دس رطل میٹہی پانی مین ایک شبانہ روز بہگوئین ...... روغن زیت دو رطل ڈالکر جوش کرین کہ پانی جل کر روغن رہ جائے
ملکر صاف کرکے شحم قاوند سولہ درم مومیائی چار درم اوسمین پگہلاوین مرکی تین درم جندبیدستر دو درم ملاکر استعمال کرین
**روغن کلان** فالج ولقوہ وغیرہ سرد مرضون کیواسطی معمول ہی ؏ قسط چرائتہ افسنتین کندش سونف کی جڑ چیتہ ہرایک
تین ماشہ عاقرقرحا مرچ بالچہڑ سوسن کی جڑ قرفہ اشنہ راسن سلیخہ مرکی لونگ صعتر اجواین دیسی کرفس کی جڑ کرفس کے بیج انیسون
اسارون سلیخہ جا مغز زرنباد سونٹھہ دارچینی کبابہ جاوتری پیپل کندر ہرایک دو ماشہ کڑوے بادام کا مغز چہہ ماشہ کلونجی ارنڈ کی بیجون کا مغز

گوگل ہر ایک چار ماشہ مصطگی ڈہائی ماشہ سب دوائیون کو نیمکوفتہ کرکے چار یا پانچ سیر پانی مین ایک رات دن تر کرین بعد اسکے جوش کرین جسوقت کہ تمام پانی جذب ہوجاوے اور روغن رہ جائے مشک خالص دو ماشہ عنبر اشہب چار ماشہ جائفل دو ماشہ فرفیون جندبیدستر ہر ایک تین ماشہ بہت باریک کرکے حل کرکے رکہہ چہوڑین روغن قسط مرکب شاہ ارزانی پٹہون کے مرضون کیواسطے نافع ہی ص کوٹ کڑوا دس درم عاقرقرحا چار درم مرچ سیاہ ساڑہی تین درم کوٹ کر پرانی شراب مین ایک رات بہگوئین صبحکو جوش کرین کہ نصف رہجاوے روغن زیت پچاس درم داخل کرکے پہر جوش کرین کہ شراب جل جاوے اور روغن رہ جائے ملکر صاف کرین فرفیون تین درم جندبیدستر ڈہائی درم باریک کرکے ملائین دیگر فالج ولقوہ ورعشہ وتشنج واسترخا اور اختلاج کو نہایت مفید ہی ص کوٹ کڑوا کندش عاقرقرحا ہر ایک چہہ ماشہ مہیل یا اکہر سیون کی جڑ قرفہ اشنہ دارہلد لونگ اجواین دیسی کرفس کے بیج تگر سونٹہ زرنباد کندر مصطگی ہر ایک تین ماشہ بابونہ کی پہول ایک تولہ بادام کڑوے کا مغز دو تولہ ارنڈ کے بیجون کا مغز تین تولہ سب کو جوکوب کرکے ایک رطل پانی مین آٹہہ پہر بہگوکر جوش دین جسوقت کہ نصف پانی باقی رہی مل کر صاف کرین روغن کنجد سیاہ روغن سرشف ہر ایک تین چہٹانک ملاکر جوش دین جسوقت کہ پانی جل جاوے رکہہ چہوڑین اور استعمال کرین دیگر نسخہ معمول پٹہون کی سردی کو نافع ہی اور پٹہون کو تقویت دیتا ہی اور امراض بلغمی سرد دماغی کیواسطے مفید ہی قسط دس درم ایرسا سونٹہ اشنہ بالچہڑ تیزپات قرفہ وج عاقرقرحا ہر ایک پانچدرم لونگ چار درم رائکو تین رطل پانی مین بہگوئین صبح کو جوش کرین جب ایک رطل باقی رہی صاف کرکے نصف رطل روغن زیتون یا روغن کنجد کیساتہہ جوش کرین کہ روغن باقی رہی نیچے اتار کر جندبیدستر فرفیون جائفل مصطگی ہر ایک ایکدرم باریک کرکے ملائین اور استعمال کرین روغن فرفیون اختلاج اور تشنج اور استرخا وغیرہ کیواسطے مجرب ہی ص سورنجان مصری سونٹہ جائفل پیپلامول مالکنگنی رائی فرفیون ہر ایک ایکتولہ تلونکا تیل ساٹہہ تولہ اجزا کو مثل غبار کے پیسین بعد اسکے کہرل کرکے تہوڑا تہوڑا روغن ڈال کر دو پہر تک صلایہ کرین پہر آفتاب مین یا گرم جگہہ رکہہ چہوڑین اور منبت اعصاب پر ایک پہر تک خوب ملین روغن سلاق اور سبل اور دوسرے آنکہون کے مرضون کیواسطے مجرب ہی ص نیلہ تہوتہ ایکدام جائفل ایکعدد دونون کو ایکدام پختہ ریسمان خام مین گرداگرد مثل گیند کے لپیٹین اور چوبیس دام روغن گاؤ مین تر کرکے دو ساعت رکہین بعد اسکی آوند کانسی مین گیند مذکور کو جلاوین اور ریسمان جلی ہوئی چہری سے تراشین اور روغن ماتقی جہت گیند کو تر کرین تاکہ ریسمان اچہی طرح جل جاوے بعد اسکے سب کو سات روز ڈہاک کی لکڑی سے کہ اوسمین فلوس جیسا بن ہو کانسی کے برتن مین حل کرین اور آنکہہ مین کہنچین کہ اس سی بہتر کوئی علاج نظر نہین آیا روغن خدر اور رعشہ واسترخا اور مفاصل بارد وعرق النسا کیواسطے مجرب مرزا سلیمان طبیب سے منقول ہی ص جرائتہ کوٹ تلخ ہر ایک تین مثقال اذخر مکی سورنجان کباب چینی ناردین تگر ہر ایک دو مثقال زرنباد کائفل عاقرقرحا مغاث بغدادی بوزیدان ہر ایک ایک مثقال سب کو نیمکوفتہ کرکے تین پیالہ پانی مین جوش کرین جبکہ ایک پیالہ پانی رہی شیرہ اوتکا نکالکر روغن گل روغن یاسمین روغن بابونہ روغن زنبق ہر ایک دس مثقال داخل کرکے جوش کرین کہ پانی جلجاوے اور تیل باقی رہی بعد اسکے خطائی جندبیدستر فرفیون ہر ایک تین مثقال جائفل سونٹہ ہر ایک دو مثقال گوگل ایک مثقال کوٹکر کپڑے مین چہانکر ہاون سنگین مین کرین اور روغن کو تہوڑا تہوڑا اوسپر ٹپکادین اور دستہ سے ملین تاکہ تمام روغن اوسمین مخلوط ہوجاوے بعد اسکے موسیائی معدنی اوسمین حل کرین اور شیشہ مین رکہہ چہوڑین روغن خل کان کے درد گرم کیواسطے عجیب الاثر ہی ص

روغن گل ایک جز سرکہ تین جز [illegible] پانی اتنا جوش کرین کہ سرکہ جل جاوی اور روغن باقی رہی پھر نیمگرم کان مین ٹپکاوین روغن
ترب واسطی کان کے درد سرد اور کانکی ثقالت دغیرہ کی واسطی اور نیز کان کے سرد مرضون کیواسطی مجرب ہی ص مولیونکا
تیل ایک جز مولی کا پانی تین جز [illegible] ملاکر جوش کرین تاکہ پانی جل جاوی اور روغن باقی رہی نیمگرم کان مین ٹپکاوین
روغن کان کے سرد درد کیواسطی [illegible] ہی ص جندبیدستر حب الغار ہر ایک ایک دانگ مرکی ڈیڑہ دانگ مولی کے بیج
افسنتین ہر ایک دو مثقال روغن بادام تلخ تین مثقال مولی کے بیج نیمکوفتہ کرکے اور افسنتین دونون کو پانی مین جوش کرکے
صاف کرین اور روغن داخل کرکے پھر ملایم آگ پر پکاوین تاکہ پانی جذب ہو جاوی پھر دوسری اجزا پیسکر داخل کرکے رکھہ چھوڑین
روغن بابونہ کان کے سرد درد [illegible] کیواسطی معمول ہی ص تھوڑیسی بابونہ کے پھول لیکر تلون کے تیل مین ڈالین اور
شیشہ مین کرکے آفتاب مین رکھین بیکہ بابونہ کے پھول پژمردہ ہو جاوین نکال لین اور مکرر ایسی ہی کرین اور یہی روغن گل
اور روغن سوسن اور روغن بنفشہ اور روغن نرگس اور روغن یاسمین وغیرہ کے بنانے کی ترکیب ہی روغن مرکب
مولف فرماتے ہین کہ میرے معمول سی ہی بعد تنقیہ تمام بدن کے کہ مسہل گرم سی اور خاص دماغ کے حب ایارج سی کیا ہو کان کی
ثقالت کیواسطی مجرب ہی ص افسنتین بابونہ کے پھول مولی کے بیج ہر ایک چھہ ماشہ قسط وج خراسانی ہر ایک تین ماشہ
سب کو کوٹ کر رات کو تین چھٹانک پانی مین تر کرین صبح کو جوش کرین تاکہ نصف پانی باقی رہی آگ سی اوتار کر سرد
کرین اور جندبیدستر مرکی ہر ایک ڈیڑہ ماشہ باریک کرکے ملائین اور سوتے وقت ایک دو قطرہ نیمگرم کان مین ٹپکائین
دیگر اول سی زیادہ قوی ہی اور اسکو روغن اعظم کہتے ہین کان کی درد کو تسکین کرتا ہی اور کانکی گرانی کو دور کرتا ہی طنین اور دوی
اور قرحہ کے واسطی مفید ہی کیڑون کے قتل کرنیمین بیعدیل ہی اور اپنا نظیر نہین رکھتا بارہا آزمایا ہوا ہی اور ہزارہا آدمیونکو
نفع کیا ہی ص افسنتین ہلدی لہسن مقشر ہر ایک چھہ ماشہ کوٹ کر مغز بادام تلخ ہر ایک ایکتولہ اجواین دیسی سونٹھ ہر ایک
تین ماشہ ملیٹھی ساڑہی تین ماشہ ہینگ بورہ ارمنی اندراین کا گودہ ہر ایک ڈیڑہ ماشہ عاقرقرحا ایک ماشہ پیاز سفید ایکعدد
سب دوائیون کو نیمکوفتہ کرکے رات کو گائی کے پتے کے پانی مین تر کرین صبح کیوقت سداب کے پھول کا پانی دودہ
کے پتونکا پانی کریلے کے پتونکا پانی مولی کی جڑ کا پانی سندرس کے پتونکا پانی ہر ایک ایکتولہ سرکہ دو تولہ تلونکا تیل آدہ پاؤ
جوش کرین تاکہ سب جل جاوی اور روغن باقی رہی پھر دوائین سابقہ ڈالکر جلاوین صاف کرکے رکھین اور دو تین قطرہ
اوسکی نیمگرم کان مین ٹپکاوین روغن کان کے ناصور کیواسطی مفید ہی ص کڑوا تیل پاؤ سیر آملہ مہندی ہر ایک ایکتولہ
نیب کے پتے دس عدد کمیلا مرچ سیاہ ہر ایک تین ماشہ نیلا تھوتھہ ایکماشہ اول روغن کو گرم کرکے نیب کی پتی اور
آملہ اور مہندی اور مرچ اور نیلہ تھوتھہ ڈالکر جلاوین پھر نیچے اوتار کر پیسین اور کمیلا بھی پیسکر ملاوین اور کانمین ٹپکاوین
روغن افسنتین کانکی گرانی کیواسطی ص افسنتین رومی تازی مولی کے پانی مین جوش کرین کہ نصف باقی رہی صاف
کرکے روغن گل روغن بادام تلخ ہر ایک نصف تولہ ملاکر پھر جوش کرین کہ روغن باقی رہی پس مومیائی کانی ایک رتی
حل کرکے رکھین اور وقت حاجت کے نیمگرم کانمین ٹپکاوین روغن قسط ودی طنین وغیرہ کان کی مرضون مین معمول ہی
ص قسط دس درم ایک رات سرکہ مین بھگوئین اور آدہ سیر پانی مین جوش کرین کہ نصف باقی رہی آدہ سیر تلونکا تیل ڈالکر
جوش کرین کہ پانی جل جاوی اور تیل باقی رہی نیمگرم کانمین ڈالین روغن محلل معدہ پر ملنا نفخ کو تحلیل کرتا ہی قولنج اور ریاح
غلیظہ کو نفع کرتا ہی اور مجرب ہی ص بالچھڑ کا نفل بابونہ سداب کی پتی [illegible] کرنج کلونجی مصطگی ہر ایک ایک تولہ زیرہ کرمانی

دو تولہ کوٹ کر ایک سیر پانی مین جوش کرین جسوقت چہارم حصہ باقی رہی برابر اوسکی سنرسود کا پانی اور روغن بید انجیر جائفہ
اور روغن بابونہ چار تولہ ڈالکر جوش دین جبکہ پانی جل جاوے اور تیل باقی رہی صاف کرکے عنبر اشہب حل کرکے رکھین اور
وقت حاجت نصف درم لیکر استعمال کرین اگر ریح غلیظ و درد شدید ہو وقت استعمال جندبیدستر حل کرین روغن مصطگی
اور معدہ کے تشنج اور عضلات کی سختی کو مفید ہی ص مصطگی ایک رطل تین رطل تمون کا تیل اور پہر رطل پانی مین جوش دین تاکہ
پانی جل جاوے اور روغن باقی رہی اور بہتر یہ ہی کہ مصطگی کو کوٹین اور روغن کیساتہ جوش کرین تاکہ پگہل جاوے روغن
بواسیر کے درد کو تسکین دیتا ہی ص روغن بیدانجیر بقدر پانچ چھ مثقال تانبے کے برتن بے قلعی دار مین آگ پر
رکھین اور اوسکی سر کو ڈہکین تاکہ گرم ہو پھر کہول کر جلدی دو حبہ کافور اوسمین ڈالین اور سر کو ڈہکین آگ سے اوتار کر حرکت
دین کہ حل جاوی ویسے ہی پھر بند ہوا چھوڑ دین تاکہ سرد ہو جاوی اور جسوقت چاہین تھوڑا سا گرم کرکے بواسیر پر ملین
روغن عقرب سنگ مثانہ کو ٹکڑے ٹکڑے کرتا ہی ص ریوند ناگرموتھہ بچھان بید کبر کی جڑ ہر ایک ایک اوقیہ بادام کڑوا کا
تیل ایک رطل دوائیون کو کوٹ چھانکر شیشہ مین کرین اور روغن اوسپر ڈالین اور ایک ہفتہ آفتاب مین رکھین پھر صاف
کرکے دس عدد زندہ بچہو کہ اسیوقت پکڑے ہون اوسمین ڈالین اور ایک ہفتہ آفتاب مین رکھین پھر صاف کرکے رکھین
اور دو قطرے اوسکی احلیل مین ٹپکائین اور کسیقدر مثانہ پر ملین روغن باہ کو قوت دیتا ہے استرخائی اعصاب کو نافع ہی
ص زہر تیلیہ گہونگچی سفید کا مغز جمال گوٹہ کچلہ برادہ کیا ہوا ہر ایک دو دام ہڑتال ایک دام سب کو بکری کی دودہ
مین کہرل مین ڈالکر پیسین تاکہ دو سیر دودہ جذب ہو پھر گولیان بناکر آفتاب مین رکھین تاکہ خشک ہو جاوین آتشی شیشے مین
ڈالکر روغن کہینچین مجرب ہی روغن مخترع حکیم المغلی باہ کو قوت دیتا ہی پٹھون کی سستی کو دور کرتا ہے مجرب ہے ص
گہونگچی سفید کنیر سفید کی جڑ اسگند ناگوری تج دارچینی عاقرقرحا تالمکھانہ تخم اوٹنگن اندرجو حرمل کلونجی پیاز کا بیج مغز بنولہ
بالنگو گہوڑے کے سم تراشے ہوی ہر ایک چھ ماشہ چرونجی کا مغز چلغوزہ کا مغز اونٹ کٹارہ کی جڑ دیودار عود غرقی
موصلی سیاہ ہر ایک ایک تولہ جائفل لونگ رسکپور دہتورہ کے بیج ہر ایک تین ماشہ افیون خالص دو ماشہ سب کو کوٹکر
بہیڑ کے دودہ یا گائے کے دودہ ڈیڑہ چھٹانک مین ملاکر مرغ کے انڈے کی زردی دس عدد ملاکر شیشی مین چار پہر پکاکر
روغن کہینچین اور طلا کرین دیگر قوت باہ کیواسطے ص آکہہ کا دودہ روغن زرد ہر ایک دو تولہ آپس مین ملاکر جوش کرین کہ
دودہ جل کر تیل باقی رہی پھر روغن کو کہرل مین ڈالکر سم الفار میٹھہ تیلیہ بیر بہوٹی کیچوی ہر ایک ایک ماشہ داخل کرکے پیسین
جبکہ ایک ذات ہو جاوے چینی کے برتن مین یا شیشہ کے برتن مین رکھین اور قدری نیم گرم طلا کرین دیگر مقوی باہ مولف
مفتاح کے مجربات سی ہی ص کچلہ کا برادہ آدہ پاؤ بیر بہوٹی دہتورہ کے بیج لوبان کوڑیہ گہونگچی سفید جنگلی سور کی چربی مچہلی
ہر ایک چھ ماشہ جندبیدستر ہتوہر کا دودہ پارہ ہر ایک دو تولہ روغن بلسان دو تولہ دوائیون کو کوٹ چھانکر روغن وغیرہ مین
ملاکر شراب دوآتشہ مین ایک ہفتہ تک کہرل کرین بعد اسکی گولیان بناکر آتشی شیشہ مین چوہ کہینچین دیگر محلوق اور عنین
کیواسطی تجربہ مین آیا ہی ص جونک گدہی کے خصیہ مین لگادین جبکہ خون پیکر پُر ہو جاوی اسوقت خصیہ سی جدا کرکے سایہ مین
خشک کرین بعد اسکی سانڈہ کی چربی بیر بہوٹی سفید کنیر کی جڑ ہر ایک ایکدام سب کو جوکوب کرکے چربی مذکور مین ملاکر آتشی
شیشہ مین ڈالکر ٹپکادین جسوقت تک سرخ روغن آوی لین جسوقت سیاہ آنے لگی علیحدہ رکھین اور چاول کی برابر حشفہ
ملین روغن خنبطیانہ یہ قسم کی کرکے درد کیواسطی نافع ہی ریاح و نفخ کو تحلیل کرتا ہی اور واسطی تپ لرزہ اور ورم بلغمی کے

مفید ہی اور جو ریح کہ خصیہ اور زہار اور پشت اور گردہ وغیرہ مین ہوتی ہی اوسکو دفع کرتا ہی حکیم علوی خان کے مجربات سے ہی صفت پکھان بید رومی دس درم زراوند گرد ناگرسوتھہ سلیخہ کبر کی جڑ ہر ایک پانچدرم ایک رطل روغن بادام تلخ داخل کر کے خوب برہم کرین اور شیشہ مین کر کے دس روز آفتاب مین رکھین پھر صاف کر کے استعمال کرین روغن گٹھنا گانٹھون کے درد مین معمول ہی صفت مہندی کے پتے یا اوسکے پھول آدہ سیر دو سیر پانی مین جوش کرین جبکہ نصف پانی باقی رہی صاف کر کے آدہ سیر روغن کنجد ڈالکر پھر جوش کرین تاکہ پانی جل جاوی اور روغن باقی رہی اگر پتے یا پھول تازہ اوسکو کوٹین اور قدرے پانی چھڑکین اور صاف کر کے اوسکا پانی لین اور نصف آب مذکور کی تلونکا تیل ملا کر جوش کرین تاکہ روغن باقی رہی قوی زیادہ ہی روغن تمبا کو جوڑون کے درد بلغمی کیواسطے بعد تنقیہ کی مستعمل ہی صفت تمبا کو تی مقرض بتیس درم بابونہ کے پھول ڈیڑہ تولہ سونٹھ ایک تولہ رات کو ایک رطل پانی مین بھگوئین صبحکو نصف رطل تلون کا تیل ڈالکر جوش کرین تاکہ پانی جل جاوی اور روغن رہی دوسری نسخہ مین تمبا کو کا وزن سات تولہ اور بابونہ ایک تولہ ہی اور کنیر سفید کی پتے بیس عدد اور زیادہ لکھی ہین روغن سرخ واسطی جوڑونکی درد و عرق النساء اور نقرس اور درد ورک کیواسطی معمول ہی صفت مجیٹھہ پاؤ سیر تج کا پھل ہر ایک چار تولہ بالچھڑ ناگرموتھہ ہر ایک دو تولہ بیزبات لونگ ارچینی ہر ایک ایکتولہ نرکچور آٹھ تولہ کچلہ دو تولہ الایچی خورد تین تولہ جاوتری مشک خالص ہر ایک چھ ماشہ چوب میدہ برادہ صندل سفید ہر ایک دو تولہ زعفران چار ماشہ ہلدی دارہلد عود غرقی ہر ایک ایکتولہ گلاب قسم اول ایک سیر تلونکا تیل دو سیر تمام دوائیون کو جوکوب کر کے گلاب مین تر کر کے رکھین پھر دیگچہ قلعی دار مین آتش ملایم پر جوش کرین تاکہ نصف گلاب جل جاوی پھر تلونکا تیل ملا کر پکا دین تاکہ تمام پانی خشک ہو جاوی پھر روغن کو کپڑے مین چھانکر شیشہ مین رکھین اور ایک ہفتہ زمین مین دفن کرین پھر نکالکر شب کیوقت ایک تولہ ملین اور صبح کیوقت سر پانی سی دہوئین روغن نیب واسطی سرد دردون کے بہت مفید ہی نجم الدین خان سی منقول ہی صفت سبز سویہ کے پانی اور تلون کے تیل مین کہ ہر ایک ایک سیر ہو قسط اور بابونہ کی پھول اور سونٹھ اور اسبند ہر ایک ایکتولہ جوکوب کر کے ملا کر جوش دین تاکہ پانی جل جاوے اور روغن باقی رہی صاف کر کے ملین روغن مفاصل معمولات سی ہی صفت افیون آٹھ دام تلون کا تیل ایک سیر گائی کا دودہ ایک سیر کچلہ بیس عدد افیون کو دودہ مین حل کرین پھر روغن اور کچلہ ریزہ ریزہ کر کے داخل کرین اور لوہی کے برتن مین ملایم آنچ پر جوش کرین تاکہ دودہ باقی نرہے اور کچلہ جل جاوی اور روغن رہی نیچے اوتار کر صاف کرین اور استعمال کرین روغن اوراق جوڑون کے درد کیواسطی مجرب اور معمول ہی صفت مہندی کے پتے نازبو کے پتے دہتورہ کے پتے آکھہ کے پتے سہنجنہ کے پتے ارنڈ کے پتے سنبھالو کے پتے کوکے پتے برابر لیکر انکا پانی نکالین اور برابر انکی تلونکا تیل ملا کر جوش کرین پتونکا پانی اور تلون کا تیل اگر ہر ایک پاؤ سیر ہو تو ایک تولہ اسبند اور ایک تولہ سویہ کے بیج اور چھ ماشہ اجواین اوسمین ڈالین کہ یہ ادویہ بھی جل جاوین جسوقت کہ روغن رہی اور پانی جل جاوی صاف کر کے دو ماشہ افیون اور ایک تولہ سورنجان تلخ باریک کر کے ملائین اور نیم گرم مالش کرین روغن سرخ بادہ کہ معمول و مجرب اور بینظیر ہی صفت چاکسو صندل سرخ کمیلا ہر ایک ساڑہی تین ماشہ سپاری چھالیہ سنگ جراحت کتہ سفیدہ چون وج خراسانی اشرنگی پھٹکری صندی ہر ایک پونے دو ماشہ نیب کے پتے ایکدام ہمہ ایکدام بکاین کے پتے دو دام نیلہ تھوتہ ایک ماشہ مرچ سیاہ سات ماشہ روغن سرشف ایک چھٹانک اور ایک پاؤ اول پتون کو پیسین اور ادویہ بالا چون پتون کے ہمراہ پیسین اور دو قرص بنادین اور روغن کو آگ پر رکھکر قرصون کو ڈالکر

زاد غریب سے منقول ہی ص مشک خالص ایک ماشہ زعفران دو ماشہ بالچھڑ ایک ماشہ کائپھل چار ماشہ کوٹ چھانکر قدری قلیل استعمال کرین سعوط رعاف کو نافع ہی ص کندر افیون کافور ہر ایک ایک حبہ پانی مین پیسکر ناک مین ٹپکائین سعوط خشم کیواسطی کہ سدہ مصفات سی ہو نافع ہی ص کلونجی زہرہ کلنگ اندراین کا گودہ کنگنی سفید برابر پیسین اور بول شتر اعرابی کا اوسکو اوپر ڈالکر آفتاب مین رکھین تا کہ خشک ہو جاوی پھر بقدر مسور کے دانے کے گولیان بنائین اور وقت حاجت کے روغن مرزنجوش کے قطرہ مین حل کرکے سعوط کرین اگر سوزش معلوم ہو روغن کیساتھ استنشاق کرین سعوط ناک کی بدبو کیواسطی مجرب ہے ص عنبر زعفران پودینہ کے پانی مین سعوط کرین دیگر مجرب ص انار شیرین انار کھٹہ میٹھا بالچھڑ تانبی کے برتن مین جوش کرین اور روغن نرگس اور روغن بنفشہ کیساتھ ٹپکاوین سعوط چھینک کا نافع ہی ص خطمی کے پھول کا پانی روغن گل مین ملاکر سعوط کرین **دوسری فصل** سنونات مین یعنی منجن کے نسخون مین **سنون** ہر قسم کے قلاع کیواسطی مجرب ہی ص مازو پھٹکری دونون برابر پیسکر ملین **سنون** واسطے آکلہ دہان اور مسوڑہ کے ناصور کے کہ بہتر اس دوا سی نہین ہی معمول ہی ص سداب کے پتی خشک دو درم اشخار چونہ ہرتال ہر ایک ایکدرم سب کو باریک کرکے تیز سرکہ مین ملادین اور کوزہ مین رکھکر گل حکمت کرکے آگ پر رکھین تا کہ گل سرخ ہو جاوے اور دوائین جل جاوین اوسکو نکال کر بقدر ایک دانگ کے یا دو دانگ کے آکلہ پر ڈالین چند بار مین بفضل الٰہی برطرف ہوتا ہی **سنون** زرد دانتون کے گرم درد کی واسطی اور نیز اوس درد کیواسطی کہ مسوڑہون کی ورم کی سبب یا ضربہ اور سقطہ کی وجہ سی ہو معمول ہی اور دانتون کو مضبوط کرتا ہی ص انار کا پوست گلنار زرد چوب سماق پھٹکری بھنی ہوئی مازو ہر ایک ایک ماشہ کوٹ چھانکر استعمال کرین **سنون** دانتون کے درد کیواسطی مجرب ہی اور دانتون کو مضبوط کرتا ہی مجرب ہی ص سونٹھ سوہن کھی بائبڑنگ ہیرا کسیس کتہ سفید نیلہ تھوتھہ بریان مساوی سب کو باریک کرکے سنون کرین دیگر مجرب ہی ص مصطگی سونٹھ مرچ سیاہ نیلہ تھوتھہ بریان زیرہ سفید بریان کتہ سفید چھالیہ سوختہ پھٹکری دانہ الائچی کلان نمک لاہوری ہر ایک چھ ماشہ سرس کے بیج ایک تولہ کوٹ چھانکر رات کو ملین اور اوپر سی پان کھائین دیگر مجرب اسرب کو سوہن سی ریت کر ہموزن اوسکی پیپل صلایہ کرکے کپڑے مین چھانکر برابر ایک جز کے ڈھاک کا گوند اور نصف اوسکی مصطگی اور پوست انار سرمہ کرکے ملادین اور وقت حاجت کی دانتون پر ملین اور منہ سی پانی گرائین واسطی دانتون کے درد کے دور کرنے کے مفید ہی اور دانتون کے ہلنی کیواسطی مفید اور آزمودہ ہی **سنون** حضرت شیخ فریدالدین شکر گنج قدس اللہ سرہ العزیز سے منقول ہی دانتون کے مستحکم کرنے مین بینظیر ہی ص ہڑ کابلی کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ چھلا ہوا سونٹھ پیپل توتیا القم مازو نمک سنگ سب برابر لیکر جدا جدا باریک کرین بعد اسکی سب کا وزن کرکے آپس مین ملاکر سنون کرین دیگر حکیم اکمل خانصاحب نے واسطی نواب عمدۃ الدولہ کے تجویز فرمایا تھا مسوڑہون کے مضبوط کرنے کیواسطی بے نظیر ہی ص مصطگی گلاب کا زیرہ گلنار گلاب کے پھول بسد سفید بسباسہ الائچی خورد سیوتی کے پھول زیرہ سفید بریان ہر ایک دو ماشہ پھٹکری بریان ایک ماشہ سنون کرین دیگر چھالیہ چار عدد جلی ہوئی سنگجراحت مصطگی ہر ایک چھ ماشہ بود ار جلا ہوا ایک تولہ الائچی سفید نصف تولہ مازو بے سوراخ تین عدد گیہون کا آٹا مین ملاکر بریان کرین بعد اسکی تمام اجزا کو کوٹ چھانکر سنون کرین **سنون** دانتونکی درد کو دور کرتا ہی اور دانتونکی جڑونکو مضبوط کرتا ہی اور اکثر دانتونکے سرد مرض کو دفع کرتا ہی مجرب و معمول ہی ص نیلہ تھوتھہ بریان دہنیہ خشک بریان

زیرہ سفید بریان سونٹھ قسط شیرین مرچ سیاہ کتہ سفید نمک سیاہ کسیس مصطگی سب کو برابر لیکر سنون بنائین دوسرے
نسخہ مین نمک لاہوری عوض نمک سیاہ اور کسیس کے ہی دیگر دانتون کے درد کو دور کرتا ہی خونکو بند کرتا ہی دانتونکی
جڑونکو مضبوط کرتا ہی اکثر دانتون کے مرضون مین ہمیشہ معمول ہی ص نیلہ تھوتھہ جلا ہوا پھٹکری بریان نمک لاہوری کتہ
پاپڑیا مازو جلے ہوئے بڑی الائچی سب مساوی کوٹ چھانکر استعمال کرین اگر دانت ہلتے ہون ہیرا کسیس ایک جز کے
نصف زیادہ کرین دیگر دانتون کے درد کیواسطے ہی بے نظیر ہی اور دانتونکو مستحکم کرتا ہی ص مصطگی رومی مازو
سماق کی گرد بالچھڑ ناگرموتھہ چھڑیلہ سونٹھ کلیجن چھالیہ ... الائچی ... نمک لاہوری کوڑی زرد
جلی ہوئی ماقرقرحا کتہ سفید السی کے بیج بھنے ہوئے ہر ایک دو تولہ کیا ہہ ہیرا کسیس زرنبت زرد ہر ایک ایک تولہ
توتیائے سبز بریان چھ ماشہ کوٹ چھانکر سنون بنائین اور ملنا مرچ سیاہ اور پارہ کا کہ دونون مساوی ہون پہلے اوپر
سے پان کھانا سرد دانتون کے درد کیواسطے معمول ہی سنون درد کو تسکین دیتا ہی خون کی جاری ہونیکو بند کرتا ہی گوشت
کو اوگاتا ہی مواد کے گرنے کو منع کرتا ہی تجربہ مین آیا ہی اکثر مزاج کے موافق ہی ص ناگرموتھہ فیلسوجن گلاب کے پھول مور دکے بیج
گلنار کتہ سفید چھالیہ گزمازج اقاقیا ہر ایک ایک جز سماق تین جز سنون بنادین سنون دانتونکے درد کو دور کرتا ہی نزلکی
رطوبت کو خشک کرتا ہی مسوڑہون کے ورم کو دور کرتا ہی مجرب ہی ص سونٹھ نمک سانبھر مرچ سیاہ گیرو دیتا توخشک کرکے
ملاس لیتے ہین ان پانچون کو برابر لین اور پیسکر رکھہ چھوڑین جسوقت کہ چاہین تھوڑا ایک دانتون پر ملین اور منہ کھولکر
سر کو جھکا ئین کہ لعاب نکلے بعد ایک گھڑی کے پان کی گلوری کھائین اور اوسکی پیک سے دانتون کو دہوئین بعد اسکے
دوسری گلوری کھلائین دو گھڑی کے بعد پانی پینے کا مضایقہ نہین ہی دیگر دانتون کے درد کے واسطے معمول ہی
اور دانتون کو مضبوط کرتا ہی ص الائچی کے دانے مازو بریان ہر ایک ایک تولہ پھٹکری بریان کتھہ سفید موچرس
زیرہ سفید ہر ایک چھ ماشہ شنگرف بریان بہیڑہ کا پوست بریان آملہ سنگ جراحت سعد کوفی ہر ایک چار ماشہ
مصطگی پان کسیس ہر ایک چھ ماشہ سپاری چھالیہ دو عدد توتیائے ہندی بریان دو ماشہ سنون تیار کرین سنون
دانتون کو مضبوط کرتا ہی مسوڑون کے گوشت کو بہرتا ہی دانتون کو جلا دیتا ہی معمول ہی ص نیلہ تھوتھہ کوٹ کتہ سفید
زیرہ سفید مصطگی بجرو تقی ہر ایک تین ماشہ نمک لاہوری سونٹھہ دہنیہ خشک کسیس ہر ایک چھ ماشہ کپور کچری کباب چینی
ہر ایک آدہ ماشہ نیلہ تھوتھہ کو گرم توے پر آگ پر رکھکر خوب سفید کرین اور دہنیہ یعنے کشنیز کو بھی تھوڑا بریان کرین کہ
سرخی مائل ہو باقی دوائین ملا کر کوٹ چھانکر مثل مسی کے کرین بعد مالش کے چار گھڑی پانی کی احتیاط کرین سنون
دانتون کے درد اور دانتون کے ہلنے کیواسطے بڑی تاثیر رکھتا ہی اور بارہا تجربہ مین آیا ہی ص کچلہ جلا ہوا مثل نکال
کے کرکے الماس کے بیج ہر ایک ایک تولہ مرچ سیاہ نمک لاہوری ہر ایک چھ ماشہ سنون بنادین بعد استعمال
کے بیڑہ پان کا کھائین دیگر دانتون کو مضبوط کرتا ہی اور منہ مین خوشبو پیدا کرتا ہی اور دانتون کے درد کو فی الفور تسکین
دیتا ہی حکیم کلو صاحب کے مجربات سے ہی ص مصطگی کسیس نیل کے بیج سونٹھ بھنی ہوئی سنگ جراحت بریان سہاگہ
بریان سنگ سرمہ نمک سیندہ ہر ایک ایک درام مرچ کشنیز بریان کتہ سفید زیرہ بریان ہر ایک دو درام ناگرموتھہ چار درام
کوٹ چھانکر دانتون پر ملین اور پانی سے کلیان کرین اور پان کھائین اگر بسبب ورم مسوڑہون کے یا قلاع کے اسکا
ملنا دشوار ہو تھوڑا سا اسمین سے پانی مین جوش کرکے نیم گرم غرغرہ کرین اور دیر تک منہ مین رکھین سنون ابیض

چھالیہ دس عدد اول مشک کو گلاب مین پیسکر دوسری دوائین ملاکر باریک کرکے استعمال کرین دیگر معمول دانتونکو
مستحکم کرتا ہی اور دانتون کے درد کو دور کرتا ہی ص ٹہر زنگی بھنی ہوئی ٹہر زرد کا پوست بھنا ہوا بہیڑہ آملہ مازو زیرہ سفید
نصف بریان نمک لاہوری ہر ایک ایکدام پاؤ مردار سنگ ہلدی سپیاری چھالیہ نصف جلی ہوئی پھٹکری بھنی ہوئی
ہر ایک نصف دام سنون بناکر عمل مین لائین دیگر دانتون کے محکم کرنے کیواسطے معمول ہی ص مجیٹھ توتیائی سبز بھنا
ہوا زیرہ سفید مصطگی سعد کوفی چیتہ کی جڑ کا پوست نمک لاہوری ہر ایک ایکدام مرچ سیاہ کسیس ہر ایک نصف دام
کوٹ چھانکر سنون تیار کرین سنون دانتون کی حس کیواسطے معمول ہی اور ساری مسوڑہون کے مرضون کے
واسطے اور اوسکی ورم کیواسطے آزمایا ہوا ہی ص کیکر کا پوست چار تولہ سنگ جراحت کشتہ سفید سپیاری چھالیہ ہر ایک
ایک تولہ مرچ سیاہ سونٹھ ہر ایک ایک ماشہ چھوٹی اجزا کو سرمہ سا کرکے وزن کرین اور آپس مین ملاکر استعمال
کرین بعد چار گھڑی کے اگر پیاس ہو پانی پیوین سنون دانتون کے رنگ کی تغیر کیواسطے کہ اوسکے اوپر زردی بیٹھہ
گئی ہو قوی الاثر ہی ص کف دریا ٹھیکرے چینی کے سیپ کی راکھہ بال جلے ہوئے بانس کی جڑ کی راکھہ نمک اندرانی
زراوند مدحرج برابر لیکر استعمال کرین دیگر دانتونکو جلا دیتا ہی دانتون کے رنگ کے تغیر کو زائل کرتا ہی مسوڑہون کو
مضبوط کرتا ہی اور مسوڑہون سی جو خون آتا ہی اوسکو بند کرتا ہی ص موتی کی سیپ ایک جز عقیق سرخ مورد کی پتی
گلاب کے پھول ہر ایک نصف جز نمک لاہوری پھٹکری نوشادر شیح ہر ایک چوتھائی جز سب کو لیمون کی ترشی مین
ایک رات تر کرین صبح کو سب کی برابر جو کا آٹا اضافہ کرین شہد مین ملاکر کوزہ مین رکھکر گل حکمت کرکے جلاوین پھر
باریک کرکے استعمال کرین مجرب ہی سنون مسوڑہون کے تاکل کیواسطے مفید ہی ص مرجان جلا ہوا سیپ جلی
ہوئی ہر ایک دو ماشہ ہلدی مازو ٹی سبز جوز السرو توتیائی سبز بھنا ہوا پھٹکری بھنی ہوئی دم الاخوین گل ارمنی ہر ایک
تین ماشہ کوٹ چھانکر ملین سنون مسوڑہونکی گوشت کے نقصان کی اور مسوڑہونکی تاکل کیواسطے مجرب ہی ص کرسنہ دس درم
کوٹکر شہد مین ملاکر اینٹ پر رکھکر تنور مین رکھین کہ جل جاوی کندر دم الاخوین ہر ایک پانچ درم ایرسا زراوند مدحرج ہر ایک
دو درم کوٹ چھانکر آپسمین ملاکر سنون تیار کرین سنون مسوڑہون کے قرحہ اور جراحت کو دور کرتا ہے اور مسوڑہون
سے خون کے آنیکو بند کرتا ہی اکثر دانتون کے مرضون کیواسطے عجیب الاثر ہی ص مازو گلنار اقاقیا نمک لاہوری
آدمی کے بال جلے ہوی سب کو باریک کرکے سب کے برابر جو کا آٹا ملاکر شہد مین گوندہ کر جلاوین اور پیسکر چھڑکنے کے طور
اور سنون کیطرح استعمال کرین سنون بارد واسطے امراض گرم اور مسوڑہون کی گوشت کے اُگانے کے واسطے
اور مسوڑہون کی تعفن کیواسطے اور دانتون کی حرکت کیواسطے حکیم شریف خانصاحب وحکیم ذکاء اللہ خانصاحب
کے مجربات سی ہی تذکرہ انطاکی سی منقول ہی ص نسلوچن گلاب کے پھول ہر ایک تین درم موتی گل ارمنی
دم الاخوین ہر ایک دو درم مرجان جلا ہوا صندل سرخ مرمکی حب الکاکنج گزمازج مامیران ہر ایک ایک درم کوٹ
چھانکر سنون تیار کرین سنون مسوڑہون کے خون کی بند کرنے مین معمول ہی ص سپیاری چھالیہ جلی ہوئی گلنار
بارہ سینگہ کے سینگ جلی ہوئی کاغذ خطائی جلا ہوا اسپاق جو جلے ہوئے بانس کی جڑ نسلوچن سفید گلاب کی پھول بڑی
مائین ٹہر زرد سک رامک مورد کے پتے دم الاخوین ناگرموتھہ مسور جلی ہوئی ہر ایک دو ماشہ پھٹکری بریان پانچ ماشہ
کوٹ چھانکر مسوڑہون پر ملین دیگر دم الاخوین دانہ الایچی بریان نسلوچن سفید چھالیہ جلی ہوئی ہر ایک پانچ ماشہ کشتہ سفید

چار ماشہ کھر پاتین ماشہ سب کو باریک کرکے سنون تیار کرین دیگر اینٹ زرد پیلی ادھین قدری نمک اور مرچ سیاہ سوختہ ملاکر ملنا خون کو بند کرتا ہی اور سنون زاج و مصطگی مساوی دانتون کے خون کے بند کرنے مین مجرب ہی دیگر مرجان جلی ہوئی دانتون پر ملنا بھی مفید ہی **سنون** دانتون سے خون کے آنے کو روکتا ہی اور دانتون کو جلا دیتا ہی اور مستحکم کرتا ہی اور بہت منافع ہین بیعدیل اور بینظیر ہے صہ چھالیہ بریان بادام کا پوست جلا ہوا ہر ایک ایک تولہ سماق چھہ ماشہ گلاب کے پھول مازو ہر ایک ایکدرم انار کا پوست ناگرموتھہ مصطگی کتہ سفید ہر ایک تین ماشہ سنگ جراحت دو درم دم الاخوین چھوٹی الائچی کے دانے ہر ایک دو ماشہ توتیائی سبز بریان ڈیڑہ ماشہ بدستور کوٹ چھانکر سنون تیار کرین اور ملین

**تیسری فصل سفوفات مین**

**سفوف کبیر** درد سر صفراوی اور بخاری کو مفید ہے صہ کھیرے اور ککڑی کے بیجون کا مغز میٹھی کدو کے بیجون کا مغز خرفہ کے بیج دہنیہ مساوی باریک کرکے مصری برابر ملاکر ایک کف دست کھائین صبح کے وقت یا سوتے وقت **سفوف بنفشہ** درد سر گرم اور کان کی درد گرم کے واسطے نافع ہی اور اگر بقیہ درد صفراوی کا بعد مسہل کے باقی رہی اسوقت اسکا استعمال کرین صہ بنفشہ خشک تیس درم گلاب کے پھول پندرہ درم دہنیہ چھلا ہوا سات درم شکر سفید برابر کوٹ چھانکر ہر صبح حسب مزاج ایکتولہ تک کھائین **سفوف آملہ** درد سر خماری اور بخاری اور وسواس سوداوی اور خفقان معدی کیواسطے نافع ہی صہ دہنیہ خشک دو تولہ آملہ چھلا ہوا ایک تولہ گاؤزبان گلاب کے پھول صندل سفید ہر ایک چھہ ماشہ کوٹ چھانکر مصری آٹھہ تولہ ملاکر سفوف بناوین اور بعض اوقات یہ ادویہ اضافہ کرتے ہین بہت مفید پڑتا ہے طباشیر سفید گاؤزبان کے پھول زرشک سماق ہر ایک تین ماشہ خرفہ پانچماشہ کاسنی کے بیج چھہ ماشہ زہرمہرہ ڈیڑہ ماشہ موتی کافور ہر ایک ایک ماشہ مناسب عرقون کیساتھہ عمل مین لائین خوراک چھہ ماشہ سے ایک تولہ تک **سفوف طباشیر** شراب کے خمار کو دور کرتا ہی اور درد سر خماری کو دور کرتا ہی جگر کی حرارت کو ساکن کرتا ہے صفراوی دستون کو بند کرتا ہی خون کے غلبہ کو ساکن کرتا ہی سوتوخس اور تپ حصبہ اور جدری کو مفید ہے صہ کافور ایکدرم صندل سفید ڈہائی درم سماق حماض کے بیج مسور چھلی ہوئی زرشک خرفہ کے بیج کاہو کے بیج خشخاش سفید کی بیج ہر ایک پانچدرم گلاب کے پھول دس درم طباشیر سفید بیس درم کوٹ چھانکر سفوف بنائین خوراک تین درم شربت حماض شربت غورہ یا شربت انار کیساتھہ **سفوف مانع بخار** ہی درد سر بخاری کو دور کرتا ہی صہ اسبغول تین درم دہنیہ خشک دو درم طباشیر سفید ایک درم سوائی اسپغول کے کوٹ چھانکر اسبغول مسلم ملاکر ایک درم بعد طعام کے کھائین **سفوف** سدر و دوار کو نافع ہی صہ خشخاش کے بیج بنولہ کا مغز دہنیہ خشک چھلا ہوا بادام کا مغز برابر خوراک سات ماشہ گلاب کیساتھہ کبھی تربوز کے بیجونکا مغز یا کاہو مقشر عوض بنولہ اور بادام کے مغز کے کرتے ہین اور دہنیہ دوچند لیتے ہین فی الواقع جو بخارات معدہ سی چڑہتی ہین اور باعث دوار کا ہوتے ہین انکو نافع ہی **سفوف** واسطے خشکی اور سہر اور تقویت دماغ اور منع نزلات کے بینظیر ہی صہ دہنیہ خشک بودیا ہوا خشخاش سفید کے بیج بھنے ہوئی کاہو کے بیج چھلے ہوئی بادام کا مغز کدوی شیرین کا مغز ہر ایک ڈہائی مثقال مصری بارہ مثقال خوراک دو مثقال **سفوف** معدہ اور دماغ کو قوت دیتا ہی معدہ سی جو بخارات دماغ کو چڑہتے ہین اونکا مانع ہی جو بعد تنقیہ معدہ کے استعمال کیا جائے سبات کے واسطے کہ جو بسبب چڑہنی بخارات بلغمیہ کے معدہ سے طرف دماغ کے ہون مانع ہے

ص درونج ترکی سونٹھ کندر کلونجی ہر ایک ایک جز دہنیہ خشک چار جز مصری آٹھ جز کوٹ چھانکر سفوف بنائین خوراک دو درم
سے چھ درم تک رب بہ شیرین کیساتھ یا سفرجلی کیساتھ نہار قلیہ گرم مصالح کیساتھ **سفوف حفظ النسیان** کے
واسطے نافع ہی ص کندر درونج ترکی سونٹھ ہر ایک پندرہ درم ناگرموتھ تیزپات دارچینی لونگ ہر ایک سات درم مصری
برابر خوراک تین درم مؤلف فرماتے ہین کہ میرے معمولات سے ہی **سفوف لاجورد** مالیخولیا وغیرہ سوداوی مرضون مین
ماء الجبن کیساتھ مستعمل ہی ص سنا مکی افتیمون ہر ایک پانچدرم تربد موصوف پانچدرم غاریقون نرم سفید لاجورد دُہلا ہوا
ہڑ سیاہ بادرنجبویہ ہر ایک تین درم گلاب کے پھول چار درم ہڑ کابلی کا پوست ہڑ زرد کا پوست بسفائج ریوند چینی ہر ایک
پانچدرم اسطوخودوس دو درم کوٹ چھانکر سفوف تیار کرین خوراک نو ماشہ سی ایک تولہ تک **دیگر منافع** مذکور کو نافع ہی
ص لاجورد دہویا ہوا غاریقون سفید ہر ایک دو جز ہڑ زرد کا پوست سنا مکی گلاب کے پھول ہر ایک ایک جز خوراک حسب
مزاج **سفوف سبعہ** سودا کو بدن سے پاک کرتا ہی مالیخولیا کو نافع ہی ص ہڑ کابلی کا پوست ہڑ سیاہ افتیمون ہر ایک دو درم
بسفائج حب النیل سنا مکی ہر ایک تین درم نسوت مدبر نصف سب دوائیون کے کوٹ چھانکر سفوف بناوین خوراک
چار درم سے چار مثقال تک **سفوف مسہل** علوی خان کے اختراع سی ہی سودا اور بلغم غلیظ کا مسہل ہی اور مجرب ہے
ص نسوت سفید اوپر سے چھیل کر اندر خالی کر کے روغن بادام سی چکنا کر کے ہڑ زرد کا پوست سنا مکی ہر ایک ایکدرم سونٹھ
ایک دانگ غاریقون ملایم سفید ریوند چینی بسفائج اسطوخودوس افتیمون گلاب کے پھول کتیرا ہر ایک دو دانگ
مصری سفید دو درم کوٹ چھانکر روغن بادام سے چکنا کرین خوراک دو درم سے دو مثقال تک بعد اسکی گرم پانی پیوین
**سفوف مبارک** مالیخولیا اور سوداوی مرضون کو مثل بہق سیاہ اور جذام اور اورام سوداوی اور خارش خشک و تر
اور داد کو نافع ہی مواد سوداوی کیواسطے ماء الجبن کیساتھ بھی مستعمل ہی ص لاجورد دہویا ہوا دو درم حجر ارمنی دہویا ہوا ہڑ سیاہ
ہڑ کابلی کا پوست ہڑ زرد کا پوست ہر ایک چار درم افتیمون روغن بادام سی چکنا کر کے بسفائج ہر ایک سات درم سنا مکی
بنفشہ کے پھول ہر ایک پانچدرم شاہترہ کے بیج چھ درم بالنگو کے بیج تین درم سوای ہلیلہ جات اور بالنگو کے دوائیون کو
کوٹ کر چھانین اور ہڑ اور بالنگو کو بنچھا نہین کوٹ کر داخل کرین اور سب کے برابر شکر ملا کر چار درم سی سات درم تک عرق گاؤزبان
اور شکر نیم گرم کیساتھ یا ماء الجبن کیساتھ کہائین **سفوف ترنج** تالیف علوی خان فالج مین بعد تنقیہ کے مستعمل ہی ص ترنج
کا پوست بادرنجبویہ اذخر کا شگوفہ ہڑ کابلی کا پوست ہر ایک پانچ مثقال تگر دونون بہمن دارچینی سلیخہ قردمانا عود صلیب ہر ایک
تین مثقال جدوار خطائی مشک خالص عنبر اشہب جندبیدستر ہر ایک نصف مثقال سونے کے ورق کما دریوس
دو چار دانگ جائفل زرادند مدحرج بسفائج سولف بادیان خطائی سونٹھ سداب کے بیج کہربا سندروس عود قماری بالچہڑ
کوٹ سیساليوس کے بیج اسطوخودوس ہر ایک ایک مثقال صعتر فارسی دو مثقال خارک چھتری پندرہ مثقال کوٹ چھانکر
سفوف بنائین خوراک ایک مثقال بادرنجبویہ کے عرق کیساتھ **سفوف صرع** وخدر اور دماغ کی سردی کیواسطے مفید ہی
ص درونج عقربی تخم بادروج مصطگی ابریشم کترا ہوا ابو زیدان بادرنجبویہ کے بیج گاؤزبان چھوٹی الایچی ہر ایک تین ماشہ جدوار عود
غرقی ہر ایک ایک ماشہ عود صلیب برگ زرنباد ... دارچینی سلیخہ سنبل الطیب ہر ایک دو ماشہ سورنجان شیرین چار ماشہ
خولنجان چھ ماشہ کوٹ چھانکر مصری برابر ملا کر سفوف بنائین خوراک چھ ماشہ عرق اور شربت مناسب کیساتھ **سفوف**
**خدر** کیواسطے نافع ہی ص ہڑ زرد کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ بالچھڑ جنگلی انجیر کی جڑ کا پوست سب کو ہماوی

لیکر کوٹ چھان کر ہر روز کہائین سفوف اسہال کیواسطے شیخ داؤد کے مجربات سی ہی ص کباب چینی دہنیہ خشک
مصری مساوی سفوف بنائین خوراک ہر روز بقدر دو تولہ سفوف زکام ونزلہ وکہانسی ودرد و ضیق النفس کیواسطے
حکیم کلو صاحب مرحوم کے مجربات سی ہی ص ملیٹھی دو جز سونف ایک جز شکر سفید یا قند سفید تین جز کوٹ چھانکر رکھہ
چھوڑین شروع ماہ بیساکھہ سے ماہ ساون تک مداومت کرین کہ تمام سال عوارض مذکورہ سے امن رہتا ہی تذکرہ
انطاکی اور تحفہ مین وزن شکر کا دو جز ہی اور تحفہ مین لکھا ہی کہ پرانی تپ اور آدہا سیسی اور درد سر اور عسر النفس کو
بھی زایل کرتا ہی سفوف نزلہ کیواسطے نافع ہی دماغ کی خشکی کو دور کرتا ہی ص دہنیہ خشک چھلا ہوا کاہو کے بیج خشخاش
کے بیج ہر ایک دو مثقال ملیٹھی سونف دارچینی ہر ایک ایک مثقال کوٹ چھانکر سفوف بنائین خوراک دو مثقال بعد
تنقیہ کے عمل مین لائین دیگر زکام اور نزلہ کیواسطے بعد تنقیہ کے مفید ہی ص خشخاش سفید کے بیج ملیٹھی تخم زرد کا
پوست مساوی اور سب کے برابر مصری کوٹ چھانکر صبح کے وقت تین درم سے چھ درم تک کہائین اگر چاہین
گلاب کے پھول دہنیہ خشک صندل سفید سونف دارچینی برابر اور سب کے برابر مصری کوٹ چھانکر
سفوف بنائین وقت شام تین درم سے چار درم تک کہائین سفوف ضیق النفس نزلی کے واسطے حکیم
وارث علی خان کے مجربات سی ہی ص خشخاش کے بیج کاہو کے بیج ہر ایک چار ماشہ خشخاش سیاہ کے بیج رب السوس
ہر ایک دو ماشہ کتیرا سفید چھ ماشہ گوند ببول گل ارمنی سندروس ہر ایک ڈیڑھ ماشہ پھٹکری پانچ رتی عناب سپستان از
دہنیہ خشک تین ماشہ ماریکہ کرکے چھ تولہ شربت بنفشہ مین ملاکر تین حصہ کرین ایک حصہ ہر روز چاٹین سفوف سیاہ
ربو کے واسطے حکیم غلام نبی خان ولد مولوی غلام جیلانی خان بہادر رامپوری کے مجربات سی ہی ص چرچٹہ کا نمک جوا کھار
دیسی نمک سانبھر ماہی بہور ہر ایک آدہ پاؤ کیلے کے پھول سب کے برابر سب کو کوٹ کر برتن مین رکھکر گل حکمت
کرکے پندرہ سیر اوپلون کی آگ رات کو دین صبح کو نکال کر پیسکر رکھہ چھوڑین اور ایک ماشہ کہائین سفوف ہندی
ضیق النفس سرد کیواسطے نافع ہی ص آکھہ کے پتے زرد کہ درخت سے گر پڑے ہون ایک سیر چونہ بہی نمک ہر ایک
ڈھائی دام پختہ دونون کو پانی مین پیسکر پتون کے اوپر طلا کرکے خشک کرکے مٹی کے گھڑے مین ڈالکر اوپلون کی آگ
مین ایک پہر تک رکھین کہ جل جاوی بقدر مناسب استعمال کرین اور ایک طبیب نے سجی اور لونگ اور کچلہ کاکڑا سنگی
پیپل نمک کے برابر اس نسخہ مین زیادہ کیا ہی اور بہت مفید پایا سفوف ضیق النفس اور بلغمی کہانسی کے واسطے
اطبائی ہند کے مجربات سی ہی ص پہکر مول بہارنگی پیپل مرچ سیاہ کٹیلہ کے بیج کاکڑا سنگی نمک سیاہ نمک سنگ سجی لوٹا
برابر کوٹ چھانکر رکھہ چھوڑین ایک ماشہ صبح اور ایک ماشہ شام کو کہائین اور کہانے مین روغن زرد زیادہ کہائین۔
سفوف سرخ کہانسی کے مادہ کے پکانے کیواسطے مجرب ہی ص خطمی کے بیج کیکر کا گوند گل ارمنی کتیرا سفید طباشیر سفید
ہر ایک دو ماشہ رب السوس بیدانہ خبازی کے بیج نشاستہ بادام کا مغز ہر ایک تین ماشہ خشخاش کے بیج باقلہ کا آٹا ہر ایک
چار ماشہ کوٹ چھانکر سفوف بنائین اور قدرے منہ مین رکھین سفوف خشخاش کہانسی اور ضیق النفس اور ذات الجنب
کو نافع ہے مولف فرماتے ہین کہ میرے قبلہ گاہ صاحب مرحوم کی بیاض سے منقول ہے ص خشخاش سفید خشخاش
سیاہ ہر ایک پانچ درم رب السوس خبازی کیکر کا گوند بیدانہ شکر تیغال ہر ایک دو درم ہیتی تین درم کوٹ چھانکر
سفوف بنائین خوراک دو درم شربت بنفشہ کے ساتھہ سفوف کہانسی کو نافع ہے نفث کو

پکاتا ہے ص میٹھی کیکر کا گوند ہر ایک چار جز پیپل ایک جز شکر سفید برابر سفوف بنائین خوراک بقدر دو مثقال چند روز
کھائین سفوف ملیلہ کھانسی اور ضیق النفس بلغمی کے واسطے معمول ہے ص انار ولایتی کا پوست پیپل کاکڑا سینگی ہر ایک
چھ ماشہ نمک لاہوری نمک سیاہ ہر ایک ایکتولہ بہیڑہ کا پوست دو تولہ کوٹ چھانکر سفوف بنائین ایک وقت مین
کئی دفعہ تھوڑا تھوڑا کھائین سفوف سرفہ ص کتیرا ملیٹھی کیکر کا گوند ہر ایک تین درم نمک پیا بافسہ دو درم پیسکر ایک
ماشہ کھائین سفوف سرفہ عمل مین آیا ہے ص ملیٹھی تین جز کاکڑا سینگی کیکر کا گوند خشخاش کا پوست جلا ہوا جاوتری
ہر ایک دو جز پیپل سہاگہ بھنا ہوا بہیڑہ کا پوست کو پنج کے بیج تکا مغز کتہ سفید لونگ انار ولایتی کا پوست ہر ایک ایک
جز سفوف بنائین بقدر مزاج کھائین دیگر کھانسی بلغمی اور ربو کے واسطے نافع ہے بلغم کو بمنزلہ تلوار کے قطع کرتا ہے ص
کائپھل سونٹھ پہکر مول کاکڑا سینگے بھارنگی پیپل مساوی باریک کرکے سفوف بنائین ہر روز ایک درم شہد مین ملاکر
کھائین سفوف سمندر پھل ربو اور بلغمی کھانسی کو نافع ہے ص مغز سمندر پھل مرچ پیپل خشخاش کا پوست کیکر کا گوند
کاکڑا سینگے ملیٹھی مساوی باریک کرکے سفوف بنائین ہر روز نصف درم دین سفوف نفث الدم کیواسطے حکیم
شریف خانصاحب کی تالیف سی ہے ص سنگ جراحت نصف درم موتی پیسے ہوئے خشخاش کا پوست دم الاخوین
ہر ایک ایک درم کہربا ریشہ انجبار ہر ایک دو درم نشاستہ خرفہ ہر ایک دو مثقال کوٹ چھانکر سفوف بنائین خوراک
ایک درم سے دو درم تک دیگر حکیم صاحب ممدوح کے والد ماجد کی تالیف سے ہے ص ریشہ انجبار دم الاخوین
کیکر کا گوند کہربا شمعی اقاقیا دُھلا ہوا موتی بن بندہی صندلین بسد سرطان جلا ہوا کاہو کے بیج نشاستہ ہر ایک ایکدرم
خرفہ کے بیج دو مثقال خشخاش دو درم کتیرا رب السوس گل ارمنی ہر ایک دو مثقال گل داغستانی نصف مثقال
گل نیلوفر قیمت درم زہر مہرہ تین ماشہ کافور قیصوری نصف درم خوراک دو درم سفوف نفث الدم ص گلاب کے پھول
طباشیر سفید گل ارمنی گل مختوم خرفہ کے بیج شادنہ عدسی دھولا ہوا ہر ایک پانچماشہ کہربا شمعی کیکر کا گوند گلنار خشخاش
سفید رب السوس اقاقیا عصارہ لحیۃ التیس ہر ایک تین ماشہ اسبغول تیس ماشہ افیون خالص دو ماشہ سوائے
اسبغول کے سب کو کوٹ چھانکر سفوف بنائین خوراک چھ ماشہ بالنہ کے بھاڑے ہوئی پانی اور شربت انجبار دو تولہ
کے ساتھ اگر موتی اور بسد ہر ایک تین ماشہ اضافہ کرین بہتر ہے اگر حرارت قوی ہو کندر بھی تین ماشہ زیادہ کرین
سفوف نفث الدم کیواسطے نافع ہے ص سندروس کہربا گل ارمنی انگور کی لکڑی کی راکھ بارتنگ ہر ایک چھ ماشہ
کیکر کا گوند ایک تولہ کتیرا چار ماشہ دم الاخوین اقاقیا کوڑی جلی ہوئی ہر ایک تین ماشہ شادنج عدسی افیون نبولہ کا مغز
ہر ایک دو ماشہ طباشیر سفید گل ملتانی ہر ایک نو ماشہ کافور قیصوری سرطان جلا ہوا ہر ایک ساڑھے تین ماشہ سوائے
بارتنگ کے سب کو کوٹ کر ہر روز پانچماشہ شربت دیاقوزا دو تولہ مین ملاکر ہمراہ لعاب اسبغول چھ ماشہ لعاب
بہیدانہ چار ماشہ شیرہ مغز حب القطن چار ماشہ شیرہ بارتنگ چھ ماشہ شیرہ خرفہ ایکتولہ شیرہ انجبار چار ماشہ کے
کھائین دیگر تالیف والد حکیم علوی خان واسطے نفث الدم کے کہ جو نزلہ گرم سے ہو مفید ہے ص کافور قیصوری نصف دانگ
طباشیر سفید دم الاخوین انجبار کی جڑ کے ریشے موتی بن بندہی کہربا کتیرا خرفہ کے بیج کاہو کے بیج فادانیا رب السوس
خشخاش سفید نشاستہ ہر ایک ایک دانگ افیون زعفران مغز بادام مقشر تین دانگ کوٹ چھانکر سفوف بنائین
نصف صبح کیوقت بارتنگ کے پانی اور خرفہ کے پانی کیساتھ کھائین اور نصف وقت شام بیدکے پانی کیساتھ دوسرے

مین حکیم ممدوح کے کہ سل کو نافع ہے وزن کافور کا نصف مثقال ہے اور مغز تخم کدو اور عزی السمک انیسون سرطان
سوختہ کیکر کا گوند بھنا ہوا معہ دوسر دوائیون کے ہر ایک ایک درم خشخاش کا پوست ایک مثقال اور وزن زعفران
کا ڈیڑھ دانگ عوض خرفہ و کاہو و خشخاش و افیون و بادام کے ہے خوراک دو درم **دیگر** نفث الدم مین کہ جو جگر کے صدمہ
سے مستعمل ہے ص ریوند چینی دس درم لک مغسول گل ارمنی ہر ایک پانچ درم کوٹ چھان کر سفوف بناوین
خوراک ڈیڑھ درم **سفوف سرطان** سل اور کھانسی اور تپ دق اور تپ خلطی اور اسہال کو نافع ہے حکیم مومن
کی تالیف سے ہے ص خطمی کے بیج گلنار اقاقیا ہر ایک دو درم بادام کا مغز تین درم کتیرا نشاستہ کیکر کا گوند کدو کے
بیجون کا مغز تربوز کے بیجون کا مغز مغز بہیدانہ رب السوس طباشیر سفید مغز تخم خیار گل ارمنی عصارہ لحیۃ التیس ہر ایک
چار درم باقلائے مقشر سات درم خشخاش سفید سرطان جلا ہوا ہر ایک دس درم کوٹ چھان کر سفوف بناوین خوراک
دو مثقال سے تین مثقال تک **دیگر** سل کے واسطے نہایت مجرب ہے ص سرطان جلا ہوا دس درم کیکر کا گوند گل قبرسے
خشخاش سفید خشخاش سیاہ ہر ایک پانچ درم کتیرا اسفید تین درم باریک کر کے عرق گاوزبان اور مصری کے ساتھ
واسطے تقویت قلب اور تفریح قلب اور کھانسی کی تسکین کے کام مین آتا ہے اور ماء الشعیر اور شربت خشخاش
کے ساتھ واسطے تسکین تپ اور کھانسی کے نافع ہے کبھی گدھی کے دودھ کیساتھ واسطے تقویت بدن اور ترطیب بدن کے
اور واسطے قرحہ کے استعمال کرتے ہین خوراک دو درم تک **سفوف** سل کے واسطے نافع اور مجرب ہے ص خشخاش سفید
گلاب کے پھول بکری کا پھیپھڑہ جلا ہوا ہر ایک دو درم کتیرا اسفید تین درم ملٹھی پانچ درم مغز بہیدانہ ایک درم شکر تیغال
دس درم کوٹ چھان کر سفوف بناوین خوراک ایک درم شربت انار ولائتی کے ساتھ **سفوف خشخاش** نزلہ گرم
اور سل اور کھانسی سینہ کی خشونت کے واسطے نافع اور معمول ہے ص خشخاش سفید پانچ درم خرفہ کے بیج چھلے ہوئے تین درم
کیکر کا گوند نشاستہ بھنا ہوا خطمی کے بیج خبازی کے بیج کتیرا ہر ایک ڈھائی درم طباشیر سفید ایک مثقال بہیدانہ مقشر
رب السوس ہر ایک دو مثقال کوٹ چھان کر سفوف بناوین خوراک دو مثقال عورتون کے دودھ کے ساتھ یا
گدھی کے دودھ کے ساتھ یا تازہ بکری کے دودھ کے ساتھ بعض نسخہ مین شکر تیغال عوض تخم خطمی اور خرفہ کے لکھی ہے
اور پانچ درم خشخاش سیاہ کے بیج زیادہ ہین مولف فرماتے ہین کہ مین نے واسطے تقویت قلب کے دو درم موتی اضافہ
کر کے استعمال کیا اگر کھانسی مین خون آوے کہربا بسد جلا ہوا اضافہ کر کے عمل مین لاوین **سفوف سل** مین حکیم منصور علی
کی تجربات سے ہے ص بنسلوچن ست گلو ہر ایک ایک ماشہ رب السوس چار رتی کتیرا اسفید نشاستہ سفید ہر ایک
دو ماشہ مصری برابر باریک کر کے کھاوین اوپر سے تازہ بکری کا دودھ کپڑے مین دوہا ہوا پیوین چند روز اس کی مداومت
کرین **سفوف** تالیف حکیم شریف خان سل اور نفث الدم کے واسطے نافع ہے ص عزی السمک بنسلوچن ہر ایک ایکدرم
افیون نصف درم زعفران آدہ ماشہ مصطگی دو ماشہ کافور ایک ماشہ گل داغستانی گل ارمنی کیکر کا گوند اقاقیا ہر ایک
ایک درم سرطان جلا ہوا ایک مثقال کاہو کے بیج دو درم مصری ایک درم کوٹ چھان کر سفوف
بناوین **سفوف ست گلو** سل و دق و کھانسی اور اسہال کے واسطے معمول ہے ص طباشیر سفید گاوزبان کے بیج
ست گلو ہر ایک دو ماشہ کیکر کا گوند سرطان نہری جلا ہوا ہر ایک ایک ماشہ کو کنار ورق الائچی کے دانے آدہ ماشہ کوٹ
چھان کر سفوف بناوین عورت کے دودھ کے ساتھ یا گدھی کے دودھ کے ساتھ یا بکری کے دودھ کیساتھ چند روز استعمال کرین

**سفوف غری السمک** مسلول اور ید فوق کے حق مین ید بیضا رکھتا ہے ص انجبار کی جڑ کا پوست دم الاخوین موتی کہربائے شمعی غری السمک عود صلیب رب السوس انیسون سرطان جلا ہوا نشاستہ بہنا ہوا کیکر کا گوند کتیرا بادام کا مغز ہر ایک نصف مثقال افیون زعفران ہر ایک تین قیراط کافور قیصوری چوتھائی مثقال کوٹ چھان کر سات حصہ کرین ہر روز ایک حصہ گدھی کے دودھ یا بکری کے دودھ کے ساتھ وقت صبح اور دوسرا حصہ بارتنگ کے عرق کے ساتھ وقت شام اگر چاہین تو قدرے لعاب بہیدانہ و انجبار کی جڑ کا شیرہ تیسرے پہر عمل مین لائین اور دوسرے نسخہ مین طباشیر مغز تخم کدو شاونج دہلا ہوا گل ارمنی ہر ایک نصف مثقال زیادہ ہے اور پوست خشخاش نصف مثقال عوض افیون کے داخل ہے خوراک دو درم وقت صبح اور ایسی ہی وقت شام بارتنگ کے پتون کے پانی اور بید کے پتون کے پانی کے ساتھ کہ ہر ایک دس درم ہو

**سفوف جالینوس** سل کے واسطے عجیب اثر رکھتا ہے ص حماما و اجینی ہر ایک چار درم کتیرا پانچ درم رب السوس پانچ درم مرمکی چھ درم زعفران ایک درم قند سفید پانچ درم سفوف تیار کرین

**سفوف** خفقان کو دور کرتا ہے دل کو تقویت دیتا ہے حکیم شریف خان صاحب کی تالیف سے ہے ص گاوزبان کے پھول نیلوفر کے پھول بید مشک کے پھول گلاب کے پھول ہر ایک دو درم موتی بن بندھے زہر مہرہ بحری ارمنی کہربا یشب سبز یاقوت ہر ایک نصف درم گل داغستانی طباشیر سفید ہر ایک ایک درم دہنیہ خشک مقشر صندلین ہر ایک دو درم کوٹ چھان کر سفوف تیار کرین ایک درم سے دو درم تک گلاب کے ساتھ کہائین

**سفوف** خفقان شدید الحرارت کو نافع ہے ص صندل گلاب مین پیس کر گلاب کے پھول بنسلوچن ہر ایک ایک درم دہنیہ مقشر دو درم زعفران ایک دانگ کافور نصف دانگ مولف فرماتے ہین کہ میرے معمول سے ہے

**سفوف طباشیر** دل کی گرمی کو دور کرتا ہے ص گلاب کے پھول بنسلوچن سفید صندل سفید ہر ایک تین درم دہنیہ خشک دو درم کہربا موتی ہر ایک نصف درم کافور چوتھائی درم خوراک بقدر مناسب دوسرے نسخہ مین کہ خفقان شدید الحرارت کو نافع ہے وزن دہنیہ کا چھ درم ہے اور زعفران تین دانگ عوض کہربا اور مروارید کے داخل ہے باقی بدستور ہے

**سفوف مروارید** تالیف علوی خان واسطے خفقان اور وسواس کے کہ بسبب سوداے محترق کے عارض ہو مفید ہے ص موتی کہربا ہر ایک چھ ماشہ بنسلوچن بہمن سفید پوست ہلیلہ کابلی ابریشم کترا ہوا برادہ صندل سفید فرنجمشک کے بیج ہر ایک ایک تولہ سونے کے ورق بیس عدد چاندی کے ورق ایک تولہ بدستور سفوف تیار کر کے عمل مین لائین

**سفوف زہر مہرہ** واسطے دور کرنے خفقان اور دل کی تقویت کے قائم مقام سفوف مروارید کے ہے ص زہر مہرہ گلاب مین پسا ہوا طباشیر ہر ایک ایک درم چھوٹی الائچی کے دانے دہنیہ چھلا ہوا بہمنین ہر ایک تین درم آملہ دودھ مین پرورده کر کے خشک کیا ہوا گلاب کے پھول گاؤزبان تیز پات صندل سرخ گلاب مین پسا ہوا خشک کیا ہوا ہیڑ کابلی کا پوست ہر ایک دو درم چاندی کے ورق نصف درم کوٹ چھان کر سفوف بناوین اور ہیڑ کابلی کو علیحدہ پیس کر روغن بادام سے چکنا کر کے ملاوین اور بقدر مناسب شربت سیب مین ملا کر کہائین

**سفوف لولوی** علوی خان واسطے خفقان اور نفخ مراقی اور اسہال و موی بواسیری و حرارت اور تپ اور پاؤن کی بہرا ہٹ اور ریاح کے توڑنے اور اشتہا پیدا کرنے اور لینت شکم کے دفع کرنے کے واسطے مجرب ہے ص سونے کے ورق چاندی کے ورق عنبر اشہب ہر ایک ایک مثقال اور آدھ جو موتی بن بندھے یشب سبز زہر مہرہ صندل سفید ابریشم کترا ہوا بنسلوچن پستہ کے باہر کا پوست خشک بہنا ہوا آملہ مقشر [illegible] سیاہ [illegible] کے گھی مین بھون کر زرشک سماق آلکہ دانہ اجینی مصطگی

ہر ایک ڈیڑھ مثقال سفوف تیار کریں بقدر دو ماشہ کہائین دیگر علوی خان کے والد کی تالیف سے ہے معدہ و
جگر اور دل کو قوت دیتا ہے اور واسطے خفقان اور ضعف دل کے کہ جو مشارکت معدہ سے ہو اور اصحاب
مالیخولیا سے مراقی اور وسواس کو نافع ہے کہانے کو ہضم کرتا ہے اخلاط صالح پیدا کرتا ہے صہ موتی بن بندھے کہربا شمعی
ومنیہ خشک آملہ چھلا ہوا سماق انار دانہ بادرنجبویہ درچینی [illegible] دانہ ایلچی خورد بنسلوچن ناگرموتھہ گلبجن زیرہ سیاہ
سرکی بین مدبر کیا ہوا ترنج کا پوست تیزپات زرشک سونف درونج عقربی ہر ایک ایک مثقال مشک تبتی عنبر اشہب
سونے کے ورق ہر ایک چھ قیراط مصری بیس مثقال کوٹ چھان کر ہر روز صبح و شام نصف مثقال کہائین مجرب ہے
**سفوف عنبر** مقوی دل کے سرد مزاجون اور غشی اور خفقان بارد مین بے عدیل ہے اور فی الفور تقویت عجیب بخشتا ہے
صہ عنبر اشہب مشک خالص عطر گلاب ہر ایک ایک ماشہ خرفہ تیزپات عود غرقی چھوٹی الایچی کے دانے مصطگی تگر
بہیڑہ کابلی کا پوست لونگ فرنجمشک نارجیل زیرہ کرمانی دارچینی اشنہ مرچ سیاہ پیپل سونٹھہ انار دانہ جائفل بڑی الایچی ہر ایک
ڈیڑھ ماشہ مصری سفید سات دام عالمگیری سب کو جدا جدا کوٹ چھان کر ایک جا کر کے عطر مل کر رکھ چھوڑیں وقت
حاجت کے دو تین ماشہ کہائین **سفوف نانخواہ** واسطے درد ریحی معدہ اور تلی اور تقویت ہضم کے حکیم مومن کے
مجربات سے ہے صہ اجوائن دیسی کرفس کے بیج مساوی قند سفید برابر خوراک دو درم **سفوف** پیٹ کے درد
اور نفخ کے واسطے مجرب ہے صہ نمک سنگ نمک دریا نمک سونچر بابڑنگ پوست بلیلہ اجمود پیپل جوکہار سونٹھہ
ہر ایک چار درم ہینگ بریان ایک درم کوٹ چھان کر دو درم کہائین **سفوف انار دانہ** پیٹ کے درد کیواسطے
مفید ہے صہ سونف سونٹھہ ہیڑ زرد نمک سیاہ ہر ایک چھ ماشہ سنائی انار دانہ ہر ایک ایک تولہ کوٹ چھان کر سفوف بنائین
خوراک نو ماشہ ہر روز **سفوف سنا** ایضاً واسطے نکالنے اخلاط ثلثہ کے اور درد شکم اور قولنج کے معمول ہے
کیڑون کو مارتا ہے صہ سنائی سونٹھہ ہیڑ زرد کا پوست نمک سیاہ برابر کوٹ چھان کر سات ماشہ سے ایک تولہ
تک گرم پانی کے ساتھہ دین لڑکون کو اوس کے سن کے موافق دین **سفوف** واسطے درد ریحی کے مولوی خدابخش
کے مجربات سے ہے صہ نمک لاہوری غاریقون نمک سیاہ کشوث کے بیج ریوند چینی اسطوخودوس ہر ایک چار
ماشہ گلو بچی زیرہ سفید ہیڑ سیاہ ہر ایک دس ماشہ سنا کے پتے دو تولہ جلاپا زرنباد ہیڑ کابلی انیسون ہر ایک چھ ماشہ
کوٹ چھان کر ایک مثقال گرم پانی کے ساتھہ کہائین **دیگر** معدہ کو قوت دیتا ہے درد کو دور کرتا ہے **مولف**
فرماتے کہ میرے اوستاد مرحوم کی مجربات سے ہے صہ سنائی پانچ تولہ بادام کا مغز ایک تولہ مصطگی ڈیڑھ تولہ الایچی سفید
کے دانے نو ماشہ مصری آٹھہ تولہ پیس کر سفوف بنائین خوراک ایک تولہ گرم پانی کے ساتھہ سوتے وقت **سفوف چپلونہ**
ہاضمہ کی تقویت معمول ہے صہ زرشک سماق انار دانہ بنسلوچن حماض کے بیج ہر ایک چھ ماشہ گلاب کا زیرہ چار ماشہ
گلاب کے پہول نو ماشہ زیرہ سیاہ پانچ ماشہ زیرہ سفید چار ماشہ سونف چھ ماشہ ترنج کا پوست چار ماشہ الایچی چھوٹی
الایچی بڑی ہر ایک چھ ماشہ مصطگی نو ماشہ انیسون پیپل پودینہ خشک مرچ سیاہ ہر ایک چار ماشہ ہیڑ کابلی کا پوست
ہیڑ زرد کا پوست بہیڑہ کا پوست ہیڑ سیاہ آملہ ہر ایک چھ ماشہ چیتہ چار ماشہ نمک لاہوری ایک تولہ نمک طعام
نمک سیاہ پھلون ہر ایک ایک سہاگہ شورہ قلمی ہر ایک تین ماشہ نوشادر دو ماشہ چوک ترش ایک تولہ کوٹ
چھان کر سفوف بنائین خواہ گولیان بنائین ایک ماشہ بعد طعام کے کہائین **دیگر** اطبائے ہند کی تالیف سے ہے

معدہ کو قوت دیتا ہے ہاضم اور مشتہی ہے صہ ہیڑ زرد کا پوست مرچ سیاہ ہر ایک نصف تولہ ہیڑ سیاہ سونٹھہ پیپل نمک تلخ ہر ایک ایک تولہ نمک لاہوری نمک ہندی نمک طعام ہر ایک دو تولہ چھوٹی الائچی زیرہ سبز آملہ چھلا ہوا سونف نمک سیاہ دھنیہ خشک ہر ایک ایک چھٹانک انار دانہ اجواین دیسی ہر ایک پاؤ سیر کوٹ چھان سوا سیر لیموں کے پانی میں بھگوئیں اور سایہ میں خشک کریں اور باریک کر کے شیشہ میں رکھہ چھوڑیں اور طعام کے بعد کھائیں خوراک ایک درم **سفوف** ہاضم دیگر ہاضم صہ ہیڑ زرد کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ زیرہ سفید سونف نمک سیاہ سنا، مکی ہر ایک ایک تولہ سونٹھہ چھہ ماشہ سفوف بنائیں خوراک چھہ ماشہ سوتے وقت **دیگر** نوشادر آدہ سیر مرچ سیاہ پاؤ سیر بڑی الائچی کے دانے تین دام کوٹ چھان کر لیموں کاغذی کے عرق میں پکائیں بعد خشک ہونے کے عرق لیموں نمک سیاہ پاؤ سیر پیس کر ملا کر سفوف تیار کریں

**سفوف آب حیات** ہاضم اور ملین ہے صہ بڑی ہیڑ کا پوست سونف سنا مکی کالا نمک زیرہ سفید بہیڑہ کا پوست ہر ایک چار جز پیپل ایک جز کوٹ چھان کر ایک تولہ تک کھائیں **سفوف** ہاضم اور خوش ذائقہ معمول اور قائم مقام نمک سلیمانی کے ہے صہ ہیڑ زرد کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ سونف اجواین دیسی زیرہ سفید نمک لاہوری کالا نمک نمک ہندی جوکھار ہر ایک دو تولہ سہاگہ بھنا ہوا نوسادر مرچ سیاہ چھوٹی الائچی کے دانے سونٹھہ پیپل ہر ایک ایک تولہ سفوف تیار کریں **دیگر** ہاضم ہے بھوک لگاتا ہے پیٹ کو ملایم کرتا ہے مجرب ہے صہ ہیڑ زرد کا پوست سونٹھہ سونف اجواین دیسی نمک لاہوری نمک سانبہر جوا کھار نمک سیاہ سنا مکی نسوت موصوف گلاب کے پہول ہر ایک ایک تولہ آملہ کچری زیرہ سفید بڑی الائچی کے دانے ہر ایک نو ماشہ ہیڑ سیاہ بہیڑہ کا پوست تیزپات مرچ سیاہ زیرہ سیاہ سہاگہ نوشادر پودینہ کے پتے ترنج کا پوست الائچی خورد معہ پوست ہر ایک چھہ ماشہ لونگ ہینگ بھنا ہوا ہر ایک تین ماشہ سفوف تیار کریں خوراک دو ماشہ

**سفوف** ہاضم نسخہ حکیم علوی خان صہ ہیڑ زرد کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ نمک سنگ نمک سانبہر نمک سیندہ نمک کچہ سونٹھہ اجواین سونف زیرہ سیاہ زیرہ سفید چیتہ کا پوست سہاگہ خام ہر ایک ایک تولہ ہینگ ادہا بھنا ہوا اور آدہا کچا دو ماشہ سفوف تیار کریں ہینگ کو آٹے میں لپیٹ کر بھونیں **دیگر** ہاضم ہے بھوک لگاتا ہے قبض اور نفخ کو توڑتا ہے معمول ہے صہ سونف انیسون مرچ سفید ہر ایک چار دام بالچھڑ الائچی چھوٹی آملہ دارچینی سونٹھہ زیرہ سیاہ جوا کھار نمک ہندی نمک سنگ نمک نفطی سماق ہر ایک تین درم گلاب کے پہول سات درم نسوت موصوف دس درم سنا مکی بارہ درم سب کو کوٹ کر لیموں کے عرق میں تر کریں خشک کر کے پھر زرشک کے پانی میں تر کریں خشک کر کے کوٹ چھان کر بحسب مزاج دیں

**سفوف** ضعف ہضم کے واسطے قرشی کی مجربات سے ہے صہ دھنیہ خشک مفشہ گلاب کا زیرہ ہر ایک ایک درم بالچھڑ مصطگی کندر انیسون ہر ایک نصف درم تنسلوچن لک بسد ہر ایک چوتھائی درم چھوٹی مائین ایک مثقال مشک خالص ایک قیراط کوٹ چھان کر بقدر حاجت گلقند کے ساتھہ استعمال کریں **سفوف قرنقل** معدہ سرد ضعف کے واسطے مجرب ہے صہ لونگ سونف ہر ایک تین درم انیسون مصطگی ہر ایک دو درم سونٹھہ ایک درم مصری مساوی کوٹ چھان کر دو درم غذا سے پہلے کھائیں **سفوف انار دانہ** معدہ کو قوت دیتا ہے صہ انار دانہ سنا مکی ہر ایک چھہ درم سونٹھہ نمک ہندی نسوت سونف ہر ایک دو درم کوٹ چھان کر بوقت خواب دو مثقال گرم پانی کے ساتھہ کھائیں اور ڈھائی مثقال صبح کو کھائیں **دیگر** حکیم علیم صاحب کی مجربات سے ہے صہ ہیڑ زرد کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ خشک پودینہ خشک زیرہ سفید ہر ایک دو درم نمک لاہوری نمک سیاہ ہر ایک ڈھائی درم سنا مکی ساڑھے چار درم انار دانہ ڈھائی درم بدستور سفوف تیار کریں

سفوف نمک مولف فرماتے ہیں کہ میرے معمولات سے ہے کھانے کو ہضم کرتا ہے بھوک لگاتا ہے درد و نفخ معدہ کو
دور کرتا ہے نمک سلیمانی کی جگہ استعمال کیا جاتا ہے ص نمک لاہوری نوشادر مرچ سیاہ ہر ایک ایک تولہ پیپل چھ ماشہ
نمک سیاہ سہاگہ بریان ہر ایک چار ماشہ ہینگ بھنا ہوا دو ماشہ کوٹ چھان کر رکھیں بقدر ایک دو ماشہ کے کھائیں
سفوف نمک سلیمانی کھانے کو ہضم کرتا ہے بھوک لگاتا ہے درد معدہ ریحی کو دور کرتا ہے معمول ہے ص نمک سانبھر
آدھ سیر نمک سیاہ نمک اندرانی نوشادر کانی ہر ایک پندرہ مثقال کرفس کے بیج پانچ مثقال مرچ سیاہ پونے چار مثقال
مرچ سفید تین مثقال اذخر کے شگوفہ پونے دو مثقال افتیمون سنبل الطیب ہینگ زیرہ کرمانی ہر ایک نصف مثقال دارچینی
تخم انجدان یعنی زیرہ کوہی مغز تخم معصفر سونٹھ انیسون ملیٹھی ہر ایک ایک درم اول نمک سانبھر کو صاف کریں۔
اگر تینوں نمکوں کو صاف کریں خوب ہے پس تمام اجزا کو جدا جدا کوٹ چھان کر وزن کر کے ایک مہینہ جو میں دفن کریں
پھر نکال کر ایک ماشہ سے دو ماشہ تک استعمال کریں جسقدر پرانا ہو بہتر ہوتا ہے اور نمک کے صاف کرنے کا یہ
طریق ہے کہ پانی کیساتھ خوب جوش دیں پھر مٹی کے برتن میں کر کے تنور میں رکھیں تاکہ منجمد ہو جاوے دیگر سہل ہے کھانے
کے ہضم کرنے کیواسطے بے نظیر ہے اگر انڈے کی زردی کیساتھ کھائیں باہ کو قوت دیتا ہے ص نمک سنگ نمک سانبھر نوشادر
ہر ایک سات تولہ کرفس کے بیج اجواین دیسی مرچ سیاہ سونٹھ لونگ زیرہ سیاہ جائفل جاوتری ہر ایک ایک تولہ نکوب کر کے
سرکہ خالص آدھ سیر ڈال کر جوش دیں کہ سب ایک ذات ہو جاوے اور خشک ہو جاوے پھر اسوقت سب کا سفوف
بناویں سفوف خستہ کنار سینہ میں دستا اور قے کے روکنے کے واسطے دیتے ہیں ص الائچی کے دانے بیر کی گٹھلی کا مغز
آملہ کی گٹھلی کا مغز صندل سفید تخم کشنیز بنسلوچن ببول کے درخت کا پوست ساٹھی کے چاول ہر ایک ایک درم انار دانہ
چار درم سفوف بناویں شربت انار منعنع کیساتھ دیں سفوف ہیضہ کو نافع ہے اسہال اور قے صفراوی اور بلغمی
کو باز رکھتا ہے ص انار دانہ دس درم زرشک گلاب کے پھول ہر ایک چار درم ناگر موتھہ تین درم مصطگی بالچھڑ
بنسلوچن انیسون نعناع خشک پستہ کے باہر کا پوست ہر ایک دو درم مشک عود ہندی ہر ایک ایک درم کوٹ
چھان کر دو درم اس میں سے شربت سیب کیساتھ دیں سفوف ورد بھوک لگاتا ہے پیاس کو بجھاتا ہے واسطے ضعف
اشتہا کے کہ چیچک کے بعد ایام نقاہت میں ہوتا ہے نافع ہے ص گلاب کے پھول پانچ درم سماق دو درم الائچی بڑی ایک درم
کوٹ چھان کر سفوف بناویں خوراک دو درم سفوف مشتہی - مولف فرماتے ہیں کہ میرے استاد مرحوم مغفور کی بیاض
سے منقول ہے ص مرچ سیاہ زیرہ سفید سونف گلاب کے پھول آملہ مقشر ہر ایک دو ماشہ دھنیہ خشک سونٹھ لونگ
کلاہ دار ہر ایک تین ماشہ ترنج کا پوست نمک ہندی ہر ایک چار ماشہ نمک سیاہ چھ ماشہ نمک لاہوری نو ماشہ چوک ترش دو تولہ
کوٹ کر چار عدد لیمو کاغذی کے عرق میں تر کر کے خشک کریں اور پھر کوٹیں اور تین ماشہ بعد طعام کے کھائیں سفوف
نمک سفید- بھوک لگاتا ہے کھانے کو ہضم کرتا ہے ص مرچ سیاہ اجواین دیسی چیتہ لکڑی ہر ایک سات درم پیپل دو درم پوست
ہلیلہ زرد دس درم سونٹھ بارہ درم نمک سیاہ پچاس درم کوٹ چھان کر لیموں کے پانی میں بھیگو کر خشک کریں ایسے ہی تین دفعہ
کریں خوراک ایک درم سے دو درم تک سفوف بھوک لگاتا ہے ص سونٹھ دو دام سونف ایک دام ہینگ تین دام تلبول
کو کوٹ چھان کر لیموں کے پانی میں قرص بناویں اور سفال کے اوپر یا توے کے اوپر رکھ کر کوئلے کے اوپر رکھا ہوا رکھیں۔
تاکہ سرخ ہو جاوے پیسکر بقدر حاجت کھائیں دیگر بھوک لگاتا ہے ص نمک سیاہ پیپل ہر ایک دو دام سہاگہ

بھنا ہوا ہر ایک ایک دام لیموں کے پانی میں بارہ پہر کھرل کر کے چار رتی ایک ماشہ تک بعد غذا کے کھائیں **سفوف**
**تنتریک** بھوک لگاتا ہے معدہ اور امعا کو قوت دیتا ہے اگر شکم نرم ہو قبض کرتا ہے اگر قبض ہو کھولتا ہے جو قوت ضعیف
ہوتی ہے اوس کو قوی کرتا ہے مولف فرماتے ہیں کہ میرے والد صاحب کے معمولات سے ہے ص انار دانہ ترش کہ پرانا نہ ہو ستولہ
درم سونٹھ زیرہ سفید ہر ایک دو درم تربد سفید مدبر زیرہ سیاہ تنتریک یعنی سماق مہندی ہیڑ زرد کا پوست بہیڑہ کا
پوست ہر ایک ایک درم نمک سنگ ڈھائی درم سب کو کوٹیں اور پکا دیں قبل طعام کے اور بعد طعام کے دو درم سے
تین درم تک کھائیں اگر دو وقت کھائیں جایز ہے لیکن اگر قبض مطلوب ہو دوائیوں کو کپڑے میں چھانیں اگر لینیں مقصود
ہو چھلنی میں چھانیں **سفوف حکیم اکمل خاں** بھوک لگاتا ہے معدہ کو قوت دیتا ہے ص ہیڑ زرد ہیڑ کابلی آملہ
چھلا ہوا چھوٹی الائچی کے دانے وحشیہ خشک سونٹھ ہر ایک چھ ماشہ ہیڑ سیاہ سماق گلاب کے پھول سونف مصطگی
پودینہ اجواین دیسی چیتہ لکڑی بنسلوچن ہر ایک چار ماشہ جواکھار دارچینی لونگ پوست ترنج بالچھڑ زیرہ سفید ترنج پیپل
ہر ایک تین ماشہ انار دانہ سات ماشہ نمک لاہوری نمک سیاہ ہر ایک ایک تولہ تربد سفید چھ ماشہ کچری بریاں چھ ماشہ لیموں
کے پانی روز چنے کے کھار میں دوائیوں کو تر کر کے خشک کر کے سفوف بناویں **سفوف بینائی** بھوک لگاتا ہے۔
اور بسبب معدہ کی قوت دینے کے اور رطوبات کے خشک کرنے کے نزلہ کو بھی نفع کرتا ہے ص عود غرقی لونگ ایک ایک
دو ماشہ پودینہ سونف ہر ایک ایک دام کوٹ چھان کر سفوف بنائیں خوراک دو ماشہ **سفوف ہندی** بھوک
لگاتا ہے کھانے کو ہضم کرتا ہے درد اور ریاح معدہ کیواسطے معمول ہے ص مرچ سیاہ ہیڑ اجواین نمک سنگ جواکھار نمک
سیاہ زیرہ سفید سونف دھنیہ خشک آملہ تیزپات برابر کوٹ چھان کر بقدر دو ماشہ کھائیں **سفوف** حاملہ عورتوں کے
فساد اشتہا کو اور رحم کے ریاح کو دفع کرتا ہے ص زیرہ سیاہ زیرہ نبطی کرفس کے بیج انیسون ہر ایک پانچ درم سعد کوفی
پودینہ خشک ہر ایک تین درم زرنبا دو درم لونگ ایک درم تل سیاہ سات درم کوٹ چھان کر دو درم سرد پانی کے
ساتھ کھائیں **دیگر** بڑی الائچی چھوٹی الائچی کبابہ مساوی کوٹ چھان کر شکر سفید برابر ملا کر ہر روز دو درم گرم پانی کے
ساتھ کھائیں **سفوف** نفخ کو دور کرتا ہے ریاح کو تحلیل کرتا ہے معدہ کو قوت دیتا ہے صاحب تحفہ کے
مجربات سے ہے ص کرویا انیسون زیرہ کرمانی الائچی بڑی قرفہ اجواین دیسی کرفس کے بیج ہر ایک دو درم الائچی چھوٹی لونگ
ہر ایک نصف درم سونٹھ پیپل ہر ایک دو دانگ قند بیس مثقال کوٹ چھان کر سفوف بنائیں خوراک دو درم۔
**دیگر** اس باب میں صاحب کامل و خلاصہ کے مجربات سے ہے ص اجواین دیسی انیسون کرفس کے بیج سونف
ہر ایک پانچ درم سداب کے بیج قردمانا مرچ سونٹھ دار چینی کندر وج ترکی ہر ایک دو درم سعد کوفی کلونجی پودینہ
تمام ہر ایک چار درم جند بیدستر نصف درم سب کو باریک کر کے کٹ کر ایک درم پرانی شراب کے ساتھ دیں
**سفوف نعناع** معدہ کو قوت دیتا ہے ریاح اور نفخ شکم کو دور کرتا ہے ص پودینہ خشک دس درم سماق پانچ
درم مرچ دو درم نمک نصف درم کوٹ چھان کر ایک درم سے دو مثقال تک غذا سے پہلے اور غذا کے بعد میں کھائیں
**سفوف ہندی** نفخ معدہ و جگر اور طحال اور قراقر اور درد معدہ اور جگر اور سپرز اور امعا کو کہ ریح سے
ہو نافع ہے معدہ کو قوت دیتا ہے فساد ہضم کو دور کرتا ہے درد گردہ و قولنج ریحی اور ریح البواسیر کو فائدہ کرتا ہے +
ہاضم اور مشتہی ہے ص زیرہ سیاہ زیرہ سفید سرکہ میں مدبر کیا ہوا ہر ایک پانچ درم اجواین دیسی سونف ہر ایک چھ درم

آملہ ہیڑ سیاہ ناگرموتھہ لونگ کلاہ دار طبی الایچی کے دانے کندر ہیڑ کا پوست ہر ایک دو درم سہاگہ بریاں اجموہ پودینہ پیپل گندتا کے بیج کلونجی گندک ہر ایک تین درم کپور کچری پانچ درم بالچھڑ ایک درم انجبار دو درم نوشادر مصفی تین تولہ تربد سفید چار تولہ سونٹھ بے ریشہ انار دانہ ترش ہر ایک نو درم کوٹ چھان کر گوگل ہینگ ہر ایک تین درم گندنا کے پانی میں حل کرکے ملا دیں + آکھ کے درخت کی جڑ کا پوست کہ پرانا ہو اور موصلی سنبھل ہر ایک سات تولہ دونوں کو پتھر پر مانند مصالح کے پلیکر نمک طعام نمک لاہوری ہر ایک پانچ درم گندنا کے سبز نو تولہ ملاکر دوبہ پسی ہوئی تھوڑی ہاتھ سے مانند خمیر کے ملاکر آفتاب میں رکھیں تاکہ خشک ہووے خوراک ایک ماشہ سے تین ماشہ تک **سفوف** صفراوی قے کو تسکین کرتا ہے صہ گلاب کا زیرہ طباشیر ہر ایک دو ماشہ دھنیہ خشک سماق ہر ایک چار ماشہ کوٹ چھان کر سفوف بنا دیں یہہ سب ایک خوراک ہے **دیگر** جی کی مالش اور گرم مزاجوں کی قے کو منع کرتا ہے صہ عود ایک درم پستہ کے باہر کا پوست پودینہ خشک ہر دو درم گلاب کے پھول طباشیر ہر ایک پانچ درم زرشک سماق انار دانہ ترش ہر ایک پندرہ درم خوراک ایک مثقال انار کے پانی یا شربت نعناع کے ساتھ دیں **سفوف** قے کو روکتا ہے صہ لونگ ایک رتی بیر کا آٹا پیپل املی کے چھلکے ناگرموتھہ دھنیہ خشک نیلوفر مغز کنول گٹہ انار دانہ زہرمہرہ ہر ایک آدھہ ماشہ پیس کر کلاب کے ساتھ دیں **سفوف** قے بلغمی اور صفراوی کیواسطے مجرب ہے صہ سماق زیرہ سیاہ مساوی کوٹ چھان کر سرد پانی کے ساتھ کھائیں **سفوف** قے بلغمی اور سوداوی کو نافع ہے صہ پستہ کے باہر کا پوست ایک جز مصطگی عود خام ہر ایک نصف جز باریک کرکے شراب سیبہ کے ساتھ دیں **سفوف** قے الدم کیواسطے مجربات سے ہے صہ اقاقیا گلاب کا زیرہ گل ارمنی گلنار افیون اجواین خراسانی کیکر کا گوند مساوی خوراک نصف مثقال ربّ سیب اور بہی اور ریباس کے پانی کیساتھ اگر دم الاخوین کندر افیون کے عوض ڈالیں لایق ہے **سفوف دم الاخوین** واسطے بند کرنے قے الدم اور خون کے دستوں کے حکیم الٰہی بخش کے مجربات سے ہے صہ خرفہ کے بیج بھنے ہوئے گلنار حماض کے بیج گل ارمنی ہر ایک چار ماشہ گلاب کے پھول تیر پات حب الاس نشاستہ دم الاخوین ہر ایک دو ماشہ کندر افیون خالص ہر ایک ایک ماشہ سب کو باریک کرکے سفوف بنائیں خوراک جوان آدمی کو ایک ماشہ پانی کیساتھ اور لڑکے کو آدھہ ماشہ **سفوف کبدی** جگر کے واسطے مخصوص ہے اور جگر کی قوت کے دینے میں کامل ہے صہ گلاب کے پھول تین درم زرشک لک مغسول ہر ایک ڈیڑھ درم قوہ طباشیر صندل سفید نشاستہ کیکر کا گوند ہر ایک ایک درم ریوند چینی نصف مثقال حماض کے بیج ایک مثقال زعفران دو دانگ کوٹ چھان کر سفوف بنا دیں **سفوف بزور** ورم محدب جگر میں مستعمل ہے اور مدر بول ہے + صہ مغز تخم خیارین مغز تخم خربزہ ہر ایک پانچ درم کاسنی کے بیج کشوث کے بیج ہر ایک تین درم کرفس کے بیج سونف انیسون ہر ایک دو درم عصارہ زرشک چار درم ریوند چینی ایک مثقال طباشیر تین درم گلاب کے پھول چار درم کوٹ چھان کر سفوف بنا دیں شام کے وقت دو درم لیکر دس درم سکنجبین شکری کیساتھ بعد فصد باسلیق کے دیں صبح کو ایک مثقال قرص زرشک نصف اوقیہ سکنجبین اور کاسنی کے پانی اور کشوث کے پانی اور مکو کے پانی کے ساتھ دیں کبھی کرفس کے بیج سونف انیسون بر عایت حرارت مزاج موقوف کرتے ہیں اور کبھی رب السوس دو درم زعفران بالچھڑ مصطگی افسنتین ہر ایک ایک درم لک مغسول چار دانگ کافور دو دانگ عوض طباشیر اور گلاب کے پھول کے زیادہ کرتے ہیں **سفوف** علوی خان کا مجربات سے ہے واسطے قوت جگر اور دل اور معدہ کے کہ سبب ضرر اور ضعف کے ہو مفید ہے

ص کوٹ زعفران ہرایک دو درم گل مختوم گل ارمنی لک مغسول ریوند چینی حرائتہ ہرایک تین درم اکلیل الملک چار درم کوٹ چھان کر سفوف بنائیں خوراک دو درم مکو کے عرق کے ساتھ کہ املتاس کا مغز اوس میں حل کیا ہو اور روغن بادام اوپر سے چھڑک کر پلاویں **سفوف** سوء القینہ و استسقا کے واسطے کہ ساتھ تپ کہنہ اور بلغمی کے ہو مجرب ہے ص ریوند چینی دو درم حب بلسان عود قماری پستہ کے باہر کا پوست لونگ گلاب کے پھول دھنیہ خشک سونف ہرایک ایک درم کوٹ چھان کر تین ماشہ کھائیں **سفوف خبث الحدید** سوء القنیہ کیواسطے مجرب ہی ص ہیڑ زرد کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ سونٹھ مرچ سیاہ پیپل قند سیاہ ہرایک ایک تولہ خبث الحدید دو تولہ کوٹ چھان کر چھ ماشہ سی ایک تولہ تک اگر کھانسی ہو تو دہی کیساتھ ورنہ شہد کے ساتھ دیں **سفوف** استسقا و سوء القنیہ کیواسطے مفید ہی ص ہیڑ زرد کا پوست سنامکی ترید بڑنگ کابلی ہرایک دو درم چیتہ کا پوست پیپل اجواین دیسی سونف تگر سونٹھ نمک سیاہ کچلون جواکھار ریوند خطائی ہرایک ایک درم کوٹ چھان کر سفوف بنائیں حسب مزاج عمل میں لائیں **دیگر** استسقا کیواسطے مجرب ہی ص ہینگ تین درم پیپل سونٹھ اجواین دیسی ہرایک چھ درم ہیڑ زرد کا پوست چیتہ کوٹ بہمن سفید سنامکی ہرایک نو درم کوٹ چھان کر سفوف بنائیں کبھی نمک لاہوری آٹھواں حصہ ساری دوائیوں کے ملاتے ہیں **دیگر** ورم بدن اور تہیج اطراف کے واسطے مفید ہی مولف فرماتے ہیں کہ میرے استاد مرحوم کی بیاض سے منقول ہی ص ہیڑ بہیڑہ آملہ چیتہ بدھارا سونٹھ اجواین تخم خراسانی اجمود پیپل مرچ سیاہ نمک سیاہ برابر کوٹ چھان کر سفوف بنائیں خوراک ایک درم **سفوف** استسقائے زقی کو نافع ہے ص مغز تخم خیارین مغز تخم خربزہ ریوند چینی ہرایک دو درم عصارہ غافث عصارہ افسنتین زعفران ہرایک ایک درم بالچھڑ نصف درم مصطگی سونف ہرایک ڈیڑھ درم مازریون مدبر ملیٹھی ہرایک تین درم گلاب کے پھول چھ ماشہ کوٹ چھانکر چار ماشہ سات تولہ مولی کے پانی اور دو تولہ سکنجبین کے ساتھ دیں **سفوف** ہر قسم کے استسقا کیواسطے اونٹ کے دودھ کے ساتھ مستعمل ہے ص عصارہ غافث غاریقون نسوت موصوف گلاب کے پھول ہرایک ایک ماشہ ریوند چینی سنامکی ہیڑ کابلی ہرایک دو ماشہ کوٹ چھان کر سفوف بنائیں یہہ سب ایک خوراک ہے۔

**دیگر** ہر قسم کے استسقا میں واسطے نکالنے مائیت کے مجرب ہی ص ریوند خطائی نسوت سفید ہرایک چھ ماشہ ہیڑ زرد کا پوست تین ماشہ غاریقون سفید دو ماشہ سونٹھ دو ماشہ شکر سفید برابر ملا کر سفوف تیار کریں سات ماشہ اونٹ کے دودھ کے ساتھ کھائیں **سفوف کرفس** ریاح کو دفع کرتا ہی نفخ معدہ اور استسقائے طبلی کو نافع ہی ص کرفس کے بیج تخم سونف انیسون تگر کوٹ ریوند چینی ہرایک دو درم زیرہ کرمانی تین درم بالچھڑ ناگرموتھ ہرایک ڈیڑھ درم کوٹ چھانکر سفوف بناویں خوراک ایک مثقال کبھی نصف درم عنبر اضافہ کرتے ہیں بہت نفع کرتا ہی اور جسوقت کہ قبض ہو تیسرا حصہ سب کے سنا کے پتے ملاویں نہایت مفید ہی **سفوف جند بیدستر**۔ استسقائے طبلی سخت میں مفید ہی ص انیسون تخم سونف کرفس کے بیج اجواین دیسی دوقو سویہ کے بیج ہرایک تین درم تگر کوٹ تلخ بالچھڑ مصطگی مرچ سفید ہرایک ایک درم قردمانا دو درم ریوند چینی ایک مثقال سکبینج نصف مثقال جند بیدستر نصف درم سب کو باریک کر کے رکھ چھوڑیں **سفوف بہیدانہ** جگر کی حرارت اور یرقان زرد کو نافع ہی جگر کے سدہ کو کھولتا ہی نفث الدم کو مفید ہی ص مصطگی دو دانگ بنسلوچن نصف درم گل ارمنی گلاب کے پھول لک مغسول بالچھڑ ملیٹھی ہرایک ایک درم بہیدانہ نشاستہ مغز تخم خیارین ہرایک چار درم خوراک ایک درم سہ دبانہ کیساتھ **سفوف کبریت** یرقان سدی کیواسطے نہایت مجرب ہے ص گندک زرد نصف مثقال

افتیمون بہاڑی کرفس کے بیج چنے سیاہ کندر سفید ہر ایک دو درم چلغوزہ کا مغز تین درم مویز منقے پانچ درم کوٹ چھانکر سفوف بنائیں ڈیڑھ درم سونف کے پانی کیساتھ چند روز کھائیں **سفوف** یرقان سیاہ کے واسطے بعد مسہل کے یا بعد ما الجبن کے کہ سکنجبین افتیمون سے بنایا ہو کام میں آتا ہے **ص** نمک ہندی ایک دانگ ایارج فیقرا نصف درم افتیمون ایک درم ہیڑ کابلی دو درم ہیڑ زرد تین درم یہہ سب ایک خوراک ہے کمی اور زیادتی طبیب کی رائے پر ہے۔ **سفوف** واسطے درد تلی سرد کے مفید ہے مولف فرماتے ہیں کہ میرے استاد مرحوم مغفور کی بیاض سے منقول ہے **ص** سونف اجواین دیسی زیرہ سفید پودینہ ہیڑ بہیڑہ آملہ سونٹھ بے ریشہ مرچ سیاہ سناکی کے پتے نمک طعام وج مساوی کوٹ چھان کر لیموں کے پانی میں پرورده کریں اگر ترشی نخود میں کھرل کریں بہتر ہے **سفوف اکبر**۔ تلی کیواسطے مجرب ہے **ص** زوفائے خشک کبر کی جڑ کا پوست ملوہنسراج فنجنکشت کے بیج سداب کے بیج برابر برابر خوراک دو درم سے تین درم تک سکنجبین بزوری یا سادہ شربت کشوت کیساتھ دکا ہیں بجائے ملو کے خرفہ کے بیج ہیں اگر حرارت قوی ہو تیرہ تخم خرفہ تیرہ تخم خیارین سکنجبین کے ساتھ ملا دیں **سفوف ہندی** تلی کی سختی کو دفع کرتا ہے **ص** کبابہ پھٹکری مول جواکھار ہیڑ زرد ہینگ نمک سنگ نمک سونچر بربنگ کابلی چیتہ کف دریا نسوت سفید اجواین دیسی مساوی کوٹ چھان کر سفوف بناویں خوراک ایک تولہ اسی قدر شام کو **سفوف ارسطا طالیس** معدہ اور دل کو قوت دیتا ہے کھانیکو ہضم کرتا ہے ذرب میں معمول **ص** خرفہ تیز پات الائچی چھوٹی عود تگر مصطگے ہیڑ کابلی خرنجشک نار مشک دار چینی زیرہ کرمانی اشنہ فلفل پیپل سونٹھ لونگ انار دانہ جائفل کافور بڑی الائچی ہر ایک دو درم مشک عنبر اشہب ہر ایک ایک درم مصری چھ حصہ سب دوائیوں کے کوٹ چھان کر سفوف بنائیں خوراک ایک درم سے تین درم تک ÷

**سفوف شاہجہانی** واسطے ضعف معدہ اور اسہال کے نفع بخشتا ہے **ص** لونگ عنبر اشہب مصطگی الائچی خورد عود عرقی بالچھڑ کوڑی جلی ہوئی گلنار فارسی مشک بسد مرجان کھربا گلاب کے پھول ہر ایک ایک ماشہ پستہ کے باہر کا پوست مغز بیل بنسلوچن ہر ایک دو ماشہ کوٹ چھان کر سفوف بنائیں خوراک ایک درم سے ایک مثقال تک ÷

**سفوف حب الرمان** معدہ اور امعا کو قوت بخشتا ہے اسہال مراری میں معمول ہے **ص** انار دانہ بھنا ہوا دس درم بلوط سماق زیرہ سیاہ مدبر حب الاس دھنیہ خشک بھنا ہوا سنجد خرنوب بیر کا آٹا ہر ایک پانچ درم عود خام نصف درم آملہ مقشر ڈیڑھ مثقال کوٹ چھان کر شربت بہ کے ساتھ استعمال کریں خوراک تین درم **دیگر** ذرب شہوری وغیرہ میں مستعمل ہے دستوں کو روکتا ہے اور اشتہا گئی ہوئی کو پھیر لاتا ہے **ص** انار دانہ ترش بھنا ہوا بیس درم کرویا دھنیہ دونوں کو سرکہ میں ترکرکے خشک کرکے بریاں کریں ہر ایک چار درم گزمازج خرنوب نبطی ہر ایک دو درم گلنار سماق ہر ایک تین درم سفوف بنائیں خوراک تین درم **سفوف ذرب** ذرب صفراوی میں معمول ہے **ص** تخم حماض زرشک تتلی کے بیج دھنیہ خشک بھنا ہوا گلاب کے پھول خرنوب شاہ بلوط بنسلوچن ہر ایک ایک درم سماق حب الاس ہر ایک دو درم انار دانہ بھنا ہوا چار درم کوٹ چھان کر سفوف بنائیں خلاصہ میں وزن تخم حماض اور زرشک اور دانہ مویز کا پانچ پانچ ماشہ ہے اور سماق اور دھنیہ تین تین ماشہ ہے اور باقی بدستور ہیں اور لکھا ہے کہ تین درم ایک شربت کے ساتھ ان شربتوں سے مثل شربت بہ وحب الاس ورب بہ وسیب کے دیں **دیگر** اسہال معدی کیواسطے بقائی سے منقول ہے **ص** گزمازج کرویا حب الاس طراثیث دھنیہ بھنا ہوا ہر ایک تین مثقال بیر کا آٹا خرنوب سماق ہر ایک پانچ مثقال کوٹ چھانکر ہر روز دو مثقال رب بہ

کیساتھ دیں دوسرے نسخہ میں آملہ عود خام دو دو مثقال عوض گلنار کے دیکھنے میں آیا ہی **سفوف سماق** پیاس کو بجھاتا ہی اسہال معدی اور معوی پرانے کو اور استرخائے معدہ اور مغص کو مفید ہے ص کیکر کا گوند گلنار ہر ایک دو درم حب الاس انار دانہ بھنا ہوا ہر ایک پانچدرم سماق دس درم خرنوب پندرہ درم کوٹ چھان کر ایک مثقال کھائیں **سفوف سنگدانہ** معدہ کو قوت دیتا ہے ذرب کو نافع ہی ص عود مصطگے بنسلوچن حب الاس کیکر کا گوند چھوٹی الائچی کے دانے نشاشتہ بھنا ہوا زیرہ سیاہ پستہ کے باہر کا پوست بیلگری بھنی ہوئی گلنار بنسلوچن منقے کے دانے تیواج خطائی ہر ایک ایک درم آملہ چھلا ہوا مرغ کے سنگدانہ کا پوست پستہ کے باہر کا پوست بیل کا مغز ہر ایک دو درم کوٹ چھان کر سفوف بنائیں خوراک دو درم **سفوف شیرین** معدہ کو قوت دیتا ہی اور بھوک لگاتا ہے ذرب اور تپ بلغمی اور مرکبہ میں معمول ہے ص لونگ چھوٹی الائچی کے دانے ناگیسر مرچ کنکول دارچینی سونٹھ پیپل بیتر بالاحسن بالچھڑ صندل سفید اگر تگر طباشیر سفید کنول گٹہ زیرہ سفید زیرہ سیاہ تج پترج ہر ایک پانچ ماشہ کافور بھیم سینی ایک ماشہ مصری سب دوائیوں کے برابر سفوف بناویں خوراک پانچ ماشہ پانی کیساتھ **سفوف ہندی** سنگرہنی کیواسطے مجرب ہی ص ہیڑ زنگی بھنی ہوئی تخم بیلگری بھنی ہوئی سونف بھنی ہوئی کوکنار رال مروڑ پھلی اسبغول مسلم بریاں دھنیہ بھنا ہوا جائفل ناگرموتھہ آم کی گٹھلی پرانی برابر کوٹ چھانکر دو ماشہ صبح اور اسیقدر شام کو کھائیں **دیگر مجرب** ص موچرس چھوٹی مائیں گل دھاوہ ہر ایک ایک درم مصطگے نصف درم بیلگری کوکنار رال ہر ایک دو درم کوٹ چھان کر سفوف بنائیں ایک درم صبح اور ایک درم شام کو کھائیں غذا دال خشکہ **سفوف** اسہال معدی کیواسطے کہ درد معدہ اور قصور ہضم کے ساتھ ہو مفید ہے ص مصطگے اجواین دیسی زرنباد حب الاس پستہ کے باہر کا پوست سعد کوفی اجمود سلیخہ پودینہ خشک سونٹھ بھنی ہوئی زیرہ سیاہ مدبر سونف بھنی ہوئی گلنار بیلگری بھنی ہوئی کیکر کا گوند مساوی کوٹ چھانکر سفوف بناویں خوراک دو درم **سفوف قنب** دستوں کو بند کرتا ہی سنگرہنی کو مفید ہی ہاضم اور مشتہی ہی اور اس باب میں مجرب النفع ہی ص گندک آملہ سار پارہ مرچ پیپل سونٹھ زیرہ سیاہ زیرہ سفید ہر ایک ڈھائی ٹانک ہینگ نمک سنگ نمک طعام نمک سیاہ ہر ایک ایک ٹانک اور چوتھائی قنب بھنی ہوئی سات ٹانک اور نصف کوٹ چھان کر سفوف بنائیں پارہ کو گندک کیساتھ آٹھ پہر کھرل کریں۔ خوراک ایک ماشہ اون لوگوں کیواسطے کہ جو عادی بھنگ کے نشہ کے نہ ہوں اور دوسروں کو حسب مزاج **سفوف** اسکالائی چورن نام ہی ذرب اور خلفہ یعنی سنگرہنی کے واسطے مجرب ہی کھانے کو ہضم کرتا ہی معدہ کو قوت دیتا ہے ص چھوٹی الائچی کے دانے سلیخہ تیز پات ناگیسر لونگ جائفل زیرہ سیاہ زیرہ سفید کالی زیری بیلگری چیتہ گل دھاوہ تاڑی سہاگہ ناگرموتھہ چھوٹی مائیں بچھان ہید نیتر بالا پارہ گندک اجواین دیسی بنسلوچن اشخار سفید جواکھار اجمود ہینگ دھنیہ نرکٹہ سونف انار کی کلی پوست کڑا اندرجو تلخ رال لودھ ہیڑ سیاہ بھنی ہوئی موچرس جزو اعظم بریاں نصف دواؤں کے کوٹ چھان کر سفوف بنائیں خوراک دو درم **سفوف مقلیاثا** واسطے زلق معدہ اور امعائے بلغمی کے مجرب ہی۔
ص ہیڑ سیاہ بہیڑہ آملہ تینوں کو زیت کے روغن میں بریاں کریں اور ہر ایک پانچدرم لیں زیرہ کرمانی مدبر حب الرشاد بھنا ہوا گندنا کے بیج ہر ایک سات درم کرفس کے بیج انیسون دو دو کو سرکہ میں بھگوئیں خشک کرکے ہر ایک چار درم لیں مصطگی لونگ الائچی عود ہندی بالچھڑ ہر ایک دو درم سلارس تین درم سب کو باریک کر کے سفوف بناویں صبح اور شام دو درم کھائیں **دیگر** پرانے دستوں کو اور پیچش اور ضعف معدہ اور بواسیر کو نافع ہے ص ترہ تیزک کے بیج بیس درم زیرہ کرمانی مدبر

پانچ مثقال السی کے بیج گندنا کے بیج ہیڑ سیاہ روغن زیت میں بریاں کریں ہر ایک دو مثقال مصطگی ایک مثقال سوائے تخم ترہ تیزک کے
کوٹ چھانکر طیار کریں خوراک دو درم سرد پانی کے ساتھ **سفوف گل** اسہال معدی کیواسطے مفید ہے ص کندر کرویا
اجمود کے بیج انیسون زیرہ سیاہ مدبر دھنیہ چھلا ہوا بھنا ہوا ہر ایک پانچ جز مصطگی تین جز زرنباد عود ہندی چھوٹی الائچی کے
دانے جائپھل دارچینی پستہ کے باہر کا پوست زیرہ سبز مدبر منقی کے دانے بھنے ہوئے ہر ایک چھ جز تخم گل بریاں دس جز پودینہ
خشک بیس جز نبات سفید برابر سب کو کوٹ چھانکر سفوف بنائیں خوراک تین مثقال گلاب کے ساتھ **سفوف** اسہال بلغمی
اور مراری کے واسطے نافع ہے ضعف معدہ اور رخاوت معدہ کو دفع کرتا ہے ص زیرہ سفید بھنا ہوا سونف سونٹھ
بیلگری ہر ایک ایک درم کوٹ چھان کر سفوف بنائیں چھ ماشہ صبح و چھ ماشہ شام کو استعمال کریں۔ **سفوف** ذرب بلغمی
کیواسطے مجرب ہے ص اجواین دیسی کندر گلنار ہر ایک ایک جز منقے کے دانے دو جز کوٹ کر دو درم بہیہ ممسک کیساتھ
دیں اگر ایک درم اقاقیا اور نصف درم مصطگی باریک کر کے شربت قابض کیساتھ دیں فائدہ کرتا ہے **سفوف** اسہال
مراری کہنہ معدی و کبدی کیواسطے نافع اور مستعمل مطب ہے ص جنگلی بیر کی گٹھلی کا آٹا جامن کی گٹھلی کا مغز پرانے آنب کی
گٹھلی کا مغز زیرہ سیاہ بیلگری ترنج کا پوست سماق پستہ کے باہر کا پوست خرفہ کے بیج بھنے ہوئے چھوٹی الائچی کے دانے
حب الاس بھنا ہوا دھنیہ خشک بھنا ہوا انار دانہ آملہ نیب کے پتے بھنے ہوئے کوکنار بھنا ہو سب برابر کوٹ چھان کر
تین چار ماشہ خرفہ کے بیجوں کا شیرہ چھ ماشہ بہیدانہ کا شیرہ دو ماشہ عرق بارتنگ میں نکال کر شربت انار داخل کر کے اس کے
ساتھ سفوف کو کھلاویں **سفوف جگر** کے دستوں کے واسطے معمول اور مجرب ہے ص زعفران ایک دانگ ریوند چینی
ڈیڑھ دانگ حماض کے بیج بو دئے ہوئے کیکر کا گوند بھنا ہوا نشاستہ صندل سفید طباشیر فوفل ہر ایک نصف درم لک دھویا ہوا
گلاب کے پھول زرشک ہر ایک نصف مثقال کوٹ چھان کر سفوف بنا دیں خوراک دو درم شیرہ تخم خرفہ اور کاسنی
اور رب بہ کیساتھ **سفوف کافور** اسہال کبدی اور معدی اور معوی کے کہ ساتھ حرارت مزاج کے ہو نافع ہے۔
ص تخم ریحان تخم بارتنگ صمغ عربی ہر ایک کو گھی میں بھونیں تخم حماض ہر ایک ایک درم کافور ایک ماشہ سفوف
کر کے حسب مزاج شربت حب الاس کے ساتھ کھائیں **سفوف نشاستہ** اسہال مراری کے بند کرنے کیواسطے مجرب و
معمول ہے ص نشاستہ کیکر کا گوند کنوچہ کے بیج بھنے ہوئے خرفہ کے بیج ہر ایک پانچ ماشہ گل ارمنی سات ماشہ اسبغول بھنا
ہوا ایک تولہ ریحان کے بیج بھنے ہوئے حماض کے بیج بھنے ہوئے ہر ایک پندرہ ماشہ سوائے اسبغول اور کنوچہ کے کوٹ چھان کر
سفوف بناویں اور روغن بادام میں چرب کر کے عمل میں لائیں **سفوف گل** - واسطے اسہال مراری کہنہ اور بواسیری
اور ناصوری کے نہایت نافع اور مجرب ہے ص مصطگی عود قماری ہر ایک ایک مثقال بنسلوچن گل مختوم یا گل داغستانی
ہر ایک دو مثقال گلاب کے پھول کیکر کا گوند بھنا ہوا سماق ہر ایک تین مثقال گل ارمنی انار دانہ بھنا ہوا انگور کے دانے
پرورده کیے ہوئے اور بھنے ہوئے ہر ایک پانچ مثقال سفوف تیار کریں خوراک دو مثقال رب مناسب کیساتھ +
**سفوف تیواج** - اسہال بواسیری کیواسطے مجرب ہے ص تیواج خطائی نصف مثقال نیلوفر ایک مثقال عرق بارتنگ
سبز یا چھاچھ کے ساتھ کھائیں **سفوف ہلیلہ** واسطے بند کرنے اسہال کے معمول ہے ص ہیڑ سیاہ گائے کے گھی میں بھونکر
ایک ماشہ کوکنار بھنا ہوا ڈیڑھ ماشہ کوٹ چھان کر شکر تین ماشہ ملا کر سرد پانی کے ساتھ کھائیں یہ ایک خوراک ہے کبھی [illegible]
ہیڑ کا تین ماشہ کرتے ہیں یا [illegible] بھنا ہوا ڈیڑھ ماشہ عوض [illegible] کے زیادہ [illegible] ہیں دو وقت صبح و شام استعمال کرتے ہیں

مفید ہوتا ہے۔ **سفوف قابض** تالیف حکیم علی اسہالات میں عظیم النفع ہے اسہال معدی اور معوی کے واسطے مجرب ہے ص خرفہ کے بیج بھنے ہوئے طباشیر سفید گل قرسی گلنار حماض کے بیج ہر ایک چار درم گلاب کے پھول نشاستہ طراثیث دم الاخوین حب الآس شادنج دھلی ہوئی ہر ایک دو درم کندر ایک درم افیون نصف درم کوٹ چھان کر رکھ چھوڑیں خوراک نصف ماشہ سے ایک ماشہ تک یا سفوف طین پانچ ماشہ استعمال کریں بعضوں نے خوراک اس سفوف کی چار ماشہ تک لکھی ہے اور کہا ہے کہ اگر ڈیڑھ ماشہ اس سفوف کو ڈیڑھ ماشہ دم الاخوین اور چھرنی کھربا کیساتھ پیسکر دیں قوی تر ہوتا ہے اور کبھی پنیر مایہ خرگوش اور اجزاے سفوف شادنج معہ رسوت اور چار تخم بھنے ہوئے مسلم اس سفوف میں اضافہ کر کے عصارہ بارتنگ تین تولہ اور شربت انجبار پانچ مثقال اور معجون زحیر نو مثقال شہد پونے چار مثقال کے ساتھ معجون کر کے دیتے ہیں بہت نفع کرتا ہے **سفوف چار تخم** زلق الامعائے بثوری اور سحج اور پیچش کیواسطے معمول ہے سدہ کو کھولتا ہے درد کو ساکن کرتا ہے ص اسبغول ریحان کے بیج انجرہ کے بیج بارتنگ مساوی بقدر ایک تولہ کے لیکر پودیکر تھوڑا سا پانی اوس کے اوپر گراویں اور لت کریں تاکہ منعقد ہووے اور چند قطرہ روغن گل کے ٹپکاویں اور دوسرا گرم پانی اوس کے اوپر ٹپکاویں **سفوف قنب** اسہالات کیواسطے فایدہ کرتا ہے اور تجربہ میں پہونچا ہے ص برگ قنب بھنے ہوئے سونٹھ نیم رشت دار فلفل ہر ایک نصف مثقال مصطگے انار دانہ بھنا ہوا دھنیہ خشک بھنا ہوا ہر ایک چار دانگ کیکر کا گوند بھنا ہوا ایک دانگ پوست خشخاش لو دادہ ایک مثقال اور ایک دانگ کوٹ چھان کر ہر روز ایک درم اوس میں سے سرد پانی کیساتھ کھائیں اسہال بواسیری میں کہ سوء القنیہ کیساتھ ہو شربت بزوری کیساتھ دیں کبھی خلاف نہیں کرتا **سفوف قشر الرمان** — جب کہ دست زیادہ آویں اور مسہل زیادہ عمل کرے دیتے ہیں فوراً بند کرتا ہے ص انار کا پوست مازو ہر ایک ایک درم کعک دو درم کندر نصف درم اجوائن خراسانی چوتھائی درم افیون ایک دانگ یہہ ایک شربت کامل ہے قوی مزاج کیواسطے بیہ کے ساتھ دیتے ہیں **سفوف طباشیر** دستوں کیواسطے کہ رخاوت معدہ اور امعا سے ہوا ور حرارت مزاج کے ساتھ ہو نہایت نافع ہے خصوصاً اطفال کو اگر بقدر دو رتی اس سفوف کو دو چنے کے برابر یاقوتی معتدل میں ملا کر دیں مجرب ہے ص گل مختوم تین مثقال کافور طباشیر سفید انار دانہ بریاں ہر ایک ایک مثقال **دیگر** واسطے اسہال اطفال کے مجرب اور غیر اطفال کو بھی نافع ہے ص طباشیر انار دانہ بھنا ہوا بہت یا ایک کریں کیکر کا گوند کتیرا مصطگے حب الآس گلاب کے پھول گل ارمنی مساوی سفوف کریں اطفال کو نصف مثقال شام کو اور نصف مثقال صبح کو شربت بہ یا شربت سیب یا شربت انار وغیرہ کیساتھ دیں **سفوف** لڑکوں کے دستوں کیواسطے مجرب ہے ص کیکر کا گوند کپور کچری بریاں مازو سبز ہر ایک تین ماشہ سب کو کوٹ چھان کر نبات سفید نو ماشہ ملا کر ایک ماشہ صبح و شام کھائیں **سفوف سعد**۔ لڑکوں کے دستوں کیواسطے کہ دانتوں کے نکلنے کے وقت عارض ہوتے ہیں فی الفور نفع کرتا ہے ص سعد کند حب الآس خشخاش کے بیج مساوی کوٹ چھان کر دایہ کے دودھ میں پلاویں **سفوف طراثیث** ضعف جگر و معدہ کیواسطے نافع ہے اور خون کے دستوں کیواسطے مکرر تجربہ میں آیا ہے ص طباشیر سفید حب الآس گلنار فارسی کتیرا صمغ عربی خرفہ کے بیج سماق لیتہ کے باہر کا پوست گل ارمنی انجبار کی جڑ کا پوست صندل سفید گلاب میں گھسا ہوا کہربائی شمعی ہر ایک نصف مثقال طراثیث شیریں دو درم کوٹ چھان کر شربت حب الآس میں یا شربت انجبار میں یا شربت بہیں یا شربت فواکہ میں

ملا کر تناول کریں **سفوف** اسہال دموی وصفراوی کیواسطے حکیم الٰہی بخش کے مجربات سے ہے ص حماض کے بیج
حب الآس گلاب کے پھول کیکر کا گوند مصطگی نشاستہ طباشیر انار دانہ بھنا ہوا ہر ایک تین ماشہ سفوف بناویں خوراک
ایک تولہ شربت انار کے ساتھ لڑکے کو دو ماشہ جوان کو چھ ماشہ **سفوف شادنج** واسطے اسہال جاری
دموی اور جریان خون باسور اور دلت مشکور کے بہت معمول ہے ص ریوند ختائی ایک درم کھربا بسد کوڑی جلی ہوئی۔
ہر ایک دو درم دم الاخوین شادنج عدسی دھلی ہوئی عصارہ لحیۃ التیس کیکر کا گوند بھنا ہوا ہر ایک تین درم سب کو باریک
کریں تخم ریحان بھون کر پانچ درم ملا کر سفوف بناویں خوراک ایک درم سے دو درم تک **دیگر** اس باب میں
قوی تر ہے ص دم الاخوین کیکر کا گوند اقاقیا طباشیر گلنار بسد احمر کھربا حماض کے بیج ہر ایک ایک جز کوٹ چھان کر
شادنج عدسی دھلی ہوئی اذخر سب کو ساتھ تخم بارتنگ اور تخم کنوچہ اور تخم اسپرزہ اور تخم ریحان ہر ایک ایک جز
مسلم ملا کر سفوف بناویں **سفوف** اسہال الدم کبدی میں کام میں آتا ہے ص گل ارمنی کیکر کا گوند خرفہ کے بیج بھنے ہوئے
ہر ایک ایک جز کھربا سندروس ہر ایک نصف جز کندر راتینج دارچینی ہر ایک چوتھائی جز تخم سفید مساوی کوٹ چھانکر تین ماشہ
استعمال کریں اگر حرارت پاویں طباشیر بوزن گل ارمنی کے زیادہ کریں **سفوف** اسہال الدم کے واسطے مفید ہے ص خرفہ
کے بیج بھنے ہوئے طباشیر گل ارمنی گلنار کیکر کا گوند گلاب کے پھول نشاستہ بھنا ہوا حب الآس بھنا ہوا دم الاخوین شادنج
عدسی دھلی ہوئی ہر ایک ایک درم کندر افیون ہر ایک چوتھائی درم کوٹ چھان کر سفوف بناویں بقدر تین ماشہ
چھ ماشہ خرفہ بھنے ہوئے کا شیرہ اور چار ماشہ ریشہ خطمی کا لعاب چھ ماشہ خیارین کے بیجوں کا شیرہ دو ماشہ بہیدانہ کا
لعاب اور عرق بارتنگ تین تولہ عرق مکو عرق گاؤزبان ہر ایک پانچ تولہ شربت بہ شیریں عرق کیوڑہ ہر ایک دو تولہ بارتنگ
بھنا ہوا تخم ریحان بھنا ہوا چار ماشہ چھڑک کر سوویں اگر کھانسی ہو ملیٹھی کا شیرہ اضافہ کریں **سفوف** ہر قسم کے خون کے
دستوں کے واسطے اور بواسیر وغیرہ کے خون کے واسطے مجرب ہے ص نشاستہ بھنا ہوا گل ارمنی تخم گل کیکر کا گوند بھنا ہوا
چھالیہ بارہ سینگہ کے سینگ جلے ہوئے مرغ کے انڈے کا چھلکا جلا ہوا گلنار دم الاخوین ریحان کے بیج بھنے ہوئے
بارتنگ زیرہ بھنا ہوا حب بلوط گلاب کے پھول جاوتری ہر ایک نصف ماشہ پستہ کے باہر کا پوست عود غرقی طباشیر
حب الآس دھنیہ خشک مغز بیل انجبار کی جڑ ہر ایک ایک ماشہ انار دانہ بریاں کھربا موتی بسد جلا ہوا شادنج دھلی ہوئی
ہر ایک دو ماشہ کوٹ چھانکر سفوف بنائیں خوراک دو درم **سفوف کھربا** سحج میں کام آتا ہے ص اسبغول کنوچہ
کے بیج ریحان کے بیج ہر ایک چار درم گل ارمنی گل تکری نشاستہ کیکر کا گوند ہر ایک تین درم طباشیر گلاب کے
پھول کھربا ہر ایک دو درم بیجوں کو بریاں کریں دوسری دوائیوں کو باریک کر کے بیجوں کے ساتھ ملا کر تین درم شربت حب الآس
کے ساتھ یا رب بہ کے ساتھ دیں **سفوف بزور** سحج صفراوی اور پیچش میں کام آتا ہے ص اسبغول بیس ماشہ ریحان
کے بیج کنوچہ کے بیج بارتنگ کے بیج ہر ایک دس ماشہ کیکر کا گوند گل ارمنی خشخاش کے بیج ہر ایک پندرہ ماشہ حماض کے
بیج خرفہ کے بیج نشاستہ ہر ایک سات ماشہ بیجوں کو بریاں کریں دوسری دوائیوں کو کوٹ کر ملائیں بقدر حاجت سرد پانی کے
ساتھ کھائیں **سفوف طین** پیچش صادق میں معمول ہے ص اسبغول ریحان کے بیج کنوچہ کے بیج نشاستہ حماض کے بیج
بیج بریاں کیکر کا گوند گل ارمنی طباشیر مساوی سوائے تین بیجوں پہلے کے کوٹ چھان کر آپس میں ملائیں اور بقدر نو ماشہ
گائے کے گھی میں یا روغن بادام میں یا روغن گل میں چکنا کر کے ہمراہ لعاب بہیدانہ و ریشہ خطمی اور شربت بنفشہ کے دیں

**سفوف تخم** واسطے پیچش اور انتڑیوں کی خراش اور اسہال مراری کے مجرب و معمول ہے ھو کیکر کا گوند
کتیرہ کے بیج اسبغول بارتنگ ہر ایک مساوی لیکر بریاں کریں کتیرا اور گوند کو پیس کر سالم تخموں میں ملائیں ہر روز
تین درم روغن بادام سے چکنا کر کے سرد پانی کیساتھ کھائیں **سفوف یہودی** پیچش بلغمی کیواسطے مجرب ہے اور
پرانی دستوں کو بند کرتا ہے ھو زیرہ جنگ کے بیج بھنے ہوئے اسبغول بھنا ہوا ابہل بھنا ہوا ہر ایک دو درم زیرہ کرمانی گندنا کے
بیج سویہ کے بیج خشخاش انیسون کرفس کے بیج اجوائن خراسانی ہر ایک ڈھائی درم افیون تین درم اور ایک دانگ سوائے
اسبغول اور حرف کے کوٹ چھانکر سفوف بناویں خوراک چار رتی اور افیونی کو ایک ماشہ سے ڈیڑھ ماشہ تک دے سکتے ہیں
بعد دریافت کرنے طبیعت کے مقدار اوسکی طبیب کی رائے پر ہے خلاصہ میں قنب کے بیج اجوائن خراسانی کے عوض
ہیں حکیم منصور علی نے سوائے سویہ کے بیج اور کرفس کے بیج اور اجوائن خراسانی اور افیون کے وزن کو باقی دوائیوں کا مساوی وزن
لیا ہے کوٹ چھانکر بالون اور اسبغول ثابت ملاکر بقدر ایک مثقال چھ ماشہ ریشہ خطمی کے لعاب اور ایک تولہ مصری
کے ساتھ دیتے ہیں **سفوف ریحان** واسطے پیچش اور آنتوں کی خراش اور بواسیر کے دستوں کے
واسطے معمول ہے مولف فرماتے ہیں کہ میرے والد ماجد غفر اللہ لہ کی بیاض سے منقول ہے ھو کیکر کا گوند ریحان کے بیج
دونو مساوی بھون کر پیسیں اور بقدر چھ ماشہ سرد پانی کیساتھ صبح کے وقت اور اسیقدر شام کو کھائیں اگر اسبغول کے
لعاب اور ریشہ خطمی اور بہیدانہ کے ساتھ کھائیں بہتر ہے اگر چوتھائی حصہ کوکنار اس سفوف میں زیادہ کریں بہت نفع
بخشتا ہے **سفوف بادیان** پیچش کیواسطے تجربہ میں پہونچا ہے ھو سونف ہیڑ سیاہ دونو برابر گائے کے گھی میں بریان
کریں بنسلوچن بھنا ہوا ملاکر کوٹیں اور مصری ملاکر سفوف بناویں سرد مزاج کیواسطے سونٹھ بھنی ہوئی عوض بنسلوچن اور مصری کے
داخل کریں اور بعض اوقات ہیڑ کو بیلگری کے عوض داخل کرتے ہیں اور شکر ڈیڑھ چند داخل کرتے ہیں **سفوف** پیچش صادق میں
مستعمل ہے ھو مروڑ پھلی سات ماشہ چھوٹی مائیں ماز و چھوہارہ بھنا ہوا سونٹھ سونف کیکر کا گوند ہر ایک چھ ماشہ افیون
چار ماشہ سفوف بناویں خوراک چار رتی لڑکے کو اور بڑے کو دو ماشہ تک **دیگر** پیچش اور دستوں کیواسطے نافع ہے
ھو حماض کے بیج بارتنگ نشاستہ چھوٹی الائچی کے دانے کیکر کا گوند بیل کا مغز ہر ایک دو درم لیکر بریاں کریں کھربا
بنسلوچن دم الاخوین ہر ایک ایک درم خشخاش کا پوست روغن زرد میں بریاں کیا ہوا نصف درم سفوف بناوین بحسب
سن و مزاج کے شیرہ تخم کاسنی بریان یا شیرہ زیرہ سفید بریان یا شیرہ بادیان بریاں کے ساتھ عمل میں لائیں +
**سفوف بادیان** حکیم بقا خاں کے معمول سے ہے قولنج کو کھولتا ہے ریاح کو توڑتا ہے اخلاط لزجہ کو دفع کرتا ہے -
مستسقی کو واسطے ادرار کے کام میں آتا ہے ھو ریوند خطائی پانچدام نیم کوفتہ ایک سیر سونف کیساتھ پانچ سیر پانی میں
تر کریں بعد چار روز کے آتش ملایم پر جوش کریں کہ ایک سیر پانی باقی رہے ملکر صاف کریں اور اس پانی میں سنا مکی صاف
کی ہوئی پاؤ سیر تر کریں کہ پانی جذب ہو جاوے خشک کر کے ایک دام لونگ داخل کر کے کوٹیں اور کپڑے میں چھانکر کام
میں لائیں سوتے وقت نصف تولہ برابر شکر ملاکر گرم پانی کے ساتھ کھائیں اگر ادرار زیادہ مطلوب ہو ریوند کا وزن زیادہ
کریں **سفوف** پیٹ کے بادگولہ کیواسطے نافع ہے ھو سمندر پھل کا مغز کف دریا نمک سنگ اشخار سفید نسوت
جوکھار سہاگہ ہیڑ زرد کا پوست پیپل سونٹھ ہینگ برنگ کابلی ہر ایک ڈھائی ٹانک املبید دس ٹانک کوٹ چھان کر
سفوف بنائیں خوراک دو ٹانک **سفوف خاصہ** تینوں خلط کا بے اذیت مسہل ہے صحیح مزاجوں کو کہ ہر سال

مسہل کے عادی ہوں دیتے ہیں صہ سنا مکی نسوت موضوف حب النیل ہر ایک چار درم ہیلہ زرد کا پوست دو درم نمک
ہندی سونٹھ کتیرا ہر ایک نصف درم کوٹ چھان کر روغن بادام یا روغن گاؤ میں چکنا کریں خوراک ایک تولہ تک
مصری کے شربت کیساتھ نیم گرم **سفوف** معدہ کو ملایم کرتا ہے ہاضمہ کو قوت دیتا ہے قبض کو دور کرتا ہے +
صہ ہیلہ زرد کا پوست سنا مکی ہر ایک پانچ درم زیرہ سیاہ گلاب کے پھول پودینہ مصطگی ہر ایک ایک درم سونٹھ
نصف درم کوٹ چھان کر سفوف بناویں خوراک دو درم گرم پانی کیساتھ **سفوف** پیٹ کے کیڑوں کے
مارنے اور نکالنے میں معمول ہے صہ پہلے چند روز دودھ اور مصری پلاویں بعد اس کے برنگ کابلی درمنہ ترکی نسوت
ہر ایک دس ماشہ سرخس کمیلا ترمس حب النیل کوٹ تلخ ہر ایک پانچ ماشہ نمک ہندی ڈیڑھ ماشہ کوٹ چھان کر بقدر
سات ماشہ کے ایک تولہ تک کھائیں **سفوف** ہر قسم کے کیڑوں کے واسطے حکیم منصور علی کے مجربات سے ہے
صہ برنگ کابلی مقشر چھوارہ گٹھلی نکال کر اخروٹ کا مغز ہر ایک دس درم کوٹ کر آپس میں ملا کر ایک تولہ سوتے
وقت کھائیں اور دستوں کی حالت میں سفوف کشنیز خشک کھلانا مجرب ہے اور حب القرع کے واسطے بعضے
وزن بابڑنگ کا دو مثقال اور چھوارہ کا پانچ مثقال اور اخروٹ کا دس درم لکھتے ہیں ۔ اور نسوت ایک مثقال
اضافہ کیا ہے **سفوف** پیٹ کے کیڑوں کو نکالتا ہے صہ ہیلہ زرد آملہ برنگ کابلی مقشر ہر ایک دس درم نسوت
سفید بیس درم فانیذ دوچند سب دوائیوں کے خوراک دو درم سے چھ درم تک گرم پانی کے ساتھ +
**سفوف** بواسیر اور کھانسی کے واسطے حکیم وارث علی خاں کے مجربات سے ہے صہ بنسلوچن رسوت گلاب کا
زیرہ گاؤزبان کے پھول گل ارمنی گل منڈی ہر ایک چھ ماشہ اسبغول کی بھوسی تین ماشہ کتیرا کیکر کا گوند سندروس بارہ سینگا
کا سینگ جلا ہوا زہر مہرہ خطائی دم الاخوین گلنار اقاقیا رب السوس ہر ایک پانچ ماشہ پھٹکری بھنی ہوئی ڈھائی ماشہ
نیب کی گٹھلی کا مغز نو ماشہ بسد مرجان ہر ایک ساڑھے تین ماشہ بارتنگ چار ماشہ شقایق النعمان دو ماشہ کوٹ
چھان کر سفوف بناویں خوراک پانچ ماشہ عرق نیلوفر یا عرق گذر کیساتھ اور بعض اوقات ہیلہ زرد کا پوست زیادہ کر کے
گلقند کے پانی کے ساتھ استعمال کرتے ہیں **سفوف** بواسیر کے خون کے بند کرنے میں معمول ہے صہ گل
گوپی چندن کڑا چھال ناگیسر مساوی رسوت برابر خوراک دس ماشہ **دیگر** حکیم علوی خاں کے مجربات سے ہے +
صہ تیواج خطائی کھربائے شمعی گل مختوم رسوت ہر ایک دو دانگ کوٹ چھان کر دہی کے ساتھ کھائیں اگر تیواج خطائی
بہم نہ ہو سکے پوست کڑا کہ ہندی میں تیواج ہے لیں ۔ **سفوف** بواسیر کے خون کو بند کرتا ہے صہ مصطگی کتیرا بارہ سینگا
کی شاخ جلی ہوئی ہر ایک ایک ماشہ قند تین ماشہ کوٹ چھان کر بنا دیں اور یہ سب ایک خوراک ہے پہلے کھا کر
اوپر سے پانی پیویں **دیگر** بواسیر کے خون بند کرنے میں مجرب ہے صہ نیولے کا مغز دو ماشہ حضض کے
ایک ماشہ شکر تری تین ماشہ سفوف کر کے گرم پانی کے ساتھ کھلاویں ۔ **دیگر** اس باب میں مجرب اور عجیب الفعل ہے
صہ جوز جلا ہوا انڈے کی زردی جلی ہوئی ہر ایک ایک جز تل بودے ہوئے تین جز کوٹ چھان کر دو مثقال شربت
سیب ترش یا ریباس کے ساتھ دیں **سفوف** بواسیر خونی کیواسطے مجرب ہے صہ رسوت نگر کوٹی ایک دام پرانا چراغ
کا کوئلہ نصف دام دونوں کو روغن بادام میں چکنا کر کے دو ماشہ پانی کے ساتھ نہار کھائیں اور قدرے پوست
فیل کو جلا کر پیس کر رکھ چھوڑیں بعد پاخانہ کے فارغ ہونے کے مقعد پر ملیں اور تھوڑے سے پوست کو جلا کر دھونی دیں

**دیگر** لواسیر خونی کیواسطے مجرب ہے اور بارہا عمل میں آیا ہے اور معمول ہے ھو مغز تخم بکاین کا زیرہ پوست
درخت کرنجا ہر ایک ایک درم مرچ سیاہ چوتھائی درم کوٹ چھان کر چھ ماشہ ہر صباح پانی کے ساتھ کھائیں پھر بعد ایک ساعت
کے خمیری روٹی اور مونگ کی دال گھی کے ساتھ تناول کریں اور چالیس روز اس پر مداومت کریں اور ترشی سے پرہیز
کریں اگر اسہال ہوئے ہوں گوشت اور روٹی سے پرہیز کریں اور دوسرے نسخہ میں کہ لواسیر خونی و بادی کے واسطے
کے مفید ہے ہڑ سیاہ عوض چھال کرنجا اور مرچ سیاہ کے ہے **سفوف پھکونہ** لواسیر اور درد معدہ اور ضعف معدہ کے
واسطے معمول ہے ھو نسوت موصوف لونگ کلاہ دار دارچینی چھوٹی الائچی کے دانے ہڑ زرد کا پوست ہڑ کابلی کا پوست
بہیڑہ کا پوست آملہ ہڑ سیاہ سہاگہ بھنا ہوا ہر ایک ایک تولہ چراتہ چیتہ پیپل مرچ سیاہ ہر ایک دو تولہ سنا مکی زیرہ سفید
نمک نفطی نمک کوکنی نمک سیاہ نمک سانبھر نمک لاہوری ہر ایک تین تولہ اجوائن دیسی سونٹھ دھنیہ خشک ہر ایک
پانچ تولہ انار دانہ پندرہ تولہ کوٹ چھان کر سفوف بناویں خوراک چار ماشہ **سفوف بیل** لواسیر بادی و ریاح بلغمی
کیواسطے مفید ہے ھو چھوٹی الائچی کے دانے دس جز سلیخہ بارہ جز تیزپات نارمشک آٹھ جز پیپل چھ جز مرچ سیاہ
چار جز سونٹھ دو جز مصری بیالیس جز کوٹ چھان کر سفوف بناوین خوراک دو درم **سفوف فلفلمویہ** کانچ کے روکنے
کیواسطے مفید ہے ھو پیپلا مول بارہ درم مرچ سیاہ چار درم دھنیہ نمک سیاہ ہر ایک دو درم سونٹھ آملہ ہر ایک ایک
درم کوٹ چھان کر شربت سیب کیساتھ بقدر دو درم کے دین **سفوف کاکنج** گردہ اور مثانہ کے زخم میں واسطے
پاک کرنے پیپ کے کام میں آتا ہے ھو مغز خیار مغز تخم بادرنگ مغز تخم خربزہ مغز تخم کدو ہر ایک چار درم خشخاش سفید خشخاش
سیاہ ہر ایک تین درم نشاستہ سفید کیکر کا گوند ہر ایک دو درم کاکنج دس عدد کوٹ چھان کر تین درم گدھی کے دودھ
کیساتھ استعمال کریں **سفوف صندل** ہر قسم کے گردہ اور مثانہ کے زخم کو اور مجاری بول کو نافع ہے معدہ اور جگر کو
قوت دیتا ہے قبض کو دور کرتا ہے پیشاب کو جاری کرتا ہے ذیابیطس کو مفید ہے ھو صندل سفید صندل زرد یعنی ملاگیر
صندل سرخ مصری گلاب کے پھول ہر ایک ساڑھے چار درم ریوند خطائی نشاستہ رب السوس ہر ایک ڈھائی درم بارہ سینگہ کے
سینگ جلاکر کیکر کا گوند ہر ایک ڈھائی درم مغز تخم خیار دراز بادرنگ مغز تخم خیار مغز ہر ایک ایک مثقال اور تہائی کتیرا
مغز تخم کدو لی شیرین ہر ایک ڈیڑھ درم کافور قیصوری کہربا ہر ایک چوتھائی درم کوٹ چھان کر شیشہ مین رکھیں ہر
روز دو درم سے چار درم تک کھائیں **سفوف لک ریوند** کیساتھ کہ مثانہ اور گردہ کے زخم کے علاج میں قوی ہے
ھو خربوزہ کے بیجون کا مغز کھیرے ککڑی کے بیجون کا مغز میٹھے کدو کے بیجون کا مغز خشخاش سفید سیاہ بادام کا مغز گوند کتیرا نشاستہ
خرفہ کے بیج خبازی کے بیج خطمی کے بیج لک دھویا ہوا ریوند چینی ہر ایک پانچ درم گل ارمنی دس درم حب الصنوبر مقشر
السی کے بیج کاکنج پہاڑی کے بیج ہر ایک تین درم رب السوس اسبغول ہر ایک بیس درم سوائے اسبغول کے سب کو
کوٹ چھان کر اسبغول کو مسلم ملاکر رکھ چھوڑیں پانچ درم شکر کے پانی کے ساتھ یا گلاب شکری کیساتھ یا ماء الشعیر کیساتھ
شیرین کرکے دین یا گدھی کے دودھ یا گھوڑی کے دودھ کیساتھ دین **سفوف مامیران** - زخم گردہ و مثانہ کے
واسطے کہ اوسکے ساتھ درد ہو اور بول میں سوزش ہو اور بول میں رسوب آتے ہوں نافع اور مجرب ہے ھو مامیران
چینی ریوند چینی ہر ایک ایک مثقال گلنار صمغ عربی افیون ہر ایک دو مثقال خرفہ کے بیج پانچ مثقال تل سفید چھ مثقال زرشک
سات مثقال بنسلوچن سفید گندک زرد کھیرے ککڑی کے بیجون کا مغز ہر ایک دو مثقال مصری بیس مثقال کوٹ چھان کر

صبح کے وقت پانچدرم منضج کیساتھ ملاکر بقدر ڈہائی درم اور سرد پانی کیساتھ دو درم شام کیوقت دین اگر بعد اسکی
دوا کے مزاج مین حرارت ہو جائی تازہ دودہ اور تربوز کے پانی سے اصلاح کرین نہایت نافع ہے **سفوف**
ذیابیطس کو دفع کرتا ہی ص گولر کے درخت کے اندر کا پوست دو جز گل ارمنی گلنار دانہ انارین آنب کی گٹھلی کا مغز آملہ
دہنیہ خشک ہر ایک ایک جز شکر ہموزن سفوف بناوین اور بقدر مناسب سرد پانی کیساتھ کہائین دیگر ذیابیطس کو
دفع کرتا ہی حرارت گردہ اور گردہ کی چربی پگھلنی کیواسطے عجیب الاثر ہے ص کیکر کا گوند کتیرا نشاستہ کاسنی کے بیج
کدو کے بیج تربوز کے بیجون کا مغز خربوزہ کے بیجون کا مغز کاہو کے بیجون کا مغز نیلوفر کے پھول خطمی کے بیج گلاب
کے پھول گاؤزبان حماض کے بیج صندل سفید کشنیز خشک حجر الیہود گل ارمنی چہالیہ کے پھول ہر ایک چہ ماشہ
ثعلب مصری دو تولہ سب کو کوٹ چہانکر نبات سفید نصف وزن ملاکر سفوف بنا دین اور پانچماشہ تازہ پانی کے ساتھ
کہائین اگر چاہین نبات سفید دوچند کا قوام کرکے معجون بنادین اور سات ماشہ اسمین سے کیوڑہ کے عرق کے
ساتھ استعمال کرین **سفوف** ذیابیطس کے واسطے نہایت مفید اور مجرب ہی ص گلوئے خشک جامن کے پتے
رانگ کا کشتہ مرجان کی خاک سیپ دریائی پسی ہوئی ملیٹھی کیکر کا گوند نیلوفر گاؤزبان موتی بن بندہی گلاب کی پہول
دہنیہ خشک خرفہ کے بیج صندل سفید کافور گلنار فارسی گل ارمنی خشخاش سفید کے بیج چلغوزہ کا مغز موصلی سیاہ
سروالی کے بیج سب کو برابر لیکر کوٹ چہانکر سفوف بنائین اور میٹھی کدو کے پانی کیساتھ چہ ماشہ کہائین اور کنگہی کی کہال
اور ست گلو اور رانگ کا کشتہ بہی مفید ہی **سفوف** ذیابیطس کے واسطے بہت نافع اور مجرب ص موصلی دکہنی
ایک تولہ ستاور آملہ چہلا ہوا مصطگی گوکہرو ست گلو ست سلاجیت بنسلوچن پکہان بید منڈی ہر ایک نصف تولہ پرانے
کنوین کی اینٹ مدبر کی ہوئی تین تولہ مصری برابر دوائیون کے سفوف تیار کرین خوراک ایک مثقال بدرقہ مناسب
کے ساتھ اور طریق کنوین کی اینٹ مدبر کرنیکا یہ ہی کہ اینٹ کو لیکر اجزائے ارضی کو کہ اوس کے اوپر جمع ہون دور کرکے
نیمکوب کرکے پانی مین ڈالین تاکہ تہ نشین ہو جاوے پھر پانی دور کرکے دوسری بار ڈالین ایسے ہی پانچ مرتبہ
پھر استعمال کرین اگر سات مرتبہ کرین بہتر ہے **سفوف** مثانہ و گردہ کو قوت دیتا ہے پرانے
ذیابیطس کو کہ جسوقت انسان پیشاب کرے چیونٹیان اور مکہیان اوس کے اوپر جمع ہو جاوین اور اوس کے
اوپر بیٹہین اسکو ہندی مین سہدیہ اور پرمیہ کہتے ہین ص کیکر کا گوند بنسلوچن گل ارمنی گل قبرسی گل مختوم صندل
سفید پسا ہوا گلنار اقاقیا بسد رب السوس شادنج عدسی دہوئی ہوئی خرفہ گوکہرو ست گلو ست سلاجیت رانگ کا
کشتہ موتی پسے ہوے ہر ایک دو ماشہ خشخاش کے بیج کہیرے ککڑی کے بیج ہر ایک چار ماشہ کدو کے بیجون کا
مغز بادام میٹہے کا مغز فندق کا مغز نشاستہ چلغوزہ کا مغز موچرس ہر ایک تین ماشہ کوٹ چہان کر سفوف
بنائین خوراک ایک تولہ اوس پانی کے ساتھ کہ اوس مین گلو بہگوئی ہو **سفوف گلو** پرانے ذیابیطس کے
واسطے مجرب اور ممتحن ہے ص گلوئے خشک کو لیکر باریک کرین اور شکر تری برابر ملاکر نہار دو کف ہر روز
کہائین **سفوف قلعی** ذیابیطس کے واسطے حکیم وارث علی خان کے مجربات سے ہی ص قلعی سیماب بہول لاکہی
کے دانے پاہ جلی ہوئی کہربا موتی گلاب مین پسے ہوئے ہر ایک ایک تولہ اول قلعی اور سیماب کو گرہ دیکر باریک کرکے
ادویہ دیگر کے ساتھ ملاکر سفوف بنا دین صبح ایک ماشہ آدہ پاؤ پانی کے ساتھ کہائین ترشی اور بادی سے پرہیز کرین

**سفوف حجر الیہود** ریگ اور سنگ گردہ اور مثانہ کے خارج کرنیکو نہایت معمول ہے کلتھی پندرہ درم خربزہ کے بیجون کا مغز کھیرے ککڑی کے بیجون کا مغز کدو کے بیجون کا مغز ہر ایک ساڑھے چار درم بیسالیوس دو درم کیکر کا گوند نشاستہ کتیرا سفید ہر ایک تین درم حجر الیہود ساڑھے تین درم قند سفید اٹھاسی درم کوٹ چھانکر سفوف بنائین خوراک دو درم مدرات کے ساتھ دیگر مجرب ہے حاجی خان صاحب کا مثانہ اور گردہ کی پتھری کو ریزہ ریزہ کرتا ہے اور مواد غلیظ کو پیشاب کی راہ نکالتا ہے اور گردہ اور مثانہ کو پاک کرتا ہے حجر الیہود آلو بخارے کا گوند گوکھرو حب الکاکنج لیمون کے بیج سونف آلو بالو کی گٹھلی کا مغز ہر ایک چار ماشہ خربوزہ کے بیجون کا مغز آٹھ مثقال مولی کے بیج کلتھی ہر ایک آٹھ ماشہ بھوکی راکھ آبگینہ جلا ہوا ہر ایک آٹھ قیراط کیکر کا گوند چھ ماشہ مصری مساوی سب کو کوٹ چھانکر سفوف بنائین یہ سب آٹھ خوراک ہے بعد اس کے سونف کا عرق گوکھرو کا عرق لیمو کے پتون کا پانی ہر ایک دس درم پیوین **سفوف زجاج** پتھری کے توڑنے مین نہایت قوی الاثر ہے زجاج جلا ہوا کبوتر کی بیٹ کندش مساوی کوٹ چھانکر ایک درم مولی کے پانی کے ساتھ دین **سفوف** اس کا نام دوائی نقرہ ہے پتھری کو ریزہ ریزہ کرکے نکالتی ہے شورہ قلمی تین تولہ لوہے کے کفچہ مین ڈال کر آگ پر رکھین اور گندھک زرد ایک تولہ تھوڑا تھوڑا اوسپر چھڑکین جبکہ شورہ پانی ہو جاوے تانبے کے برتن قلعی دار مین ڈالین اور حرکت دیکر پھیلا دین خوراک تین ماشہ مولی کے پتون کے پانی آدہ پاؤ کے ساتھ سوزاک کیواسطے بکری کے دودھ کیساتھ **سفوف** سنگ گردہ و مثانہ کو توڑتا ہے اور قرحہ کو فائدہ کرتا ہے اور قرحہ کو بھرتا ہے اور مجرب ہے کبھی خلاف نہین کرتا علوی خان سے منقول ہے ریوند چینی پسی ہوئی چار دانگ کاسنی کے بیج سونف کلتھی کے بیج سنگ سرماہی حجر الیہود ہر ایک ڈیڑہ درم کتیرا اسفید نشاستہ کیکر کا گوند آلو بخارے کا گوند رب السوس ہر ایک دو درم خرفہ کے بیج خشخاش کے بیج طباشیر سفید ہر ایک تین درم خیارین کے بیجونکا مغز خربوزہ کے بیجونکا مغز گوکھرو گندنا کے بیج کدو کے بیج ہر ایک پانچ درم سفوف بنا دین خوراک تین درم دس درم شربت خشخاش اور دس درم شربت بنفشہ اور بیس درم خیارین کے بیجونکے شیرہ کیساتھ دیگر خربوزہ کے بیجونکا مغز اجوائن دیسی کرفس کے بیج مولی کے بیج زیرہ سفید بادام کڑوی کا مغز کتیرا کلتھی زعفران ہر ایک چار ماشہ بیسالیوس چھ ماشہ سب کو باریک کرکے سفوف بنائین اور ایک مثقال اسمین سے ہنسراج کے پانی کے ساتھ اور دو رتی حجر الیہود کا کشتہ اور دو تولہ شربت بنفشہ اور دو تولہ کیوڑہ کے عرق کے ساتھ دین یا سات ماشہ پرسیاؤشان کے جوشاندہ کیساتھ انجیر چار عدد مویز منقی گیارہ دانے سونف چار ماشہ کیکر کے بیج ایک تولہ ڈیڑہ پاؤ پانی مین جوش دین جب تیسرا حصہ رہے شربت بزوری ملا کر دین **سفوف ماسک البول** واسطے کثرت اور سلسل البول کے کہ بلا سوزش ہو اور بول فی الفراش کیواسطے نافع ہے گلنار گزمازج ہر ایک پانچ درم دھنیہ خشک بھنا ہوا کیکر کا گوند گل ارمنی ہر ایک دس درم کندر تیس درم بلوط پچاس درم کوٹ چھانکر سفوف بنائین خوراک تین درم خالص پانی کے ساتھ **سفوف سلسل البول** کیواسطے نافع ہے کندر سلیخہ سعد کوفی خولنجان زیرہ کرمانی شاہ بلوط حب الآس دھنیہ سرکہ مین پروردہ کیا ہوا شہدانہ مساوی کوٹ چھانکر سفوف بنا دین خوراک دو درم دیگر سلسل بول کے واسطے کہ مثانہ کی سردی سے ہو نافع ہے سعد راسن جفت بلوط ہر ایک دو درم مرکی تین درم سفوف بنائین دیگر کثرت بول کے واسطے مولف فرماتے ہین کہ میرے والد مرحوم کی بیاض سے منقول ہے تل مشک تل سیاہ دار چینی جائفل مساوی باریک کرکے ایک کف عرق مناسب کیساتھ استعمال کرین **سفوف** سلسل بول کیواسطے

که مثانه کی گرمی سے ہو مفید ہے ص دہنیه خشک گلاب کے پھول ہر ایک پانچدرم بنسلوچن کاہو کے بیج خرفه کے بیج ہر ایک
پندرہ درم گل ارمنی پانچدرم گلنار ایکدرم کافور نصف درم کیکر کا گوند دو درم انار ترش کے عرق مین گوندہ کر خشک
کرین اور پیکر سفوف بناوین **سفوف** بول فی الفراش کیواسطے مستعمل ہے ص سعد کندر کلیجن جفت بلوط گلنار حب الآس
مساوی کوٹ چھان کر سفوف بنائین اور مشک او جند بیدستر روغن سوسن مین ملا کر مثانه پر لیپ کرین اور شہد انه
بناہوا شہد مین ملا کر دین اور اشیائے مدرہ اور سرد سے پرہیز کرین **سفوف** بول الدم کے واسطے مجرب ہے اور
استحاضه کو بھی نافع ہے ص بسد کہربا بنسلوچن حب الآس دہنیه خشک اجواین خراسانی کیکر کا گوند کتیرا اسغیب ہر ایک
تین ماشه خشخاش سفید پانچ ماشه مصری تین توله باریک کر کے سفوف بناوین ہر روز سات ماشه عرق کاہو یا بکری کی
دودھ کیساتھ کھائین ترشی سے پرہیز کرین **سفوف ثعلب** واسطے سوزش پیشاب اور جریان منی اور مثانه کی
تقویت کے حکیم محمد علیم کے مجربات سے ہے ص موتی بن بندھے ڈیڑھ توله بنسلوچن حجر الیہود گل ارمنی ہر ایک دو توله کتیرا
سفید ایکتوله کیکر کا گوند گوکھرو کاسنی کے بیج چھالیه کے پھول خربوزہ کے بیجون کا مغز خیارین کے بیجون کا مغز خطمی کے
پھول نیلوفر کے پھول ہر ایک تین توله ثعلب مصری مساوی سفوف بناوین مصری نصف وزن دوائیون کے ملا کر چھ
ماشه تازہ پانی کیساتھ کھائین **سفوف** سوزاک کو نافع ہے ص الائچی چھوٹی معه پوست کے مغز تخم [illegible] جواکھار ریوند چینی
ہر ایک نصف دام دہی کیساتھ سات روز تک کھائین بعد اس کے یہ سفوف واسطے تقویت اور بند کرنے
چرک کے عمل مین لائین ثعلب مصری شقاقل سریش ماہی سورنجان شیرین ہر ایک نصف دام پانچ خوراک
کرین اور گائے کے دودھ کیساتھ دین اور غذا مین گوشت دین دیگر واسطے بند کرنے سیل اور سوزاک کے دفع
کرنے کیواسطے بے نظیر ہے ص کندر سنگ جراحت رال مصری ہر ایک دو توله کوٹ چھان کر چودہ پڑیان بناوین
اور لسی کے ساتھ کھائین **سفوف** مخترع حکیم احسن الله خان صاحب سوزاک کیواسطے مجرب و معمول ہے ص
ست بہروزہ ست سلاجیت ست گلو قلعی کشته ہر ایک ایک توله خیارین کے بیجون کا مغز تربوز کے بیجون کا مغز خرفه کے بیج
خشخاش سفید کے بیج کاکنج کے بیج چھوٹی الائچی کے دانے بنسلوچن سفید کباب چینی ہر ایک سات ماشه سب کو باریک
کر کے سفوف بنائین چھ ماشه پانی اور شربت بزوری کیساتھ یا جو معالج تجویز کرے اوسکی ساتھ دین دیگر حکیم صاحب ممدوح
کے والد کے اختراع سے ہے ص تالمکھانه بیجبند ڈھاک کا گوند سونف گوکھرو دہنیه خشک خربوزہ کے بیج ہر ایک چھ ماشه
سفوف تیار کرین اور چھ ماشه ہمراہ فالسه کی چھال شکر تری دو توله رات کو پانی مین بھگو کر صبح کو مل کر صاف کر کے
شربت بزوری ملا کر پلاوین دیگر نسخه علوی خان سوزاک کے زخم کو بھرتا ہے ص پھٹکری بریان گل ارمنی کاکنج کتھه سفید
کزمازج گلنار رال مازو ہر ایک تین ماشه کوٹ چھان کر سفوف بنائین اور مصری برابر ملا کر چھ ماشه پانی کے ساتھ که اسمین
چنے بھگوئے ہون کھائین **سفوف** زخم کے بھرنے کیواسطے مجرب ہے ص گوند کتیرا دم الاخوین گل ارمنی بنسلوچن ربالسوس
گل مختوم گلنار حب کاکنج خشخاش سفید کے بیج ہر ایک دو ماشه نشاسته خیارین کے بیجون کا مغز خربوزہ کے
بیجون کا مغز خرفه مقشر ہر ایک تین ماشه ریوند چینی ایک ماشه کوٹ چھان کر سفوف بناوین دیگر معمول ص سنگ جراحت
بیجبند تالمکھانه گوکھرو خرفه کے بیج کتیرا گوند چنیه برابر کوٹ چھان کر دودھ کی لسی کے ساتھ بقدر ایکتوله
کے کھائین ہر روز کبھی الائچی کے دانے گل ارمنی ست گلو زیادہ کرتے ہین دیگر پیشاب لانے

اور نئے سوزاک کیواسطے معمول ہے صہ ست گلوئی تازہ ست سلاجیت دانہ الائچی کلان کتہ سفید سپستان بنسلوچن
خس سب کو برابر کوٹ چھان کر بقدر چار ماشہ کہائین اگر سوزش بہت ہو کیلہ کے پانی کے ساتہہ کہائین دیگر پرانے
سوزاک کے واسطے نافع ہے صہ گوکھرو تازہ پاؤسیر آفتاب مین خشک کرین اور ہاون مین کوٹ کر سرمہ سا کرین سروالی
سنگ جراحت ہر ایک آدہ پاؤ شکرتری پاؤسیر آپس مین ملا کر سفوف بناوین ہر روز ایک دام کہاوین اگر تخم خرفہ
سروالی کی جگہہ کرین جائز ہے دیگر پرانے سوزاک واسطے بہتر اس سے کوئی دوا نہین ہے صہ ریوند چینی سروالی ہڑ زنگی
مساوی کوٹ چھانکر پانچ ماشہ نہار گائے کے تازہ دودہ کیساتہہ دوپہر اور شام گائے کی دودہ کی لسّی کے ساتہہ۔
**سفوف آملہ** پرانے سوزاک کے واسطے تجربہ مین آیا ہے صہ آملہ چھلا ہوا ہلدی مساوی لین اور کوٹ چھان کر شکر
سفید برابر دونون کے ملا کر سفوف بناوین سات ماشہ سے ایک تولہ تک پانی کے ساتہہ کہائین **سفوف ست بہروزہ**
پرانے سوزاک مین مستعمل ہے صہ بہروزہ تر پاؤسیر گلوئے خشک سات تولہ ملٹھی چار تولہ ان دونون کو باریک
کرکے بہروزہ مین ملا کر تھیلی مین باندکر پانی مین بطریق مشہور ٹپکاوین اور خشک کرکے پیسین اور نصف وزن اوس کے
مصری پیسکر ملاوین اور سفوف تیار کرین خوراک نصف درم سے ایک درم تک انتہا درجہ ایک مثقال تک پانی کے ساتہہ
بعض اوقات بہروزہ کو پوٹلی مین باندہ کر گھڑے مین کہ نصف مین پانی بھرا ہو لٹکاوین اور نیچے اوس کے دوپہر آگ
جلاوین جو کچھہ گھڑے کی تہہ مین منجمد ہووے نکال کر پیسین اور بقدر نصف ماشہ ڈیڑہ ماشہ تک ہموزن ملٹھی پسی ہوئی
مین ملاوین گائے کے دودہ کی لسّی کیساتہہ دین ترشی اور بادی اور مرچ سرخ سے پرہیز کرین اور کبھی بہروزہ موصوف
اور طباشیر اور سنگ جراحت ہر ایک چہہ ماشہ چھوٹی الائچی کے دانے دو ماشہ گوکھرو ایک تولہ سفوف تیار کرین اور
پانچ ماشہ ہمراہ شیرہ تخم خیارین شیرہ تخم خرفہ ہر ایک سات ماشہ شربت نیلوفر دو تولہ کے ساتہہ دین کبھی ست بہروزہ
آملہ خشک بڑی الائچی ہر ایک ایک تولہ پیسکر بقدر سات ماشہ کے گائے کی لسّی کیساتہہ صبح کے وقت چودہ روز دین
غذا دودہ چاول بفضلہ تعالی صحت ہو جاتی ہے **سفوف** سوزاک کیواسطے حکیم محمود خانصاحب دہلوی کے معمول
سے ہے صہ الائچی بڑی ست سلاجیت سنکاہولی ملٹھی گوکھرو ست گلو تخم تاج خروس تالمکھانہ مغز تخم خیارین
پکھان بید ہر ایک ایکدرم جواکھار بنسلوچن ہر ایک ڈیڑہ ماشہ کوٹ چھان کر سات ماشہ ٹھنڈے پانی کیساتہہ کہائین دیگر
سوزاک کے واسطے کہ اوسمین خون اور پیپ آتی ہو مفید ہے صہ ملٹھی چھلی ہوئی دس ٹانک ست سلاجیت شورہ قلمی
جواکھار بڑی الائچی ٹیسو کے پھول ہلدی مہندی کے پتے زیرہ سفید ہر ایک دو ٹانک مصری ستائیس ٹانک سفوف بنائین
ایک دام نخچہ سرد پانی کے ساتہہ کہائین **سفوف** سوزاک کے واسطے مجرب ہے صہ گوند چنیا ببول کا پہول
آم کا گوند گوند دہو ثعلب مصری سلملی کے بیج سپستان کے بیجون کا پوست بھنڈی کی جڑ ہر ایک ایک تولہ تال مکھانہ
دو تولہ پھٹکری بریان ایک تولہ شکر مساوی سب کو کوٹ چھانکر سفوف بناوین گیارہ روز گائے کے دودہ
کی لسّی کے ساتہہ کہائین غذا خشکہ اور گائے کا دودہ **سفوف سال پرتیل** سوزاک کو نافع ہے
صہ سال پرتیل گل ارمنی پھٹکری بھنی ہوئی مصری ہر ایک برابر کوٹ چھان کر سفوف بناوین اور بقدر ایک تولہ
دودہ کی لسّی کے ساتہہ کہائین **فائدہ** طریق بنانے شورہ کا کہ زبان فرنگی مین سال پرتیل کہتے ہین بطریق
اہل فرنگ یہ ہے کہ شورہ قلمی بارہ تولہ گندک آملہ سار ایک دام مٹی کے برتن مین رکہکر آگ پر رکہین کہ

دونون جز پانی ہوجاوین جبتک کہ شعلہ سے دہوان نکلے آگ پر رکہین اور جسوقت کہ شعلہ اندر کا بجہہ جاوے، دونوان جز مثل پانی کے نظر آوینگے آگ سے اوتار کر تانبے کے برتن قلعی دار مین یا کانسی کے تہال مین ڈالین ہوا لگ کر جم جائیگا اوسے رکہہ چہوڑین اور سوزاک کی دوائیون کیساتہہ استعمال کرین **سفوف** حاملہ عورت کے سوزاک کے واسطے کہ استعمال مدرات کا اس حالت مین منع ہے مفید ہے ص ست گلو کیکر کا گوند ملیٹھی چہلی ہوئی کاہو کے بیج ہر ایک چہہ ماشہ کتہ سفید بنسلوچن سفید کتیرا سفید اقاقیا ہر ایک تین ماشہ بادام کا مغز خشخاش کے بیج ہر ایک ایک تولہ سفوف بناوین ہر روز دو مثقال کہلاوین **سفوف ماميران** سوزاک کے زخم بہرنے کے واسطے معمول ہے حکیم علی کی مولفات سے ہے ص طباشیر سفید گندک زرد ہر ایک دو درم خیارین کے بیجونکا مغز چار درم خرفہ کے بیج نصف مثقال کتیرا کیکر کا گوند ماميران چینی ہر ایک ایک دانگ گلنار ڈیڑہ دام زرشک افیون خالص زراوند مدحرج ہر ایک دو دانگ تل سیاہ چہلے ہوئے تین مثقال شکر سفید ہموزن کوٹ چہانکر سفوف بناوین خوراک ایک مثقال تازہ پانی کے ساتہہ یا مناسب دوائیون کے ساتہہ **دیگر** سوزاک نئے اور پرانے کے دفع کرنے کیواسطے حکیم ممدوح کے مجربات اور مخترعات سے ہے ص ست سلاجیت لوبان سفید بہروزہ صاف ہر ایک ایک تولہ موصلی سیاہ موصلی سفید آملہ ہر ایک چہہ ماشہ کشتہ قلعی تین ماشہ مصری دوچند سفوف بناوین صبح کے وقت ایک تولہ تہوڑے سے پانی کے ساتہہ کہائین دیگر پرانے سوزاک کے واسطے مفید ہے ص موتی بن بندہے تین ماشہ حجر الیہود گل ارمنی ہر ایک چار ماشہ کیکر کا گوند کتیرا گوکہرو کاسنی کے بیج چہالیہ کے پہول خربوزہ کے بیجونکا مغز خیارین کے بیجونکا مغز ہر ایک دس ماشہ ثعلب مصری ایک تولہ ایک کرکے نو ماشہ گائے کے دودہ کیساتہہ کہائین **سفوف** سوزاک کے واسطے مفید ہے ص درخت بیر کی لاکہہ ٹیسو کے پہول ہر ایک ایک تولہ ست گلو ست سلاجیت راوند طباشیر سفید ہر ایک چہہ ماشہ بڑی الایچی کے دانے جوا کہار شورہ قلمی ہر ایک چار ماشہ مصری چار تولہ کوٹ چہان کر دو مثقال ہر روز سرد پانی کے ساتہہ کہائین **سفوف قلعی** سوزاک مین مستعمل ہے ص کشتہ طباشیر کباب چینی چہوٹی الایچی کے دانے ہر ایک دو ماشہ کوٹ چہان کر روز اول ایک ماشہ دوسرے روز ڈیڑہ ماشہ تیسرے روز دو ماشہ مدرات کے شیرون کے ہمراہ دین دیگر قرحہ کیواسطے مجرب و معمول ہے ص طباشیر سفید چار ماشہ چہوٹی الایچی کے دانے ست گلو کباب چینی ہر ایک دو ماشہ قلعی کشتہ آدہ ماشہ ست سلاجیت آفتابی تین ماشہ کوٹ چہان کر سفوف تیار کرین خیارین کے بیجون کے شیرہ کے ساتہہ دین یہ سب ایک خوراک ہے ایسی ہی آٹہہ روز کہانا چاہئے **دیگر** پرانے سوزاک کے واسطے مجرب ہے ص سریالی سنگہاڑہ دودہی چہوٹی گوند ڈہاک ببول گوکہرو بڑی الایچی کے دانے قلعی کشتہ کوٹ چہانکر مصری برابر ملاکر چہہ ماشہ یا بارہ دام گائے کے دودہ کے ساتہہ کہائین **سفوف** قوت باہ کیواسطے مفید ہے ص سنکاہولی کی جڑ کا پوست اونٹ کٹارہ کی جڑ کا پوست ماش کا آٹا کوٹ چہان کر صبح کے وقت سات ماشہ گائے کے دودہ کیساتہہ کہائین **سفوف عنبر** باہ کو قوت دیتا ہے ص عنبر اشہب ایک تولہ مصطگی موصلی سفید ثعلب مصری طباشیر ہر ایک چار تولہ مصری ہموزن دوائیون کے کوٹ چہانکر سفوف بناوین خوراک چہہ ماشہ سے ایک تولہ تک **سفوف** واسطے تقویت باہ اور امساک اور فرحت اور نشاط اور تقویت اعضائے رئیسہ کے واسطے نواب محمد سعید خان کے مجربات سے ہے ص جاوتری زعفران چہوٹی الایچی کے دانے لونگ دارچینی بہمن سفید بہمن سرخ شقاقل کلین ہر ایک ایک مثقال مشک خالص

عنبر اشہب سونے کے ورق ہر ایک ایک دانگ موچرس تین مثقال مصری پانچ مثقال کوٹ چھان کر بقدر ڈیڑھ دانگ
کے کھائین دوسرے نسخہ مین چرس اصلی موچرس کے عوض لکھی ہی **سفوف** باہ کو قوت دیتا ہے منی کو پیدا کرتا ہی
صہ مغز تخم معصفر دس درم تل سیاہ سات درم خشخاش کے بیج پانچدرم نبولون کا مغز سلیخہ اندجو شیرین ہر ایک
چار درم دارچینی ایک مثقال مصری برابر کوٹ چھان کر سفوف بنائین خوراک ایک تولہ گائے کی دودہ کیساتھہ کہ
اسمین دو عدد چھوارہ جوش کئے ہون **سفوف مکھانہ** باہ کو قوت دیتا ہی صہ تالمکھانہ موصلی سیاہ موصلی سفید بہمبند
ہر ایک ایکدرم عاقرقرحا دو درم کوٹ چھان کر برابر شکر ملا کر آٹھہ ماشہ سے ایک تولہ تک گائے کے دودہ کیساتھہ
کھائین **سفوف کیمیای عشرت** نہایت مقوی باہ اور ممسک ہی صہ کچلکنی تین رتی کائپھل چھہ رتی لونگ چار رتی
زعفران ایک رتی شنگرف چار رتی دارچینی ایک ماشہ مازوپھل چار رتی افیون چھہ چاول سونے کے ورق چار رتی
چاندی کے ورق سات رتی مشک خالص ایک ماشہ ریگ ماہی ایک ماشہ سفوف کرکے ایک پیالہ گائے کے دودہ
کے ساتھہ کھائین بعد دو ساعت کے جماع مین مشغول ہون جب جماع کے وقت سینہ مین سوزش معلوم ہو ایک بڑا پیالہ
دودہ کا پیوین اور تمام رات ایسی ہی چودہ سیر دودہ پیوین ہضم ہوجائے گا اور جاگتے رہین اور جماع مین مشغول ہون
**سفوف** باہ کو قوت دیتا ہی منی کو تغلیظ کرتا ہی سرعت انزال کو دفع کرتا ہے صہ تالمکھانہ بھنا ہوا خشخاش سفید کے
بیج تل چھلے ہوئے حب السمنہ پستہ کا مغز بنولہ کا مغز خربوزہ کے بیجونکا مغز کھیرے کے بیجون کا مغز ہر ایک چار تولہ چھوارہ دو پاؤ
سلیخہ تین تولہ بادام کا مغز پانچتولہ بہمبند دونون موصلیان نشاستہ کیکر کا گوند کتیرا دونون بہمن مغاث بڑی الائچی کے دانہ کونچ کے بیجونکا
مغز شقاقل گوند موچرس اوٹنگن کا بیج سرد الی موصلی سنبھل کھلا کھلی دونون تودریان میدہ چوب قلعی کشتہ گوکھرو تخم قلت بھنگ کے
بیج ہر ایک دو تولہ مصطگی جوز جندم چھوٹی الائچی معہ پوست کباب چینی بہمن اہلی سورنجان بوزیدان تبسلوچن دارچینی سونٹھہ
ہر ایک ایک تولہ عاقرقرحا چھہ ماشہ سفوف تیار کرین اور ایک تولہ آدہ پاؤ دودہ کے ساتھہ کھائین **سفوف**
سرعت انزال کو دفع کرتا ہی صہ لک دھویا ہوا اسرپالی تج لودہ پٹھانی مازو بے سوراخ ہر ایک چار درم شکر برابر
سفوف بنائین خوراک چھہ ماشہ سے نو ماشہ تک گاؤمیش کے دودہ کیساتھہ **دیگر** سرعت انزال کیواسطے مفید ہی
صہ بڑی ہین تبسلوچن زہر مہرہ تالمکھانہ بہمبند زرورد چھوٹی الائچی کے دانے چھالیہ کے پھول ہر ایک چھہ ماشہ املی کی
چینین برگد کے دودہ مین ترکرین اور سایہ مین خشک کرکے ایک تولہ موصلی سفید شقاقل ثعلب مصری ہر ایک
چار ماشہ کوٹ چھان کر مصری ملا کر گائے کی لسی کیساتھہ کھائین **سفوف** مداومت اسکی سرعت انزال کو نافع ہی
صہ ثعلب مصری شقاقل سنگھاڑہ خشک ہر ایک پانچ ماشہ تالمکھانہ مازو سبز دونون تودریان ہر ایک چار ماشہ بڑی الائچی
کے دانے مصطگی رومی ہر ایک تین ماشہ مصری برابر کوٹ چھانکر سفوف بنائین **سفوف حکیم وارث علیخان** کے
معمول سے ہی جریان کو قطع کرتا ہی ذیابطیس اور اسہال بواسیر اور سوزاک وغیرہ کو نافع ہی صہ تبسلوچن مصطگی کتیرا کیکر کا
گوند گل ارمنی سندروس گلنار اقاقیا بڑی مائین رال سفید کتھ سفید انار دانہ ترش دونون الائچی کے دانے موچرس
عود غرقی زرشک جواہر مہرہ ہر ایک چھہ ماشہ بارتنگ مازو سبز بھنے ہوئی سرز زردینی ہوئی ہر ایک سات ماشہ
زہر مہرہ خطائی عنبر اشہب ہر ایک پانچماشہ شقایق النعمان پانچماشہ لونگ ایک ماشہ زرد و سنگ یشب ہر ایک چار ماشہ
[illegible] لولو مرجان [illegible] بامعنی کے بیج پھٹکڑی ہر ایک سیاہی تین ماشہ [illegible] کوٹ چھانکر سفوف بناوین خوراک تین ماشہ سے

نوماشہ تک کہلاوین اور اوپر اوسکے ریشہ خطمی کوٹ کر پاؤ سیر پانی اور چار تولہ گلاب خالص مین جوش دین کہ نصف
باقی رہے صاف کرکے مغز بادام کا شیرہ اضافہ کرکے پیوین **سفوف ماسک البول سیلان منی** کیواسطے معمول
ہے ص بجنبد گجراتی ستاور تالمکھانہ شقاقل ثعلب مصری موچرس سروالی کے بیج منڈی کے پھول سنگھاڑہ خشک
کمرکس کیکر کا گوند سینبھل کا گوند کیکر کے پھول دہاوہ کے پھول تج میدہ لکڑی ہرایک چھ ماشہ املی کے بیجون کی دال ماش
ہرایک چار دام شکر سفید برابر کوٹ چھانکر سفوف بناوین ایک دام گائے کے دودہ کیساتھہ صبح کو اور نوماشہ
ٹھنڈے پانی کے ساتھہ شام کو مداومت کرین **سفوف** تپلی منی کو گاڑہا کرتا ہے اور معمول ہے ص گولر کے جڑ کی شاخ
کا پوست کہ اوسکی جڑ کی شاخین زمین مین ہوتی ہین گوکھرو تالمکھانہ کنول گٹہ کا مغز ہرایک پانچتولہ بہوپھلی تال مکھانہ بجنبد
سروالی کے بیج چینیا گوند ہرایک تین تولہ کوٹ چھان کر سفوف بناوین ایک تولہ گائے کے دودہ کے ساتھہ کہائین
**دیگر** جریان منی کیواسطے اگر دس برس سے بھی ہو تو بہی مفید ہے ص بجنبد موصلی سیاہ موصلی سفید تالمکھانہ سمندر سوکھہ
سروالی سینبھل کی چھال مولسری کی چھال سینبھل کا گوند اونٹنگن کے بیج اسوڑہ برمنڈی بہوپھلی تج میدہ چوب ہرایک
ایکدام کیکر کی پھلی گوکھرو ہرایک پانچدام کوٹ چھان کر شکر سفید برابر ملاکر ہر صبح ایک کف دست دودہ کیساتھہ
کہائین شیرینی اور ترشی سے پرہیز کرین **سفوف** جریان منی کے واسطے مجرب ہے ص بجنبد تالمکھانہ سمندر سوکھہ تج ڈہاک کا
گوند مساوی کوٹ چھان کر مصری برابر ملاکر سفوف بنائین خوراک سات ماشہ سے ایک تولہ تک **سفوف مغلظ**
منی یعنی منی کو غلیظ کرتا ہے ص ماش کی دال یعنی اُرد کی دال پانچ تولہ پیاز کے عرق مین رات کو بہگوئین صبح کو ملکر
مقشر کرکے خشک کرکے آٹا کرین پھر موصلی سفید پانچتولہ املی کے بیج چھلے ہوئے ڈہائی تولہ چھوارہ کی گٹھلی سوا تولہ خوب
باریک کرکے شکر سفید دس تولہ ملاکر سوتے وقت کہانے کے ایک پہر کے بعد پاؤ سیر گائے کے دودہ کیساتھہ کہائین
**دیگر** ثعلب مصری تین تولہ الائچی سفید منبلو چن موچرس کمرکس ہرایک ڈیڑہ تولہ مصطگی ست گلو ہرایک ایک تولہ
سپیاری چکنی تین تولہ مصری بارہ تولہ بڑ کے درخت کے دودہ مین ترکرکے خشک کرین کوٹ چھانکر چھ ماشہ شہد مین
ملاکر کہائین **سفوف** تپلی منی کو گاڑہا کرتا ہے اور معمول ہے ص برگد کے درخت کی کونپل کہرنی کی جڑ کا پوست کونچ کے
بیجون کا مغز سپستان موچرس کیکر کی پھلی خام برابر لیکر سفوف کرین خوراک ایک تولہ تک گائے کے دودہ کے
ساتھہ **دیگر** سیلان منی کو دور کرتا ہے اور منی کو پیدا کرتا ہے اور منی کی اصلاح کرتا ہے ص کیکر کی پھلی بہت چھوٹی لسوڑہ
کے پھل بہت چھوٹے دودہی چھوٹی بڑ کی کونپل چار دن کو سایہ مین خشک کرین تالمکھانہ خرفہ موصلی سفید موصلی
سیاہ گوکھرو بجنبد ثعلب مصری اونٹ کٹارہ کی جڑ کا پوست سورنجان سب مساوی شکر سفید برابر ملاکر سفوف
بناوین ایک کف دست گائے کے دودہ کیساتھہ اکیس روز کہائین **سفوف** کثرت احتلام کیواسطے کہ بسبب
جریان منی کے ہو حکیم منصور علی کے مجربات سے ہے ص شورہ ست گلو ہرایک تین تولہ ست بہروزہ دو تولہ مصری
آٹھہ تولہ سفوف بنائین گائے کا دودہ ڈیڑہ پاؤ پانی ڈیڑہ پاؤ چھوارہ پانچ عدد اوس مین ڈال کر جوش کرین کہ
چوتھائی رہ جائے صاف کرکے شیرینی مناسب سے شیرین کرین پہلے ایک تولہ سفوف مذکورہ کہائین اور بعد اوسکے
اسکو پیئین **دیگر** کیکر کا گوند گوند چنیہ موچرس ست سلاجیت ست گلو طباشیر سفید مصطگی املی کے بیجون کا کشتہ قلعی
مساوی شکر سفید برابر خوراک ایک تولہ پاؤ سیر گائے کے دودہ کیساتھہ **دیگر** منی کو پیدا کرتا ہے اور

ممسک ہے صفت سنگھاڑہ خشک چھ ماشہ مازو تین ماشہ تالمکھانہ چار ماشہ گوند چھ ماشہ ثعلب مصری مصطگی ہر ایک چار ماشہ مصری دوائیون کے برابر کوٹ چھان کر سفوف بنائین خوراک پانچ ماشہ سے سات ماشہ تک **سفوف بجبند** جریان منی کے واسطے مجرب ہی صفت بجبند سیاہ پھل گچ سپج ہر ایک تین درم گوگھرو تازہ کہاہ اندرجو شیرین ہر ایک چھ ماشہ ہسوڑہ چوبیس درم کوٹ چھان کر برابر شکر ملا کر ہر روز ایک تولہ سرد پانی کے ساتھ کہائین **سفوف قلعی** جریان منی اور سوزاک نئے اور پرانے کیواسطے نافع ہی اور معمول ہی صفت سلاجیت گلوست الائچی خورد ہیجان بیج ملیٹھی تال مکہانہ کشتہ قلعی نبسلوچن ہر ایک ایکدام برابر کوٹ چھان کر ہر روز نو ماشہ سے ایک تولہ تک استعمال کرین **سفوف حیض** کے جاری ہونے کو بند کرتا ہی صفت تالمکھانہ بھنا ہوا کڑا چھال کہربا اتیس گیرو مازو ٹری مائین لودھ رسوت سنگجراحت چینیہ گوند کا کڑا سینگے مساوی کوٹ چھانکر شکر سفید برابر ملا کر سفوف بنادین خوراک دو مثقال سرد پانی کے ساتھ دین **دیگر** استحاضہ کیواسطے حکیم وارث علیخان کے معمولات سے ہی صفت گاؤزبان کے پھول مصطگی کتیرا کیکر کا گوند دم الاخوین گلنار اقاقیا گل ارمنی انجبار کی جڑ زہر مہرہ میدہ چوب پستہ کے چھول چھالیہ کے پھول بنسلوچن ٹری مائین چھوٹی الائچی کے دانے سندروس ہر ایک چھ ماشہ کندر دال کتہ سفید ہر ایک پانچ ماشہ مازو سبز کا پھل ہر ایک سات ماشہ شقائق النعمان چار ماشہ انزروت ساڑھے تین ماشہ پھٹکری بھنی ہوئی ڈھائی ماشہ کوٹ چھان کر سفوف بناویں خوراک چار ماشہ سے چھ ماشہ تک شیرہ مغز تخم معصفر اور شیرہ تخم خربوزہ ہر ایک پانچ ماشہ شیرہ خار خسک شیرہ تخم خرفہ ہر ایک چار ماشہ شیرہ کشنیز خشک ساڑھے تین ماشہ اور شربت حب الآس ایک تولہ اور شربت بزوری ڈیڑھ تولہ کیساتھ **دیگر** حاملہ کیواسطے کہ خون حیض حمل کی حالت مین آوے صفت نیلوفر ملیٹھی لودھ آملہ صندل پسا ہوا کتہ سفید تالمکھانہ بھنا ہوا ہر ایک دو جز بنسلوچن ایک جز ساٹھی کے چاولون کے پانی کیساتھ ایک تولہ تک کہائین **سفوف** رطوبت رحم کے سیلان کیواسطے نافع ہی صفت تالمکھانہ بجبند چھالیہ کے پھول پستہ کے پھول پستہ کے باہر کا پوست فوہ دیا دہ کے پھول ہر ایک چار ماشہ مصطگی تین ماشہ ثعلب مصری مونگ کا آٹا املی کے بیجون کا مغز ہر ایک ایک تولہ کوٹ چھانکر مصری برابر ملا کر سات ماشہ دس تولہ عرق گاؤزبان کیساتھ کہائین **دیگر** سیلان رطوبت رحم کے منع کرنے مین عدیل نہین رکھتا اور عورتون کی منی کو کہ جاری ہو بند کرتا ہی صفت املی کے بیج پانی مین تر کرین تاکہ کل قوت اوسکی پانی مین آوے اوسوقت اونکو چھیلین اور پھر پانی مذکور مین تر کرین تاکہ تمام پانی جذب ہو کر خشک ہو جاوے پھر اونکو باریک کر کے چہارم وزن اونکے بکاین کے بیجون کا مغز اور آٹھوان وزن اوسکی صندل سفید ملا کر سب کے برابر مصری ملا کر سفوف بناوین اور ایک اوقیہ پانی کے ساتھ کہائین **دیگر** بے عدیل ہی صفت مجیٹھہ پستہ کے پھول گوکھرو ڈہاک کا گوند مساوی شکر برابر کوٹ چھانکر سفوف بنائین اور ایک کف دست کہائین اور کبھی واسطے دور کرنے بدمزگی دوا کے مونگ کا آٹا بھنا ہوا اضافہ کرتے ہین **سفوف** عورتون کی سیلان منی کو مفید ہی صفت ستاور موچرس گوکھرو کیکر کی پھلی تالمکھانہ مجیٹھہ زنجبور موصلی سیاہ ست گلو میدہ چوب الائچی چھوٹی بنسلوچن خشخاش کے بیج ثعلب مصری کیکر کا گوند کتیرا کشتہ قلعی سرال موصلی سفید دونون بہمن شقاقل بجبند تخم اوٹنگن گلاب کا زیرہ ہر ایک چار ماشہ خرفہ کے بیج نو ماشہ صندل سفید ڈہاک کا گوند ہر ایک پانچ ماشہ کوٹ چھان کر شکر سفید برابر ملا کر رکھین خوراک چھ ماشہ اور کبھی سنگھاڑہ اور کچنال کا پوست ہر ایک چار ماشہ نشاستہ بیج اندرجو ہر ایک تین ماشہ دونون بہمن مصطگی پودینہ خشک مولسری کا پوست بیری کی جڑ کا پوست ناگرموتھہ اجوائن خراسانی کیکر کی جڑ کا پوست ہر ایک دو ماشہ اضافہ کرتے ہین کہ خالص ہے

اور منی کو خشک کرتا ہی **سفوف** حمل کے رہنے کیواسطے مفید ہی ص موصلی سیاہ موصلی سفید گوکھرو دانہ ڈھنگن کے بیج سنبھل
کی جڑ کا پوست ہر ایک نصف فلوس کوٹ چھان کر رکھین اور بعد فراغ حیض کے مرد و زن پانچ روز تک بقدر نصف
فلوس گائے کے دودھ کیساتھ کھائین **دیگر** ناگیسر جائفل پوست گوندی سرخ ہر ایک دو دام پوست کو سایہ مین خشک
کر کے کوٹ چھانکر رکھین بعد فراغ حیض مرد و عورت پانچ روز تک بقدر نصف فلوس کے گائے کے دودھ کے ساتھ
کھائین اور مباشرت کرین **سفوف** کثرت اسقاط کے واسطے کہ رطوبت سی ہو نافع ہی ص جندبیدستر نصف درم کرفس
کے بیج سونف انیسون اجوائن دیسی صعتر انجدان کلیجن ہر ایک تین درم کوٹ چھان کر ایک درم کھائین **سفوف**
اسقاط اور ادرار حیض و نفاس کیواسطے مجرب ہی ص سداب قردمانا ابہل ہر ایک دس درم مرمکی پانچ درم خوراک تین
درم **سفوف** رحم کے ریاح کو تحلیل کرتا ہی حاملہ عورتون کو مفید ہی اور جگر اور معدہ کو قوت بخشتا ہی ص پودینہ سونف
ہر ایک نصف درم سونٹھ عاقرقرحا ہر ایک دو درم زرنباد درونج کرفس کے بیج درونج ترکی جائفل پیپل دارچینی
الائچی چھوٹی ہر ایک تین درم سونٹھ مصطگی ہر ایک پانچ درم شکر برابر خوراک دو درم سے تین درم تک **سفوف**
رجا کو نافع ہے ص کرفس کے بیج دس درم زیرہ سرکہ مین تر کیا ہوا نو درم اجوائن دیسی سونٹھ انیسون ہر ایک چار درم
کوٹ چھان کر برابر قند ملا کر سفوف بنا دین دو درم سے تین درم تک کھائین **سفوف سورنجان** درد مفاصل اور
نقرس و عرق النسا مین معمول ہی اور مسہل اخلاط ہی اور نضج مادہ اور اوسکے بعد پانچ روز تک مطبوخ استعمال کرنیکے بعد مستعمل ہے
ص سورنجان شیرین دس درم سنا مکی سات درم ہڑ زرد کا پوست چار درم بادام کا مغز چھلا ہوا تین درم زعفران
نصف درم سقمونیا بھنی ہوئی ایک درم گلاب کے پھول چھ درم قند سفید تیس درم اگر مادہ بلغمی ہو نسوت سفید پانچ
مثقال اضافہ کرین اور وزن سقمونیا کا نصف درم کرین خوراک ایک مثقال سرد پانی کیساتھ اور کبھی مہندی کے پتے دو درم
عوض سقمونیا اور گلاب کے پھول کے کرتے ہین اور قند نصف وزن لیتے ہین اور پانچ درم تک دیتے ہین **دیگر** حکیم علوی خان
کے اختراع سے ہی ہر قسم کے جوڑون کے درد اور نقرس اور درد پشت اور عرق النسا کو نافع ہی اور جو تشنج مواد غلیظ
سے ہوا اوسکو نافع ہی ص سورنجان سات مثقال گلاب کے پھول سنا مکی ہر ایک پانچ مثقال ہڑ زرد کا پوست نسوت اندر سے
خالی کیا ہوا اوپر سے چھلا ہوا روغن بادام سے چکنا کیا ہوا بادام شیرین کا مغز ہر ایک چار مثقال سقمونیا بھنی ہوئی لاجورد
دھویا ہوا حجر ارمنی دھویا ہوا ہر ایک ایک مثقال بوزیدان بسفایج فستقی مصطگی رومی رب السوس ہر ایک دو مثقال زعفران
دو دانگ قند سفید دس مثقال کوٹ چھانکر شیشہ مین رکھین خوراک دو درم سرد پانی کے ساتھ **دیگر** درد مفاصل کے
واسطے اکثر عمل مین آیا ہی ص سورنجان سات درم گلاب کے پھول سنا مکی ہر ایک پانچ درم ہڑ زرد کا پوست نسوت بادام کا
مغز مصطگی رب السوس ہر ایک دو درم زعفران ڈیڑھ دانگ قند سفید دس درم خوراک دو درم سے چار درم تک۔
**سفوف سورنجان بارد** گٹھیہ کے درد گرم کیواسطے بعد فصد اور تنقیہ کے کام مین آتا ہی ص سورنجان شیرین بوزیدان
ہڑ زرد کا پوست تربوز کے بیجون کا مغز بادام کا مغز کھیرے کے بیجون کا مغز دھنیہ خشک مقشر خشخاش کے بیج مساوی کوٹ
چھان کر شکر سفید برابر ملا کر سفوف بنائین ہر روز چھ ماشہ دس تولہ گوکھرو کے عرق کیساتھ کھائین **دیگر** عرق النسا
کے واسطے مفید ہی ص سورنجان ایکدرم دارچینی طباشیر سفید دھنیہ خشک چھوٹی الائچی عود صلیب ہر ایک نصف درم کوٹ
چھان کر سفوف بنائین یہ سب ایک خوراک ہی اوپر سے کاسنی کے بیجون کا شیرہ خربوزہ کے بیجون کا شیرہ سونف

شربت فواکہ اور گلاب مین سفوف سرب ارخصیہ کے درد سرد کے واسطے مفید ہے صہ اجواین دیسی اصل سراب کے پتے کرنس کے بیج سونف دو تو ہر ایک ایک جز مجیٹھہ بادام کا مغز بالچھڑ قسط تیسرین زرا دندمدحرج ہر ایک نصف جز کوٹ چھان کر ہر روز ایک درم استعمال کرین زمستان سے فصل بہار تک استعمال کرین اور بعد تناول کرنے اس سفوف کے چار ساعت تک ماکول اور مشروب سے کوئی چیز استعمال نکرین اور بعد تنقیہ بدن کے استعمال کرین —

سفوف چوب چینی واسطے گٹھیا اور نقرس اور آتشک اور دوسرے امراض سوداویہ کے بہت مجرب ہی صہ چوب چینی چار درم عشبہ مغربی دو درم سورنجان افتیمون ہر ایک ایکدرم بسفائج سات ماشہ سنا رکی ڈہائی درم گلاب کے پھول صندل سفید ہر ایک ایکدرم کوٹ چھان کر سفوف بنا دین خوراک چھہ ماشہ پانی کے ساتھہ سفوف تپ کہنہ اور بلغمی اور سوداوی اور استسقاکو مفید اور مجرب ہی صہ ریوندچینی دو درم حب بلسان ایک درم عود غرقی پستہ کے باہر کا پوست لونگ گلاب کے پھول دہنیہ خشک سونف ہر ایک ایک درم کوٹ چھان کر ہر صباح تین ماشہ کھائین سفوف ہندی تمام بخارون مفرد اور مرکب مین مستعمل ہے صہ ست گلو طباشیر چھوٹی الائچی کے دانے ہر ایک نصف تولہ مصری ڈیڑہ تولہ کوٹ چھانکر سفوف بنائین خوراک چار ماشہ سے چھہ ماشہ تک دیگر تپہا ئے خفی اور پرانی کھانسی اور ناقہین کو نافع ہے اور معدہ کو قوت دیتا ہی اور اشتہائے طعام لاتا ہی صہ مصری بتیس جز طباشیر سولہ جز دارچینی آٹھہ جز فلفل چار جز سب کو کوٹ چھان ایک درم سے دو درم تک دین اور بعض الائچی بڑی اور الائچی چھوٹی ہر ایک دو جز اضافہ کرتے ہین دیگر تپ محرقہ کو مفید ہی صفراوی دستون کو بند کرتا ہی صہ ست گلو طباشیر سفید زہرمہرہ صندل سفید گھسا ہوا الائچی سفید موتی بیسے ہوئے ہر ایک ایک مثقال کافور زعفران ہر ایک نصف مثقال سفوف کرین بقدر مناسب شربت نیلوفر مین ملا کر کہلا دین سفوف مخدر تپ ولرزہ کے واسطے عجیب الاثر ہے صہ برگ خیال کو کہ مساوی کوٹ چھان کر دو ساعت پہلے نوبت سے جسقدر کہ دو انگلیون مین آوے کہاوین دیگر تپ دلرزہ کے واسطے معمول ہی صہ سرخ مرچ پیپل کالی مرچ ماشہ گیرو ہر ایک نصف جز برگ بہنگ ایک جز کوٹ چھان کر ایک ماشہ سرد پانی کے ساتھہ ایک گھڑی پہلے آنے جاڑے سے کھائین اور طفل کو الم دین لرزہ کو موقوف کرتا ہی سفوف تپ دق کے واسطے حکیم وارث علی خان کے معمولات سے ہی صہ طباشیر سفید بہمن سفید تودری سفید ثعلب کنول گٹہ کے بیجون کا آٹا کسیرو کا آٹا مولسری کے پھل کا آٹا خشخاش کے بیج عقربی کہیرے ککڑی کے بیجوں کا مغز کاہو کے بیج نشاستہ ہر ایک چھہ ماشہ کتیرا لیکہا گوند کہربا بیرتی الائچی سفید کے دانے گاؤزبان کے پھول مندی کے پھول خرفہ کے بیج دہنیہ خشک رشک چاندنی کے پھول گلاب کے پھول عصارہ لحیتہ التیس ہر ایک پانچ ماشہ گل ارمنی زہرمہرہ خس ہندی کافور سنگ یشب ہر ایک چار ماشہ گل نیلوفر رب السوس ہر ایک ساتھ ماشہ صندل سفید زرد دو گلنار اقاقیا اسبغول کی بھوسی کدو کے بیجون کا مغز ہر ایک ساڑھے چار ماشہ موتی بن بندھے ایک تولہ سفوف تیار کرین سفوف دق اور سل اور اسہال اور پرانی خشک کھانسی کو حرارت مزاج کے ساتھہ ہو مجرب ہی صہ کتیرا سفید ساڑھے چار درم کیکر کا گوند ڈھائی درم نشاستہ ایک درم ملٹھی مقشر ساڑھے سات ماشہ مغز تخم خیار مغز تخم سردہ مغز تخم تربوز ہر ایک ساڑھے تین درم کافور پانچ رتی صندل سفید دو درم تخم خرفہ تخم کاہو

سفوف کرین اگر ان اجزا سے معجون بناوین نفع اس سے زیادہ ہوتا ہی **سفوف** واسطے سرخ بادہ اطفال کے معمول
و مجرب ہی کبھی خلاف نہین کرتا ہی ھو نرکچور ایک ماشہ زیرہ سیاہ دو ماشہ مہندی کے پتے تین ماشہ نیب کے پتے چار ماشہ
چتیس پانچ ماشہ نیل کنٹھی چھ ماشہ اور چھتی سات ماشہ پلاہ چر ہر آٹھ ماشہ نہمسن بید نو ماشہ مجیٹھہ دس ماشہ انار کا
پوست گیارہ ماشہ دھاوا ایک تولہ گلین تیرہ ماشہ صندل سرخ چودہ، تہ صندل سفید پندرہ ماشہ سورانجن سولہ ماشہ
دھنیہ سترہ ماشہ سب کو نیم کوفتہ کرکے رکھ چھوڑین وقت حاجت کے .. ایک ماشہ سے نو ماشہ تک رات کو پانی
مین بھگوئین صبح کو صاف کرکے بحسب قوت و سن طفل کو دین اور نو ماشہ خوراک طفل کلان اور قوی المزاج کی ہی کہ سن
بلوغ کو پہونچا ہو اگر لڑکا بہت چھوٹا ہو دایہ کو اور طفل کو بھی کسیقدر دین اگر اس عارضہ سے طفل کا بدن ورم کر آئے اور جگہہ
زخمی ہو جائے اس دوا کا ثفل مہندی کے پتون کے پانی کے ساتھ پیسکر لیپ کرین **سفوف غددی** خنازیر کیواسطے
نافع سے ھو گاؤ میش کی گردن کا غدد کہ ٹھوڑی کی طرف ہوتے ہین بیس عدد لونگ ایک تولہ جائفل چار عدد جاوتری
پانچ ماشہ سونٹھ ایک سیر کوٹ چھان کر سفوف بناوین خوراک ایکتولہ صبح کے وقت جاڑے مین استعمال کرین شیرینی اور
بادی سے پرہیز کرین اگر مزاج گرم ہو دو تولہ تک کھائین اور تین روز کھائین اور تین روز چھوڑ دین اسیطرح چالیس روز
کرین **سفوف حب النیل** تنقیہ کے واسطے آتشک مین معمول ہی ھو حب النیل اسقدر دانے روغن بادام سے چکنا
کرین اور ساتھ ایک دانگ سونٹھ اور دو دانگ ریوند چینی اور نصف درم گلاب کے پھول کے کوٹ چھان کر نیمگرم پانی
کے ساتھ یا گلاب کے ساتھ دین **سفوف عشبہ** حکیم احسن اللہ خانصاحب کے والد کی بیاض مجربات سے
منقول ہی نادر فارسی اور دوسرے امراض سوداویہ بلدیہ کے واسطے بعد تنقیہ کے بہت مفید ہی ھو عشبہ مغربی
دس مثقال ریوند چینی ڈھائی مثقال جلاپا انگریزی ۔ وا مثقال سنا کے پتے پانچ مثقال ہڑ زرد کا پوست ہڑ کابلی کا پوست
ہڑ سیاہ بہیڑہ کا پوست گلاب کے پھول ہر ایک سوا مثقال شاہترہ کے پتے ایک مثقال کوٹ چھانکر مصری نصف وزن
دوائیون کے ملا کر سفوف بناوین اور ہر روز بقدر ایک تولہ شاہترہ کے عرق کیساتھ کھائین اگر شکایت مفاصل کی ہو
سورنجان شیرین بوزیدان بقدر دو مثقال زیادہ کرین اگر علیل کے مزاج مین رطوبت غالب ہو واسطو خودوس بھی دو
مثقال اضافہ کرین **سفوف عشبہ** آتشک کیواسطے نافع ہی ھو عشبہ مغربی چار تولہ ہڑ زرد کا پوست سنا مکی صندل سرخ
ہر ایک ایک تولہ کوٹ چھانکر ہر روز سات ماشہ کھائین **سفوف چوب گز** جرب و سعفہ و سوزاک اور آتشک اور
ہر قسم کے آبلہ کے واسطے خصوصاً بعد تنقیہ کے معمول ہی ھو ہڑ زرد کا پوست چار ماشہ ہڑ کابلی کا پوست تیس ماشہ بہیڑہ کا
پوست چوب گز ہر ایک گیارہ ماشہ آملہ ہڑ سیاہ ہر ایک دس ماشہ شاہترہ تین ماشہ گلاب کے پھول چھ ماشہ ریوند چینی
پانچ ماشہ برگ سنا بیس ماشہ کوٹ چھان کر ہموزن دوائیون کے شکر سفید ملا کر سفوف بنائین خوراک ایک درم
**سفوف** خون کی اصلاح کرتا ہی اور خون کو صاف کرتا ہی مخترع اور معمول حکیم احسن اللہ خانصاحب دہلوی ھو
گاؤزبان کے پھول نیلوفر کے پھول گلاب کے پھول سیوتی کے پھول کاسنی کے بیج خرفہ کے بیج پالک کے بیج دھنیہ خشک
آملہ سماق بادرنجبویہ فرنجمشک کے پتے برادہ صندل سفید و سرخ ہر ایک ایک مثقال مغز تخم خیارین مغز تخم کدوی شیرین
مغز تخم تربوز تخم خشخاش سفید عدس مسلم ہر ایک سات ماشہ کوٹ چھان کر سفوف بناوین خوراک چھ ماشہ دیگر غلیان
خون کیواسطے حکیم صاحب ممدوح کے اختراع سے ہی ھو کاہو کے بیج دھنیہ خشک کاسنی کے بیج خیارین کے بیجون کا مغز

ہر ایک سات ماشہ شاہترہ کے بیج عدس مقشر خشخاش سفید کے بیج گلاب کے پھول ہر ایک چھ ماشہ آملہ خشک صندل
سفید صندل سرخ سماق بنسلوچن سفید ہر ایک چار ماشہ سفوف بناوین خوراک چھ ماشہ **سفوف** جذام کیواسطے جبتک
کہ ناک نہ بیٹھی ہو کام مین آتا ہی اور واسطے دوسرے امراض کے کہ صفرا کے ملنے سے ہون سودمند ہے اور اس
سفوف کو مجیٹھہ کے کاڑہے کیساتھہ تین چلہ کھائین اور گوشت اور نمک اور گرم چیزسے اور کل ترشیون سی پرہیز کرین اور
چنے کی روٹی کھائین اور ضرورتاً تھوڑی گیہون کی روٹی اور نمک کھائین ص پرانے نیب کے درخت کے کہ سو برس کا
ہو پھول اور پتے اور پھل اور پوست تنہ اوسکا اور جڑ ہر ایک آدہ سیر پوست ہلیلہ پوست بلیلہ آملہ باپچی گلو ہر ایک پاؤ سیر
کوٹ چھانکر سفوف بناوین خوراک دو ٹانک سی چار ٹانک تک مجیٹھہ کے کاڑہے کیساتھہ کھائین اگر ان دوائیون
کی شہد مین معجون بناوین مضایقہ نہین ہی دیگر فساد خون اور جذام کے واسطے مجرب ہی ص ہڑ کابلی کا پوست بہیڑہ
آملہ سرپھوکہ مجیٹھہ شیشم کا برادہ صندل سفید صندل سرخ ہر ایک دو تولہ کوٹ چھانکر رکھہ چھوڑین اور بقدر دو تولہ
پانی مین جوش دیکر شہد خالص دو تولہ ڈالکر پیوین دیگر جذام کے واسطے تجربہ مین آیا ہی ص نیب کے پتے کمن کے پتے
شہد بوی پیپلی کلان معہ پھل اور جڑ اور پتے کے آملہ کے پتے انبہ ہلدی سرپھوکہ باپچی سب کو جدا جدا کوٹ کر ہر ایک ایک پاؤ
اکیری لین اور ملاکر سب کے اونچاس حصہ کرین ایک حصہ صبح اور ایک حصہ شام کو دین غذا چنے کی دال بے نمک کے
اور چنے کی روٹی بے نمک کی اور ضرورت کے وقت میدہ کی روٹی اور کباب بے نمک کے دینی چاہئین **سفوف**
جذام مستحکم کیواسطے مجرب ہی ص ہڑ زرد کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ ہر ایک دو دام گلاب کے پھول ست گلو
ریوند چینی ملیٹھی چھوٹی الایچی کے دانے بڑی الایچی کے دانے دہنیہ خشک ہر ایک ایکدام گیرو پوست تیواج خطائی
اگر ہو عوض اوسکے پوست گڑاساٹھی کے چاول انجیر جنگلی کی جڑ کا پوست قسط تخم پنواڑ باپچی سرپھوکہ ہلدی ہر ایک
نصف دام نیب کے پتے نیب کے پھل نیب کے پھول نیب کی جڑ کا پوست پوست تنہ نیب ہر ایک ایکدام گندک
صاف کی ہوئی نصف دام سب کو باریک کر کے کپڑے مین چھانکر ہر روز سرد پانی کیساتھہ نصف دام کھائین غذا
ساٹھی کے چاول اور مونگ کی دال کم روغن اور کم نمک چالیس روز تک **سفوف** کیمری برص مین حکیم منصور علی
کے مجربات سی ہی ص باپچی آدہ پاؤ گائے کے پیشاب مین کہ ابھی تک جنی ہو اور سرخ رنگ ہو اکیس روز تر کر کے
خشک کرین اور مقشر کر کے پیسین اور برابر اسکے سفوف چھال کیمری یعنی جنگلی انجیر کے درخت کے پوست کا سفوف
اور سفوف نیب کی چھال کا کہ بہت پرانا ہو ہموزن باپچی کے لیکر آپس مین ملاکر ایکدرم اوسمین سی ہمراہ چھ تولہ چاؤ
کے پانی کیساتھہ ہر روز کھائین دودہ اور دہی اور ترشی اور بادی چیزون سی اور جو چیزین بلغم کو زیادہ کرتی ہین
پرہیز کرین **سفوف** حضرت شاہ عبدالعلیم مرحوم کے مجربات سی ہی ص کالا بھوا ایک سیر باپچی تین پاؤ دونون کو
جدا جدا کوٹ چھانکر سرمہ سا کرین اور آپس مین ملائین اور چھ ماشہ صبح کو منہہ سے پانی مین یا تالاب کے پانی مین
کہ دوا اوسمین مل جائے اور حلق مین اوتر جائے ملاکر پیوین ایسے ہی چالیس روز برابر اگر اسہال نہون تین ماشہ اور
زیادہ کرین اور ایک تولہ تک پہونچائین اگر ایکتولہ سی بھی دست نہ آوین دو ماشہ اور زیادہ کرین جسوقت
کہ دست آوین اسقدر پر اکتفا کرین غرض روز متواتر استعمال کرین جبکہ دوا کھاتے چالیس روز گذرجائین برص کیجگہہ
اور چہرہ وغیرہ سیاہ ہو جاتا ہی اس سے وحشت نکرین غذا گیہون کی روٹی اور مونگ کی دال دلی ہوئی اگر مسی یا بیلنے

داغ کریں مضائقہ نہیں ہے مرچ سیاہ اور رمنج سے پرہیز کریں اگر دال سے نفرت ہووے بکری کے حلوان کا گوشت کھائیں اور مصالحہ و نمک اور پیاز اور ہلدی ہو اور سوائے ان دو غذا کے تمام غذاؤں سے پرہیز کریں اور کوئی میوہ اور سبزی وغیرہ نہ کھائیں اور بعد چار یا پانچ روز کے شروع دوا سے کبھی تیسرے روز کبھی چوتھے روز تا اتمام میعاد دوا وقت عصر تبرید استعمال کریں اور بعد مدت دوا کے ہر روز تبرید دونوں وقت یا ایک وقت پیویں تاکہ تسکین کلی ہووے اور نسخہ تبرید کا یہہ ہے کا ہو کاسنی خیارین حرفہ دہنیہ مصری حسب دستور عمل مین لائین جس روز دوا شروع کرین لکھ لیں تاکہ بھول نہ جائین **سفوف** برص کے واسطے مفید ہے ص اجمود پاؤ سیر گیرو گوالیاری آدہ پاؤ کوٹ چھانکر مثل سرمہ کے کرکے ہر روز بقدر ایک وڑی کے پانی کے ساتھہ کھائین غذا مین سوائے روٹی بے نمک اور روغن کے دوسری شے نہ کھائین دوسرے نسخہ مین باپچی و چیتہ ہموزن اجمود کے داخل ہے اور سرپھوکہ مرچ سیاہ چالیس متواتر پینا بھی مجرب لکھا ہے و دیگر منڈی پاؤ سیر سمندر سوکھ آدہ پاؤ دونوں کو کوٹ چھانکر ہر روز چھہ ماشہ یا نو ماشہ گھی کے ساتھہ کھلاوین دودہ اور شیرینی سے پرہیز کرین اور جبتک یہہ سفوف کھائین اس اثنا میں یہہ گولیان طلا کرین ص کثول جنیہ مساوی دونون کو کوٹ چھان کر لیموں کے عرق مین خمیر کرکے گولیان بنائین وقت حاجت کے لیموں کے عرق مین گھس کر طلا کرین اگر پانس کی جڑ اضافہ کرکے عمل مین لائین زیادہ مفید ہوتی ہے **سفوف ہزل** اجواین دیسی کرفس کے بیج بالچھڑ لک دھویا ہوا ہر ایک نصف درم گلاب کے پھول مرزنجوش ہر ایک نصف مثقال کوٹ چھانکر دو درم صبح کے وقت زیرہ سیاہ کے عرق کے ساتھ کھائین **سفوف** درد ضربہ اور سقطہ کے واسطے مفید ہے ص نمک چھہ ماشہ شکر سفید برابر سفوف بناکر کھائین **سفوف** بچھو کے ڈنک کے واسطے نافع ہے ص ریوند چینی زراوند طویل کبر کی جڑ عاقرقرحا مساوی سفوف تیار کرین خوراک ایک مثقال سے دو درم تک **سفوف** بلی کتے کے کاٹنے کے واسطے مفید ہے ص سرطان نہری پکھان بید ہر ایک پانچدرم کندر پودینہ ہر ایک تین درم گل مختوم دس درم کوٹ چھان کر سفوف بنائین خوراک دو درم

## چوتھی فصل سکنجبینات مین

**سکنجبین افتیمون** گرم امراض اور گرم مزاج مین ماء الجبن کے ساتھ مستعمل ہے ص کرفس کے بیج کاسنی کی جڑ کا پوست سونف کی جڑ کا پوست ہر ایک دو مثقال خیارین کے بیج پانچ مثقال افتیمون بسفائج ہر ایک سات مثقال انگور کے سرکہ اور پانی مین جوش کرین اور افتیمون کو کپڑے مین باندھکر آخر جوش مین ڈالین پھر ایک جوش خفیف دیکر جسوقت مقدار سرکہ کی رہے صاف کرکے قند سفید ڈال کر قوام کرین دیگر مجرب النفع ہے ص اسطوخودوس سونف شاہترہ کے بیج افتیمون بسفائج ستارکی ہیڑ کابلی ہر ایک دس درم جو کوٹنے کے لائق ہے انکو نیمکوفتہ کرکے پچاس ٹکہ سرکہ مین بھگوئین اور آدہ سیر قند ڈال کر قوام کرین دیگر حکیم علوی خان سے منقول ہے واسطے کل امراض سوداوی کے مفید ہے جسوقت کہ ماء الجبن کے ساتھ پی جاوے ص گاؤزبان شاہترہ بسفائج گل بنفشہ گل نیلوفر گاؤزبان مکوہ سراج بادرنجبویہ کاسنی کے بیج خیارین کے بیج خربوزہ کے بیج کشوث کے بیج کاسنی کی جڑ کا پوست سونف کی جڑ کا پوست ملٹھی اسطوخودوس قنطوریون دقیق کسکر دمہ ہر ایک پانچدرم گلاب کے پھول نو درم ستارکی افتیمون ہر ایک دس درم انجیر زرد عناب ہر ایک بیس دانے سویز منقے پستان ہر ایک چالیس دانے جو اجزا کوٹنے کے لائق ہیں انکو کوٹ کر ساری دواؤں کو سوائے افتیمون کے آدہ سیر سرکہ انگوری اور ڈیڑھ سیر پانی مین ایک رات دن بھگو کر جوش [illegible] افتیمون کو علیحدہ کپڑے مین باندہ کر رکھین بس دواؤن کو جوش کرین کہ تہائی پانی اور

سرکہ باقی رہے افتیمون کی تھیلی کو داخل کرکے ایک دو جوش اور دیکر افتیمون کی تھیلی کو ہاتھ سے ملین تاکہ تمام قوت اوسکی پانی مین آجاوے پھر اوسکو نچوڑ کر دور کرین اور دوائیون کو صاف کرکے کرفس خراسانی ترنجبین خراسانی ہر ایک پچہتر درم شکر سلیمانی ایک سو پچیس درم گلقند آفتابی پچیس درم اوسمیں حل کرکے جوش کرین اور کف اوتارتے جائیں پھر صاف کرکے دوسرے مرتبہ ملائم آگ پر رکھکر جوش کرین تاکہ قوام ہوجاوے پھر نیچے اوتار کر سرد کرکے شیشہ مین رکھین خوراک دس مثقال سے پندرہ مثقال تک ماءالجبن کے ساتھہ قوت اسکی ایک سال تک باقی رہتی ہے **سکنجبین عنصلی** حکیم مومن خان کی مخترع ہے واسطے پرانی کھانسی اور ضیق اور مواد بلغمی اور سوداوی اور سدہ احشا اور معدہ اور دماغ کی تقویت کے واسطے مجرب ہے صہ پیاز عنصل دس درم زوفای خشک ملیٹھی گاؤزبان کے پھول ہنسراج اسطوخودوس غاریقون سفید ہر ایک پانچدرم پودینہ سونف سوسن کبود کی جڑ قردمانا ہر ایک تین درم ایک سو پچاس درم سرکہ اور چار سو پچاس درم پانی مین دو رات دن تر کرین پھر جوش کرین کہ نصف باقی رہے صاف کرکے تین سو درم قند سفید ڈال کر قوام کرین اور ہر روز پانچدرم پرسیاوشان کے یا مثل اسکے جوشاندہ کے ساتھہ پیوین **سکنجبین صندلی** خفقان کو دفع کرتی ہے صہ برادہ صندل سفید تیس مثقال تین روز پچیس مثقال سرکہ مین اور گلاب اور عرق نیلوفر مین تر کرکے جوش دین کہ تہائی رہ جائے مل کر صاف کرکے دو سو مثقال قند سفید ڈال کر قوام کرین اور نصف مثقال زعفران کپڑے مین باندہ کر جوش مین ڈالین بعد آنے قوام کے صندل گلاب مین پسا ہوا طباشیر سفید ہر ایک دس مثقال کافور نصف درم اضافہ کرین **سکنجبین سادہ** بلغم اور صفرا کو دفع کرتی ہے اکثر امراض معدہ وغیرہ مین مستعمل ہے صہ قند سفید ایک سیر دیگچہ مین ڈالین اور پاؤ سیر سرکہ صاف اوسکے اوپر اضافہ کرین اور قوام دیکر ایک اوقیہ گلاب ملا کر اوتار لین اگر بجائے قند کے عسل ڈالین سکنجبین عسلی ہوتی ہے اگر بجائے سرکہ کے لیمو کا عرق ڈالین شربت لیمون ہوتا ہے اور طریق بنانے شربت حماض اور نارنج کا بھی ایسا ہی ہے **سکنجبین گلقندی** معدہ کی رطوبت کو دفع کرتی ہے اور ہاضم ہے صہ اجواین دیسی دو مثقال تیزپات پودینہ کے پتے ہر ایک تین مثقال مویز منقے پانچ تولہ سب کو سرکہ انگوری یا قندی مقطر مین کہ آدہ پاؤ ہو بھگوئین صبحکو پاؤ سیر گلقند اور ایک سیر گلاب جوش کرین کہ نصف رہ جائے مل کر صاف کرکے آدہ سیر شہد کا قوام کرین **سکنجبین سفرجلی** معدہ اور جگر کو قوت دیتی ہے واسطے قلت ہضم کے کہ ساتھہ پیاس شدید کے ہو فائدہ کرتی ہے اور ڈکار بدبودار کو دفع کرتی ہے اور اشتہا لاتی ہے اور طعام کو ہضم کرتی ہے اور حرارت اور حرقت معدہ کو فرو کرتی ہے جگر کے سدہ کو کھولتی ہے اور ناقہین کو کہ ہضم مین اون کے خلل ہو بہت نفع کرتی ہے جالینوس ضامن ہوا ہے کہ سکنجبین سفرجلی کہ اوسمین تھوڑی سونٹھ ملاوین جمیع بیماریون معدی کو کہ جو بہت گرم نہ ہون فائدہ کرتی ہے اور مقدار اوسکی ایسی ہو کہ ایک سیر سکنجبین کے ساتھہ ایک اوقیہ سونٹھ ملاوین صہ بہی ترش کا پانی قند سفید ہر ایک آدہ سیر سرکہ قسم اول آدہ پاؤ جوش کرین کہ قوام ہوجاوے اگر بجائے سرکہ کے لیمونکا عرق ڈالین بہت اچھا ہے اگر بہت حرارت مزاج مین مریض کے ہو سکنجبین سفرجلی مرکب بہ افادیہ کہ تقویت معدہ اور تمام امور مذکورہ مین نافع ہے بناوین اور طریق بنانے کا یہ ہے کہ مصطگی بالچھڑ لونگ ایک ایک درم تھیلی مین باندہ کر سکنجبین کے پکتے وقت ڈالین **سکنجبین لیمونی** منافع مذکور کے واسطے مفید ہے صہ بہی کا پانی پچاس مثقال سرکہ گلاب لیمونکا عرق ہر ایک تیس مثقال قند سفید ایک سیر قوام کرین اگر مرکب کرین افادیہ مسطور قوام کے وقت ڈالین **سکنجبین بزوری باردہ** جگر کے سدہ کو کھولتی ہے پیشاب کو جاری کرتی ہے استسقا کے واسطے کہ حرارت کے ساتھہ ہو مفید ہے تپ گرم کو نافع ہے پیاس کو بجھاتی ہے صہ کاسنی کی جڑ کا پوست خربوزہ کے بیج کھیرے ککڑی کے بیج

ہر ایک پانچدرم سونف کی جڑ کا پوست تین درم کاسنی کے بیج دس درم ڈیڑھ سیر پانی اور بیس مثقال سرکہ مین ایک رات دن بھگو کر جوش کرین پھر صاف کرکے ایک سیر قند ڈال کر قوام کرین **سکنجبین بزوری معتدل** تلی اور جگر کے سدہ کو کھولتی ہے تپ مرکبہ کو دفع کرتی ہے پیشاب کو جاری کرتی ہے ص کاسنی کے بیج سونف کرفس کے بیج ہر ایک سات درم یا پچھتر بیس درم سب کو نیمکوفتہ کرکے ڈیڑھ سیر پانی اور بیس درم سرکہ مین ایک رات دن بھگوئین بعد اسکے جوش کرین مل کر صاف کرکے ایک سیر قند سفید ڈال کر قوام کرین **دیگر** حکیم بقا خان کے مجربات سے ہے ص سونف کرفس کے بیج ہر ایک تین مثقال کاسنی کے بیج خیارین کے بیج ہر ایک پانچ مثقال خربوزہ کے بیج سونف کاسنی کے جڑ کا پوست تخم کشوث ہر ایک دو مثقال قند سفید پچھتر مثقال سرکہ تند انگوری بقدر حاجت بطریق معمول بناوین **سکنجبین بزوری معتدل ریوندی** معمول و مجرب حکیم صاحب ممدوح کہ باوجود شامل ہوتے اُن فواید کے تلی اور جگر کے سدہ کو کھولتی ہے اور فائدہ اسکا استسقاء اور سؤ القنیہ کو مفید ہے ص سونف کی جڑ تخم کشوث ریوند چینی ہر ایک دو مثقال کاسنی کی جڑ کا پوست خیارین کے بیج ہر ایک پانچ مثقال خربوزہ کے بیج کاسنی کے بیج ہر ایک دس مثقال قند سفید اور سرکہ بقدر کفایت سکنجبین تیار کرین اور ہر روز نو مثقال یا کم شیرہ تخم کاسنی اور شیرہ تخم خیارین ہر ایک پانچ مثقال یا کم اوس سے حسب حاجت صاحب تپ کو دین **سکنجبین بزوری خفقہ** جگر کو نافع ہے ص کاسنی کے بیج خربوزہ کے بیج کشوث کے بیج خیارین کے بیج ہر ایک پانچدرم کاسنی کی جڑ کا پوست سونف کی جڑ کا پوست اذخر مکی کرفس ہر ایک چار درم تربوز کے بیج افسنتین ہر ایک تین درم گلاب کے پھول زرشک کبر کے بیج گوکھرو ہر ایک دس درم مامیران چینی پانچدرم نیمکوفتہ کاسنی اور مکو اور سونف کے پہاڑی ہوی پانی ہر ایک آدہ پاؤ گلاب ایک سیر مین ایک رات دن بھگو کر جوش کرین کہ تیسرا حصہ باقی رہے مل کر صاف کرین اور گلقند آدہ سیر جوشاندہ کے پانی مین شیرہ نکال کر قند سفید ترنجبین ہر ایک ڈیڑھ پاؤ سرکہ یا مقطر ڈیڑھ پاؤ اضافہ کرکے قوام کرین خوراک دو تولہ سے چار تولہ تک۔ **سکنجبین بزوری اصولی** یہ بھی منفعت رکھتی ہے ص کاسنی کی جڑ کا پوست سونف کی جڑ کا پوست ہر ایک پانچدرم کرفس کی جڑ کاسنی کے بیج کشوث کے بیج تربوز کے بیج خیارین کے بیج ہر ایک تین درم اذخر کی جڑ چار درم مامیران چینی ساڑھے چار درم حب کاکنج ساڑھے پانچدرم افسنتین گلاب کے پھول ہر ایک سات درم خربوزہ کے بیج کبر کے بیج ہر ایک دس درم زرشک پانچدرم کاسنی اور مکو پہاڑی ہوی کے پانی کے ساتھ کہ ہر ایک ڈیڑھ پاؤ ہو اور گلاب ایک سیر رات کو بھگوئین صبح کو جوش کرین کہ تیسرا حصہ رہے مل کر صاف کرکے سرکہ آدہ سیر قند سفید تین پاؤ داخل کرکے قوام مین لائین **سکنجبین تینی** تلی کی سختی کو دفعہ کرتی ہے اور معمول ہے ص انجیر زرد دس دانے ہنسراج ملیٹھی ہر ایک دو مثقال کبر کی جڑ کا پوست سونف کی جڑ کا پوست فنجنگشت کے بیج گزمازج فوہ کشوث کے بیج نوعائے خشک اسارون اگر تر کی ہر ایک تین درم قند سفید سہ چند سرکہ مقطر سوم حصہ قند کے جو دوائین کوٹنے کے لائق ہین کوٹ کر رات کو سرکہ اور پانی مین تر کرین صبح کو جوش کرین کہ تیسرا حصہ باقی رہے صاف کرکے قند ڈال کر قوام کرین خوراک دو تولہ سے چار تولہ تک **سکنجبین شبی** مثانہ مین جو خون بستہ ہو جاتا ہے اوسکو مانع ہے اور نیز عسر بول کو کہ اسکی وجہ سے ہوتا ہے مفید ہے ص شب یمانی دو درم آدہ پاؤ سرکہ مین رات کو بھگوئین صبح کو صاف کرکے آدہ سیر قند ڈال کر قوام کرین **سکنجبین بزوری معتدل مرکب** تینون کے واسطے نافع ہے تلی اور جگر کے سدہ کو کھولتی ہے

بیشاب کو جاری کرتی ہے ص کاسنی کے بیج سونف کرفس کے بیج ہرایک تین درم خیارین کے بیج خربوزہ کے بیج ہرایک پانچدرم کاسنی کی جڑ کا پوست سونف کی جڑ کا پوست ہرایک سات درم سکو نیم کوفتہ کرکے سرکہ تند بیس درم پانی ڈیڑھ سیر مین ایک رات دن بھگوئین اور جوش کرین صاف کرکے ایک سیر قند سفید ڈالکر قوام کرین سکنجبین عنابی فساد خون کے واسطے مفید ہے ص عدس مقشر شاہترہ کاسنی کی جڑ کا پوست گلاب کے پھول ہرایک دو تولہ دھنیا خشک مقشر پانچ تولہ عناب پچیس ۲۵ تولہ قند سفید تین پاؤ سیر کہ انگوری ڈیڑھ سیر طبخ -

## باب شین معجمہ

اس باب مین دو فصلین ہین پہلی فصل شربتون مین * شربت نجیبی تالیف نجیب الدین سمرقندی واسطے دردسر خونی وصفراوی کے عجیب الفعل ہے ص گلاب کے پھول پانچدرم زرشک سماق ہرایک بیس درم آلو سیاہ ٹرا فرہ بیس دانے عناب چالیس دانے رات کو بھگوئین صبح کو جوش دیکر صاف کرکے آدہ پاؤ گلاب اور آدہ سیر قند سفید داخل کرکے قوام کرین اور بعض بچون کے شیرون کے ساتھ حسب حاجت نوش کرین شربت خمار خمار کو رفع کرتاہے دردسر خماری کے واسطے بے نظیر ہے ص کھٹے انار کا پانی میٹھے انار کا پانی میٹھے سیب کا پانی بیہی کا پانی ہرایک پاؤ سیر آلو سیاہ املی ہرایک آدہ سیر عناب پچاس دانے چھہ سیر پانی مین جوش کرین کہ سیر بھر باقی رہے مل کر اون پانیون مذکورہ مین ملائین اور قند سفید ایک سیر اضافہ کرکے قوام کرین شربت اسطوخودوس صاحب اقتنا میں کی تالیف سے ہے مواد بلغمی دماغی کا منضج ہے ص اسطوخودوس پندرہ درم عود صلیب سونف بسفائج ہنسراج ملیٹھی کرفس کی جڑ بابونہ کے پھول انیسون کشوث کے بیج زرنباد افتیمون کپڑے مین باندہ کر مرزنجوش گاؤزبان کے پتے کیڑ کے بیج ہرایک پانچدرم بنفشہ کے پھول ایرسا ہرایک سات درم کشمش مویز منقے ہرایک پانچتولہ انجیر زرد پچاس عدد عناب کلان دو سو عدد سپستان چار سو عدد جو کوٹنے کے لائق ہین اونکو کوٹ کرنا لاب کے پانی مین رات کو بھگوئین صبح کو جوش کرکے مل کر صاف کرکے سہ چند قند سفید اور شہد ڈالکر قوام کرین خوراک چار تولہ سے آٹھ تولہ تک شربت اصول علوی خان بھی نفع رکھتاہے ص سونف کی جڑ کا پوست کاسنی کی جڑ کا پوست اذخر کی جڑ کرفس کی جڑ ملیٹھی ہرایک پانچدرم عود صلیب انیسون کو ہرایک دو مثقال شہد سہ چند دوائیون کے بدستور معمول مرتب کرین ایک اوقیہ سے دو اوقیہ تک دین شربت افتیمون مالیخولیا اور خفقان کو نافع ہے ماء الجبن کے ہمراہ مستعمل ہے اور گرم مزاجون کے موافق ہے ص افتیمون تین تولہ گلاب کے پھول بنفشہ گاؤزبان کے پھول گاؤزبان نیلوفر کے پھول فرنجمشک کاسنی کے بیج کھیرے ککڑی کے بیج ہرایک ایک تولہ آلو بخارا پچیس دانے قند سفید سہ چند اگر آلو بخارا نہ ہو عوض اوسکے چار تولہ املی ڈالین شربت مالیخولیا کو نافع ہے اور مسہل بے زحمت ہے اگر بجوابی صاحب مالیخولیا کو بہت ہو عوض سکنجبین افتیمونی کے ہمراہ ماء الجبن کے یہ شربت عمل مین لائین ص مغز خسک ارہ بنفشہ کے پھول گاوزبان گلاب کے پھول گاوزبان کے پھول سیوتی کے پھول بادرنجبویہ افتیمون سنا مکی مویز منقے ہرایک چار درم ملیٹھی ہڑ سیاہ ہڑ کابلی کا پوست تربد مجوف ہرایک تین درم فرنجمشک دو درم شیر خشت دس درم قند سفید سہ چند اگر صفراویت اور حرارت زیادہ ہو گل نیلوفر چار درم کاسنی کے بیج تین درم اضافہ کرین اگر سبب مالیخولیا کا احتراق خون ہو شاہترہ چار درم عناب

زیادہ کرین گر نیت زیادہ ہو انجیر سات دانے سونف دو درم شربت کے نسخہ مین زیادہ کرین اور بعد بنانے شربت کے غاریقون سفید باریک کرکے شربت مین ملائین اور اس شربت کو بعد استعمال کرنے ماء الجبن کے ہیٹر کے عرق کے ساتھ دینا بہت مفید ہوتا ہے شربت مجرب و معمول واسطے ہر قسم کی مالیخولیا کے اکثر بعد تنقیہ کے ماء الجبن کے ساتھ واسطے تلئین طبیعت کے استعمال کیا جاتا ہے اور بدون تنقیہ کے اور تنہا بھی کبھی کبھی عمل مین آتا ہے ص گاؤزبان ساڑھے سات درم بنفشہ کے پھول پونے دو درم گلاب کے پھول سوا درم بادرنجبویہ کے پتے نیلوفر کے پھول فرنجمشک کے بیج ہیڑ سیاہ افتیمون بسفائج فرنجمشک کے پتے اسطوخودوس سنا کے پتے ہر ایک ڈھائی درم مصری و گلاب ہر ایک پاؤ سیر رات کو دوائیون کو پانی مین بھگوئین صبح کو بطریق مشہور مصری اور گلاب کے ساتھ قوام کرین عوض مصری کے اگر ترنجبین اور شیر خشت داخل کرین اسوقت مین تمام خواص مین زیادہ قوی ہوتا ہے اور نسخہ معمولی مین وزن گاؤزبان کا چار درم اور گل بنفشہ ڈیڑھ درم اور گلاب کے پھول ڈھائی درم ہین اور عوض برگ فرنجمشک کے ابریشم مقرض ہموزن اوسکے مرقوم ہے باقی بدستور ہین شربت مسہل واسطے اوس شخص کے کہ جو مسہل نہ پی سکے مواد سوداوی اور بلغمی کو خارج کرتا ہے خفقان سرد اور مالیخولیا اور مرگی وغیرہ امراض دماغی مین تجربہ مین آیا ہے ص سونف ہنسراج گاؤزبان بادرنجبویہ انیسون ہر ایک ایک تولہ گلاب کے پھول کاسنی کی جڑ ہر ایک نصف تولہ بنفشہ کے پھول مکو تسوت سفید ہر ایک دو تولہ عود صلیب غاریقون سفید ہر ایک نصف تولہ سنا مکی تین تولہ مویز منقے بتیس درم کشمش چار تولہ اسطوخودوس بسفائج فستقی ہیڑ کابلی کرفس کے بیج کشوث کے بیج ہیڑ سیاہ ہر ایک ڈیڑہ تولہ جو دوائین کوٹنے کے لایق ہین اونکو ادھ کچرا کوٹ کر رات کو پانی مین کہ چار انگشت اوسکے اوپر ہو تر کرین اور ترنجبین اور مصری اور گلقند کہ ہر ایک پاؤ سیر ہو قوام کرین خوراک چار دام سے آدھ پاؤ تک بعد نضج مواد کے استعمال کیا جاتا ہے اگر پتلے کرنے کی حاجت ہو وقت پینے کے اس شربت کے ساتھ عرق مناسب کسیقدر ملا کر پیوین شربت مالیخولیائے مراقی کے واسطے نافع ہے مؤلف فرماتے ہین کہ میرے اوستاد مرحوم مغفور کی بیاض سے منقول ہے ص کاسنی کی جڑ سونف کی جڑ خربوزہ کے بیج ہر ایک تین درم خیارین کے بیج تربوز کے بیجون کا مغز ہر ایک دس درم سونف نو ماشہ گوکھرو چھہ درم سب کو نیمکوفتہ کرکے پانی مین جوش کرین صاف کرکے لیموی کاغذی کا پانی آدھ پاؤ شکر سفید آدہ سیر داخل کرکے قوام کرین شربت افسنتین صغیر مالیخولیائے مراقی کو نافع ہے اور واسطے ضعف معدہ سرد اور سوء القنیہ کے بھی مجرب ہے ص بابچھڑ دو درم تسوت سفید غاریقون ہر ایک چار درم افسنتین دس درم گلاب کے پھول بیس درم سب کو دو سیر پانی مین بھگو کر جوش کرین کہ تہائی باقی رہے صاف کرکے ایک سو بیس درم قند ڈال کر قوام کرین شربت اسطوخودوس مواد دماغی بلغمی کو پکاتا ہے اور اوسکے سدہ کو کھولتا ہے صرع کو نافع ہے ص اسطوخودوس دس درم بسفائج گاؤزبان ہنسراج بلی لوٹن عود صلیب ملٹھی ہر ایک پانچ درم زوفائے خشک ایرسا بابچھڑ انیسون سونف ہر ایک تین درم مویز منقے آٹھ درم انجیر زرد سات عدد شہد اور قند مصفا نصف سہ چند دوائیون کے خوراک سات مثقال تک شربت اسقیل تالیف علوی خان دماغ کے سرد تر جنون مین کام آتا ہے ص حب بلسان اسبند ایرسا پکھان بید دوار کی جڑ کا پوست بابچھڑ فنطوریون دقیق صعتر کلونجی وج ترکی عود صلیب جعدہ ہر ایک دو مثقال نیم کوفتہ ایک سیر سرکہ عنصلی اور ڈھائی سیر پانی مین بھگو کر صبح کو جوش کرین کہ نصف رہے صاف کرکے مویز منقے بیس مثقال داخل کرکے

پھر جوش کرین کہ گل جاوے مل کر صاف کرکے شہد اور سفید زیرت جستیت سکنجبین جاوئے شیر لوبان مصطگی حل کرکے صاف
کرکے شہد ایک سیر اضافہ کرکے شربت کا قوام کرین خوراک ایک اوقیہ بادرنجبویہ کے عرق کے ساتھ شربت عسل امراض
سرد عفنہ دماغی مین بعد صحت کے واسطے تعدیل مزاج اور تقویت کے مستعمل ہے ۵ شہد آدہ سیر [illegible] پانی مین پکاوین
اور کف اوتارتے جاوین لونگ کلیجن مصطگی دارچینی عود جھوٹی اور بڑی الائچی کے دانے جاوتری جائفل تیزپات ہر ایک
دو درم مرچ سیاہ ایک درم نیم کوفتہ کرکے پوٹلی بن باندہ کر جوش کے وقت ڈالین اور پوٹلی کو آناً فاناً ملین جسوقت کہ قوام
ہو جاوے آگ سے اوتارلین خوراک دو اوقیہ تک شربت اسطوخودوس کری اور صمم کے واسطے مجرب ہے دماغ
کے سدہ کو کھولتا ہے ۵ بسفائج بادرنگبویہ گاؤزبان ہر ایک پانچدرم اسطوخودوس دس درم سبکو ڈیڑہ سیر پانی مین جوش
کرین کہ نصف رہ جائے صاف کرکے آدہ سیر مصری اضافہ کرکے شربت تیار کرین شربت بنفشہ نزلہ کام اور نزلہ گرم
وغیرہ امراض گرم مین معمول ہے ۵ بنفشہ کے پھول خشک ساڑھے سات مثقال پانی مین تر کرکے جوش کرین اور
ایک سیر شکر سفید ڈال کر قوام کرین اگر بنفشہ کے پھول تازہ ہون تو پاؤ سیر لین اور یہی طریق شربت نیلوفر کے بنانے کا
ہے شربت خشخاش نزلہ گرم کو کہ ساتھ حرارت اور قبض کے ہو مفید ہے گرم کھانسی مین معمول ہے ۵ پوست کے
ڈوڈے معہ بیجون کے سو عدد لیکر کاگوند بہیدانہ کدو کے بیجون کا مغز خیارین کے بیجون کا مغز خطمی کے بیج ہر ایک پانچ
مثقال شیر خشت تیس مثقال پوست کے ڈوڈون کو نیم کوفتہ کرکے اور خطمی کے بیج اور گوند کو پانی مین تر کرین بعد اسکے
ملائم آگ پر جوش کرین کہ نصف باقی رہے صاف کرکے تینتیس ۳۳ درم قند سفید ڈال کر قوام کرین اور قوام کے وقت شیر خشت
حل کرین اور کدو کے بیجون کا شیرہ اور خیارین کا شیرہ نکال کر صاف کرکے داخل کرین کہ شربت کے قوام مین آوے
شربت نزلہ نزلہ گرم کے واسطے مفید ہے قبض کے دور کرنے مین بے عدیل ہے ۵ انجیر زرد تیس دانے عناب بیس
دانے سپستان پچاس دانے ہنسراج تیس درم حب الآس کتیرا ہر ایک پانچدرم خطمی کے بیج سات درم ملیٹھی خشخاش کے بیج
ہر ایک دس درم جو چھلے ہوئے پندرہ درم بنفشہ مربی تیس ۳۰ درم ترنجبین ڈیڑہ پاؤ شربت تیار کرین شربت گولر نزلہ گرم کو دفع کرتا ہے
کھانسی اور ضیق النفس کہ نزلہ گرم سے ہو مفید ہے ۵ گولر خام سوا سیر چار ٹکڑے کرکے آدھ سیر پالک کے بیج ملیٹھی ہر
ایک ایک چھٹانک عناب پاؤ سیر ان سب کو پانی مین تر کرین صبح کو جوش کرکے مل کر صاف کرین تین پاؤ
شکر سفید ڈال کر قوام کرین دو تولہ ناشتا پانی مین حل کرکے تاحصول صحت بلاناغہ پیوین ترشی اور بادی اور تیل
اور دہی اور دودھ سے پرہیز کرین شربت توت درد گلو اور خناق کو نافع ہے ۵ شہتوت سیاہ کا پانی ایک سیر
جوش کرین کہ نصف باقی رہے تین پاؤ شکر سفید ڈال کر قوام کرین شربت زوفا ضیق النفس اور کھانسی اور امراض
صدر بلغمی کے واسطے مجرب ہے مادہ غلیظ کو لطیف کرتا ہے ۵ سونف کرفس کے بیج ہر ایک پانچدرم زوفائے خشک
سات درم انجیر زرد عناب سپستان ہر ایک بیس عدد مویز منقے تیس درم میتھی چار درم خطمی کے بیج ملیٹھی ایرسا فراسیون
ہر ایک تین درم پرسیاؤشان سات درم قند سفید ایک سیر گلقند آدہ سیر بدستور متعارف شربت تیار کرین
خوراک دس درم سے پندرہ درم تک وقت حرارت مزاج کے اس شربت مین سے بعض ادویہ قوی الحرارت کم کی
جاتی ہین اور مثل نیلوفر کے پھول اور خشخاش کے بیج کے زیادہ کرتے ہین اور بدل گلقند ترنجبین یا خمیرہ بنفشہ
کرتے ہین شربت فراسیون ضیق اور کھانسی مین کہ سبب اوسکا بلغم غلیظ ہو معمول ہے ۵ فراسیون [illegible]

زوفائے خشک پودینہ نہری ہسراج ہرایک دس درم بادام کا مغز چلغوزہ کا مغز کٹی سونف انیسون ہرایک پانچ درم
مصطگے دارچینی سونٹھ ہرایک دو درم مویز منقے تیس درم عناب اسبوڑہ ہرایک سو دانے انجیر سفید بیس عدد سب کو
دس سیر گرم پانی مین ایک رات دن ترکرکے ملائم آگ پر پکادین کہ نصف باقی رہے صاف کرکے ڈھائی سیر قند سفید
ڈال کر قوام کرین خوراک ایک اوقیہ سے دو اوقیہ تک **شربت عنصل** ضیق النفس کیواسطے میر علی بخش کے مجربات سے ہے کہ مکرر
سہ کر دیا گیا ہے کبھی خطا نہین کی ص بڑی عنصل کی گرہ کہ وزن مین پاؤ سیر یا زیادہ انیسون دو تولہ مویز منقے چالیس دانے
انجیر ولایتی سات تولہ شہد خالص آدہ سیر پہلے عنصل کے اوپر کے پوست کو دور کرین اور مانند پیاز کے تراشین
باقی دوائیون کو کوٹ کر آپس مین ملاکر تمام رات پانی مین تر کرین صبح کو چولھے کے اوپر رکھین جسوقت کہ خوب
جوش آوے نیچے اوتار کر کفچہ سے یا ہاتھ سے خوب ملین کپڑے مین چھان کر شہد ملاکر پھر ملائم آگ پر رکھکر شربت کا
قوام کرین اور ناشتا بقوع معمول کے ساتھ پیوین اور قے سے نہ ڈرین **شربت تنباکو** ضیق کے واسطے نافع
ہے ص تنباکو سبز کے پھول کا شیرہ قند سفید مساوی شربت بناوین اور صاف کرکے رکھ چھوڑین ایک دام سے دو دام تک اور
کم قوت کو کم دین قے اور اسہال لاتا ہے ضیق کو پانچ روز مین فائدہ کرتا ہے **شربت سعال** مؤلف فرماتے
ہین کہ میرے عمل مین کھانسی کے واسطے نہایت مفید ہے ص بنفشہ کے پھول نیلوفر کے پھول ملٹھی خشخاش کے بیج مسلم
ہرایک تین تولہ عناب گیارہ دانے خبازی کے بیج گاوزبان ہرایک دو تولہ کوکنار بارہ عدد السی کے بیج ریحان کے بیج
میتھی کے بیج ہراک نصف تولہ سپستان بہیدانہ اسبغول ہرایک ایک تولہ شہد مصری برابر سہ چند دوائیون کے شربت
بناوین خوراک تین تولہ سونف کے عرق کے ساتھ **شربت چار تخم** کھانسی اور ربو کے واسطے مفید ہے سینہ کو بلغم سے
پاک کرتا ہے ص سونف کے بیج میتھی کے بیج السی کے بیج سرسون کے بیج ملٹھی ہرایک چار تولہ سپستان تیس عدد زوفا تین درم انجیر زرد
دس عدد مویز منقے بیس عدد قند سفید سہ چند بدستور شربت بناوین **شربت فریاد رس** نزلہ گرم اور سل اور کھانسی تر او خشک
اور پرانی تپ کے واسطے مجرب ہے ص گاؤزبان صندل سفید ہنسراج عود صلیب ہرایک دو تولہ ملٹھی سونف
خطمی کے بیج گلاب کے پھول ہرایک ایک تولہ مویز منقے پچیس عدد خشخاش کے بیج دو تولہ خشخاش کے پوست
پچیس عدد قند سفید ایک سیر سب کو ایک سیر پانی مین تر کرکے صبح کو جوش کرین صاف کرکے بدستور شربت
تیار کرین اور مفتاح مین عود صلیب اور سونف نہین ہے اور ایک نسخہ مین عوض اوس کے سیوتی کے پھول
ہین **شربت اعجاز** ہر قسم کی کھانسی خشک اور تر کے واسطے نافع ہے اور واسطے تپ گرم اور دق کے مفید ہے
ص عناب بیس دانے سپستان کلان ساٹھ دانے ملٹھی مقشر خطمی کے بیج خبازی کے بیج نیلوفر کے پھول بنفشہ
کے پھول ہرایک سات درم بہیدانہ پانچ درم کتیرا کیکر کا گوند ہرایک تین درم بانسہ کے پتے آدہ سیر قند سفید ایک سیر
سوائے گوند اور کتیرا کے سب کو جوش کرین اور بطریق معلوم قند ڈال کر قوام کرین بعد اسکے کتیرا اور کیکر کا گوند کوٹ
چھان کر داخل کرین **شربت خشخاش** واسطے کھانسی خشک اور سل کے ..... معمول و مجرب ہے نزلہ کا مانع
ہے کھانسی کے واسطے جسکے سبب سے رات کو نیند نہ آتی ہو مفید ہے ص کاہو کے بیج اجواین خراسانی ہرایک تین درم
خشخاش سفید خشخاش سیاہ ہرایک سو درم ملٹھی بارہ درم پانسو درم پانی مین جوش دین کہ دو سو درم باقی رہے صاف
کرکے لعاب اسبغول پچاس درم اور ترنجبین یا مصری سو درم داخل کرکے جوش کرین کہ غلیظ ہو جاوے

دیگر کہانسی نزلے کے واسطے حکیم عطا اشرف کے معمول سے ہے ﺻ پوست کے ڈوڈے معہ بیجون کے پندرہ عدد ملٹھی مقشر
دو تولہ کوٹ کر رات کو پانی مین بھگوئیں صبح کو جوش کرکے صاف کرکے شکر سفید آدھ پاؤ ڈال کر قوام کرین آگ سے اُتار
کر کتیرا سفید سات ماشہ کیکر کا گوند نو ماشہ نشاستہ ایک تولہ باریک کرکے اوسمین ملائین ون مین پانچ چھہ مرتبہ بقدر دو دو ماشہ
کے چاٹین دیگر کھانسی کے واسطے کہ ساتھ دستون اور نفث الدم کے ہو مفید ہے ﺻ خشخاش کا پوست
خشخاش کے بیج بھنے ہوئے ہر ایک دس درم حب الآس نیمکوفتہ بیس درم ملٹھی سات درم برادہ صندل سفید تیس
درم دوائیون کوٹ کر رات کو پانی مین بھگوئین صبح کو جوش کرین کہ نصف باقی رہے صاف کرکے دو چند قند
ڈال کر قوام کرین بعد اسکے کیکر کا گوند بھنا ہوا چار درم باریک کرکے اوس مین ملائین اور خشخاش کے بیجون
کو بھون کر اوس کا شیرہ لیکر پکتے وقت ڈالین **شربت زوفا** کھانسی اور ربو بلغمی مین معمول ہے ﺻ مویز منقے
ملٹھی ہر ایک دس درم سونف کی جڑ سات درم انجیر دس دانے لسوڑہ تیس دانے گاؤزبان بنفشہ ہنسراج ہر ایک پانچدرم
شکر تیغال ایرسا ہر ایک چار درم فراسیون زوفائی خشک ہر ایک تین درم السی کے بیج میتھی کے بیج ہر ایک دو درم
کرفس کے بیج انیسون پودینہ دارچینی ہر ایک ایک درم شہد خالص سہ چند بدستور شربت تیار کرین خوراک دو تولہ سونف
کے عرق کے ساتھ **شربت عناب** کھانسی اور درد سینہ کو نافع ہے ماشرا اور خون کے غلبہ کو مفید ہے ﺻ عناب
ولائتی آدھ سیر جوش کرین اور ایک سیر یا ڈیڑھ سیر قند ڈال کر قوام کرین **شربت فواکہ** طبیعت کو ملائم کرتا ہے کہانسی
کو مفید ہے ﺻ عناب مویز بہیدانہ کشمش انجیر سپستان ملٹھی برابر قند سفید سہ چند بدستور شربت تیار کرین۔
**شربت زوفا** کہانسی اور زکام کو دفع کرتا ہے بلغم کا منضج ہے ﺻ عناب دس دانے انجیر سات دانے لسوڑہ
پچیس عدد خشخاش کے پوست معہ بیجون کے گیارہ عدد سونف کی جڑ ہنسراج بنفشہ گاؤزبان ہر ایک تین درم ملٹھی
چار درم زوفا اسطوخودوس ایرسا ہر ایک دو درم قند سفید سہ چند بدستور شربت تیار کرین اور دوسرے نسخہ مین
کہ زکام اور نزلہ کو نافع ہے عناب پچیس عدد اور وزن ملٹھی کا سات درم لکھا ہے اور خطمی کے بیج پانچدرم اور مویز منقے
پندرہ درم عوض اسطوخودوس اور ایرسا کے ہے **دیگر** حکیم بقا خان کے خط سے منقول ہے واسطے دور کرنے
کھانسی اور ضیق النفس نئے اور پرانے کے نافع ہے اور بلغم کو سینہ سے بسہولت نکالتا ہے مجرب ہے ﺻ انجیر
زرد تیس دانے عناب سپستان ہر ایک پچاس دانے بنفشہ خطمی کے بیج خبازی کے بیج فراسیون ہر ایک پانچمثقال
ہنسراج سات مثقال مویز منقے زوفا ملٹھی ہر ایک دس مثقال جڑون اور بیجون کو نیمکوفتہ کرکے رات کو پانی مین
بھگوئین صبحکو جوش کرکے صاف کرکے السی کے بیج بہیدانہ کنوچہ کے بیج ہر ایک تین مثقال علیحدہ جوش دیکر لعاب
اوٹھا کر ملائین شکر تری ایک سیر عالمگیری داخل کرکے قوام کرین خوراک تین مثقال سے پانچ مثقال تک مناسب عرقون
اور لعابون لعوق کے ساتھ حسب حاجت عمل مین لائین **شربت نفث الدم** کہ اوسکے ساتھ تپ کی حرارت ہو عدیم المثل ہے ﺻ
کدو کا پانی تربوز کا پانی گلاب ہر ایک آدہ سیر حب الآس پاؤ سیر ملائم آگ پر جوش کرین کہ نصف باقی رہے صاف کرکے آدہ سیر
قند ڈال کر قوام کرین کہربا طباشیر شادنج عدسی دہوئی ہوئی کیکر کا گوند دم الاخوین کتہ سفید دہویا ہوا ہر ایک پانچدرم
اضافہ کرین خوراک دس درم خرفہ کے شیرہ کے ساتھ **شربت انجبار** واسطے تفرق اتصال سینہ اور پھیپھڑہ کے مفید ہے اور
سب اعضا سے خون کو بند کرتا ہے ﺻ صندل سرخ صندل سفید سوہن کیا ہوا حب الآس ہر ایک دو مثقال

خرنوب شامی پانچ مثقال انجبار کی جڑ سات مثقال پانی مین جوش کر کے صاف کر کے آدہ سیر قند سفید ڈال کر قوام کرین
دوسرے نسخہ میں اقاقیا دو مثقال عوض حب الاس اور خرنوب کے ہے اور وزن ہرایک صندل کا پانچ مثقال ہے
باقی بدستور ہین **دیگر** نفث الدم اور کہانسی کو نافع ہے نزلہ کے گرنے کو نافع ہے ص انجبار کی جڑ پانچ تولہ خشخاش
کا پوست معہ بیجون کے گیارہ عدد بنفشہ کے بہول دو تولہ بہیدانہ ملٹھی برادہ صندل سفید حب الاس ہرایک ایک تولہ
عناب پندرہ دانے قند سفید سہ چند آخر قوام مین دم الاخوین کبسکر کا گوند نشاستہ ہرایک ایک درم باریک کر کے
زیادہ کرین **شربت خفقان** کو دفع کرتا ہے کہانسی اور نفث الدم کو بہت فائدہ کرتا ہے ص گاؤزبان گاؤزبان
کے پھول برادہ صندل سفید انجبار کی جڑ ملٹھی دھنیہ ہرایک ایک تولہ حب الاس گلنار ہرایک دو درم خشخاش
کا پوست معہ بیجوں کے گیارہ عدد قند ڈیڑہ پاؤ بدستور شربت تیار کرین خوراک دو تولہ کبسکر کا گوند بہنا
ہوا کتیرا اقاقیا دم الاخوین ہرایک نصف درم ملاتے ہیں **شربت سیب** معدہ و دل کو قوت دیتا ہے اور
فرحت بخشتا ہے دست اور قے کو بند کرتا ہے ص سیب کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے دانے نکال کر پتھر کی اوکھلی
میں کوٹین اور دو سیر اوسکا پانی لین اور جوش کرین ایک سیر قند سفید ڈال کر شربت کا قوام کرین اور شربت بہی
اور شربت انار کی بھی یہی ترکیب ہے **شربت سیب لیموتی** تالیف علوی خان خفقان گرم کو نافع ہے ص
میٹھے سیب کا پانی آدہ سیر لیموں کاغذی کا پانی پاؤ سیر عرق بید مشک آدہ پاؤ قند سفید ڈیڑہ سیر قوام کرین کافور تین ماشہ
باریک کر کے ملائیں **شربت فالسہ** خفقان گرم کو دفع کرتا ہے معدہ اور جگر کو قوت دیتا ہے قے کو نافع ہے صفرا کو
معدہ کی طرف گرنے کا مانع ہے خمار کو نافع ہے حرارت مزاج اور تپ صفراوی کو تسکین دیتا ہے فاسد خون کو
دفع کرتا ہے قایم مقام شربت انار ترش کے ہے اور خوش ذائقہ ہے کہانے کے ہمراہ بھی کھاتے ہین ص فالسہ شیرین
سیاہ رنگ کو گلاب اور پانی میں ملا کر صاف کر کے دوچند قند سفید کے ساتھ قوام کرین **شربت رنگترہ** دل کو قوت
دیتا ہے خون کو صاف کرتا ہے خمار کو زایل کرتا ہے نہایت خوش مزہ ہے اور معمول ہے ص رنگترہ شیرین قاش
نکال کر بیج اوسکے دور کر کے صاف کر کے اوسکا پانی لیں اور مساوی قند ڈال کر شربت کا قوام کرین اور آخر میں
گلاب زیادہ کرین **شربت صندل** دل کو قوت دیتا ہے خفقان گرم اور معدہ اور جگر گرم کو نافع ہے پیاس کو بجھاتا
ہے قابض شکم ہے ص صندل سفید سوہن سے ریت کر یا جوکوب کر کے بیس مثقال آدہ سیر گلاب مین دو رات
دن تر کرین پھر گلاب کو صاف کر کے لین اور صندل مذکور کو خالص پانی مین جوش کرین تاکہ قوت صندل کی
کماحقہ نکل آوے اور پانی بقدر مناسب رہے پس اس پانی کو صاف کر کے گلاب مصفے مین ملا کر قند سفید ایک سیر یا کم
بحسب موافقت ذائقہ داخل کر کے قوام کرین اور تحفہ مین گلاب کا وزن پاؤ سیر اور مقدار شکر کی آدہ سیر ہے۔
**دیگر** تالیف حکیم بایزید مرحوم دل کے گرم مرضون میں مجرب ہے ص برادہ صندل سفید تیس درم تھیلی میں باندہکر
رات کو گلاب اور عرق بید مشک میں کہ ہرایک پاؤ سیر ہو بھگوئیں صبحکو اوس کو نکال کر عرق نیلوفر و بید سادہ و کاسنی
کہ ہرایک پاؤ بھر ہو اور میٹھے کدو کا پانی اور تربوز کا پانی کہ ہرایک ایک سیر ہو تھیلی کو دوبہر تر کر کے گلاب مذکور ملا کر گلاب
اور قلمی ببیر کی لکڑی کی اگ میں جوش کرین کہ نصف باقی رہے تھیلی کو ہاتھ سے مل کر دور کرین زرشک کا پانی پچاس
درم زرشک پندرہ درم پانی مذکور میں شیرہ نکالین اور تین پاؤ سیوتی کا گلقند اور ڈیڑہ سیر قند کا قوام

کرین اور طباشیر سفید ابریشم مقرض ہر ایک دو تولہ کافور تین ماشہ ملائین **شربت صندل ترش** ضعف قلب اور
خفقان گرم مین کام آتا ہے ص دہنیہ خشک پانچدرم صندل سفید تیس درم غورہ کا پانی سو درم سرکہ خالص پندرہ
درم آب خالص ایک سیر مین ایک رات دن بھگو کر جوش کرین کہ ثلث باقی رہے مل کر صاف کرین قند سفید ایک سیر
داخل کرین زعفران نصف درم کپڑے مین باندہ کر ڈالین اور پکاوین اور کف اوتارتے جاوین اور قوام مین
لائین اور زعفران کو چند بار مل کر باہر نکالین پھر نصف مثقال کافور و طباشیر سفید و صندل سفید گلاب مین
پسا ہوا ہر ایک دو درم جسوقت کہ نیم گرم ہو داخل کرین خوراک پانچ درم شربت سیب یا خرفہ کے شیرہ کے ساتھ۔
**شربت عناب** نسخہ حکیم علوی خان کل دموی مرضون کو نافع ہے خصوصًا خفقان اور امراض قلبی دموی
اور درد سر کو کہ بہ مشارکت امراض دموی قلب کے ہو ص عناب گٹھلی نکال کر بیس عدد بنفشہ کے پھول نیلوفر کے
پھول گاوزبان کے پھول گلاب کے پھول ہر ایک دو مثقال تین سیر گلاب اور تین سیر بید مشک مین جوش کرین
کہ نصف باقی رہے صاف کرکے دوائون مذکور کو عرق مذکور مین دوسری مرتبہ داخل کرکے پھر جوش کرین جبکہ ڈیڑھ سیر
باقی رہے صاف کرکے قند سفید ترنجبین صاف شیرخشت ہر ایک آدہ سیر داخل کرکے جوش دیکر صاف کرین اور پھر
دیگ مین کرکے قوام کرین خوراک دو واوقیہ تک **شربت** خفقان گرم کو نافع ہے دل کو قوت بخشتا ہے ص گاوزبان
گلاب کے پھول برادہ صندل سفید نیلوفر کے پھول ہر ایک ڈیڑھ تولہ قند سفید پاؤ سیر قوام کرین اور آخر قوام میں ایک درم
طباشیر سفید باریک کرکے زیادہ کرین خوراک دو تولہ اور کبھی گاوزبان کے پھول سیوتی کے پھول دہنیہ خشک ابریشم
مقرض دونون میں عناب زیادہ کرتے ہین **شربت** خفقان کو نافع ہے ص گاوزبان گاوزبان کے پھول سیوتی
کے پھول ابریشم مقرض برادہ صندل دہنیہ خشک ہر ایک تین درم گلاب کے پھول تیزپات دونون ہر ایک دو درم
قند سفید سہ چند **شربت اناناس** مقوی اور مفرح دل ہے ص اناناس کا پانی ایک جز قند سفید نصف جز گلاب
بید مشک ہر ایک ثمن جز کسیقدر مشک خالص بدستور تیار کرین اگر کھانسی نہ ہو تو لیمو کا پانی جس قدر مین ترش
ہو جاوے اضافہ کرین **شربت گاوزبان عنبری** اعضائے رئیسہ کی تقویت مین مجرب ہے ص گاوزبان کے
پتے پانچ تولہ گاوزبان کے پھول ڈھائی تولہ بادرنجبویہ سوا تولہ صندل سفید گلاب مین پسا ہوا فرنجمشک کے
بیج ہر ایک نو ماشہ دہنہ خشک ایک تولہ بادرنجبویہ کے بیج نو ماشہ زرشک ایک تولہ رات کو گلاب اور عرق بید مشک
مین کہ ہر ایک پاؤ سیر ہو تر کرکے صبحکو جوش کرین جسوقت کہ نصف باقی رہے صاف کرکے قند سفید آدہ سیر
داخل کرکے قوام کرین پھر ورق نقرہ نصف تولہ ورق طلا عنبر اشہب ہر ایک تین ماشہ مشک خالص ایک ماشہ
داخل کرین **شربت ابریشم** خفقان اور توحش سوداوی کے واسطے منفعت عظیم رکھتا ہے اور دل اور دماغ کی تقویت
مین بے عدیل ہے ص ابریشم زرد خام دس تولہ ایک رات دن لوہے کے بجھے ہوئے تین سیر پانی مین بھگو کر جوش
کرین کہ ایک سیر باقی رہے صاف کرکے گاوزبان بادرنجبویہ ہر ایک ایک مثقال علیحدہ تھوڑے پانی مین جوش
کرین صاف کرکے اوس مین ملائین اور مصری سنتر مثقال شہد خالص تیس مثقال داخل کرکے قوام کرین اور خوب گھوٹین تاکہ
سفید ہو بعد اسکے گلاب چوتھائی شیشہ خورد ابریشم مقرض تین مثقال گاوزبان کے پھول دو مثقال فرنجمشک کے بیج موتی
ایک مثقال کہربا شب صندل سفید عود مصطگی مشک عنبر اشہب ہر ایک نصف مثقال داخل کرین اور کبھی خمیرہ اسکا بناتے ہین

**شربت الغرا** دل و دماغ کو قوت دیتا ہے منہ کے رنگ کو سرخ کرتا ہے مالیخولیائے مراقی کو نافع ہے صفرا کے جلنے کو مانع ہے صہ گڑہل کے پھول سو عدد سبزی اوسکی دور کرکے چینی کے پیالہ مین بیس عدد لیموں کے عرق مین تر کرین صبح کے وقت ڈیڑہ پاؤ گلاب ڈالین اور ایک رات دن رکھین بعد اسکے مصری ایک سیر عرق گاؤزبان آدہ سیر عرق کیوڑہ آدہ پاؤ ملاوین اور چھوٹی الائچی کے دانے نیمکوفتہ کرکے دہنیہ خشک نیمکوفتہ ہر ایک نو ماشہ انار ولائتی کا پانی میٹھے رنگترہ کا پانی ہر ایک پاؤ سیر اگر آب انار بہم نہ ہو سکے تو بجائے اوسکے شربت انار لیوین ایک رات دن بھگوئین تھوڑا سا مل کر صاف کرکے قوام کرین اور آخر قوام مین مشک دو رتی عنبر اشہب تین ماشہ زعفران آدہ ماشہ گلاب مین پیسکر قوام مین ملا کر حل کرین خوراک دو تولہ سے چار تولہ تک عرق مناسب کے ساتھ دیگر اسکا شراب الصالحین نام ہے خفقان گرم اور سرد کو دفع کرتا ہے مراق اور رحم کو نافع ہے توحش و جنون کو دور کرتا ہے چہرہ کا رنگ سرخ کرتا ہے مقوی اور مشتہی ہے صہ گڑہل کے پھول سو عدد سبزی اوسکی دور کرکے پاؤ سیر لیموں کاغذی کے عرق مین چینی کے پیالہ مین رات کو تر کرکے آسمان کے نیچے رکھین صبح کو مصری کا شربت کہ ایک سیر مصری کو دو سیر میٹھے پانی مین شربت کیا ہو ایک جا کرکے صحیح شیشہ مین کہ نصف شیشہ یا ثلث اوسکا خالی ہو ڈالکر سر شیشہ کا محکم باندہ کر ظرف پر آب مین گوشہ مین یا طاق مین رکھین بعد تین روز کے یا چار روز کے کہ جوش کھائے کف اوتار کر صاف کرکے رکھین اور دو دام سے چھ دام تک عمل مین لائین اگر آب لیمو زیادہ پاؤ سیر تک ڈالین بیخوش ہوتا ہے خمار کے اثر قطع کرنے مین موثر ہے اگر سن اور شکر مطلوب ہو لفاح کی جڑ تین چار ماشہ پھولون کے ہمراہ شیشہ مین اضافہ کرین واسطے امزجہ گرم کے کہ تقویت جگر منظور ہو بجائے میٹھے کے پانی کے انار کا پانی ڈالین واسطے تقویت قلب کے میٹھے کے پانی کے ساتھ گلاب اور بید مشک زیادہ کرین **شربت یاقوت** علوی خان تقویت دل مین معمول ہے صہ میٹھے انار کا پانی بہی کا پانی امرود کا پانی سیب کا پانی ہر ایک دو اوقیہ قند سفید ایک من طبی گلاب مین قوام کرکے اوتارین مروارید ناسفتہ کہربا لعل ہر ایک تین ماشہ یاقوت رمانی نو ماشہ صلایہ کرکے سونے کے ورق دو ماشہ عنبر اشہب تین ماشہ کافور ایک ماشہ حل کرین **شربت زہر القطن** خفقان بلغمی کو نافع ہے صہ روئی کے پھول تازہ آدہ سیر دو سیر میٹھے کے پانی مین ایک رات دن تر کرین آگ ملائم پر جوش کرین کہ تہائی پانی باقی رہے مل کر صاف کرکے ایک سیر قند کا قوام کرین زعفران نصف مثقال باریک کرکے اضافہ کرین بیس درم گلاب اور عرق بید مشک اور عرق گاؤزبان کے ساتھ پیوین **شربت زرشک** معدہ اور جگر کو قوت دیتا ہے صہ کاسنی کے بیج گلاب کے پھول ہر ایک دو درم عود مصطگی بالچھڑ دارچینی چھوٹی الائچی کے دانے صندل سفید گلاب مین پسا ہوا ہر ایک ایک درم زرشک چار درم گلاب مین تر کرکے جوش کرکے صاف کرین قند اور شربت انارین نصفا نصف سہ چند دوائیون کے ڈال کر شربت کا قوام کرین خوراک دو تولہ گلاب اور عرق کاسنی اور عرق کیوڑہ کے ساتھ **شربت انارین منعنع** ہیضہ کو ساکن کرتا ہے صہ انار ترش کا پانی انار میٹھے کا پانی دونون کو ایک جوش دیکر ایک رات رکھین صبح کے وقت اوسکا صاف پانی لیکر ملائم آگ پر پکاوین کہ نصف پانی باقی رہے پھر پودینہ کا تازہ پانی صاف کرکے آدہ سیر دونوانارون کے پانی مین آدہ سیر شکر سفید اور پاؤ سیر پانی پودینہ کا داخل کرکے قوام کرین سرد کرکے رکھ چھوڑین **شربت انار ترش منعنع** قے کو ساکن کرتا ہے اسہال صفراوی اور متلی کو دور کرتا ہے مشتہی طعام ہے سدہ کو کھولتا ہے صہ انار ترش کا پانی آدہ سیر قند سفید

ڈھائی پاؤ پودینہ کا پانی نچڑا ہوا پاؤ سیر آپس میں ملاکر بدستور مقرر تیار کریں شربت سفرجلی زمانی ہیضہ کو نافع ہے متلی اور قے صفراوی کو دفع کرتا ہے دل کو قوت دیتا ہے پیاس اور جگر کی گرمی کو بجھاتا ہے اسہال کو بند کرتا ہے صہ میٹھی بہی کا پانی انار ترش کا پانی انار شیریں کا پانی ہرایک آدہ سیر پستہ کے باہر کا پوست ترنج کا پوست حب الاس زرشک مصطگی گلاب کے پھول عود چھوٹی بڑی الائچی کے دانے ہرایک ایک مثقال بالچھڑ نصف مثقال کوٹ چھان کر تھیلی مین باندھکر جوش کریں تھیلی کو مل کر رکھین اور آدہ سیر قند سفید ڈال کر قوام کریں شربت انارین منعنع قے اور تہوع اور غثیان کو دور کرتا ہے اخلاط لزجہ کو قطع کرتا ہے جگر کی حرارت کو دور کرتا ہے پیاس کو بجھاتا ہے معدہ کی تقویت کرتا ہے اعادہ ہضم اور اشتہا میں معمول ہے صہ کھٹے انار کا پانی میٹھے انار کا پانی لیموں کا پانی ہرایک پندرہ مثقال قند سفید آدہ سیر گلاب پاؤ سیر آپس میں ملاکر قوام کریں اور آخر قوام میں پودینہ کے پتے سبز بقدر دس مثقال کے داخل کریں اگر زیادہ لطیف چاہیں تو ہنیہ کا عرق اضافہ کریں اگر پودینہ کا پانی یا اوس کا عرق اضافہ نہ کریں شربت انارین ہوتا ہے اگر شربت انار ترش چاہیں میٹھے انار کا پانی نہ ملائیں اگر شیرین چاہیں کھٹے انار کا پانی نہ داخل کریں شربت ہندبا ضعف جگر کے واسطے حکیم منصور علی کے مجربات سے ہے صہ کاسنی کی جڑ کا پوست سونف کی جڑ کا پوست ہرایک نو تولہ کاسنی کے بیج ماہین گاؤزبان ملٹھی کشوث کے بیج خیارین کے بیج خطمی کے بیج ہرایک تین تولہ شکاعی بادآورد ہرایک ڈیڑھ تولہ لک چار درم زرشک دو تولہ صندل سفید غافث افسنتین ہرایک ڈھائی مثقال اسارون ایک مثقال جو دوائین کوٹنے کے لایق ہیں اونکو ادہ کچرا کوٹ کر بہت گرم پانی میں ایک رات دن تر کریں بعد اسکے صاف کرکے سرکہ خالص اور گلقند ہرایک پاؤ سیر لیموں کا پانی چودہ مثقال اوسمین ڈالیں مصری ڈھائی سیر کا قوام کریں آگ سے اوتار کر ریوند چینی دو مثقال پیس کر اوسمیں ڈال کر رکھیں دو تولہ اسمین سے کاسنی کے پھاڑے ہوئے پانی اور مکو کے پھاڑے ہوئے پانی کے ساتھ کہ ہرایک پانچ تولہ ہو اور عرق کیوڑہ دو تولہ ہو دیں اگر غلبہ صفرا کا نہ ہو لیموں کا پانی نہ ڈالیں شربت کشوث سدہ کو کھولتا ہے طبیعت کو ملایم کرتا ہے معدہ اور جگر کو قوت دیتا ہے سوء القنیہ کو اور تپ مرکب کو مفید ہے صہ سونف کی جڑ گلاب کے پھول انیسون ہرایک دو مثقال کشوث کے بیج خیارین کے بیج خربوزہ کے بیج کاسنی کی جڑ کا پوست سونف کاسنی کے بیج کشوث کے پھول ہرایک تین مثقال قند سفید یا شیرخشت نوے مثقال بطریق معلوم شربت تیار کریں اور دس درم تک شیرہ تخم خربزہ اور کاسنی کے پانی اور جو مثل اسکے ہو اوسکے ساتھ دیں شربت دینار طبیعت کو ملایم کرتا ہے تپ اور عفونت کو دور کرتا ہے سدہ کو کھولتا ہے سوء القنیہ اور استسقا اور ذات الجنب کو نافع ہے درد شکم اور جگر اور رحم اور مثانہ کو تسکین دیتا ہے پیشاب کو جاری کرتا ہے صہ کاسنی کے بیج گلاب کے پھول ہرایک بیس درم کاسنی کی جڑ کا پوست چالیس درم نیلوفر کے پھول گاؤزبان ہرایک دس درم کشوث کے بیج تھیلی مین باندھکر تیس درم سب کو پانی میں جوش کریں کہ گل جاوے صاف کرکے ایک سیر قند سفید کا قوام کریں آگ سے اوتار کر مقدار دس مثقال ریوند چینی باریک کرکے داخل کریں اور خوب ملاویں دیگر تالیف علویخان سدہ کو کھولتا ہے امراض سرد جگر مانند سوء القنیہ اور استسقا اور امراض سرد طحال مانند سختی طحال اور تپ سرد بلغمیہ اور مرکبہ کو مفید ہے صہ کرفس کی جڑ کا پوست کاسنی کی جڑ کا پوست ہرایک بیس درم سونف کی جڑ کا پوست

ملیٹھی ہر ایک تیس درم لفاح اذخر گلاب کے پھول کشوث کے بیج افتیمون ہر ایک دس درم سونف انیسون کرفس کے بیج ہر ایک چار درم ریوند چینی پانچ درم زعفران دو درم افتیمون اور تخم کشوث کو جدا جدا کپڑے باریک مین باندھکر تخم کشوث کو باقی دوائیون کے ساتھ سوائے ریوند چینی اور زعفران کے ایک رات گلاب اور بادرنجبویہ کے عرق اور افسنتین کے عرق مین کہ ہر ایک پاؤ سیر ہو بھگوئین صبح کو جوش کرین آخر مین افتیمون کی تھیلی ڈالین جبکہ دو ثلث عرق جل جاوے نیچے اتار کر افتیمون کو مل کر دور کرین اور مطبوخ کو صاف کرین شہد آدہ سیر کا قوام کرین اور آخر مین ریوند چینی زعفران گلاب مین میسکر داخل کرین اور آپس مین ملائین نیچے اوتار کر سرد کر کے چینی کے برتن مین یا مرتبانچی مین رکھیں خوراک دس درم سے بیس درم تک ۔ دیگر سوء القنیہ اور استسقا کو مفید ہے گرم مزاج میں موافق ہے ص راوند پانچ درم کاسنی کے بیج پندرہ درم کاسنی کی جڑ دس درم خیارین کے بیج مکو خشک گلاب کے پھول لک مغسول ہر ایک دو درم قند پاؤ سیر بدستور شربت بناوین دیگر سوء القنیہ کو نافع ہے ص سونف کی جڑ کاسنی کی جڑ ہر ایک چار درم سونف کاسنی کے بیج خیارین کے بیج خربوزہ کے بیج مکو گلاب کے پھول ملیٹھی ہر ایک دو درم کشوث کے بیج ایک درم لک دھویا ہوا تین درم راوند چار درم مویز منقے پانچ درم قند سفید پاؤ سیر خوراک دو تولہ سے تین تولہ تک **شربت بزوری بارد** واسطے استسقا اور سوء القنیہ گرم کے معمول ہے پیاس کو بجھاتا ہے سدہ کھولتا ہے پیشاب کو جاری کرتا ہے ص کاسنی کے بیج خربوزہ کے بیج خیارین کے بیج ہر ایک پانچ درم کاسنی کی جڑ کا پوست دس درم سب کو نیمکوب کر کے چار سو مثقال پانی مین جوش دین کہ نصف باقی رہے صاف کر کے اسی مثقال قند سفید کا قوام کرین اگر اس نسخہ مین سرکہ خالص ڈیڑھ پاؤ تک اضافہ کرین سکنجبین بزوری بارد کا نسخہ ہو جاتا ہے **شربت بزوری حار** استسقا مین مستعمل ہے ص سونف کی جڑ کرفس کی جڑ ہر ایک دو مثقال سونف انیسون کرفس کے بیج ہر ایک پانچ مثقال ایک پیالہ پانی مین جوش کرین کہ نصف رہجائے صاف کر کے ستر مثقال قند سفید کا قوام کرین ہر صباح ایک چمچہ سات چمچے عرق کاسنی کے ہمراہ حل کر کے پیوین اگر تشنگی بہت ہو ایک روز بلحاظ ورم پیوین اور دوسرے روز بلحاظ تشنگی شربت بزوری دین خواہ ہر روز بملاحظہ ورم اور تشنگی نصف چمچہ شربت بزوری سرد اور نصف چمچہ بزوری گرم ساڑھے تین چمچہ عرق کاسنی اور ساڑھے تین چمچہ سونف کا عرق حل کر کے دین اگر اس نسخہ مین سرکہ خالص بقدر مناسب ڈالین سکنجبین بزوری گرم ہوتی ہے **شربت بزوری معتدل** امراض جگر اور تپ مرکبہ مین مستعمل ہے ص سونف کاسنی کے بیج خیارین کے بیج خربزہ کے بیج ہر ایک دو درم سونف کی جڑ کاسنی کی جڑ ہر ایک چار درم قند سفید پاؤ سیر دواؤن کو نیمکوفتہ کر کے رات کو گرم پانی مین بھگوئین صبح کو جوش دیکر صاف کر کے قند سفید کا قوام کرین اگر اس نسخہ مین کشوث کے بیج کرفس کے بیج انیسون کرفس کی جڑ کبر کی جڑ ہر ایک ایک درم اضافہ کرین شربت بزوری حار کا نسخہ ہوتا ہے **شربت استسقاء** سوء القنیہ اور استسقا مین مستعمل ہے ص کاسنی کی جڑ سونف کی جڑ ملیٹھی اذخر کی جڑ خیارین کے بیج ریوند چینی بسفائج ہر ایک نیمکوفتہ ہنسراج ہر ایک چار درم سونف گلاب کے پھول لک دھویا ہوا کاسنی کے بیج سوسن کی جڑ تیز پات گاؤزبان ہر ایک تین درم کرفس کے بیج انیسون پانچھ درم تگر کشوث کے بیج مجیٹھ بیخ ہندی ہر ایک دو درم عود ہندی مصطگی پودینہ اجوائن دیسی افسنتین ہر ایک ایک درم مکو زرشک ہر ایک پانچ درم انجیر زرد سترہ عدد مویز منقے دو تولہ قند آدہ سیر بدستور تیار کرین اور آخر قوام مین مصطگی باریک کر کے ملائین خوراک دو تولہ سے چار تولہ تک مکو کے عرق کے ساتھ دیگر سوء القنیہ اور استسقاء مین

کر ساتھ کھانسی اور قبض کے ہو معمول ہے ص ملٹھی سونف کی جڑ کاسنی کی جڑ گلاب کے پھول لک دھویا ہوا اسفاناخ
شکر تیغال ہر ایک چار درم سونف ہنسراج گاؤزبان بنفشہ ریوند خطائی سوسن کی جڑ تیز پات ہر ایک دو درم کرفس کے بیج
انیسون بالچھڑ تگر مجیٹھ کشوث کے بیج مصطگے سعد کوفی اجوائن دیسی افسنتین ہر ایک ایک درم انجیر سات دانے مویز منقے
دو تولہ قند سفید آدھ پاؤ خوراک دو تولہ سے چار تولہ تک مکو کے عرق کے ساتھ **شربت کشوث دیگر** جگر کو قوت دیتا ہے
سدہ کو کھولتا ہے اور ملین ہے سوء القنیہ کو نافع ہے تپ مرکب کو دفع کرتا ہے سوء مزاج بارد جگر کے واسطے مکرر
عمل میں آیا ہے ص کشوث کے بیج چار مثقال ناگرموتھا اجوائن دیسی ہر ایک پانچ مثقال افسنتین گلاب کے پھول
گاؤزبان سونف خیارین کے بیج خربوزہ کے بیجوں کا مغز کرفس کی جڑ اذخر کی جڑ فقاح اذخر ہر ایک دس مثقال کاسنی
کے بیج ریوند خطائی مویز منقے ہر ایک پندرہ مثقال کاسنی کی جڑ کا پوست سونف کی جڑ ہر ایک تیس مثقال عناب سپستان ہر ایک
پچاس عدد گلقند عسلی قند سفید سرکہ شراب ہر ایک سو مثقال اجزا کو نیم کوفتہ کرکے سرکہ اور پانی میں تر کریں اور بدستور قند اور
گلقند کے ساتھ قوام کریں خوراک ایک اوقیہ سے پندرہ درم تک کبھی بے سرکہ شراب کے بھی بناتے ہیں **شربت استسقاء** اور
ورم جگر میں مستعمل ہے ص سونف کی جڑ کاسنی کے بیج کرفس کی جڑ گاؤزبان نیلوفر کے پھول کرفس کے بیج شکاعی ریوند چینی
مکو گلاب کے پھول گوکھرو ہر ایک دو درم کاسنی کی جڑ خربوزہ کے بیج عصارہ زرشک انیسون ہر ایک تین درم خیارین کے بیج
چار درم کشوث کے بیج مویز منقے ہر ایک پانچ درم سوسن کی جڑ ایک مثقال دوائیوں کو عرق کاسنی اور سونف کے عرق
اور مکو کے عرق اور شاہترہ کے عرق اور گاؤزبان کے عرق میں کہ ہر ایک پاؤ سیر ہو رات کو بھگوئیں صبح کو جوش کریں اور
صاف کرکے ترنجبین ایک سیر کے ساتھ قوام کریں **شربت راوند** یرقان اور حرارت جگر کو نافع ہے سدہ کو کھولتا ہے پیشاب کو
جاری کرتا ہے طبیعت کو ملایم کرتا ہے ص کشوث کے بیج سونف کی جڑ کا پوست کاسنی کی جڑ کا پوست کرفس کی جڑ کا پوست
ہر ایک پانچ درم خیارین کے بیج خربوزہ کے بیج سونف کاسنی کے بیج ہر ایک پندرہ درم سب کو نیم کوفتہ کرکے جوش کریں
صاف کرکے ایک سیر قند سفید ڈال کر قوام کریں آخر قوام میں دس درم ریوند خطائی کوٹ چھانکر داخل کرکے خوب ملا دیں
**شربت یرقان** اور حرارت جگر کو نافع ہے اور جگر کو قوت دیتا ہے ص برادہ صندل مویز منقے ہر ایک دو تولہ زرشک کاسنی
کے بیج خیارین کے بیج ہر ایک ایک تولہ گلاب کے پھول الائچی کے دانے ہر ایک دو درم قند سفید پاؤ سیر ڈال کر
شربت کا قوام کریں **شربت ورد مکرر** صفرا کا مسہل ہے گرم مرضوں میں مستعمل ہے ص گلاب کے پھول سوا سیر
چھ سیر پانی میں جوش کریں جب ایک سیر پانی جل جاوے صاف کریں بعد اسکے گلاب کے تازہ پھول سیر بھر اوس میں
ڈال کر جوش دیں کہ تین پاؤ پانی جل جاوے صاف کرکے پھر گلاب کے تازہ پھول تین پاؤ اوس میں ڈالکر جوش کریں
کہ تین پاؤ پانی جل جاوے صاف کریں پھر تازہ گلاب کے پھول آدہ سیر ڈال کر جوش کریں کہ تین پاؤ پانی جل جاوے صاف
کرکے پھر گلاب کے تازہ پھول پاؤ سیر ڈال کر جوش دیں کہ تین پاؤ پانی جل جاوے اور دو سیر پانی باقی رہے پھر قند سفید
تین سیر ڈال کر قوام کریں خوراک چار اوقیہ سے پچیس درم تک سرد پانی اور برف کے ساتھ **شربت ورد اہلیلجی** مسہل
صفرا و کثیر النفع ہے صفراوی بیماریوں اور تپ غب میں بعد دو ہفتہ کے شروع تپ سے دینا چاہئے درد مفاصل
گرم کو مفید ہے اور خارش اور شرا کے واسطے بھی نافع ہے حکیم علوی خان کے اختراع سے ہے
لکھا ہے کہ اس شربت کے برابر کوئی اور شربت نہیں ہے ایک شخص اسکے منافع سے واقف ہوا تھا دوسرے سے

پوشیدہ کرکے رکھتا تھا حکم اکسیر کا رکھتا ہے ص ہیڑ زرد کا پوست پانچدرم آدہ سیر گلاب دو آتشہ کے ساتھ چینی کے پیالہ مین بھگوئین اور تین روز آفتاب مین ڈھانک کر رکھین پھر مل کر صاف کرین اور دوسرے مرتبہ اسی گلاب مین پانچدرم ہیڑ زرد کا پوست بدستور تر کرکے آفتاب مین رکھین اور ملکر صاف کرین ایسے ہی پانچ مرتبہ کرین اور کپڑے مین چھان کر آدہ سیر لیں اور آدہ پاؤ شربت ورد مکرر اضافہ کرکے قوام کرین خوراک دس مثقال سے پندرہ مثقال تک اوس پانی کے ساتھ کہ برف مین سرد کیا ہوا اور بعض نے اس شربت کی ترکیب اسطرح لکھی ہے کہ ہیڑ پانچدرم یا دس درم گلاب مین بدستور تر کرین اور آفتاب مین رکھین اور چوتھے روز جوش کرین کہ آدھا رہجائے ہاتھ سے ملکر صاف کرکے پھر ہیڑ کا پوست اور گلاب اوسیقدر داخل کرکے رات کو رکھین صبح کو جوش کرین کہ چہارم حصہ باقی رہے صاف کرین اسیطرح پانچ مرتبہ عمل کرین پھر شربت ورد مکرر بوزن مذکور اور آدہ سیر قند ملا کر آگ ملایم پر قوام کرین شربت حب الاس مرکب جگر کے خونی دستون وغیرہ کو مفید ہے ص حب الاس ایک اوقیہ صندل سفید گھسا ہوا تین درم الجبار کی جڑ گلنار خرنوب آملہ چھلا ہوا خشخاش کے بیج گلاب کے پھول ہر ایک دو درم وایمون کو نیمکوفتہ کرکے پانی مین جوش کرین صاف کرکے شربت بہ شربت آمار شیرین ہر ایک بیس درم زرشک کا پانی دس درم گلاب ایک پیالہ قوام کرین شربت مروڑ پھلی پیچش صادق کے واسطے نافع ہے ص مروڑ پھلی خشخاش کا پوست برابر رات کو پانی مین بھگوئین صبح کو جوش دیکر صاف کرکے دوچند قند ڈال کر قوام کرین شربت مبارک ہر قسم کے قولنج اور سرد مرضون کے واسطے نہایت مجرب ہے اور احشا کو قوت دیتا ہے ص بسفایج سبز باریک کٹا ہوا پچاس درم کسوث موصوف کٹا ہوا دس درم عود زیادہ کٹا ہوا دو درم ابریشم مقرض سات درم سب کو خوب جوش کرین اور گلاب اور عرق گاؤزبان اور عرق بادرنجبویہ ہر ایک ایک سکرجہ قند سفید تین سو درم اضافہ کرکے قوام کرین مشک خالص زعفران ہر ایک چوتھائی درم زیادہ کرین خوراک تیس درم تک ساٹھ درم گرم پانی کے ساتھ شربت ملین قبض کو کہ جو بسبب امعا کی خشکی کے ہو رفع کرتا ہے کھانسی اور تپ کو نافع ہے ص گاؤزبان پانچدرم بنفشہ کے پھول گلاب کے پھول ہر ایک سات درم عناب بیس دانے سپستان فربہ ساٹھ دانے جوش دیکر صاف کرین بعد اسکے بہیدانہ کا لعاب دو درم اور اسپغول نو درم پانی مین نکال کر ملاوین اور آدہ سیر قند سفید یا ترنجبین کے ساتھ قوام کرین اور صبح کے وقت روغن بادام حسب حاجت دین اور ہمیشگی کرین شربت الہی تالیف علویخان گرم مرضون مین دستون کے واسطے دیتے ہین ص ریوند خطائی نسوت سفید سنا مکی کے پتے ہر ایک پندرہ درم کاسنی کے بیج تین پاؤ کاسنی کی جڑ کا پوست تیس درم حب الکاکنج نیمکوفتہ تیس درم میٹھے کدو کے پانی مین کہ دھان دستہ برنجی مین کوٹ کر نکالا ہو دو سیر کاسنی کا پھاڑا ہوا پانی تین پاؤ مکو کا پھاڑا ہوا پانی پچیس تولہ شاہترہ کا پھاڑا ہوا پانی بارہ تولہ گلاب آدہ سیر رات کو بھگوئین صبح کو جوش کرین کہ خوب گل جاوے اور چہارم حصہ باقی رہے ملکر صاف کرین پودینہ سبز کا پانی آدہ پاؤ کدو کا پانی تین پاؤ قند سفید سہ چند ادویہ کے داخل کرکے قوام کرین پھر ریوند خطائی نسوت موصوف ہر ایک سولہ درم کوٹ چھان کر ملاوین اور ظرف چینی مین رکھین شربت سنا واسطے تلیین کے گرم مزاجون کے واسطے مناسب ہے اور تپ میں بھی دیتے ہین اخلاط ثلثہ کو نکالتا ہے ص سنا کے پتے بیس درم بنفشہ کے پھول گلاب کے پھول گاؤزبان کے پھول نیلوفر کے پھول ریشہ خطمی خبازی کے بیج ہر ایک پانچدرم عناب تیس دانے آلو بخارا پندرہ عدد سپستان ساٹھ دانے

حیا برن کے بیج نیکوفتہ چہہ درم کاسنی کے بیج نیکوفتہ چار درم ترنجبین تین پاؤ بطریق مشہور شربت تیار کرین اگر عوض پانی کے
گلاب اور بید مشک اور عرق نیلوفر مین جوش کرین بہتر ہوتا ہے کبھی املی بیس درم عوض آلوبخارے کے اور عوض ترنجبین کے
قند سفید دو چند شیر خشت یک چند کرتے ہین **شربت ورد ستائی** حکیم علویخان نے واسطے نواب بخت افزو زبانو بیگم بنت
شاہزادہ بیدار بخت کے ترتیب دیا تھا۔ کہ کھانے دوائے مدرہ سے بہت نفرت کرتی تھین اور اکثر محتاج مسہل صفراء
اور سودا کے رہتی تھین اور ملینات اُنکے مزاج مین واقعی عمل نہین کرتے تھے اس شربت کو تیار کرکے استعمال کیا
بہت کچھ نفع ظہور مین آیا یہہ شربت مرہ صفرا اور مرہ سودا اور جو بلغم صفرائے رقیق سے مخلوط ہو اوسکا تنقیہ کرتا ہے ص
سنا رکی تیس درم تین پاؤ پانی مین جوش کرین کہ تیسرا حصہ باقی رہے صاف کرکے تین پاؤ شربت ورد مکرر داخل کرکے
قوام کرین اور دو اوقیہ سرد پانی کے ساتھ پیوین ہر دفعہ کے پانی پینے مین ایک دست آتا ہے **شربت آلوئے**
**مسہل** تالیف حکیم ممدوح صفرا کے لئے مسہل ہے ص آلوئے سیاہ ایک سو ایک عدد عناب کلان بیس عدد نسوت سفید
بیس درم نیکوفتہ کپڑے مین باندھکر گلاب کے پھول کاسنی کے بیج ہر ایک دس درم بنفشہ کے پھول پانچدرم رات کو
ڈیڑھ سیر گلاب مین بھگوئین صبح کو جوش کرین کہ تیسرا حصہ باقی رہے لیکر صاف کرین املی کا مغز تیس درم ملاکر ترنجبین قند
سفید صاف نصف قوام کرین سقمونیا سیب مین بھنی ہوئی دو مثقال پیسکر زعفران نصف مثقال گلاب مین حل کرکے ملاوین
خوراک نصف اوقیہ سے ڈیڑھ اوقیہ تک **شربت ابریشم** جس زمانہ مین کہ خون بواسیر کا زیادتی کرے اور غش کی نوبت
پہونچے نافع ہے اور نفع اسکا قوی ہے ص آبریشم خام کو چاندی کی دیگ مین باقلعی دار مین رکھکر پکاوین اور دیگ
کا سر مضبوط باندہ دین تاکہ بخار نہ نکلین اور کبھی اول جوش مین باانتہائے جوش یا آخر جوش مین مقوی چیز مانند
گاوزبان اور فرنجمشک اور مثل انکے اوسمین ملاتے ہین اور بعد جوش کے ابریشم کو صاف کرتے ہین اور شربت سیب
یا شکر سفید یا شربت بہی اور مثل اونکے اضافہ کرکے پھر ملائم آگ پر رکھکر چند سیک جوش دین آگ سے اوتار کر موتی اور بسد
گلاب اور بید مشک مین پسی ہوئی اور تمام مقویات اور قوابض مناسب حال اضافہ کرکے شربت تیار کرین **شربت آلو بالو**
ریگ اور سنگ گردہ اور مثانہ کو نکالتا ہے پیشاب کو جاری کرتا ہے ص آلو بالو پاؤ سیر کو سیر بھر پانی مین رات کو بھگوئین صبح کو
جوش کرین جسوقت کہ نصف رہے مصری ایک سیر ڈالکر قوام کرین خوراک دو تولہ اور زیادہ بھی دے سکتے ہین
**شربت برگ انگور** پتھری کو نافع ہے ریگ مثانہ اور گردے کو پاک کرتا ہے ص کلتھی پندرہ درم گوکھرو دس درم ہنسراج
سات درم خربوزہ کے بیج نیکوفتہ پانچدرم سونف نیکوفتہ تین درم انگور کے پتے چالیس درم ایک رات پانی مین بھگوئین
صبح کو جوش کرین سہ چند قند سفید ڈالکر قوام کرین **شربت کاکنج** مثانہ کے قرحہ اور سوزاک کو نافع ہے ص انیسون
کرفس کے بیج ہر ایک دو درم ہنسراج بنفشہ گاؤزبان ہر ایک پانچدرم گوکھرو سات درم کاکنج دس درم کھیرے کے بیج
تین درم قند آدہ سیر بطریق معلوم قوام کرین **شربت کشوث** تالیف حکیم علوی خان واسطے ورم رحم اور خفقان کے
کہ بسبب ورم رحم کے ہو نافع ہے ص سونف کی جڑ کا پوست کبر کی جڑ کا پوست کشوث کے بیج کپڑے مین باندہ کر ہر ایک ساڑھے
سات مثقال کاسنی کے بیج کھیرے ککڑی کے بیج خربوزہ کے بیج گاؤزبان بادرنجبویہ بادیان انیسون افتیمون کپڑے مین باندہ کر ہر
ایک پانچ مثقال سب کو چہہ سیر پانی مین جوش کرین کہ سیر بھر پانی باقی رہے آخر مین کشوث کے بیج اور افتیمون کو داخل کرین
اور ایک جوش اور دیکر اوتارین دونون تھیلیون کو نچوڑ کر دور کرین اور مطبوخ کو صاف کرکے مصری ایک سیر ترنجبین

آدہ سیر داخل کرکے دو تین جوش دیکر کف اوتارین اور صاف کرکے پھر دیگ میں کرکے شربت کا قوام کرین اور وقت
حاجت ایک اوقیہ سے دو اوقیہ تک پیوین دیگر واسطے ادرار طمث کے ایام طہر مین دیتے ہیں اور جو امراض کہ
احتباس طمث سے ہون مثل خفقان اور غشی اور سودا کو نافع ہے ص کھیرے کے بیج خربوزہ کے بیج کشوث کے
بیج کشوث کے پھول ریشہ کشوث مغز انجکک ہر ایک دس مثقال گلاب کے پھول گاؤزبان دو قو کاسنی
کے بیج اسطوخودوس شاہترہ کے بیج ہر ایک پانچ مثقال مکو توتیائے سرخ ہر ایک سات مثقال گاؤزبان
کے پھول مشکطرامشیع ہنسراج زوفائے خشک ہر ایک چار مثقال کاسنی کی جڑ کا پوست پچیس مثقال
کاکنج کے بیج تین مثقال سرکہ انگوری پرانا ایک شیشہ شبر خشت قند سفید ہر ایک چالیس مثقال ترنجبین
پچاس مثقال بدستور مرتب کرین **شربت جعدہ** حکیم مومن کے اختراع سے واسطے جاری کرنے حیض
اور پیشاب اور عفونت اخلاط اور ریاح کے مفید ہے سدہ کو کھولتا ہے مجرب ہے ص مشکطرامشیع جعدہ
اسپند کوٹ کڑوا ریوند چینی کشوث کے بیج خربوزہ کے بیج کھیرے کے بیج ہر ایک تین مثقال اہل کرفس کے بیج
سونف مجیٹھہ انیسون کاسنی کے بیج فنطوریون دقیق ہر ایک دو مثقال مویز منقے انجیر زرد ہر ایک دس مثقال ایک
من تبریزی پانی مین بھگوئین اور جوش کرین کہ چوتھائی رہ جائے ایک سو پچاس مثقال شکر ڈال کر قوام کرین
اور ہر روز دس مثقال مدرات حیض اور مدرات بول کے ساتھ پیوین اور جسوقت کہ طبیعت مین قبض ہو گلاب کے پھول
اور سقمونیا بھنی ہوئی اور غاریقون کے ساتھ پیوین **شربت** واسطے ایک عورت کے اختراع کیا گیا تھا کہ
اوسکو حیض کے بند ہونے سے کلانی شکم کی عارض ہوئی تھی ص سونف کی جڑ کاسنی کی جڑ کاسنی کے بیج گوکھرو
کھیرے ککڑی کے بیج اہل تنگر کاکنج خربوزہ کے بیج بنفشہ گاجر کے بیج ہر ایک ایک تولہ سونف کشوث کے بیج پودینہ
بلیون دارچینی فوہ کلتھی بالچھڑ برنجاسف ہر ایک دو درم کرفس کے بیج انیسون ہر ایک ایک درم ہنسراج دو مثقال
انجیر زرد دس دانے قند سفید سہ چند خوراک چار تولہ گوکھرو کے عرق آدہ پاؤ کے ساتھ اگر بلغمیت مزاج مین ہو تھوڑی
سکنجبین یا جاؤشیر شربت میں ملا کر دین **شربت منضج** واسطے پکانے مواد بلغمی اور سوداوی کے درد مفاصل
ونقرس اور درد کمر اور تہیج اطراف مین کام آتا ہے ص عناب پندرہ دانے آلو بخارا بارہ دانے مویز منقے
ایک تولہ انجیر زرد بیس عدد کاسنی کی جڑ کا پوست سونف کی جڑ کا پوست مکو خبازی کے بیج فنطوریون دقیق
ملیٹھی گاؤزبان سونٹھ بادرنجبویہ ہر ایک دو تولہ کرفس کی جڑ کا پوست اجواین دیسی انیسون کشوث کے بیج کبر
کی جڑ گلاب کے پھول ہر ایک ایک تولہ کاسنی کے بیج چار تولہ سونف ڈیڑہ تولہ سورنجان ایک اوقیہ بوزیدان
ڈھائی تولہ گلقند خیارین کے بیج ہر ایک پانچ تولہ نسوت موصوف چھہ تولہ مصری ایک سیر ترنجبین
بیس تولہ خوراک دو اوقیہ عرق گاؤزبان اور سونف کے ساتھ تہیج کے واسطے اور حب سورنجان کے ساتھ یا سفوف
سورنجان کے ساتھ واسطے درد مفاصل کے فائدہ کلی کرتا ہے **شربت تپ** دموی اور صفراوی کو فائدہ
کرتا ہے ص عناب چالیس دانے سپستان تیس دانے آلو بخارا پندرہ دانے کاسنی کی جڑ دو تولہ کاسنی کے بیج خیارین
کے بیج بنفشہ ملیٹھی گاؤزبان بہیدانہ شاہترہ نیلوفر کے پھول خطمی کے بیج خبازی کے بیج ہر ایک ایک تولہ گلاب کے پھول
اگر تازہ ہون تو چار تولہ اگر خشک ہون تو ایک تولہ قند سفید تین پاؤ بدستور دوائیون کو پانی مین تر کرکے جوش دیکر

صاف کرکے قوام کرین خوراک تین تولہ **شربت** تپ گرم مین مستعمل ہے ص برادہ صندل خیارین کے بیج کاسنی کی جڑ
کاسنی کے بیج نیلوفر کے پھول مویز منقے ہر ایک ایک تولہ گلو نیم کوفتہ دو تولہ شاہترہ دو مثقال گاؤزبان گلاب کے پھول
خطمی کے بیج خبازی کے بیج بہیدانہ ملیٹھی ہر ایک دو درم اسوڑہ پچیس دانے عناب پندرہ دانے شکر سفید آدہ سیر
**شربت بزوری بارد** تپ گرم اور مرکبہ مین بعد تنقیہ کے معمول ہے ص کاسنی کی جڑ کھیرے ککڑی کے بیج خربوزہ
کے بیج کاسنی کے بیج گوکھرو ہر ایک ایک تولہ رات کو گرم پانی مین بھگوئین صبح کو جوش کرکے صاف کرکے شکر
سفید آدہ سیر داخل کرکے قوام کرین **دیگر** تپ صفراوی کو نافع ہے ص سونف کی جڑ کاسنی کی جڑ گلاب کے پھول
مویز منقے ہر ایک ایک تولہ کھیرے ککڑیکے بیج خربوزہ کے بیج سونف کاسنی کے بیج میٹھے کدو کے بیج ہر ایک چھ ماشہ قند
پاؤ سیر بدستور تیار کرین اگر کھانسی ہو ایک تولہ ملیٹھی زیادہ کرین **دیگر** واسطے دور کرنے تپ گرم اور جگر اور گردہ اور مثانہ
کے امراض گرم کو مفید ہے ص کاسنی کی جڑ سات درم خربوزہ کے بیج کھیرے کے بیج کدو کے بیج ہر ایک پانچ درم
تربوز کے بیجون کا مغز ڈھائی درم قند سفید ایک سیر بطریق متعارف شربت تیار کرین اگر شربت بزوری بارد
سفر میں چاہین بجائے قند کے میٹھی بہی کا پانی داخل کرین **شربت کشوث** تپ مرکبہ اور تپ کہنہ کیواسطے کہ قریب
دق کے ہو معمول ہے ص کاسنی کے بیج سونف ہر ایک پانچ مثقال کاسنی کی جڑ ملیٹھی کشوث کے بیج کھیریکے بیج
ہر ایک دس مثقال ککڑی کے بیج کشوث کے پھول ریشہ کوٹ خربوزہ کے بیج سونف کی جڑ رب السوس ہر ایک
سات مثقال قند سفید اسی مثقال شیرخشت تیس مثقال بدستور مرتب کرین خوراک ایک اوقیہ ایک نسخہ مین کھیرے
ککڑی کے بیج ایک مثقال ہین اور کشوث کے بیج سات مثقال ہین **شربت** تالیف حکیم شیر علی ولد حکیم احسان علی
پرانے اور مرکب بخارون کے واسطے نافع ہے ص خبازی کے بیج خرفہ کے بیج نیلوفر کے پھول ہر ایک ایک تولہ
گاؤزبان گلوئے تازہ ہر ایک دو تولہ جوش کرکے صاف کرکے ملیٹھی کا پانی میٹھے کدو کا پانی ہر ایک پاؤ سیر قند سفید
آدہ سیر ملاکر قوام کرین **شربت** مرتبہ حکیم مردان علی برادر کلان حکیم احسان علی تپ خفیف کو دفع کرتا ہے ص نیلوفر کے
پھول گاؤزبان کے پتے ہر ایک دو تولہ بنفشہ کے پتے صندل سفید کا برادہ گلوئے تازہ ہر ایک ایک تولہ خیاردراز
کا پانی میٹھے کدو کا پانی ہر ایک آدہ پاؤ کھٹے انار کا پانی ایک چھٹانک قند سفید آدہ سیر بدستور قوام کرین -
**شربت بزور** تپ مرکب مین معمول ہے اور واسطے تپ کہنہ اور ادرار بول اور حیض اور سنگ گردہ اور مثانہ
کے خارج کرنے کے واسطے نافع ہے یرقان کو دفع کرتا ہے جگر اور تلی کے سدہ کو کھولتا ہے ص کاسنی کے بیج
سونف خربوزہ کے بیج کھیرے ککڑی کے بیج کدو کے بیجون کا مغز کبیر ہر ایک پانچ مثقال کاسنی کی جڑ غافث کے پھول
خطمی کے بیج ملہٹی بالچھڑ بنفشہ انیسون گاؤزبان ہر ایک تین مثقال جو کوٹنے کے لائق ہین اونکو نیم کوفتہ کرکے سبکو
ایک رات دن ڈھائی سیر پانی مین تر کرین اور مویز منقے بیس درم ملائین اور جوش کرین کہ ایک سیر باقی رہے صاف کرکے قند
سفید ایک سیر اضافہ کرکے قوام کرین خوراک ایک اوقیہ اگر غافث نہ ہو عوض اوسکے شاہترہ یا افسنتین ڈالین اگر سدہ
بلغم سے مجاری مرارہ اور امعاین پڑے اور اوس سے یرقان عارض ہو یہہ شربت ہمراہ چائے خطائی کے پلانا مفید
ہے اور جس وقت چار مثقال ریوند خطائی خوب باریک کرکے شربت کے اوپر جس وقت کہ تیار ہو سرد ہوکے
چھڑک کر عمل مین لائین پتھری کے نکالنے مین بہت مفید ہے **شربت** اس کا نام شراب الحیات ہے بعد

بیس روز کے سبب بخار و یمین واسطے اصلاح مزاج احشا اور دفع اور تحلل بقایا مواد کے بجائے سکنجبین بزوری کے بہت نافع ہے صہ زرشک بتس مثقال کشوث پانچ مثقال کاسنی کے بیج چار مثقال کشوث کے پھول ریشہ کشوث ہر ایک تین مثقال گلاب کے پھول سونف بڑی مائین ہر ایک ڈھائی مثقال سیکو جوش کرکے صاف کرکے قند یا شکر سفید پچاس درم ڈالکر قوام کرین اور ہر روز پانچ مثقال سے سات مثقال تک تپ صفراوی یا دموی مین شیرہ تخم خیارین اور کاسنی کے ساتھ اگر حرارت غالب ہو قرص کافور کے ساتھ اور تپ بلغمی اور سوداوی اور مرکب بخار و یمین قرص زرشک صغیر یا قرص ورد صغیر جو کچھ کہ مناسب جانین ساتھ شیرہ تخم کاسنی اور سونف یا بدون اقراص کے پیوین اور تپ مرکب مین بھی مستعمل ہے **شربت** تپ بلغمی اور مرکب مین معمول ہے صہ سونف کی جڑ کاسنی کی جڑ ملیٹھی شاہترہ بادآورد شکاعی غافث کے پھول ہر ایک تین مثقال کاسنی کے بیج کشوث کے بیج سونف خیارین کے بیج خربوزہ کے بیج ہر ایک دو مثقال قند سفید ڈیڑھ پاؤ بدستور تیار کرین دوسرے نسخہ مین کہ واسطے تپ کے کہ صفرا اور بلغم سے ہو نافع ہے شاہترہ لک وزن ہر ایک کا چار مثقال ہے اور وزن تخم کشوث اور تخم خربوزہ کا تین تین مثقال ہے اور ککڑی کا مغز اور برادہ صندل اور گلاب کے پھول اور نیلوفر کے پھول ہر ایک دو مثقال ہین اور مویز منقے چار مثقال زیادہ ہے قند سفید سہ چند باقی بدستور **شربت** تپ کے واسطے کہ جو قریب دق کے ہو نافع ہے صہ کاسنی کے بیج سونف کاسنی کی جڑ خطمی کے بیج ملیٹھی گاؤزبان ہر ایک تین مثقال مویز منقے پچیس مثقال یا پچھتر بنفشہ کے پھول بادآورد شکاعی ہر ایک ڈھائی مثقال قند سفید آدہ سیر ترنجبین پاؤ سیر بدستور قوام کرین **شربت** تپ بلغمی مین کہ ربو اور کھانسی اور سوء القنیہ کے ساتھ ہو مفید ہے صہ سونف کاسنی کے بیج کشوث کے بیج بسفایج تیزپات سلیخہ تگر سوسن کی جڑ صعتر یا جہاڑ انیسون کرفس کے بیج شکاعی بادآورد غافث کے پھول زوفائے خشک ہر ایک ایک درم سونف کی جڑ کاسنی کی جڑ گلاب کے پھول ریوندخطائی لک دھویا ہوا شکر تیغال ہنسراج گاؤزبان ملکو ہر ایک دو درم خربوزہ کے بیجون کا مغز ملیٹھی کھیرے ککڑی کے بیجون کا مغز ہر ایک تین درم مویز منقے چار درم انجیر سات عدد قند سفید آدہ سیر بدستور شربت تیار کرین خوراک تین تولہ **شربت** تپ کے واسطے کہ تہیج اطراف بھی ہو اطفال اور غیر اطفال کے واسطے مجرب ہے صہ سونف کی جڑ کاسنی کی جڑ ہر ایک چار درم مویز منقے دو تولہ کھیرے ککڑی کے بیج سونف خربوزہ کے بیج بنفشہ شاہترہ ملیٹھی نیلوفر کشوث کے بیج صندل کا برادہ گلاب کے پھول ملکو گاؤزبان ریوندخطائی لک دھویا ہوا ہر ایک دو درم قند سفید تین پاؤ **شربت** مسہل تپ اور غشی اور تپ مرکب کو نافع ہے صہ آلو بخارا پندرہ عدد سنا مکی شاہترہ گلاب کے پھول مویز منقے سونف کی جڑ کاسنی کی جڑ نسوت موصوف ہر ایک ایک تولہ گاؤزبان بسفایج بنفشہ غافث کے پھول ہر ایک دو درم کشوث کے بیج ایک درم قند ڈیڑھ پاؤ اگر آلو بہم نہ ہوسکین تو عوض اوسکے دو تولہ املی کو بھگو کر اوس کا پانی ڈالین خوراک تین تولہ تک **شربت شقایق** واسطے تپ وبائی اور جدری اور حصبہ کے نافع ہے اوائل جدری مین واسطے تلطیف اور تصفیہ مادہ اور مسام کے کھولنے کے نافع ہے صہ گل شقایق کہ لالہ ہزارہ کو کہتے ہین بیس مثقال آدہ سیر پانی مین جوش کرین جبکہ نصف رہجائے مل کر صاف کرکے چالیس مثقال قند سفید ڈالکر قوام کرین اوسکے نصف مثقال

اور دایہ کو دو مثقال دیں شربت خشخاش دق میں حکیم منصور علی مرحوم کے معمول سے ہے ؏ خشخاش کا پوست
پانچ تولہ تین پاؤ پانی میں جوش کریں جبکہ تہائی باقی رہے صاف کرکے مصری ایک پاؤ ڈال کر قوام کریں تھوڑا تھوڑا
چٹاویں اور گوسفند کا دودھ لوہے سے بجھا کر ایک تولہ شربت ملا کر پلاویں اور لعوق تخم پیٹھا بھی کھائیں اور رائیں پانچ ماشہ
ملیٹھی خشخاش کا پوست ہر ایک چار ماشہ سیر بھر پانی میں جوش کرکے صاف کرکے رات دن میں چند بار غرغرہ کریں اور
حب شیر خر بھی مجرب ہے شربت عناب مرکب مجرب حکیم خیر اللہ واسطے امراض سوداوی اور خارش اور
بدن کی پھنسیوں کے واسطے اور ابتدائے جذام کو نافع ہے ؏ عناب پچاس دانے صندل سرخ صندل سفید
خار خسک آبنوس کی لکڑی کا برادہ سرپھوکہ شاہترہ کے پتے ہر ایک ایک تولہ سب کو رات کو پانی میں بھگوئیں صبح
کو جوش کرکے صاف کرکے مصری آدہ سیر ڈال کر قوام کریں دوسرے نسخہ میں کہ واسطے دفع کرنے مواد سوداوی
کے سودمند ہے وزن عناب کا پچیس دانے اور آبنوس کا برادہ اور برادہ صندل سرخ ہر ایک دو تولہ ہے اور باقی
بدستور ہیں اور شیشم کی لکڑی کا برادہ پانچ تولہ بجاسار کی لکڑی کا برادہ دو تولہ افتیمون کپڑے میں باندہ کر ڈیڑہ تولہ
ہندی چرائتہ بکن کاسنی کے بیج گاؤزبان کے پتے ہر ایک ایک تولہ عوض صندل سفید او سرپھوکہ کے داخل ہے اور شہد
خالص آدہ سیر اضافہ ہے شربت چوب چینی امراض مذکورہ کو مفید ہے ؏ چوب چینی پچاس مثقال شیشم کی لکڑی
کا برادہ نگند بابری منڈی ہر ایک بیس مثقال شاہترہ کے پتے دھماسہ برادہ صندل سرخ چرائتہ ہر ایک پانچ مثقال رات
کو پانی میں بھگو کر صبح جوش کرکے صاف کرکے مصری ایک سیر ڈال کر شربت کا قوام کریں خوراک تین تولہ دیگر آتشک کے مواد
کے واسطے مسہل ہے ؏ چوب چینی گلاب کے پھول بسفائج ستار کی صندل سرخ صندل سفید سونف ہر ایک چار درم مصری پاؤ سیر
بدستور مرتب کریں خوراک ایک تولہ تین روز بعد اسکے دو تولہ غذا دال و چاول کھچڑی شربت عشبہ مواد سوداوی اور مادہ محرقہ کو اور کھارش
ہے نار فارسی کو نافع ہے ؏ عشبہ مغربی تین تولہ چوب چینی دو تولہ شاہترہ کے پتے بادرنجبویہ شیشم کی لکڑی کا برادہ منڈی
گاؤزبان کے پتے شاہترہ کا بیج افتیمون کپڑے میں باندھکر کاسنی کے بیج صندل سرخ کا برادہ ہر ایک نو ماشہ
رات کو دو سیر پانی میں بھگوئیں صبح کو جوش کریں کہ تین پاؤ باقی رہے صاف کرکے قند سفید تین پاؤ داخل
کرکے شربت کا قوام کریں خوراک تین تولہ دوسرے نسخہ میں عناب پندرہ دانے اور برادہ صندل سفید چرائتہ
چرائتہ ہر ایک دو درم آبنوس کی لکڑی کا برادہ بجاسار کی لکڑی کا برادہ ہر ایک ڈھائی درم عوض شاہترہ اور تخم
شاہترہ کے اور بادرنجبویہ اور شیشم اور منڈی اور گاؤزبان اور افتیمون اور کاسنی ہے اور وزن صندل سرخ
کا دو درم اور چوب چینی تین درم اور مصری ڈھائی پاؤ شربت عشبہ خون کو صاف کرتا ہے مواد آتشک اور
پھنسیوں اور زخم کو نافع ہے اور مواد گرم کی اصلاح اکلہ حلق کے واسطے مجرب اور معمول ہے ؏ عشبہ مغربی
آٹھ درم آلو بخارا عناب ہر ایک بارہ دانے شاہترہ بنفشہ جو چھلے ہوئے ہر ایک بارہ درم شیشم کی لکڑی کا برادہ
چار درم سبکو دو سیر پانی میں جوش کریں کہ تہائی رہجائے صاف کرکے آدہ سیر شربت بنفشہ کے ساتھ
قوام کریں اور ساڑھے تین تولہ عرق شاہترہ اور بید مشک اور گلاب نیم گرم کے ساتھ صبح اور شام پلاویں
بیس روز تک کبھی وزن عشبہ کا بیس درم تک کرتے ہیں اور ز کائی میں وزن عشبہ کا چار درم ہے
چوب چینی چار درم عوض شیشم کے برادہ کے داخل ہے اور کدو کے بیجوں کا مغز اور خربوزہ کے بیجوں کا مغز

ہرایک دس درم زیادہ ہے اور ورن شاہترہ اور بنفشہ ہرایک کا تین درم اور جو چھلے ہوے بیس درم ہین اور بجاے
شربت بنفشہ کے مصری لکھی ہے غذا آش جو اور بجائے پانی کے عرق چوب گز یا دوسرے عرق مناسب شربت
پاؤ سات خارش اور آتشک وغیرہ امراض سوداوی کو دیتے ہین ص شیشم کی لکڑی کا برادہ پاؤ سیر چوب
چینی کا برادہ آدہ پاؤ گرم پانی مین ایک رات دن تر کرین پھر جوش دیکر مل کر صاف کرین عناب پچیس دانے
صندل سفید صندل سرخ ہرایک تیس تولہ شاہترہ ہیڑ زرد کا پوست افتیمون بسفایج فستقی نیلوفر کے پھول
ہرایک دو تولہ گلاب کے پھول بنفشہ کے پھول ہرایک تین تولہ لکڑیون مذکور کے صاف پانی مین ایک
رات دن تر کرین بعد اسکے جوش کرکے صاف کرین مصری ڈیرہ سیر داخل کرکے شربت کا قوام کرین اور دو
حصہ کرین ایک حصہ مین سنا مکی دس تولہ سورنجان نمبرین ڈھائی تولہ باریک کرکے ملاوین اور دوسرے نسخہ
مین برادہ شیشم چھ تولہ اور چوب چینی تین تولہ ہے اور باقی بدستور ہین شربت شاہترہ طبیعت کو ملایم کرتا ہے
مادہ بلغمی اور سوداے محترقہ کو خارج کرتا ہے خارش خشک و تر اور جذام کو مفید ہے اخلاط مراریہ کو ساکن
کرتا ہے ص کشوث کے بیج تین درم گلاب کے پھول زرشک ہرایک پانچ درم بنفشہ کے پھول سات درم
ہنسراج ملیٹھی بسفایج سبز سنا مکی گاؤزبان کے پھول ہیڑ ہندی ہیڑ کابلی کا پوست ہرایک بیس درم ہیڑ زرد کا
پوست املی ہرایک تیس درم آلو بخارا نیلوفر کے پھول تازہ ہرایک تیس عدد عناب سپستان ہرایک پچاس عدد
جو کوٹنے کے لائق ہین ادہکچرا کوٹ کر چار سیر شاہترہ کے پانی مین ایک رات دن تر کرین پھر جوش کرین کہ تہائی باقی
رہے صاف کرکے مصری ایک سیر کا قوام کرکے رکھ چھوڑین خوراک سات درم سے بیس درم تک ماء الجبن
کے ساتھ اور کبھی عسل خیار شنبر اور سقمونیا اضافہ کرتے ہین اور دوسرے نسخہ مین افسنتین رومی تین درم داخل
ہے حکیم الٰہی بخش صاحب اس شربت کو ایک داد کی قسم مین کہ اوسکو اورنگ زیبی کہتے ہین اور وہ اول مثل
غدہ کے بدن مین ظاہر ہوتی ہے اور بعد چھ مہینے کے زخم ہوجاتا ہے اور دور ہونا اوسکا بہت مشکل ہے استعمال کرتے
تھے اکثر چالیس روز مین اور کبھی دو چلہ مین مرض زایل ہوجاتا ہے لیکن اوس نسخہ مین مویز منقے بیس دانے اور
وزن نیلوفر کے پھول کا ڈھائی تولہ ہے خوراک ایک تولہ صبح اور ایک تولہ شام چھ تولہ عرق شاہترہ کے ساتھ شربت
کدر واسطے حصبہ اور جدری اور تمام خونی مرضون کے واسطے مفید ہے ص کیوڑہ کی لکڑی املی عناب گٹھلی
نکال کر ہرایک آدہ سیر سونف کی جڑ دس درم صندل سرخ صندل سفید ہرایک دس مثقال گلاب کے پھول آلو بخارا
ہرایک دو مثقال دوائیون کے چار چند پانی میٹھے مین جوش کرین کہ چوتھائی باقی رہے صاف کرین میٹھے
انار کا پانی اور کھٹے انار کا پانی اور سرکہ انگوری ہرایک آدہ سیر دیگ سنگی مین داخل کرکے جوش کرین کہ نزدیک قوام
کے پہونچے پس شکر سفید آدہ سیر داخل کرکے جوش کرین اور کف اوتارین تاکہ قوام ہو جاوے آگ سے اوتار کر
اور تین درم زعفران تین درم کافور قیصوری اوسمین حل کرین اور شیشہ مین رکھین +

**دوسری فصل شیافات** مین شیاف ابیض رمد وغیرہ امراض گرم مین معمول ہے ص نشاستہ
ایک درم سفیدہ ارزیر کیکر کا گوند کتیرا ہرایک تین درم لعاب اسپغول یا مرغ کے انڈے کی سفیدی مین ملاکر شیاف
بناوین لڑکی کے پینے کے دودہ مین یا بکری کے دودہ مین حل کرکے آنکھ مین کھینچین شیاف رمد گرم اور درد معہ

اور اکثر آنکھون کے امراض کے واسطے مجرب ہے ھ پھٹکری لوہے کے برتن مین رکھکر آگ پر رکھین کہ پھول جاوے اوسی حالت مین کچھ آگ کے اوپر جو گھی آمار کا پانی اس قدر ڈالین کہ پھٹکری چھپ جاوے پھر ملایم آگ پر جوش کرین کہ خود بخود پانی ہو جاوے جسوقت کہ پانی جذب ہو جاوے اور قابل گولیان بندھنے کے ہووے جلدی نکال کر چینی کی برتن مین رکھین شیاف بناوین پانی مین گھکر آنکھ مین کھینچین **شیاف سماق** واسطے رمد اور حرارت چشم اور التہاب اور حکہ اور دمعہ اور جرب اور سبل اور رحدقہ کے دُبلے ہونے کے واسطے اور سلاق اور پلک کے ملنے کے واسطے تجربہ مین پہونچا ہے ھ سماق دس جز سفیداب ایک جز کتیرا سفید نصف جز کافور چوتھائی جز بدستور متعارف شیاف بنائین اور نسخہ گیلانی مین کتیرا چھٹا جز ہے اور لکھا ہے کہ سماق کو پانی مین پکا کر صاف کرکے قوام کرین اور دوسری دوائیون کو اوسمین ملاکر شیاف بنائین **شیاف نارنج** واسطے منع کرنے نزل اور سُرخی اور خارش اور دمعہ اور رمد اور حفظ صحت آنکھ اور امراض پلک کے مجرب ہے ھ توتیا نارنج کے پانی مین پرورده کیا ہوا دس درم کتیرا نشاستہ انزروت گلاب کے پھول ایلوہ حضض مکی ہر ایک ایک درم سفیداب قلعی ہیڑ زرد معہ گٹھلی کے ہر ایک دو درم افیون چوتھائی درم شیاف بنائین **شیاف** رمد اور دمعہ اور خارش اور آنکھ کی سرخی کے واسطے نافع ہے ھ سمندر جھاگ کتہ سفید پھٹکری بھنی ہوئی ہیڑ زرد کا پوست رسوت افیون توتیائے سبز مساوی پانی مین پیسکر شیاف بناوین اور آنکھ مین کھینچین **شیاف کافور** واسطے رمد گرم کے مجرب ہے ھ سفیدۂ ارزیز تین درم کتیرا کیکر کا گوند ہر ایک چار درم کافور نصف درم کوٹ چھانکر شیاف بناوین **شیاف** رمد مین بعد تنقیہ کے عمل مین آتا ہے ھ انزروت گدھی کے دودھ مین پرورده کی ہوئی پانچ درم نشاستہ شیرین طعم دو درم کتیرا کیکر کا گوند ہر ایک ایک درم سفیداب تین درم اقلیمیائے فضہ دو درم افیون تین طسوج سب ایک وانگ تک کوٹ چھان کر عورت کے دودھ مین یا مرغ کے انڈے کی سفیدی مین ملاکر شیاف بناوین لڑکی کی مان کے دودھ مین حل کرکے استعمال کرین **شیاف اسود** آنکھ مین لگاتے ہین اور آنکھ کے حوالی پر بھی طلا کرتے ہین جب آنکھ مین لگاوین ظفرہ اور بیاض اور رمد کے پرانے مادہ بقیہ کو قطع کرتا ہے اور جب طلا کرین سیلان دمعہ اور مواد کے گرنے کو مانع ہے بہت مجرب ہے ھ پھٹکری ایک دام رسوت نصف دام افیون تین ماشہ سفیدہ کاشغری توتیائے سبز عاقرقرحا کا پوست ہر ایک ایک ماشہ پانی مین صلایہ کرکے شیاف بناوین وقت حاجت کے پانی مین پیس کر کام مین لاوین دیگر اسکو شیاف وینج بھی کہتے ہین ناخنہ کو کاٹتا ہے ھ زنگار تیز پات ہر ایک ڈیڑھ درم اقلیمیا دو درم اشق سکبینج پپل ہر ایک نصف درم اشق سکبینج کو پرانی شراب مین حل کرین اور باقی دوائیون کو کوٹ چھان کر اوس مین ملاکر شیاف بنائین اور آنکھ مین لگائین۔ **شیاف** ظفرہ کے واسطے نافع ہے ھ مصری چاکسوئے مقشر سنگ بصری ہر ایک ایک درم شورہ قلمی آٹھ درم سب کو لیمون کے عرق مین باریک کرین کہ لایق گولیون کے بندھنے کے ہو شیاف بناکر رکھین اور آنکھ مین کھینچین **شیاف** ظفرہ اور بیاض اور ضعف بصر کے واسطے مجرب ہے ھ تل کے پھول چنبیلی کے پھول کھرنی کے بیج کا مغز سرس کے بیج بکاین کی نرم کونپل نیب کی کونپل مرچ سیاہ ہر ایک سو عدد شورہ قلمی چھہ ماشہ سرمہ گل دیگدان ہر ایک ایک تولہ پپل پانچ عدد کوٹ چھان کر اول تین روز بھنگرہ مین کھرل کرین دوسرے روز لیمون کے پانی مین تیسرے

گلاب مین پھر شیاف بناکر رکھ چھوڑین پانی مین گھسکر آنکھ مین کھینچین شیاف کہ بیاض کو نہایت مجرب ہے
ص نبات سفید چار درم سنگ بصری دو درم پھٹکری ایک درم توتیاے سبز نصف مثقال موتی بن بندھے ایک
مثقال مشک خالص ایک مثقال کوٹ چھان کر شیاف بنائین وقت حاجت کے پانی مین پیس کر تھوڑی ایک
سلائی سے سفیدی کے اوپر کھینچین و دیگر بیاض غلیظ کو کاٹتا ہے اور باصرہ کو یاری دیتا ہے ص سکبینج اشق ہلدی
ہر ایک ایک جز زنگار چوتھائی جز سمندر جھاگ نمک لاہوری ہر ایک دو جز سبکو کوٹ چھان کر خوب صلایہ کرین سونف
کے پانی مین خمیر کرکے مثل جو کے شیاف بناوین اور سایہ مین خشک کرین اور وقت حاجت کے پانی مین
پیس کر سلائی سے آنکھ مین کھینچین شیاف زنگار سبل مین معمول ہے ص زنگار سمندر جھاگ پھٹکری بھنی ہوئی
کتیرا مساوی ایک پہر لیمو کے عرق مین پیس کر شیاف بناوین اور آنکھ مین لگائین شیاف اسود سبل اور ربد
کے واسطے معمول ہے ص لونگ افیون خالص ہر ایک ایک درم حضض مکی پھٹکری ہر ایک ایک درم نیم کے پتونکا پانی
املی کے پتون کا پانی گوبھی کے پتون کا پانی ہر ایک آدھ پاؤ دوائیون کو کوٹ چھانکر کانسی کے کٹورہ مین ڈال کر
نیب کے دستہ سے کہ پیسا اوسمین نصب کیا ہو خوب حل کرین کہ غلیظ ہو جاوے شیاف بناوین اور رکھ
چھوڑین ایک شیاف پانی مین پیس کر آنکھ مین کھینچین اور آنکھ کے اوپر بھی طلا کرین اگر کڑاہی آہنی مین دستہ
آہن سے حل کرین کہ قابل گولیون کے بندھنے کے ہو گولیان بناکر استعمال کرین شیاف حضض سیلان رطوبت کو
نافع ہے حرارت چشم کو ساکن کرتا ہے ص ہیڑ زرد کا پوست سونٹھ سنگ بصری ہر ایک پانچ درم حضض دس درم
شیاف بناکر خشک کرین اور آنکھ مین کھینچین شیاف وسخ الاذن سبل اور بیاض اور شبکوری
کو نافع ہے ص جوان آدمی کے کان کا میل ہیڑ زرد کا پوست مساوی دونون کے برابر شہد لیکر باریک کر کر
شیاف بناوین اور پانی مین پیسکر آنکھ مین کھینچین شیاف واسطے عشا وغیرہ آنکھون کے مرضون کے....
مفید ہے مؤلف فرماتے ہین کہ میرے اوستاد مرحوم کی بیاض سے منقول ہے ص سنگ بصری پھٹکری بھنی
ہوئی ہر ایک ایک تولہ مصری دو تولہ آٹھ پہر عرق لیمون کاغذی مین کھرل کرکے شیاف بناوین اور کام مین لائین
شیاف اخضر واسطے آنکھ کی خارش اور سبل اور دمعہ اور گل چشم کے مجرب ہے ص زنگار تین درم چاندی کا
میل کیکر کا گوند اشق سفیدۂ ارزیر ہر ایک دس درم سداب کے پانی مین گوندھکر شیاف بناوین شیاف کندر آنکھ کے
زخم کے واسطے مستعمل ہے ص انزروت نشاستہ کیکر کا گوند سفیدۂ ارزیر مرغ کے انڈے کی سفیدی ملاکر شیاف بناوین
شیاف غرب گوشۂ چشم کے ناصور کے واسطے مفید ہے اور دوسری جگہ بھی معمول ہے ص ایلوہ کندر
انزروت گلنار دم الاخوین سرمہ پھٹکری ہر ایک ایک درم زنگار ڈیڑھ دانگ گلاب مین شیاف بنائین اور
مجموعہ بقائی مین وزن ایلوہ اور کندر کا ایک ایک درم لکھا ہے اور دوسری دوائین ہر ایک نصف درم اور
زنجار چوتھائی درم ہے اور لکھا ہے کہ وقت حاجت کے ناصور کو خوب نچوڑین تاکہ پیپ اوس سے خارج ہو اور
بیمار کو دوسری طرف کہ جدھر ناصور نہ ہو سلاوین اور شیاف کو پانی مین حل کرکے تین یا چار قطرے کوئے مین
ٹپکاوین شیاف کہ نزول الماء کو زیادہ ہوتے نہین ہونے دیتا ص نیلہ تھوتھ دو دام کتھ سفید ہیڑ زرد کا پوست
ہر ایک تین ٹانک پھٹکری بھنی ہوئی پانچ ٹانک سب کو پانی مین پیس کر شیاف بناوین اور سایہ مین خشک کرین

اور آنکھ مین کھینچین ویگر آنکھ مین لگانا نزول آب کا مانع ہے اور زیادہ ہوتے نہین دیتا ﺻ ہیگ نرلی سنگ بصری توتیاے سبز پھٹکری بہنی ہوئی ہرایک چار درم دو سیر دہی کے پانی کے ساتھ پیسین اور عورت کے دودھ مین پیس کر آنکھ مین کھینچین **شیاف دہنہ فرنگ** واسطے منع نزول الماء کے مجرب اور بے نظیر ہے اور سبل اور بیاض اور ظفرہ اور دمعہ کو نافع ہے ﺻ ناگرموتھ مرچ سیاہ پیپل ہاتھی کے ناخن ہرایک پانچ ماشہ کھرنی کے بیج جنگلی کبوتر کی بیٹ کی سفیدی مارقشیشائے ذہبی ہرایک چار ماشہ زعفران ہیڑ سیاہ ہرایک تین ماشہ ہیڑ زرد کا پوست دہنہ فرنگ مسی ہرایک دو ماشہ سرس کے بیج سنگ بصری ہرایک پانچ ماشہ لونگ ایک ماشہ کوٹ چھان کر باریک کرکے لوہے کے برتن مین لیمون کے عرق مین تین روز بارہ سینگہہ کے سینگ سے حل کرکے شیاف بنائین مرے نسخہ مین وزن دہنہ فرنگ کا چار ماشہ ہے اگر دہنہ فرنگ بہم نہ ہوسکے تو عوض اوسکے توتیائے سبز ڈالین کہ آنکھون کے مرض مین اوسکا بدل ہے اور طریق امتحان مسی کا یہہ ہے کہ جب اوسکو سرکہ مین پیس کر لوہے پر ملین مس کے رنگ پر ہووے ـ

**شیاف جلا** واسطے ضعف بصر رطوبی کے نہایت مجرب ہے اور شیاف حرارات سے بہتر ہے اور واسطے نزول آب اور خیالات کے بے نظیر ہے ﺻ توتیائے کرمانی مغسول بیس درم کہ مرزنجوش کے تازے پانی مین رات کو رکھا ہو صبحکو صاف کیا ہو سونٹھ مرچ پیپل ہرایک دو درم مامیران دو درم نوشادر زعفران حضض کتیرا کیسر کا گوند اشق تانبا جلا ہوا زنگار چاندی کا میل ہرایک نصف درم سونف کے تازہ پانی مین پیس کر شیاف بنائین اور استعمال کرین **شیاف یاسمین** اکثر آنکھون کے مرض کے واسطے نافع ہے خواہ طبقات اور رطوبات مین خواہ کوبہ مین ہو خصوصًا اسوقت کہ مواد بند ہوا ور ظفرہ اور سبل اور دمعہ کو بھی نافع ہے ﺻ چنبلی کے پھول کی کلی سرمہ سنگ بصری توتیائے ہارونی زعفران شورہ قلمی سرس کے بیج کا مغز سب مساوی لیکر کوٹ کر کپڑے مین چھانین اور سنگ سماق مین لیمو کے شیرہ کے ساتھ ایک ہفتہ تک باریک کرکے شیاف بنائین اور باسی پانی کے ساتھ پتھر پر گہسکر جست کی سلائی سے آنکھ مین کھینچین اگر آنکھ مین گل یا پردہ ہو یا پلک کے بال گرگئے ہون منہ کے لعاب مین گہسکر صبح کو خواب سے اوٹھکر لگائین **شیاف** ضعف بصر کے واسطے حکیم وارث علی خان کے مجربات سے ہے ﺻ عباسی کے پھول مرچ سیاہ ہرایک دس عدد سرس کے بیج پانچ عدد پھٹکری شورہ قلمی ہرایک چار رتی باریک کرکے شیاف بناوین وقت حاجت ایک شیاف اوس مین سے باسی پانی مین گہس کر آنکھ مین کھینچین **شیاف گل گنجد** ضعف بصر کے واسطے مجرب ہے ﺻ تلون کے پھول چالیس ماشہ اور برابر اوسکے چنبیلی کی کلی اور مرچ سیاہ پیپل ہرایک آٹھ ماشہ سب کو باریک کرکے مثل اندر جو کے شیاف بنائین اور ایک شیاف تین روز تک باسی پانی مین گہسکر آنکھ مین کھینچین ایسے ہی ایک شیاف تین روز مین استعمال مین لائین نوروز مین نفع ہوتا ہے اور نسخہ حکیم منصور علی مرحوم مین وزن ملون کے پھول کا اسی عدد ہے اور چنبیلی کی کلی پچاس عدد اور مرچ سیاہ سولہ دانے اور پیپل ساٹھ دانے ہین **شیاف** واسطے ظلمت وغیرہ اکثر امراض مین معمول ہے ﺻ نیلہ تھوتھا تین ماشہ سمندر جھاگ ملیٹھی سرمہ سفید آملہ مقشر بہیڑہ کا مغز مرچ سفید مامیران چینی توتیائے ہارونی ہیڑہ کا پوست ہرایک چھ ماشہ چاکسو سنکھہ سنگ بصری ہرایک ایک تولہ غورہ کے پانی یا بینہ کے پانی مین شیاف بنائین **شیاف** اکثر آنکھون کے مرضون کیواسطے

نافع ہے حکیم بقا خان کے مجربات سے ہے ص مرچ پیپل لونگ توتیائے سبز ہر ایک نصف جز ماہیران چینی مرکی مشک رسوت ہر ایک ایک جز سنگ بصری سرمہ سفید سرمہ سیاہ ہر ایک پانچ جز کوٹ چھان کر تین روز لیموں کے پانی مین پیس کر شیاف بنائیں **شیاف ہندی** دھند و جالہ و پھلی وغیرہ آنکھوں کے امراض کے واسطے مجرب ہے حکیم کلو صاحب سے منقول ہے ص ترپھلا ترکنا لیلهٹی پھٹکری سفید تیلہ تھوتھ پانی مین گھس کر شیاف بنائین اور وقت حاجت کے لعاب دہن مین گھس کر آنکھ مین کھینچین **شیاف** واسطے کری گوش کے ہمیشہ معمول ہے ص مرزنجوش رائے سداب اندراین کا گودہ مساوی کوٹ چھان کر گائے کے پتہ مین شیاف بنائین اور وقت حاجت کے بادام کڑوے کے تیل مین پیس کر کان مین ٹپکاوین اگر مولی کے بیج اور زراوند مدحرج اضافہ کرین قوی ہوتا ہے دیگر واسطے طرش کے کہ اخلاط غلیظ سے ہو مستعمل ہے ثقل سماعت اور درد بلغمی اور طنین اور دوی ریحی کے واسطے مفید ہے ص اندراین کا گودہ ایک درم عصارہ افسنتین جند بیدستر زراوند مدحرج ہر ایک نصف درم بورہ ارمنی تین درم قسط چوتھائی درم فرفیون ڈیڑھ دانگ کوٹ چھان کر گائے کے پتہ مین ملا کر شیاف بنائین وقت حاجت کے اول انکباب مطبوخ بابونہ اور سویہ اور اکلیل الملک اور پودینہ اور مرزنجوش اور شیح اور برنجاسف زمان صالح تک کرے بعد اسکے یہہ شیاف تھوڑا سا روغن بادام تلخ مین حل کر کے نیم گرم کان مین ٹپکاوین **شیاف** کان کی پیپ کے واسطے مفید ہے ص انزروت ایکدرم مرکی کندر زعفران نطرون ہر ایک نصف درم بادام تلخ ڈیڑھ درم سبکو کوٹ چھان کر رکھین اور وقت حاجت کے روغن گل اور بط کی چربی مین حل کرین اور روئی کی بتی کو تر کر کے کان مین رکھین **شیاف ملین** وقت تاخیر عمل مسہل کے کام آتا ہے ص ترنجبین پانچ درم صابون خطمی نمک طعام ہر ایک دس درم شکر سرخ پانچدرم بدستور شیاف بنائین **شیاف** زحیر بلغمی مین حاضر النفع ہے اور مجرب ہے ص کندر مرکی ہر ایک ایک جز زعفران افیون ہر ایک نصف جز سب کو باریک کر کے شیاف بنائین **شیاف** قولنج شدید کو کھولتا ہے ص بورۂ ارمنی دس درم اندراین کا گودہ گوگل سکبینج ہر ایک پانچدرم سقمونیا ڈھائی درم شکر سرخ دس درم شیاف بنائین **شیاف** واسطے دور کرنے قبض اور دفع کرنے سدہ اطفال کے معمول ہے ص زبل الفار نمک طعام شکر سرخ برابر نرم آگ پر معقود کرین اور مانند چھوارہ کی گٹھلی کے فتیلہ بنا کر روغن بنفشہ مین چرب کر کے رکھین اور کبھی پودینہ نسوت عسل خیارشنبر عوض نمک اور شکر کے کرتے ہین اور روغن زیت سے چرب کرتے ہین **شیاف** خون کے قطع کرنے کے واسطے مجرب ہے خواہ بواسیر سے ہو خواہ اسہال سے اور کانچ کے نکلنے کو بھی مفید ہے ص مرکی اقاقیا اجواین خراسانی کیکر کا گوند چاول بوداده برابر مورد کے پانی مین گوندھکر شیاف بنائین **شیاف** بندکشا دکے واسطے مفید ہے ص بنولے کا مغز دو تولہ کافور چار ماشہ گل ارمنی ایک تولہ باریک کر کے نیب کے پتوں کے پانی مین شیاف دراز باریک بقدر درازی دو جو کے بنائین اور وقت حاجت کے ایک کو ذکر کے سوراخ مین رکھکر لنگوٹہ باندھین تین روز یہ عمل کرین **شیاف** واسطے بھرنے سوزاک کے زخم کے معمول ہے ص سفیدہ کاشغری چھہ ماشہ کتھ سفید مردار سنگ توتیائے سبز کافور ہر ایک ایک ماشہ کیلہ کے درخت کے پانی مین صلایہ کر کے شیاف باریک بنائین اور احلیل مین رکھین دیگر سوزاک کے واسطے۔

حکیم وارث علی خان کے معمول سے ہے ص سفیدہ کاشغری تین ماشہ کتیرا سفید ڈیڑھ ماشہ رسوت الایچی سفید
ہر ایک ایک ماشہ گلنار دم الاخوین کہربا کا گوند ہر ایک ڈیڑھ ماشہ لعاب اسپغول مین شیاف بنائین تمام دن مین چند
بار احلیل مین رکھین **شیاف** رحم کے سخت ورم کے واسطے نافع ہے ص بنفشہ خطمی خطمی کے پھول اکلیل الملک
بابونہ مویز منقے شکر سرخ املتاس کا گودہ مکو کے پتون کے پانی مین شیاف بنا کر قبل مین رکھین **شیاف** واسطے
دفع کرنے عقر کے اور اعانت حمل کے حکیم اکمل خان کے معمول سے ہے ص جائفل بڑی مائین پھٹکری بھنی ہوئی انار
کا پوست ہر ایک ایک مثقال کوٹ چھان کر پانی مین گوندہ کر شیاف بنائین اور بعد طہر کے استعمال کرین او
بعد اسکے مجامعت کرین **شیاف** حمل کو گراتا ہے حیض کو جاری کرتا ہے ص ایلوہ بیداال ماوی شراب تند
مین صلایہ کر کے شیاف بنائین دیگر حمل کو گراتا ہے ص کچلہ ہلدی پھٹکری ہر ایک ایک دام نیلہ تھوتھہ بھڑبھونجہ کی
چھت کا دھوان ہر ایک نصف درم کوٹ چھان کر پانی مین ملا کر شیاف بنائین اور بعد خشک ہونے کے صبح اور
شام رکھین دیگر جوک کی لکڑی جو واسطے اونٹ کی خارش کے ملتے ہین ایک جز پانی مین پیسین اور تین جز رسوت
اوس مین پیس کر داخل کر کے چھوارہ کی گٹھلی کی شکل شیاف بناوین اور خشک کر کے رحم کے منہ مین پہنچاوین
دوسرے یا تیسرے روز اسقاط ہوتا ہے اگر حوالی فم رحم جوش کرے روغن زرد ملین **شیاف** رجا کے واسطے
نافع ہے ص پھٹکری سفال پر رکھکر آگ پر رکھین اور جین جوش مین زر نباو کہ ہندی مین نرکچور کہتے ہین باریک کر کے
چھڑکین اور ملا کر بیچے اونار ین اور مقدار طول خنصر اور اوس سے باریک شیاف بنائین ایک ان مین سے
رحم مین رکھین اس طرح کہ تین حصہ شافہ رحم مین ہو اور ایک حصہ باہر ہو اور تین روز رکھین
اور درد اور الم سے خوف نہ کرین کہ تیسرے روز جو کچھ رحم مین ہے نکل جائے گا مجرب ہے۔

# باب الضاد

اس باب مین ایک فصل ہے **ضماوات** ٭ **ضماد** درد سر اور سرسام گرم مین معمول ہے ص صندل سفید
سبز دہنیہ کے پانی اور کوکنار کے پانی مین حل کر کے پیشانی پر ضماد کرین **ضماد** واسطے درد سر گرم اور جو کہ عرض گرم
بخارون کا ہو مفید ہے مولف فرماتے ہین کہ میرے اوستاد مرحوم کے معمول سے ہے ص دہنیہ بھنا ہوا سرکہ اور
روغن گل مین پیس کر ضماد کرین دیگر درد سر شدید الحرارت کے واسطے مجرب ہے ص نیلوفر کے پھول دہنیہ تر بنفشہ
کے پھول خشخاش کے پوست ہر ایک چھ ماشہ باریک کرین اور تھوڑا گلاب اور قدرے افیون اور ایک ماشہ
کافور داخل کر کے استعمال کرین اگر حرارت قلیل ہو کافور موقوف کرین دیگر واسطے درد سر گرم ساذج کے معمول
ہے ص جو کا آٹا خطمی سفید کے پھول بنفشہ کے پھول نیلوفر کے پھول ہر ایک ایک جز گلاب اور تھوڑے سے
سرکہ اور روغن گل مین ملا کر لیپ کرین دیگر واسطے درد شدید کے مفید ہے ص بنفشہ کا ہو کے بیج جو کا آٹا گلاب
مین باریک کر کے ضماد کرین اگر درد سخت ہو قدرے افیون اور زعفران ملاوین دیگر واسطے درد سر
گرم کے عجیب التاثیر ہے ص جو کا آٹا سرکہ اور روغن گل اور گلاب مین خمیر کرین پیشانی اور دونون کنپٹی پر ضماد
کرین **ضماد چارگل** درد سر اور سرسام گرم مین مستعمل ہے ص بنفشہ کے پھول نیلوفر کے پھول گلاب کے پھول
خطمی کے پھول برابر عورت کے دودہ مین یا بکری کے دودہ مین یا گلاب مین پیس کر لیپ کرین **ضماد** لبوب

دردسر کو کہ گرمی اور خشکی سے ہو نافع ہے ص کھیرے ککڑی کے بیجون کا مغز تربوز کا مغز کدو کے بیجون کا مغز کاہو
کے بیج خشخاش کے بیج بہیدانہ برابر برابر عورت کے دودہ یا بکری کے دودہ مین پیس کر لیپ کرین دیگر واسطے
دردسر گرم کے مجرب ہے ص گلقند کے پھول دہنیہ خشک کاہو کے بیج صندل پسا ہوا ہر ایک ایک درم
افیون زعفران اجواین خراسانی ہر ایک نصف درم پیس کر لیپ کرین ضماد واسطے دردسر سرد کے
معمول ہے ص بابونہ اکلیل الملک مرزنجوش برنجاسف مساوی کوٹ کر روغن چنبیلی اور روغن گل مین ملاکر
ضماد کرین دیگر واسطے دردسر سرد اور شقیقہ کے مفید ہے مولف فرماتے ہین کہ میرے اوستاد مرحوم مغفور کی
مجربات سے ہے ص ارنڈ کی جڑ کا پوست سونٹہہ زعفران پیس کر لیپ کرین دوسرے نسخہ مین کہ واسطے
عصابہ کے بھی مجرب ہے جو کا آٹا صندل سفید عوض زعفران کے ہے لکھا ہے کہ مکو کے پتون کے پانی مین
پیس کر نیمگرم ضماد کرین دیگر دردسر سرد کے واسطے مفید ہے ص سونٹہہ مرزنجوش اسطوخودوس ریوند چینی
زراوند بابونہ انیسون کلونجی سرکہ یا پانی مین پیس کر نیمگرم ضماد کرین دیگر واسطے دردسر سرد کے نافع ہے
ص کبابہ لونگ ارنڈ کے پتے پیس کر مہندی کے پانی مین معجون کر کے رات کے وقت سر پر طلا کرین نوازل
کو مطلق منع کرتا ہے اور دردسر کو زایل کرتا ہے بحکم اللہ تعالیٰ ضماد دردسر کو کہ نزلہ سے ہو مانع ہے
ص لونگ دو عدد افیون دو حبہ زعفران چار حبہ پانی مین پیس کر نیمگرم لیپ کرین ضماد خودہ کے واسطے نافع
ص زعفران جاوتری جائفل نمک پانی مین پیس کر نیمگرم سر کے بال تراش کر تمام سر پر ضماد کرین اور
ادرک کا مربا کھائین ضماد دردسر و ودی کو مفید ہے سر کے کیڑون کو قتل کرتا ہے ص ملیم چار ماشہ ہینگ
دو ماشہ شکر سفید تین ماشہ گائے کا گھی دو ماشہ سب دوائیون کو پانی مین پیس کر روغن ملاکر سر اور
پیشانی پر لیپ کرین ضماد دردسر کے واسطے کہ ضربہ اور سقطہ سے ہو نافع ہے ص گل ارمنی ایلوہ ہر ایک پانچ درم
ماش کا آٹا مغاث آس کے پتے گلاب کے پھول ہر ایک دس درم بابونہ چرایتہ ہر ایک ایک درم کوٹ چھان کر بید
سادہ کے پتون کے پانی مین پیس کر ضماد کرین دیگر واسطے دردسر ضربی کے مفید ہے ص اکلیل الملک
ایک درم بنفشہ گلاب کے پھول نیلوفر کے پھول بابونہ ہر ایک دو مثقال جو چھلے ہوے سب کے برابر
کوٹ چھان کر دس استار روغن اور دس استار پانی آپس مین ملاکر اول جوش کرین کہ پانی تحلیل
ہو جاوے پھر دوائیون کو داخل کر کے آگ پر رکھین تاکہ فالودہ کا قوام پکڑے نیمگرم لیپ کرین ضماد
سرسام صفراوی کو نافع ہے ص کدو کے ٹکڑے کھیرے کے ٹکڑے مکو کے پتے بید کے پتے صندل سفید نیلوفر
کے پھول کاہو کے بیج تربوز کے بیجون کا مغز سرکہ اور روغن گل اور گلاب مین ضماد کرین دیگر
واسطے سرسام گرم کے نافع ہے اور تپ مین جو اختلاط عقل ہوتا ہے اوس کو مفید ہے اور گرم مزاجون
مین مجرب ہے ص جو کا آٹا دس درم بنفشہ کے پھول گیہون کی بھوسی ہر ایک پانچ درم خطمی کے پھول تین درم
کوٹ چھان کر بید کے پتون کے پانی اور روغن گل اور سرکہ مین ملاکر تالو پر ضماد کرین ضماد سرسام صفراوی
اور مالیخولیائے سوداوی اور صفراوی کو ابتدا مین واسطے تبرید اور تنویم کے مستعمل اور مجرب
ہے ص بنفشہ کے پھول نیلوفر کے پھول خطمی سفید کے پھول گلاب کے پھول جو چھلے ہوے خشخاش کے چھے

بیدکے پتے کدو کی ٹنکڑی مکو سبز کے پتے میٹھے کدو کے بیجون کا مغز تربوز کے بیجون کا مغز کاہو کے بیج خشخاش کے بیج
لڑکیون کے پینے کا دودہ یا بکری کا دودہ اور روغن گل جوادویہ کوٹنے کے لائق ہین کوٹ چھان کر مغزیات اور سبز پتون
کے ساتھ پتھر پرڈال کر دودہ اور روغن سے آہستہ آہستہ تسقیہ دیکر حل کرین کہ مانند مرہم کے ہو جاوے پس
سر کو اوس سے غلاف کرین ضماد علوی خان حمرہ دماغ مین مستعمل ہے ص ارد کا آٹا جو کا آٹا روغن
گل اور عورت کا دودہ انڈے کی زردی نیمبرشت ملا کر کپڑے مین آلودہ کر کے سر پر رکھین اور ساعت
بساعت تبدیل کرین ضماد سرسام سوداوی اور درد سر پیسے اور نتھنون کی خشکی اور خشکی دماغ کو فائدہ کرتا
ہے ص کدو کے بیجون کا مغز تربوز کے بیجون کا مغز نیلوفر بنفشہ کے پھول ہر ایک ایک تولہ پیس کر لڑکیون
کے پینے کے دودہ مین یا بکری کے دودہ مین ملا کر لیپ کرین ضماد سرسام بلغمی کو مفید ہے ص اسطوخودوس
عود ہندی عود صلیب ہر ایک چھہ ماشہ مونگ کا آٹا چار تولہ انڈے کی زردی ایک عدد پانی اور روغن گل مین
ملا کر ضماد کرین ضماد سہر اور سرسام گرم مین معمول ہے ص نیلوفر کے پھول کاہو کے بیج خرفہ کے بیج صندل سفید
ہر ایک تین ماشہ کافور ایک ماشہ افیون زعفران ہر ایک آدہ ماشہ سب کو باریک کر کے روغن گل ایک تولہ سبز
دہنیہ کا پانی دو تولہ اور تھوڑا سا سرکہ ملا کر تالو پر ضماد کرین ضماد منوم حکیم احمد کے مجربات سے ہے ص کاہو
کے بیج اجوان خراسانی افیون لفاح کی جڑ کا پوست زعفران مساوی کوٹ چھان کر خشخاش کے جوشاندہ مین ملا کر
پیشانی اور دونو کنپٹیون اور ناک پر طلا کرین نیند آجاتی ہے ضماد سکتہ اور سبات کے واسطے مفید ہے ص فرفیون
رائی سرخ جیتہ ہندی اوٹنگن کے بیج مساوی سرکہ ملاوین اور سر کے مونڈنے کے بعد ضماد کرین دیگر واسطے سکتہ
اور سبات کے کتاب بقائی سے منقول ہے ص رائی جند بید ستر مساوی پرانے سرکہ مین ملا کر بعد بال تراشنے
کے سر پر ضماد کرین حکم خدا سے مسکوت کو افاقہ کرتا ہے ضماد واسطے تشنج عصب کے نافع ہے ص گوگل
ایک اوقیہ پانی کے ساتھ ہاون مین داخل کرین اور مرغ کی چربی بط کی چربی گائے کی ساق کا مغز ہر ایک پاؤ
سیر پگھلا کر گوگل پر ڈال کر خوب حل کرین اور کام مین لاوین ضماد حکیم علویخان واسطے تشنج اعضا کے کہ
اوسکے ساتھ درد بھی شدت سے ہو اور اک لمحہ درد ساکن نہ ہو نفع عظیم بخشتا ہے ص بنفشہ کے پھول مکو خطمی
کے بیج زراوند مدحرج بابونہ کے پھول کوکنار باقلہ کا آٹا میٹھے کدو کے بیجون کا مغز کھیرے ککڑی کے بیجون
کا مغز اکلیل الملک سوریجان ہنسراج ہر ایک ایک تولہ کوٹ چھان کر گائے کے دودہ مین پکا کر بکری کے
گردہ کی چربی دو تولہ مغز حنظل گاؤ تین تولہ تلون کا تیل پانچ تولہ داخل کر کے نیمگرم ضماد کرین ضماد کہ پٹھون
کو نرم کرتا ہے ص تل چھلے ہوئے بیس درم مرزنجوش ترکی پانچدرم منقون کے ساتھ پیس کر کپڑے پر رکھکر باندھین
بقائی سے منقول ہے ضماد تشنج یبسی مین کام آتا ہے ص بنفشہ خطمی جو کا آٹا اسپغول کے لعاب اور روغن کدو
مین ملا کر عمل مین لاوین دیگر تشنج کو فائدہ کرتا ہے خلاصہ سے منقول ہے ص تل السی کے بیج میتھی مساوی مرغ
آبی کی چربی سہ چند سب کو کوٹ کر مثل مرہم کے ہو جاوے تھوڑا سا کتیرا پیس کر داخل کرین اور استعمال کرین
اگر تینون چیزون کو تلون کے تیل مین پکا کر عضلات پر رکھین تمدد اور کزاز کو نافع ہے ضماد رمد گرم اور سبل مین
معمول ہے ص صندل گل ارمنی رسوت مکو ہر ایک مساوی سبز دہنیہ کے پانی مین پیسکر آنکھ کے گرداگرد لیپ

کرین ضماد آنکھ کے درد کے واسطے نافع ہے خواہ گرم ہو خواہ سرد ہوا ور ساتھ ورم کے ہو ص حضض زیرہ سفید لودہ پھٹکری بھنی ہوئی ہلدی گل ارمنی ہیڑ سیاہ ہیڑ زرد کا پوست انزروت ہر ایک تین ماشہ افیون خالص زعفران ہر ایک ایک ماشہ لونگ دو عدد مکو چار ماشہ صندل سرخ دو رتی کوٹ چھان کر سبز مکو کے پانی مین شیاف یا گولیان بنا کر رکھین اور پانی مکو مین پیس کر ضماد کرین ضماد رمد کی ہر قسم مین معمول ہے ص رسوت پاؤ گیرو ہلدی افیون ہر ایک ایک ماشہ لودہ پھٹکری بھنی ہوئی ہر ایک دو ماشہ پانی مین پیس کر آنکھ کے گرد ضماد کرین دیگر رمد اور آنکھ کی سرخی کے واسطے نافع ہے ص گیرو چار جز افیون ایک جز حضض ہیڑ سیاہ ہلدی ہر ایک دو جز سونٹھ کیکر کا گوند ہر ایک چوتھائی جز پیس کر گولیان بنا کر رکھین اور کوکنار کے پانی مین پیس کر حوالی چشم پر ضماد کرین ضماد درد اور آنکھ کی سرخی کے واسطے نافع ہے ص پھٹکری بھنی ہوئی چھ ماشہ لودہ پٹھانی ہیڑ کابلی کا پوست ہر ایک دو ماشہ گیرو افیون زعفران ہر ایک ایک ماشہ تانبے کے برتن مین تانبے کے دستہ سے کھٹے انار کے پانی کے ساتھ خوب پیسین اور گولیان بناوین اور آنکھ پر لیپ کرین دیگر رمد کے واسطے ص پھٹکری خام سونٹھ گیرو ہلدی ہر ایک ایک ماشہ افیون دو ماشہ کوکنار کے پانی مین پیس کر ضماد کرین دیگر درد اور آنکھ کی سرخی کے واسطے نافع ہے ص پھٹکری ایک ماشہ افیون دو رتی دونو املی کے پتون کے پانی مین پیس کر آگ پر رکھین کہ گاڑھا ہو جاوے نیم گرم آنکھ پر ضماد کرین ضماد واسطے نازل ہونے مواد ردیہ کے آنکھ کی طرف مانع ہے اور درد سر اور شقیقہ گرم کو بہت مجرب ہے ص صندل سفید پسا ہوا ایک جز انزروت باریک کیا ہوا نصف جز مرغ کے انڈے کی سفیدی مین ملا کر آنکھ اور دونون کنپٹیون پر ضماد کرین ضماد آنکھ کو نہایت خنک کرتا ہے ص کافور ایک دانگ اسفیداج دھویا ہوا ایک مثقال گلاب مین پیس کر آنکھ کے گرد طلا کرین ضماد واسطے ضربہ اور حرارت چشم کے مفید ہے ص انڈے کی زردی سبز دھنیہ کا پانی روغن آپس مین لت کر کے روئی اوس مین تر کر کے آنکھ پر رکھین ضماد آنکھ کے ضربہ کے واسطے مفید ہے ص مونگ کا آٹا دو جز ہلدی حضض گل ارمنی مامیران زعفران مصطگی ہر ایک ایک جز مرغ کے انڈے کی زردی اور روغن گل مین ملا کر ضماد کرین دیگر مختصر واسطے آنکھ کی چوٹ اور سرخی کے کہ ملتحمہ مین باقی ہو نافع ہے ص زعفران مصطگی دونون کو پیس کر مرغ کے انڈے کی زردی مین ملا کر آنکھ کے حلقہ کے گرد لیپ کرین ضماد غرب بستہ کو نرم کرتا ہے اور کھولتا ہے ص کنوچہ کا بیج کٹا ہوا گیہون کا آٹا دودھ مین خمیر کرین اور تھوڑی سی زعفران داخل کر کے لڑکیون کے پستان کے دودھ یا گدہی کے دودھ مین پکاوین اور غرب پر ضماد کرین اور اُڑد چبائے ہوئے کا ضماد بھی مجربات سے ہے ضماد کان کے درد کو کہ گرمی سے ہو نافع ہے ص دونو صندل خشخاش کا پوست کا ہو دھنیہ تر گلاب مین پیس کر کان کے گرد ضماد کرین ضماد کان کے ورم گرم مین مستعمل ہے ص مکو جدوار صندلین رسوت گل ارمنی سبز دھنیہ کے پانی مین پیس کر گرد کان کے طلا کرین ضماد کان کے ورم گرم کو نافع ہے ص صندل سرخ چھالیہ حضض گل ارمنی مسور چھلے ہوئے شیاف مامیثا زعفران ہر ایک تھوڑا تھوڑا لیکر کوٹ چھان کر تازہ دھنیہ کے پانی مین یا تازہ مکو کے پانی مین یا گلاب مین ملا کر ضماد کرین دیگر ابتدا مین کان کے ورم کے واسطے مفید ہے

ص جو کا آٹا مکوشیاف مامیثا گل ارمنی حضض کی ابلوہ صندل سرخ صندل سفید اکلیل الملک چھالیہ اور انتہا میں
بابونہ باقلا کا آٹا اضافہ کریں اور جسوقت کہ درد شدت سے ہو قدرے افیون بھی زیادہ کریں اور مرغ کے انڈے
کی سفیدی میں ملاکر ضماد کریں ضماد کان کے ورم سرد کے واسطے معمول ہے ص مکوا ملتاس کا گودہ بابونہ
اکلیل الملک سبز دہنیہ کے پانی میں پیس کر نیمگرم کان کے گرد ضماد کریں اور اہیں دوائیوں کو گائے کے دودھ
میں جوش کر کے بخارا وسکا لیں ضماد اکثر کان کے درد کو نافع ہے خصوصاً اوس وقت کہ بسبب ورم کے باہر
کان کے ہو ص جو کا آٹا باقلا کا آٹا بابونہ بنفشہ کے پھول خطمی کے بیج اکلیل الملک روغن بنفشہ گرم پانی میں
پیس کر ضماد کریں دیگر واسطے ورم سرد کے کہ کان کے پیچھے ہو حکیم وارث علی خان کے معمول سے ہے ص بسمار
لبکبیرہ ہر ایک چار ماشہ ریوند خطائی جدوار ہر ایک دو ماشہ مرچ سیاہ سات عدد پانی میں پیسکر نیمگرم کان کے
پیچھے ضماد کریں دیگر کان کے ورم سرد کو نافع ہے ص چھالیہ بسمار کریلے کے بیج گبر وکچلہ زیرہ سیاہ مساوی پانی
پیسکر نیمگرم ضماد کریں ضماد واسطے کان کے اوکھڑنے اور ناک کی پھنسیون کے مجرب ہے ص کدو کے بیج کا
مغز سربوزے کے بیجون کا مغز جلا ہوا کدو کا پوست جلا ہوا دم الاخوین سفیداب قلعی جلا ہوا گلنار جلا
ہوا بونیاے کرپانی کوٹ چھان کر لڑکیون کے دودہ میں حل کرکے ہاون میں ملیں کہ مثل مرہم کے
ہو جاوے طلا کریں ضماد کان کے غضروف کے اوکھڑنے کے واسطے بعد فصد اور اسہال کے واسطے
سکبس ورو کے کام آتا ہے ص جو کی روئی خشک پانی میں تر کریں تاکہ نرم ہوے تھوڑا سا سرکہ اور روغن گل
ادسپر چھڑکیں اور مثل ضماد کے کرکے باندھیں ضماد نکسیر کو بند کرتا ہے ص کافور افیون خالص ہر ایک چوتھائی
جز گل ارمنی عصارہ لحیتہ التیس گلنار مسور چھلے ہوئے ہر ایک ایک جز کوٹ چھان کر سرکہ انگوری میں ملا کر پیشانی
اور تارک سر پر رکھیں اور کبھی جو کا آٹا خطمی اقاقیا صندل عوض مسور کے کرتے ہیں دیگر مازو سبز انار کا پوست
گلاب کا پھول ہر ایک ایک جز مسور چھلے ہوے دو جز حضض برابر سبکو کوٹ چھان کر اُس کے پانی اور
گلاب میں ملا کر اول پانی نہایت سرد سر پر ڈالیں بعد اسکے تارک سر پر اور پیشانی پر ضماد کریں ضماد ناک
کے ورم اور گرم پھنسیوں کو نافع ہے ص کدو کے بیجون کا مغز تربوز کے بیجون کا مغز دم الاخوین سفیداب
قلعی دہویا ہوا گل ارمنی روغن گل میں پیس کر طلا کریں اگر پھنسیون کا خشک ہوتا منظور ہو بیجون کو بریان
کریں اور توتیاے کرمانی اضافہ کریں اور واسطے دور کرنے سختی اور خشکی کے اگر تلیین منظور ہو عوض روغن گل
کے گاے کا دودہ داخل کریں ضماد ناک کی جراحت اور خشک ریشہ کو مفید ہے ص صندل سفید حضض مکی
گلاب اور خرفہ کے پانی میں پیس کر ضماد کریں ضماد ورم لب کے واسطے کام میں آتا ہے ص مکو سپیاری
گلنار گلاب کے پھول سرکہ اور گلاب میں پیسکر ضماد کریں دیگر واسطے ورم اور ہونٹ کی پھنسیون کے
کام میں آتا ہے ص رسوت جدوار گیرو صندل سرخ سبز دہنیہ کے پانی میں پیس کر ضماد کریں اور اس کے بعد ایلوہ
مامیران چینی مکو کا پانی زیادہ کریں ضماد ہونٹ کے پھٹنے کے واسطے مستعمل ہے ص مازو سفیدہ قلعی نشاستہ
کتیرا باریک کر کے مرغی کی چربی میں کہ روغن گل میں پگھلائی ہو ملا کر کام میں لائیں ضماد دانتوں کے درد گرم کے
واسطے معمول اور مجرب ہے ص کافور افیون دونوں کو ملا کر دندان درد ناک پر ضماد کریں۔

ضماد خناق اور ذبحہ دموی مین بعد فصد او زہر یدکے مستعمل ہے ص بارتنگ کاسنی جوکا آٹا مسور چھلے ہوئے خطمی بابونہ بنفشہ کوٹ چھان کر روغن گل مین چرب کرکے گلاب اور سرکہ مین حل کرکے قفا کے اوپر اور گردا گرد گردن اور حلقوم پر ضماد کرین دیگر جدوار پانچ ماشہ زہر مہرہ پانچ ماشہ گلاب یا مکو کے پتون کے پانی مین یا سرکہ مین پیسکر نیمگرم لیپ کرین اور دوسرے نسخہ مین دہنیہ سبز پانچ ماشہ زرنباد ڈھائی ماشہ داخل ہے لکھا ہے کہ خناق اور فالجیہ اور خنازیر اور ورم گلو اور بغل کے نیچے کے ورم تحلیل کرتا ہے دیگر جو کا آٹا مکو کے پانی اور دہنیہ تر کے پانی اور سرکہ اور گلاب مین ضماد کرین اگر مادہ مرکب ہو بابونہ زیادہ کرین دیگر مکو خطمی کے .. پھول جوکا آٹا بنفشہ کے پھول اکلیل الملک کوٹ چھان کر دہنیہ سبز کے پانی مین ملا کر استعمال کرین ضماد واسطے ورم کے کہ خارج گلو مین اور ذقن مین ہو بڑی نافع ہے مولف فرماتے ہین کہ میرے والد ماجد مرحوم مغفور کی بیاض سے منقول ہے ص گیرو سونٹھ صابون تینون کو برابر پیس کر لیپ کرین یا خطمی کے پھول پیسکر املتاس مین کہ سونف کے شیرہ مین حل کیے ہون ملا کر نیمگرم ضماد کرین یا جدوار حضض مکی گلاب یا سرکہ مین طلا کرین یا سرس کے بیج کالی زیری مرچ سیاہ پانی مین پکا کر یا بھنی چولھے کی مٹی مرچ سیاہ پانی مین پیسکر نیم گرم لیپ کرین دیگر واسطے ورم گلو کے مجرب ہے ص کڑوے کدو کے بیجون کا مغز ابلوہ صندل سرخ زیرہ سیاہ سرس کے درخت کا پوست مسور مسلم مرچ کالی زیری کریلہ خشک سویہ کے بیج برابر باریک کرکے سرکہ مین ملا کر نیمگرم ضماد کرین دیگر مولف فرماتے ہین کہ میرے اوستاد مرحوم مغفور کی بیاض سے منقول ہے ص میتھی السی کے بیج خطمی سفید کے پھول بنفشہ کے پھول کنوچہ کے بیج جدوار کوٹ چھان کر گھیکوار کے پانی مین پیس کر طلا کرین اور پان کا پتہ باندھین ضماد ورم گلو کے واسطے مولف فرماتے ہین کہ میرے استاد مرحوم ومغفور کی بیاض سے منقول ہے ص میتھی چولھے کی مٹی مرچ سیاہ پانی کے ساتھ لیپ کرین دیگر میتھی السی کے بیج خطمی سفید کے پھول بنفشہ کے پھول کنوچہ کا بیج جدوار کوٹ چھان کر گھیکوار کے پانی مین پیسکر طلا کرین ضماد انطاکی کے مجربات سے ہے ص باقلا کا آٹا میتھی بتھے کا آٹا جو کا آٹا ہر ایک ایک حصہ چھوارہ کی گٹھلی خطمی کے بیج ہر ایک نصف جزو اور اندراین کا گودہ خناق سرد مین اور گل ارمنی گرم قسم مین چوتھائی جز کوٹ چھان کر مرغ کے انڈے کی سفیدی مین قسم گرم مین اور مرغابی کی چربی یا مرغی کی چربی مین قسم سرد مین ملا کر حلق پر ضماد کرین ضماد کھانسی کو جو ورم جگر سے ہو فائدہ کرتا ہے ص بابچھڑ نصف درم ریوند چینی ایک درم صندل سرخ صندل سفید بابونہ اکلیل الملک کاسنی کے بیج کشوث کے بیج نیلوفر کے پتے ہر ایک دو درم گلاب کے پھول چار درم بنفشہ خطمی کے پھول جو کا آٹا ہر ایک سات درم کوٹ چھانکر کاسنی کے پانی اور بید کے پانی مین طلا کرین ضماد پسلی کے درد کے واسطے مجرب ہے ص جو کا آٹا اکلیل الملک خشخاش کا پوست کوٹ چھان کر ضماد کرین دیگر پسلی کے درد کو تسکین دیتا ہے ص بنفشہ بابونہ گیہون کی بھوسی گیہون کا آٹا السی کے بیج سبکو پانی مین پکا دین تا کہ گل جاوے پھر نچوڑین اور اوس کو روغن بنفشہ کے ساتھ پھر آگ پر رکھین تا کہ غلیظ ہو جاوے پھر لیپ کرین اور کبھی خطمی کے بیج اور حلبہ اور جو کا آٹا زیادہ کیا جاتا ہے ضماد واسطے درد پہلو سرد کے مفید ہے ص بابونہ سونٹھ السی تل سیاہ مساوی پانی مین پیس کر نیمگرم ضماد کرین ضماد واسطے پستان کے

ورم گرم کی ابتدا مین معمول ہے ص گیرو رسوت حضض گلی ہر ایک چار ماشہ مکوکے پانی مین ضماد کرین دیگر جو کا
آٹا باقلا کا آٹا مسور کا آٹا گلاب کے پھول مکو کوٹ چھان کر سرکہ مین ملا کر ضماد کرین ضماد ورم گرم پستان مین کہ
بسبب دودہ کے جمنے کے پیدا ہو نافع ہے ص جو کا آٹا باقلا مغات سبز وپودینہ کے پانی مین اور خرفہ سبز کے
پانی اور مرغ کے انڈے کی زردی مین ملا کر ضماد کرین اور وقت انتہا کے اور جسوقت کہ درد شدید ہو محللات ضماد
کرین اگر مادہ جمع ہو منضجات استعمال کرین دیگر ورم پستان کے واسطے کہ بسبب دودہ کے جمنے کے ہو نافع
ہے ص پودینہ کے پتے مکو کے پتے سرکہ روغن گل پکا کر لیپ کرین دیگر دودہ کو کہ بسبب گرمی اور خشکی کے
منجمد ہو نافع ہے ص مونگ ساٹھی کے چانول پانی مین پیسکر تھوڑا سا گرم کر کے ضماد کرین ضماد پستان
کے ورم سرد کو نافع ہے ص چوب میدہ کچنال کا پوست بتھی کے بیج ارنڈ کی جڑ کا پوست گیرو سکھ
برابر لیکر کوٹ چھان کر ضماد کرین ضماد واسطے ورم کے کہ کوفتگی پستان سے عارض ہو مفید ہے
ص اُڑد دانہ مویز کوٹ کر سرو کے پتون کے پانی مین ملا کر ضماد کرین ضماد ورم پستان کے واسطے حکیم علی
سے منقول ہے ص ابتدا مین صندل مین پہل مہندی کے پتے مکو کے پانی مین پیس کر طلا کرین اور بیچ مین
واسطے نضج کے پتے اور پھول خطمی کے اور مثل انکے لیپ کرین اگر مرہم اشق ملاوین جلدی نضج کرتا ہے
اور جب شگاف وین مراہم مدملہ سے علاج کرین دیگر انتہا مین معمول ہے ص بابونہ چھہ ماشہ اکلیل الملک
چار ماشہ اشنہ تمر ہندی مرزنجوش جو کا آٹا ہر ایک چھہ ماشہ باقلا کا آٹا نو ماشہ بتھی خطمی کے پھول کنوچہ کے بیج
ہر ایک چھہ ماشہ چار تولہ گائے کے دودہ مین پکا کر ضماد کرین ضماد ورم پستان کے مادہ کو پکاتا ہے ص ریحان
کے بیج گائے کے دودہ مین پکا کر باندھین اور السی کے بیج بابونہ اکلیل الملک پانی مین جوش کر کے صاف
کر کے موم اور روغن گل مین قیروطی بنا کر ضماد کرین دیگر نضج اور انفجار دبیلہ پستان کے واسطے معمول ہے ص
السی کے بیج کنجارہ کنجد سوسن کی جڑ میعہ سائلہ بکری کی مینگنی کبوتر کی بیٹ نطرون راتینج مساوی کوٹ کر
ملون کے تیل مین اور مغز ساق گاؤ اور سیفنجیج مین ملا کر ضماد کرین ضماد پستان کے بڑے ہونے کو مانع ہے ص
گل قیمولیا مازو سفید ارزیرا جوائن خراسانی سرکہ مین پیس کر ضماد کرین یا افیون اور روئی سرکہ کے
ساتھ ضماد کرین یا کندر اور کوڑی جلی ہوئی اور جو کا آٹا کوٹ چھان کر سرکہ مین ملا کر ہر مہینہ مین تین
بار طلا کرین ضماد واسطے اوس عورت کے کہ پستان اوسکی نہایت چھوٹی ہون ص گاومیش کی چربی
ہاتھی کی چربی برابر لین اور آپس مین ملاوین ہر روز قدرے شیر گرم ملین ضماد ریاح اور معدہ
کے درد کو دور کرتا ہے غثیان اور تہوع کے رفع کرنے مین مجرب ہے ص مغز نان خمیری خشکار
پودینہ سبز ہر ایک دو تولہ مصطگی تین ماشہ زعفران ایک ماشہ سب کو پیسکر مثل مرہم کے کرین اور کپڑے
پر رکھکر معدہ اور فم معدہ پر رکھین ضماد واسطے تقویت اور تحلیل ریاح نافخہ کے نافع ہے ص مصطگی
گلاب کے پھول افسنتین بالچھڑ ناگرموتھ کوٹ چھان کر گلاب مین ملا کر ضماد کرین ضماد ہیضہ گرم مین بعد
دفع غذائے فاسد کے واسطے تقویت معدہ کے کام مین آتا ہے ص روئی خشک پرانے سرکہ مین بھگو کر
ضماد کرین ضماد معدہ کے ورم گرم کی ابتدا مین معمول ہے ص صندل گلاب کے پھول رسوت کدو کا پوست

گلاب اور سبز مکو کے پانی یا سنز و ہینہ کے پانی میں پیسکر معدہ پر ضماد کریں بعد تین روز کے جو کا آٹا خطمی گلاب کا زیرہ گلاب
اور کاسنی کے پانی میں بعد اس کے خطمی اسی کے بیج میتھی گلاب کا زیرہ جو کا آٹا بابچھڑ اور مانندان کے ضماد کریں
ضماد معدہ کے ورم کو تحلیل کرتا ہے ص جو کا آٹا خطمی بابونہ اکلیل الملک گلاب کے پھول صندل سفید کوٹ
چھان کر کرنب کے پانی اور مکو کے پانی میں قدرے زعفران ملا کر کام میں لائیں ضماد دبیلہ معدہ کو مفید ہے ص افسنتین
ایک جز بابونہ میتھی ہر ایک دو جز کوٹ کر تازہ دودھ میں ملا کر گرم کر کے ضماد کریں ضماد جگر اور معدہ کی سخت
ورموں کے واسطے بے نظیر ہے اور ہمیشہ معمول ہے ص زعفران ایلوہ ہر ایک ایک درم افسنتین بابچھڑ ہر ایک
نصف درم کوٹ کر گرم پانی میں ضماد کریں اگر یہ ہی مکو کے پانی میں ملا کر استعمال کریں زیادہ نفع کرتا ہے
ضماد معدہ کے ورم بلغمی اور سوداوی کے واسطے مجرب ہے ص جعدہ پانچ درم اکلیل الملک حماما بابونہ
سویہ مصطگی ہر ایک دس درم افسنتین بابچھڑ ہر ایک سات درم ایلوہ آٹھ درم کندر چھ درم بط کی چربی
یا مرغابی کی چربی بارہ درم مرغ کی چربی بیس درم خطمی کی جڑ پندرہ درم موم سفید تیس درم ضماد کریں جیسا کہ
رسم ہے دیگر واسطے معدہ کے ورم سخت کے نہایت مفید ہے ص ناگرموتھا اذخر چرائتہ ہر ایک دو درم بابچھڑ مصطگی
ہر ایک تین درم گلاب کے پھول پانچ درم بابونہ خطمی جو کا آٹا ہر ایک سات درم بنفشہ خشک میتھی کا آٹا ہر ایک دو درم
سبکو کوٹ چھان کر السی کے لعاب میں ملا کر جسوقت کہ معدہ طعام سے خالی ہو ضماد کریں خلاصہ میں وزن
بابونہ وغیرہ دس درم ہے اور مقدار میتھی کی بیس درم ہے اور لکھا ہے کہ بعد مالش روغن ناردین کے یہ گرم
ضماد مذکور عمل میں لاویں دیگر واسطے ورم معدہ کے کہ نہایت سخت ہو مستعمل ہے ص افسنتین بابچھڑ سلیخہ
مصطگی ہر ایک تین درم ایلوہ میعہ سائلہ ہر ایک چار درم میتھی السی کے بیج ہر ایک پانچ درم زعفران مرمکی ہر ایک
ایک درم سب کو باریک کر کے موم سرخ ڈھائی درم روغن زنبق یا روغن قسط یا روغن ناردین پندرہ درم
میں پگھلا کر دوائیوں کو اوس میں ملا کر بدستور مرہم بنا کر استعمال کریں اور مرہم داخلیون روغن قسط میں پگھلا کر
اور تھوڑا ایک تیزپات اور سلیخہ او زعفران اضافہ کر کے عمل میں لانا نہایت سودمند ہے ضماد معدہ اور رحم اور
مثانہ وغیرہ کے اورام صلب میں حکیم وارث علی خان صاحب کے معمول سے ہے ص املتاس کا گودہ دو تولہ
جو کا آٹا مکو ہر ایک نو ماشہ خطمی سات ماشہ بابونہ کے پھول بابچھڑ اکلیل الملک تیزپات صعتر فارسی میتھی السی کے بیج چیتہ
کی جڑ کا پوست کلتھی ایلوہ جدوار اشنہ قنطوریون غلیظ ہر ایک چھ ماشہ مرمکی اشق جاؤشیر سکبینج ہر ایک چار ماشہ
اظفار الطیب حضض کائی ہر ایک پانچ ماشہ فرفیون زعفران ہر ایک تین ماشہ مکو سبز کے پانی میں پیسکر گرم کر کے
موم زرد ایک تولہ روغن گل دو تولہ پگھلا کر ملا کر لیپ کریں اور کبھی گلاب کے پھول جرجیر کی جڑ تگر خبازی
کے بیج مصطگی ہر ایک چھ ماشہ افسنتین جو کا آٹا ہر ایک سات ماشہ اقاقیا چار ماشہ اضافہ کرتے ہیں اور بعض
ادویہ کم کرتے ہیں ضماد تہوع کو نافع ہے ص مصطگی گلنار پودینہ کے پتے بابچھڑ پیسکر فم معدہ پر ضماد کریں
ضماد قے کو مانع ہے مولف فرماتے ہیں کہ میرے اوستاد مرحوم کے مجربات سے ہے ص کافور نصف جز
زعفران ایک جز عود تین جز صندل سفید صندل سرخ ہر ایک چار جز گلاب کے پھول سک ہر ایک پانچ جز
بہی اور سماق کے ساتھ ضماد کریں ضماد قے الدم کو نافع ہے ص اقاقیا گلنار صندل سرخ صندل سفید پانی میں پیسکر

معدہ پر ضماد کرین ضماد ورم مواد کو مانع ہے ص زرشک چینی عود ورج ترکی زرنباد مصطگی گلاب کے ساتھ نیمگرم ضماد کرین ضماد ابتدامین ورم صفراوی جگر کے واسطے کام آتا ہے ص جو کا آٹا صندل سفید کاسنی سبز کا پانی سرکہ گلاب بدستور ضماد کرین ضماد ابتدامین جگر کے ورم گرم مین معمول ہے ص کاسنی کے بیج صندل زرد جو کا آٹا مکو سبز و ہینہ کے پانی اور مکو سبز کے پانی مین پیس کر روغن گل اور تھوڑا ایک سرکہ ملاکر ضماد کرین اور زیادتی کے وقت اکلیل الملک افسنتین زعفران زیادہ کرین اور انتہا کے وقت صندل موقوف کرین اور انحطاط کیوقت افسنتین اور زعفران اور رعود اور حوان کے مانند ہے اوسپر اکتفا کرین ضماد ورم جگر اور استسقا مین مستعمل ہے ص لک دھویا ہوا تگر ریوند چینی چرائتہ اذخر کی جڑ افسنتین ہر ایک دو درم مصطگی خطمی کے پھول عصارہ مامیثا ہر ایک ایک درم سنبل الطیب مرکی ایلوہ ہر ایک تین ماشہ بنفشہ کے پھول بابونہ کے پھول ہر ایک ڈیڑھ مثقال گلاب کے پھول تین ماشہ کشوث کے بیج دو مثقال خطمی کی جڑ ڈیڑھ مثقال اکلیل الملک ڈیڑھ مثقال کوٹ کر ہری مکو کے پانی اور تھوڑے سے گلاب مین جوش کرکے کپڑے پر طلا کرکے ورم کی جگہ چپکاوین ضماد جگر کے ورم سخت کے واسطے کہ حرارت کے ساتھ ہو نافع ہے ص گلاب کے پھول بنفشہ اکلیل الملک بابونہ ہر ایک ایک جز السی کے بیج میتھی ہر ایک نصف جز مصطگی چوتھائی جز کوٹ چھان کر موم زرد مین ملاکر ضماد کرین دیگر واسطے سختی جگر اور طحال کے معمول ہے ص اشق ایک جز بکری کی مینگنی یا آہو کی مینگنی دو جزو سرکہ تند مین پکاوین اور کپڑے پر رکھکر رکھین ضماد استسقائے لحمی کے واسطے نافع ہے ص بکری کی مینگنی ایک تولہ سمندر جھاگ ریوند چینی ہر ایک تین ماشہ کوٹ کر ڈاسونٹھ ہلدی زیرہ سیاہ بابونہ اکلیل الملک ہر ایک چھہ ماشہ سرکہ کے ساتھ لیپ کرین اور کبھی سرگین گاؤ تازہ عوض بکری کی مینگنی کے کرتے ہین دیگر مستسقیون کے ہاتھ اور پاؤن کے ورم کے واسطے معمول ہے ص زیرہ سیاہ گل ارمنی ناگرموتھہ بابونہ مکو ہر ایک چار ماشہ مرکی ایلوہ ریوند چینی اکلیل الملک ہر ایک تین ماشہ بکری کی مینگنی خشک گائے کا گوبر خشک ہر ایک ایک تولہ بورہ ارمنی دو ماشہ کوٹ چھان کر پانی مین حل کرکے نیمگرم ضماد کرین دیگر استسقائے لحمی کے واسطے مجرب ہے ص گائے کا گوبر بکری کی مینگنی ہرن کی مینگنی انگور کی لکڑی کی راکھ نطرون جدوار زرنباد سمندر جھاگ کوٹ کڑوا اقاقیا مساوی سرکہ مین ملاکر نیمگرم ضماد کرین دیگر واسطے استسقا کے معمول ہے ص ریوند چینی نمک ہندی بورہ ارمنی سونٹھ ہلدی مساوی سرکہ مین ملاکر ضماد کرین ضماد واسطے ہر قسم کے تہبج کے عجیب الاثر اور معمول ہے ص بالچھڑ ایلوہ ہر ایک دس مثقال گائے کے گوبر کی راکھ پندرہ مثقال بکری کی مینگنی ناگرموتھہ کوٹ کڑوا قردمانا ابرسا نوشادر اشنہ حماما سلیخہ عود بلسان بورہ ارمنی صعتر نمک ہندی پچھان بید ہر ایک پانچ مثقال سبکو کوٹ چھان کر اونٹ کے پیشاب کے ساتھ ضماد کرین دیگر واسطے استسقائے ذقی اور اوس استسقا کے واسطے کہ اوسکے ساتھ حرارت ہو نافع ہے ص جو کا آٹا ناگرموتھہ گوسفند کی مینگنی پرانی بورہ ارمنی مساوی کوٹ چھان کر سرکہ مین ملاکر ضماد کرین بعضے زیرہ سیاہ بھی زیادہ کرتے ہین بعض گل ارمنی عوض سعد کے کرتے ہین ضماد استسقائے ذقی کے واسطے مجرب ہے ص سوسن کی جڑ نصف تولہ ایلوہ ایک تولہ نمک اندرانی گائے کا گوبر خشک ہر ایک چار تولہ کوٹ چھان کر سرکہ انگوری مین پکاکر ضماد کرین ضماد استسقائے طبلی کے واسطے مفید ہے

بابونہ اکلیل الملک مرزنجوش بنفشہ سعد پودینہ ہرایک دس درم برنجاسف صعتر رستی سونف انیسون ۰ وقوقردمانا
ہرایک پانچدرم سداب کے بیچ سداب کا گوندہ ہرایک تین درم مر بابچنہ حب بلسان عود بلسان سلیخہ ہرایک
دو درم جند بید ستر مرمکی میعہ سائلہ ہرایک تیرہ درم سبکو باریک کوٹیں اور گوندون کو روغن شبت یا روغن
سداب مین چھوڑین اور دوائیون کو اوس مین گوندہ کرتے ہم ضماد کرتے ضماد تلی کے ورم گرم کو نافع ہے ؎ بید
کے پتے اطراف طرفا کبر کی جڑ کا پوست اطراف سہ وسہ کہ کے ساتھ ضماد کرین ضماد تلی کی سختی مین معمول ہے
؎ جو کا آٹا مکو انگور کی خشک لکڑی جلی ہوئی گوگل بابونہ اکلیل الملک اشق جھاؤ کی لکڑی جھاؤ کے پتون کے پانی
اور ہری مکو کے پانی مین پیس کر ضماد کرین ضماد مجرب کہ تین دفعہ مین فائدہ کرتا ہے ؎ اشق تین تولہ کتیرا
کیکر کا گوند ہرایک ڈھائی ماشہ زراوند مدحرج یا طویل پانچ ماشہ سبکو چھہ تولہ سرکہ مین پیس کر کپڑے پر
لیپ کرکے نیمگرم کرکے ورم طحال پر چپکا دین جسقدر کہ ورم تحلیل ہوگا پارچہ اوس جگہ سے جدا ہوگا اوسیقدر
پارچہ کو ہر روز مقراض سے تراشین یہانتک کہ ایک ہفتہ مین تمام ہوا اور اوس پارچہ پر پانی نہ پہونچا وین اور
بعد تمام ہونے پھاہہ کے نظر کرین اگر قدرے ورم باقی ہو مکرر ضماد کرین تین روز مین مرض زائل ہوجائے گا
اسقدر دوا تینون دفعہ کے واسطے کافی ہے اگر دوا خشک ہو پھر اوس مین سرکہ ڈال کر نرم کرین اور گرم کرکے
استعمال کرین ضماد تلی کی سختی کے واسطے سہل اور مجرب ہے ؎ کاغذ کا ٹکڑا بقدر تلی کے ورم کے لیکر اوسپر
شہد ملین اور اوسیقدر رائی باریک کرکے اوسپر چھڑکین اور تلی پر چپکا وین اور دو روز ایسے ہی رکھین بعد اسکے
اوس پانی سے کہ اوس مین بابونہ جوش کیا ہوا دھوئین اور مکرر ایسے ہی کرین دیگر تلی کے ورم کے واسطے مجرب
ہے ؎ زیرہ سیاہ زیرہ سفید کبر کی جڑ کا پوست ہرایک چھہ ماشہ اندرائن کا گودہ ترمس ہرایک تین ماشہ بابونہ
نو ماشہ ایلوہ دو ماشہ سرکہ ایک دام گائے کا پتہ ایک عدد دوائیون کو پیس کر پتہ اور سرکہ مین حل کرکے نیمگرم
ضماد کرین اور اوپر اسکے ارنڈ کا پتہ یا پرانی روئی رکھکر باندھین ضماد زیادہ تلی کی سختی کو نرم کرتا ہے ؎ انگور کی
لکڑی کی راکھ بکری کی مینگنی کی راکھ مساوی سرکہ کے ساتھ طلا کرین دیگر واسطے تلی کی سختی کے معمول اور مجرب
ہے ؎ گوگل اشق جاؤشیر ہرایک ایک تولہ تیز سرکہ کے ساتھ کھرل مین حل کرین کہ مثل مرہم کے ہووے پھر
پتلا ضماد کرین دیگر کبر کی جڑ کا پوست مجیٹھہ سداب کے پتے ایرسا ہرایک ایک تولہ بورہ ارمنی تین ماشہ کوٹ
چھان کر سرکہ مین قرص بناوین اور رکھ چھوڑین اور وقت حاجت کے طرفا کے پتون کے پانی
کے ساتھ یا کسی عصارہ اور سرکہ مین پیس کر ضماد کرین ضماد واسطے نفخہ طحال اور طحال کی سختی کو واسطے
نافع ہے ؎ سداب دس درم بورہ ارمنی پودینہ ہرایک تین درم اشق سات درم کوٹ چھان کر پرانے
سرکہ کے ساتھ ضماد کرین ضماد دستون کو قطع کرتا ہے حرارت کو تسکین دیتا ہے ؎ صندل سفید
گلاب کے پھول گلاب اور انگور کے پتون کے پانی کے ساتھ شکم پر ضماد کرین ضماد قولنج کو نافع ہے ؎
ارنڈ کے بیجون کا مغز ایلوہ گائے کے دودہ مین باریک کرکے نیمگرم ضماد کرین دوسرے نسخہ مین مغز تخم مہوہ داخل
ہے دیگر قولنج بلغمی اور ریحی کے واسطے مجرب ہے ؎ رائی سونٹھ گوسالہ کے پیشاب مین پیسکر ضماد کرین دیگر قولنج
بلغمی کو نافع ہے ؎ آکھ کی جڑ کا پوست بابونہ چوہے کی مینگنی پیس کر نیمگرم ضماد کرین دیگر اگر پیٹ پر رکھین

دست لاتا ہے ص ارنڈ کی جڑ کا پوست ۲ دو دام ہیڑ کابلی کا پوست سونٹھ وج ایلوہ ہر ایک ایک دام سبکو باریک کرکے نیمگرم ضماد کریں مولف فرماتے ہیں کہ میرے والد ماجد مرحوم مغفور کی بیاض سے منقول ہے ضماد واسطے بیجا ہونے ناف کے نافع ہے ص پھٹکری تین درم مازو تین عدد گلنار انار کا پوست بڑی مائین جوز السرو ہر ایک ایک درم سرکہ کی پلچھٹ میں ملا کر ضماد کریں اور پٹی سے باندھیں دیگر مرداسنگ سفیداب دھنیہ تر پیس کر ضماد کریں اور ایسے ہی مرکی جوز السرو ہری مکو کے پانی میں پیس کر اور ایسے ہی ایلوہ مازو پیس کر ضماد کریں اور ضماد کے بعد ناف کے اوپر نرم کپڑا محکم باندھیں اور خاموش رہنا مریض کا جب تک ممکن ہو علاج ضروری ہے ضماد واسطے گرم معدہ کے ص ستقتالو کے پتے سمک کالونجی برابر گائے کے پتہ اور سرکہ میں ملا کر ضماد کریں اگر افسنتین ہر رنگ کابلی اندراین کا گودہ اضافہ کریں زیادہ نافع ہے ضماد افسنتین واسطے دیدان صغار رودہ مستقیم اطفال کے مجرب ہے ص افسنتین رومی ایلوہ اندراین کا گودہ کوٹ چھان کر گائے کے پتہ میں ملا کر شکم اور مقعد پر ضماد کریں ضماد واسطے سوزش اور درد بواسیر کے ص مکو کے پتوں کا پانی حضض کتہ ہندی مرغ کے انڈے کی سفیدی روغن قتب ہر ایک ایک تولہ اسپغول کا لعاب اور قدرے کافور اور افیون اور زعفران اس میں پیس کر ضماد کریں اگر مکو کے پتے دستیاب نہ ہوں مکو خشک کا بیج لیں دیگر واسطے سوزش اور درد بواسیر کے ص نیب کے بیجوں کا مغز ایک تولہ روغن گل کے ساتھ دستہ اسرب سے اتنا پیسیں کہ مثل مرہم کے سیاہ ہو جاوے تھوڑی ایک مرغ کے انڈے کی سفیدی داخل کرکے طلا کریں دیگر بواسیر کے درد کو ساکن کرتا ہے اور معمول ہے ص بابونہ اکلیل خطمی کے پھول السی کے بیج ہر ایک تین درم افیون زعفران ہر ایک ایک درم گوگل دو درم کوٹ چھان کر مرغ کے انڈے کی زردی میں ملا کر ضماد کریں دیگر واسطے بواسیر اور ورم مقعد کے مجرب ہے ص بنفشہ کے پھول بابونہ کے پھول میتھی اکلیل الملک السی کے بیج خطمی کے پتے ہر ایک دو تولہ گلاب کے پھول خطمی کے پھول ہر ایک ایک تولہ کوٹ چھان کر پانی میں پکا دیں کہ مثل خمیر کے ہو وے لیپ کریں دیگر سوزش اور ورم مقعد کو نافع ہے ص مرغ کے انڈے کی زردی جو کا آٹا روغن گل اگر خوغل اور کافور ہر ایک تین ماشہ عیوض انڈے کی سفیدی کے اور روغن اور جو کا آٹا حل کریں اور نیم گرم ضماد کریں زیادہ نافع ہے دیگر واسطے تسکین درد بواسیر کے معمول ہے ص گندنا کے پتے بن دھوئے ہوئے دیگ میں ڈال کر ملایم آگ پر دم دیں کہ ہرا ہو جاوے پس گائے کا گھی داخل کرکے بریان کریں اور پیسیں کہ مثل مرہم کے ہو نیمگرم رکھیں ضماد درد بواسیر کو مٹاتا ہے اور ورم کو نافع ہے اور خون کو کھولتا ہے ص پیاز کو گائے کے گھی میں بریان کریں اور پیس کر رکھیں اگر پیاز سفید کو اچھی طرح جوش کریں اور پھر گائے کے گھی میں پیسیں اور گرم کرکے رکھیں جلدی درد اور ورم کو بٹھاتا ہے اگر مرغ کے انڈے کی زردی ملا ئیں بہتر ہوتا ہے ضماد بواسیر اور درد مقعد اور پیچش کو نافع ہے ص گائے کی ساق کا مغز دس درم موم سفید تین درم اقاقیا دم الاخوین کندر مرکی ہر ایک ڈیڑھ درم مرداسنگ اسفیداج ارزیر ہر ایک ڈیڑھ درم گوگل ایک درم افیون ایک دانگ روغن گل بیس درم بطریق معہود ضماد کریں دیگر مسوں کو نرم کرتا ہے درد کو ساکن کرتا ہے ص سنا ر کی بھنگ کے پتے ہر ایک چار دام باریک کریں گیہوں کے میدہ دو دام کو تلوں کے تیل میں بریان کرکے

آپس مین ملائین اور پانی ڈال کر مثل حلوہ کے پکائین پھر مقعد پر باندھکر لنگوٹہ باندھین ضماد واسطے ورم مقعد کے حکیم علی کی مجربات سے ہے ص بابونہ اکلیل الملک خطمی کے بیج بنفشہ میتھی السی کے بیج افیون روغن گل گوگل ہرایک ایک مثقال مرغ کے انڈے کی زردی ایک عدد دوائیون کو کوٹ کر جوش کرین کہ مثل خمیر کے ہو گوگل اشق اور افیون کو پانی مین حل کرکے ملاوین اور روغن اور مرغ کے انڈے کی زردی اضافہ کرکے عمل مین لائین ضماد واسطے ورم گرم گردہ اور مثانہ مین معمول ہے ص جو کا آٹا مکو صندل سفید کاسنی سب کے برابر پیس کر ہری مکو کے پانی اور ہری کاسنی کے پانی اور سبز دہنیہ کے پانی مین ملاکر ضماد کرین ضماد گردہ کے ورم گرم مین معمول ہے ص بنفشہ جو کا آٹا خطمی صندل مامیثا کدو کے ٹکڑے مکو کا پانی ہرے دہنیہ کا پانی خرفہ کے پتون کا پانی گلاب اور سرکہ کے ساتھہ ضماد کرین اور وقت شدت درد کے کوکنار کہلاوین ضماد ذیابطیس مین معمول ہے ص صندل گلنار اقاقیا گل ارمنی جو کا آٹا گلاب سبز کاسنی کے پانی مین پیس کر گردہ پر ضماد کرین اور کبھی کیکر کے پتے کا ہو کے بیج عوض اقاقیا اور جو کے آٹے کے کرتے ہین ضماد واسطے ذیابطیس کے ص بید کے پتے خرفہ کے پتے حی العالم بہی کے پتے جو کا آٹا مسور کا آٹا سرکہ اور روغن گل اور گلاب مین پیس کر پشت پر ضماد کرین اور پینڈولہ ران پر رکھین ضماد خارج اور داخل ورم گرم مثانہ اور رحم کو تحلیل کرتا ہے اور معمول ہے ص خطمی کے پھول بابونہ مکو اسپغول ریحان کے بیج جو کا آٹا ہر ایک چار ماشہ رسوت دو ماشہ کوٹ چھان کر تازہ مکو کے پانی اور روغن گل اور سرکہ مین ملاکر ضماد کرین دیگر واسطے تحلیل کرنے ورم مثانہ اور رحم کے معمول ہے ص خطمی کے پھول چار ماشہ مکو چھہ ماشہ جو کا آٹا السی کے بیج گلاب کے پھول اکلیل الملک مرزنجوش ہر ایک چار ماشہ کوٹ چھان کر آدہ پاؤ گائے کے دودھ مین مثل مرہم کے پکاکر روغن گل چار تولہ مرغ کے انڈے کی سفیدی دو عدد مخلوط کرکے باہر سے ضماد کرین ضماد بند پیشاب کے کھولنے مین مجرب ہے ص گل معصفر دو تولہ آدہ پاؤ دودہ مین پکاوین شورہ قلمی ایک تولہ اضافہ کرکے پیڑو پر ضماد کرین دیگر ارنڈ کے درخت کا پوست ریزہ ریزہ کرکے گائے کے دودھ کے ساتھہ جوش کرین اور بطریق مرہم کے کرکے ضماد کرین اگر حرارت اور ورم محسوس ہو جو کا آٹا اضافہ کرین اور ضماد تلون اور رائی کا بھی پیشاب کو کھولتا ہے ضماد باہ کو قوت دیتا ہے اور مجرب ہے ص عاقرقرحا دو ماشہ دارچینی ڈیڑہ ماشہ لونگ ایک ماشہ جاوتری ڈیڑہ ماشہ زعفران آدہ ماشہ جائفل چہارم حصہ پیپل ایک عدد چوہ اگر قدرے کوٹ چھانکر کھرل مین ڈالکر ادرک کے پانی کے ساتھہ باریک کرین پس چوہ داخل کرکے اوپر پارچہ کے لیپ کرکے قضیب پر باندھین ایک پہر تک بعد اسکے دور کرکے حجامت کرین ضماد غنی پچاس برس کا بھی اس سے اچھا ہوتا ہے ص جند بیدستر عاقرقرحا فرفیون ہر ایک آٹھ ماشہ مومیائی کوہی دارچینی ہر ایک چار ماشہ لونگ اکتالیس عدد کوٹ چھان کر شراب یا شہد مین جنگلی بیر کے برابر گولیان بناوین ایک گولی قضیب پر ضماد کرین صبح کو گرم پانی سے دھوئین ایک ہفتہ مین اصلی حالت سے ہو جاتا ہے ضماد مقوی باہ ص جند بیدستر مشک زعفران سیاہ دھتورہ کے بیج کہائی سفید کے بیج جنگلی کبوتر کی بیٹ ہر ایک دو ماشہ افیون ایک ماشہ مومیائی زرنیخ رومی کنیر سفید کی جڑ کا پوست ہر ایک تین ماشہ کچھوے بیر بہوٹی ہر ایک چار ماشہ پیاز نرگس پارہ سات ماشہ گائے کا پتہ اور شراب تند ایک ایک بار مین کھرل کرکے گولیان بناوین اور

ایک ماشہ عطر نار مشک ملا کر طلا کرین دیگر بیبھی اور ممسک ہے کنیر سفید کی جڑ کا پوست بہنگ کی جڑ کا پوست آکھ کی جڑ کا
پوست مساوی دہتورہ کے عرق مین کہ جڑ اور پتے اور پھل سے لیا ہو جنگلی بیری برابر گولیان بناوین وقت حاجت
کے شراب تند مین پیس کر طلا کرین جب خشک ہو جاوے بعد ایک پہر کے جماع کرین اپنا نظیر نہین رکھتا۔
ضماد مجلوق اور ضعیف الاعصاب کو بغایت مفید ہے ص مرغ جوان سیاہ رنگ کو کہ ابھی جفتی نہ کھائی ہو بسمل کر کے
خون لین اور جوان گدھے کے پیشاب مین کہ برابر اوسکے ہو ملاوین اور رسید ہالٹ کر قضیب پر ملیں اور پنکھے
سے ہوا کرین کہ خشک ہو جاوے اور ایسے ہی تین لیپ متواتر کرین اول مرتبہ سوزش اور آماس کرتا ہے وہم
نہ کرین دوسرے مرتبہ سوزش کم ہوتی ہے اور تیسرے مرتبہ کچھہ سوزش نہین ہوتی شہوت غلبہ کرتی ہے
اوس روز جماع نہ کرین پھر مشغول ہون یہہ ہی تین لیپ کافی ہین ضماد مقوی باہ اور مجرب ہے ص عاقرقرحا
تین ماشہ جایفل جاوتری لونگ بھنگ پارہ ہرتال ہر ایک ایک تولہ آدہ سیر شراب مدمین کھرل کر کے گولیان
بناوین شراب مین پیسکر ہر روز ایک بار طلا کرین تین روز مین نفع ظاہر ہوتا ہے دیگر باہ کو قوت دیتا ہے
ص پارہ ایک دام شہد خالص دو دام ہر روز آوندآہنی مین دستہ آہن سے حل کرین کہ ایک ذات ہو جاوے
پھر کپڑے پر چپکا کر ذکر پر باندھین اور پان کا پتہ نیمگرم اوسپر باندھین اور کچے تاگے سے لپیٹین اسی دستور سے ہر
روز سات دن تک ضماد اگر بعد مجامعت کے طلا کرین اور ذکر پر خوب ملین یہانتک کہ خشک ہو جاوے
سستی کو دور کرتا ہے ص مازو اورک کے پانی مین پیس کر بعد جماع کے طلا کرین یہانتک کہ خشک ہو جاوے
ضماد ممسک مجرب ہے ص برادہ کچلہ کنیر سفید کی جڑ کا پوست مساوی دہتورہ کے پانی مین پیس کر چنے کی برابر
گولیان بناوین اور بعد خشک ہونے کے جماع مین مشغول ہون ضماد ورم گرم انثیین اور قضیب مین بعد
فصد اور تبرید کے عمل مین لائین ص جو کا آٹا مکو گل ارمنی رسوت صندل سفید سبز دہنیہ کے پانی مین پیسکر ضماد کرین
اور کپڑا گلاب اور سرکہ اور لعاب اسپغول مین تر کر کے رکھین اور بعد ابتدا کے چنے کا آٹا جو کا آٹا باقلہ کا آٹا ملاوین
اور بعد اسکے بابونہ اکلیل الملک ایلوہ زیرہ اور ماندان کے اور روغن گل اور مرغ کے انڈے کی زردی ملا کر
ضماد کرین دیگر ورم گرم خصیہ کے واسطے بعد فصد صافن کے کام آتا ہے ص کاکنج مسور کا آٹا مرغ کے انڈے
کی زردی روغن گل ضماد کرین اگر درد شدید اور ضربان ہو قدرے خشخاش کا پوست اور کاہو کے پتے اضافہ کرین
دیگر واسطے ورم درد خصیہ کے معمول ہے ص خبازی کے پھول خطمی کے پھول اکلیل الملک بابونہ ہر ایک چار ماشہ
باقلہ کا آٹا ایک تولہ تخم کشف چھہ ماشہ روغن بابونہ روغن گل ہر ایک تین ماشہ سبز دہنیہ کا پانی ایک تولہ گلاب
دو تولہ مین خمیر کر کے نیمگرم ضماد کریں ضماد حقنہ کے سرد ورمون کو بغایت نافع ہے ورم گرم مین انحطاط
کے وقت بھی مفید ہے ص باقلے کا آٹا ہتھی بابونہ زیرہ سیاہ مویز منقے پانی اور تلون کے تیل مین پکا کر ضماد کرین
ورم خصیہ کے واسطے معمول ہے ص تخم کشف تین عدد ارنڈ کے بیجون کا مغز میدہ چوب ہر ایک نصف دام ہلدی
گیرو ہر ایک دو ماشہ بنولہ کا مغز ایک درم سوائے مغزیات کے دوائیون کو کوٹ چھان کر مغزیات کو
باریک کر کے انڈون مین ملا کر نیم گرم ضماد کرین ضماد واسطے ورم مغز بیضہ کے مفید ہے ص اسبند ایک جز سونٹھ
ہلدی ہر ایک چوتھائی جز نرم کوٹ کر پانی مین پکا کر ضماد کرین اور ارنڈ کے پتے اوس کے اوپر رکھکر باندھین

دو تین دفعہ مین زایل ہو جاتا ہے اگر درد بے جد و درمج سیاہ اضافہ کرین قوی ہوتا ہے ضماد خصیہ کے ورم صلب مین
بعد استفراغ کے کام آتا ہے ھ بابونہ اکلیل الملک چنے کا آٹا باقلا زیرہ کرمانی مدبہ موم زرد روغن گل بدستور مرتب
کرین ضماد خصیہ کے ورم کو تحلیل کرتا ہے ھ مویز منقے موم مرغ کی چربی یا بکری کے گردہ کی چربی ہرایک دس درم
مرغ کا انڈا ایک عدد مصطگی نصف درم اجزا کو سوائے مویز کے پگھلا کر مویز کو داخل کرکے ہاون مین ملین
تاکہ ہموار ہو ضماد کرین ضماد خصیہ کے ورم سرد کے واسطے مجرب ہے ھ خطمی کے پھول خطمی کی جڑ تل سیاہ
السی کے بیج میتھی اکلیل الملک باقلہ کا آٹا ہرایک چار ماشہ مرکی بابونہ کے پھول زیرہ سیاہ گوگل اشق میعہ سائلہ
ہرایک تین ماشہ موم بکری کے گردہ کی چربی ہرایک دو تولہ روغن گل چار تولہ بالچھڑ دو ماشہ بطور مرہم کے تیار
کرین ضماد واسطے ورم خصیہ کے کہ گرم نہ ہو اور موجع ہو مفید ہے ھ مغز بیدانجیر زیرہ کرمانی بابونہ
کے پھول اکلیل الملک باقلا جو کا آٹا بھنگ کے پتون کا ثفل ہرایک ایک جز مویز منقی میتھی ہرایک نصف جز
ضماد ورم خصیہ کے واسطے حکیم وارث علی خان کے معمول سے ہے ھ املتاس کا گودہ دو تولہ جو کا آٹا مکو
اکلیل الملک ہرایک نو ماشہ گلاب کے پھول بابونہ کے پھول بالچھڑ السی کلتھی میتھی جو کا آٹا خطمی کے بیج جدا
ہرایک چھہ ماشہ بالچھڑ ایلوہ ہرایک پانچ ماشہ اشق دو ماشہ علک البطم مرکی ہرایک تین ماشہ مکو کے پانی اور
روغن گل اور موم زرد کے ساتھ لب کرین ضماد خصیہ کی چوٹ کے واسطے نافع ہے ھ زرد چوب پسی
ہوئی مرغ کے انڈے کی زردی مین ملا کر نیمگرم ضماد کرین ضماد واسطے چھوٹا کرنے بڑے خصیہ کے مفید ہے ھ
ابتدا مین ادویہ سرد مخدر مانند لفاح کی جڑ پوست خشخاش حکاکہ سنگ مس و حکاکہ اسرب و حکاکہ سنگ آسیا
سبز دہنہ کے پانی کے ساتھ ضماد کرین اور جو دوائین کہ پستان کے بڑے ہونے کی مانع ہین یہان بھی مفید پڑتی
ہین دیگر خصیہ کے بڑے ہونے کے واسطے نافع ہے ھ بکری کی مینگنیون کی راکھ جلی ہوئی اجواین خراسانی
دونون پیس کر ضماد کرین ضماد خصیہ کی خارش کے واسطے نافع ہے ھ نوشادر ایک درم مردار سنگ دو درم
گلنار ت استہ ہرایک تین درم شیاف مامیثا اقاقیا ہرایک پانچ درم گلاب مین پیس کر طلا کرین دیگر مہندی کے
پتے خطمی کے پھول ایلوہ شاہترہ کوٹ چھان کر روغن گل اور سرکہ انگوری کے ساتھ ضماد کرین ضماد
قضیب کے اورام کے واسطے مخصوص ہے ھ ورم گرم مین مسور گلنار گلاب کے پھول انار کا پوست پانی
مین پکا کر پیسین اور روغن گل ملا کر ضماد کرین ورم سرد مین جو کا آٹا خطمی چھوارہ کی گٹھلی روغن بابونہ اور سرگین ملا کر
ضماد کرین ضماد فتق مین معمول ہے ھ قشار کندر مصطگی جوزالسرو غری السمک انزروت مساوی غری السمک
کو سرکہ مین پگھلا کر دوسری دوائیون کے ساتھ جمع کرکے ضماد کرین دیگر جوزالسرو دو جز سعد کوفی مرکی کیکر کا گوند
مرزنجوش مازو اقاقیا کندر ہرایک ایک جز گوند کو شراب مین حل کرین اور سب کے ساتھ ملا کر ضماد کرین اور عصابہ
سے باندھین اور مکوی اور عنبر بنیا اور رباعر چ وغیرہ کہ جو ریاح کو توڑتی ہین کھانی کی مداومت کرین ضماد ورم
فرج و ادرہ بیہ و رحم و قضیب اور تمام اورام کو کہ ساتھ حرارت کے ہون نافع ہے ھ خشخاش کا پوست
نرم کوٹ کر پانی مین جوش کرین کہ ہرا ہو جاوے پھر گلاب کے پھول اسپغول ہم چند کو کنار داخل کرکے
روغن گل اور سرکہ کے ساتھ ضماد کرین ضماد ورد ادرہ ورم رحم کو تسکین دیتا ہے ھ زعفران اجواین خراسانی

افیون مرغ کی چربی ہرایک دو درم خطمی کے بیج پانچدرم انڈے کی زردی نیمبرشت ایک عدد السی کے بیج تھوڑے سے
روغن گل میں ملاکر ضماد کریں ضماد رحم کے ورم کو پکاتا ہے ھ جو کا آٹا انجیر زرد السی کے بیج اکلیل الملک ضماد کریں
ضماد رحم کے واسطے مجرب ہے ھ جو کا آٹا سعد کوفی گل ارمنی زیرہ حب الآس ہرایک ایک تولہ بکری کی مینگنی چار تولہ
کوٹ چھان کر سرکہ میں ملاکر نیمگرم ضماد کریں دیگر مجرب ہے ھ گوگل میعہ یابسہ ہرایک تو ماشہ اشق نصف
تولہ میتھی بابونہ ہرایک دو مثقال کرنب کے پتے ایک تولہ کوٹ چھان کر اول روغن بابونہ چار تولہ گرم کریں
اور اُس میں ایک تولہ موم خالص پگھلاکر دوائیوں کو ملاویں السی کا لعاب چھہ ماشہ لیکر ملاویں اور خوب
حل کریں کہ مثل مرہم کے ہووے پس ورم پر ضماد کریں ضماد رحم کے ورم سرد کو نافع ہے ھ مانسچھڑ مصطگے
نصف درم اور چار دانگ ایلوہ ایک درم چنبیلی کے تیل اور موم کے ساتھ ضماد کریں ضماد عورت کے
ملہ کے درد کے واسطے نافع ہے ھ کالیزیری دو جز ارنڈ کے بیجوں کا مغز چار جز سونٹھ ایک جز کوٹ کر جوش
دیکر پیس کر ضماد کریں ضماد رحم کے سخت ورموں کے واسطے مجربات سے ہے ھ بھیڑ کا دودھ اونٹ کا دودھ
ارنڈی کا تیل ہرایک ایک سیر تینوں کو مخلوط کرکے آگ پر پکاویں کہ منعقد ہو جاوے بعد اسکے اجواین دیسی
سونٹھ ہرایک ایک تولہ کوٹ چھان کر اوس میں ملاکر ناف کے نیچے ضماد کریں ضماد سختی کے واسطے
معمول ہے ھ املتاس کا گودہ مرہم داخلیون ہرے دھنیہ کے پانی میں حل کرکے کپڑے پر رکھکر ضماد کریں ضماد وقت
اختناق کے مفید ہے ھ بالچھڑ سلیخہ ناگرموتھ کوٹ چھان کر نیچے ناف کے ضماد کریں مجرب ہے ضماد واسطے
حیض کی زیادتی کے مجرب ہے ھ کندر گلنار مازوئے سبز اقاقیا سرمہ بسد پھٹکری مساوی کوٹ چھان کر پیڑو پر
ضماد کریں دیگر پکھان بید مہندی مساوی پیسکر پانی میں ملاکر ہاتھ اور پائوں کی ہتیلی پر ضماد کریں اور ایک ساعت
آفتاب میں بیٹھیں حیض کو بند کرتا ہے دیگر استحاضہ حاملہ اور غیر حاملہ کو معمول ہے ھ گلنار بلوط جوز السرو
مازوئے سبز انار کا پوست بڑی مائین اقاقیا حب الآس ہرایک دو ماشہ گل ارمنی چار ماشہ کوٹ چھانکر
کوکنار کے پانی میں ملاکر ناف کے نیچے ضماد کریں ضماد جنین کو خارج کرتا ہے مشیمہ کو نکالتا ہے ھ سداب
خشک اندراین کا گودہ قسط ہرایک تین درم مرکی ایک درم کوٹین ناف اور پیڑو پر طلا کریں ضماد واسطے درد
کمر اور زانو کے بارہا تجربہ میں پہنچا ہے ھ افیون دو تولہ شنگرف قسط تلخ ایلوہ ہرایک ایک تولہ ادرک کے پانی
میں حل کرکے طلا کریں آفتاب کے نیچے یا آگ کے نزدیک عضو کو خشک کریں تین مرتبہ تک دو تین روز یہی عمل کریں۔
ضماد واسطے ورم گرم مفاصل کے مجرب ہے ھ اسبغول کو کنار ہموزن کوٹ چھان کر پانی میں پکاویں
کہ گل جاوے اور روغن بقدر حاجت کے ملاکر رکھیں اگر تسکین حرارت زیادہ مطلوب ہو اسبغول ناکوفتہ کو
داخل کریں ضماد شدت درد مفاصل گرم اور نقرس کو نافع ہے ھ افیون دو درم خطمی دس درم جو کا آٹا بیس درم
سبز مکو کے پانی کے ساتھہ ضماد کریں ضماد درد مفاصل و نقرس اور رکبہ کو کہ مادہ گرم سے ہو مفید ہے ھ مکو کاسنی
کے بیج خطمی کے بیج رسوت دھنیہ بنفشہ ہرایک دو درم جو کا آٹا چار درم کاہو کے بیج خشخاش کا پوست گلاب
کے پھول چھالیا سورنجان کڑوا گل ارمنی اقاقیا زرد چوب صندل سرخ ہرایک ایک درم افیون نصف درم
پانی میں پیس کر ضماد کریں دیگر مفاصل گرم اور نقرس کیلئے نہایت مجرب ہے ھ صندل سفید صندل سرخ

اکلیل الملک ہرایک دس درم شیاف مامیثا پانچ مثقال اقاقیا دو درم زعفران ایک درم افیون لفاح کی جڑ ہرایک نصف مثقال سبز دہنیہ کے پانی مین ضماد کرین ضماد مفاصل گرم کو مفید ہے کہ وقت ہیجان کے الم مین تسکین کرتا ہے اور مجرب ہے ص افیون زعفران مساوی دودہ مین پیس کر روغن گل ملاکر ضماد کرین اور کبھی موم بھی داخل کیا جاتا ہے دیگر دردون کو تسکین دیتا ہے اور تسکین درد مفاصل گرم اور سرد مین مجرب ہے ص میتھی کو پانی اور سرکہ مین جوش کرین تاکہ غلیظ ہو صلایہ کرکے نیمگرم ضماد کرین بقائی مین لکھا ہے کہ حب قہ کتان پر رکھکر درد کی جگہہ باندھین دو روز یا تین روز تک نہ کھولین اگر خشک ہو روغن گل سے نرم کرین دیگر درد کی تسکین مین بے عدیل ہے ص میدہ کی روٹی کا گودہ افیون مساوی گائے کے دودہ کے ساتھ ضماد کرین اگر تھوڑی سی زعفران اور افیون بھی اضافہ کرین اثر اوس کا قوی ہوتا ہے ضماد واسطے درد مفاصل سرد کے بعد تنقیہ کے معمول ہے ص سونٹھ کوٹ کڑوا سورنجان ہرایک دو درم جائیفل نصف عدد افیون ایک ماشہ ساتھ روغن بابونہ یا روغن حنا کے اور اگر نہ ہو نلون کے تیل کے ساتھ دوائیون کو کوٹ چھان کر روغن مین حل کرکے ملین اور ضماد کرین دیگر مجرب اور معمول ہے ص ارنڈ کے بیجون کا مغز اڑد سیاہ میدہ چوب پھٹکری سُول کوٹ کڑوا دیودار بنولہ کا مغز کلتھی تل سیاہ سروالی اٹ سٹ جو چھلے ہوے سن کے بیج مساوی کوٹ چھان کر پانی مین پکاکر ضماد کرین ضماد درد رکبہ کو نافع ہے ص صابون سورنجان کڑوا مہندی برابر پانی ملاکر ضماد کرین ضماد درد ریحی کے واسطے معمول ہے ص عاقرقرحا کائپھل اجوائن خراسانی سونٹھ نرکچور پیس کر ارنڈی کا تیل ضماد کرین دیگر درد اور اورام ریحی مفاصل کو نافع ہے ص جدوار اتیس کڑوے کدو کی جڑ کالی زیری جائیفل افیون سونٹھ کچلہ مساوی کوٹ چھان کر کچلہ کو پیسکر دھتورے کے پانی مین ملاکر ضماد کرین اور آفتاب مین بیٹھین کہ خشک ہوجاوے یا رات کو مل کر ارنڈ کے پتے گرم کرکے اوس کے اوپر باندھکر سوئین اور بعد خشک ہونے کے گرم پانی سے دھوئین ضماد تمام دموی ورمون مین معمول ہے ص صندل سفید صندل سرخ چھالیہ گل ارمنی گلاب کے پھول مکو ہرے دہنیہ کے پانی اور سبز کاسنی کے پانی اور سبز مکو کے پانی مین پیس کر ابتدا کے زمانہ مین ضماد کرین اور بعد تین روز کے اور تین روز تک زمانہ تزاید مین ادویہ محللہ مرخیہ مانند السی کے بیج بابونہ اکلیل الملک جو کا آٹا خطمی رادعات کی مذکورہ ساتھ ملائین اور انتہا مین محللات مساوی رادعات کے ساتھ کرین اور انحطاط مین صرف محللات پر اختصار کرین ضماد ورمون مین درد کو تسکین دیتا ہے اور مادہ کو تحلیل کرتا ہے اور معمول ہے ص خشخاش کے بیج کو پیسین اور دودہ مین پکائین اور پھر پیسین کہ مثل مرہم کے ہوجاوے پھر گلاب کے پھول اور تھوڑی سی زعفران پیس کر سبکو روغن گل کے ساتھ کہ موم اوس مین پگھلایا ہو ملاکر ضماد کرین اور کبھی واسطے زیادتی تحلیل کے بابونہ میتھی خطمی وایلوہ اضافہ کرتے ہین ضماد منضج کہ واسطے نضج اورام کے معمول ہے ص خطمی کے پھول بنفشہ کے پھول بابونہ میتھی سوہ کے بیج السی کے بیج اکلیل الملک مساوی کوٹ چھان کر پانی مین پکاکر ضماد کرین اور اوپر پان کا پتہ باندھین دیگر واسطے نضج اورام کے عمل مین آیا ہے ص جو کا آٹا دہی مین پکاوین اور تھوڑی آب برگ مکو [illegible] بارک کرکے ملا دین اور کام مین لائین اور

کنوچہ کے بیج ریحان کے بیج دودہ اور شہد مین پکاکر ضماد کرنا بھی مادہ کو پکاتا ہے اور لیپ میتھی اور انجیر کے دودہ کا اور
نیب کے پتون کا بھرتہ باندھنا اور عباسی کے پتون کا بدستور مادہ کو پکاتا ہے ضماد واسطے سرخ بادہ اطفال
کے ص کسم کے پھول نیب کے پتے صندل سُرخ ہلدی پانی مین پیس کر ضماد کرین دیگر اقاقیا دونون صندل
گلاب کے پھول گلنار مساوی کوٹ چھان کر کاسنی اور ہرے دہنیہ کے پانی کے ساتھ ضماد کرین ضماد سلعہ
کو جڑسے اوکھاڑتا ہے ص سجی چونہ سیندور چڑیا کی بیٹ برابر لیں اور صابون بقدر کفایت صلایہ کرکے رسولی
کی جڑ پر ملین اور اوسکے اوپر چار داغ کرین جسوقت کہ رسولی کا مادہ دفع ہو جگہ کو گائے کے گھی سے تر کرین اور
اوس کے اوپر پیپل کا پتا چھوٹا اور نرم باندھین دوسرے نسخہ مین نوشادر بھی داخل ہے دیگر مجرب
ص چونہ کہ جس مین ابھی پانی نہ ملا ہو اشخار مساوی پانی مین ملا کر چنے کے برابر سلعہ پر رکھین کہ بلا درد کے اندر
اوس کے نفوذ کرتا ہے بعد تین روز کے نیب کے پتون کے پانی سے دھوئین پھر دوائی مذکور اوس پر
رکھین ایسے ہی چار مرتبہ کرین کہ مواد اوس کا پاک کرکے نکل آتا ہے پھر مرہم رکھین ضماد واسطے
سرطان کے مجرب ہے ص مسور انار کا پوست گیرو پرانا گڑ پانی مین پیسکر استعمال کرین لیکن چاہئے
کہ گرد سرطان کے مثل حلقہ کے ضماد کرین اور سرطان کے اوپر کوئی دوا نہ رکھنی چاہئے کہ بے اسکے
نفع نہین بخشتا دیگر سرطان کے واسطے ص سرگین بچہ مادہ گاؤ کو گائے کے جغرات مین ملا کر کپڑا اوس مین
آلودہ کرکے صبح اور شام اوس پر رکھین کہ اوسکے دور کرنے مین شاہ رحم علی صاحب مرحوم کے مجربات سے
ہے دیگر مجرب حکیم الہی بخش صاحب ص قطعہ اسرب کو ریشہ خطمی کے لعاب کے ساتھ سنگ خشن پر پیسین
پھر اوس کو سرطان پر دو تین بار روز و شب مین دو بار بھی استعمال کرین دیگر بے نظیر ص دو صفحہ اسرب
آپس مین گھسین روغن گل اور دھنیہ تازہ کے پانی کے ساتھ حل کرکے سرطان پر طلا کرین ضماد
واسطے خنازیر کے مجرب اور معمول ہے ص ایلوہ مرکی اجواین دیسی ایرسا ہر ایک دو ماشہ زراوند
مدحرج مرچ سیاہ پیپلامول ہر ایک ایک ماشہ میتھی آدہ ماشہ چرائتہ اشق گوگل راتینج بہنگ قسط فرفیون
بیروزہ ہر ایک ایک ماشہ السی دو ماشہ کوٹ چھان کر پانی مین قرص بناوین اور وقت حاجت
کے تھوڑا سا پانی مین حل کرکے ضماد کرین دیگر خنازیر کو تحلیل کرتا ہے ص رائی اٹنگن کے بیج گندک سمندر
جھاگ زراوند گوگل اشق روغن زیت پرانا ترتیب کرکے خنازیر پر رکھین دیگر خنازیر کے واسطے ص مرچ
سیاہ دو مثقال خطمی کے پھول ایک مثقال کوٹ چھان کر زفت دس درم پگھلا کر آپس مین ملا کر ضماد کرین ضماد
خنازیر کے واسطے حکیم وارث علی خان کے معمول سے ہے ص تانبے کا برادہ رتن جوت ہر ایک ایک
تولہ نیلہ تھوتہ چھہ ماشہ اول نیب کے پتون کا قرص دو تولہ چھہ تولہ گائے کے گھی مین جلا کر اوسمین
دوائین کوٹ چھان کر ڈالین اور لکڑی کے دستہ سے لوہے کی کڑاہی مین بارہ پہر حل کرین بعد
اس کے ضماد کرین دیگر خنازیر کو تحلیل کرتا ہے ص زراوند کندش ہر ایک ایک جز اشق دو جز تھوڑے سے شہد سے
نرم کرین اور باقی دوائین کوٹ چھان کر اوس مین ملائین اور ہمیشہ ضماد کرین دیگر مجرب اور مفید ہے
ص ایرسا زراوند زفت ہر ایک ایک جز مرہم داخلیون مین ملا کر خنازیر پر ضماد کرین ضماد سخت ورم کے واسطے

مجرب ہے ص بھوسی گیہون کی جو کو ٹین تاکہ باریک ہو کپڑے مین چھان کر اشق اور سکنجبین عسلی مین ملاکر جگہہ پر باندہین
ضماد اورام سخت کے واسطے بہت مفید ہے ص زوفائے خشک مکو کنوچہ کا بیج کتیرا انزروت میتھی کوٹ چھان کر
تازہ دودہ مین پکا کر انڈے کی زردی روغن گل داخل کرکے ہاون مین دستہ سے حل کرین کہ مثل مرہم کے
ہو جاوے نیم گرم ضماد کرین اور کبھی خشک روئی اور برگ چقندر بھی داخل کرتے ہین ضماد ورم سخت کو پکاتا
ہے ص توتیائے سبز سہاگہ بھنا ہوا اسبجی ہلدی ہر ایک ایک درم گیہون کا میدہ میتھی کے بیج ہر ایک دو درم پیپل
کی چھال ریوند چینی ہر ایک چھہ درم جدا جدا کوٹ چھان کر اوس پانی مین کہ جس مین سنبھالو کے پتے اور نیب کے
پتے جوش دیئے ہون ملاکر ضماد کرین ضماد دمل جس روز کہ دمل ظاہر ہووے چونہ تلون کے تیل اور مرغ کے انڈے
کی سفیدی مین ملاکر ضماد کرین زیادتی نہین کرتا ہے اور حجم نہین قبول کرتا ہے دیگر دمامیل کے پکانے مین
ادویہ مجربہ سے ہے یہانتک کہ مادہ ختازیر اور صلابت کو تحلیل کرتا ہے ص خطمی کے پتے کوٹ کر گلاب مین پکاوین
کہ مثل خمیر کے ہو جاوے پس مرہم اشق یا مرہم داخلیون ملاکر ورم پر رکھین اور عجائبات سے مشاہدہ کرین ضماد
اورام اور دمامیل کو نضج دیتا ہے اور منفجر کرتا ہے ص تال مکھانہ برنگ کابلی دونون مساوی کوٹ چھانکر
شراب انگوری کہنہ مین جوش کرین کہ قوام ہو جاوے کپڑے پر لیپ کرکے ضماد کرین اور ہر روز صبح و شام
تبدیل کرین انتہا درجہ تین روز تک نضج پاکر پھٹ جائیگا ضماد کہ یہہ ہی نفع رکھتا ہے اور مفید ہے ص
صابون رقی ریوند چینی ایلوہ گوگل کو پانی مین گھول کر باقی دوائیون کو کوٹ چھان کر اوس مین ڈالین اور آگ
پر رکھین اور مرہم کرین تاکہ منعقد ہو جاوے پس نیچے اوتار کر کام مین لائین ضماد منفجر کہ جو اورام اور دمامیل پر رکھین
منفجر کرتا ہے ص معصفر یعنی پھل کا پوست گوگل مساوی کوٹ چھانکر گھیگوار کے پتون کے پانی مین جوش
کرین کہ قوام مین آوے بعد اسکے ارنڈ کے پتے پر پھیلا کر ورم دمامیل پر رکھین اور باندھین اور ایک رات دن
رکھین اور پھر کھولین اگر منفجر نہ ہوا ہو تو پھر باندھین تاکہ منفجر ہووے مواد کے خارج ہونے کے بعد مراہم سے التیام
کرین ضماد منضج کہ دمامیل اور اورام سخت اور جراحات کو مفید ہے اور اوس جگہہ کہ ارادہ خارج کرنے مادہ کا خارج
کی طرف ہو ص انزروت کنوچہ کا بیج کتیرا خستہ تمر ہندی ارنڈ کے بیجون کا مغز السی کے بیج ہر ایک ایک جز
خمیر نان دو جز سب کو گائے کے دودہ مین پکاوین کہ گہرا ہو جاوے پھر مرغ کے انڈے کی زردی ایک عدد
گائے کے پتہ کا پانی ایک تولہ صابون عراقی ایک تولہ داخل کرکے مثل مرہم کے کرکے ضماد کرین اور کبھی بجائے
السی کے ریحان کے بیج اور عوض گائے کے پتہ اور خمیرہ اور صابون کے روغن گل روغن بابونہ کرتے ہین اور وقت
زیادتی سختی کے السی کے بیج میتھی کا آٹا بابونہ اکلیل الملک زوفائے خشک خمیر نان چقندر کے پتے خطمی
کے پھول گوگل ہر ایک ایک جز داخل کرین اور بجائے روغن گل کے روغن گاو اگر بہت سخت ہو حب السلاطین
چوتھائی جز داخل کرین جب نضج ہو جاوے اور بسبب سختی کے جلد منفجر نہو صابون عراقی کبوتر کی بیٹ
اور بکری کی مینگنی ہر ایک ایک جز گائے کا پتہ چوتھائی جز داخل کرکے ضماد کرین اگر اس سے بھی منفجر
نہو ایک قیراط سم الفار ملاوین کہ دو تین روز مین نہایت پانچ روز مین مادہ صلبیہ نکل آتا ہے ضماد
بھیری اورام کے پکانے مین اثر تمام رکھتا ہے ص چاول گلے ہوئے یا جو کا آٹا یا گیہون کا آٹا چاولدام

ایک سیر دہی یا چھاچ مین ڈال کر قدرے نمک کے ساتھ بطور فرنی کے پکاوین تاکہ غلیظ ہوا اور باندھین اگر توی
نرجانا ہو تو میتھی کا آٹا اور سن کے بیج باریک کرکے ہرایک ایک دام ایلوہ پسا ہوا نصف دام اضافہ
کرکے بدستور پکاوین اور عمل مین لاوین زیادہ کرنا اور کم کرنا اور داخل کرنا دوسری دوائیون کا طبیب
کی رائے پر منحصر ہے دیگر ورام کے پکانے مین معمول ہے ص بابونہ کے پھول دو ماشہ السی کے بیج مغز
اشنہ تمر ہندی گلاب کے پھول خطمی کے پھول ہرایک چھ ماشہ کوٹ کر گائے کے دودھ مین پکاکر مثل مرہم کے رکھین
ضماد گلرانی کے پھٹنے کے واسطے اور ورم پستان کے واسطے مجرب ہے ص تیلہ تھوتھہ نصف جز مالون ہلدی
رال ہرایک ایک جز گوگل دو جز قند سیاہ دو چند سب دوائین کوٹ کر قند مین ملاکر خوب ممزوج کرین اور نیمگرم
باندھین ضماد واسطے شری گرم کے مفید ہے ص مکو وہنیہ کا کنج تھوڑا سا جو کا آٹا آپس مین ملاکر طلاکرین اور لباس
سرخ قطعًا نہ پہنین دیگر حضض مازو سبز صندل سفید زرد چوب برابر کوٹ چھان کر سرکہ اور گلاب کے ساتھ
ملاکرین ضماد واسطے عرق مدنی کے اگر درد نہایت سخت ہو ص ہلدی اور گل پلاس مساوی باریک کرکے پانی
کے ساتھ طلاکرین فی الفور تسکین ہوتی ہے ضماد عرق مدنی کے واسطے نافع اور مجرب ہے ص رال ایک دام صابون دو
دام افیون دس ماشہ باریک کرکے تیل تلون کے تیس دام مین پکاکر مخلوط کرین کہ مثل مرہم کے ہووے پان کے پتے
پر مل کر باندھین صبح وشام دیگر مجرب ہے ص اسپغول کنوچہ کے بیج مردار سنگ سرکہ مین جوش کرکے جگہہ کو روغن گل سے
چکنا کرکے اوسپر باندھین ضماد واسطے جرب کے معمول ہے ص گندک آملہ سار نیلہ تھوتھہ کمیلہ مردار سنگ ہرایک
ایک تولہ سبکو باریک کرکے تین حصہ کرین ایک حصہ روغن زرد مین کہ تین چار دام ہو ملاکر بدن پر ملین اور تین
چار گھڑی آفتاب مین بیٹھین بعد اسکے مہندی اور چنے کا آٹا بدن پر ملین اور غسل کرین ایسے ہی تین روز عمل کرین
دیگر خارش تر اور خشک مین معمول ہے ص چوک یا بچی ناگر موتھہ اجواین خراسانی گندک آرد مساوی کوٹ چھان کر
روغن سرشف مین حل کرکے رات کو اوس مین رکھین صبح کو بدن پر ملین اور بعد ایک ساعت کے بدن پر مٹی
مل کر دھوئین تین روز مین دفع ہوتا ہے ضماد خارش کے واسطے معمول ہے ص آنبہ ہلدی گندک آملہ سار کمیلا بابچی
پارہ مرچ سیاہ ہرایک نصف تولہ توتیائے سبز تین ماشہ روغن چنبیلی آدہ پاؤ دوائیون کو کوٹ چھان کر پارہ کے ساتھ
کھرل کرین تاکہ رنگ دوا کا آسمان گون ہو بعد اسکے روغن ڈال کر خوب حل کرین اور استعمال کرین دیگر معمول ہے
ص گندک پارہ اجواین خراسانی شنگرف ہرایک چار ماشہ پیس کر چار حصہ کرین اور ہر روز ایک حصہ روغن گاؤ مین
کہ ایک سو ایک بار دھویا ہو ملاکر ملین اور طلاکرین دیگر خارش کے واسطے عمل مین ہے ص نیلا تھوتھہ مردار سنگ کمیلا
ہرایک چھہ ماشہ شنگرف آٹھ ماشہ سیندور سات ماشہ پارہ تین ماشہ مہندی دو دام روغن زرد آدہ پاؤ اول پارہ
اور نیلہ تھوتھہ اور مردار سنگ پیس کر دوسری دوائین ملاکر کھرل کرکے رکھین اور طلاکرکے بدن پر مالش کرین
اور بعد دو گھڑی کے غسل کرین دیگر مکرر عمل مین آیا ہے ص گندک آملہ سار نیلہ تھوتھہ پارہ پھٹکری بھنی ہوئی منسل
ہرایک چھہ ماشہ روغن زرد مین کہ ایک سو ایک بار دھویا ہو چھہ تولہ لین اور نیلہ تھوتھہ اسقدر بریان کرین کہ
سبزی دور ہو آپس مین ملاکر طلاکرین بعد دو گھڑی کے نیم گرم پانی سے غسل کرین اور چنے کے آٹے سے
دھوئین تین روز مین خارش دفع ہوتی ہے ضماد خارش کے واسطے اس سے بہتر نسخہ نہین ہے ص بنواڑ کے بیج

بابچی مولی کے بیج گندک ہر ایک ایک مثقال توتیائے سبز نصف مثقال مرچ جلی ہوئی مہندی کے پتے ہر ایک پانچ ماشہ
مرداسنگ کمیلا آملہ سوختہ نوشادر ہر ایک ایک درم پارہ تین ماشہ سیب کے بیجون کا مغز دس درم انزروت سہاگہ
بریان ہر ایک ایک درم روغن گاؤ دس درم کافور ایک درم کاسی کے برتن مین خوب حل کرین پھر طلا کرین اور
ملین اور بعد تین گھڑی کے نیمگرم پانی سے غسل کرین **ضماد** واسطے خارش خشک کے کہ بے بثور کی ہو نافع
ہے خشخاش کے بیج تل چھلے ہوئے مہندی کے پتے سہاگہ مرداسنگ ہر ایک چھہ ماشہ چنبیلی کے تیل یا روغن گل
یا لیمون کے پانی مین میس کر آپس مین ملائین قدرے کافور ملا کر ضماد کرین اور ملین اور بعد دو گھڑی کے غسل
کرین **دیگر** خارش خشک کے واسطے مکرر ملین مجرب ہے ص گل ارمنی ایک دام کافور زعفران ہر ایک دو ماشہ
روغن بادام دو تولہ سرکہ مین ملا کر اور گل کا قیشہ کو پانی مین جوش کرکے پیس کر ملین **ضماد** قوبا کے واسطے بے عدیل
ہے ص پارہ دو تولہ گندک آملہ سار گندگ توتیا مرداسنگ ہر ایک چھہ ماشہ سوائے پارہ کے تینون کو باریک کر کی
دو تولہ روغن زرد داخل کر کے کاسنی کی تھالی مین دوائیون کو مع پارہ کے کاسی کے کٹورہ سے خوب حل کرین
تا کہ سیاہ ہو جاوے رکھ چھوڑین اور داد کو اوپلے سے خراش دین کہ سرخ ہو جاوے طلا کرین اور ایک
گھڑی تک ملین **ضماد** داد کو دور کرتا ہے خارش اور قروح خبیثہ کو نافع ہے حکیم علوی خان کے مجربات
سے ہے ص بابچی کالی زیری پنواڑ کے بیج گندک آملہ سار مساوی کوٹ کر رات کو پانی مین بھگو دین صبح کو کھرل
مین حل کرین تا کہ نرم ہو ملون کا تیل داخل کر کے داد اور جرب اور قروح پر ملین اور بعد دو ساعت کے
گرم پانی اور سرکہ اور گیہون کی بھوسی سے دھوئین اگر ملنے سے برطرف نہو ہر روز تین روز تک ایک
پیالہ اوسکے پانی کا پیوین انشاءاللہ تعالی ہر قسم کا قوبا اور جرب برطرف ہوتا ہے **ضماد** سعفہ کو نافع ہے
ص ہلدی سوختہ آملہ سوختہ مہندی کے پتے ہر ایک دو تولہ سہاگہ بریان کمیلا مرداسنگ قلفل سوختہ ہر ایک ایک
تولہ نیلا تھوتھہ ڈیڑہ ماشہ کوٹ چھان کر کڑوے تیل مین ملا کر بعد مونڈنے سر کے ملین مجرب ہے **دیگر** واسطے
ہر قسم کے گنج کے اور قروح اور لڑکون کے سر کی پھنسیون کے واسطے مجرب ہے ص کمیلا گیرو کتھ سہندی شورہ
قلمی ہر ایک ایک جز مرداسنگ قلفل گرد ہر ایک دو جز مہندی کے پتے چار جز پیس کر کڑوے تیل مین ملا کر داغ کر کے
ملاوین بعد مونڈنے سر کے ملین **ضماد** اہل ہند کے معمول سے ہے واسطے بثور کے کہ نیچے گردن کے ہون اور
اوس کو کنٹھ مالا کہتے ہین ص سن کے بیج مولی کے بیج سہجنہ کے بیج سرشف السی برابر کوٹ چھان کر گائے کے
دہی مین پیس کر ضماد کرین **دیگر** اس باب مین مجرب ہے ص انبہ ہلدی ساڑھے تین ماشہ بالون نیلا تھوتھہ
ہر ایک ڈھائی ماشہ دوائیون کو پیس کر روغن سرشف مین کہ بقدر پانچ فلوس کے ہو ملا کر ملین او طلا کرین
**ضماد** واسطے بثور کے کہ مکڑی کے ملنے سے ہو مفید ہے ص کھل ہلدی پانی مین پیس کر طلا کرین یا مرداسنگ
اور دو نو صندل سرکہ مین پیس کر یا زیرہ سفید سونٹھہ پانی مین پیس کر یا جدوار گیرو مکو کے پانی مین پیس کر
طلا کرین **ضماد** واسطے برص کے حکیم وارث علی خان کے معمول سے ہے ص حب النیل چوک بابچی انبہ ہلدی
سہاگہ مولی کے بیج بیڈال رال بہارنگی افسنتین ہر ایک چھہ ماشہ جائفل چار ماشہ زعفران تین ماشہ برگ چرچل سبز
دو تولہ ادرک کے پانی مین پیس کر ضماد کرین **دیگر** حکیم ممدوح کے معمول سے ہے ص بابچی کے بیج انبہ ہلدی

لگندیا بری حب النیل جائفل رائی نبارسی بہارنگی ہرایک چھہ ماشہ گیرو سرخ چار ماشہ ادرک کے پانی مین یا سرکہ مین پیس کر ضماد کرین ضماد برص کے دفع کرنے مین خلاف نہین کرتا ہے ص سلیمانی یعنی دار شکنہ ایک جز صندل سفید پسا ہوا پانچ جز پانی مین ملاکر استعمال کرین اور بعد آدھی ساعت کے دہوئین دونو صندل واسطے اوس کی سوزش کے رفع کرتے کے طلا کرین بعد وسطے کہ آملہ کرے مرہم سے علاج کرین دیگر عاقرقرحا نسوت سونٹھ ہرایک ایک دانگ اطریلال ایک درم کوٹ کر شہد مین ملاکر ضماد کرین اور اوس جگہہ کو آفتاب کے مقابل رکھین تاکہ عرق آوے اور پانی ہرگز نہ پیوین تیسرے روز آبلہ پڑتا ہے اور اچھا ہوجاتا ہے اور بارہا آزمایا ہے اور بعد تنقیہ کے عمل مین لاتے ہین دیگر سلیمانی ایک درم صندل سفید دس درم خمیر مایہ ترب یا چنے کا آٹا دو درم کوٹ تلخ انزروت ہرایک ڈیڑھ درم سب کو پیس کر برص پر طلا کرین نصف ساعت نجومی تک پھر دہوئین واسطے اس کے حدت کے دونو صندل طلا کرین تین چار مرتبہ مین بالکل زائل ہوجاتا ہے ضماد واسطے داء الثعلب اور داء الحیہ کے بیعدیل ہے ص کندش چیتہ ہرایک ایک جز ہڑتال سرخ دو جز روغن زیت مین ملاکر رکھین دیگر مجرب ص سرخ بکری کے بال جلی ہوئی سیپ جلی ہوئی گندک مساوی روغن زیت مین اول ملاکر اوس جگہہ کو پیاز اور اشنان سے یا پیاز عنصل سے بہت مل کر دھوئین پھر اوس کو ملین اور مکرر ایسا ہی کرین ضماد واسطے آگ کے جلنے کے نافع ہے ص رال کتہ سفید صندل سرخ کافور پانی مین پیس کر ضماد کرین ایسے ہی روغن چند بار پانی مین دہو کر چونہ کلی مخلوط کرکے ضماداً نافع ہے ضماد واسطے ہڈی کے ٹوٹنے کے نافع ہے ص مسور مغاث گل ارمنی اقاقیا سب کو باریک کرکے آس کے پانی یا انار کے پانی مین ملاکر ضماد کرین ضماد واسطے اکونتہ کے بعبارت بثور اور قروح پشت پا سے ہے مجرب ہے ص سفیدہ ارزیر کتھہ سیندور مرداسنگ پھٹکری لودہ پیٹھانی مساوی باریک کرکے سرکہ کے ساتھ یا لیمو کے پانی کے ساتھ ایک گھڑی تک کھرل کرین بعد اس کے قدرے روغن زیت اور عسل ملاکر طلا کرین ضماد واسطے اکونتہ کے کہ قوبا کی قسم سے ہے حکیم نجیب اللہ خان کے مجربات سے ہے ص سیندور مرچ سیاہ ہرایک چھہ ماشہ پیس کر آدہ پاؤ روغن گاؤ ملاکر صبح و شام ضماد کرین دیگر پھٹکری بھنی ہوئی نیلہ تھوتہ مرداسنگ ہرایک پانچ ماشہ کمیلا یا بجی پنواڑ کے بیج پارہ گیرو ہرایک ڈھائی ماشہ مرچ سیاہ جلی ہوئی پھلا جلا ہوا ہرایک پانچ عدد باریک کرکے آدہ پاؤ روغن زرد مین کھرل کرکے عمل مین لائین ضماد واسطے ورم گرم ملتہب کے کہ مفاصل مین بسبب ضربہ اور سقطہ کے ہوتا ہے اور ضربان کرتا ہے مفید ہے ص جو کا آٹا پندرہ جز کوکنار سعہ تخم دس جز خطمی کے بیج سات جز بنفشہ مونگ گلاب کے پھول ملیٹھی نیلوفر ہرایک پانچ جز مسور چھلے ہوے تین جز سنبل الطیب دو جز زعفران نصف جز کوٹ چھان کر روغن گل مین ملاکر ضماد کرین دیگر حکیم علی کے مجربات سے ہے واسطے ضربہ اور سقطہ کے بعد فصد کے کام آتا ہے ص میدہ چوب گل ارمنی ہلدی دیودار خطمی کے پھول مونگ کا آٹا مہندی ریوند خطائی ہرایک دو تولہ کوٹ چھان کر پانی اور روغن گل یا تلون کے تیل مین پکاوین جس وقت مانند حلوہ کے ہو اوس سے تجدید کرکے ضماد کرین اور باندھین دیگر معمول ہے مغاث گل ارمنی اقاقیا مرو کے پتے ایلوہ آرد چھلے ہوے کوٹ چھان کر آس کے پانی مین ضماد کرین ضماد واسطے ضربہ اور سقطہ اور صدمہ کے مفید ہے ص میدہ لکڑی آملہ مقشر ہلدی ہرایک ایک تولہ ٹیڑی مصطگی ہرایک چھ ماشہ افیون خالص تین ماشہ دوائیوں کو کوٹ چھان کر ادرک کے پانی مین ملاکر گرم کرکے ضماد کرین اگر ضربہ ہڈی پر پہنچا ہو قدرے

انڈے کی سفیدی اضافہ کرکے پارچہ کرباس پر پھیلا کر عضو مکسور پر لپیٹین اور اوس کے اطراف کو سیدھی لکڑی باریک سے مستحکم باندھین اور ہفتہ مین ایک بار کھولین اور تجدید کرین اور ہر وقت روغن کنجد عضو پر ٹپکا دین اگر درد شدید ہو تھوڑے سے مطبخ کی چھت کی خاک یا بھڑبونجہ کی دوکان کی خاک اضافہ کرین دیگر یہہ بھی نفع کرتا ہے ص مسلہ لکڑی ہالون ہلدی سجی پرانا گڑ ہر ایک قدرے نرم پانی مین پیس کر گرم کرکے ضماد کرین اور بعضے اسمین نے کی جڑ کہ ہندی مین چورمونڈا نام ہے اور قدرے سلاجیت کہ عرق الجبال ہے داخل کرتے ہین دیگر ضربہ اور سقطہ کے واسطے نافع ہے ص بنفشہ کے پھول خطمی سفید کے پھول ہر ایک دو تولہ ہلدی میدہ لکڑی مونگ کا آٹا باقلے کا آٹا ہر ایک آدہ پاؤ بابونہ کے پھول اکلیل الملک گلاب کے پھول مکو ماميران چینی مومیائی کانی مینھی السی کے بیج شحم قاوندی ہر ایک دو تولہ سریش ماہی چار تولہ لفاح کی جڑ نو ماشہ مرغ کے انڈے کی زردی دس عدد دیگر زفت رومی آنبہ ہلدی میدہ لکڑی کنجد سیاہ ہر ایک دو تولہ دیگر پرانی چوٹ واسطے بہت مفید ہے ص ہلدی دارہلد میدہ چوب ہر ایک ایک دام میدہ گندم تین دام سجی ایک ماشہ تلون کا تیل چار دام بدستور تکمید کرکے باندھین دیگر ضربہ کے واسطے معمول ہے ص ہلدی سات ماشہ میدہ لکڑی چھہ ماشہ مغاث بغدادی پانچ ماشہ کوٹ چھان کر روغن کنجد مین حل کرکے نیمگرم ضماد کرین کبھی ایلوہ ہالون مصطگے اضافہ کرتے ہین ضماد واسطے خلع اور وثے اور ہڈی کے ٹوٹنے کے . اور واسطے ضربہ اور سقطہ اور درد کی تسکین فوراً کرتا ہے ص کندر ایک دام ہلدی دو دام میدہ چار دام مخلوط کرکے روغن کنجد ایک دام داخل کرکے پکاوین جبکہ قوام ہو جاوے برتن مین روغن کنجد داخل کرکے دوائی مذکور کے دو حصہ کرین اور دو پوٹلیون مین باندہ کر اوس مین چھوڑ کر کوئلون پر رکھین تاکہ گرم ہو پس اوس دوا کے ساتھ تکمید کرین ایک گھڑی تک پھر وہی دوا عضو ماؤف پر ضماد کرین اور کپڑے سے باندھین اغلب کہ دو تین روز مین آرام بالکل ہو جاتا ہے دیگر خلع کے واسطے کام مین آتا ہے ص اول خلع کو آہستگی سے شکل طبعی پر پھیرلاوین پھر ماش گل ارمنی مر کی خطمی کے پھول گلاب کے پھول ہر ایک تین درم مورد کے پتے پانچ درم باریک کرکے انڈے کی سفیدی مین ملا کر ضماد کرین وثی اور وہن کو بھی کافی ہے دیگر خلع اور وثی اور وہن کے لئے معمول ہے ص عضو کو آہستگی سے ملین اور مورد کے پتے اور مغاث اور خطمی پیس کر مرغ کے انڈے کی زردی مین ملا کر طلا کرین اور جو ضماد کہ ضربہ مین معمول ہے کام مین لائین بعد فصد کے خصوصاً جس وقت کہ اوس کے ساتھہ ورم ہو ضماد واسطے کتے کے کاٹنے کے مفید ہے ص پیاز روغن مین پکا کر کاٹنے کی جگہہ ضماد کرین اور اولی یہ ہے کہ چالیس روز تک زخم کو بھرنے نہ دین کہ اس باب مین بہتر اس تدبیر سے نہین ہے ضماد دیوانہ کتے کے کاٹنے کی جگہہ کو اس سے زخمی کرین اور چالیس روز بھرنے نہ دین اگر اس اثنا مین ملتحم ہو پھر شگاف دیکر یہہ ضماد استعمال کرین۔ ص لہسن اور جاؤشیر سرکہ تیز یا لہسن اور پیاز اور نمک کوٹ کر ضماد کرین۔

## باب طاء المہملہ

اس باب مین ایک فصل ہے اطلیہ طلا واسطے درد سر اور سرسام گرم کے معمول ہے ص گلاب روغن گل ہر ایک دو تولہ سرکہ ایک تولہ آپس مین ملا کر کپڑا اوس مین تر کرکے تالو پر رکھین اگر قوی تر چاہین سود کا پانی یا بید کا

پانی یا کدو کا پانی صندل سفید ساتھ تھوڑی افیون اور کافور کے زیادہ کرین **طلا** دردسر احتراقی کے واسطے مفید ہے ص صندل سفید صندل سرخ ایک درم انزروت ایک درم افیون نصف درم دہنیہ سبز کے پانی مین پیس کر طلا کرین **طلا**، واسطے دردسر بخاری کے نافع ہے ص مازو گلنار سک اقاقیا افیون ہر ایک جزو ایلوہ زعفران ہر ایک نصف جزو کوٹ چھانکر سرکہ مین ملا کر پیشانی اور کنپٹیون پر طلا کرین **طلا** واسطے دردسر دماوی کے مفید ہے ص مرکی جندبیدستر فرفیون ہر ایک ایک جز افیون چوتھائی جز کوٹ چھانکر سداب کے پانی مین گولیان بنائین روغن چنبیلی یا قسط مین پیس کر طلا کرین **طلا** دردسر ضربی کو واسطے نافع ہے ص انزروت ایکجز صندل سفید چار جز افیون ثلث جز کا ہو کے پانی مین مخلوط کر کے طلا کرین اگر درد نہایت شدت سے ہو وزن انزروت کا اس ترکیب مین زیادہ کرتے ہین بعد طلا کے پارچہ اسپر اوس جگہہ پر رکھکر مضبوط باندھین مانع ضربان شریان اور رتصاعد بخار ہے **طلا** واسطے شقیقہ سرد کے انطاکی کے مجربات سے ہے ص اندرائن کا گودہ ہندی کے پتے کباب چینی سرکہ کے ساتھ کہ اس مین اشق اور ایلوہ حل کیا ہو ملا کر طلا کرین **دیگر** آدھا سیسی کو اور ہر قسم کے دردسر کو خصوصاً سرد کے واسطے مجرب ہے ص زنجبیل صندل سفید ارنڈ کی جڑ کا پوست کوٹ کر اوس پانی مین کہ جس مین ساٹھی کے چاول دھوئے ہون خوب باریک کر کے پیشانی اور دونون کنپٹیون پر طلا کرین **طلا** لیشرغس مین تنقیہ کے بعد مفید ہے ص جندبیدستر دو درم عاقرقرحا مویزج ہر ایک چار درم بورۂ ارمنی رائی ہر ایک تین درم کوٹ چھان کر مرزنجوش کے پانی یا نمام کے پانی مین اور قدرے شراب کا سرکہ یا عنصل کا سرکہ پیشانی اور موخر سر پر طلا کرین **طلا** خواب لاتا ہے ص صندل دو مثقال خشخاش کا پوست تین درم نیلوفر کا پھول کا ہو کے بیج ہر ایک پانچ درم کوٹ چھان کر کاہو کے پانی مین پیشانی اور بنا گوش پر طلا کرین **طلا** واسطے تفتیح مراق کے مفید ہے ص گلاب کا زیرہ مصطگی روغن گل کے ساتھ طلا کرین **طلا** سکتہ کو واسطے نافع ہے ص مومیائی نیلہ تھوتھا نوشادر چوک سرکہ عنصلے مین پیس کر مسکوت کے سر پر کلک مار کر ملین جلدی ہوش مین آجاتا ہے **دیگر** خردل جندبیدستر مساوی کوٹ چھان کر پرانے سرکہ مین ملا کر مسکوت کے بال منڈوا کر سر پر طلا کرین **طلا** فالج اور لقوہ کو نافع ہے ص سورنجان بوزیدان کوٹ تلخ کلیجن زرنباد جائفل وج ترکی عود ہندی عود صلیب عاقرقرحا سبکو گلاب مین پیسکر کر کے جوڑون پر اور فالج کی جگہہ طلا کرین اور لقوہ مین سر اور گردن کے فقرون پر طلا کرین **طلا** واسطے خدر کے معمول ہے اور بعد تنقیہ کے بیحد فائدہ دیتا ہے ص پارہ پھٹکری ہر ایک ایک جز مرچ سیاہ چار جز سیاہ دھتورہ کے بیج آٹھ جز اول پارہ کو زہر کے ساتھ کھرل کرین بعد اسکے دوسری دوائین داخل کر کے پھر کھرل کرین بعد اسکے آکھہ کے پتون کے شیرہ مین کھرل کر کے طلا کرین **دیگر** عاقرقرحا مویزج پرانے سرکہ اور پودینہ کے پانی مین پیسکر طلا کرین **طلا** نزلہ گرم کے واسطے نافع ہے ص گیہون کا آٹا مرکی کندر تینون کو انڈے کی سفیدی مین ملا کر پیشانی پر ضماد کرین دوسرے نسخہ مین صنبلوچن عوض گیہون کے آٹے کے داخل ہے بقائی سے منقول ہے **طلا** نزلات کا مانع ہے ص مرکی ایلوہ کیکر کا گوند نشاستہ کتیرا سپاری چھالیہ ہر ایک تین ماشہ افیون اجواین خراسانی ہر ایک نصف ماشہ کوٹ چھان کر کاغذ کو سوئی سے چھید کر اوسکے اوپر مل کر دونون کنپٹیون پر چپکا وین **طلا** واسطے رمد کے مجرب ہے ص لودھ رسوت پھٹکری مردار سنگ زیرہ سیاہ ہر ایک دو ماشہ ہلدی کوکنار ہر ایک ایک ماشہ افیون نیلہ تھوتھا ہر ایک بیجے کے برابر کوٹ چھان کر پانی مین ملا کر گرد چشم کے طلا کرین -

دیگر ہر قسم رمد مین معمول ہے ص ہیرا ہلدی افیون ہر ایک ایک ماشہ لودھ پھٹکری ہر ایک دو ماشہ کوٹ کر پانی مین حل
کرکے آنکھ پر طلا کرین دیگر رمد اور ورم چشم اطفال کو نافع اور مجرب ہے ورم کو بٹھاتا ہے درد کو ساکن کرتا ہے ص
افیون کاتھ ہندی رسوت ہر ایک ایک جز پھٹکری چار جز کاغذی لیمو کا پانی آٹھ جز پھٹکری کو بریان کرکے
دوسری دوائیون کے ساتھ کوٹ کر لوہے کے برتن مین ڈالکر لیموں کے پانی کے ساتھ آگ پر رکھکر دستہ آہنی
سے آہستہ آہستہ پیسین تا کہ خوب باریک اور نرم ہو طلا واسطے اور آنکھ کی سرخی کے کہ چوٹ سے ہوگئی ہو
نافع ہے ص مونگ کا آٹا دو ماشہ ہلدی رسوت مامیران ہر ایک ایک ماشہ پانی مین پیس کر گرد چشم کے نیمگرم
طلا کرین کبھی ادویہ مذکورہ کے ساتھ سونٹھ پاو گیرو لونگ مرداسنگ اضافہ کرتے ہین سب سعداوت ہیکر عمل مین
لاتے ہین طلا واسطے سلاق کے نافع ہے مؤلف فرماتے ہین کہ میرے استاد مرحوم مغفور کی بیاض
سے منقول ہے ص آدمی کے سر کے بال مٹی کے برتن مین جلا کر سپاری چھالیہ جلی ہوئی جست کشتہ قدر چاکسو چھلا ہوا
نیلا تھوتھا بریان برابر گائے کے گھی مین تین روز کانسی کے ہاون مین تانبہ کے دستہ سے حل کرکے سر دو نیل پلک پر طلا
کرین طلا غرب منفجر کے واسطے معمول ہے ص زعفران مرکی ایلوہ مساوی پانی مین پیسکر طلا کرین طلا نکسیر کو
بند کرتا ہے ص جو کا آٹا گیرو گل ملتانی آملہ ہر ایک تین ماشہ نشاستہ صندل سرخ گچ کہنہ گل اجارج ہر ایک نصف تولہ
کافور افیون ہر ایک ایک ماشہ سرکہ اور گلاب مین یا بکن کے پانی مین یا دھنیہ سبز کے پانی مین پیس کر پیشانی اور تارک سر پر
طلا کرین طلا نشاستہ صندل سرخ گل ملتانی سرکہ اور گلاب مین پیس کر پیشانی پر طلا کرین کبھی اقاقیا گلنار اور
تھوڑا سا کافور زیادہ کیا جاتا ہے طلائے نزد کان وغیرہ کے اورام گرم مین مستعمل ہے ص دونو صندل رسوت گل ارمنی
رسوت سفیداب بوش ورسندی کاسنی کے بیج طباشیر کافور کوٹ چھان کر اسپغول کے لعاب مین مثل نرد کے
تیار کرین پھر کاسنی کے پانی یا سبز مکو کے پانی مین پیس کر طلا کرین طلا کان کے کوفتہ ہونے کے واسطے معمول ہے
ایلوہ اقاقیا کندر سرکہ اور مرغ کے انڈے کی سفیدی مین ملا کر طلا کرین طلا واسطے ناک کے زخم کے مستعمل ہے ص
مازو ہیرا زرد کا پوست مرغ کی چربی اور روغن گل کے ساتھ طلا کرین طلا ورم گلو اور رخسارہ کے نافع ہے
ص ریوند چینی کالی زیری ہیرا سیاہ مرچ ملتانی مٹی میتھی مساوی کوٹ چھان کر ایک تولہ نیمگرم پانی کے ساتھ ضماد کرین
طلا واسطے قطع کرنے دودھ کے مجرب ہے ص مرداسنگ زیرہ سیاہ میتھی مسو شراب کی تلچھٹ یا سرکہ مین ملا کر اول دودھ
کو پستان سے خوب دوہین بعد اسکے ضماد کرین دیگر دودھ کو کم کرتا ہے ص لک مرداسنگ روغن گل کے ساتھ
طلا کرین طلا پستان کو محکم کرتا ہے ص بیج اور پھل پھول اور پوست انار کا باریک کرکے
رات و دن پانی مین تر کرین اور دوسرے روز چند جوش دیکر صاف کرکے چہارم حصہ اوسکے کنجد کا تیل
اضافہ کرکے جوش کرین کہ پانی جل جاوے اور تیل رہ جاوے قدرے پستان پر ملین طلا واسطے درد معدہ
گرم اور حرقت فم معدہ کے نافع ہے ص عود کد مصطگی طباشیر ہر ایک ایک ماشہ پستہ کے باہر کا پوست گلاب کا زیرہ
صندل سفید ہر ایک تین ماشہ روغن گل ایک تولہ گلاب بقدر حاجت دوائیون کو کوٹ چھان کر روغن گل اور
گلاب مین ملا کر فم معدہ پر طلا کرین شدت حرارت مین کافور اور سیب کا پانی اور بہی کا پانی اضافہ کرین طلا
واسطے ضعف معدہ اور مرض فواد کے نافع ہے ص دارچینی عود صلیب صندل اور اگر کی لکڑی تاذ گلاب مین

روغن مصطگی داخل کرکے فم معدہ پر طلا کرین طلا واسطے ضعف جرم معدہ کے مجرب ہے ص گلنار مصطگی ہر ایک تین مثقال افسنتین ایلوہ ہر ایک دو مثقال گلاب کے پھول پانچ مثقال لونگ ناگرموتھ بالچھڑ ہر ایک دو درم باریک کرکے گلاب یا شراب مین ملاکر معدہ پر طلا کرین طلا ورم سخت کہنہ معدہ کو نہایت سودمند ہے ص موم تین درم بالچھڑ مصطگی ہر ایک پانچدرم کرنب کا بیج گوگل ہر ایک دس درم روغن ناردین پندرہ درم گوندون کو شراب مین حل کرین اور موم روغن کے ساتھ ملاکر طلا کرین طلا واسطے استسقائے کہ جگر کی گرمی سے ہو نافع اور مجرب ہے ص زعفران دو دانگ مصطگی نصف درم ریوند چینی اسارون لک دھویا ہوا ہر ایک دو درم گلاب کے پھول تیس درم شیاف مامیثا کاسنی کے بیج کشوث کے بیج ہر ایک تین درم اکلیل الملک خطمی کے پھول بابونہ کے پھول بنفشہ کے پھول ہر ایک پانچدرم کوٹ چھان کر کاسنی سبز کے پانی اور گلاب مین ملاکر شکم اور اطراف پر طلا کرین **طلائے ہندی** دستون کو بند کرتا ہے ص جائفل پرانے آم کی گٹھلی کا مغز بیل کا مغز بقدر مناسب لیکر افیون قدرے داخل کرکے پیسین اور شکم پر طلا کرین اور بعضے جامن کے بیج کا مغز عوض جائفل کے داخل کرکے ناف پر چپکاتے ہین طلا زحیر و رمی وغیرہ کے درد کی تسکین مین مجرب ہے ص روغن گل مرغ کے انڈے کی زردی آپسین ملاکر اور تھوڑا سا مردار سنگ ملاکر مقعد پر طلا کرین طلا قولنج اطفال کے واسطے نافع ہے ص ہیر زرد کا پوست ایلوہ تھوہ کے بیجون کا مغز مساوی پیس کر پانی مین پکا کر روغن بیدانجیر داخل کرکے ناف اور عانہ پر طلا کرین طلا بواسیر کے خون کو کھولتا ہے درد کو تسکین دیتا ہے ص پیاز کا پانی ایلوہ زرد گائے کا پتہ ہر ایک بقدر مناسب لیکر ملاوین اور بدستور طلا کرین طلا بواسیر کو تباہ کرتا ہے اور جڑ سے اوکھاڑتا ہے ص بورہ بوتہ کہ ایک بورق کی قسم سے ہے تین درم زرنیخ دو درم سم الفار ڈیڑھ درم زنگار ایک درم نرم کوٹ کر مرغ کی چربی کا ٹکڑا پگھلاوین اور تھوڑا سا اوسمین سے پیسکر طلا کرین اگر ضعیف ہو تین روز رکھین ہر روز دو بار اگر قوی ہو پانچ روز رکھین ہر روز دو بار تاکہ علت تباہ ہو پھر مرہم پیاز اور روغن گاؤ سے بناوین اور ہر روز مستون پر رکھین تاکہ مستے گر پڑین اِس مدت مین اوس جگہہ جبتک اچھا نہ ہو پانی نہ پہونچاوین اور جب مستے گر جاوین انزروت دم الاخوین مرغ کے انڈے کی سفیدی کا مرہم تیار کرین تاکہ گوشت پھر نکل آوے طلا مجلوق کے واسطے اور قوت باہ کے واسطے معمول ہے ص گھونگچی سفید معہ پوست عاقرقرحا کنیر سفید کی جڑ زہر پیٹھ جمال گوٹہ مغز کچلہ ہر ایک دو دام اول سوائے جمال گوٹہ اور زہر کے سفوف کرکے رکھین اور جمال گوٹہ اور زہر پیٹھ کو سیر بھر بکری کے دودہ مین پوٹلی مین باندہ کر دو تین جوش خوب دیکر نکالین بعد اسکے سرگین گاؤمیش مین دو تین جوش دیکر نکالین بعد اِسکے تمام دوائیون کو آدہ سیر بکری کے دودہ مین کھرل کرکے گولیان بنا کر چوہ کھینچین طلا مولف حکیم بشیر علی غنی کے واسطے بہت مجرب ہے اور مفید ہے ص کنیر سفید کی جڑ کا پوست گھونگچی سفید ہر ایک آدہ آدہ پاؤ کوٹ کڑوا جمال گوٹہ کے بیجون کا مغز ہر ایک دو تولہ سفوف کرکے پندرہ سیر گاؤمیش کے دودہ مین خوب ملاکر پکاوین اور دہی باندہ کر صبح کو چار سیر پانی ڈال کر مسکہ نکالین اور دہی کو دفن کرین کہ سم قاتل ہے اور مسکہ کو گرم کرکے رکھین قضیب پر طلا کرکے پان کا پتہ باندھین بقدر ایک رتی کے پان مین کھاوین دو ہفتہ کے استعمال مین صحت ہو جاتی ہے دیگر واسطے تقویت باہ کے بےنظیر ہے ص پیاز عنصل کا پانی پیاز نرگس کا پانی پیاز سفید کا پانی لہسن کا پانی

ہر ایک ثمن ماشہ۔ روغن حب السلاطین ایک تولہ مرچ سیاہ کا پہ ایک عدد گنجشک تایتہ اٹھارہ عدد مور چیہ سرخ بیس عدد زنبور پانچ عدد مہ مینج عاقرقرحا دارچینی ہبل کنیر سفید کی جڑ کا پوست فقراالیہود ہر ایک چار ماشہ سبکو کھرل مین ڈال کر دس تولہ شراب تند مین باریک کرکے گولیان بناوین وقت حاجت کے تازہ گائے کے گھی مین پیس کر سوائے حشفہ کے طلا کرین سوزش ہوتی ہے اس سے خطرہ نہ کرین سات روز تک عمل مین لاوین دیگر اس سے بہتر نسخہ نہین ہے ص سم الفار زرنیخ شنگرف پارہ ہر ایک چھہ ماشہ چار تولہ شہد خالص مین ملکر کھرل کرین بعد اسکے شیر کی چربی اور جنگلی سوٗر کی چربی کہ اوسکے خصیہ اور گردہ سے نکالی ہو اور سوسمار کی چربی اور ورل کی چربی کہ ہندی سانڈہ کہتے ہین ہر ایک دو تولہ لیکر داغ کرین خراطین جونک ہر ایک ایک تولہ کرم پیتال مدہ ایک عدد کھرل مین ڈالین اور ادویہ مذکور پھر کھرل کرین ایک شبانہ روز پھر یہ دوائی لبن حبہ سفید مولی کے بیج کٹائی کے بیج عاقرقرحا جوان آدمی کے کان کا میل جامُفل جاوتری لونگ بیش فقراالیہود اراقی کنیر سفید کی جڑ کا پوست مومینج ہینگ مشک ہر ایک تین ماشہ کوٹ چھان کر کھرل مین ڈالین شراب دو آتشہ تند مین باریک کرکے کھرل مین ڈال کر صلایہ کرین دو روز تک اور گولیان باندہ کر رکھین اور طلاء رقیق ذکر پر سوائے حشفہ کے طلا کرین اور اوپر اوس کے پان باندھین طلا مقوی باہ اور حلق کرنے کے واسطے جسوقت کہ آگے اور پیچھے تفاوت ہو ص سنبل کھاریشہ تیلیہ گندک آنولہ سار سہاگہ تیلیہ پارہ ہر ایک برابر سوائے پارہ کے خوب باریک کرکے مثل سُرمہ کے کرکے خشک کرین اور جو تھائی گز بافتہ باریک لاکر دوائی مذکور تھوڑے سے گھی مین ملا کپڑا اوس مین ملوث کرکے سرکی کی سینگ کے اوپر فتیلہ کرکے ایک طرف سے آگ پر جلا کر سیماب کی کھرل مین ڈال کر اوس پر روغن ٹپکاوین جسوقت کہ فتیلہ جلجاوے اوسوقت مع سیماب کے چار پہر خوب کھرل کرکے رکھین جسوقت کہ چاہین استعمال کرین تھوڑا سا قضیب پر ملین اور تھوڑا سا پان پر مل کر باندھین اور کچا تاگہ لپیٹین اور جائے دوخت اور حشفہ کو طلا نہ کرین ہفتہ مین تین بار استعمال کرین اگر پھنسیان پیدا ہون وسواس نہ کرین بفضل الٰہی مطلب حاصل ہوتا ہے طلائے مبہی وممسک ص آکھہ کی جڑ کا پوست دو تولہ کچلہ کا برادہ ایک تولہ کنیر سفید کی جڑ کا پوست چار تولہ سبکو کیوڑہ کی لکڑی کے عرق اور گائے کے پتے کے پانی مین کھرل کرکے مثل جنگلی بیر کے گولیان بنائین اور وقت حاجت کے خشخاش کے پوست کے پانی مین حل کرکے سوائے حشفہ کے طلا کرین اور اوپر اوسکے پان باندھین بعد ایک پہر کے دور کرکے جماع مین مشغول ہون اگر امساک بہت ہو پانی سے دھو کر اوپر اوسکے چنبیلی کا تیل ملین طلا مجرب ومختصر حکیم محمد جعفر کی تالیف سے ہے ص کنیر سفید کی جڑ کا پوست شیر کی چربی خراطین آدمی کے کان کا میل ہر ایک ایک دام گائے کا گھی پانچدام مثل مرہم کے طلا کرین۔ دیگر مجرب ص مستی کہ سانڈہ کے سر کے پیچھے ہوتی ہے بوزن ایک چنے کے لونگ تین عدد پان کے پتون کے پانی مین صلایہ کرکے طلا کرین طلا ایک طبیب اسی پر اپنی معاش رکھتا تھا ص بچھناک سیاہ چرب عاقرقرحا سیندور ہر ایک ایک تولہ آکھ کا دودھ چار تولہ گائے کا مسکہ دس تولہ سبکو کوٹ چھان کر سیندور اور دودھ اور مسکہ کے ساتھ کڑاہی مین گرم کرکے نیم کے دستہ سے کرپیا اوس مین نصب ہو چار روز نہین بعد اسکے

رکھہ چھوڑین کہ حدت دفع ہووے پس ایک ماشہ قضیب پر مل کر پان کا پتہ باندھین صبح اور رات کے وقت پانی
سے دھوئین اگر ہوا سرد ہو قدرے گرم کرکے ملین دیگر مقوی باہ ص مردار سنگ پارہ ہرتال سم الفار ہر ایک
تین ماشہ کٹائی کے بیج چار دام روغن زرد آدہ پاؤ دوائیون کو باریک کرکے کٹائی کے بیج کے شیرہ مین
کہ پانی مین نکالا ہو سولہ پہر کہرل کرین بعد اسکے روغن زرد مین چار پہر کہرل کرکے رکہہ چھوڑین وقت حاجت
کے سی سے کم طلا کرین اور اوپر اوسکے پان باندھین کئی جگہہ دیکھا ہے کہ اس نے فائدہ کیا **طلا** واسطے جلق
کرنے والے اور عنین اور درازی وسطبری قضیب کے عجیب ہے ص شیطرج سرمہ مازو مچھلی کے استخوان جلا کر
راک مرچ شنگرف ہر ایک ایک تولہ کچوے سات تولہ افیون مصری بیر بہوٹی زہر بیٹھ ہر ایک دو تولہ سبکو پیسکر
سرمہ سا کرکے رکھ چھوڑین دروبج پانچ تولہ سانڈہ کے سر کی چربی لونگ جنگلی دہتورہ مال کنگنی ہر ایک سات
تولہ مولی کے بیج گاجر کے بیج ہر ایک چار تولہ مرچ جنگلی پانچ تولہ ان سبکو بطریق چوہ کے شیشی مین روغن
کھینچین شیشہ مین داروہائے مذکورہ ملا کر استعمال کرین اور بقدر نصف رتی کے عمل مین لاوین کہ دوائی بہت
تیز ہے دیگر حکیم کلو صاحب مرحوم سے منقول ہے ص عاقرقرحا مرچ دکھنی کوٹ مال کنگنی سیاہ دہتورہ کے
بیج کنیر سفید کی جڑ کا پوست گھونگچی سفید نکچھکنی لونگ جاوتری کچلہ پچھناگ سیاہ بیر بہوٹی انگوزہ دوائین مساوی
لیکر کوٹ کر تلون کے تیل مین چرب کرکے شیشے مین روغن کھینچین پھر قدرے جندبیدستر حل کرکے استعمال کرین
دیگر ایک دوست نے اسکی بہت تعریف کی ہے ص گھونگچی سفید ایک تولہ زہر تیلیہ ڈیڑہ پاؤ ہرتال طبقی دو تولہ
جائفل ڈیڑہ تولہ لونگ دو تولہ جمال گوٹہ کا مغز ایک تولہ زعفران چھہ ماشہ شیر کی تازہ چربی کہ ایک سال
اوسکے اوپر نہ گزرا ہو دو تولہ سب دوائیون کو آٹھ پہر تک بہیڑ کے دودہ مین کہرل کرین بعد اسکے گولیان بناکر
سایہ مین خشک کرین آتشی شیشے مین رکہہ کے گل حکمت کرین اوپر شیشی کے آکہہ کے پتے بچھا کر اوپر اوس کے
ریگ صحرائی پر کرکے ارنے اوپلے کی آگ دیکر روغن کھینچین اول مانند سفید پانی کے نکلتا ہے اوسکو
مرض ضیق النفس مین پان کے ساتھ کھائین بعد اسکے روغن سرخ اور سیاہ نکلتا ہے اسکو طلا مین دو ہفتہ تک
استعمال کرین **طلا** ممسک عجیب ص مینڈک کی مستی کچلہ سمندر سوکہہ سمندر جھاگ ببول سفید کنیر کی جڑ کوٹ چھانکر پوست
کے ڈوڈے کے پانی مین ملا کر طلا کرین دیگر ممسک مجرب ص مینڈک کی پیشانی کے اوپر جو دو زیادتی مانند پستان
کے سر کے ابرو کے نزدیک ہوتی ہین بڑے مینڈک کو لیکر اوس جگہہ کو نچوڑین مستی کہ اوس سے ٹپکے اوسکو
ہاتھی کی مستی کے ساتھ ملا کر طلا کرین بعد خشک ہونے کے نزدیکی کرین **طلا** مجامعت کو لذت دیتا ہے
ص سیاہ بلی کا خایہ سرخ رنگ بکری کی چربی گھی مین بریان کرین کہ جل جاوے اوس روغن کو قضیب پر ملین۔
**طلا** واسطے گرم خصیہ کے معمول ہے ص تنجولیا کی مٹی بکوجو کا آٹا سفید خطمی کے پھول دہنیہ ترسپ کو روغن گل
اور مرغ کے انڈے کی زردی اور تھوڑی سی زعفران داخل کرکے طلا کرین دیگر درد اور ورم خصیہ کو نافع ہے ص کاکنج
پوست کے ڈوڈے جو کا آٹا مسور کا آٹا سب مساوی مرغ کے انڈے کی زردی اور روغن گل کے ساتھہ
[illegible] **طلا** واسطے خارش خصیہ و قضیب کے تجربہ مین آیا ہے ص انار ترش ایک عدد تانبے کے پتیلہ

بے قلعی مین سرکہ انگوری کے ساتھہ پکاوین کہ مضمحل ہوجاوے پھر ہاون مین کرکے مہندی کے پتے شاہترہ گندھک زرد
گلنار فارسی مردارسنگ جلا ہوا توتیائے ہندی توتیائے کرمانی بھنا ہوا نصف درم کوٹ چھان کر
داخل کرکے روغن گل بیس مثقال اضافہ کرکے اتنا ہاتھہ سے ملین کہ مثل مرہم کے ہوجاوے پھر طلا
کرین **طلا** واسطے کجی قضیب کے کہ اعصاب کو محکم کرتا ہے اور نعوظ قوی کرتا ہے ص افیون مصری ایک
درم جائفل ایک مثقال دارچینی سوا مثقال عاقرقرحا نصف مثقال پیاز نرگس ڈھائی مثقال کنیر سفید کی
جڑ کا پوست پانچ مثقال کوٹ کر چار ساعت بخوبی شراب مقطر کے ساتھہ پیسین اور قرص بناکر خشک کرین وقت
حاجت کے شراب مین پیس کر طلا کرین **طلا** واسطے گانٹھون کے دردگرم اور درد رکبہ کے مجرب ہے ص
شیاف مامیثا گل ارمنی دونو صندل ہرایک دو ماشہ اکلیل الملک بابونہ کے پھول بنفشہ ہرایک تین ماشہ جو کا
آٹا کاہو کے بیج بوش دربندی حضض مکی ہرایک ایک تولہ کوٹ چھان کر سبز دھنیہ کے پانی اور سبز کاسنی
کے پانی مین پیس کر طلا کرین **طلا** دمامیل کو پھوڑتا ہے اور مجرب اور بے عدیل ہے کہ پھوڑے مین سریع الاثر
ہے نشتر کا کام کرتا ہے ص چونہ کہ جسمین پانی نہ ملایا ہو درخت ذات الذہب کا پوست کہ ہندی مین بڑھ کہتے
ہین جلاکر راکھہ کرین اور دونو مساوی لین اور پانی مین پیس کر دل پر جس جگہہ مونھ کرنا چاہین رکھین **طلا**
بد کے واسطے نیک ہے ص میتھی السی کے بیج مغز خستہ تمر ہندی کوٹ چھان کر رکھین اور وقت حاجت
کے تھوڑا سا گائے کے دودھ مین آگ پر پکاوین کہ گاڑھا ہوجائے کپڑے پر لیپ کرکے بد پر باندھین پھٹ
جائے گا یا تحلیل ہوجاوے گا **طلا** معمول ومجرب حکیم احسن اللہ خان صاحب بہادر دہلوی مرحوم
مغفور قدس اللہ سرہ واسطے آتشک کی پھنسیون اور بخیہ اور گنج اور خارش خشک اور تر اور کل مواد سوداوی کی
واسطے مجرب ہے ص رال سفید رسکپور سیندور کافور سفیدہ کاشغری کتہ سفید کمیلا گل ارمنی رسوت دھوا ہوا
ہرایک تین ماشہ مردا سنگ نیلہ تھوتھ بھنا ہوا ہرایک دو ماشہ سب کو باریک مثل سرمہ کے کرکے روغن زرد تین تولہ
مین کہ ایک سو ایک مرتبہ پانی مین دھویا ہو ملاکر استعمال کرین **طلا** معمول اور آتشک کے واسطے مجرب
ہے ص سفیدہ کاشغری چھہ ماشہ شنگرف مردارسنگ سنگ جراحت ہرایک تین ماشہ رسکپور کافور ہرایک
ایک ماشہ سب مثل سرمہ کے کرکے روغن زرد دو تولہ مین کہ ایک سو ایک مرتبہ پانی مین دھویا ہو ملاکر طلا کرین
**طلا** واسطے خارش اور آبلہ کے مجرب ہے ص مردارسنگ ہندی کمیلا چونہ بری خشک ہرایک ایک جز
نیلہ تھوتھ نصف جز کوٹ چھان کر کڑوے تیل یا میٹھے تیل مین ملاکر ملین اور ایک ساعت آفتاب مین بیٹھین
**دیگر** واسطے خارش خشک اور تر اور اکوتہ کے مجرب ہے ص کمیلا مردارسنگ ہرایک چار دام نیلہ تھوتھ بھنا ہوا
ایک دام کوٹ چھان کریلان کے عرق مین کھرل کرین کہ مثل مرہم کے ہوجاوے کام مین لاوین کبھی مہندی کے
پتے اور کتہ سفید اور مہندی کا تیل زیادہ کرکے عمل مین لاتے ہین بہت مفید ہوتا ہے **طلا** داد کے واسطے مجرب
ہے ص سہاگہ تیلیہ گندک شکر سفید برابر پیس کر پانی کے ساتھہ طلا کرین **دیگر** معمول ہے ص مازو سہاگہ
بھنا ہوا گندک چھاچھ کتہ پاپڑہا ہرایک ایک تولہ مرچ سیاہ چھہ ماشہ نیلا تھوتھا بھنا ہوا تین ماشہ لیمون کے عرق مین
پیس کر گولیان بناوین اور وقت حاجت کے طلا کرین **طلا** واسطے داد کے مجرب اور معمول ہے ص گندک آملسار چھہ

کتہ سفیدہ رال کوٹ بابچی ہرایک ایک تولہ پنواڑ کے بیج چھ تولہ کوٹ چھان کر باسی پانی کے ساتھ کام مین لائین
دیگر مجرب و بے نظیر ص سہاگہ بھنا ہوا مرچ سیاہ میز نگی بالک جوئی کی جڑ کا پوست چارون برابر لیموں کے عرق
مین پیس کر داد پر طلا کرین تین روز مین فائدہ کرتا ہے کہ پھر عود نہین کرتا طلا گنج داد کے لئے معمول و مجرب ہے ص بابچی
گھونگچی سرسون کوٹ پنواڑ کے بیج کوٹ چھان کر کھٹے دہی مین ملا کر کام مین لائین دیگر واسطے داد کے
مجرب ہے ص سہاگہ سمندر جھاگ زاک توتیا ئے ہندی ہر ایک ایک ماشہ لیمو کاغذی کے عرق مین ہر روز چار پانچ
مرتبہ طلا کرین طلا واسطے چھاجن کے مجرب ہے ص پارہ کشتہ اجواین خراسانی ہر ایک ایک دام گائے کا گھی چار دام
تانبے کے برتن مین نیب کی لکڑی کے ساتھ تین روز پیسین بعد اسکے چھاجن پر طلا کرین اور آگ سے گرمی پہنچائین
طلا واسطے دفع کرنے مسون اور خیلان کے مجرب ہے ص گندک ہرتال کلونجی بچھو کی راکھ مساوی
سرکہ کے ساتھ طلا کرین دیگر نہایت قوی ہے ص اشنان سبز اندرائن کا گودہ نوشادر چونہ کہ جسمین
پانی نہ ملا ہو گائے کا پتہ مساوی صابون کے پانی مین ملا کر طلا کرین جسوقت قوی چاہین زنگار مس سوختہ
نورہ اشخار ہرتال زیادہ کرین طلا واسطے گنج تر شدید العفونت کے کہ جس مین پیپ بہت ہو تجربہ مین آیا ہے
ص نیلہ تھوتھہ بھنا ہوا مرچ سیاہ سوختہ ہر ایک نصف تولہ مسور ثابت سوختہ آملہ سوختہ انار کا پوست خشخاش
کا پوست جلا ہوا کمیلا جلا ہوا ہر ایک ایک تولہ روغن سرشف مین دوائین ملا کر طلا کرین نسخہ زاد غریب مین عوض
مسور کے اور پوست انار کے کمیلا اور مردار سنگ اور بجائے روغن سرشف کے روغن زرد دھلا ہوا مرقوم
ہے دیگر مؤلف فرماتے ہین کہ میرے اوستاد مرحوم کے مجربات سے ہے ص کمیلہ سہاگہ ہلدی بابچی
کڑوے تیل مین دو پہر کھرل کر کے کام مین لائین طلا اورام اور ثبور کو کہ ایام برسات مین بسبب رطوبت
کے ظاہر ہوتی ہین مفید ہے ص ہلدی سوختہ چونہ کلی دونو کو برابر باریک کر کے روغن نیمگرم مین حل کرین
اور کپڑے پر رکھکر چپکا دین طلا چھاسہ کے واسطے مجرب اور معمول ہے ص بیر کے بیج کا مغز پیتھی کوٹ
کر اور برابر پانی مین پیسکر منہ پر ملین طلا نواب علوی خان سے منقول ہے چھاسہ کو دور کرتا ہے رنگ کو صاف
کرتا ہے ص مولی کے بیج سنے کی جڑ بنفشہ کے پھول مکو کتیرا ہر ایک چھ ماشہ کوٹ چھان کر کیلہ کے پانی مین
اور مہندی کے پتون کے پانی اور سرکہ مین ملا کر رات کو منہ پر ملین صبح کو گرم پانی سے دہوہین اگر چنے کے آٹے
اور آملہ کے پانی سے منہ دھوئین بہتر ہے طلا چھائنہ کے واسطے نافع ہے ص نیب کے پتے سوسن کی جڑ
سرس کا پوست گھونگچی سفید کا مغز نمک سنگ پیسکر رات کو منہ پر ملین صبح کو دھوئین دیگر کف دریا زراوند مدحرج
مولی کے بیج ہر ایک تین تولہ ابہل ڈیڑہ تولہ افسنتین نصف تولہ سوسن کی جڑ کا پوست آسمان گونی نصف تولہ کوٹ
چھان کر پانی مین قرص بنائین اور پانی مین پیسکر منہ پر ملین مجرب ہے دیگر سرس کے درخت کا پوست املتاس کے درخت
کا پوست انار کے درخت کا پوست دار ہلد ناگر موتہ نیب کے پتے کوٹ کڑوا باریک کوٹ کر طلا کرین جب خشک ہو جاوے
گرم پانی سے دھوئین طلا واسطے برص کے مجرب ہے ص چیتہ ہندی مولی کے بیج مجیٹھہ سداب کے بیج جرجیر
کے بیج کندش انزروت بورہ ارمنی کبر کی جڑ پوست ہرتال زرد ہرتال سرخ مویزج پھٹکری رائی سفید رائی
سرخ مرچ زراوند طویل تانبا جلا ہوا تانبے کا میل کلکی سیاہ نمک اندرائن کوٹ چھان کر شراب کے سرکہ مین ملا کر

ملین اور بکر جمی مین لاوین کہ بہت نافع ہے **دیگر** چیتا نین بڑی بیٹھکری مجیٹھہ گبر و مساوی سرکہ اور مجیٹھہ کے جوساندہ کے پانی مین پیس کر طلا کریں **دیگر** مار و سوختہ سہاگہ خام گنگی سیاہ سرکہ مین پیسکر طلا کرین **دیگر** بلاس پاپڑہ تین دام خام نیلہ تھوتھہ تین ماشہ کتھہ سفید ایک تولہ کوٹ چھان کر لیمو کے عرق مین کھرل کرکے گولیان بناوین اور طلا کرین یہہ گولیان داد کے واسطے بھی مفید ہین **طلا** بہق سفید کے واسطے معمول ہے ھ گلنار پاپچی مساوی کوٹ چھان کر تھوڑا سا پانی ملا کر ملین **طلا** چھیپ کے واسطے نافع ہے ھ پنواڑ کے بیج آدہ پاؤ سرسون زرد مولی کے بیج اجواین بائے بڑنگ نمک سانبھر ہلدی ایلوہ دار ہلد کوٹ تلخ گندک سہاگہ پھٹیا ہوا ہر ایک سات ماشہ توتیائے سبز پریان دو ماشہ پیس کر دہی مین ملا کر طلا کرین اور آفتاب مین بیٹھین او بعد ایک گھڑی کے نیمگرم پانی سے غسل کرین **طلا** واسطے بہق سیاہ اور کلف کے واسطے مجرب ہے ھ گنگی سیاہ سرکہ مین پیسکر یا ہڑتال زراج گندک پیس کر مولی کے پانی مین طلا کرین **دیگر** کلف کے واسطے معمول ہے ھ ہڑتال شورہ قلمی ہر ایک ایک درم تین حصہ کرین ایک حصہ سرد پانی مین پیسکر ملین اور ایک گھڑی آفتاب مین بیٹھین پھر گرم پانی سے دہوئین تین روز مین دفع ہو جاتا ہے **طلا** کلف کے واسطے معمول ہے ھ گل سرخ ایک تولہ سم الفار ورقی پیس کر گولیان بناوین وقت حاجت کے پانی مین پیس کر طلا کرین **دیگر** مجرب ھ لیمو کاغذی کے سر کو چھری سے تراشین اور ہلدی کو ریزہ ریزہ کرکے اوس لیمون مین بھرین پھر لیمون کی ٹوپی اوسپر رکھکر ایک ہفتہ تک محفوظ جگہہ رکھین پھر ہلدی اوسمین سے نکال کر پیڑانی تے کی جڑ کے ساتھہ پیس کر رات کو طلا کرین صبح کو گرم پانی سے دھوئین **طلا** اوس عضو کے واسطے کہ جو گرم پانی سے جل جاوے بہت نافع ہے ھ بال کی راکھہ مرغ کے انڈے کی زردی مین ملا کر طلا کرین **طلا** واسطے دور کرنے نشان کے کہ بعد قرحہ اور آبلہ کے بدن پر باقی رہتا ہے مفید ہے ھ مرداسنگ دہویا ہوا روغن گل مین ملا کر طلا کرین یا مرداسنگ وسفیدہ سرکہ اور گائے کے پتے کے ساتھ طلا کرین اگر اثر قرحہ کا مانند دشتہ باقی ہو بط کی چربی مرہم داخلیون مین ملا کر مفید ہے اور طریق مرداسنگ کے دہونے کا یہہ ہے کہ مرداسنگ اور نمک برابر لین اور اوسکے اوپر پانی ڈالین اور آفتاب مین رکھین اور چند بار تبدیل کرین کہ سفید ہو جاوے۔

# باب العین

اس باب مین دو فصل ہین **پہلی فصل** عصارہ آملہ اور عطوسات مین **عصارہ آملہ** واسطے ضعف بصر اور آنکھ کی سوزش اور آنکھ سے پانی جاری ہونے کے مجرب ہے ھ آملہ تر کو ہاون سنگی مین یا چوبی مین کوٹین اور پانی اوسکا نچوڑین اور ملایم آگ پر پکاوین اور نیب کی لکڑی سے حرکت دین تاکہ شہد کا سا قوام ہو جاوے پس گولیان بنا کر پانی مین پیس کر آنکھ مین کھینچین **عطوس** تمام دماغ کی بیماریون کے واسطے کہ سردی اور تری سے ہون معمول ہے ھ صعتر فارسی زراوند طویل دم الاخوین ہر ایک نصف درم عاقرقرحا تین درم کندش چار درم خربزہ کے پتے پانچ درم کوٹ چھان کر تھوڑا سا ناک مین پھونکین **عطوس ہندی** ہر درد سر سرد اور شقیقہ کے واسطے مجرب ہے ھ اندراین کا گودہ ہلدی پیپل کبابہ سونٹھ کرفس کے بیج سلاجیت باؤبرنگ اوشگن کے بیج مساوی باریک کرکے مثل جو کے شیاف بنائین بطریق سعوط یا نفوخ کے عمل مین لائین **عطوس**

مرگی والے کو مفید ہے ﮬ اسطوخودوس بندق ہندی دارچینی عود صلیب کندش مساوی کوٹ چھان کر ناک میں پھونکیں **عطوس** فالج ولقوہ وسکتہ اور کل امراض باردہ دماغی کو فائدہ کرتا ہے اور دماغ کا تنقیہ کرتا ہے مشیمہ کو حرکت چھینک سے نکالتا ہے بشرطیکہ چھینک آئے وقت منہ اور ناک بند کریں تاکہ ساری قوت باطن میں پھر آئے ﮬ کندش کلونجی فیون مرچ جندبیدستر زراوند مدحرج حب بلسان عاقرقرحا بورہ سب برابر کوٹ چھان کر نلکی میں ڈال کر ناک میں پھونکیں **عطوس** دماغ کا تنقیہ کرتا ہے لقوہ اور فالج اور مرگی کو سودمند ہے ﮬ کندش سات درم مرچ سفید مرچ سیاہ جندبیدستر ہر ایک ایک درم سداب خشک دو درم ایلوہ ڈیڑھ درم رائی دو درم کلونجی ایک درم کوٹ چھان کر تھوڑا سا ناک میں پھونکیں **عطوس** مواد سبل کو دور کرتا ہے ﮬ گلاب کے پھول چرائتہ کندش مساوی بقدر نصف دانگ ناک میں پھونکیں

## دوسری فصل عرقیات میں۔ عرق

**آسو** واسطے دوار اور ضعف بصر اور دماغ کے مفید ہے دل کو فرحت دیتا ہے اور گردہ کو قوت دیتا ہے عجیب ہے مؤلف فرماتے ہیں کہ میرے والد مرحوم مغفور کی بیاض سے منقول ہے ﮬ ہیڑ کابلی کا پوست ہیڑ زرد کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ مقشر دہنیہ خشک ہر ایک آدھ آدھ پاؤ گلاب کے پھول گاؤزبان خشخاش سفید چاکسو ریشہ الاان ہر ایک ایک چھٹانک گیہوں سرخ کاسنی کے بیج ہیڑ سیاہ کاہو کے بیج خربوزہ کے بیج ہر ایک آدہ پاؤ منڈی ایک سیر ترنج کا پوست مشکطرا مشیع اسطوخودوس ملیٹھی نیلوفر گاؤزبان کے پھول بالنگو کے بیج صندل سرخ الائچی سفید الائچی سرخ تیزپات بنفشہ کے پھول ہر ایک ایک چھٹانک مویز منقے گوگرد ہر ایک آدہ سیر رات کو پانی میں تر کرکے صبح کو گاجر کا پانی پانچ سیر گنے کا پانی پانچ سیر گوشت حلوان دو قطعہ روغن میں بریان کرکے اضافہ کریں اور سرپوش رکھکر زعفران اور مشک ہر ایک دو درم پوٹلی میں باندھ کر نیچے کے منہ پر لٹکا کر نیچہ کو محکم کرکے سات سیر عرق کھینچیں دو رادہ پاؤ معجون مناسب مزاج کے ساتھ مداومت کریں **عرق تنبول** حکیم اکمل خان فالج وغیرہ امراض سرد دماغی کے واسطے مستعمل ہے ﮬ پان پکے ہوئے تین پاؤ اجوائن دیسی کلیجن سونٹھ ہر ایک پاؤ سیر صعتر دارچینی جائفل جاوتری لونگ ہر ایک آدہ پاؤ عرق دارچینی دو شیشہ عرق بادرنجبویہ ایک شیشہ گلاب چار شیشہ بدستور معمول عرق کھینچیں خوراک چار تولہ سے سات تولہ تک **عرق کیتکی** اجمل خان کہ یہہ ہی نفع رکھتا ہے ﮬ گل کیتکی دو عدد جائفل جاوتری ورج ترکی بادیان خطائی ہر ایک نو تولہ گلاب پانچ شیشہ سونف کا عرق چار شیشہ بدستور مقرر عرق کھینچیں خوراک چار تولہ سے سات تولہ تک **عرق تنبول** ذکاء اللہ خان دماغ کے ضعف کو دفع کرتا ہے ﮬ سیوتی کے پھول چنبیلی کے پھول ہر ایک چار اوقیہ جائفل جاوتری عود ہندی لونگ گلاب کے پھول ہر ایک دو دو اوقیہ تنبول پختہ تین پاؤ مصری تین سیر خوراک سات تولہ سے نو تولہ تک شربت تنبول چار تولہ اور سنتری کے بیج سات ماشہ **عرق کیتکی** دماغ و دل کو قوت دیتا ہے ﮬ گل کیتکی ایک عدد سیوتی کے پھول گل گاؤزبان ہر ایک چار تولہ نیلوفر کے پھول دہنیہ خشک ہر ایک آدہ پاؤ کبھی گلاب کے پھول برادہ صندل ہر ایک چار تولہ بھی زیادہ کرتے ہیں سب کو رات کو پانی میں تر کریں اور دو سیر عرق کھینچیں اور جس وقت کہ مزاج میں غلبہ حرارت کا ہو کافور قیصوری ہشت ہوچن بقدر مناسب زیادہ کریں یا اس عرق کو ہمراہ قرص کافور یا طباشیر کے استعمال کریں **عرق ہلیلہ** سودا کو دفع کرتا ہے دماغ اور حواس کو قوی کرتا ہے ﮬ ہیڑ زرد کا پوست

ہیڑ کابلی کا پوست دہنیہ ہر ایک آدہ سیر بہیڑہ کا پوست آملہ ہیڑ سیاہ گلاب کے پھول مویز منقی ہر ایک پاؤ سیر اسطوخودوس
تہبزیات سبولی کے پھول گاوزبان ہر ایک چوتھائی رطل عود غرقی گاؤزبان کے پھول ابریشم مقرض
برادہ صندل ہر ایک پانچ تولہ بسفایج چہہ تولہ بالچہڑ دو تولہ رات کو پانی مین بہگو کر صبح کو بارہ سیر عرق کھینچین
**دیگر** درد سر کا بوس اور امراض سوداوی دماغی کو نافع ہے دماغ اور معدہ اور دل کو قوت بخشتا ہے مانع
صعود ابخرہ ہے ص اسطوخودوس بارہ تولہ دہنیہ خشک تین پاؤ ہیڑ زرد کا پوست ایک سیر گلاب کے پھول
گاؤزبان ہر ایک آدہ پاؤ مویز منقی ڈیڑہ پاؤ ہیڑ سیاہ بہیڑہ کا پوست آملہ ہر ایک پاؤ سیر عود غرقی
چار تولہ چار رات دن بہگو کر سات سیر عرق کھینچین **عرق اسطوخودوس** کابوس مین بعد
تنقیہ کے واسطے تعدیل اور تقویت اور منع بخارات کے ہمراہ اطریفل شاہترہ اور اطریفل افتیمون کے
علو یخان کے عمل مین آیا ہے ص اسطوخودوس بارہ تولہ دہنیہ خشک تیرہ تولہ ہیڑ زرد کا پوست ہیڑ کابلی
کا پوست بہیڑہ آملہ ہیڑ سیاہ ہر ایک نو تولہ گلاب کے پھول) پانچ تولہ ایک رات دن بہگو کر عرق کھینچین
خوراک پانچ تولہ سے نو تولہ تک **عرق شیر** بدن کی ترطیب کرتا ہے مالیخولیا اور خفقان کو نافع ہے
خاکشی مدبر کے ساتھہ تپ دق کو رفع کرتا ہے اور معمول ہے ص بکری کا دودہ گاجر کا پانی گنے کا پانی
ہر ایک پانچ سیر لیکر عرق کھینچین کبھی گائے کا دودہ بکری کے دودہ کا بدل کرتے ہین اور میٹھی ہی کا پانی
ناشپاتی کا پانی سیب کا پانی عرق گاؤزبان عرق نیلوفر عرق بیدمشک گلاب ہر ایک ایک سیر عنبر اشہب
تین ماشہ واسطے تقویت دل اور معدہ کے زیادہ کرتے ہین **عرق گاؤزبان عنبری**
اصحاب مالیخولیا و توحش و خفقان اور ضعف دل اور کل سوداوی مرضون کو نافع ہے ص گاؤزبان گاؤزبان کے
پھول ہر ایک آدہ پاؤ صندل سفید اسطوخودوس بلی لوٹن بسفایج فستقی ہر ایک دس درم گلاب بید مشک
ہر ایک ایک سیر عنبر اشہب نصف درم تیچہ کے منہ مین باندہ کر بدستور عرق کھینچین خوراک بارہ درم -
**عرق** مالیخولیائے سوداوی کو نافع ہے ص شاہترہ نیم کا پوست سر پھوکہ نیلوفر تگند برادہ شیشم
مویز منقی عناب ہر ایک پاؤ سیر چرائتہ ہیڑ زرد بہیڑہ آملہ گلاب کے پھول صندل سفید صندل سرخ
ہیڑ سیاہ کاہو کے بیج بلی لوٹن ہر ایک آدہ پاؤ مہندی سبز کے پتے ڈیڑہ پاؤ گڑہل کے پھول گیارہ عدد منڈی
آدہ سیر بسفایج افتیمون پوٹلی مین باندہ کر ہر ایک چار تولہ غافث کے پھول ایک تولہ گاؤزبان ایک چھٹانک جو
دوائین کوٹنے کے لائق ہین دہ چند پانی مین ایک رات دن تر کر کے دوچند عرق کھینچین اور آدہ پاؤ صبح
اور آدہ پاؤ شام کو جاڑون مین نیمگرم اور گرمیون مین سرد ہمراہ شربت پاؤ سات مسہل ایک کے پیوین -
**عرق** واسطے مراقیون کے بہت نافع ہے ص طباشیر آملہ نیلوفر کے پھول برادہ صندل سفید
دہنیہ خشک خس گلاب اور گاوزبان کے عرق اور شاہترہ کے عرق اور کاسنی کے عرق مین تر کر کے کھینچین
اور پانچ تولہ شربت نیلوفر کے ساتھہ پیوین **عرق چوب چینی** ضعیف کو قوی کرتا ہے اور ناتوان کو توانا
کرتا ہے قوت باہ بجد کرتا ہے مالیخولیائے مراقی کو مفید ہے اکثر اطبا کے معمولات سے ہے حکیم مسیح الزمان کی
تالیف سے ہے ص چوب چینی پانچ سیر اکبری دارچینی پونے چار سیر الائچی سفید کباب چینی لونگ جاںفل

جاوتری ناگرموتھ عود غرقی بہمن سفید بہمن سرخ زرنباد بلی لوٹن کلیجن بالچھڑ اشنان گاؤزبان صندل سفید درونج عقربی ثعلب مصری مصطگے بنفشہ کی جڑ ہراک آدھ سیر مصری دس سیر مویز منقے پانچ سیر شہد خالص پانچ سیر گڑ تیس سیر کیکر کا پوست دس سیر گلاب پانچ سیر عنبر اشہب چھ ماشہ مشک خالص ایک تولہ دس ماشہ زعفران آدھ پاؤ بدستور عرق کھینچیں ایک آتشہ خواہ دوآتشہ اگر جنگلی بیر کی جڑ کا پوست عیوض کیکر کے پوست کے کرین بہتر ہے

**عرق قندی** طعم مین بہت لذیذ ہے خوش مزہ اور بے نشاء ہے واسطے مالیخولیا کے فوائد بیشمار رکھتا ہے ص کیکر کے درخت کا پوست دھویا ہوا اور پاک کیا ہوا دس سیر گڑ ایک من شاہجہانی پانی چار مشک مشکہ مین ڈال کر زمین مین دفن کرین اور اوس کے اوپر لید گھوڑے کی ڈالتے رہین جبکہ لاہن ہو جاوے تیس سیر ایک آتشہ عرق کھینچین بعد اسکے جاوتری جائفل دارچینی چھوٹی الائچی کے دانے کا ہو ہر ایک ایک تولہ برادہ صندل دو تولہ گلاب کے پھول پانچ تولہ لونگ چھ ماشہ ایک رات دن اس عرق مین بھگو کر بیس سیر عرق دوآتشہ لیکر نصف اول اجزا مین سے اوس عرق مین ایک رات دن تر کرین دوسری دن عرق سہ آتشہ بارہ سیر کھینچین اگر تین ماشہ عطر گلاب مٹکہ مین ڈالین بہتر ہوتا ہے بعد چند روز کے استعمال کرین حکیم جعفر بعد گذرنے چالیس روز کے کھینچنے سے بیماریون مین خفقان اور ضعف دل اور نقاہت اور مالیخولیائے مراقی کے ہو جانے کے اس عرق کو اس طریق سے دیتے تھے کہ مصری اور گلاب ہر ایک چار تولہ باہم حل کرین بعد اسکے آدھ پاؤ عرق مذکور چینی کے پیالے مین رکھین اور مصری اور گلاب حل کی ہوئی اوس کے اندر ڈالین اور گھونٹین کہ خوب حل ہو جائے بعد سرد ہونے کے نوش فرماوین اور بفاصلہ چار پانچ گھڑی کے غذا کی طرف توجہ کرین۔ دیگر ایسا خوش مزہ کوئی عرق نہین ہے دل اور دماغ کو قوت دیتا ہے ہرگز خمار نہین لاتا مطلق بو نہین رکھتا ص گڑ ایک ایک من جہانگیری کیکر کا پوست سات سیر پانی صاف بقدر ضرورت مٹکہ مین ڈالین تاکہ لاہن اوٹھے بھاتہ دیگر عرق ایک آتشہ کھینچین پچیس سیر یا پینتیس سیر تک عرق کو ہرچند کہ نرم زیادہ کھینچین عرق دوآتشہ بہتر ہوگا اگر نرم کرین چودہ اور پندرہ سیر کافی ہے جو ایک آتشہ تیار ہووے یہہ دوائین تین رات دن بھگوئین چوتھے روز عرق دوآتشہ کھینچین دوائین یہہ ہین لونگ دو تولہ صندل گلاب مین پسا ہوا دو تولہ عنبر لادن تین تولہ عود ایک تولہ مصری ایک سیر دارچینی تین تولہ گاؤزبان تین دام دوائیون کو نیمکوب کرکے عرق ایک آتشہ مین تر رکھین بعد تین رات دن کے عرق کھینچین صندل دو تولہ مشک ایک ماشہ عنبر لادن ایک تولہ پوٹلی مین باندھ کر نیچہ کے مُنہ پر لٹکاوین اور جو دوآتشہ طیار ہووے اگر موسم گلاب کا ہو پانچ سیر گلاب کے پھول کے پتے کہ زردی اور سبزی اوسکی دور کی گئی ہولین اور پاکیزہ کپڑے مین باندھ کر دیگ یا چینی کے مرتبان مین ڈالین اور عرق دوآتشہ گرم گرم اوسپر گراوین بعد چند روز کے تیزی کم ہو جاوے استعمال کرین

**عرق بھنگرہ** نسیان وغیرہ بلغمی دماغی مرضون کو مفید ہے ص بھنگرہ منڈی سونف ہر ایک ایک سیر اجوائن دیسی جائفل چھوٹی الائچی دارچینی سونٹھ لونگ ہر ایک ایکدام پختہ پندرہ سیر پانی مین رات بھگوئین صبح کو پانچ سیر عرق کھینچین اور رکھ چھوڑین خوراک پانچ تولہ

**عرق پان** امراض مذکورہ مین اثر کامل رکھتا ہے

ص الائچی سفید بالچھڑ دارچینی گلاب کے پھول عود غرقی ہر ایک آدہ پاؤ تبریات چوب چینی ہر ایک پاؤ سیر لونگ پانچ تولہ پان تین سو
عدد سمکورات کو نو سیر پانی مین بھگو کر صبحکو تین سیر عرق کھینچین خوراک چار تولہ **عرق صعتر** ام الصبیان کے واسطے نافع
ہے ہاضم طعام ہے ص صعتر فارسی چوتھائی رطل انیسون کاشم کلیجن اجواین دیسی سونف ہر ایک بارہ مثقال عود غرقی چار
مثقال بدستور عرق کھینچین **عرق چوب چینی** علویخان فالج اور امراض سرد دماغی مین معمول ہے ص چوب
چینی تین سو مثقال درونج عقربی کلیجن تودری سفید تودری زرد شقاقل بالچھڑ دونوا الائچی دو نو بہمن جائفل جاوتری
ہر ایک پندرہ مثقال ابریشم خام بلی لوٹن ہر ایک بیس مثقال دارچینی لونگ برگ فرنجمشک ہر ایک دس درم انیسون سات مثقال
عنبر اشہب مشک خالص ہر ایک ایک درم زعفران پانچدرم گنے کا پانی گلاب ہر ایک پانچ سیر بدستور عرق کھینچین خوراک
دس تولہ سے پچیس تولہ تک **عرق تنبول** تالیف ذکاء اللہ خان خوشبو واسطے فالج ولقوہ اور کل سرد دماغی مرضون
کیواسطے بے نظیر ہے ص دارچینی چار سیر جائفل جاوتری ہر ایک دو سیر چھالیہ آدہ سیر پان سفید خوشبو پانسو عدد سیوتی
کے پھول چار سیر عود ہندی آدہ سیر زعفران چار تولہ سب کو نیمکوفتہ کرکے سات صراحی لونگ کا عرق کہ گلاب مین کھچا ہو
اوسکے اوپر ڈال کر دو رات دن رکھین پھر عرق کھینچین اور اسکا عطر لیکر علیحدہ رکھین اور اوسکے عرق کو شیشون مین کرکے علیحدہ
رکھین صبح پانچ مثقال اور شام کو پانچ مثقال پیوین اگر مسکر چاہین بجائے عرق قرنفل کے عرق منڈی یا عرق خرما کرین **عرق
منڈی** فالج اور لقوہ اور مرگی اور ضعف معدہ اور باہ کو نافع ہے فساد خون کو دفع کرتا ہے حکیم منصور علی کے مجربات سے ہے
ص منڈی معہ پھول اور پتے اور شاخ اور جڑ کے پانچ ص سونف ایک سیر بھنگرہ معہ پھول اور پتے اور شاخ اور جڑ کے ایک سیر
دارچینی چھوٹی الائچی جائفل سونٹھ اجواین لونگ ہر ایک ایک دام موافق معمول کے عرق کھینچین یعنی پندرہ سیر پانی مین تر کرکے
صبحکو پانچ سیر عرق کھینچین یا سات سیر خوراک چار تولہ **عرق انبہ** واسطے ربو کے حکیم منصور علی کے معمولات سے ہے ص دو سو
متوسط میٹھے آم کا شیرہ لین پرسیاوشان ملیٹھی ہر ایک آدہ پاؤ اوس مین ڈال کر عرق کھینچین صبح و شام ایک ایک چھٹانک پیوین **عرق**
نزلہ گرم کے دفع کرنے مین مجرب ہے ص پوست کے ڈوڈے ملیٹھی چھلی ہوئی خیارین کے بیج میٹھے کدو کے بیج نکا مغز بادام کا مغز
اسپغول گاؤزبان گوکھرو خربوزہ کے بیج ہنسراج دہنیہ ہر ایک پندرہ ماشہ بنفشہ نیلوفر ہر ایک تیس ماشہ خطمی کے بیج خبازی بہیدانہ
ہر ایک دو ماشہ عناب گلاب کے پھول مویز منقے ہر ایک بیس ماشہ عرق کیوڑہ عرق گل منڈی اگر میسر ہون ہر ایک
ڈیڑہ سیر تین سیر گرم پانی مین رات بھگو کر صبحکو تین سیر عرق کھینچین ایک چھٹانک سے آدہ پاؤ تک مصری سے شیرین کرکے
پیوین **دیگر** واسطے ذات الصدر اور تنقیہ فضول سینہ کے اور منع نزول کے جانب صدر کے مجرب ہے ص سونف ہنسراج
نیلوفر بانسہ کے پھول کوکنار ہر ایک پاؤ سیر بانسہ کی جڑ کا پوست بانسہ کے زرد پتے خربوزہ کے بیج خاکشی خرفہ
کے پتے کیٹلی کے پھل کیٹلی کی جڑ کا پوست مرچیا گند چراتہ ناگر موتہ خشخاش کے بیج گندم جو نخود کیکر کا گوند ہر ایک آدہ پاؤ
ملیٹھی مقشر گاؤزبان خرفہ کے بیج بالچھڑ لکڑی کہ جو اوس کے اندر ہوتی ہے اوس سے پاک کرکے خطمی کی جڑ اجواین
کاہو کے بیج اجواین خراسانی گلنار ناسپال کتیرا ہر ایک ایک چھٹانک لہسوڑہ ساٹھ عدد سب کو جوکوب کرکے
مٹی کے مستعمل برتن مین ڈالین اوپر اوسکے گرم پانی ڈیڑہ من ڈالین ایک ہفتہ گھوڑے کی لید مین دفن کرین
پھر نکال کر پچاس سیر عرق کھینچین سات تولہ سے شروع کرین بتدریج آدہ پاؤ تک پہونچاوین اور اسپر
مداومت کرین حکیم کلو صاحب کے مجربات سے ہے **عرق پرسیاوشان** آلات تنفس اور صدر کو نافع ہے اور پرانی کھانسی کو

مفید ہے ص پر سیاوشان پاؤ سیر بلیٹھی سپستان مویز منقے زوفائے خشک سونف خطمی کے بیج خبازی کے بیج سوسن کی
جڑ ہرایک چھ درم بدستور عرق کھینچیں **عرق حشیشۃ السعال** کہانسی اور ربو اور نفث الدم کیواسطے معمول ہے ص
بانسہ کے پتے آدہ سیر رات کو پانی میں بھگو کر صبح کو بدستور دو سیر عرق کھینچیں **عرق شیر** مسلول اور مدقوق کیواسطے معمول ہے ص گدھی کا
دودھ چار سیر بکری کا دودھ کہ اوس میں پائے چار سیر جوش کیے ہوں میٹھے لیمو کا پانی کسیرو کا پانی خرفہ کا پانی بھنے ہوئے کدو کا پانی
کھیرے بھنے ہوئے کا پانی ہر ایک تین سیر کاسنی کا پھاڑا ہوا پانی تربوز کا پانی پالک کا پانی پھاڑا ہوا ہر ایک دو سیر الائچی برادہ صندل
نیلوفر کے پھول ہر ایک آدہ پاؤ خوب کلاں پاؤ سیر صندل سرخ تین تولہ مصری دو سیر عرق کھینچیں اور کافور پانچ ماشہ کپڑے میں
باندھ کر نیچہ کے منہ پر لٹکاویں **دیگر** تالیف حکیم کبیر علیخان ص میٹھے کدو کے بیجونکا مغز کھیرے ککڑی کے بیجونکا مغز خربوزہ کے بیج
خشخاش کے بیج گاؤزبان کے پھول کنپ بید تربوز کے بیجونکا مغز دو تو صندل ملکو کیکر کا گوند کتیرا ہر ایک تین تولہ نیلوفر کے پھول
نو تولہ خشخاش سیاہ کے بیج پانچ تولہ خوب کلاں چھ تولہ خرفہ کے پتونکا پانی بارتنگ کے پتونکا پانی تربوز کا پانی میٹھے لیمو کا پانی
اور کدو اور کھیرا اور بیزوبہ سردی مقشر مصری ہر ایک آدہ سیر گڑہل کے پھول پاؤ سیر بیزوبہ کے بیج آدہ پاؤ گلاب عرق بید سادہ
عرق نیلوفر ہر ایک دو سیر بکری کا دودھ پانچ سیر زعفران ڈیڑھ ماشہ کافور تین ماشہ بدستور عرق کھینچیں خوراک سات تولہ
سے پندرہ تولہ تک **عرق گذر** حکیم علوی خان قلب کے مرض میں مستعمل ہے ص گاجر پوست اور ہڈی
سے پاک کی ہوئی دس سیر دو نو بہمن صندل سفید گاؤزبان گاؤزبان کے پھول کلیجن شقاقل دو نو الائچی ہر ایک
پانچ تولہ پودینہ سبز دو تولہ عنبر اشہب تین ماشہ بدستور عرق کھینچیں خوراک ایک فنجان دوسرے نسخہ میں کہ مالیخولیائے مراقی
کو بھی نافع ہے وزن پودینہ کے پتوں کا تیرہ تولہ ریحان کے پتے اور ترنج سبز کے پتے ہر ایک دس تولہ عرق صندل پانچ
سیر بید مشک دو سیر خوراک پانچ تولہ سے دس تولہ تک **عرق جذر** مقوی اور مفرح قلب ص گاجر ہڈی
دور کر کے ایک سیر گاؤزبان سات درم گاؤزبان کے پھول پانچ درم بہمن سفید تودری گلگون ہر ایک تین مثقال
صندل سفید پانچ مثقال بطریق متعارف عرق کھینچیں وقت حاجت کے بقدر مناسب لیکر بید مشک اور نبات
اور تخم فرنجمشک اضافہ کر کے عمل میں لائیں گاجر کوٹ کر اور اوس کا صاف پانی لیکر گلاب اور بید مشک اور
دوسری مناسب دوائیوں کے ساتھ تفریح دل میں عجیب الفعل ہے **عرق شیر** بیخوابی کو نافع
ہے خفقان کو دور کرتا ہے بدن کی ترطیب کرتا ہے ص گاجر کا پانی گنے کا پانی تربوز کا پانی ہر ایک تین سیر
کاسنی کے بیجوں کا شیرہ خیارین کے بیجوں کا شیرہ میٹھے کدو کے بیجوں کا شیرہ کاہو کے بیجونکا شیرہ ہر ایک
آدہ پاؤ بادام کے مغز کا شیرہ پاؤ سیر سیوتی کے پھول الائچی گاؤزبان کے پھول ہر ایک پانچ تولہ خشخاش سفید
کے بیجونکا شیرہ چار تولہ بہی شیرین ٹکڑے ٹکڑے کیے ہوئے آدہ پاؤ گلاب عرق کیوڑہ عرق نیلوفر عرق گاؤزبان ہر ایک ایک مینا
گائے کا دودھ دس سیر بدستور عرق کھینچیں **عرق تنبول** ہندی دل کے سرد مرضوں میں معمول ہے ص پان تخت
ایک سو عدد گلاب کے پھول لونگ گاؤزبان ہر ایک پاؤ سیر گاؤزبان کے پھول ابریشم خام ہر ایک ڈھائی دام۔ صندل
سفید چار تولہ مشک دو ماشہ گلاب ایک شیشہ پانی بقدر حاجت بدستور عرق کھینچیں خوراک نو تولہ **عرق
صندل** مرکب حکیم علویخان دل کے سرد و تر مرضوں کے واسطے معمول ہے ص صندل سفید چار تولہ ابریشم خام دو تولہ
گاؤزبان کے پھول سات تولہ قرنفل لونگ فرنجمشک ترنج کا پوست بہمن سفید ہر ایک تین تولہ گلاب

آدہ پاؤ زیرہ سیاہ صعتر فارسی دہنیہ خشک کچری جیتہ ہر ایک دو تولہ عود ہندی ناگیسر ہر ایک نصف تولہ پوست زرد اترنج
تین تولہ زرنب ایک تولہ نمک سیاہ نمک لاہوری ڈھائی تولہ دوائیون کو نیکوفتہ کرکے چھہ سیر پانی
اور سونف کا عرق تین سیر عرق پودینہ آدہ سیر مین ایک رات دن ترکرکے صبح کو پانچ سیر عرق کھینچین اور بقدر
سات تولہ یا دس تولہ قبل طعام کے اور بعد اسکے تناول کرین **عرق** ریاح کو تحلیل کرتا ہے باہ کو قوت دیتا ہے
ص دارچینی چار دام لونگ اجواین دیسی انیسون سونف ہر ایک دو دانگ بابونہ کے پھول کرفس کے بیج ہر ایک ایک
دام مشک خالص ایک مثقال زعفران دو مثقال بدستور رات کو چار سیر پانی مین ترکرین صبح کو دو سیر عرق
کھینچین **عرق ہندی** اشتہا کو مفید ہے طبیعت کو ملایم کرتا ہے عمل مین آیا ہے ص گڑ دس سیر ہیڑ زرد
کا پوست لوہے کا برادہ ہر ایک ڈھائی سیر اجواین آدہ سیر اور آدہ پاؤ پان پانسو عدد گائے کا دودھ اور دہی ہر ایک
دس سیر ترکیب بنانے کی یہہ ہے کہ اول ہیڑ زرد کا پوست دس سیر پانی مین جوش کرین جبکہ تھوڑا سا جوش کھاوے
آگ سے اوتار کر اوسمین ڈھائی سیر گڑ ڈال کر لوہے کا برادہ ڈال کر تین روز رکھین بعد تین روز کے ڈھائی سیر گڑ
اور اجواین ڈال کر تین روز رکھین اور بعد چھہ روز کے ڈھائی سیر گڑ اور پان پارہ پارہ کرکے ڈال کر تین روز
رکھین بعد نو روز کے دہی ملا کر اور ڈھائی سیر گڑ ڈال کر تین روز رکھین بعد بارہ روز کے **عرق** کھینچین اور شیشہ
مین رکھین شام کے وقت چھہ تولہ پیوین بعد دو گھڑی کے طعام لطیف اور مرغن کھائین **عرق پیارانگا**
واسطے ہیضہ اور سوء ہضم اور درد شکم کے بہت مجرب ہے ص دانہ انار ترش پاؤ سیر نیم کے پھول ایک
سیر اجواین تین پاؤ سونف پودینہ تر کچور ہر ایک ڈیڑھ پاؤ زیرہ سفید دہنیہ خشک بالچھڑ سونٹھہ الائچی بڑی پیارانگا
ہر ایک ایک چھٹانک نمک سیاہ انیسون ہر ایک آدہ پاؤ جو کوٹنے کے لائق ہین اونکو کوٹ کر رات کو پندرہ سیر پانی مین
ترکرین صبح کو بطور گلاب کے آٹھہ سیر عرق کھینچین اور شیشہ مین رکھین اور بقدر تین تولہ گلاب یا پانی چھہ
تولہ مین ملا کر پیوین **عرق گھیکوار** خفیف نشہ لاتا ہے واسطے سختی معدہ اور رجساوت معدہ کے
مجرب ہے ص گھیگوار کا مغز پچیس سیر گڑ آٹھہ سیر ہیڑ زرد کا پوست آملہ چھلا ہوا سونٹھہ اجواین دیسی مرچ
سیاہ بالچھڑ ناگرموتھہ ہر ایک آدہ سیر سہاگہ تیلیہ پاؤ سیر کوٹ کر گھڑے مین ڈال کر دفن کرین جس وقت
کہ عرق کھینچنے کے قابل ہو عرق کھینچین دوسری بار اس کو دو آتشہ کرین اور بقدر دو تولہ کے عمل مین لائین۔
**عرق صعتر** ریاح کو تحلیل کرتا ہے معدہ کے نفخ کو نافع ہے ص صعتر فارسی نو تولہ افسنتین
کاشم کلیجن سونف اجواین دیسی ہر ایک بارہ تولہ عود چار دام بدستور **عرق** کھینچین اور جوارش مصطگی کے ساتھہ
استعمال کرین **عرق سنبل** کہ یہی نفع رکھتا ہے ص بالچھڑ بارہ دام تیزپات سلیخہ انیسون
کلیجن بڑی الائچی کبابہ پودینہ دارچینی لونگ اجواین دیسی ہر ایک دو دام عود خام پانچ دام خوراک
ان دونو عرق کی نو مثقال سے بیس مثقال تک **عرق زرشک** جگر کی کل بیماریون کے واسطے
نافع ہے معدہ کو تقویت دیتا ہے صفراوی مزاج کو نہایت مفید ہے ص زرشک ترنج کا پوست سماق کاسنی
کے بیج آلو بخارا دہنیہ خشک چھلا ہوا ہر ایک بیس درم بدستور گلاب مین عرق کھینچین خوراک پندرہ درم **عرق**
واسطے استسقائے طبلی اور زقی کے مفید ہے ص بیگن جنگلی کا درخت معہ جڑ اور پتے اور پھل کے ریزہ ریزہ کرکے

پانچ سیر گڑ مین ڈالین گڑ ڈھائی سیر اوس مین ڈال کر گھڑے کا منہ مضبوط باندھکر آٹھ روز گھوڑے کی لید مین دفن کرین بعد اسکے نکالین جو عرق کہ نکلے صاف کر کے سات تولہ اوس مین سے پیوین دیگر واسطے استسقا اور شکم کی سختی کے مکرر تجربہ مین آیا ہے ؎ گھیکوار کا مغز چار سیر ادرک دو سیر ہیڑ زرد سونٹھ مرچ سیاہ لوہے کا برادہ آملہ بہیل ہر ایک آدہ پاؤ گڑ پرانا چار سیر گڑ کو پانی مین شربت کر کے باقی دوائیون کو جو کوٹنے کے لائق ہین جو کوب کر کے تمام دوائیون کو شربت کے ساتھ مٹی کی پرانی گھڑیا مین کہ اکثر اوس مین گھی یا تیل رکھا ہو جمع کر کے خشک جگہہ دفن کرین اور گرداگرد گھڑیا کے اور نیچے اوس کے گھوڑے کی لید رکھین اور ایک ہفتہ رکھین تاکہ جوش کھا کر نیچے بیٹھ جائے اور ہر روز اوس گھڑے کی خبر رکھین تاکہ جوش کھا کر دوا ضایع نہو خوراک ایک پیالی قہوہ کی غذا اوسکے اوپر دوام موٹھ کی دال پانی مین پکا کر شوربا کر کے کھائین موافق اشتہا کے دو تین ماشہ غذا زیادہ کرین اگر تشنگی زیادہ ہو ایک پیالہ قہوہ خوری مین عرق سونف دو قطرے سرکہ انگوری کو داخل کر کے پیوین تشنگی رفع ہوتی ہے دیگر واسطے سوء القنیہ اور استسقاء کے حسب تجویز حکیم کلو صاحب ؎ سویہ کے بیج رائی گلاب کے پھول غافث کاسنی چرائتہ مرچیا گند اجواین قطعہ آہنی ناگرموتھہ ہیڑ زرد کا پوست ہیڑ کابلی کا پوست بہیڑہ کا پوست ہر ایک پاؤ سیر گوڑ چھ بیس سیر کنوئین کا پانی دو من بیس سیر اول پانی کو اتنا جوش دین کہ چوتھائی پانی جل جاوے پھر دوائیون کو نیمکوفتہ کر کے قطعہ آہن سالم خم مین ڈالین اور گھوڑے کی لید مین گرمیون کے موسم مین سات روز اور جاڑے کے موسم مین بیس روز دفن کرین بعد اسکے عرق کھینچین اور آدہ پاؤ تک بتدریج زیادہ کر کے اوسکے اوپر مداومت کرین استسقا کے واسطے مجرب ہے اکثر امراض سرد سے بدن کی اصلاح کرتا ہے معدہ کو قوت دیتا ہے بھوک لگاتا ہے **عرق چوب چینی** جگر کے مرضون مین مستعمل ہے ؎ چوب چینی ایک سو مثقال دارچینی صندل سفید گاوزبان کے پھول بلی لوٹن بادرنجبویہ کے بیج شاہترہ کے بیج شاہترہ کے پتے ہر ایک نو مثقال دونو بہمن دونو الائچی ترنج کا پوست عود خام ہر ایک پانچ مثقال شلغم کے بیج گاجر کے بیج دونو تودری ہر ایک دس مثقال تیزپات زرنب بالچھڑ ہر ایک چار مثقال ابریشم خام کیرے کے بیج خربوزہ کے بیج ہر ایک بیس مثقال حب کاکنج پندرہ مثقال مویز منقی تیس مثقال ریحان سبز کے پتے ترنج کے پتے پودینہ کے پتے ہر ایک دو قبضہ گلاب اور عرق کاسنی و مکو و گوکھرو و صندل ہر ایک دو شیشہ مین رات کو بھگوئین صبح کو زعفران تین درم مشک خالص عنبر اشہب ہر ایک ایک درم پانچ شیشہ عرق کھینچین خوراک نو تولہ سے پندرہ تولہ تک **عرق نرزدک** یہی نفع رکھتا ہے۔ خفقہ کبد و شرا و جرب و حکہ و قوباء و خفقان و مالیخولیای مراقی اور مطلق فساد خون کو نافع ہے پتھری کو ٹکڑے ٹکڑے کرتا ہے جگر اور گردہ اور مثانہ کے پتھر اور ریگ کو خارج کرتا ہے اعضائے رئیسہ کو قوت دیتا ہے ؎ گاجر پوست اور پتے پاک کر کے بیس سیر دونو بہمن دونو تودری کلیجن گاوزبان کے پھول فرنجمشک کے پتے گاوزبان دونو الائچی کاسنی کے بیج بادرنجبویہ کے بیج شقاقل ہر ایک پانچ تولہ اگر خام عود قماری مامیران چینی ہر ایک ساٹھہ چار تولہ کیرے کے بیج خربوزہ کے بیج شاہترہ کے بیج ابریشم خام ہر ایک بیس تولہ افتیمون بسفایج گلاب کے پھول برادہ آبنوس سیاہ صندل سفید اشنہ ہر ایک چھ تولہ مکو سات تولہ خوب کلان نو تولہ حب کاکنج کشمش سبز

ہرایک پندرہ تولہ مویز منقی تیس تولہ سترپھوکہ پانچ تولہ رات کو کاسنی کے پھاڑے ہوے پانی اور مکو اور شاہترہ
اور گلاب کہ ہرایک دو شیشہ ہو پودینہ سبز اور ریحان ترنج کے پتے ہرایک دو قبضہ زعفران دو درم
مشک خالص عنبر اشہب ہرایک ڈیوماشہ دس سیر عرق کھینچین خوراک سات تولہ سے بیس تولہ تک سکنجبین
بزوری افتیموں کے ساتھ **عرق** ریاح کو تحلیل کرتا ہے معدہ و باہ کو تقویت دیتا ہے زحیر کو مفید ہے مولف
فرماتے ہین کہ میرے اوستاد مرحوم مغفور کے مجربات سے ہے ص دارچینی چار دام لونگ جوائن دیسی انیسون
سونف ہرایک دو دام بابونہ کے پھول کرفس کے بیج ہرایک ایک دام مشک خالص ایک مثقال زعفران
دو مثقال رات کو چار سیر پانی مین دوائیون کو تر کرکے صبح کو دو سیر عرق کھینچین **عرق نانخواہ**
سختی اور ریاح طحال اور نفخ شکم و کل شکم کے ہر دو مرضون کو مفید ہے کلانی شکم کو کم کرتا ہے طعام کو ہضم کرتا ہے
ص اجوائن سوا سیر سونٹھ پاؤ سیر بچھ خراسانی آدھ پاؤ عاقرقرحا ایک دام چھچھلنی نصف دام دوائیون کو کوٹ
کر سبکو پانی مین بھگو کر صبح کو عرق کھینچین صبح اور شام دو دام یا کم اور زیادہ بحسب سن اور دنون کے
پیوین **عرق آسونت** طلا تا ہے معدہ کو تقویت دیتا ہے ذرب و رخلفہ کو نافع ہے ص گڑ ایک
ایک من کیکر کا پوست بارہ سیر مٹکہ مین ڈالین اور عین جوش مین ان دوائیون کو کپڑے مین باندھکر ڈالین
بیلگری پاؤ سیر لودہ موچرس اتیس ہرایک چار دام پستہ کے باہر کا پوست دو دام آملہ آدہ سیر مازو نیم کوفتہ
ایک دام وقت ایک آتشہ کرنے کے تھیلی مذکور دیگ مین ڈالین دو آتشہ کرنے کے وقت ان دوائیون کو
شراب مین ایک رات دن بھگو عرق کھینچین ناگرموتھہ بالچھڑ ترنج کا پوست زرنباد ہرایک دو دام برادہ صندل
گلاب کے پھول خس ہندی ہرایک آدہ پاؤ بعضون نے لکھا ہے کہ کیکر کے درخت کا پوست سات سیر
جامن کے درخت کا پوست اور سنبل الطیب ہرایک دو سیر ڈالین **عرق صد برگ** واسطے
قطع کرنے خون بواسیر کے مجرب اور عجیب الفعل ہے اور واسطے شرائے گرم کے خصوصاً قرص کافور کے
ساتھہ بہت مفید پڑتا ہے ص ورق گل صد برگ زرد پاؤ سیر کیلہ کی جڑ کے دو سیر پانی مین رات کو تر کرین
صبحکو عرق کھینچین دو تولہ صبح اور مثل اسکے شام کو پیوین **عرق اناناس** واسطے سنگ مثانہ کے اہل
فرنگ کے مجربات سے ہے ص اناناس بارہ عدد ہرایک ٹکڑے ٹکڑے کرکے پوست کو دور کرین سونف
ایک سیر پیاز سفید دو سیر تاس ایک سیر گوکھرو دو سیر سبکو ایک جا کرکے دیگ مین ڈالین اسیقدر پانی
اوس مین پانی ڈالین کہ چار انگشت اوپر ہو بطریق مقررہ عرق کھینچین خوراک چھہ تولہ تھوڑی سی مصری کے
ساتھ اور اسیقدر شام کو آم اور خربوزہ اور کیلہ اور مولی سے پرہیز کرین اور انجیر اور اناناس سودمند ہے وزن
سیر سے اس ترکیب مین چو بیس تولہ مراد ہے **عرق خبث الحدید** واسطے مثانہ کے زخم پرانے اور ریاح
گردہ اور مثانہ کہ بسبب عسر بول کے ہو بہت مجرب ہے حکیم محمد علیم صاحب کی تالیف سے ہے ص ہڑ زرد کا پوست
بہیڑہ کا پوست آملہ مقشر ہیڑ سیاہ گوکھرو بلی لوٹن کلتھی کیڑ ہرایک پانچ تولہ بالچھڑ سعد کوفی لونگ دارچینی
ہرایک دو تولہ مہراج پاؤ سیر تگر گلاب کے پھول تیزپات زیرہ سفید ہرایک تین تولہ سونف چوب
چینی عشبہ ہرایک چھہ تولہ الائچی بڑی ایک تولہ خبث الحدید مدبر خوب باریک کیا ہوا آدہ پاؤ گلر کے درخت کا پوست

گولر کے درخت کا پوست کیکر کے درخت کا پوست ہرایک پاؤ سیر گاجر ہڈی سے پاک کرکے ایک سیر ورنہ عوض اس کے اناناس داخل کریں گڑ تین سیر بیس سیر بینچھے کے پانی میں دو رات دن بھگو کر بدستور مقرر پانچ سیر عرق کھینچیں چھہ تولہ سے نو تولہ تک پیویں **عرق سینبھل** مقوی باہی اور مجرب ہے ص سینبھل کے پھول سایہ میں خشک کرکے برابر اوس کے گلاب کے پھول اور اوسی قدر گل منڈی اور نصف اسکے چنبیلی کے پھول باہم مخلوط کرکے مثل گلاب کے ٹپکاویں **عرق گل گڑہل** باہی اور مقوی اعضائے رئیسہ ہے ص گڑہل کے پھول آدہ پاؤ جاوتری لونگ ثعلب مصری جائفل شقاقل دارچینی بہمنین ہرایک ایک دام کشمش مصری ہرایک آدہ پاؤ مینہہ کا پانی دو سیر دوائیوں کو جوکوب کرکے شیشہ میں کرکے تین چار روز آفتاب میں رکھیں کہ خوب جوش کھاوے پھر استعمال کریں **عرق آسو** مقوی باہ اور بدن اور ممسک ہے بلغمی مزاجوں کو بہت فائدہ کرتا ہے مکرر تجربہ میں آیا ہے گڑ ایک من کیکر کا پوست بارہ سیر مٹکہ میں ڈالیں اور عین جوش میں یہہ دوائیں داخل کریں ہیڑ زرد کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ گوکھرو تالمکھانہ ہرایک آدہ سیر اسگند میدہ چوب ہرایک پاؤ سیر بال کنگنی نرکچور ہرایک آدہ پاؤ دھاوہ کے پھول ڈھائی پاؤ بعد ساکن ہوئے جوش کے ایک من عرق ایک آتشہ کھینچیں وقت دوآتشہ کرنے کے یہہ دوائیں داخل کریں جائفل دو دام برادہ صندل آدہ پاو لونگ نصف دام جاوتری مشک ہرایک دو ماشہ زعفران چھہ ماشہ الائچی کے دانے آدہ پاؤ کلیجن دو دام پان سوعدد بقدر تیرہ سیر کے عرق کھینچیں اور بعد دو ماہ کے استعمال کریں **عرق نشی** واسطے تقویت باہ اور خفقان کے معمول ہے ص گڑ ایک من کیکر کا پوست بارہ سیر مٹکہ میں کرکے مشک کا پانی اوپر اوس کے ڈالیں اور گھوڑے کی لید میں دفن کریں بیس سیر عرق کھینچیں بعد اسکے درونج چھوٹی الائچی کے دانے بوزیدان ہرایک دو تولہ بہمن سرخ بہمن سفید شقاقل کلیجن دارچینی ہرایک پانچ تولہ ثعلب مصری دس تولہ ابریشم خام پاؤ سیر گاؤزبان کے پھول آدہ سیر گلاب کے پھول ایک سیر گاجر پانچ سیر دوائیوں کو نیمکوفتہ کرکے گاجر ورق ورق کرکے سبکو داخل کرکے عرق کھینچیں اور ایک تولہ عنبر پنجہ کے منہ میں باندھیں **دیگر** واسطے قوت باہ اور تقویت دل اور دماغ کے مفید ہے رنگ کو نیک کرتا ہے مجرب اور معمول ہے ص کشمش گیارہ سیر گڑ ایک من گاجر کا پانی چار من آملہ آدہ سیر مٹکہ میں ڈالیں جسوقت کہ جوش آجاوے ایک من ایک آتشہ عرق کھینچیں اور آدہ سیر دارچینی ایک رات دن تر کرکے گائے کا دو ڈھائی سیر فانیذ دو سیر ڈال کر بائیس سیر دوآتشہ عرق کھینچیں بعد اسکے دارچینی آدہ سیر اور مصری پاؤ سیر ڈال کر تین رات دن رکھیں بعد تین روز کے صاف کرکے شیشہ میں بھر کے بعد دو ہفتہ کے استعمال کریں کثرت نفع میں حکم انگوری کا رکھتا ہے ایک مرتبہ اس نسخہ میں ہیڑ زرد کا پوست ڈھائی سیر اضافہ کیا گیا فوائد مذکورہ میں زیادہ قوی ہوا **دیگر** خوبی اس عرق سے بہتر کوئی عرق نہیں ہے شہوت کو زیادہ کرتا ہے طعام کو ہضم کرتا ہے خمار نہیں لاتا خوش مزہ ہے دل کو قوت دیتا ہے ص گڑ ایک من جہانگیری کیکر کا پوست آٹھ سیر جہانگیری مٹکہ میں ڈالیں جب جوش آوے بہاتا دیگر ایک آتشہ بیس سیر بائیس سیر عرق کھینچیں اور یہہ دوائیں نیمکوب کرکے تین رات دن بھگوئیں لونگ تین ماشہ عنبر لاذن موتھہ عود ہندی صندل سفید ہرایک ایک ماشہ گاؤزبان پاو سیر دارچینی تین دام مشک کو پوٹلی میں

ص نمک سا بھر بریان کرین کہ سرخ ہو جاوے اور ہموزن اوسکے مٹی کہ اوس سے برتن بناتے ہین ملاکر دونو کو پیس کر
پانی مین گولیان بنا کر شیشہ مین کہ گل حکمت کیا ہو ڈال کر بدستور عرق ٹپکا وین خوراک دو رتی سے چار رتی تک **عرق**
**کافور** واسطے سوء مزاج گرم اور تپ دق و محرقہ ساده کے مفید ہے ص نیلوفر کے پھول بید کے پھول گلاب کے
پھول ست ہترہ گاؤزبان کے پھول بید مشک کے پھول باقلائے تازه ہر ایک ایک اوقیہ کاہو کے پتے
کشنیز بید جو چھلے ہوے سونف تازہ کدوئے تازه سیب شیرین بہی شیرین امرود شیرین ہر ایک نصف من صندل
سفید صندل سرخ کاسنی کے بیج کدو کے بیجون کا مغز خیارین کے بیجون کا مغز کاہو کے بیج خربوزہ کے
بیجون کا مغز بنفشہ کے پھول ہر ایک دس مثقال کافور قیصوری بیس مثقال گلاب عرق بید مشک
عرق کاسنی عرق بید ہر ایک دومن پانی بقدر ضرورت بدستور مقرر عرق کھینچین **دیگر** تپ گرم اور تپ دق
کو مفید ہے ص دھنیہ خشک گاؤزبان کے پھول گاؤزبان کے پتے دونو صندل کاسنی کے بیج خیارین کے بیج
کاہو کے بیج خرفہ کے بیج بنفشہ کے پتے نیلوفر کے پھول گلاب ہر ایک ایک چھٹانک کدو تازہ کے ٹکڑے تین پاؤ بیزوبہ
کے ٹکڑے ڈیڑھ پاؤ کافور پانچ تولہ بدستور مشہور عرق کھینچین **عرق شیر** تپ ربع کو دفع کرتا ہے بدن کی ترطیب
کرتا ہے ص کاسنی کے بیج کاہو کے بیج نیلوفر کے پھول کنول کے پھول کیسرو ہر ایک ایک چھٹانک صندل سفید صندل
سرخ گاؤزبان کے پتے گلاب کے پھول شاہترہ کے پتے ہر ایک دو تولہ تھوڑے سے پانی مین چار پہر تک تر کرکے
بکری کا دودہ پانچ سیر ملاکر عرق کھینچین **عرق شیر** واسطے تپ دق اور سوداوی کے معمول ہے
حرارت کو بجھاتا ہے بدن کی ترطیب کرتا ہے ص کدوے سبز کاسنی سبز کے پتے کاہو کے پتے ہر ایک چار دام
کیسرو بید کے پھول نیلوفر کے پھول ہر ایک آدہ پاؤ گلاب کے پھول دو تولہ دھنیہ خشک چار تولہ صندل سرخ صندل
سفید ہر ایک دو تولہ کاسنی کے بیج ایک تولہ مکو گاؤزبان خیارین کے بیج کدو کے بیجون کا مغز کاہو کے بیج ہر ایک دو تولہ
گاؤزبان کے پھول زہر مہرہ خطائی بنسلوچن سفید ہر ایک ایک تولہ خرفہ تین تولہ کنول کے پھول پانچ تولہ گلاب
دو سیر بید مشک ایک سیر عرق بید سادہ چار سیر عرق شاہترہ ایک سیر عرق مکو ایک سیر بکری کا دودہ
دس سیر پیٹھہ کا پانی بقدر حاجت بطریق مشہور رات کو دوائیون کو بھگو کر صبح کو دودہ داخل کرکے
عرق کھینچین اگر زیادہ سرد چاہیں پانچ مثقال کافور زیادہ کرین اس وقت مین اسکو عرق شیر کافوری
کہتے ہین اور دوسرے نسخہ مین خیار ایک عدد دانہ انار شیرین دو عدد سیب شیرین دو عدد بہی ایک عدد
ناشپاتی ایک عدد عرق نیلوفر چار سیر عوض زہر مہرہ اور عرق شاہترہ اور بکری کے دودہ کے داخل ہے
اسکو عرق مرکب کہتے ہین **دیگر** واسطے دق اور سل کے مفید ہے مؤلف فرماتے ہین کہ میرے اوستاد مرحوم کی بیاض
سے منقول ہے ص خرفہ کے پتون کا پانی کدو کا پانی تربوز کا پانی یا خیار کا پانی ہر ایک آدہ سیر بیس عدد لیمون
شیرین کا پانی خرفہ کے بیج خیارین کے بیج گاؤزبان دھنیہ گلاب کے پھول ہر ایک دو تولہ خوب کلان چار تولہ
نیلوفر کے پھول تین تولہ کاسنی کے بیج طباشیر صندل سرخ صندل سفید ہر ایک ایک تولہ عرق بید سادہ عرق نیلوفر
عرق گاؤزبان ہر ایک ایک سیر قند سفید آدہ سیر بکری کا دودہ تین سیر دوائیون کو رات کو عرق مین بھگو کر
صبح کو دودہ داخل کرکے عرق کھینچین سات تولہ ہمراہ قرص کافور تین ماشہ کے پیوین اگر چاہین تو شربت نیلوفر

یا شربت سیب داخل کرکے پیوین جو ذبول کو پہونچے قرص کافور گدھی کے دودہ کے ساتھہ یا بکری کے دودہ کے
ساتھہ یا عورت کے دودہ کے ساتھہ خوب کلان جھڑک کر استعمال کرین **دیگر** واسطے ترطیب بدن صاحب دق
کے معمول ہے ص بکری کا دودہ دس عرق نیلوفر عرق کاسنی عرق بید سادہ تربوز کا پانی گاجر
کا پانی گنے کا پانی ہر ایک پانچ سیر میٹھے سیب کا پانی بہی میٹھی کا پانی ہر ایک آدہ سیر میٹھے لیمو کا پانی بید مشک
گلاب سبز کاسنی کے پتے ہر ایک دو سیر نیلوفر کے پھول بنفشہ کے پھول گاؤزبان بسلوچن خرفہ کے بیج
ہر ایک پانچ تولہ صندل سفید کاہو کے بیج ہر ایک دو تولہ کاسنی کے بیج آدہ پاؤ خوب کلان چھہ تولہ ملیٹھی چار تولہ
گلاب کے پھول تین تولہ عناب سو عدد کدو کے ٹکڑے تین عدد کھیرے کے ٹکڑے بیس عدد کافور قیصوری
پانچ ماشہ نیچہ کے منہ پر لٹکاوین **عرق مرکب** پرانے بیٹون کے واسطے نافع ہے ص کاسنی چار دام
گلاب کے پھول بنفشہ نیلوفر تربوز کے بیجون کا مغز خربزہ کے بیج مکو سونف خوب کلان اسپغول ترنجبین
ہر ایک دو تولہ گاؤزبان خطمی خبازی ہر ایک ڈیڑہ تولہ خیارین کے بیج کدو کے بیجون کا مغز کاہو کے بیج ہر ایک
تین تولہ صندل سفید کاسنی کی جڑ ہر ایک ایک تولہ صندل سرخ ملیٹھی طباشیر سفید ہر ایک نو ماشہ عناب پندرہ
دانے کافور چار ماشہ مویز منقے خرفہ کے بیج ہر ایک چار تولہ الائچی چھوٹی زہر مہرہ ہر ایک نصف تولہ بید کے پتے
پاؤ سیر بالنگو کے بیج سات ماشہ بطریق مشہور عرق کھینچین **عرق گل نیب** فساد خون کے واسطے
معمول ہے شری اور جذام کو مفید ہے صفرا کو رفع کرتا ہے دل کو قوت دیتا ہے ص دو نو صندلون کا برادہ
مکو نیلوفر خیرو کے پھول ہر ایک پاؤ سیر گلاب کے پھول بنفشہ گاؤزبان ہیڑ سیاہ ہر ایک آدہ پاؤ خس
ہندی آدہ پاؤ کاسنی کے بیج ڈیڑہ پاؤ اسطوخودوس گاؤزبان کے پھول معصفر کے پھول ہر ایک چار دام چھوٹی
الائچی نیلوفتہ دو دام شاہترہ سرپھوکہ ہر ایک آدہ سیر کیوڑہ کے پھول دو عدد عناب سپستان ہر ایک پچاس
دانے مویز منقے سو عدد کشمش سبز تین سو دانے نیب کے پھول دو سیر مصری پانچ سیر سب کو پانی بین
آٹھ پہر تر کرکے سات سیر عرق کھینچین دوسرے نسخہ مین کیوڑہ کے پھول چار عدد اور نیب کے پھول ایک سیر
اور بہار نارنج عوض سرپھوکہ کے ہے خوراک اول روز چار تولہ تین روز تک بعد اس کے پانچ تولہ تین روز تک بعد
اس کے آٹھ تولہ سات روز تک بعد اس کے آدہ پاؤ ہمیشہ استعمال کرین اگر چاہین اس عرق مین چائے
خطائی جوش دیکر بطریق قہوہ کے پیوین **دیگر** مؤلف فرماتے ہین کہ یہہ میرا مخترع ہے خون کے صاف
کرنے مین اور خون کی حدت کی تسکین مین بے عدیل ہے ص نیم کی جڑ کا پوست شاہترہ چرائتہ سرپھوکہ کاسنی
کے بیج اور جوانسہ کی شاخ اور پتے کشمش گلوے سبز ہر ایک آدہ پاؤ عناب پچیس دانے مہندی کے پتے نیلوفر کے
پھول خطمی کے پھول گاؤزبان ہیڑ سیاہ خس ہندی ہیڑ زرد کا پوست کچنال کی چھال مولسری کی چھال گولر
کی چھال بید سادہ کے پتے دھنیہ خشک چوب بیجا سار برادہ آبنوس برادہ شیشم گوکھرو خورد سونف گڑہل
کے پھول کیوڑہ کی جڑ کا پوست جھڑبیری کی جڑ کا پوست خیارین کے بیج ہر ایک ایک چھٹانک
صندل سرخ صندل سفید منڈی کے پھول مکو گلاب کے پھول بنفشہ ہیڑ کا پوست آملہ افتیمون بسفایج
ہر ایک تین تولہ گاؤزبان کے پھول الائچی چھوٹی ہر ایک دو تولہ کسم کے پھول ایک تولہ لسوڑہ تیس عدد

نیم کے پھول آدہ سیر چودوا ہین کوٹنے کے لائق ہین کوٹ کر سبکو آٹھ پہر بیس سیر پانی مین بہگو کر بارہ سیر عرق کھینچین دوسرے مرتبہ چنبیلی کی جڑ دودھی چھوٹی دہماسہ ہرایک ایک چھٹانک کاسنی سبز کے پتے پاؤ سیر صندل سفید صندل سرخ منڈی کے پھول ہرایک ایک چھٹانک ہڑ زرد کا پوست گوکھرو ہرایک آدہ پاؤ داخل کرین زیادہ مفید ہوتا ہے **عرق** جوشش اور احتراق خون اور خشکی اور سوزش اور حکہ اور خارش اور بثور کو دفع کرتا ہے صہ شاہترہ کے پتے آملہ چرائتہ سرپھوکہ منڈی کے پھول جل نیب برادہ شیشم کچنال کے درخت کے اندر کا پوست نیم کے درخت کے اندر کا پوست بکاین کے درخت کے اندر کا پوست ہندی کے بیج ہرایک پاؤ سیر سات سیر پانی مین چار پہر تر کرکے گائے کا دودہ تازہ دو سیر ملاکر بدستور مشہور عرق کھینچین **دیگر** چوب چینی عناب ہرایک آدہ پاؤ صندل سرخ خس دہنیہ خشک گاؤزبان کے پتے بلی لوٹن اسطوخودوس ہڑ سیاہ معصفر کے پھول نیم کے پھول بکاین کے پھول آبنوس کا برادہ ہرایک ایک چھٹانک بدستور مشہور عرق کھینچین۔ **دیگر** منڈی کے پھول شاہترہ کے پتے ہرایک پاؤ سیر چوب چینی خس ہرایک آدہ پاؤ ہڑ بہیڑہ حطمی کے پھول گلاب کے پھول برمڈنڈی ہرایک ایک چھٹانک چار سیر پانی مین چار پہر تر کرکے لانبے کدو کے ٹکڑے ڈیڑہ سیر میٹھے کدو کے ٹکڑے تین پاؤ گائے کا دودہ دو سیر ڈال کر بدستور عرق کھینچین **دیگر** چہریلہ بلی لوٹن کاسنی کے بیج کاسنی کی جڑ کا پوست ابریشم خام ہرایک ایک چھٹانک آملہ کچنال کے درخت کے اندر کا پوست خس گومذنی کا پوست جل نیب منڈی کے پھول نیلوفر کے پھول گڑہل کے پھول چوب چینی معصفر کے پھول ہرایک آدہ پاؤ گاؤزبان کے پتے بلی لوٹن کے پتے اور شاخ چھوٹے جھاؤ کی پتے شاہترہ کے پتے کاسنی کے بیج ہرایک آدہ پاؤ ہڑ سیاہ ایک چھٹانک افتیمون کشوث کے بیج ہرایک دو تولہ برادہ صندل سرخ چار تولہ سبکو چار پہر سات سیر دریا کے پانی مین تر کرکے پانچ سیر عرق کھینچین ان سب عرقون کو شہد یا شربت عناب یا شربت نیلوفر کے ساتھ پیوین **عرق شاہترہ مرکب** آتشک کو دفع کرتا ہے گانٹھون کے درد اور ریح اور تمام بدن کے درد کو دور کرتا ہے امراض سوداوی کے مواد کو مثل آتشک اور خارش اور رداد اور کلف اور رجھا جھن کو دفع کرتا ہے صہ شاہترہ ہڑ زرد کا پوست نیم کی جڑ کا پوست کہ مٹی کے نیچے ہوتی ہے امربیل کا درخت مکو سرپھوکہ ہرایک ایک سیر چرائتہ آدہ سیر چنبیلی کی جڑ گاؤزبان گلاب کے پھول صندل سفید صندل سرخ ہرایک پاؤ سیر بدستور معروف عرق کھینچین چھ تولہ دو تولہ شہد کے ساتھ نہار ایک چلہ تک پیوین۔ استعمال اسکا بعد تنقیہ کے امراض مذکورہ مین ہمراہ معجون عشبہ یا چوب چینی یا اطریفل شاہترہ کے معمول ہے **دیگر** واسطے دفع کرنے مواد امراض سوداوی اور جذام وغیرہ کے معمول ہے مولف فرماتے ہین کہ میرے والد ماجد مرحوم کی بیاض سے منقول ہے صہ نیم کے درخت کا پوست کچنال کے درخت کا پوست مول سری کا پوست دودھی چھوٹی ہڑ سیاہ بھنگرے کے پتے اور جوالسہ کے شاخ اور پتے گولر کے درخت کا پوست ہہد کے پتے بید سادہ کے پتے منڈی شاہترہ کے بیج شاہترہ کے پتے سرپھوکہ چرائتہ گلو دہماما نیلوفر کے پھول صندل سفید صندل سرخ گلاب کے پھول دہنیہ کاسنی کے بیج کاسنی کی جڑ چوب چینی سارعناب خس ہرایک آدہ پاؤ برمڈنڈی نیل کنٹھی گاؤزبان کے پتے بلی لوٹن ہڑ بہیڑہ آملہ ہڑ سیاہ آبنوس کی لکڑی کا برادہ شیشم کی لکڑی کا برادہ ہرایک آدہ پاؤ آٹھ پہر بھگو کر عرق کھینچین بعضے اس نسخہ مین نیب کے پتے نیب کے بیج بکاین کے درخت کا پوست بکاین کے بیج

بکاین کے پتے ہرایک آدہ پاو عوض بلی لوٹن اور ہیرون اور برادہ کے داخل کرتے ہین **عرق چوب چینی** منشی واسطے اوس شخص کے کہ شراب کا عادی ہو معمول ہے اور مفرح اور مسکر ہے آتشک کے واسطے نافع ہے **صہ** برادہ چوب چینی گلاب کے پھول برادہ چوب شیشم سرپھوکہ شاہترہ ہرایک پاو سیر گوکھرو آدہ سیر ہیڑ کابلی کاپوست منڈی کے پھول ہرایک تین پاو کیکر کا پوست تین سیر قند سرخ بیس سیر عناب سو دانے سبکو مشکہ مین ڈالین جسوقت کہ لاہن طیار ہو جاوے ہلکا عرق کھینچین اور وقت دو آتشہ کرنے کے گلاب کے پھول نصف من دو تو صندلون کا برادہ ہرایک چھہ تولہ خس ہندی دس تولہ عرق نیلوفر عرق گاؤزبان عرق کیوڑہ ہرایک ایک مینا ملاکر عرق کھینچین **عرق** جذام اور خارش اور برص اور آبلہ اور بثورا اور قروح کو مفید ہے دل کو قوت دیتا ہے **صہ** گلاب کے پھول دو سیر گاوزبان کے پتے شاہترہ صندل سفید صندل سرخ نیم کے پتے نیم کے پھل کا مغز نیلوفر کے پھول کاسنی کے پتے سبھوتی کے پھول کاہو سبز کے پتے خس ہندی ہرایک ایک سیر نیم کے پھول مہندی کے پتے سونف گوکھرو سرپھوکہ ہرایک چوتھائی سیر نیم کی جڑ کا پوست بلی لوٹن کاسنی کے بیج گڑہل کے پھول عناب خارشتر کچنال کی چھال عصفر کے پھول کیوڑہ کی جڑ کا پوست جھڑبیری کی جڑ کا پوست چھوٹی الائچی کے دانے ہرایک آدہ سیر گاوزبان کے پھول آملہ بہارنارنج چرائتہ چوب چینی برادہ شیشم دہنیہ خشک سنگترہ کا پوست ہرایک پاو سیر ہیڑ زرد کا پوست بہیڑہ کا پوست ہیڑ سیاہ عشبہ مغربی خیارین کے بیج افتیمون ہرایک آدپاو بسفایج فستقی بالچھڑ خرفہ کے بیج بڑی الائچی کے دانے ہرایک پانچ تولہ ناگرموتھہ چار تولہ جدوار خطائی تیزپات ہرایک تین تولہ پان دو سو عدد زعفران چھہ ماشہ مشک خالص ایک ماشہ عرق کھینچین خوراک طبیب کی رائے پر ہے **دیگر** فساد خون کے واسطے مفید ہے **صہ** نیب کے درخت کا پوست نیب کے پتے نیب کے بیج نیب کے پھول بکاین کے پتے بکاین کے بیج بکاین کے درخت کا پوست بکاین کے پھول گلاب کے پتے نیلوفر کے پھول گلاب کے پھول خطمی کے پھول ہرایک آدپاو بنفشہ کے پھول گاؤزبان کے پتے ہرایک ایک چھٹانک افتیمون بلی لوٹن اسطوخودوس بسفایج صندل سفید صندل سرخ بڑی الائچی چھوٹی الائچی بالنگو ہرایک ڈھائی تولہ شاہترہ کے پتے چرائتہ سرپھوکہ مکوگلو کاسنی دہنیہ خشک ہرایک آدہ پاو ہیڑ زرد کا پوست ہیڑ کابلی کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ ہرایک پاو سیر بدستور عرق کھینچین دوسرے نسخہ مین چوب بیجاسار منڈی ہیڑ سیاہ وہماسہ ہلدی ہرایک ایک چھٹانک کاسنی کی جڑ نیل کنٹھی پنواڑ کے بیج ہرایک آدہ پاو چیتہ ہندی ایک دام باپچی ..... ڈیڑہ دام مہندی کے پتے کچنال کی چھال ہرایک دو دام عوض نیم کے پتے اور بکاین کے پتے بکاین کے پھول گلاب کے پتے خطمی کے پھول اسطوخودوس اور بالنگو اور الایچی کو داخل ہے **عرق** واسطے برص وغیرہ کے مجرب اور معمول ہے بشرطیکہ تین چار ہفتے مداومت کرین۔ اگر تمام بدن سفید ہو گیا ہوگا حکم خدا سے اصلی حالت پر آجاتا ہے **صہ** زرد چوب خام نیب کے درخت کا پوست منڈی کے پھول گڑ ہرایک ایک من سبکو مشکہ مین ڈالین اور گھوڑے کی لید مین دفن کرین اور بعد دو ہفتہ کے نکال کر عرق کھینچین آدپاو صبح اور آدپاو شام کو پیوین ترشی اور دودہ اور بادی سے پرہیز کرین غذا کم نمک کھاوین۔

# باب الغین

اس باب مین فصل ہین **پہلی فصل** غراروں مین ﴿ **غرارہ** واسطے فالج ولقوہ واسترخائے زبان اور تنقیہ سر کے مجرب ہے ص نوشادر پانچدرم فلفل سفید فلفل سیاہ ہرایک چہہ درم سونٹھہ رائی عاقرقرحا مویزج پورہ ارمنی ہرایک چار درم زوفائے خشک آٹھ درم صعتر دس درم سوسن کی جڑ سات درم نمک سیاہ چہہ درم کلونجی پانچدرم مرزنجوش دس درم پیپل سات درم سب کو کوٹ چھان کر دو درم اس مین سے ایک درم ایارج فیقرا اور سکنجبین عسلی اور گرم پانی مین ملا کر غرغرہ کرین کہ عجیب الاثر ہے **دیگر** فالج اور ثقل زبان کے واسطے مجرب ہے ص رائی صعتر بری سونٹھ مرچ سفید مرچ سیاہ پیپل عاقرقرحا زوفائے خشک سوسن کی جڑ کبر کی جڑ مویزج ہرایک تین درم بعد اس کے گل ارمنی چار درم اناردانہ بریان مرزنجوش ہرایک پانچدرم سب کو کوٹ کر شہد او سکنجبین مین خمیر کر کے گرم پانی مین حل کر کے غرارہ کرین **غرغرہ** لقوہ کے واسطے معمول ہے ص مویزج لونگ عاقرقرحا پیپل اگر خام عود صلیب زرنباد تیزپات سونٹھ گلاب مین جوش کر کے تھوڑا سا سرکہ عنصل یا سکنجبین عسلی ملا کر غرغرہ کرین **غرغرہ** نزلہ کو بند کرتا ہے ص دھنیہ خشک مسور چھلے ہوے خشخاش کا پوست گلنار گلاب کا زیرہ مکو کاہو کے بیج خشخاش کے بیج چھوٹی مائین بڑی مائین ماز وعناب شہتوت کے پتے خرنوب شامی اقاقیا ملیٹھی حب الاس صندل سرخ خرفہ کے بیج جو کچھہ ان دوائیون سے مناسب جانین جوش دیکر صاف کر کے غرغرہ کرین اگر حرارت زیادہ ہو کافور اور تھوڑا سا زعفران پیس کر زیادہ کرین **دیگر** زکام اور نزلہ گرم مین معمول ہے ص مکو بڑی مائین دھنیہ خشک کوکنار ہرایک چہہ ماشہ پانی مین جوش کر کے صاف کر کے غرغرہ کرین **غرغرہ** علویخان نزلہ رقیق کو غلیظ کرتا ہے سینہ پر گرنے کو منع کرتا ہے ص خشخاش کا پوست مسور ثابت گلنار فارسی تیزپات بڑی مائین چھوٹی مائین مکو مہندی کے پتے اجواین خراسانی ہرایک ایک تولہ حضض نوماشہ **دیگر** نزلہ کو بند کرتا ہے اور غلیظ کرتا ہے نزلی کھانسی کو مفید ہے ص عناب پانچدانے سپستان دس دانے خطمی خبازی ہرایک پانچ ماشہ پوست کے ڈوڈے خشخاش کے بیج ہرایک چار ماشہ مسور ثابت چہہ ماشہ جوش کر کے صاف کر کے غرغرہ کرین **دیگر** رقیق مادہ کو غلیظ کرتا ہے کھانسی نزلی کو نافع ہے ص خشخاش اجواین خراسانی باقلا خشخاش کا پوست مورد کے پتے کاہو کے بیج گلاب کے پھول ہرایک ایک تولہ آدہ سیر پانی مین جوش کرین کہ پاؤ سیر باقی رہے غرغرہ کرین **غرغرہ** جوشش دہن اور مری اور بثور کو کہ جو مادہ سوداوی سے ہون نافع ہے حکیم علویخان کی تالیف سے ہے مجرب النفع ہے ص بنفشہ کے پھول چوب چینی ہرایک چہہ ماشہ عناب پانچدانے صندل سرخ چار ماشہ برگ تاج خروس ایک تولہ جوش دیکر صاف کر کے غرغرہ کرین **غرغرہ** واسطے ہر قسم کے آکلہ اور قلاع اور خناق کے نافع ہے ص مکو خشخاش کا پوست دھنیہ گلنار زیرہ سیاہ حب الاس گلاب کا زیرہ گل تاج خروس مہندی کے پتے بنفشہ کے پھول ہرایک چہہ ماشہ چھوٹی مائین چار ماشہ مسور چھلے ہوے کاہو کے بیج ہرایک ایک تولہ ساگ سرخ کے پانی اور سبز دھنیہ کے پانی اور مکو سبز کے پانی ہرایک پانچ تولہ کاہو کے پتون کے پانی تین تولہ خالص پانی پاؤ سیر مین جوش دیکر صاف کر کے لعاب اسپغول حضض گل ارمنی صندل سرخ اقاقیا ایک ایک ماشہ باریک کر کے اضافہ کر کے غرغرہ کرین۔

**غرغرہ** واسطے زبان کے ورم کے مجرب ہے ص اکلیل الملک بابونہ کے پھول مکو بنفشہ کے پھول السی کے بیج ہیتھی کے بیج پانی مین جوش دیکر غرغرہ کرین **غرغرہ** ثقل زبان اور لکنت زبان کو کہ بلغم کے مادہ سے ہو نافع ہے ص سونٹھ عاقرقرحا دارچینی ہرایک تین ماشہ وج رائی لونگ ہرایک دو ماشہ مویز پیپل پیپلا موٹر ہرایک ڈیڑھ ماشہ جوش دیکر غرارہ کرین **غرغرہ** حلق کے گرم ورمون کے واسطے معمول ہے ص اسپغول کا لعاب ایک تولہ سبز دہنیہ کا پانی بارہ تولہ ملا کر نیمگرم غرغرہ کرین اور غرغرہ املتاس کے مغز کا سبز دہنیہ کے پانی مین بہی بہت نافع ہے انتہا کے وقت املتاس کا گودہ گائے کے دودہ مین کہ ملائی اوسکی دور کی ہو حل صاف کرکے عمل مین لاتے ہین **دیگر مجرب** ص دہنیہ خشک مکو ملیٹھی چھلی ہوئی نیمکوفتہ حب الاس ہرایک ایک تولہ پوست کے ڈوڈی دو عدد دشت ہتھوت کے پتے جنگلی بیر کی جڑ کا پوست ہرایک ایک چھٹانک ڈھائی سیر پانی مین جوش کرکے بیس ماشہ پھٹکری باریک کرکے چھڑک کر آٹھہ بار ایک روز مین غرغرہ کرین **غرغرہ** خناق گرم مین معمول ہے ص عناب پانچ دانے کوکنار پانچ عدد مسور چھلے ہوے دہنیہ مکو ہرایک ایک تولہ گلنار کتہ سفید ملیٹھی ہرایک چھہ ماشہ جوش دیکر غرغرہ کرین **دیگر خناق** گرم مین معمول ہے ص پوست کے ڈوڈے مسور چھلے ہوے دہنیہ خشک مکو ہرایک ایک تولہ اجواین خراسانی تین ماشہ جوش دیکر صاف کرکے نیمگرم غرغرہ کرین **دیگر** واسطے خناق گرم کے نسخہ حکیم علویخان ص کاسنی کا پانی مکو کا پانی کوکنار کا پانی کاہو کے بیجون کا شیرہ مسور چھلے ہوئے کا شیرہ ہرایک ایک تولہ پانچ دانہ عناب کا پانی گل ارمنی چھہ ماشہ داخل کرکے غرغرہ کرین **غرغرہ** خوانیق گرم مین انتہا کے وقت جسوقت کہ اوسکے ساتھہ نزلہ ہو مفید ہے ص دہنیہ خشک خشخاش کا پوست بابونہ مکو گلنار گلاب کے پھول عروق سوسن جوش دیکر صاف کرکے املتاس کا گودہ حل کرکے پھر صاف کرکے حضض کی چھڑک کر غرغرہ کرین **غرغرہ** واسطے خناق اور درد گلو کے نافع ہے ص خشخاش کے ڈوڈے دس عدد گلنار فارسی مکو بڑی مائین ہرایک ایک تولہ عناب سات دانے صندل سرخ نو ماشہ حضض کی سات ماشہ دہنیہ خشک ڈیڑہ تولہ مہندی کے پتے سات ماشہ ڈیڑہ سیر پانی مین جوش کرین اور آخر جوش مین مسور مسلم دو تولہ ڈالین جبکہ ڈیڑہ پاؤ پانی باقی رہے صاف کرکے اسپغول کا لعاب ایک تولہ دہنیہ کا پانی سات تولہ کاہو کے بیجون کا شیرہ ایک تولہ داخل کرکے صاف کرکے غرغرہ کرین **دیگر** واسطے خناق کے معمول ہے ص السی کے بیج اکلیل الملک ہرایک سات درم مسور چودہ درم دہنیہ خشک پانچ درم کاسنی ڈھائی درم املتاس دس درم ان دوائیون کے تین حصہ کرین ایک حصہ آدہ سیر پانی مین جوش کرین جبکہ پاؤ سیر باقی رہے صاف کرکے نیمگرم غرغرہ کرین **غرغرہ** واسطے درد گلو اور خناق گرم اور حلق اور زبان کی پھنسیون کے معمول ہے ص ملیٹھی کتہ سفید آملہ مساوی پانی مین جوش دیکر صاف کرکے غرغرہ کرین اور زبان کی پھنسیون کے واسطے کلیان کرین **غرغرہ** واسطے خناق کے معمول اور مجرب النفع ہے ص سوسن کی جڑ ڈیڑہ تولہ گلاب کے پھول چار تولہ مسور آدہ پاؤ جوش دیکر غرغرہ کرین **غرغرہ** علویخان کی منقول ہے واسطے ذبحہ اور خناق گرم اور اورام حنجرہ اور لہاۃ اور لوزتین اور حلق اور نواح حلق کے

مجرب النفع ہے ص پودینہ خشک مسور چھلے ہوئے خشخاش کا پوست ملکو گلنار فارسی گلاب کے پھول ملٹھی جوش
دیکر صاف کرکے املتاس کا گودہ حضض کی ہیں کراوس ہیں حل کرکے پھر صاف کرکے غرغرہ کرین غرغرہ انتہائے
خناق دموی مین معمول ہے ص انجیر مویز منقے ملٹھی کنوچہ کے بیج السی کے بیج پانی مین جوش دیکر صاف کرکے
شیر تازہ کہ لب خیارشنبر اوس مین محلول ہو ملاکر غرغرہ کرین اور دوسرے محللات مثل جوشاندہ
اکلیل الملک اور ملٹھی اور گیہون کی بھوسی املتاس کے گودہ کے ساتھ نافع ہے غرغرہ ابتدائے خناق دموی
اور صفراوی کے واسطے مجرب ہے ص عناب مسور ملکو کا ہو کے بیج کاسنی کے بیج پوست کے ڈوڈے
دہنیہ چھلا ہوا پانی مین جوش دیکر صاف کرکے شربت شہتوت کے ساتھ غرغرہ کرین غرغرہ واسطے اورام حلق اور
ذبحہ اور خناق گرم کے مفید ہے ص کاسنی تازہ کا پانی دہنیہ کا پانی ملکو کا پانی کا ہو کے تازہ پتون کا پانی مسور چھلے
ہوئے کا شیرہ املتاس کا گودہ رب جوز غرغرہ کرین دیگر خناق گرم کو کہ جو قریب الاسخطاط ہو نافع ہے ص
کاسنی کا بیج دہنیہ خشک ملکو بابونہ کے پھول جوش دیکر صاف کرکے املتاس اوس مین مل کر پھر صاف کرکے
غرغرہ کرین دیگر مستعمل جسوقت کہ سختی کی طرف مایل ہو اور نیز واسطے پکانے اور پھوٹنے ورم حلق
دموی اور صفراوی بلغمی کے ص السی کے بیج میتھی ہر ایک پانچ درم انجیر عناب سپستان مویز منقے مسور
چھلے ہوئے سوسن کی جڑ سونف کی جڑ ہر ایک دس درم گلاب کے پھول بنفشہ کے پھول ہر ایک سات درم مرزنجوش
پودینہ صعتر فارسی ہر ایک دو درم ملکو دس درم جو کوٹنے کے لایق ہین اونکو کوٹین اور پانی مین جوش دیکر صاف کرکے
بیس درم املتاس کا گودہ مل کر پھر صاف کرکے رب شاہ توت یا رب انگور حل کرکے غرغرہ کرین دیگر منضج
اور مفجر ہے ص کنوچہ کے بیج السی کے بیج کوٹ کر بکری کے دودہ مین ملاکر غرغرہ کرین یا مسور چھلے ہوئے اور
گلاب کے پھول اور ملٹھی جوش دیکر صاف کرکے استعمال کرین دیگر خناق گرم مین واسطے انفجار کے
کام آتا ہے ص خیرتان ترخش تیس درم گائے کا دودہ یا بکری کا دودہ تین اوقیہ کنوچہ کے بیج
پانچ درم کوٹ چھان کر ملاکر گرم کرکے غرغرہ کرین غرغرہ خناق بلغمی کے واسطے نافع ہے ص انجیر
سولی کے بیج جوش دیکر غرغرہ کرین دیگر شہتوت کے پتے ملکو کے پتے سنبھالو کے پتے ارزیز کے پتے مسور جو
جوش دیکر غرغرہ کرین اور غرغرہ اسبند کا جوش دیکر خناق بلغمی کو نافع ہے غرغرہ واسطے خناق اور درد
گلوئے سوداوی کے مجرب ہے ص مہندی کے پتے گلنار فارسی زرد چوب اقاقیا مورد کے پتے دہنیہ
خشک بڑی مائین گومدی کی جڑ کا پوست چنبیلی کی جڑ کا پوست سیوتی کے پھول ہر ایک ایک تولہ جوش دیکر صاف کرکے غرغرہ
کرین بعد اسکے کتہ دہلا ہوا دم الاخوین کہربا دہنہ خشک طراثیث چھالیہ جلی ہوئی اقاقیا زر دعصارہ لحیۃ التیس
ہر ایک ایک ماشہ باریک کرکے چھڑکین اگر بعض ان دوائیون سے کم کرکے استعمال کرین واسطے
اوس شخص کے کہ ملازہ مجری بسبب مرض آتشک یا بسبب نزول مواد حارہ حادہ کے کہلا ہو
نفع کرتا ہے غرغرہ بحتہ الصوت کو کہ نزلہ سے حادث ہو نافع ہے ص گلنار ایک مثقال
خشخاش کے ڈوڈے مسور گلاب کے پھول ہر ایک دو مثقال اجواین خراسانی نصف درم پانی
مین جوش دیکر صاف کرکے غرغرہ کرین غرغرہ آبلہ حلق کے واسطے کہ مواد سوداوی سے ہو مجرب ہے

ص انار کا پوست گلنار گلاب کے پھول حب الآس دھنیہ ہر ایک چھ ماشہ گلاب کا زیرہ تین ماشہ جوش دیکر صاف
کرکے غرغرہ کرین غرغرہ حسوفت کہ قریب ملازہ مجری کا بسبب مرض آتشک کے یا بسبب نزول مواد گرم کے کشادہ
ہوا صلاح پر آتا ہے ص خشخاش کا پوست دھنیہ خشک گلنار بیر سیاہ حب الآس مورد کے پتے گلاب کا زیرہ
گل تاج خروس مہندی کے پتے ہر ایک چھ ماشہ بڑی مائین مازو ہر ایک پانچ ماشہ مسور چھلے ہوئے ایک تولہ
بارتنگ کے پانی سات تولہ خالص پانی آدہ پاؤ مین جوش دیکر صاف کرکے حضض کی گل ارمنی صندل سرخ
اقاقیا ہر ایک مین ماشہ پیس کر اوس کے اوپر چھڑک کے مکرر غرغرہ کرین غرغرہ واسطے دفع جوشش دہن
اور حلق کے کہ مرض آتشک مین ادویہ سمیتہ کے کھانے سے ہو مثل حب بلادر اور سیماب اور رس کپور وغیرہ
کے حادث ہو ص چنبیلی کے پتے جنگلی بیر کا پوست پانی مین جوش دیکر غرغرہ کرین اگر اس سے رفع نہ ہو تو سرس
کے درخت کا پوست گولر کے درخت کا پوست جھڑبیری کے درخت کا پوست کیکر کے درخت کا پوست
ہر ایک ایک تولہ چھالیہ بڑی مائین گلنار ہر ایک چھ ماشہ چنبیلی کے پتے نو ماشہ پانی مین جوش دیکر غرغرہ
کرین اور مطبوخ چوچہ مرغ کا کہ آلایش اوس کے شکم کی پاک کی ہو معہ پر و بال کے پکا کر غرغرہ کرین التہاب
کو ساکن کرتا ہے سورش قلاع کو مفید ہے دیگر چھال کچنال چھال مولسری پانی مین جوش دیکر اور ایسے
ہی کیکر کا پوست کات ہندی بکری کے دودہ مین جوش دیکر نافع ہے دیگر کچنال کے درخت کا پوست
مہوہ کے درخت کا پوست گوندنی کے درخت کا پوست ہر ایک پانچ تولہ جو ثابت اسبغول مسلم چنبیلی کے پتے
ہر ایک ایک تولہ سب کو پانی مین جوش دیکر صاف کرکے غرغرہ کرین غرغرہ واسطے کھانسی نزلی کے
حکیم الٰہی بخش کے مجربات سے ہے ص کا ہوا جواین خراسانی کوکنار حب الآس ہر ایک دو تولہ نیمکوفتہ
کرکے تین پاؤ پانی مین جوش دیکر چند بار غرغرہ کرین دیگر مائین پانچ ماشہ ملہٹی مقشر کوکنا۔ ہر ایک چار
ماشہ آدہ سیر پانی مین جوش دیکر غرغرہ کرین حکیم منصور علی سے منقول ہے دوسری فصل غسولات
مین غسول ردگرم اور حکہ اور دمعہ گرم مین معمول ہے ص تر پھلا بقدر ایک تولہ کے نیمکوفتہ کرکے
رات کو پانی مین تر کرکے ہوا مین رکھین صبح کو خواب سے اوٹھکر پانی کو ہاتھ مین لیکر چند بار آنکھ پر
مارین پھر اسی پانی سے آنکھ کو دھوئین غسول واسطے آثار جلدیہ اور تجلیہ اور تصفیہ رنگ کے نافع ہے
ص جو کا آٹا نو ماشہ مردار سنگ چھ ماشہ سرکہ پرانا چنبیلی کا تیل ہر ایک دو تولہ روغن گل ایک تولہ لت کرکے
بدن پر ملین دیگر بہیں کو دور کرتا ہے رنگ کو جلا دیتا ہے آٹا حشیشہ اور قروح خبیثہ سمیہ کو قلع کرتا ہے
ص مہندی کے پتے دو تولہ شاہترہ کے پتے ایک تولہ جو کا آٹا مسور کا آٹا ریشہ خطمی آم کے درخت کا
پوست خطمی کے پھول کلیجن ترنج کا پوست گلاب کے پھول صابون ولایتی ہر ایک دو تولہ چوب چینی
چار تولہ کوٹ کر روغن چوب چینی روغن حنا روغن شاہترہ تازہ مرغ کے انڈے کی سفیدی لیمو کا عرق
موافق دستور کے بناوین اور بدن پر مل کر بدن کو دھوئین۔

## باب الف

اس باب مین دو فصل ہین پہلی فصل فتیلہ کے نسخون مین فتیلہ جرب کو نافع ہے ص شہد خالص کو آگ پر

رکھین کہ گاڑھا ہوجاوے تھوڑا سا سمندر جھاگ اور مازو باریک کرکے اوس مین ملائین اور فتیلہ کو اوس مین آلودہ کرکے
ناصور مین رکھین اگر ناصور کا منہ بند ہوا اور ورم کرے کنوچہ کے بیج دودہ مین بھگا کر قدرے زعفران ملاکر منہ پر رکھین
کہ منہ کھل جاتا ہے **دیگر** غرب کو مفید ہے ص دو ٹکڑے سنگ جراحت کے بین روغن بید انجیر ایک ٹکڑے
پر ڈال کر دوسرے سے پیسین جبکہ غلیظ ہووے فتیلہ بین آلودہ کرکے ناصور مین رکھین **فتیلہ** واسطے کان
کے درد کے مفید ہے مؤلف فرماتے ہین کہ میرے اوستاد مرحوم مغفور کی بیاض سے منقول ہے ص نیم کا
پتہ ایک عدد افیون ایک رتی انزروت دو رتی شہد خالص دو ماشہ ملو ایک ماشہ باریک کرکے فتیلہ بناکر
کان مین رکھین **دیگر** اوسی بیاض سے منقول ہے ص انزروت دم الاخوین ایلوہ افیون زعفران باریک
کرکے کپڑے مین چھان کر کام مین لاوین **فتیلہ** واسطے کان کے درد کے کہ پیپ اور زخم کے ساتھ ہو
نافع ہے ص کنوچہ کے بیج انزروت مساوی کوٹ چھان کر شہد خالص مین ملاکر فتیلہ اوس مین تر کرکے
کان مین رکھین کبھی ساتھہ نمک اور مرمکی کے بھی عمل مین لاتے ہین **دیگر** علوی خان کے والد سے منقول ہے
واسطے کان کے درد اور کان کے زخم اور سیلان رطوبت اور پیپ کے مجرب ہے ص فتیلہ کاغذ سے یا روئی سے
بناکر شہد اور مرغ کے انڈے کی زردی مین ملاکر انزروت دم الاخوین سفیداب قلعی ایلوہ کندر باریک کرکے اوسکے
اوپر چھڑک کر کان مین رکھین اگر درد شدید ہو افیون کی راکھہ زیادہ کرین اگر محتاج تحلیل اور تسخین کے ہون مغز
اشنہ شفتالو سوختہ اور مرمکی اور بہروزہ اضافہ کرکے عمل مین لائین **دیگر** نیب کا تیل اور شہد آپسمین ملاکر
فتیلہ کو اوس مین آلودہ کرکے کان مین رکھین **دیگر** پرانے کان کے زخم کو چرک سے پاک کرتا ہے ص سرکہ
سات درم شہد خالص آٹھہ درم جوش کرین کہ قوام ہوجاوے دو درم زنگار پیس کر زیادہ کرین اور حل
کرکے رکھین فتیلہ کو اوس مین آلودہ کرکے کان مین رکھین **فتیلہ** کان کی گرانی کو دور کرتا ہے ص انجیر سفید
فربہ تخم اور شہد اوسکا لین بورہ رائی تخم ماما کوٹ کر اوس مین ملاکر اور فتیلہ کرکے کان مین رکھین **فتیلہ** نکسیر کے
بند کرنے مین مجرب ہے ص مازو پھٹکری نشاستہ کیکر کا گوند چکی کا گردہ دم الاخوین کندر کے ریزے انزروت
مرمکی اقاقیا گلنار افیون کافور جو کچھہ ان دوائیون سے میسر ہووے پیس کر فتیلہ پر گدھے کی لید کے
عصارہ مین آلودہ کیا ہو چھڑک کر ناک مین رکھین **فتیلہ** خشم کو فائدہ کرتا ہے ص ناگرموتھہ یا پچھڑ ایلوہ
گلاب کے پھول لونگ کوٹ چھان کر پودینہ کے پانی مین ملاکر فتیلہ بناکر ناک کو گلاب اور سرکہ سے
چند بار دہو کر فتیلہ کو ناک مین رکھین **فتیلہ** ناک کے زخم کے واسطے مجرب ہے ص چرائتہ دو ماشہ لونگ بالچھڑ
سیوتی کے پھول ہر ایک تین ماشہ ایلوہ مرمکی مازو ہر ایک ایک ماشہ مشک خالص کافور ہر ایک دو رتی
چاندی کا میل چار رتی کوٹ چھان کر فتیلہ کو اوس مین آلودہ کرکے ناک مین رکھین **فتیلہ** ناک کے زخم سے جو خون
آتا ہو اوسکو بند کرتا ہے ص پھٹکری سوختہ زرنیخ مرمکی ہر ایک ایک تولہ اقلیمائے محرق چھہ ماشہ مازو تین ماشہ
راسخت بڑی مائین گلنار ہر ایک ایک تولہ تین ماشہ بورہ ارمنی چار ماشہ زاج سیاہ چھہ ماشہ اسرب سوختہ نو ماشہ
خمیر کر فتیلہ بین آلودہ کرکے ناک مین رکھین **فتیلہ** ناک کی بواسیر کو بعد فصد سرو اور حجامت نقرہ اور بعد تنقیہ
صب ایارج معمول ہے ص زنگار آشنان مرمکی تینون مساوی کوٹ چھان کر فتیلہ کو خرقہ کتان سے سرکہ مین

آلودہ کرکے دوائین مذکورہ اوس مین ملاکر ناک مین رکھین **فتیلہ** گندہ بینی کو دور کرتا ہے ص مرکی کھٹے انار کا پوست ہرایک دو درم چرائتہ اجواین خراسانی ہرایک ڈیڑھ درم زاج لونگ ہرایک ایک درم فتیلہ کو شراب مین تر کرکے دوائیون کو کوٹ چھان کراوس مین آلودہ کرکے ناک مین رکھین **فتیلہ** نتن بینی کو دور کرتا ہے ص مشک خالص کافور ہرایک چار حبہ اقلیمیا نمک اندرانی ہرایک چار قیراط مازو ہرایک نصف درم حب الاس چرائتہ سیوتی کے پھول لونگ ہرایک ایک درم کوٹ چھان کر شہد مین تر کرکے دوائیون کو اوس کے اوپر چھڑک کر ناک مین رکھین **فتیلہ** حکیم مومن کے اختراع سے ہے واسطے پاک کرنے میل اور بھرنے زخم سوزاک اور واسطے نواصیر کے بے عدیل ہے ص ایلوہ زرد ایک درم توتیا دُھلا ہوا مردارسنگ سفیداب قلعی دُھلا ہوا گلنار گل ارمنی ہرایک دو درم کدو جلا ہوا بال جلے ہوئے کندر ہرایک ایک درم افیون نصف درم سبکو باریک کرکے حریر مین چھانین کیترے کے پانی مین ملاکر فتیلے باریک کرکے قضیب کے سوراخ مین رکھین **فتیلہ** آتشک کے واسطے مفید ہے مؤلف فرماتے ہین کہ میرے اوستاد مرحوم مغفور کے مجربات سے ہے ص شنگرف زنگار ہرایک سات ماشہ موم اکیس ماشہ اجزا کو باریک کرکے موم کے ساتھ پگھلاکر خوب حل کرین باریک کپڑے پر کہ بقدر آدھے گز کے ہو یا کم ہو طلا کرکے سات حصہ کرین اور سات فتیلے بناوین ہر رات ایک فتیلہ چراغ مین کہ اوس مین گائے کا گھی ہو ڈال کر بیمار کے روبرو ایک گز کے فاصلہ سے جلاوین سات شب تک اگر بیمار کا منہ جوش کر آوے چنبیلی کے پتے جوش دیکر مضمضہ کراوین غذا خشکہ گائے کے دودھ کے ساتھ شیرینی سے پرہیز کرین **دوسری فصل** فرزجہ کے نسخون مین ﴿

**فرزجہ** رحم کے ورم گرم کے واسطے معمول ہے ص جو کا آٹا مکو گل ارمنی رسوت دونون صندل جدوار مکو سبز کے پانی اور دھنیہ سبز کے پانی مین پیس کر کپڑے مین آلودہ کرکے رکھین **فرزجہ** رحم کے ورم گرم کے واسطے بعد رادع کے معمول ہے ص خشخاش سفید کے بیج کوٹ کر دودھ مین پکائین روغن گل اور تھوڑی سی زعفران اور موم ملاکر فرزجہ کرین اور بدستور مرہم داخلیون روغن گل مین حل کرکے یا بارتنگ کے پانی یا لڑکیون کے پینے کے دودھ مین ممزوج کرکے رکھین **دیگر** ورم کو دفع کرتا ہے ص بط کی چربی روغن گل مین پگھلاکر قدرے رب السوس پیس کر اوس مین حل کرکے کام مین لائین **فرزجہ** رحم کے ورم گرم کو پکاتا ہے ص السی کے بیج نشاستہ ہرایک ایک درم زعفران دو درم گلاب کے پھول چار درم کوٹ چھان کر میفختج مین ملاکر روغن گل اور لڑکیون کے پینے کا دودھ داخل کرکے ہاون مین ملین اور پارچہ پشم اوس مین آلودہ کرکے رکھین **فرزجہ** رحم کے اورام سخت کو تحلیل کرتا ہے ص موم بط کی چربی مرغ کی چربی گوگل ہرایک تین درم خطمی کے پھول السی کے بیج اٹھارہ درم عل لب خیار شنبر مین ملاکر رکھین **دیگر** رحم کی سختی کو دفع کرتا ہے ص برنگ کابلی چھ ماشہ چھوارہ شفتالو کی گٹھلی کا مغز بادام کا مغز مویز منقے ہرایک دو تولہ دوائیون کو کوٹ کر مویز کے ساتھ پتھر پر پیس کر فتیلہ بناکر فرزجہ کرین **فرزجہ** قروح اور ریشہ رحم مین معمول ہے ص کندر انزروت دم الاخوین جوز السرو انار کا پوست گلاب کے پھول پھٹکری بارتنگ کے پانی مین ملاکر کپڑے کو اوس مین آلودہ کرکے رکھین اگر قرحہ قعر رحم مین ہوا نہین دوائیون سے حقنہ کرین اگر قرحہ کے ساتھ درد شدید ہو افیون

زعفران لڑکیون کے دودھ کے ساتھ استعمال کرین فرزجہ درد فرجہ کو تسکین دیتا ہے جسوقت کہ شدت سے درد ہوا وسوقت مستعمل
ہوتا ہے ص مردارسنگ ایک درم کاسنی کے پانی مین پیس کر مرغیون کی چربی موم سفید ہر ایک دس درم روغن
گل بیس درم بدستور مرتب کرکے فرزجہ اوس مین آلودہ کرکے رکھین دیگر واسطے دور کرنے زخم رحم کے کہ استعمال
ادویہ گرم اور تیز سے ہو زایل کرتا ہے اور اوس کے درد اور سوزش کو دور کرتا ہے ص بط کی چربی مرغ
کی چربی ہر ایک ایک استار گلنار اقاقیا سفیداب قلعی مردارسنگ وہلا ہوا کتیرا خطمی ہر ایک ایک دام چربی
کو پگھلا دین دوائیون کو پیس کر آپس مین ملا کر حمول کرین اگر لعاب اسبغول اور روغن بنفشہ یا روغن گل حل
کرکے استعمال کرین زیادہ تسکین کرتا ہے فرزجہ حیض کے کھولنے مین بے عدیل ہے ص مرکی پودینہ
ہر ایک چار درم سداب خشک دس درم مویز منقے بیس درم ابھل نو درم کوٹ کر گائے کے پتے مین ملا کر فرزجہ
کرین دوسرے نسخہ مین بہروزہ جندبیدستر عوض پودینہ اور مویز کے ہے اور وزن سب کا مساوی ہے
فرزجہ اس باب مین انطاکی کے مجربات سے ہے ص اشق ہینگ جندبیدستر جاؤشیر ہر ایک ایک جز لونگ زعفران
اندرائن کا گودہ ہر ایک چوتھائی جز شہد مین ملا کر پارچہ صوف کا بمقدار ایک درم کے ان ادویہ سے آلودہ کرکے
رکھین فرزجہ حیض کے خون کے قطع کرنے کے واسطے مجرب ہے ص کیکر کا گوند کافور ہر ایک ایک درم
گلنار تین درم مہندی تازہ سات درم کپڑے مین آلودہ کرکے رکھین دیگر حکیم اصل خان کے مجربات سے
خون طمث کو بند کرتا ہے ص گلنار مازو ہر ایک چار ماشہ کندر تین ماشہ سرمہ اصفہانی تین ماشہ اقاقیا تین ماشہ
پھٹکری ڈیڑھ ماشہ سب کو باریک کرکے بارتنگ کے پانی مین ملا کر فرزجہ کرین دیگر مردارسنگ زاج سفید گل مختوم
گل ارمنی گلنار سرمہ مساوی فرزجہ کرین نہایت مجرب ہے دیگر مجرب ص مازو سوختہ دم الاخوین مورد کے
کے پتے گل ارمنی گلاب کے پھول مساوی حریر مین چھان کر قدرے ریشم کو کھٹے انار کے پوست کے مطبوخ
مین تر کرکے دوائین پسی ہوئی مین آلودہ کرکے رکھین اگر مومیائی کیکر کا گوند گل ارمنی ہر ایک ایک درم
دم الاخوین دو درم باریک کرکے بدستور سابق عمل مین لاوین خون کے بند کرنے اور رحم کے تقویت مین نہایت
عجیب ہے فرزجہ رحم کو رطوبات سے پاک کرتا ہے ص مائوپھل بائوبرنگ بہروزہ خشک لونگ نرکچور
مساوی کوٹ چھان کر تلون کے تیل مین آلودہ کرکے رکھین فرزجہ واسطے زیادتی سیلان رحم کے
نافع ہے ص جفت بلوط خرنوب شامی مازو سبز اظفار الطیب اقاقیا صندل سفید مورد کے پتے مساوی
ہر ایک ایک مثقال کوٹ چھان کر روغن عود ہندی دو دانگ اور گلاب مین ملا کر سات ریشم کے ٹکڑے کے بقدر
فندق کے ہولین استعمال کرین فرزجہ حمل کو گراتا ہے حیض کو جاری کرتا ہے ص مہوہ کی گٹھلی ایلوہ ہر ایک ایک تولہ
بسکھپرہ کی جڑ کمئول ہر ایک چھ ماشہ نوشادر پانچ ماشہ لونگ بڑی چھ عدد مرکی تین ماشہ شیاف بنا کر
فرزجہ کرین مجرب ہے فرزجہ واسطے رجا اور عسرت ولادت کے مجرب ہے جنین زندہ اور مردہ کو
خارج کرتا ہے ص مرکی جاؤشیر گنگی سیاہ مساوی کوٹ چھان کر گائے کے پتے مین ملا کر شیاف بنائین
اور رکھین فرزجہ واسطے حکہ رحم کے مفید ہے ص زعفران کافور ہر ایک ایک دانگ مردارسنگ دو دانگ
حب الغار نصف درم کوٹ چھان کر انڈے کی سفیدی اور روغن گل مین ملا کر رکھین دیگر رحم کی خارش

ئے واسطے بہت مفید ہے ص پودینہ کے پتے انار کا پوست سورنجان ہوئے پیس کر بورہ ارمنی مین ملاکر رکھین اور طلا او رسرد روغن ملین **فرزجہ** رحم کے درد کو کہ گندہ پانی کے جمع ہونے سے ہو مفید ہے ص مازو نمک سمندر جھاگ ہر ایک ایک حصہ بہروزہ خشک نمک لاہوری ہر ایک ایک درم سویہ کے بیج نمک لاہوری ہر ایک نصف درم شہد اسقدر کہ جس قدر مین دوائین حل جائین شہد کو گرم کرکے دوائیون کو کوٹ چھان کر ملاوین پرانی روئی مین مخلوط کرکے حیض گندہ پانی اور رحم کے ضربان کو نفع دیتا ہے اور مجرب ہے **فرزجہ** حمل کا مانع ہے ص چوہے کی مینگنی ہاتی کی لید شہد کے ساتھ فرزجہ کرین **دیگر** مانع آبستن اور حمل کو گراتا ہے ص مازو چار درم سداب صحرائی کے پتے دو درم قطران ایک درم ابہل نصف درم کوٹ چھان کر اوس پانی مین کہ ہاتی کی تازہ لید سے نچوڑا ہو ملاکر فرزجہ کرین **فرزجہ** عقر کو مفید ہے ص زعفران بالچھڑ پھٹکری عود تیزپات انزروت مرغابی کی چربی اور انڈے کی زردی مین ملاکر فرزجہ کرین **فرزجہ** حمل کا معین ہے ص پنیر مایہ خرگوش خرگوش کی مینگنی شہد مین ملاکر پشم کے ٹکڑے کے ساتھ تین رات متصل بعد فراغ حیض کے رکھین بعد اسکے مباشرت کرین اور بعضے خرگوش کا پتہ عوض اوس کے مایہ کے کرتے ہین اور ہر ایک بوزن نصف مثقال کے لیتے ہین **فرزجہ** واسطے اوس عورت کے کہ بعد جننے کے درد رحم اور جریان خون باقی ہو مفید ہے ص مورد کے پتے گلنار مازو سرمہ انار کا پوست مساوی کوٹ چھان کر پوٹلی مین باندہ کر ایک صبح اور ایک شام رکھین اور کلیجن وج دارچینی حب الآس گلنار مازو بڑی مائین مساوی کوٹ چھان کر مورد کے پانی مین ملاکر اول جندبیدستر اور مشک قدرے روغن قسط مین حل کرکے پیڑو پر ملین بعد اسکے ضماد کرین۔

# باب القاف

اس باب مین پانچ فصل ہین **پہلی فصل** قرصون کے بیان مین ہے **قرص مثلث** درد سر گرم اور سرد اور آدھا سیسی کے واسطے معمول ہے ص مرمکی افیون اجواین خراسانی لاذن کافور زعفران لفاح کی جڑ کا پوست ہر ایک پانچ درم کتیرا انزروت آملہ گل ارمنی ہر ایک دو درم کوٹ چھان کر گلاب اور کاہو کے پانی مین قرص سہ پہلو بناوین درد سر اور آدھا سیسی گرم اور سرد مین سبز دہنیہ کے پانی کے ساتھ یا کوکنار کے پانی کے ساتھ گھس کر پیشانی پر لیپ کرین اور درد سر سرد مین ہندی کے پانی کے ساتھ ضماد کرین **قرص مثلث** آدھا سیسی کے درد کو نافع ہے ص افیون مرمکی اجواین خراسانی لفاح کی جڑ زعفران کاہو کے بیج دہنیہ کے بیج ہر ایک ایک جز کیکر کا گوند نصف اوسکے پانی مین پیس کر قرص بناوین **دیگر** اطبائے ہند سے منقول ہے درد سر اور آدھا سیسی کے واسطے نافع ہے ص سونٹھ مچکند کے پھول ارنڈ کی جڑ کا پوست ہر ایک دو جز افیون اجواین خراسانی مرمکی کافور زعفران لفاح کی جڑ ہر ایک ایک جز بدستور قرص بناوین **قرص نزلہ بند** واسطے منع کرنے سیلان نزلات کے سر سے اعضا کی طرف بہت مجرب ہے ص مرمکی ایلوہ خشخاش ہندی کیکر کا گوند نشاستہ سک رامک کتیرا گلنار اقاقیا دم الاخوین انزروت فوفل شیاف مامیثا ہر ایک ایک درم افیون نصف درم زعفران دو دانگ

کے لعاب مین قرص بناوین خوراک ایک مثقال شیرہ خرفہ بریان ایک تولہ شیرہ حب الآس بریان چھ ماشہ رب
شیرین دو تولہ کے ساتھ **قرص طباشیر معتدل** تالیف نواب معتمد الملوک سل والون اور تپ دق
والون کے واسطے کہ جسوقت اوس کے ساتھ اسہال مراری اور زرد باقی ہون مفید ہے ھ گلاب کے
پھول چھ مثقال کیکر کا گوند نشاستہ گل ارمنی کتیرا ہر ایک چار مثقال حماض کے بیج بنسلوچن ہر ایک تین مثقال
خرفہ کے بیج بھنے ہوے کدو کے بیجون کا مغز خشخاش سفید کے بیج کہربا موتی بن بندھے کیکڑا جلا ہوا ہر
ایک دو مثقال کوٹ چھان کر بہیدانہ کے لعاب مین ملا کر قرص بناوین خوراک ایک مثقال۔

**قرص سرطان** حکیم شریف خان کی تالیف سے ہے واسطے سل اور دق کے نافع ہے ھ
کیکڑا جلا ہوا گل قبرسی خشخاش سیاہ کیکر کا گوند کھیرے کے بیجون کا مغز ہر ایک دو درم افیون کافور قیصوری
مصطگی غری السمک ہر ایک نصف درم بنسلوچن سفید زعفران سنگ جراحت ہر ایک چوتھائی درم خرفہ
مقشر کتیرا رب السوس بہیدانہ کا مغز ہر ایک ایک درم کوٹ چھان کر خالص پانی مین قرص بناوین

**قرص سرطان** واسطے سل کے مجرب ہے ھ کیکڑا جلا ہوا دس درم نشاستہ خشخاش سفید کے بیج
خشخاش سیاہ کے بیج رب السوس ہر ایک دو درم خرفہ کے بیج خطمی کے بیج چھلے ہوے بنسلوچن ہر ایک تین
درم گل ارمنی کیکر کا گوند کتیرا سفید ہر ایک ایک درم لعاب اسپغول مین قرص بناوین خوراک ایک مثقال

**قرص سرطان** سل والون کے واسطے معمول ہے ھ بنسلوچن سفید کتیرا کیکر کا گوند نشاستہ سفید
خشخاش کے بیج خبازی کے بیجون کا مغز بہیدانہ کا مغز بادام کا مغز گاؤزبان کہربا ہر ایک دو درم گلاب
کے پھول گل مختوم گل ارمنی اسپغول ہر ایک تین درم تخم تورک بلہی خطمی کے بیجون کا مغز ہر ایک چار درم کھیرے
کے بیجون کا مغز رب السوس ہر ایک پانچ درم سرطان سوختہ تیس درم سب کو سوائے اسپغول کے کوٹین
اور اسپغول کو اوس مین ملا کر انار شیرین کے پانی مین ملا کر قرص بناوین چھلنی کی پشت پر رکھکر
خشک کرین خوراک ایک مثقال **قرص سرطان کافوری** واسطے تپ محرقہ اور دق اور کھانسی اور سل
کے بہت مجرب ہے ھ کیکر کا گوند گلاب کے پھول بنسلوچن شکر طبرزد ہر ایک چار ماشہ اصل السوس
پانچ ماشہ نشاستہ خرفہ ہر ایک سات ماشہ صندل سرخ صندل سفید صندل زرد ہر ایک دو ماشہ کتیرا سفید
چار ماشہ کاہو کے بیج تین ماشہ کافور قیصوری ایک ماشہ رب السوس پانچ ماشہ کدو کے بیجون کا مغز خشخاش
کے بیج خیارین کے بیجون کا مغز خربوزہ کے بیجون کا مغز ہر ایک نو ماشہ سرطان سوختہ ایک
تولہ کوٹ چھان کر اسپغول کے لعاب مین قرص بناوین **قرص خشخاش** واسطے کھانسی
خشک اور منع کرنے نوازل اور کھانسی کے کہ ساتھ تپ اور نفث الدم کے ہو اور واسطے سل کے نافع ہے ھ
نشاستہ کتیرا سفید کیکر کا گوند ہر ایک پندرہ درم خشخاش سفید میٹھے کدو کے بیجون کا مغز کھیرے
کے بیجون کا مغز کاہو کے بیج اجواین خراسانی ہر ایک تین درم اسپغول کے لعاب مین بقدر ایک
درم کے قرص بناوین خوراک ایک قرص شربت خشخاش یا آش جو کے ساتھ **قرص کافور** حکیم ذکاء اللہ خان
واسطے خفقان گرم وغیرہ کے معمول ہے ھ کافور نصف درم کاسنی کے بیج گلاب کے پھول کھیرے ککڑی کے

بیجون کا مغز کدو کے بیجون کا مغز تربوز کے بیجون کا مغز طباشیر سفید ہر ایک پانچدرم صندل سفید دو درم اسبغول کے لعاب مین قرص بنائین خوراک دو درم **دیگر** حکیم علی گیلانی کی تالیف سے ہے خفقان گرم اور تپ دق وغیرہ مین معمول ہے ﺻ کافور تین جز زعفران چار جز کدو کے بیجون کا مغز دو جز خیارین کے بیجون کا مغز چار جز شہد سفید چار جز کوٹ چھان کر قرص بناوین **قرص عود** قے اور ہیضہ اور دستون کو کہ مواد سرد سے ہون باز رکھتا ہے ﺻ عود خام چار دام کبابہ مصطگی بالچہڑ لونگ ہر ایک بارہ درم کوٹ چھان کر قرص بناوین خوراک دو درم **قرص ورد** معدہ کی سختی کے واسطے معمول ہے ﺻ گلاب کے پھول دو تولہ ملٹھی بالچھڑ ہر ایک ایک تولہ مصطگی افسنتین ہر ایک چھہ ماشہ کوٹ چھان کر مکو کے پانی مین قرص بناوین خوراک تین ماشہ سے نو ماشہ تک باریک کرکے شربت بزوری ڈیڑھ تولہ مین ملاکر چاٹین اور اوپر اوسکے سونف کا عرق پیوین اور کبھی مصطگی افسنتین ہر ایک تین ماشہ لین اور دانہ الائچی سفید چار ماشہ زیادہ کرکے گولیان بناکر بدستور وین **قرص** معدہ کو تقویت دیتا ہے معدہ کی تقویت مین معمول ہے ﺻ عود چار دام ترنج کا پوست تین دام لونگ مصطگی بالچھڑ الائچی بڑی جاوتری ہر ایک دو دام کوٹ چھان کر گلاب مین قرص بناوین خوراک دو درم فائدہ کلی کرتا ہے **قرص سنبل** معدہ اور جگر کے ورم صحت مین کام آتا ہے ﺻ مقل اذخر سلیخہ گلاب کے پھول ریوند چینی جراوند بالچھڑ ہر ایک تین درم زعفران مرمکی انیسون کوٹ مرچ سیاہ ہر ایک ایک درم گوگل تین درم مصطگی میعہ سائلہ ہر ایک دو درم اشق ایک درم کوٹ چھان کر بقدر ایک مثقال کے قرص بناوین خوراک ایک قرص **قرص زرشک کبیر** واسطے ورم معدہ اور جگر اور تپ بلغمی اور استسقا کے مفید ہے ﺻ عصارہ زرشک خیارین کے بیجون کا مغز خربوزہ کے بیجون کا مغز ہر ایک تین درم گلاب کے پھول ترنجبین ہر ایک چھہ درم کشوث کے بیج رب السوس طباشیر کاسنی کے بیج مصطگی بالچھڑ عصارہ غافث فوہ لک دہویا ہوا ریوند چینی ہر ایک دو درم زعفران نصف درم کوٹ چھان کر ترنجبین کے پانی مین ملاکر قرص بناوین **دیگر** نسخہ قانون سے واسطے جگر کے سدہ کھولنے کیلئے اور نیز طحال کے سدہ کے واسطے کہ ساتھ حرارت کے ہو اور واسطے پرانی تپون اور معدہ کے گرم مرضون کے بے عدیل ہے ﺻ زرشک رب السوس گلاب کے پھول کھیرے کے بیجون کا مغز تربوز کے بیجون کا مغز کشوث کے بیج کاسنی کے بیج ہر ایک تین مثقال مصطگی بالچھڑ عصارہ غافث ہر ایک دو مثقال مجیٹھ ریوند چینی زعفران ہر ایک ایک مثقال طباشیر سفید ڈیڑھ مثقال تھوڑی سی ترنجبین کو پانی مین حل کرکے صاف کرکے دوائیون کو کوٹ چھان کر اوس مین ملاکر قرص بناوین خوراک ایک مثقال سکنجبین سادہ کے ساتھ **قرص ورد** جگر کے سدہ اور تپ بلغمی اور صفراوی مین مستعمل ہے ﺻ گلاب کے پھول سات درم عصارہ غافث طباشیر سفید رب السوس ہر ایک ایک درم کوٹ چھان کر پانی مین ملاکر قرص بناوین **قرص مبارک** واسطے ضعف جگر کے بہت مفید اور موثر ہے ﺻ گلاب کے پھول ترنجبین خیارین کے بیجون کا مغز ہر ایک پانچ درم طباشیر سفید دو مثقال کاہو کے بیج ایک تولہ خربوزہ کے بیجون کا مغز ڈھائی مثقال کاسنی کے بیج چار درم کدو کے بیجون کا مغز دو درم رب السوس ایک مثقال کافور سات رتی اول ترنجبین کو عرق کیوڑہ مین حل کر صاف کرکے دوائیون کو کوٹ چھان کر اوس مین ملاکر قرص بناوین

ایک مثقال ان سب کو کاسنی کے پانی اور مکو کے پانی عرق کیوڑہ دو تولہ شربت انار دو تولہ شیرین کے ہمراہ گولیاں بنا کر دیں ایک درم یا مثقال بھر معدل
ایک ماشہ سب گلاب و عرق کیوڑہ کے ساتھ کھلاویں **قرص زرشک نسخہ دیگر** سعید محمد باقر
استسقاء کے واسطے مجرب ہے ص مصطگی عصارہ غافث باچھڑ و تاس لک دھویا ہوا عصارہ
افسنتین تخم شاح اذخر تخم شاہترہ کے بیج کاسنی کے بیج کشوث کے بیج ریوند چینی شربت طب شیر سفید
ترنجبین ہر ایک دو درم خربوزہ کے بیجوں کا مغز خیارین کے بیجوں کا مغز گلاب کے پھول رب السوس ہر ایک تین درم
زرشک پندرہ درم ترنجبین کو گلاب یا پانی میں حل کرکے صاف کرکے باقی دواؤں کو کوٹ چھان کر اس میں
ملا کر قرص بنا دیں اور ہر روز ایک مثقال سے دو مثقال تک شیرہ انیسون اور شربت دینار
ڈیڑھ تولہ عرق سونف ہر ایک چار تولہ کے ساتھ دیں اور دوسرے نسخہ میں وزن زرشک کا دس درم
اور مقدار ترنجبین کی چھ درم ہے **قرص استسقا** واسطے استسقاء گرم کے مجرب ہے ص
بالچھڑ نصف درم کھیرے کے بیجوں کا مغز خرفہ کے بیج کشوث کے بیج کرفس کے بیج مصطگی لک دھویا
ہوا ریوند چینی ہر ایک ایک درم گلاب کے پھول پانچ درم زرشک دس درم بقدر ایک مثقال کے قرص
بناویں ایک قرص چالیس درم کاسنی کے پانی اور بیس درم مکو کے پانی اور دس درم سکنجبین اور پانچ درم املتاس
کے مغز کے ساتھ استعمال کریں **قرص لک** استسقاء کے واسطے نافع ہے جو تنقیہ کے استعمال میں آتا ہے
ص لک دھویا ہوا چار جز ریوند چینی کاسنی کے بیج خیارین کے بیجوں کا مغز خربوزہ کے بیجوں کا مغز ہر ایک
تین جز مجیٹھ سونف کرفس کے بیج تیز پات سنبل ہر ایک دو جز اجواین دیسی مصطگی ہر ایک ایک جز قرص بناویں
خوراک ایک درم سے دو درم تک شربت بزوری کے ساتھ **قرص ریوند** واسطے استسقاء کے
کہ ساتھ نفث الدم یا لینت طبع کے ہو مفید ہے ص زعفران ایک دانگ ریوند چینی دو دانگ زرشک
لک دھویا ہوا مجیٹھ بنسلوچن صندل سفید حماض کے بیج ہر ایک ایک مثقال گلاب کے پھول کھریا صلایہ
کیا ہوا ہر ایک ڈیڑھ مثقال نشاستہ کتیرا گوند ہر ایک دو مثقال کوٹ چھان کر پانی کے ساتھ قرص بناویں
اور ہر روز ڈیڑھ مثقال بعض مناسب عرقوں کے ساتھ دیں **قرص کافوری** مرزا محمد باقر کے مجربات
سے ہے واسطے التہاب جگر اور یرقان غلیانی اور تپ حاد کے نافع ہے ص گلاب کے پھول بنسلوچن صندل
سفید ہر ایک تین درم کاسنی کے بیج خرفہ کے بیج میٹھے کدو کے بیج کاہو کے بیج ہر ایک دو درم کتیرا سفید
ایک درم کافور قیصوری ایک قیراط کوٹ چھان کر اسپغول کے لعاب میں قرص بناویں خوراک دو درم سکنجبین
سادہ اور گلاب کے ساتھ **قرص گل** یرقان کو نافع ہے ص مصطگی طباشیر سفید ہر ایک ایک درم
بالچھڑ تین درم ملہٹی ایک درم گلاب کے پھول دس درم کوٹ چھان کر گلاب میں ملا کر قرص بناویں خوراک
ایک درم سے دو درم تک کاسنی اور مکو پہاڑی ہوئی ہر ایک چار تولہ اور شربت بزوری اور سکنجبین بزوری
ہر ایک ڈیڑھ تولہ کے ساتھ **قرص ابدی** یرقان سدی میں واسطے سدہ کے کھولنے اور یرقان
کے دفع کرنے میں مجرب اور معمول ہے ص ایرک محلول سیعہ سائلہ زعفران ہر ایک دو ثلث ایک
درم کرفس کے بیج کرفس کی جڑ کا پوست کبر کی جڑ کا پوست ہر ایک ڈیڑھ درم گلاب کے پھول بنسلوچن

کشوث کے بیج کاسنی کے بیج ہر ایک دو دو درم کڑوے بادام کا مغز مغز پستہ ہر ایک پانچ درم کوٹ چھان کر کرفس کے
پانی یا سونف کے پانی میں ایک درم کے برابر قرص بناویں اور سایہ میں خشک کریں بیس درم سکنجبین بزوری
او سردشیرین کے ساتھ عمل میں لائیں **قرص طحال** واسطے ورم اور درد طحال کے کہ ساتھ تپ کے ہو
مجرب ہے ص گلاب کے پھول چھ درم زرشک تین درم خیارین کے بیج خرفہ کے بیج ہر ایک دو درم ریوند چینی
بنسلوچن لک دھویا ہوا کافور قیصوری عصارہ افسنتین زعفران ثمرۃ الطرفا ابرسا پاچھٹر ہر ایک ایک
درم عصارہ غافث نصف درم کوٹ چھان کر قرص بناویں خوراک ایک مثقال سکنجبین اور کاسنی کے
پانی اور سونف کے پانی اور شاہترہ کے پانی کے ساتھ **دیگر** واسطے طحال کے بوعلی سینا کے مجربات سے ہے ص
سراج کہ کی جڑ کا پوست خرفہ کے بیج سداب فنجنکشت کے بیج زوفائے خشک مساوی کوٹ چھان کر
قرص بناویں خوراک تین درم تک سکنجبین سادہ کے ساتھ جسوقت کھانسی ہو سکنجبین کے ساتھ نہ دیں بلکہ
کبر کی جڑ اور پرسیاوشان اور گز کی جڑ اور زوفائے خشک اور ملیٹھی ہر ایک نصف درم اور تھوڑا سے بہیدانہ کے
جوشاندہ کے ساتھ دیں اگر حرارت بہت غالب ہو خرفہ کے بیجون کے شیرہ کے ساتھ دیں **قرص**
**کبر** تلی کی سختی اور تلی کے درد اور سدہ کے کھولنے کے واسطے معمول ہے ص کبر کی جڑ کا پوست اشق
ہر ایک چار درم زراوند طویل دو درم فنجنکشت کے بیج مرچ ہر ایک چھ درم اشق کو پرانے سرکہ میں حل کرکے
باقی دوائیون کو کوٹ چھان کر اوس میں ملاکر قرص بناویں **قرص طباشیر قابض** بعض
قسم کے دستون میں کام آتا ہے ص گلاب کے پھول پانچ درم حماض کے بیج بھنے ہوئے چھ درم بنسلوچن چار درم
نشاستہ کیکر کا گوند ہر ایک تین درم کوٹ کر گلاب میں ملاکر قرص بناویں خوراک ایک مثقال **قرص گلنار**
واسطے اسہال معدی اور دموی کے اور واسطے نزف الدم کے کسی عضو سے ہو نافع ہے معمول اور مجرب ہے
ص گلنار گلاب کا زیرہ خشخاش کے بیج ہر ایک تین درم گرد سماق اقاقیا مازو عصارہ لحیۃ التیس کندر ہر ایک
ایک درم کوٹ چھان کر مورد کے پانی کے ساتھ قرص بناویں خوراک ایک درم شربت حب الاس
کے ساتھ **قرص** واسطے اسہالات دموی کے مجرب ہے ص حب الاس بھنا ہوا خرفہ کے بیج بھنے ہوئے
دھنیے کے بیج بھنے ہوئے انجبار کی جڑ کا پوست ہر ایک ایک تولہ طباشیر سفید کہربا حماض کے بیج بھنے ہوئے
کتیرا کیکر کا گوند دونون صندل نشاستہ بھنا ہوا خشخاش کا پوست بھنا ہوا انار دانہ بھنا ہوا ہر ایک چھ ماشہ
کوٹ چھان کر لعاب بہیدانہ میں قرص بناویں اور خرفہ کے بیجون کے شیرہ اور دھنیہ کے شیرہ کے ساتھ
شربت بہی داخل کرکے پلاویں **قرص شادنج** مرزا محمد باقر کے مجربات سے ہے واسطے قطع کرنے سیلان
خون کہ اعضائے باطنی سے ہو اور اسہال مراری اور ذوبانی اور تپ دموی اور دق اور سل اور کھانسی کے
مفید ہے ص شادنج عدسی دھلا ہوا خرفہ کے بیج دھنیہ خشک خشخاش کے بیج سفید گلاب کے پھول طباشیر سفید
گل ارمنی دھویا ہوا طین رومی ہر ایک پانچ مثقال کوٹ چھان کر اسپغول کے لعاب میں قرص بناویں خوراک
ایک مثقال خرفہ کے بیجون کے شیرہ کے ساتھ **قرص انجبار** اسہال دموی اور زیادتی طمث اور نفث الدم کو نافع ہے ص
انجبار کی جڑ چار درم گلاب کے پھول کیکر کا گوند خرفہ کے بیج ہر ایک تین درم گلنار نشاستہ گل ارمنی لسد طباشیر سفید

رب السوس ہر ایک دو درم اقاقیا ڈیڑھ درم کوٹ چھان کر مورد کے پانی مین قرص بناوین **قرص** مجرب واسطے
بند کرنے خون کے ص حب الاس دو درم آملہ ہیڑ کا پوست ہیڑہ جفت بلوط گوگل گلنار طرا ثیث ہر ایک چار درم گوگل
سرو کے پتون کے پانی مین حل کرین اور دوائیون کو کوٹ چھان کر اوسکے ساتھ خمیر کر کے قرص بناوین
خوراک دو درم **دیگر** بواسیر کے خون کے زیادتی کو نافع ہے ص مرجان کہربا کوڑی سوختہ گل ارمنی ہر ایک
دو درم بہیڑہ آملہ ہر ایک پانچدرم گندنا کے بیج تین درم گوگل دس درم گوگل کو گندنا کے پانی
مین حل کرین اور باقی دوائیون کو باریک کر کے ملا کر قرص بناوین اور دو تین ماشہ لوہے کے بجھے ہوئے پانی
کے ساتھ کھائین **قرص ذیابطیس** مرض مذکور مین معمول ہے ص طباشیر سفید رب السوس ہر ایک
دس درم کاہو کے بیج بیس درم خرفہ کے بیج پندرہ درم گل ارمنی گلاب کے پھول دہنیہ خشک ہر ایک پانچدرم
اقاقیا کیکر کا گوند صندل سفید صندل سرخ گلنار ہر ایک دو درم کافور نصف درم کوٹ چھان کر گلاب مین قرص
بناوین خوراک تین درم سات تولہ انار ترش کے پانی اور مصری ایک تولہ کے ساتھ **دیگر** مرض مذکور مین مستعمل
ہے ص طباشیر سفید رب السوس ہر ایک پانچدرم خرفہ کے بیج کاہو کے بیج ہر ایک دس درم حماض کے بیج دہنیہ
خشک گل ارمنی صندل سفید گلنار سماق کیکر کا گوند ہر ایک تین درم کافور نصف درم کوٹ چھان کر خرفہ کو
پانی یا کاہو کے پانی مین قرص بناوین خوراک ایک مثقال **دیگر** تپ اور ورم کے واسطے مفید ہے مؤلف
فرماتے ہین کہ میرے والد ماجد مرحوم مغفور کے مجربات سے ہے ص موتی بن بندھے بسد کہربا زہر مہرہ خطائی ہر ایک
تین ماشہ طباشیر رب السوس ہر ایک چار ماشہ خرفہ کے بیج کاہو کے بیج ہر ایک تیرہ ماشہ دہنیہ خشک حماض کے بیج گل ارمنی
زرشک ہر ایک پونے تین ماشہ گلنار سماق کا پوست کیکر کا گوند ہر ایک پونے دو ماشہ کافور ایک ماشہ مرغ کے
انڈے کے چھلکے کی راکھ چار ماشہ بطریق معروف قرص بناوین یہہ پندرہ خوراک ہین زیادتی اور کمی حسب
مزاج کے طبیب کی رائے پر موقوف ہے اس عرق کے ساتھ استعمال کرین ص برادہ صندل سفید دہنیہ
خشک صندل سرخ ملکو ملیٹھی گلاب کے پھول ہر ایک آدہ پاؤ کاسنی کے بیج نیلوفر کے پھول ہر ایک پاؤ سیر
شاہترہ کے پتے مہندی خشک کے پتے ہر ایک ڈیڑھ سیر پانی مین تر کر کے دو چند وزن دوا کے عرق کھینچین اور
پوٹلی کافور کی نیچے مین لٹکاوین غذا مناسب مرض کے دین **قرص** واسطے زخم مثانہ کے مفید اور مجرب ہے
ص مرکی زعفران ہر ایک نصف درم کھیرے کے بیجون کا مغز ککڑی کے بیجون کا مغز تربوز کے
بیجون کا مغز خرفہ کے بیج السی کے بیج سونف ہر ایک ایک درم خشخاش سفید تین درم چلغوزہ کا مغز پانچدرم
کتیرا سفید کیکر کا گوند نشاستہ بادام کڑوے کا مغز ہر ایک دس درم سپغول کے ساتھ قرص بناوین
**قرص ماسک البول** ادرار بول کو کہ گرمی سے ہو باز رکھتا ہے اور تشنگی کو بجھاتا ہے ص بڑی مائین کندر
اقاقیا ہر ایک ایک درم کابلی ہیڑ کا پوست گائے کے گھی مین چرب کر کے بریان کر کے ایک مثقال دہنیہ خشک
بھنا ہوا ڈیڑھ درم گلنار گل ارمنی گلاب کے پھول مسور ہر ایک دو درم بلوط کے بیج مورد کے بیج ہر ایک تین
درم کوٹ چھان کر قرص بناوین خوراک دو درم رب بہی کے ساتھ **قرص شب** سوداک کے زخم کو
بھرتا ہے ص بارہ سنگھے کے سینگ جلے ہوئے پھٹکری کتیرا گل ارمنی گلنار خرفہ کے بیج مساوی الوزن کوٹ

چھان کر خرفہ کے ساتھ قرص بناوین **قرص مر** طمث کو بقوت جاری کرتا ہے اور ولادت کو آسان کرتا ہے
اگرچہ مداومت کرین جنین کو ساقط کرتا ہے ص ہینگ سکبینج جاوشیر سداب کے پتے خشک پودینہ
خشک طراشیع قردمانا مجیٹھ ہر ایک دو درم مر مکی تین درم ترمس پانچدرم کوٹ چھان کر دو دو درم کے قرص
بناوین خوراک ایک قرص ابہل کے جوشاندہ کے ساتھ اگر ترمس نہ ہو عوض اوس کے دارچینی کرتے ہین
اگر سداب کے پانی مین قرص بناوین بہتر ہوتا ہے **قرص طباشیر ملین** بعد تنقیہ کے اگر تپ باقی
ہو تپ صفراوی اور مرکبہ مین معمول ہے ص طباشیر سفید چار درم ترنجبین تین درم کدو کے بیجونکا مغز خیارین کے
بیجون کا مغز ہر ایک دو درم نشاستہ کیکر کا گوند کتیرا خشخاش کے بیج ہر ایک ایک درم اسپغول کے
لعاب مین قرص بناوین خوراک پانچماشہ **و یگر** تپ صفراوی مین معمول ہے اور غب غیر خالص مین کہ بعد تنقیہ
کے گرمی محسوس ہو فائدہ کرتا ہے ص رب السوس دو درم کاہو کے بیج کھیرے کے بیجوں کا مغز میٹھے کدو کے
بیجوں کا مغز ہر ایک تین درم طباشیر سفید گلاب کے پھول ہر ایک پانچدرم ترنجبین خراسانی دس درم
قرص بنائیں **قرص طباشیر کافوری ملین** واسطے تپوں گرم کے مجرب ہے ص رب السوس صندل
سفید ہر ایک دو درم کاسنی خرفہ کے بیج گل ارمنی کاہو کے بیج ہر ایک تین درم کتیرا کیکر کا گوند ہر ایک دو درم
کدو کے بیجون کا مغز خیارین کے بیجون کا مغز سماق ہر ایک پانچدرم زرشک طباشیر سفید
ہر ایک سات درم ترنجبین دس درم کافور ایک درم زعفران ایک ماشہ بدستور قرص بناوین **قرص
طباشیر** واسطے تپون تیز اور محرقہ اور تسکین سوزش اور پیاس کے مجرب ہے ص زرشک طباشیر سفید گلاب
کے پھول ہر ایک ڈیڑھ درم کھیرے کے بیج کاسنی کے بیج کاہو کے بیج خرفہ کے بیج صندل سفید ہر ایک نصف درم
کافور نصف دانق سب کو کوٹ چھان کر لعاب اسپغول مین قرص بناوین اور چھلنی کی پشت پر رکھکر خشک کرین خوراک ایک
مثقال **و یگر** منافع مذکور کے واسطے ص طباشیر سفید ایک تولہ زرشک دو تولہ کاہو کے بیج تربوز کے بیجون کا مغز
میٹھے کدو کے بیجون کا مغز کھیرے ککڑی کے بیجوں کا مغز ہر ایک ایک تولہ گلاب کے پھول کاسنی کے بیج خرفہ
کے بیج ہر ایک چھ ماشہ کتیرا اسفید نشاستہ سفید ہر ایک تین ماشہ کیکر کا گوند دو ماشہ کافور ایک ماشہ زعفران
دو رتی کوٹ چھان کر لعاب اسپغول مین قرص بناوین خوراک تین ماشہ کاسنی کے ٹپکے ہوئے پانی
کے ساتھ **قرص صندل** واسطے تپون تیز اور پیاس شدید اور گرمی جگر اور معدہ اور خشکی زبان
کے کہ انجرے صفراوی کے ارتفاع کی وجہ سے ہو صاحب شفاء الاسقام کے مجربات سے ہے ص کھیرے کے
بیجون کا مغز کافور کتیرا ہر ایک پانچدرم صندل سفید صندل سرخ صندل زرد رب السوس خرفہ کے بیج
ہر ایک دو درم گلاب کے پھول بنسلوچن سفید قند سفید ہر ایک چار درم کوٹ چھان کر اسپغول کے لعاب
مین کہ گلاب اور انارین کے پانی مین اوٹھایا ہو ملا کر ایک درم کے برابر قرص بنائین اور سایہ مین خشک کرین خوراک
ایک قرص انارین کے پانی مین کے ساتھ یا سیب ترش کے پانی کے ساتھ اگر تلیین منظور ہو ساتھ نقوع تمرہندی کے
کہ ترنجبین اور شیرخشت اوسمین حل کی ہو کھائین **قرص کافور مبرد و مطفی** تپ گرم اور جگر کے مرضون کے واسطے نافع ہے
ص طباشیر سفید دس درم گلاب کے پھول پانچ درم میٹھے کدو کے بیجون کا مغز کاہو کے بیج کاسنی کے بیج خرفہ

کے بیج ہرایک ایک درم صندل سفید دو درم کافور قیصوری ایک درم کوٹ چھان کر اسبغول کے لعاب مین قرص بناوین خوراک ایک درم اگر ایک درم اجواین خراسانی زیادہ کرین نہایت لطفیہ کرتا ہے اور شرا اور تبرید جگر کے واسطے خاص ہے **دیگر** تپ صفراوی مین بعد تنقیہ کے معمول ہے ھـ طباشیر سفید کنیرا کا گوند کتیرا صندل سفید ہرایک ساڑھے چار ماشہ نشاستہ خیارین کے بیجوں کا مغز بہیدانہ کا مغز بلیٹھی ہرایک نو ماشہ کدو کے بیجون کا مغز خرفہ مقشر ہرایک ایک تولہ زعفران ڈیڑہ ماشہ اجواین خراسانی دو ماشہ کافور قیصوری تین ماشہ کوٹ چھان کر بہیدانہ کے لعاب مین قرص بناوین تین ماشہ اس مین سے پیس کر شربت نیلوفر مین ملا کر چاٹین

**قرص زرشک صغیر** تپون مرکب مین معمول ہے اور جگر کے سدے اور جگر کی سختی کے واسطے نافع ہے ھـ زرشک پندرہ درم کاسنی کے بیج خرفہ کے بیج خیارین کے بیجون کا مغز ہرایک تین درم گلاب کے پھول پانچ درم ریوند چینی یا پچھڑ ہرایک ایک درم اسبغول کے لعاب مین قرص بناوین

**قرص بنفشہ** تپ کہنہ کے واسطے کہ اوس کے ساتھ کھانسی ہو مفید ہے ھـ بنفشہ میٹھے بادام کا مغز کدو کے بیجون کا مغز کھیرے کے بیجون کا مغز کتیرا سفید ہرایک پانچ درم رب السوس گل ارمنی نشاستہ سفید ہرایک تین درم مصطگی ایک مثقال پچھڑ ایک درم کوٹ چھان کر قرص بناوین خوراک ایک مثقال

**قرص گل** تپ مطبقہ اور جگر کے ورم اور تپ مرکبہ مین کہ صفرا اور بلغم سے مرکب ہو اور ورم معدہ اور رطوبت اور درد معدہ کے واسطے مستعمل ہے ھـ گلاب کے پھول دس درم پچھڑ زعفران ہرایک دو درم رب السوس کھیرے کے بیج ترنجبین ہرایک تین درم کیسر کا گوند کتیرا ہرایک ایک درم کوٹ کر پانی مین ملا کر قرص بناوین خوراک ایک مثقال سے دو درم تک

**دیگر** واسطے تپون مرکب اور پرانے تپون کے معمول اور مجرب ہے ھـ گلاب کے پھول ملیٹھی ہرایک چار درم طباشیر سفید پچھڑ افسنتین ہرایک دو درم سرنجبین تین درم گلاب کے ساتھ قرص بناوین پانچ ماشہ کاسنی کے ٹپکے ہوے پانی کے ساتھ اور شربت بزوری کے ساتھ دین

**قرص افسنتین صغیر** حکیم عابد سرہندی نے لکھا ہے کہ تپ بلغمی نئے اور پرانے شدید اور ضعیف مین کہ حادث ہو بلغم غلیظ حامض یا زجاجی یا مالح سے مفید ہے معدہ اور جگر کو قوت دیتا ہے ھـ افسنتین رومی کہ نہایت تلخ ہوتی ہے کرفس کے بیج تگر انیسون بادام کڑوے کا مغز مساوی باریک کر کے پانی مین ملا کر قرص بناوین اور سایہ مین خشک کر کے تھوڑے سے پانی کے ساتھ کھائین

**قرص انیسون** حکیم ممدوح نے لکھا ہے کہ بعضی جگہہ قرص افسنتین سے نفع نہین ہوا اور اس قرص سے نجات پائے ھـ انیسون افسنتین بادام کڑوے کا مغز پچھڑ ایلوہ زرد ہرایک چار درم عصارہ غافث سافج ہندی تگر ہرایک تین درم مصطگی کرفس کا بیج ہرایک ایک درم کوٹ چھان کر گلاب مین قرص بناوین اور بقدر ایک درم کے افسنتین کے جوشاندہ کے ساتھ استعمال کرین

**قرص دیگر** حکیم موصوف نے لکھا ہے کہ تپ ربع مین میرے مجربات سے ہے ھـ سونف زیرہ سیاہ ہیڑ سیاہ قرص بنا کر استعمال کرین کہ نوبت تیسری سے تجاوز نہین کرتا ہے **قرص انبرباریس**

تالیف بوعلی سینا تپ مرکب اور تپ ربع مین کہ مادہ اوس کا صفراے محترقہ ہو مفید ہے ص عصارہ
زرشک پانچدرم عصارہ غافث طباشیر سفید ہر ایک دو درم لک دھویا ہوا کندر یا چھڑ ریوند چینی عصارہ
افسنتین گاؤزبان ہر ایک ڈھائی درم زعفران ایک درم کوٹ چھان کر کاسنی تازہ کے پانی مین
ملا کر قرص بنا وین **قرص کافور** تپ اور سل اور کھانسی گرم اور تپ محرقہ مین کہ ساتھہ کھانسی
کے ہو نافع ہے ص خیارین کے بیجون کا مغز خربوزہ کے بیجون کا مغز میٹھے کدو کے بیجون کا مغز بہیدانہ
ہر ایک پانچدرم گلاب کے پھول رب السوس طباشیر سفید ہر ایک تین درم کیکر کا گوند کتیرا نشاستہ صندل
سفید ہر ایک دو درم کاہو کے بیج ایک درم کافور قیصوری نصف مثقال کوٹ چھان کر اسبغول کے لعاب
مین قرص بنائین خوراک دس درم کھانسی کے واسطے شربت ورد یا قوزا یا شربت خشخاش اور بہیدانہ
کے لعاب کے ساتھہ دین اور واسطے دق اور تپون تیز کے انارین کے پانی اور بھنے ہوے کدو کے پانی اور کھیرے
کے پانی اور تربوز کے پانی اور آش جو کے ساتھہ دین **قرص طباشیر کافوری لولوی** حکیم
علوی خان کے اختراع سے ہے واسطے تپ دق اور سل اور خفقان اور تپ محرقہ کے جسوقت کہ اوسکے
ساتھہ اسہال ہون نافع ہے اور نفث الدم اور قے الدم اور اسہال دموی وکبدی اور ذو بانی کے مکرر
تجربہ مین آیا ہے ص موتی بن بندھے طباشیر کیکر کا سوختہ خشخاش کے بیج کاہو کے بیج خرفہ کے بیج کتیرا
ہر ایک تین درم کہربائے شمعی رب السوس گلاب کے پھول ہر ایک دو مثقال خیارین کے بیجون کا
مغز پانچ مثقال کیکر کا گوند بے جلا ہوا ہر ایک ایک مثقال کافور ایک درم زعفران دو دانگ ابریشم
کترا ہوا دو دانگ کوٹ چھان کر بارتنگ کے پانی مین قرص بنائین خوراک ایک مثقال **قرص الدق**
واسطے تپ دق اور تپ مطبقہ اور محترقہ اور اسہال دموی اور صفراوی کے کہ تپ ساتھہ مرکب ہو مجرب ہے ص بارتنگ
نشاستہ کتیرا کیکر کا گوند ہر ایک تین درم گل ارمنی طباشیر سفید ہر ایک چار درم خشخاش سفید
پانچدرم گلاب کے پھول کدو کے بیجون کا مغز کھیرے ککڑی کے بیجون کا مغز خرفہ کے بیج
ہر ایک چھہ درم بہیدانہ کا مغز تربوز کے بیجون کا مغز ہر ایک سات درم رب السوس دس درم کوٹ چھان کر اسپغول کے
لعاب مین قرص بنائین خوراک ایک مثقال **قرص خشخاش** صاحب دق اور اسہال کو نافع ہے اور
بارہا عمل مین آیا ہے ص کافور ایک درم گلاب کے پھول حماض کے بیج طباشیر سفید نشاستہ کیکر کا گوند
گل قبرسی ہر ایک تین درم خشخاش سفید کدو کے بیج میٹھے کدو کے بیجون کا مغز کھیرے کے بیجون کا مغز خربوزہ
کے بیجون کا مغز خرفہ مقشر بہیدانہ کا مغز ہر ایک چھہ درم بیجون اور مغزون کو بریان کرکے کوٹ چھان
کر بہی کے پانی مین قرص بنا وین خوراک ایک درم **قرص** مجرب واسطے تپ دق کے کہ اوس کے ساتھہ
اسہال ہون نافع ہے ص موتی بن بندھے زہر مہرہ پسا ہوا کہربا باریک پسا ہوا ہر ایک ایک ماشہ طباشیر
سفید گل داغستانی کیکر کا گوند بھنا ہوا گلنار فارسی حماض کے بیج بھنے ہوے گلاب کے پھول گل ارمنی پستہ
کے اوپر کا پوست حب الاس چھوٹی الائچی کے دانے ہر ایک دو ماشہ نشاستہ خشخاش کے بیج
کاہو کے بیج ہر ایک تین ماشہ خرفہ بھنا ہوا دو نوں صندل ہر ایک چار ماشہ کوٹ چھان کر

بارتنگ کے پتون کے شیرہ مین بقدر ایک ماشہ کے قرص بنائین **دوسری فصل** قطورات مین ✤ **قطور** دماغ کے کیڑون کو قتل کرتا ہے خون کو بند کرتا ہے زخم کو بھرتا ہے مؤلف فرماتے ہین کہ میرے والد ماجد غفر اللہ لہ کے مخترعات سے ہے ✤ نیم کے پتے آڑو کے پتے ہر ایک ایک مشت مولی کی جڑ پیاز ہر ایک ایک عدد سب کو کوٹ کر پانی نکالین تلون کا تیل چار دام ملاکر جوش کرین اور قدرے موم ملاکر نیچے اوتارین پھر دم الاخوین گل ارمنی انزروت سفید سفیدہ کاشغری ہر ایک دو ماشہ پیس کر ملاکر وقت حاجت کے ناک مین ٹپکاوین اور سر پر بھی ملین اگر کوئی مانع نہ ہو تو فصد سر رو مقدم رکھین **قطور** مجرب حکیم مومن ابتدائے رمد کے کام آتا ہے درد کو ساکن کرتا ہے ✤ چاکسو بہیدانہ خبازی کے بیج ہر ایک دس عدد نیمکوفتہ ساتھہ نشاستہ نصف مثقال اور حضض دو دانگ کے پانی مین جوش کرین کہ غلیظ ہو جاوے پھر صاف کرکے قدرے مرغ کے انڈے کی سفیدی شیشہ مین کرکے برہم کرین اور نیم گرم آنکھ مین ٹپکاوین **دیگر** میر عیوض علی کے معمول سے ہے ✤ انزروت سفید چار درم جو چھلے ہوئے کوٹ کر دس دانے بہیدانہ دو دانے آبگینہ کے برتن مین یا چاندی کے برتن مین رکھکر اوس کے اوپر اتنا پانی ڈالین کہ دوائیون کو چھپا لیوے کوئلہ کی آگ ملائم پر رکھین تا کہ پگھل جاوے اور جوش مین آوے اوسوقت صاف کرکے سرد کرکے چند قطرہ آنکھ مین ٹپکاوین ایک روز مین پانچ چھہ مرتبہ ایسا ہی عمل کرین انشاء اللہ تعالی اوسی روز یا دوسرے روز رمد کو اصلاح پر لاتا ہے اور کبھی دہنیہ کے بیج دس دانے حلبہ پانچ دانے شکر چوتھائی درم مامیران ایک دانگ کتیرا نصف دانگ زعفران چوتھائی دانگ زیادہ کرکے وزن انزروت کا ایک درم کرکے جوش دیکر عمل مین لاتے ہین سب رمد کی قسمون کو مفید پڑتا ہے **قطور** کان کے درد گرم کے واسطے مفید پڑتا ہے ✤ صبر اور لڑکیون کے پینے کے دودہ مین یا بکری کے دودہ مین حل کرکے نیمگرم کان مین ٹپکاوین اور شیاف ابیض بکری کے دودہ مین یا لڑکیون کے پینے کے دودہ مین حل کرکے ٹپکانا بھی مجرب ہے **قطور** مخدر کان کے درد گرم کو اور درد شدید کو کہ قرحہ سے پیدا ہوا ہو تسکین دیتا ہے ✤ حضض افیون خالص لڑکیون کے پینے کے دودہ مین حل کرکے ٹپکاوین **دیگر** کان کے درد گرم کو نافع ہے ✤ بھنگ کے پتون کا عصارہ صاف کرکے نیمگرم کان مین ٹپکاوین یا بھنگ ایک تولہ پانی مین پیس کر قرص بنا کر چار تولہ گھی مین جلاوین صاف کرکے دو تین قطرہ کان مین ٹپکاوین **دیگر** واسطے درد شدید کے کہ گرمی سے ہو معمول ہے ✤ کافور افیون ہر ایک ایک رتی روغن گل اور لڑکیون کے پینے کے دودہ مین حل کرکے کان اور ناک مین ٹپکاوین **دیگر** واسطے تسکین کرنے کان کے درد کے نہایت مفید ہے ✤ ایلوہ روغن گل گائے کے پرانے گھی مین حل کرکے نیمگرم کان مین ٹپکاوین **قطور** کان کے درد سرد کو نافع ہے ✤ کچلہ قدرے پانی مین پیس کر نیمگرم مخالف کان مین ٹپکاوین **دیگر** واسطے کان کے درد سرد کے مفید ہے ✤ بابونہ کا تیل مولی کا تیل یا پرانا گھی یا شکدرسن کے پتون کا پانی یا دو تین قطرہ زقوم کے دودہ کے کان مین ٹپکاوین اور پیاز کا پانی نیمگرم بدستور ٹپکاوین **قطور** کان کے اندرونی ورم کو نافع ہے ✤ مرغ کے

انڈے کی سفیدی روغن گل مین ملاکر کان مین ٹپکاوین ورم کے دور کرنے مین اور درد کی تسکین مین جس سبب سے کہ
ہو بے نظیر ہے **قطور** کان کے ورم مین جسوقت کہ درد زیادہ ہو اور تپ شدت کرے واسطے **نضج**
اور انفجار ورم اور کان کے اندر کے بثور کے کام مین آتا ہے ھ میتھی کا لعاب السی کے
بیجون کا لعاب کتوچہ کے بیج لڑکیون کے پینے کے دودہ مین ملاکر نیمگرم کان مین ٹپکاوین اور بعد
انفجار کے فتیلہ پرانی روئی کا شہد مین ملاکر انزروت باریک کرکے چھڑک کر رکھین **قطور** کان کے درد کے
واسطے کہ قرحہ اور چرک کے ساتھہ ہو نافع ہے ھ سمندر جھاگ دم الاخوین کندر مساوی مرکی نصف جزو روغن
گل مین ملاکر نیمگرم قطور کرین اگر چاہین انزروت اور صبر بھی زیادہ کرین **قطور** کان کے درد کو کہ کیڑون کی وجہ
سے ہو نافع ہے ھ شہد اور سرکہ روغن گل برابر ملاکر نیمگرم کان مین ٹپکاوین **دیگر** سولی کے پتے او جڑ کا پانی
پیاز کے پانی مین ملاکر کان مین ٹپکاوین خواہ نیلب کے روغن مین پھٹکری ملاکر ٹپکاوین **دیگر** کان
کے کیڑون کو قتل کرتا ہے ھ شفتالو کے پتون کا پانی سولی کے پتون کا پانی پودینہ کے پتون کا
پانی بورہ ارمنی سقمونیا افسنتین زراوند مدحرج ہر ایک ایک درم درمنہ ترکی نصف درم سرکہ مین پیس کر کام مین
لائین **قطور** طرش کے واسطے آزمودہ ہے ھ ایرسا بقدر ضرورت روغن زیت مین پکا کر کان مین
ٹپکاوین **دیگر** مجرب ہے ھ کتکی سفید ایک مثقال جندبیدستر نصف مثقال نطرون ڈیڑہ دانگ کوٹ چھان
کر پرانا سرکہ تھوڑا سا گدھے کی تازی لید کا پانی مولی کا پانی ساتھ تھوڑے سے شہد کے جوش کرکے
کان مین ٹپکاوین **دیگر** خلاصہ سے منقول ہے طنین کیواسطے تنقیہ کے نفع تمام رکھتا ہے ھ
لونگ نصف درم مشک ایک دانگ مرزنجوش کے پانی مین پیس کر ٹپکاوین **قطور** واسطے انفجار خون
کے کہ ضربہ اور سقطہ کان کے سبب سے ہو ھ زعفران دو دانگ حضض کندر عصارہ بادروج ہر ایک
ایک درم سرکہ مین خوب حل کرین کہ ایک ذات مثل پانی کے ہو ٹپکاوین **قطور** کان کی خارش
کے واسطے معمول ہے ھ افسنتین سرکہ مین جوش کرکے صاف کرکے نیمگرم کان مین ٹپکاوین
**قطور** کان کی خارش اندرونی کو نافع ہے ھ ایلوہ روغن گل مین حل کرکے کان مین ٹپکاوین **دیگر**
حضض ایک ماشہ پانی مین پیس کر صاف کرکے نیمگرم کان مین ٹپکاوین اور اوپر اوسکے سہاگہ بھنا
ہوا باریک کرکے پانی مین حل کرکے ٹپکاوین **دیگر** میتھی عورتون کے دودہ مین تر کرکے صاف کرکے
ٹپکاوین **قطور** نکسیر کے واسطے معمول اور مجرب ہے اوسیوقت نکسیر کو بند کرتا ہے ہر چند کہ اوس سے
ناامیدی ہو گئی ہو ھ کافور قدرے گدھے کی لید کے نچوڑے ہوئے پانی مین حل کرکے ناک مین
ٹپکاوین اگر قدرے افیون اضافہ کرین زیادہ قوی ہوتا ہے **قطور** پیشاب کو کھولتا ہے ھ
زعفران ایک حصہ شورہ قلمی دو حصہ پانی مین حل کرکے قطور کرین **تیسری فصل** قہوہ کے نسخون
مین **قہوہ** واسطے درد سر اور زکام بلغمی کے مفید ہے ھ سونٹھہ دھاوہ کے پھول ہر ایک ڈیڑہ ماشہ
کو کنار ایک عدد مٹی کے کورے برتن مین پانی مین جوش کرین جسوقت بقدر آدہ پاؤ کے باقی رہے
شیرین کرکے پانی شیرینی گرما گرم پیوین **قهوه** ضیق النفس کے واسطے مفید ہے ھ گاؤزبان ملیٹھی

بادیان خطائی ہرایک چار ماشہ چائے خطائی زوفای خشک ہرایک تین ماشہ خطمی کے بیج چار ماشہ ۱۰ چینی تین ماشہ مصری دو تولہ جوش دیکر بطور قہوہ کے پیوین **قہوہ** واسطے خفقان سرد کے نافع ہے ص لونگ ست عدد گلاب اور عرق گاؤزبان کہ ہرایک آدھ پاؤ ہو جوش کرین جب کہ نصف باقی رہے صاف کرکے شربت انار شیرین یا شربت سیب یا مصری سے شیرین کرکے پلاوین **قہوہ** معدہ کو خوشی دیتا ہے اور ہاضمہ اور مشتہی ہے ص چھوٹی الائچی دس عدد لونگ چار عدد بادیان خطائی ایک ماشہ پانی مین جوش دین جب جوش آجاوے نیچے اوتار کر بقدر تین ماشہ چائے خطائی ڈال کر مصری سے شیرین کرکے بطریق قہوہ کے پیوین

**چوتھی فصل** قیروطی کے نسخون مین **قیروطی** واسطے ناک کی پھنسیون کے نافع ہے ص موم سفید روغن گل مین پگھلا کر مردارسنگ گلاب اور سرکہ مین پیس کر داخل کرین اور ہاون مین دستہ سے ملین تاکہ ایک ذات ہو جاوے **قیروطی** واسطے قروح یابسہ اور خشک ریشہ بینی کے نافع ہے ص گائے کی ساق کا مغز ایک جز روغن بنفشہ یا بادام دو جز کتیرا خطمی کے پھول ہرایک تہائی جز چنبیلی کا تیل تھوڑا سا بدستور مرہم تیار کرین **قیروطی** واسطے ہونٹون کے پھٹنے کے مفید ہے اور ہاتھ اور پاؤن کے پھٹنے کو بھی مفید ہے ص موم زرد زوفائے رطب مرغابی کی چربی کتیرا لعاب بہیدانہ روغن گل موم کو روغن اور چربی مین پگھلا کر زوفا وغیرہ داخل کرکے ہاون مین برہم کرین تاکہ یکسان ہو جاوے کام مین لائین مجرب ہے **قیروطی** ذات الجنب وغیرہ اورام حجب اور پھیپھڑہ مین معمول ہے ص موم سفید ڈیڑہ تولہ روغن گل دو تولہ آگ پر پگھلا کر درد کی جگہہ ملین اور پرانی روئی اوسکے اوپر باندھین بعد اسکے مکو خطمی کے بیج السی کے بیج ہرایک چھہ ماشہ پانی مین پیس کر موم زرد اور روغن کے ساتھہ کہ ہرایک دو تولہ ہو پگھلا کر ملا کر کام مین لائین **قیروطی** ذات الجنب اور ذات الصدر اور شوصہ اور برسام مین حکیم علوی خان کے معمول سے ہے ص موم سفید دو درم مکو کے پانی دو تولہ روغن گل چار تولہ مین پگھلا کر خطمی کے پھول بابونہ کے پھول اکلیل الملک مکو خشک بنفشہ کے پھول ہرایک سات ماشہ کوٹ چھان کر ملا کر کپڑے پر لیپ کرکے درد کی جگہہ باندہین **دیگر** واسطے ذات الجنب اور شوصہ کے مفید ہے مؤلف فرماتے ہین کہ میرے اوستاد مرحوم مغفور کے مجربات سے ہے ص بنفشہ کے پھول اکلیل الملک بابونہ کے پھول پانی مین پکا کر صاف کرکے اسبغول کا لعاب خطمی کے پھولون کا لعاب روغن بادام موم سفید داخل کرکے قیروطی تیار کرین **دیگر** بنفشہ کے پھول نیلوفر کے پھول بابونہ اکلیل الملک خطمی کے پھول خطمی کے بیج جو چھلے ہوئی خشخاش کا پوست سبکو کوٹ کر پانی مین پکا کر صاف کرکے روغن بنفشہ موم سفید سفیدا ب قلعی کتیرا کوٹ چھان کر داخل کرکے قیروطی بنا وین **قیروطی** محلل و منضج و مرخی ذات الجنب کو تسکین دیتی ہے اور ہمیشہ معمول ہے ص بنفشہ کے پھول خطمی کے پھول السی کے بیج ہرایک ایک تولہ آدہ سیر پانی مین رات کو تر کرکے صبح کو جوش دیکر صاف کرکے روغن گل دو درم ڈال کر پھر جوش کرین جسوقت کہ روغن رہے موم دو درم ڈال کر قوام مین لاکر کپڑے پر مل کر درد کی جگہہ چپکا وین **قیروطی** پستان کے اورام کو پکاتی ہے اور معمول ہے ص السی کے بیج بابونہ اکلیل الملک پانی مین جوش دیکر صاف کرکے

موم اور روغن گل کے ساتھ قیروطی بنا دین اور ضماد کرین **قیروطی** خصیہ کے ورم کے واسطے مفید ہے ھ گوگل مکی روہ لوکو حل کر کے موم غیر مستعمل روغن زیت مین پگہلا کر سب کو ہاون مین دستہ سے ملین تاکہ ہموار ہو ورم کی جگہ استعمال کرین **قیروطی** ہاتھ اور پاؤن کے پھٹنے کے واسطے اور اون کی خشکی کے واسطے مجرب ہے ھ خطمی کے پھول ایک تولہ بہستہ کے پھول نیم ماشہ ہو چوہ تین ماشہ رات کو پانی مین تر کر کے لعاب اوس کا لین اور کتیرہ دو تولہ کدو کے بیجون کا مغز دو تولہ شیرہ نکال کر موم سفید ایک تولہ بکری کے گردہ کی چربی چار تولہ چنبیلی کا تیل چار تولہ پگہلا کر ادویہ مذکورہ کے ساتھ بدستور قیروطی مرتب کرین۔

# باب الکاف

اس باب مین دو فصل ہین۔ **پہلی فصل** کماد کے نسخون مین۔ **کماد** درد سر گرم مادی کو کہ مستغرقات اور معدلات وغیرہ سے بالکل زایل نہ ہو لیکن اوس کے مادہ کا اس کماد کے استعمال سے بالکل رفع ہو جاتا ہے ھ جو کا آٹا خطمی کے پھول بابونہ گیہون کی بھوسی صندل سفید گلاب کے پھول بنفشہ ہر ایک ایک جز کوٹ چھان کر سرکہ انگوری اور گلاب اور شاہسفرم کے پانی اور روغن گل مین ملا کر کتان کے کپڑے مین باندہ کر آگ پر گرم کر کے سر پر کماد کرین اگر اس کماد سے درد زایل نہ ہو تو معلوم کرنا چاہیے کہ مادی ادہ زیادہ ہے اوسکے دور کرنے کے واسطے دونو صافن کی فصد کھولین اور محجمہ دونو ساق پر رکھین اور دونون پاؤن کو ملک این **کماد** مرض حس کے واسطے نافع ہے ھ جو کا آٹا صندل خطمی سفید گلاب کے پھول ہر ایک برابر سرکہ مین ملا کر نیم گرم کماد کرین **کماد** لیشرعس کو نافع ہے ھ تمام مرزنجوش بابونہ سویہ برنجاسف برگ تمام کوٹ کوٹ کر سب کو خوب پانی مین پکا وین اور بعد مونڈوانے سر کے بالون کے تکمید کرین **کماد** احفان پلکون کی غلاظت اور طرفہ کے واسطے عجیب النفع ہے اور نزلات چشم کو بھی مفید ہے ھ افسنتین رومی کوٹ کر کتان کے کپڑے مین پوٹلی باندہ کر گرم پانی مین ڈبو کر کماد کرین **کماد** جو وقت درد ذات الجنب دموی بشدت ہو کام مین آتا ہے ھ جو کا آٹا باقلے کا آٹا گیہون کی بھوسی باجرہ کا آٹا سب کو سفید خطمی کے پھول کے لعاب اور اسپغول کے لعاب اور بہیدانہ کے لعاب اور تازہ دودہ اور روغن بنفشہ اور روغن گل مین ملا کر مقدار دو نگلیون مفموم کے روٹی بنا دین اور توے پر کہ آگ پر رکھا ہو نیم پخت کرین اور درد کی جگہ قیروطی کے ملنے کے بعد تکمید کرین **کماد** معدہ کے درد کو نافع ہے ھ تل سیاہ اجواین دیسی ہڑ زرد کا پوست نمک شور سرکہ مین ملا کر کپڑے مین باندہ کر نیم گرم تکمید کرین **دیگر** درد معدہ و امعا و جگر و گردہ و تلی اور کل اعضا کو نافع ہے اور ریح الحمل ہے قولنج کو نہایت مفید ہے ھ بابونہ گلاب کے پھول میتھی السی کے بیج سویہ کے بیج گیہون کی بھوسی نمک اکلیل الملک ان سب کو یا جو کچھ ان مین سے دستیاب ہو سکے جوش کرین اور گلے کے مثانہ مین ڈال کر تکمید کرین اگر اسفنج باندہ اس مین تر کر کے عضو پر رکھین زیادہ قوی ہے۔ **دیگر** معدہ کے ریاح کو تحلیل کرتا ہے اور معدہ کے درد کو نہایت مفید ہے ھ ریہ کہ دہوبی اوس سے کپڑے دھوتے ہین سونٹھ اجواین دیسی کالا نمک زیرہ سیاہ افسنتین پودینہ خشک ہر ایک بقدر مناسب لیکر تکمید کرین **کماد** معدہ کے ورم بلغمی کے واسطے مجرب ہے ھ اذخر کی جڑ تفاح اذخر

زیرہ چھڑیلہ سداب جوش دیکر تھوڑا سا نمک اور پرانا سرکہ ملاکر تکمید کرین **کماد** درد معدہ کو نافع ہے ص تل سیاہ اجواین دیسی ہڑ زرد کا پوست کھاری نمک پیس کر سرکہ مین ملاکر تکمید کرین **کماد** واسطے تقویت باہ کے اس سے بہتر کماد نہین ہے ص بالون کے بیج سویہ کے بیج کونچ کے بیجون کا مغز عاقرقرحا شلغم کے بیج گھونگچی سفید مال کنگنی زہر تیلیہ آکہ کی جڑ کا پوست تربی آنبہ ہلدی تج کلونجی ہر ایک ایک دام ونٹ کٹ کی جڑ کا پوست کنیر سفید کی جڑ کا پوست گھوڑے کے سم میدہ چوب مغز رنڈی گیہون کا میدہ بینگن کے بیج ہر ایک دو دام ہاتی دانت کا برادہ تل سیاہ ہر ایک چار دام مایہ شتر اعرابی دارچینی ہر ایک تین ماشہ مشک خالص دو ماشہ دوائیون کو جدا جدا کوٹ کر ایک کر کے دو پوٹلیاں ہر ایک بقدر ایک دام کے باندہین اور بہیڑ کا دودہ ڈیڑہ پاؤ لین اور آگ پر رکہکر گرم کرین دونو پوٹلیون کو اوس مین ڈالین جس وقت گرم ہو ناف کے نیچے سے ذکر کی بیخ اور حشفہ کے متصل تک کماد کرین جسوقت سرد ہو جاوے دودہ مین ڈالین اور دوسرے کو اوٹھا کر کماد کرین دو گھڑی تک ذکر سخت ہوتا ہے اور باہ کو زیادہ کرتا ہے **کماد** حیض کو جاری کرتا ہے ص بابچہ دارچینی جاوتری جائفل اجوائن کوٹ تلخ سلیخہ حب بلسان عود بلسان چھوٹی الائچی بڑی الائچی حماما فقاح اذخر ان سب کو یا جو کچھہ ان مین سے دستیاب ہون نیمکوفتہ کر کے پانی مین خوب جوش کرین اور گرم گرم مثانہ پر ڈال کر تا ف اور پیڑو پر تکمید کرنا عجیب ہے **کماد** ضربہ اور سقطہ کو مفید ہے اور واسطے نرم کرنے پرانے عضو مضروب کے کہ سخت ہوگیا ہو سود مند ہے ص ہلدی چوب میدہ ہر ایک آدہ پاؤ سجی لوٹہ ایک دام گیہون کا میدہ آدہ پاؤ ملون کا تیل پاؤ سیر گیہون کے میدہ کو روغن مین بریان کرین اور دوسری دوائیون کو جدا جدا باریک کرین اول سجی کو بعد اسکے میدہ چوب کو اور پیچھے اوس کے ہلدی ڈال کر پانی مین ڈالین اور پکاوین تا کہ پانی جذب ہو جاوے اور روغن رہ جاوے پھر کرما گرم سینک دین اور باندہین **کماد** واسطے درد اور ورم کے کہ ضربہ سے ہو اور مثل گرہ کے بستہ ہوگیا ہو مفید ہے ص پرانے ناریل کا مغز کوٹین اور چہارم حصہ اوس کے ہلدی باریک کر کے ملائین اور برابر دونون کے موم ملا دین اور دو پوٹلی باندہ کر برتن مین کر کے آگ پر رکھین اور دو گھڑی تک سینک دین بعد اس کے پوٹلی کو کھول کر نیمگرم ورم کے اوپر باندہین اور دوسرے دن دور کرین دو تین روز کے عمل مین صحت کلی ہو جاتی ہے مؤلف فرماتے ہین کہ مین نے اس کماد مین دھتورہ کے بیج برابر ہلدی کے پیس کر ملائے دور کرنے مین بے نظیر پایا اور کبھی اس مین تل سیاہ ایک تولہ اور افیون ایک ماشہ عوض دھتورہ کے بیج کے ملاتے ہین **دوسری فصل** گھرہ اور اکحال مین **گھرہ** واسطے آنکھہ کے درد اور رمد کے بہت مجرب ہے ص لیموئی کاغذی آدہ سیر افیون خالص تین دام پھٹکری آدہ پاؤ اول پھٹکری کو لوہے کے برتن مین بریان کرین بعد اس کے افیون داخل کرین اور لیمو کا پانی بھی قدرے داخل کر کے لوہے کے دستہ سے حل کرین تا کہ مخلوط ہو جائے اور لیمو کا پانی فانی ہو جاوے بعد اس کے تھوڑا تھوڑا لیمو کا پانی بدستور داخل کر کے [illegible] پھر گولیان بنا کر رکھین اور وقت حاجت کے پانی [illegible] واسطے آنکھہ کے ملا کرین [illegible] درد اور بقایا سے دمد [illegible]

اور سبل کے معمول سے ہے ص انزروت سفید گدھی کے دودھ مین خمیر کرکے گز کی لکڑی پر چپکا کر ملایم آگ پر بریان کرین اور چھہ ماشہ اوس مین سے لین اور چاکسو کیسہ مین کرکے دیگ مین کہ اوس مین پانی اور گدھے کی لید داخل کی ہو لٹکا وین اور جوش کرین تا کہ چاکسو کا پوست نرم ہوجاوے پھر نکال کر مقشر کرین یہہ مقشر اور سفیداب کاشغری دہویا ہوا اور کف دریا ہر ایک تین ماشہ رسوت چار ماشہ مصری ایک تولہ سبکو نرم صلایہ کرکے آنکھہ مین کھنچیں حکیم علوی خان کے نسخہ مین وزن انزروت اور چاکسو مدبر کا دونون کا دو مثقال ہے اور سفیداب قلعی دہویا ہوا اور توتیاے کرمانی دھویا ہوا ماميران چینی اقلیمیاے ذہبی حضض مکی ہر ایک ایک مثقال سفیداب کاشغری کف دریا اور رسوت اور نبات داخل ہے اور واسطے پُرانے رمد اور بیاض اور سبل اور تکدر کے نافع لکھا ہے **دیگر** ہر قسم کے رمد مین مجربات سے ہے ص انزروت کو مرغ کے انڈے کی سفیدی مین ملا کر گز کی لکڑی پہ لگا کر تنور مین کہ قریب سرد ہونے کے ہو ایک روز رکھین بعد اس کے نکال کر مثل اوس کے شکر طبرزد اور نصف اوس کے زعفران اور چاکسو پیس کر آنکھہ مین کھینچین **کحل** رمد کے واسطے کہ اوس کے ساتھہ درد سر ہو نافع ہے اور سبل کو بہت مفید ہے ص افیون ایک ماشہ شہد خالص ایک تولہ پھٹکری بریان تین ماشہ چھوارہ کی گٹھلی کا سفوف تین ماشہ جست کے برتن مین نیم کے سونٹے سے کہ تانبے کا پیسا اوس کے سر پر چڑا ہو تین روز برابر پیسین پھر اوٹھا کر رکھین اور وقت حاجت کے آنکھہ مین کھینچین اگر چند روز کے بعد خشک ہوجاوے تھوڑا سا پانی ڈال کر حل کرین قوت اسکی ایک سال تک باقی رہتی ہے **کحل** بابت شاہ رفیع الدین صاحب مرحوم واسطے آنکھہ کی سرخی کے کہ نزلہ سے ہو مفید ہے بصارت کو تیز کرتا ہے آنکھ کی رطوبت کو رفع کرتا ہے ص سرمہ ایک ماشہ مامیران چینی پانچ ماشہ سنگ بصری سات ماشہ توتیاے ہارونی پھٹکری بریان ہر ایک ایک ماشہ اسرب ایک تولہ پارہ دو ماشہ اول اسرب اور پارہ کو گرہ دیکر پیسین پھر دوسری دوائین داخل کرکے بہت پیسین اور کام مین لائین **کحل** ناخونہ کے واسطے تجربہ مین آیا ہے ص نوشادر تین ماشہ شورہ قلمی ایک تولہ سرس کے بیج مرچ سیاہ ہر ایک بارہ عدد توتیاے سبز دو رتی باریک کرکے آنکھہ مین کھینچین **کحل یاسمین** واسطے دور کرنے بیاض اور دھند رطوبی کے معمول ہے ص چنبیلی کے پھول تل کے پھول مرچ سیاہ ہر ایک چار سو عدد پھٹکری بھنی ہوئی دو دام پختہ باریک کرکے ایک سلائی آنکھہ مین کھینچین **کحل** واسطے بیاض اور سبل کے مجرب ہے ص لونگ چودہ عدد سرس کے بیج کھرنی کے بیج ہر ایک سات عدد شورہ قلمی نمک لاہوری ہر ایک ایک درم آنبہ ہلدی دو درم باریک کرکے آنکھہ مین کھینچین **دیگر** بیاض کو کاٹتا ہے حکیم علیم صاحب کے معمول سے ہے ص پھٹکری سرس کے بیج کھرنی کے بیج مصری مساوی کھرل کرکے آنکھہ مین کھینچین **دیگر** آنکھہ کے بیاض کو دور کرتا ہے حکیم وارث علی خان کے معمول سے ہے ص سمندر جھاگ اقلیمیاے ذہبی ہر ایک دو ماشہ سرمہ اصفہانی ڈیڑھ تولہ نشاستہ دھلا ہوا موتی بن بندھے ہر ایک نصف درم سہاگہ زنگار شیلہ تھوتھہ انڈے کے مرغ کا پوست اگر شتر مرغ کا ہو تو بہتر ہے ہر ایک ساڑھے تین ماشہ نوشادر فلفل دار فلفل لونگ

بالچھڑ ہرایک چھ ماشہ مامیران چینی نمک ہندی ہرایک ایک ماشہ بدستور سرمہ بناوین صبح اور شام آنکھ مین کھینچین دوسرے نسخہ مین سوسمار کی سرگین آبگینہ مرجان سرطان مارقیشیشائے ذہبی ہرایک چار دانگ عوض سہاگہ کے داخل ہے **کاجل** سبل کے واسطے نافع ہے ص پنبہ نرمہ تازہ معہ بیجون کے پانچتولہ کوٹین اور اوس کو پھیلاوین اور اوس کے اوپر سنگ بصری و رہیرا ہینگ ہرایک تین ماشہ باریک کرکے فتیلہ بناکر روغن سرشف پاؤسیر مین جلاوین اور اوس سے کاجل لین اور اوسکو ایک تولہ سرمہ کے ساتھہ پیس کر رکھین اور آنکھ مین کھینچین **کحل** واسطے سبل کے مجرب اور آزمودہ ہے ص شادنج دھوئی ہوئی دس درم ہڑزرد کا پوست سونٹھ ہرایک پانچ درم مرچ سفید دو درم نوشادر ایک درم تیار کرکے آنکھ مین کھینچین **کحل** سبل اور ناخنہ اور بیاض کے واسطے مجرب ہے ص تانبا جلا ہوا شادنج دھویا ہوا ہرایک پانچ ماشہ کوٹ چھان کر مثل سرمہ سا کرکے آنکھ مین کھینچین **کحل** واسطے دمعہ کے کہ سبب اوس کا ضعف عضلات ہو مجرب ہے جالے کو نافع ہے ص تیبریات مامیران چینی ہڑزرد کا پوست بسد ہرایک ایک درم مشک خالص ایک دانگ بدستور مرتب کرین ۔

**کحل دمعہ** واسطے دمعہ کے بہت مجرب ہے ص توتیائے کرمانی دس درم سات مرتبہ گلاب مین سرد کرکے بسد ہڑزرد کا پوست ایلوہ ہرایک چار درم ہڑ سیاہ پیپل ہرایک نصف درم کوٹ چھان کر مثل سرمہ کے استعمال کرین **دیگر معمول** ص ہڑ کو خمیر مین لپیٹ کر تنور مین اینٹ پر رکھکر پکا دین کہ خمیر سرخ ہووے پھر ہڑ کو نکال کر پوست اوس کا لین اور تھوڑی سی زعفران ملاکر باریک کرکے کام مین لائین **کحل** آنکھ کی سوزش کو نافع ہے ص مرچ سیاہ پیپل ہرایک ایک درم زعفران چار درم حضض چھ درم بالچھڑ چار درم کافور ایک دانگ باریک کرکے آنکھ مین کھینچین **کحل** غشا کے واسطے مجربات سے ہے ص پیپل مرچ کیلا سب کو باریک کرکے اکحال کرین **کحل فلفل** واسطے شبکوری اور سبل اور بیاض اور ظفرہ اور پرانی رمد اور آنکھ کے غبار کو نافع ہے ص مرچ سیاہ ایک ماشہ گائے کے پتہ مین یا بکری کے پتہ مین جسقدر مین کہ تر ہو تر کرکے خشک کرین انبہ ہلدی ایک ماشہ لیموکے پانی مین تر کرکے خشک کرین کھرنی کے بیجون کا مغز سنگ بصری لیموکے پانی مین چار مرتبہ گرم کرکے سرد کرین چنبیلی کی کلی کہ کچی ہو ہرایک نصف درم کوٹ چھان کر سنگ سماق مین مثل غبار کے پیس کر کام مین لائین **کحل مقوی** واسطے ضعف بصر رطوبی اور غلیظ روح اور خیالات اور نزول آب کے نہایت مجرب ہے اور جمیع افعال مین شیاف مرارات سے قوی زیادہ ہے بہتر اور عام نہین ہے ص توتیائے کرمانی دھویا ہوا بیس درم مرزنجوش تر کہ پہاڑی ہو پانی خمیر کرکے خشک کرین اور پیسین اور سونٹھ مرچ پیپل مامیران ہرایک دو درم نوشادر ایک درم کوٹ کر مونف کے پانی مین تر کرکے خشک کرین پھر توتیائے مدبر مذکور کو پشمین کپڑے مین چھان کر استعمال کرین اور بھگانا اوس کا یہ ہے کہ مرزنجوش کا پانی ایک رات لوہے کے برتن مین رکھین تاکہ تلچھٹ اوس کی تہہ مین بیٹھ جائے اور باقی پانی صاف اوپر ہو جائے **کحل** نفع نزول مین اور تحلیل مادہ مین تاثیر عجیب رکھتا ہے اور حکیم ذکاء اللہ خان کے معمول سے ہے ص موتی سرمہ مارقیشیشائے ذہبی مکلس ہڑزرد کا پوست مرچ مشک خالص چاندی کے ورق بدستور تیار کرکے اکتحال کرین اور کبھی سونے کے ورق سنگ بصری اور مامیران چینی اضافہ

کرتے ہین اور مجرب ہے **کحل** مخترع حکیم علی واسطے نزول کے بہت نافع اور مجرب ہے ص توتیائے کرمانی
ماروئے سبز توبال مس ہرایک تین درم سرمہ اقاقیا قلقطار محرق اسفیداج تانبے بنانیوالون کی
چھت کا دھوان ہرایک ڈیڑہ درم سب کو مثل غبار کے کرکے ہر روز دو بار آنکھ مین کھینچین مجرب ہے **کحل**
علوی خان منع نزول اور انتشار اور ضعف بصر اور بیاض اور گل چشم کے کہ جلدی مین ظاہر ہوتی ہین اور ظفرہ
کو مجربات سے ہے ص سرس کے بیج کھرنی کے بیج کف دریا چینی معدنی ستیہ جست مجربات ہندی رتن جوت
سرمہ سیاہ ہرایک دو درم خوب صلایہ کرکے سونف کے پانی مین ملاکر آنکھ مین کھینچین دیگر حکیم صاحب موصوف
سے منقول ہے اول سے قوی ہے ص چاکسو ہرایک تولہ دہنیہ فرنگ سرمہ ہرایک نو ماشہ شادنج
عدسی دھوئی ہوئی مامیران چینی اقلیمیائے طلائی و نقرئی موتی بن بندھے یاقوت رمانی سمندر جھاگ
ہرایک چھ ماشہ توتیا دھلا ہوا دو درم کیکر کا گوند کتیرا ہرایک ایک درم آہو کا پتہ کبک کا پتہ سونے
کے ورق ہرایک نو ماشہ گلاب اور کیوڑہ مین صلایہ کرین مشک خالص تین ماشہ **کحل** واسطے اکثر آنکھون
کے مرض کے مثل ضعف بصر اور دمعہ اور حمرت اور بیاض اور ظفرہ اور سبل اور جرب کے واسطے معمول
ہے ص ہڑ زرد کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ ہرایک بقدر پاؤ سیر لیکر دو سیر میٹھے پانی مین ایک رات دن
تر کرین اور اوسکا صاف پانی لیکر جست بقدر آدہ پاؤ ایک سو بیس دفعہ تپاکر پانی مذکور مین سرد کرین
کہ بقدر دو دام رہے اوس جست کو مسمار کرین اور نیم کی لکڑی مین نصب کرین اور شورہ قلمی سفید لیکر
اوس مسمار سے باریک کرین کہ رنگ شورہ کا سیاہ ہو جاوے آنکھ مین کھینچین **کحل** واسطے تقویت بصر اور جذب
رطوبات اور بقایائے رمد اور سبل کے بہت مستحسن ہے حکیم شریف خان صاحب کی تالیف سے ہے
ص سرمہ اصفہانی دو تولہ موتی پسے ہوے سنگ بصری ہرایک چھ ماشہ بسد ایک مثقال شادنج عدسی
دھویا ہوا چار ماشہ دوائیون کو علیحدہ علیحدہ باریک کرکے گلاب مین خوب حل کرین **کحل** واسطے ضعف
بصر کے کہ سردی اور تری سے ہو داؤد انطاکی کے مجربات سے ہے ص مرچ سیاہ ایک درم دارچینی نصف درم
ہلدی چوتھائی درم اجواین دیسی درم کا آٹھوان حصہ پیسکے آنکھ مین کھینچین اور حکیم ذکاء اللہ خان نے اس نسخہ
مین سرمہ اصفہانی برابر کل اجزا کے اضافہ کیا اور نہایت موثر پایا ہے **کحل** واسطے تقویت بصر اور دفع
کرنے سبل اور دمعہ اور بقایائے رمد کے نافع ہے ص سیپ جلی ہوئی چار ماشہ توتیائے کرمانی دھلا ہوا
تین ماشہ مصری چھ ماشہ باریک کرکے آنکھ مین کھینچین **کحل چشپام** علوی خان واسطے ضعف بصر کہ
رقت روح باصرہ سے ہو نافع ہے ص چاکسو مدبر توتیائے کرمانی مدبر سرمہ مدبر ہرایک ایک تولہ موتی بن
بندھے سات ماشہ اقلیمیائے فضی محرق مغسول ہرایک سات ماشہ ابریشم جلا ہوا شادنج دھلا ہوا ہر
ایک چھ ماشہ مامیران چینی تین ماشہ آہو کا پتہ دراج کا پتہ ہرایک ایک ماشہ سونے کے ورق دو ماشہ مشک خالص
چار جو سنگ سماق مین صلایہ کرکے کام مین لاوین **کحل** آنکھ کو قوت دیتا ہے آنکھ کے اکثر امراض کو نافع
ہے روشنی کو زیادہ کرتا ہے اور معمول ہے ص فلفل سولہ عدد بیل ساٹھ عدد چنبیلی کی کلی پچاس عدد تل کے
پھول سی عدد باریک کرکے کام مین لاوین **کحل** ضعف بصر کے واسطے مجرب لا نافع ہے ص مغز سمندر پھل

چار عدد فلفل سفید آٹھ عدد کتہ سفید برابر دونون کے سنگ بصری برابر تینون کے خوب باریک کرکے اکتحال کرین اگر سرس کے پانی مین صلایہ کرین قوی العمل ہوتا ہے دیگر واسطے ضعف بصارت اور آنکھ کی سفیدی کے مستعمل ہے ص سرس کے بجو تخم مغز سنگ بصری مامیران اقلیمیاے نقرہ شورہ قلمی چنبلی کی کلی ہر ایک دو ماشہ سرمہ ایک تولہ باریک کرکے کام مین لاوین کحل بصر کو قوت دیتا ہے مجرب اور معمول ہے ص کافور ایک دانگ زعفران مشک خالص نیر بات ہندی ہر ایک ایک مثقال موتی بن بندھے دو مثقال اقلیمیاے ذہبی اقلیمیاے فضی ہر ایک چھہ مثقال مارقشیشائے ذہبی توتیاے کرمانی ہر ایک آٹھ مثقال سرمہ اصفہانی بارہ مثقال اس طریق سے بناوین کہ سرمہ اور موتی اور دونون اقلیمیا اور مارقشیشا ہر ایک کو علیحدہ علیحدہ سنگ سماق مین بہہ کے پانی کے ساتھہ صلایہ کرین اور دوسرے دوائیون کو بھی مثل غبار کے باریک کرکے آپس مین ملا کر آبگینہ کے برتن مین رکھین دیگر معمول و مجرب حکیم شریف خان صاحب واسطے آنکھ کی روشنی اور دھند کے رفع کرنے کے واسطے اور نفع دینے رمد اور تقویت بصر اور صلاق کے واسطے نافع ہے ص جست مالی چھہ درم سرمہ اصفہانی ایک درم مامیران چینی مرچ سفید دانہ موتھہ سفید ہر ایک ایک ماشہ سنگ بصری پونچ ماشہ گلاب پاؤ سیر چنبلی کی کلی خام چھہ ماشہ اول جست کو کرچھے آہنی مین پگھلاوین اور چنبلی کے پتون سے کشتہ کرین اور باریک کپڑے مین چھانین اگر کچھہ باقی رہے پھر اوس کو کشتہ کرین تاکہ سب کشتہ ہو جاوے آدہ پاؤ گلاب مین تر کرین اور دو روز رکھین پھر دوائیون کو مثل غبار کے کرین جست مین ڈال کر کھرل کرین اور وقت حاجت کے گلاب باقی ماندہ کو پھر داخل کرین جسقدر کہ گلاب داخل کرین کھرل کرین بہتر ہوگا کحل بصر کو قوت دیتا ہے مؤلف فرماتے ہین کہ میرے مجربات سے ہے ص سرمہ سفید سرمہ سیاہ ہر ایک ایک تولہ بکری کے گردہ کی چربی مین غلولہ بنا کر اپلس کے کوئلون مین جلاوین جبکہ دھوان اوس کا برطرف ہو دونو سرمہ کی گرہ کو گلاب خالص مین سرد کرین بعد اوس کے مامیران چینی زعفران ہر ایک دو ماشہ مشک خالص دو رتی زیادہ کرکے سب کو ہری سونف کے عرق مین پیس کر خشک کرکے استعمال کرین کحل الجواہر علوی خان واسطے غلظت روح باصرہ کے ضعف حرارت غریزی سے ہو نافع ہے ص موتی بن بندھے یا قوت رمانی یا قوت زرد توتیاے کرمانی ہر ایک تین مثقال مامیران چینی نیر بات اقلیمیاے فضہ ہر ایک ڈیڑہ مثقال سرمہ اصفہانی دو مثقال اول سرمہ کو پارہ پارہ مانند چنے کے کرکے آبگینہ مین رکھکر آگ پر رکھین کہ ابل جل جاوے اور سرمہ جلنے کی حد کو نہ پہونچے گلاب مین سرد کرکے ایک ہفتہ پھر آب نیچ پر وردہ مین دس روز اور رکھین موم سفید ساڑھے سات مثقال روغن گاؤ ساڑھے سینتیس مثقال اور عطر صندل اکیس مثقال کندر دو کرم زنگ چار مثقال کوٹ کر نیم کی لکڑی سے کہ اوس مین پیانصب ہو وہ بہر حل کرین پھر تانبے کے چراغ بے قلعی مین کرکے فتیلہ کو چاندی اور یا فتہ کے کپڑے سے بنا کر اوس مین رکھکر اوپر اوس کے سرپوش سفالی کا رکھکر بدستور معمول کاجل لین اوس گلاب مین کہ مورد کے پتے اوس مین جوش کیے ہون بھرے ہاون مین قطرہ قطرہ ڈال کر بدستور ملین تاکہ ہموار ہو وے پھر ادویہ سابقہ مین ممزوج کرکے عمل مین لائین

**کحل الجواہر** واسطے تقویت باصرہ اور آنکھ کے طبقات اور اجفان اور رفع کرنے غشاوہ اور دمعہ اور جرب اور سبل رقیق اور انتشار کے نافع ہے اور آنکھ کے مرضون سے آنکھ کی حفاظت کرتا ہے اور تجربہ مین اعتدال کے قریب پایا ہے ص سرمہ اصفہانی دس درم توتیائے ہندی مارقشیشائے ذہبی مرجان سرخ دہنہ فرنگ عقیق سرخ فیروزہ چاندی کے ورق مامیران چینی مرج سفید اقلیمیائے نقرہ یا ذہبی ہر ایک چار درم سرطان نہری جبہ درم موتی بن بندھے دو درم تیسزبات سدی چار درم یاقوت سرخ دو درم لاجورد دھلا ہوا چار درم زعفران تین درم تانبے کا میل جلا ہوا شادنج دھویا ہوا ہر ایک چار درم بسد لعل زمرد زبرجد سونے کا ورق پیپل ہر ایک دو درم صلایہ کرکے استعمال کرین **کحل** نسخہ شیخ رئیس واسطے زرقہ چشم کے نافع ہے ص سرمہ اصفہانی تین درم زیت کی چراغ کا دھوان بازبق کا دو درم موتی زعفران ہر ایک ایک درم مشک کافور ہر ایک دو دانگ سنگ سماق مین باریک کرکے آنکھ مین کھینچین **کحل** واسطے پڑبال اور رامنی کے مولوی عبدالقادر تلمیذ رشید حکیم شریف خان صاحب کے مجربات سے ہے ص نوشادر ایلوہ کیسر و چنبیلی کے پھول منسل کنیری سجی لوٹہ ہر ایک ایک ماشہ باریک کرکے آنکھ مین کھینچین **کحل** واسطے سلاق کے نافع ہے مؤلف فرماتے ہین کہ میرے اوستاد مرحوم مغفور کی بیاض سے منقول ہے اور تکملہ ہندی بعد فصد و مسہل کے پینے کے مستعمل ہے ص سنگ بصری نیلہ تھوتھ بھنا ہوا کافور مصری مساوی پیس کر آنکھ مین کھینچین -

## باب لام

اس مین چار فصل ہین **پہلی فصل** لخلخون کے نسخون مین **لخلخہ** واسطے کل امراض گرم دماغی کے مستعمل اور مجرب ہے ص نیلوفر کے پھول گل ارمنی صندل سفید ہر ایک ایک ماشہ عرق صندل دو تولہ مین پیس کر سبز دھنیہ کا پانی سبز کھیرے کا پانی سبز کدو کا پانی ہر ایک چار تولہ اضافہ کرکے شیشہ مین کہ جسکا منہ چوڑا ہو ڈال کر حرکت دیکر سونگھین **دیگر** واسطے سرسام گرم کے نافع ہے ص آب بستان افروز و کشنیز سبز و نیلوفر تازہ و کاہو ہر ایک نو ماشہ حضض مکی صندل سفید تربوز کے بیجون کا مغز کدو کے بیجون کا مغز نوش درہندی ایک ایک تین ماشہ گلاب مین پیس کر کدو کا تیل عدتون کا دودھ سرکہ مقطر ہر ایک ایک تولہ کافور ایک ماشہ ملا کر کام مین لائین **لخلخہ** ضعف دماغ کے واسطے نافع ہے ص گلاب کیوڑہ عرق بید مشک امرود کا پانی سیب کا پانی روغن بادام شیرین عرق بہار نارنج ہر ایک ایک تولہ لخلخہ کرین **لخلخہ** واسطے دردسر گرم اور صرسام کے واسطے معمول ہے ص دو تو صندل ایک مثقال نیلوفر کے پھول ایک درم گل ارمنی نصف درم بید مشک پانچ مثقال گلاب اور کیوڑہ کدو کا پانی کھیرے کا پانی کاسنی سبز کا پانی دھنیہ کا پانی ہر ایک تین مثقال شیشے مین ڈال کر قدرے کافور ڈال کر لخلخہ بنا کر سونگھین -

**لخلخہ** عفونت کو دور کرتا ہے دردسر کو نافع ہے ص صندل سفید لبا ہوا دھنیہ خشک گلاب سرکہ ملا کر برتن مین کرین اور سونگھین -

دیگر گل ارمنی صندل کافور دھنیہ کا پانی سرکہ گلاب بدستور عمل مین لائین اور کبھی عطر صندل روغن گل کاہو سبز کا پانی عوض گل ارمنی اور صندل کے کرتے ہین **لخلخہ** واسطے دل کی تقویت کے مجرب ہے ص زہر مہرہ پیس کر صندل سفید کافور قدرے گلاب اور عرق بید مشک میں حل کرکے شیشہ میں یا صراحی گل کاغذی مین ڈال کر حرکت دیکر سونگھین

## دوسری فصل لزوقات اور لطوخات میں

**لزوق** واسطے درد سر اور آدھا سیسی اور شقیقہ چشم کو مفید ہے ص افیون نصف درم مرکی ایک درم کاسنی کے بیج کاہو کے بیج ہر ایک دو درم حضض مکی تین درم دست چہان کر اسپغول کے لعاب مین ملا کر دو گول کپڑون پر رکھکر دونون کنپٹیون پر چپکا دین **دیگر** واسطے شقیقہ کے نہایت مفید ہے ص دم الاخوین زعفران ہر ایک ایک ماشہ افیون خالص کیکر کا گوند ہر ایک دو ماشہ کبھی اجواین خراسانی کتیرا بھی زیادہ کرتے ہین سبکو مرغ کے انڈے کی سفیدی مین ملا کر گول کاغذ پر مل کر چپکا دین **لطوخ** واسطے شقیقہ اور درد سر کے معمول اور مجرب ہے ص کتیرا اسپید کیکر کا گوند کاہو کے بیج خشخاش کے بیج کاسنی کے بیج دم الاخوین حضض گل سرخ افیون کوٹ چھان کر مرغ کے انڈے کی سفیدی مین ملا کر بدستور چپکا دین **دیگر** مجرب اور مستعمل ہے ص اجواین خراسانی کاہو کے بیج شیاف مامیثا فوفل صمغ بیج تفاح ہر ایک ایک ماشہ افیون نصف ماشہ گل سرخ صندل انزروت ہر ایک ایک ماشہ مورد کے پانی مین اور سبز دھنیہ کے پانی مین پیس کر کاغذ پر جو سوئیون سے چھدا ہو لگا کر چپکا دین **دیگر** واسطے ادھا سیسی کے مجرب اور معمول ہے ص گل سرخ دھنیہ ہر ایک چار ماشہ بابونہ تین ماشہ بیج لفاح ڈیڑھ ماشہ اخواین خراسانی تین ماشہ افیون ایک ماشہ بیج بنفشہ تین ماشہ صندل سفید دو ماشہ روغن گل ساڑھے تین تولہ دوائیون کو رات کو پانی مین تر کرکے صبح کو جوش کرین اور روغن گل ملا کر پھر جوش کرین کہ روغن رہے بعد اسکے گاڑھے کپڑے پر مل کر کام مین لائین

## تیسری فصل لعوق کے نسخون مین

**لعوق خشخاش** ہر قسم کے جنون اور تنویم کے واسطے نافع ہے ص خشخاش کا پوست مع بیجون کے پچاس عدد عناب پچاس عدد نیم کوفتہ کرکے ایک رات دن پانی مین بھگو کر جوش کرین کہ نصف باقی رہے مل کر صاف کرکے شکر سفید ایک سیر اضافہ کرکے قوام کرین بعد اسکے نشاستہ کتیرا اسفید کیکر کا گوند بادام کا مغز میٹھے کدو کے بیجون کا مغز ہر ایک پانچ درم اضافہ کرکے قوام مین لائین خوراک پانچ مثقال تک **لعوق** فالج اور لقوہ اور سر کے مرضون کے واسطے نافع ہے ص سونٹھ زرنباد پیپلا مول مرچ پیپل کلبجن کائفل لونگ عاقرقرحا وج برابر لیکر پیسکر شہد خالص مساوی دوائیون کے لین اور اوس مین ملا کر عمل مین لائین۔ **لعوق شمعون** کوئی دوا واسطے نزلہ اور زکام اور کھانسی گرم کے اسکو نہین پہونچتی اور قبض اور خشکی مطلق نہین رکھتی بلغم کو پکا کر آسانی سے نکالتا ہے اور ہمیشہ معمول اور مجرب ہے ص خشخاش کے بیج کتیرا کیکر کا گوند نشاستہ میٹھے کدو کے بیجون کا مغز بادام شیرین کا مغز ہر ایک دو تولہ قند سفید پاؤ سیر عرق بید مشک ڈیڑھ سیر قند کو عرق مذکور مین قوام کرکے دوائیون کو اوس مین ملا کر لعوق تیار کرین اگر ترطیب سینہ اور مواد کا اخراج زیادہ منظور ہو روغن بادام شیرین دو تولہ اضافہ کرین اگر میٹھی ایک تولہ اضافہ کرین فائدہ کلی بخشتا ہے اور کبھی بہیدانہ کا مغز بھی اضافہ کرتے ہین اگر عوض عرق مذکور کے

قند کو پانی مین قوام کرین نافع ہے خوراک ایک تولہ **لعوق خشخاش** نسخہ مسیحی نزلہ و زکام گرم کو نافع ہے ص خشخاش سفید کے بیج خشخاش سیاہ کے بیج ہر ایک دو دو اوقیہ ملیٹھی نیمکوفتہ تین اوقیہ بہیدانہ خطمی کے بیج ہر ایک ڈیڑہ اوقیہ ڈھائی سیر پانی مین بھگو کر جوش کرین کہ نصف رہے صاف کرکے کتیرا کیکر کا گوند ہر ایک ایک اوقیہ پیس کر اسپغول کا لعاب پاؤ سیر شکر سوا سیر داخل کرکے پھر جوش کرین کہ قوام ہو جاوے ہمیشہ چاٹین **لعوق بزر البنج** نزلہ سرد کو کہ سینہ پر گرے نافع ہے بلغمی کھانسی کو مفید ہے دماغ کو قوت دیتا ہے مکرر عمل مین آیا ہے ص اجوائن خراسانی دو تولہ زعفران مرچ سیاہ دارچینی پیپلا مول سونٹھ ہر ایک ایک تولہ مشک خالص عاقرقرحا مصطگے ہر ایک چھ ماشہ پیپل لونگ ہر ایک تین ماشہ جائفل ایک عدد شہد آدھ سیر شہد کو گرم کرکے دوائیون کو پیس کر اوس مین ملائین خوراک دو ماشہ **لعوق حلبہ** گرفتگی آواز کو نافع ہے تھوک کو آسانی سے نکالتا ہے ص حلبہ پانچ درم انجیر بیس دانے چھوارہ دس عدد تین پاؤ پانی مین پکائین اور اوس کا پانی صاف لین شہد اور قند ڈال کر قوام کرین اور چاٹین آواز کو صاف کرتا ہے اور بلغم کو چھیلتا ہے **دیگر** گرفتگی آواز کو کہ حنجرہ کی تری سے ہو بنہایت نافع ہے ص السی کے بیج میتھی ہر ایک دس درم چلغوزہ کا مغز بنولہ کا مغز ہر ایک بیس درم سب کو کوٹ کر شہد خالص کف اوٹھائے پچھتر درم مین ملائین اور وقت حاجت کے استعمال کرین **لعوق انجیر** واسطے بحتہ الصوت رطوبی کو سب دوائیون سے زیادہ نافع ہے ص انجیر خشک پودینہ تر یا خشک مساوی لیکر پکاوین پکا کر صاف کرین اور کیکر کا گوند بقدر مناسب پیس کر داخل کرکے ملاوین اور لعوق تیار کرین مجرب ہے **لعوق** ضیق النفس کے واسطے مجرب ہے ص گاؤزبان گاؤزبان کے پھول کیکر کا گوند زراوند مدحرج رب السوس بہمن سفید سوسن کی جڑ مرچ سفید ہر ایک سوا درم خشخاش سفید ساڑھے چار درم خشخاش سیاہ ڈھائی درم مغز بادام شیرین ڈیڑہ درم تربوز کے بیجون کا مغز دو درم کاہو کے بیجون کا مغز ایک درم شہد خالص پانچ دام نبات سفید پندرہ دام بدستور لعوق تیار کرین خوراک چھ ماشہ **لعوق** ضیق النفس اور پرانی کھانسی بلغمی کو نافع ہے ص ملیٹھی ایرسا گاؤزبان کے پھول سونف زوفائے خشک بنفشہ کے پھول ہر ایک ایک تولہ عناب انجیر زرد ہر ایک بیس دانے مویز منقی چالیس دانے خطمی کے بیج خبازی کے بیج ہنسراج ہر ایک ڈیڑہ تولہ جوش دیکر صاف کرکے مصری پاؤ سیر شہد خالص آدھ پاؤ داخل کرکے قوام کرین اور آخر قوام مین کیکر کا گوند رب السوس چلغوزہ کا مغز مصطگے ہر ایک تین ماشہ دارچینی دو ماشہ باریک کرکے ملائین **دیگر** ضیق النفس اور سوء تنفس کو نافع ہے ص ملیٹھی گاؤزبان خطمی کے بیج خبازی گیہون کی بھوسی ہر ایک ایک تولہ بنفشہ کے پھول ایرسا ہر ایک چھ ماشہ زوفائے خشک نو ماشہ جوش دیکر صاف کرکے مصری پاؤ سیر ڈال کر قوام کرین اور نیچے اوتار کر کیکر کا گوند رب السوس بادام کا مغز خربوزہ کے بیجون کا مغز چلغوزہ کا مغز ہر ایک تین ماشہ گاؤزبان دو ماشہ باریک کرکے ملائین خوراک نو ماشہ **لعوق کتان** ربو کو نافع ہے حکیم منصور علی سے منقول ہے ص السی کے بیج بریان کئے ہوئے میٹھے بادام کا مغز ہر ایک تین تولہ پیس کر بارہ تولہ شہد مین ملائین اور ایک تولہ کھائین **دیگر** ضیق النفس کے

کے واسطے مجرب ہے ص افتیمون غاریقون سفید ہر ایک ایک تولہ کوٹ چھان کر شہد سفید چھ تولہ مین ملا کر چہ ر ور
تو ماشہ گاؤزبان کے عرق کے ساتھہ چاٹین **لعوق عنصل** واسطے ربو اور پرانی کہانسی کے کہ مادہ غلیظ لزج
سے ہو نافع ص عنصل بہنی ہوئی تین درم سوسن کی جڑ دو درم فراسیون زوفائے خشک ہر ایک ایک درم کوٹ
چھان کر شہد کف گرفتہ مین ملائین **لعوق** کہانسی اور ضیق النفس کے واسطے معمول ہے ص مویز منقی
چار درم ملیٹھی تین درم انجیر سات دانے عناب دس دانے سپستان تیس عدد بنفشہ
گاؤزبان ہنسراج سونف کی جڑ کا پوست ہر ایک دو درم خطمی کے بیج خبازی کے بیج ہر ایک ایک
درم سبکو تین پاؤ پانی مین بہگو کر جوش کرین جسوقت کہ پاؤ سیر باقی رہے مل کر صاف کر کے پاؤ سیر
قند سفید ملا کر قوام کرین اور شکر تیغال چار درم سونف کے عرق مین حل کر کے شیرہ خشخاش سفید
تین درم نکال کر قوام مین ڈالین جب نزدیک قوام کی پہونچے ان اجزا کو پیس کر لعوق مین ملائین کتیرا گوند نشاستہ
ہر ایک ایک درم بادام کا مغز چلغوزہ کا مغز ہر ایک چار درم میٹھے کدو کے بیجون کا مغز کاکڑا سینگی رب السوس
ہر ایک تین درم **لعوق خشخاش** واسطے کہانسی نزلی کے بے عدیل ہے ص ملیٹھی پانچ درم خطمی کے بیج بہیدانہ ہر ایک
سات درم دو سو پچاس درم پانی مین رات کو بہگوئین صبحکو جوش کرین کہ نصف باقی رہے ایک سو بیس درم
قند سفید ڈال کر قوام کرین بہیدانہ کا مغز کیکر کا گوند ہر ایک تین درم کتیرا سفید چار درم خشخاس سفید
خشخاس سیاہ ہر ایک پانچ درم نرم صلایہ کر کے ملا وین خوراک چھہ ماشہ دیگر واسطے نزلات گرم رقیق
اور خشونت حلق اور کہانسی کے مفید ہے ص خشخاش سفید کے بیج دس درم نشاستہ کتیرا کیکر کا گوند
ہر ایک چار درم کدو کے بیجونکا مغز بہیدانہ کا مغز ہر ایک تین درم کوٹ چھان کر جلاب قانیذ مین ملائین
**لعوق** کہانسی کے واسطے نافع نزلہ کو مانع ص خشخاش کا پوست گیارہ عدد عناب سات دانے ملیٹھی
مویز منقی ہر ایک چار درم بنفشہ خطمی خشخاش کے بیج اسطوخودوس بادام کا مغز گاؤزبان بہیدانہ السی کے بیج
ہنسراج اجواین خراسانی ہر ایک دو درم نشاستہ کیکر کا گوند کتیرا سفید ہر ایک ایک درم انجیر پانچ عدد
سپستان بیس دانے دوائیون کو رات کو پانی مین بہگوئین صبحکو جوش کر کے صاف کر کے آدہ سیر شکر سفید
ڈال کر قوام کرین خشخاش کے بیجون کا شیرہ اور بادام کا شیرہ نکال کر وقت قوام کے ڈالین اور نشاستہ
اور کیکر کا گوند اور کتیرا باریک پیس کر نیچے اوتارنے کے بعد ملائین **لعوق بادام** کہانسی اور خشونت
حلق اور حنجرہ کو نافع ہے ص کیکر کا گوند کتیرا سفید نشاستہ رب السوس ہر ایک پانچ درم قند
سفید بیس درم مغز بادام کدو کے بیجون کا مغز ہر ایک تین درم کوٹ چھان کر روغن بادام مین چرب
کرین اور جلاب غلیظ القوام مین ملا کر لعوق بنا وین اگر چاہین واسطے دفع حرارت زاید کے تربوز کے بیجون کا
مغز خیارین کے بیجون کا مغز خرفہ کے بیجون کا مغز ہر ایک تین درم زیادہ کرین اور واسطے کہانسی خشک
اور منع کرنے نزلہ کے سینہ پر گرتا ہو تخم کاہو تخم خشخاش زیادہ کرین اگر قبض کا رفع کرنا اور خشکی کا دفع کرنا زاید مطلوب ہو
تربوز کے بیج اور ترنجبین مین قوام کرین **لعوق سپستان** واسطے نکالنے مواد کے سینہ سے اور کہانسی اور
نزلہ گرم کے واسطے مجرب اور معمول ہے ص سپستان پچاس دانے عناب تیس دانے ملیٹھی ایک تولہ ہنسراج

ایک تولہ خطمی کے بیج خبازی ہر ایک چار ماشہ خشخاش کا پوست دو تولہ بہیدانہ تین ماشہ دو سیر پانی مین جوش کرین اور مصری ڈالکر قوام کرین اور آخر قوام مین شیرہ مغز بادام شیرہ تخم خشخاش ہر ایک ایک تولہ اضافہ کرین بعد اس کے کتیرا کببکر کا گوند رب السوس ہر ایک تین ماشہ اضافہ کرین اور بقدر دو ماشہ منہ مین رکھین اور بتدریج لعاب اس کا نگلین ہر روز پانچ چار دفعہ اور سوتے وقت چار ماشہ کھائین **لعوق معتدل** بلغم کو بسہولت خارج کرتا ہے مواد رقیقہ کو غلیظ کرتا ہے کھانسی اور ضیق مین معمول ہے ۵ مویز منقی انجیر زرد باقلا خشخاش کے بیج ملیٹھی میٹھے کدو کے بیج ہنسراج سونف زوفائے خشک بادام کا مغز میتھی بودینہ ولائتی کببکر کا گوند خطمی کے بیج کتیرا السی کے بیج بہیدانہ کوکنار ہر ایک چھہ ماشہ جوکوب کرکے دو سیر پانی مین جوش کرین کہ آدہ سیر پانی باقی رہے صاف کرکے شہد خالص پاؤ سیر داخل کرکے قوام کرین خوراک پانچ ماشہ سے دو درم تک **لعوق میٹھہ** کھانسی کے واسطے مفید ہے ۵ خشخاش کے بیج نشاستہ کببکر کا گوند کدو کے بیجون کا مغز میٹھے کے بیجون کا مغز ہر ایک ایک تولہ پیس کر مصری پندرہ تولہ کا قوام کرکے دوائیون کو اوس ملائین اور تھوڑا سا اوس مین سے چاٹین دق کو بھی نافع ہے **لعوق** واسطے کھانسی اور گرفتگی آواز کے مجرب اور معمول ہے ۵ کلیجن ملیٹھی وبنہ خشک بہیڑہ کا پوست فلفل دراز کببکر کا گوند ہر ایک ایک تولہ کوٹ چھان کر بہیدانہ کا مغز ہڑ کی گٹھلی کا مغز بادام کا مغز ہر ایک تین درم باریک کرین اور میتھی کے بیج تین درم انجیر پاؤ سیر چھوارہ بہیدانہ آدہ پاؤ تینون کو ایک سیر پانی مین جوش کرین کہ نصف باقی رہے مل کر کپڑے مین چھان کر مصری داخل کرکے پھر صاف کرکے جوش کرین کہ قوام ہو جاوے پھر دوائین مذکورہ پسی ہوئی کو ملاوین اور آخر مین مغزیات داخل کرین **لعوق** بلغمی کھانسی کو نافع ہے شطر الغب کو مفید ہے ۵ خطمی کے بیج خبازی کے بیج ملیٹھی بنفشہ کے پھول ہنسراج گاؤزبان کے پھول ہر ایک چھہ ماشہ انجیر عناب ہر ایک دس دانے جوش دیکر صاف کرکے مصری پاؤ سیر داخل کرکے قوام کرین کببکر کا گوند رب السوس کتیرا ہر ایک تین ماشہ بادام کا مغز دس عدد خشخاش سفید کے بیج طباشیر بہیدانہ کا مغز میٹھے کدو کا مغز ہر ایک دو ماشہ پیس کر ملا کر **لعوق** تیار کرین **لعوق** لڑکون کے سینہ کے خرخرہ کو نافع ہے اور تپ بلغمی کو مفید ہے اور مداومت اس کی شیر خوار بچے کو سبب فربہی اور توانائی کا ہے ۵ کاکڑا سینگی سرخ رنگ ایک تولہ ملیٹھی تین ماشہ مویز منقی گیارہ دانے صلایہ کرکے شہد ملا کر رکھین اور لڑکے کو اور اوس کی مان کو کہلاوین دیگر لڑکون کے سینہ کے خرخرہ کے واسطے اور کھانسی کے واسطے نافع ہے ۵ مویز منقی تین تولہ چلغوزہ کا مغز دو تولہ انجیر زرد تین عدد السی کے بیج ملیٹھی ہر ایک دو درم سعد دار فلفل کلیجن ہر ایک ایک درم مشک خالص ایک ماشہ باریک کرکے شہد مساوی مین ملائین **لعوق** لڑکون کی کھانسی کے واسطے نافع ہے مکرر عمل مین آیا ہے ۵ بہیدانہ کببکر کا گوند کتیرا مرچ سیاہ ناگرموتھ نشاستہ زوفائے خشک کلیجن سونف چھوٹی الائچی کے دانے ہر ایک نصف درم ملیٹھی ایک درم انجیر زرد دو عدد مویز منقی سات دانے دوائیون کو باریک کرکے شہد خالص برابر مین ملائین اور حسب سن اور مزاج کے چاٹین **لعوق نفث الدم** واسطے ہر قسم کے نفث الدم کے نافع اور مجرب ہے ۵ انجبار درم الاخوین کہربا بسد طباشیر وبنہ خشک ہر ایک ایک مثقال کتیرا نشاستہ بھنا ہوا کببکر کا گوند بھنا ہوا

ہرایک ایک درم افیون خالص چوتھائی درم سب کو باریک کرکے شربت انار میں مدبن اور بقدر ایک مثقال چاٹیں اگر بار تنگ کے بھاڑے ہوئے پانی کے ساتھ کھاویں بہت مفید پڑتا ہے اور واسطے سل والون کے کہ سبب اور خون نفث کے ہمراہ آوے گدھی کے دودھ کے ساتھ دین اور غذا مین آش جو دین نفع بین کرتا ہے **لعوق خشخاش** حکیم مرزا ابراہیم نے لکھا ہے کہ اس نسخہ سے بہت سے مریضون کو شفا ہوئی ص ایرسا زعفران اسطوخودوس ہنسراج ہرایک پانچ مثقال سونف غسری السمک ملہٹی خطمی کے پھول ہرایک تین مثقال گاؤزبان سات مثقال خشخاش کے بیج بیس مثقال پالک کے بیج زوفائے خشک ہرایک دس مثقال خشخاش کا پوست پندرہ مثقال مغز فندق عناب سپستان ہرایک تیس عدد شہد سفید پانچ مثقال فانیذ سو مثقال نبات سفید ایک سو پچاس مثقال بدستور مشہور لعوق بناویں اور دو مثقال گرم پانی کے ساتھ دین **لعوق** واسطے کھانسی نزلی اور سل کے معمول ہے ص عناب بیس دانے مویز منقی چالیس دانے انجیر زرد پانچ دانے اصل السوس گلاب کے پھول گلقند شکر تیغال رب السوس ہرایک چار تولہ بنفشہ کے پھول ہنسراج کوکنار ہرایک دو تولہ زوفا کے پھول ایک تولہ کیکر کا گوند کتیرا خشخاش کے بیج ہرایک پانچ تولہ خطمی کے بیج دو ماشہ خبازی ڈھائی ماشہ بہیدانہ ایک دام شہد خالص دو سیر مصری ڈیڑھ سیر ترنجبین پانچ تولہ اول چار تولہ اسپغول کا لعاب نکال کر اوس مین کل اجزا کو جوش دین جسوقت کہ دو سیر پانی مین سے نصف رہجائے ترنجبین اور شہد اور مصری داخل کرکے قوام کرین **لعوق خیارشنبر** ذات الجنب کے واسطے مجربات سے ہے ص عناب سپستان ہرایک پندرہ عدد بنفشہ دو مثقال خطمی ایک مثقال سنامکی شیرخشت ہرایک پانچدرم املتاس کا گودہ بارہ مثقال خمیرہ بنفشہ دس درم ترنجبین مین درم روغن بادام شیرین ایک مثقال مصری پانچدرم جوش دیکر صاف کرکے املتاس کا گودہ اور شیرخشت اور خمیرہ بنفشہ اور ترنجبین ہاتھ سے حل کرو دوسرے مرتبہ صاف کرکے مصری ملاکر آفتاب مین رکھین تاکہ قوام غلیظ ہو بعد اسکے روغن بادام ملائین **لعوق** واسطے تقویت دل اور بدن اور بعد رفع تپ کے کہ گرمی سے ہو کہلاتے ہین ص گلاب کا زیرہ چھہ رتی چھوٹی الائچی کے دانے مثل اوس کے گاؤزبان درونج عقربی بنسلوچن تودری سرخ ست گلوفادزہر معدنی سونے کے ورق چاندی کے ورق عطر صندل ہرایک ایک ماشہ شربت انار شیرین ولایتی چار تولہ دوائیون کو پیس کر کہرل مین شربت انار کے ساتھ صلایہ کرکے تین خوراک کرین **دیگر** حکیم وارث علیخان کے معمول سے ہے واسطے دل کی تقویت کے مفید ہے ص موتی بن بندھے سونے کے ورق یاقوت سرخ طباشیر چھوٹی الائچی کے دانے عود غرقی ہرایک ایک ماشہ گاؤزبان کے پھول چھہ رتی پانچھ منافج ہندی مشک خالص ہرایک پانچ رتی مربائے بہی شربت انار ہرایک دو تولہ کیوڑہ کا عرق پانچتولہ بدستور تیار کرین تین حصہ کرکے ایک حصہ ہر روز کھائین **لعوق حب القطن** انطاکی کے مجربات سے ہے واسطے تقویت باہ کے حکیم عابد کے تجربہ مین آیا ہے ص بنولے کا مغز بیس مثقال دارچینی انجرہ کے بیج لونگ کلاہ دار حب الصنوبر ہرایک پندرہ مثقال شقاقل سونٹھ ہرایک دس مثقال کائفل سات مثقال کوٹ شیرین السی کے بیج بھنے ہوئے مصطگے ہرایک چار مثقال کوٹ کر چھانین اور بنولون کا مغز اور السی کے بیجون کو

ما ریک کرکے ملاکر شہد خالص سہ چند دوائیون کو کے لیمن اور اوسکا قوام کرکے دوائیون کو اوس مامین خوراک ایک
مثقال **چوتھی فصل** لبوبات مین **لبوب کبیر** گردہ کو گرم اور قوی کرتا ہے منی کو زیادہ کرتاہے باہ کو قوت دیتا ہے
اور نیز دل اور دماغ کو قوت دیتا ہے پٹھون کو مضبوط کرتا ہے ﺻ پستہ کا مغز بادام کا مغز فندق
کا مغز حبۃ الخضرا کا مغز اخروٹ کا مغز چلغوزہ کا مغز حب الزلم کا مغز حب البطم کا مغز ماہی روبیان کلیجن
شقاقل دونو بہمن دونو تودری سونٹھہ تل چھلے ہوے دارچینی ہرایک پانچ درم بالچھڑ ناگرموتھہ کباب چینی لونگ
حب قلقل گاجر کے بیج مولی کے بیج شلغم کے بیج پیاز کے بیج اسپست کے بیج ہلیون کے بیج اندر جو دروج عقربی
زرنباد ہرایک تین درم جائفل جاوتری چھڑیلہ پیپل ہرایک دو درم لعاب مصری انجیر تازہ چڑون کے
سر کا مغز خشخاش ہرایک درم بیل کا قضیب گھسا ہوا سورنجان بوزیدان بودینہ خشک ہرایک چار درم
مایہ شترا عرابی زعفران مصطگی ہرایک تین مثقال عود خام دو مثقال سونے کے ورق بیس عدد چاندی کے ورق
پچاس عدد عنبر اشہب ایک مثقال مشک خالص نصف مثقال شہد خالص سہ چند سب دوائیون کے بدستور
مشہور معجون بنائین **لبوب کبیر** امر بہ مین دوسرے نسخون سے قوی ہے اور ہمیشہ معمول ہے ﺻ مصطگی
جاوتری اندر جو بالچھڑ زعفران سونٹھہ تار مستک فرنجمشک پیپل ہرایک تین درم چھڑیلہ خشک مرباکشن خرما بیل
کا قضیب سوہن کیا ہوا ہرایک چار درم کبابہ قرفہ کلیجن لونگ شقاقل ہرایک پانچ درم بہمن سفید بہمن سرخ
ہلیون کے بیج تودری سرخ تودری سفید بوزیدان مغاث گاجر کے بیج شلغم کے بیج اسپست کے بیج پیاز کے بیج
گندنا کے بیج ہرایک چھہ درم بادام کا مغز فندق کا مغز پستہ کا مغز حب قلقل نارجیل حب الخضرا کا مغز
اخروٹ کا مغز انجلک کا مغز چلغوزہ کا مغز خربوزہ کا مغز حب الزلم کا مغز تل چھلے ہوے خشخاش سفید چڑون کا
بھیجا ثعلب مصری ہرایک دس درم شہد خالص سہ چند دوائیون کے بطریق معمول تیار کرین **لبوب اکبر**
حکیم علوی خان کے واسطے رضا قلی خان ابن نادرشاہ کے ترتیب دیا نفع عظیم بخشا واسطے تقویت
اعضائے رئیسہ اور ارواح اور قوی اور اعضائے تناسل کے مفید ہے باہ اور منی کو زیادہ کرتا ہے ﺻ بادام کا
مغز فندق کا مغز پستہ کا مغز چلغوزہ کا مغز انجلک کا مغز چرونجی کا مغز چڑون کا مغز ہرایک پانچ مثقال
بہمن سرخ بہمن سفید شقاقل مصری ہرایک دو مثقال بزرالبنج سفید مایہ شترا عرابی عنبر اشہب ہرایک نصف
مثقال تودری زرد تودری سرخ بالنگو کے بیج ہرایک ایک مثقال مصری شہد خالص ہرایک چھتیس مثقال گاؤزبان کا عرق
ماء اللحم گاجر کا عرق بید مشک کا عرق ہرایک تین سیر بدستور مشہور مرتب کرین خوراک دو مثقال
سے چار مثقال تک **لبوب** باہ کو قوت دیتا ہے حکیم موصوف نے مرزا عبد اللہ خان کے واسطے تجویز فرمایا
نہایت فائدہ بخشا ﺻ بادام کا مغز پستہ کا مغز نارجیل کا مغز فندق کا مغز چلغوزہ کا مغز حبۃ الخضرا کا مغز انجلک
کا مغز اخروٹ کا مغز ہرایک چھہ مثقال شقاقل ثعلب مصری اٹنگن کے بیج دونو بہمن بسفائج دہنیہ مقشر مایہ شتر
اعرابی کباب چینی اندر جو بنولہ کا مغز ہرایک پانچ ماشہ ریگ ماہی ایک تولہ ماہی روبیان چھہ ماشہ عنبر اشہب چھہ ماشہ
مشک خالص چار ماشہ تودری زرد تودری سرخ ہرایک پانچ ماشہ مرغ کے انڈے کی زردی خشک کی ہوئی سات
عدد دارچینی ایک تولہ تالمکھانہ چھہ ماشہ ابریشم مقرض ایک تولہ مصری سب دوائیون کے برابر

سیوین اور روز مسہل املتاس کا گودہ سات تولہ شکر سرخ چار تولہ نرید موصوف پانچ ماشہ غاریقون دو ماشہ سناے
مکی روغن بید انجیر ہر ایک ایک تولہ اضافہ کرکے نیم گرم پیوین غذا وقت دوپہر آب یخنی اور تیسرے پہر کھچڑی
مسں اوس کے ماش کی دہولی اور دوسرے روز مسہل کے گلقند آفتابی دو تولہ سونف کے عرق میں
حل کرکے صاف کرکے تخم ریحان چھڑک کر پیوین اور بعد دو مسہل کے حب ایارج سے تنقیہ کرین بعد
اس کے تیسرا مسہل عمل مین لاوین اور مادہ سوداوی اور سوداے بلغمی مین آلو بخارا پانچ دانے گاوزبان
گاوزبان کے پھول ہر ایک پانچ ماشہ کاسنی کے بیج اسطوخودوس گلاب کے پھول شاہترہ خطمی کے بیج ہر ایک
سات ماشہ منضج مذکور مین زیادہ کرین اور جو دوائین شدید الحرارت ہین اونکو موقوف کرین پھر اور
مسہل بسفائج افتیمون پوٹلی مین باندھکر ہڑ مین چرائتہ غاریقون نسوت موصوف مسہل مین زیادہ کرین
اور بسبب غلیظ مادہ کے اثناے مسہلات مین منضجات دین اور اگر بعد مسہل کے حب افتیمون سے تنقیہ
کرین انسب ہوتا ہے **مطبوخ اسطوخودوس** منضج واسطے نضج مواد بلغمی دماغی کے کام آتا ہے ۵ اسطوخودوس
نو ماشہ اصل السوس کرفس کی جڑ ہر ایک سات ماشہ انیسون چار ماشہ بادرنجبویہ مکو ہر ایک نو ماشہ مویز منقی ڈیڑھ
تولہ گل بنفشہ ایک تولہ عرق بادرنجبویہ اور اذخر مکی کہ ہر ایک پاؤ سیر ہو رات کو بھگوئین صبح کو جوش
دین کہ نصف رہ جاے مل کر صاف کرکے شربت اسطوخودوس منضج چار تولہ داخل کرکے پیوین
غذا وقت دوپہر شوربا مرغ یا کنجشک خشکار کے ساتھ دین اور پانی کی جگہہ شہد کا پانی کہ عرق بادیان
سے بنا یا ہو قناعت کرین مسہل کے روز سناے مکی نسوت سونٹھ ہڑ کابلی کا پوست
املتاس ترنجبین گلقند عسلی ریوند خطائی روغن بادام اضافہ کرین **مطبوخ افتیمون فواکہی** علو یخان
سوداکا تنقیہ دماغ اور دوسرے اعضا سے کرتا ہے ۵ افتیمون پوٹلی مین باندہ کر دو مثقال شاہترہ کے پتے
بادرنجبویہ ہنسراج گاوزبان کے پتے ہر ایک دو درم عناب سولہ عدد آلو سیاہ زرد آلو ہر ایک بیس عدد
سپستان ساٹھ عدد کاسنی کے بیج ایک تولہ مویز منقی ڈیڑھ تولہ گلقند آفتابی دو اوقیہ حل کر پندرہ روز
یا کم و زیادہ جبتک نضج حاصل ہو دین اور تنقیہ بدن کا حب لاجورد افتیمون علو یخان سے کرین اور
ساتھ زیادتی مرگ سناے مکی ہیڑ سیاہ ہر ایک ڈیڑھ تولہ بسفایج فستقی سات ماشہ املتاس ترنجبین
ہر ایک سات تولہ ریوند خطائی نو ماشہ باریک کرکے سرد کرکے روغن بادام سات ماشہ داخل کرکے پلاوین
**مطبوخ فواکہ** علو یخان واسطے تنقیہ صفرا اور دماغ اور دوسرے اعضا کے معمول ہے ۵ آلو سیاہ و زرد
عناب کلان ہر ایک دس عدد مویز منقی دس درم بنفشہ کے پھول نیلوفر کے پھول مکو ہر ایک دو
مثقال ہندی کے پتے تین درم گلقند وخمیرہ بنفشہ ہر ایک ڈیڑھ اوقیہ گلاب چار اوقیہ میٹھا پانی مثل
دس کے جوش کرین کہ چہارم حصہ رہے مل کر صاف کرکے املتاس ترنجبین ہر ایک بیس درم مل کر روغن
بادام دو مثقال اضافہ کرکے سقمونیا بھنی ہوئی ہمراہ وکرکے پلاوین **دیگر** سوداکا منضج ہے ۵ گاوزبان
شاہترہ بسفایج اسطوخودوس ہنسراج بادرنجبویہ بنفشہ کاسنی کی جڑ سونف کی جڑ ملٹھی گلاب کے پھول ہر ایک
دو درم افتیمون پوٹلی مین باندہ کر دو مثقال عناب سات دانے مویز منقی ایک تولہ گلقند دس مثقال

**مطبوخ اسطوخودوس مسہل** تالیف علوی خان کہ اکثر دماغ کے مرضون مین اور آنکھ کے بلغمی مرضون مین معمول
ہے ن اسطوخودوس دو مثقال ہڑ زرد کا پوست کابلی ہڑ کا پوست ہڑ سیاہ سنا کے پتے ہر ایک پانچدرم نسوت
سفید تین درم سونٹھ ایک درم قنطوریون دقیق ایک مثقال بلی لوٹن مکو ہر ایک دو مثقال مویز منقی دس درم انجیر زرد
پانچ عدد ریوند خطائی دو درم شاہترہ کے بیج دو مثقال گلاب اور عرق اسطوخودوس مکو اور بادرنجبویہ ہر ایک
پاؤ سیر مین رات کو بھگوئین صبحکو جوش دین کہ نصف رہ جائے مل کر صاف کرکے املتاس بیس درم
گلقند آفتابی ترنجبین خمیرہ بنفشہ ہر ایک پندرہ درم روغن بادام دو درم اضافہ کرکے غاریقون
ایک درم سرد ا روکرکے دین **دیگر** اسطوخودوس نسوت سفید ریوند خطائی ہر ایک دو مثقال ہڑ زرد کا پوست
کابلی ہڑ کا پوست ہڑ سیاہ سنا مکی کے پتے ہر ایک ایک تولہ مویز منقی تین تولہ انجیر زرد پانچ عدد
قنطوریون دقیق بسفائج درونج عقربی ہر ایک ایک مثقال رات کو بھگوئین صبح کو جوش دیکر گلقند
خمیرہ بنفشہ ہر ایک دوا وقیہ املتاس ترنجبین ہر ایک بیس درم شیرخشت دس درم مل کر صاف
کرکے روغن بادام داخل کرکے پیوین **مطبوخ مسہل** سرسام گرم مین آٹھوین روز دیتے
ہین ن سنا مکی ایک جز بنفشہ کے پھول ہنسراج گاؤزبان ہر ایک نصف جز مویز منقے عناب زرشک ہر
ایک بقدر مجموع کے دہ چند پانی مین جوش کرین کہ چوتھائی رہ جائے صاف کرکے دہنیہ خشک کاسنی
کے بیج خیارین کے بیج خرفہ کے بیج کدو کے بیجون کا مغز ہر ایک تین درم پانی مذکور مین ڈالین اور دوساعت
رکھین پھر صاف کرکے پیوین یہہ خواص عجیبہ رکھتا ہے **مطبوخ سودا** تالیف حکیم علی واسطے اخراج
سودائے سوداوی اور سودائے صفراوی اور سودائے دموی کے بہتر افتیمون کے مطبوخ سے ہے اور بے
اذیت ہے ن آلو بخارا ہر ایک پانچ مثقال افتیمون سنا مکی ہر ایک چار مثقال بنفشہ شاہترہ
ہر ایک تین مثقال شیرخشت خمیرہ بنفشہ ہر ایک پندرہ مثقال اول سنا اور بنفشہ اور شاہترہ کو جوش
کرین جبکہ جوش آوے دوسری دوائین ڈالین صاف کرکے پیوین اگر بعد نضج مادہ سودا کے پلاوین
بہتر ہے اگر شیرخشت نہو ہلیلہ اوس کے دس مثقال املتاس داخل کرین **مطبوخ افسنتین** مراقیون
کے واسطے مفید ہے ن افسنتین رومی نو ماشہ گلاب کے پھول ڈیڑہ تولہ نسوت اندر سے خالی کیا ہوا اوپر
سے چھلا ہوا سات ماشہ بالچھڑ مصطگی اذخر غاریقون تیز پات ایلوہ ہر ایک پاؤکم دو ماشہ رات کو
پانی مین ترکرکے صبحکو جوش دین کہ نصف رہے پانچتولہ اس مین سے شکر سفید سے شیرین کرکے
نہار پیوین **مطبوخ** شیرخوار بچون کے ام الصبیان کے واسطے نافع ہے ن عود صلیب عاقرقرحا
کنیر کی جڑ کا پوست ملیٹھی ہر ایک ایک سُرخ املتاس گلقند ہر ایک تین ماشہ عرق گاؤزبان مین دو تین
جوش دیکر روغن بادام دو حبہ ڈال کر پلاوین **مطبوخ کمثری** اختلاج گرم کے دور کرنے کے واسطے مجرب
ہے ن کمثری عناب ہر ایک بیس درم ہنسراج کاسنی کے بیج ہر ایک دس درم گلاب کے پھول اہلیسون
ہر ایک پانچدرم ایک سیر پانی مین جوش دین کہ چوتھائی باقی رہے صاف کرکے پیوین **مطبوخ**
صاحب تذکرہ نے واسطے جلد قطع کرنے زکام اور نزلہ گرم کے مجربات سے جانا ہے ن جو چھلے ہوئے دو اوقیہ

خمیرہ بنفشہ گلقند شکری ہر ایک ایک اوقیہ ملیٹھی ہنسراج خشخاش کے بیج ہر ایک نصف اوقیہ سب کو چار سو
درم پانی مین جوش دین کہ پچاس درم باقی رہے صاف کرکے شربت انار شیرین یا شربت بنفشہ کے ساتھہ
دین کہ دماغ کے تنقیہ کے واسطے کہ اعظم منقی دماغ سے ہے اگر گلقند موقوف کرین بہتر ہے مطبوخ زکام اور نزلہ
گرم مین معمول ہے ھو بہیدانہ تین ماشہ عناب پانچ عدد سپستان گیارہ دانے خطمی کے بیج چھہ ماشہ گاؤزبان
چار ماشہ پانی مین جوش خفیف دیکر صاف کرکے شربت بنفشہ داخل کرکے دین اور جس صورت مین غلبہ
حرارت کا ہو عوض گاؤزبان کے کدو کے بیجون کے مغز کا شیرہ زیادہ کرین اگر نزلہ نہ ٹھہرے تو کیکر
کا گوند کتیرا ہر ایک ایک ماشہ خمیرہ خشخاش مین ملا کر اسی جوشاندہ کے ساتھہ زیادہ کرین نزلہ بند اور غرغرہ
عمل مین لائین دیگر اکثر مزاجون کو نافع ہے اور ہمیشہ معمول ہے ھو بہیدانہ ایک درم ملیٹھی دو درم عناب
سات دانے سپستان بیس دانے آدہ سیر پانی مین جوش کرین جسوقت نصف باقی رہے صاف کرکے
شربت بنفشہ سات درم حل کرکے پیوین اور زکام گرم مین کہ سات بخارات دم کے ہون بعضے اجزاے
مناسب مثل شاہترہ کے زیادہ کرتے ہین مطبوخ صمغ واسطے امالہ نزلہ کے کہ حلق اور قصبہ سے ہو مفید
کہانسی اور ربو کو نافع ہے ھو کیکر کا گوند خشخاش کا پوست ملیٹھی ہر ایک تین ماشہ مصری تین تولہ ..
مطبوخ نزلہ اور کہانسی کو نافع ہے ھو ملیٹھی دو درم بہیدانہ نصف درم کیکر کا گوند ایک درم کتیرا
نصف درم دارچینی دو ماشہ سپستان ستترہ دانے مصری ڈیڑہ تولہ ڈیڑہ پاؤ عرق گاؤزبان مین جوش دین
جبکہ آدہ پاؤ باقی رہے بطریق قہوہ کے پیوین دیگر زکام اور نزلہ کو نافع ہے ھو سونف بنفشہ ہنسراج ملیٹھی
گاؤزبان ہر ایک ایک مثقال سپستان مویز منقے ہر ایک پندرہ عدد مصری ڈیڑہ تولہ آدہ سیر پانی مین جوش
کرین جسوقت چوتھائی پانی باقی رہے صاف کرکے پیوین اگر سردی اور بلغم کی کثرت ہو سونف
کی جڑ زوفاے خشک سوسن کی جڑ فراسیون انجیر جو کچھہ مناسب جانین زیادہ کرین اگر زکام
حرارت کے ساتھہ ہو مثل عناب اور بہیدانہ اور نیلوفر اور خطمی کے بیج اور خبازی زیادہ کرین
اگر ریزش نزلہ سینہ کی طرف ہو عوض مصری کے شربت خشخاش دو تولہ یا ایک تولہ دیا قوزا اضافہ کرین مطبوخ
ملین ہر قسم کے مدین انطاکی کے مجربات سے ہے ھو بنفشہ کے پہول عناب اسطوخودوس ہر ایک پانچ درم
گلقند پندرہ درم دہ چند پانی مین جوش کرین صاف کرکے املتاس بیس درم حل کرکے دین صفراوی مین
دس درم تمر ہندی یا آلو بخارا اور ہڑ زرد کا پوست اور شاہترہ اور ترنجبین بقدر حاجت کے زیادہ کرین
مطبوخ واسطے خیالات چشم کے کہ معدی کے انجرون سے ہون مجرب ہے ھو نسوت سفید سیاہ ہر ایک ہر
ایک جزکرفس کے بیج کاسنی کے بیج خشخاش کے بیج شاہترہ ہر ایک نصف جز مصطگی چوتھائی جز دہ چند پانی
مین جوش کرین کہ چوتھائی رہے صاف کرکے ساتھہ قند سفید کے خلط سودا مین اور ساتھہ شہد کے بلغم مین ساتھہ
شربت بنفشہ کے صفرا مین استعمال کرین مطبوخ ضعف بصر کو نافع ہے نزلات کے ضرر کو دفع کرتا ہے ھو اسطوخودوس
دہنیہ خشک ہر ایک ایک تولہ برگ مروہ تین ماشہ مصطگی ہڑ کابلی کا پوست کندر سونٹھ بے ریشہ ہر ایک
ڈیڑہ ماشہ گلقند ڈیڑہ تولہ سب کو صبح کو آدہ سیر پانی مین بھگوئین اور رات کے وقت جوش کرین

جبکہ تیسرا حصہ باقی رہے صاف کرکے پیوین صبح کے وقت اطریفل صغیر اور فتیرا آپ مین ملاکر کھاوین غذا
غذاؤن سے مثل گاے کے گوشت اور دودہ اور تمام ترشیون سے پرہیز کرین اگر اوس کے جسم
پیمان کر شہد مین ملاکر کھاوین مناسب ہے دیگر واسطے ورم کے کہ ناک کی جڑ مین پیدا ہو حکیم علوی خان سے
سے منقول ہے ؁ کاسنی کے بیج کاسنی کی جڑ کا پوست مکو بہت یا پچھ ایک نوماشہ ہڑ کابلی کا پوست ہڑ سیاہ
آملہ ہر ایک ایک تولہ دہنیہ خشک سات ماشہ نسوت اکبرابادی اور بڑے چہیل کرا ندر سے خالی کرکے ڈیڑہ تولہ
سونٹھ سفید بے ریشہ نسوت کے ساتھ ایک جا کرکے اسطوخودوس کے پہول بنفشہ ہر ایک نوماشہ
مصطگی پانچ ماشہ گلقند دو تولہ سب کو رات کو آدہ سیر پانی مین بہگوئین صبح کو جوش کرین کہ تیسرا حصہ باقی
رہے صاف کرکے پیوین غذا مونگ کی دال چپاتی کے ساتھ اور گھی بہت کھائین مطبوخ گرفتگی آواز
کو کہ سردی سے ہو نافع ہے ؁ انجیر زرد تین عدد مویز منقی ایک تولہ ملیٹھی دو درم گاؤزبان ایک مثقال
سونف السی کے بیج ایرسا ہر ایک ایک درم آدہ سیر پانی مین جوش کرین جسوقت چوتھائی رہجائے
صاف کرکے چند روز پیوین مطبوخ ربو اور کہانسی نزلی اور بلغمی مین معمول ہے ؁ ملیٹھی گاؤزبان
گاؤزبان کے پہول زوفائے خشک ہر ایک پانچ ماشہ گیہون کی بہوسی چہہ ماشہ ابریشم خام تین ماشہ
مصری ایک تولہ جوش دیکر صاف کرکے دین مطبوخ زوفا واسطے ضیق بلغمی کے معمول ہے
؁ انجیر زرد تمر ہندی ہر ایک دس درم مویز منقی دس دانے کرفس کے بیج سونف پرسیاؤشان ملیٹھی زوفا
فراسیون ہر ایک پانچ درم سب کو ڈیڑہ سیر پانی مین جوش کرین کہ نصف رہ جائے صاف کرکے تین روز معجون
زوفا کے ساتھہ دین اور ایک ہفتہ ایسے ہی کرین بعد اسکے قے اور اسہال سے مادہ کو قلع کرین بعد اس کے
مطبوخ اور معمول مذکور کے ساتھ دوسرے ہفتہ مداومت کرین پھر تنقیہ مین مشغول ہون اسی طرح
معالجہ مین مشغول رہین تاکہ مرض زایل ہوجاوے مطبوخ ربو اور کہانسی سرد اور بلغمی کو نافع ہے ؁
السی کے بیج زوفا ایرسا گاؤزبان ہر ایک ایک درم سونف دو درم سونف کی جڑ ملیٹھی ہنسراج ہر ایک تین
درم انجیر زرد چار عدد مویز منقے پندرہ دانے مصری دو تولہ پانی مین جوش دیکر عمل مین لائین مطبوخ
ربو کے واسطے کہ خفقان کے ساتھہ ہو نافع ہے ؁ ابریشم خام ایک درم گیہون کی بہوسی چار درم
گاؤزبان ڈیڑہ درم زوفا ایک درم ملیٹھی دو درم مصری چار درم مطبوخ انتصاب نفس کو ایک ساعت
مین ساکن کرتا ہے اور مجرب ہے ؁ خمیرہ بنفشہ ایک اوقیہ گلقند ڈیڑہ اوقیہ کرویا نصف اوقیہ چہہ پانی مین جوش دین کہ
چہٹا حصہ باقی رہے صاف کرکے پیوین مطبوخ کہانسی نزلی کے واسطے مفید ہے مؤلف
فرماتے ہین کہ میرے اوستاد مرحوم کے مجربات سے ہے ؁ کیکر کا گوند کتیرا ہر ایک نصف ماشہ
تین ماشہ دیا قوزا مین ملاکر کھائین بعد اسکے سپستان پانچ دانے گاؤزبان ملیٹھی بہیدانہ بنفشہ کے پہول ہر ایک
تین ماشہ جوشاندہ مین شربت اعجاز دو تولہ حل کرکے پیوین مطبوخ نخالہ کہانسی کے واسطے
مجرب ہے ؁ گیہون کی بہوسی دو تولہ خشخاش کا پوست ایک عدد کیکر کا گوند دو ماشہ سپستان
گیارہ دانے ملیٹھی دو درم ڈیڑہ پاؤ پانی مین جوش کرین جسوقت کہ تیسرا حصہ باقی رہے ایک تولہ مصری

ڈال کر صاف کر کے پیوین اگر کھانسی کے ساتھ خفقان بھی ہو ایک مثقال گاؤزبان زیادہ کرین اگر تپ زیادہ ہو خطمی کے بیج نیلوفر ہر ایک ایک درم اور زیادہ کرین اگر ربو کے ساتھ ہو السی کے بیج یا ایرسا زیادہ کرین **دیگر** واسطے کھانسی اور نزلہ اور سینہ کے بلغم کو مفید ہے ص گلو ایک تولہ کیکر کا گوند ہنسراج ملیٹھی زوفائے خشک سونف کی جڑ کا پوست ہر ایک تین ماشہ شربت اجاز دو تولہ **مطبوخ** خشک کھانسی کے واسطے کہ ساتھ اوس کے تپ ہو نافع ہے ص بنفشہ ملیٹھی ہر ایک تین درم عناب پانچ دانے سپستان گیارہ دانے مویز منقے پندرہ دانے خطمی کے بیج خبازی کے بیج بہیدانہ ہر ایک ایک مثقال بدستور عمل مین لائین **دیگر** کھانسی کے واسطے مجرب ہے ص گاؤزبان ایک مثقال سولف ایک درم ملیٹھی دو درم خشخاش کا پوست ایک عدد کیکر کا گوند دو ماشہ سپستان گیارہ دانے خطمی کے بیج ایک درم مویز منقی گیارہ دانے ڈیڑہ پاؤ پانی مین جوش کرین جسوقت تیسرا حصہ باقی رہے مصری ایک تولہ داخل کر کے پیوین اور کبھی گیہون کی بھوسی ایک تولہ داخل کرتے ہین اگر تپ زیادہ ہو نیلوفر ایک درم عوض سونف کے داخل کرتے ہین اگر ساتھ ربو کے ہو السی یا ایرسا زیادہ کرین **دیگر** کھانسی کو نافع ہے ص ملیٹھی دس درم بہیدانہ کیکر کا گوند ہر ایک ایک درم کتیرا اسفید نصف درم دارچینی دو ماشہ سپستان سترہ دانے مصری ڈیڑہ تولہ ڈیڑہ پاؤ گاؤزبان کے عرق یا پانی مین جوش کرین جسوقت چہارم حصہ رہے نیمگرم پیوین **مطبوخ** ذات الجنب اور ذات الریہ اور ذات العرض کے واسطے بعد فصد باسلیق کے معمول ہے ص نیلوفر کے پھول سیاہی اور زردی اور گرہ اندرونی سے صاف کر کے سات مثقال مصری مثل اوس کے دو سیر پانی مین جوش کرین جبکہ تیسرا حصہ باقی رہے صاف کر کے پیوین جس جگہہ شربت نیلوفر عمدہ موجود ہو تین چار تولہ کافی ہے جب تک مرض رفع ہو اسپر مداومت کرین **مطبوخ** ذات الجنب کے واسطے فصد کے بعد مفید ہے ص عناب دس دانے سپستان پندرہ دانے خطمی خبازی ہر ایک چھہ ماشہ مکو بنفشہ کے پھول ہر ایک ایک تولہ نیلوفر کے پھول چھہ ماشہ جوش دیکر صاف کر کے لعاب بہیدانہ اور لعاب اسپغول داخل کر کے ترنجبین سے شیرین کر کے پلاوین **دیگر** ذات الجنب اور شوصہ اور برسام کے واسطے مفید ہے ص سپستان نو دانے تھوڑے سے پانی مین جوش کرین جبکہ تہائی پانی باقی رہے صاف کر کے تین تولہ قند سفید سے شیرین کر کے تین تولہ روغن زرد گرم کر کے اوپر اوس کے ڈال کر اونگلی سے حرکت دیکر پیوین **مطبوخ** منضج اور مسہل ڈبہ اطفال کے واسطے معمول ہے ص ملیٹھی گاؤزبان ہنسراج انجیر زرد بنفشہ کے پھول خبازی کے بیج مکو مویز منقی بقدر مناسب جوش دیکر صاف کر کے قدرے مصری داخل کر کے دین دوسرے روز اگر مریض قوی ہو زوفا سوسن کی جڑ اضافہ کر کے دین مسہل کے روز سنا مکی املتاس زیادہ کرین اگر حاجت ہو تو دوسرے وقت گیہون کی بھوسی گاؤزبان کے پھول سوسن کی جڑ عرق گاؤزبان مین جوش دیکر صاف کر کے شربت بنفشہ اضافہ کر کے دین **مطبوخ** معدہ کے درد اور ہیضہ بلغمی کے واسطے نافع ہے ص عود غرقی زیرہ سیاہ ہر ایک دو مثقال پودینہ سونف چھوٹی الائچی ہر ایک ڈیڑہ مثقال انیسون کرفس کے بیج صعتر فارسی ہر ایک ایک مثقال

لونگ سونٹھ واجواین دیسی مصطگی ہر ایک اٹھ درم گلقند تین تولہ سب کو چار سیر پانی مین جوش دین جسوقت دو سیر پانی باقی رہے صاف کرکے مریض کو پاؤ سیر پلاوین اور بعد تین چار گھڑی کے پھر پلا دین اگر تشنگی غالب ہو تو مطبوخ مین گلاب ملاکر دین مطبوخ رطوبت معدہ کے واسطے نافع ہے ھ الائچی چھوٹی سونف انیسون ہر ایک ایک درم گلقند دو تولہ اول جوارش مصطگی دو مثقال کھاکر دیر اوس کے پیوین مطبوخ ہیضہ مین معمول ہے ھ نارجیل کا پوست ناگرموتھہ ہر ایک ڈیڑہ تولہ خس بادام پستہ پودینہ ہر ایک تین تولہ الائچی سفید نو ماشہ تین سیر پانی مین جوش دین جبکہ دو سیر پانی باقی رہے تھوڑا تھوڑا پلاوین مطبوخ انار دانہ معدہ کو قوت دیتا ہے قے کو دفع کرتا ہے ھ انار دانہ دس درم مصطگی پودینہ ہر ایک دو درم آدہ سیر پانی مین جوش کرین جبکہ تیسرا حصہ باقی رہے صاف کرکے دو تولہ شربت انار شیرین داخل کرکے پیوین مطبوخ قے بلغمی کو زایل کرتا ہے ھ پودینہ تین ماشہ الائچی خورد دو ماشہ لونگ ڈیڑہ ماشہ مصری دو تولہ گلاب مین جوش دیکر پیوین مطبوخ فواق ریحی کو دفع کرتا ہے ھ زیرہ سیاہ پودینہ کی پتے دارچینی سونٹھ مصطگی جوش دیکر پیوین دیگر واسطے فواق کے کہ گرانی طعام اور برودت اور رطوبت معدہ سے ہو عجیب اثر رکھتا ہے ھ افسنتین رومی پستہ کے باہر کا پوست پودینہ خشخاش کا پوست جوش دیکر صاف کرکے سکنجبین عنصلی کے ساتھہ دین اور پوست بیرون پستہ اور اذخر کا مطبوخ بھی واسطے فواق سرد کے نہایت موثر ہے مطبوخ تالیف حکیم شریف خان صاحب واسطے سدہ جگر اور ما ساریقا کے نافع ہے ھ کاسنی سبز کی جڑ کا پوست مجیٹھہ گوکھرو خربوزہ کے بیج ملکو شاہترہ کشوث کے بیج پوٹلی مین باندھکر تگر مولی کے بیج گاجر کے بیج بقدر مناسب پکاوین صاف کرکے شربت دینار روغن بید انجیر تین درم اضافہ کرکے پیوین مطبوخ سرد مزاج والون کے جگر کی سختی کے واسطے نافع ہے ھ کاسنی کے بیج شاہترہ جرائتہ ہر ایک چھہ ماشہ ملیٹھی ملکو بالچھڑ ہر ایک چار ماشہ جوش دیکر صاف کرکے شربت بزوری معتدل دو تولہ داخل کرکے پلاوین مطبوخ واسطے سوء القنیہ اور دوسرے جگر کے مرضون کے واسطے نافع ہے مؤلف فرماتے ہین کہ میرے اوستاد مرحوم مغفور کی بیاض سے منقول ہے ھ سونف سونف کی جڑ کشوث کے بیج ملکو مویز منقے ملکو کے پانی اور کاسنی کے پانی مین جوش دیکر گلقند مل کر صاف کرکے دین۔ دیگر ضعف جگر اور کہانسی اور پیچش کو نافع ہے ھ ملکو کاسنی کے بیج ملیٹھی مویز منقے ریشہ خطمی عرق ملکو عرق گاؤزبان مین جوش خفیف دیکر شربت بزوری ملاکر ریحان کے بیج اور کنوچہ بیج چھڑک کر دین مطبوخ واسطے استسقاء لحمی کے نافع ہے ھ سونف ملیٹھی ملکو زرشک ہر ایک تین ماشہ عناب پانچدانے کاسنی کے بیج چھہ ماشہ مویز منقی دس دانے جوش دیکر صاف کرکے شربت بزوری معتدل دو تولہ داخل کرکے پیوین اور جسوقت غلبہ حرارت کا ہو شیرہ خیارین اور شربت بزوری بارد داخل کرین اور بعض اوقات کشوث کے بیج کرفس کے بیج انیسون اور کبھی شربت دینار یا سکنجبین دیناری حسب حال مزاج کے زیادہ کرتے ہین مطبوخ منضج و مسہل سوء القنیہ اور استسقا کے واسطے مفید ہے مؤلف فرماتے ہین کہ میرے اوستاد مرحوم مغفور کے معمولات سے ہے ھ بنفشہ ملکو ملیٹھی کشوث کے بیج انیسون کاسنی کی جڑ گاؤزبان

سونف کی جڑ مویز منقی سونف جوش دیکر مسکر صاف کرکے دین مسہل کے روز سنا مکی گلاب کے پھول ترنجبین
شربت دینار روغن بادام شیرین زیادہ کرین پانی کی جگہہ عرق مکو یا عرق کاسنی دین دوسرے روز تبرید عرق
مکو عرق کاسنی عرق گاؤزبان شربت بزوری داخل کرین مطبوخ واسطے اخراج مائیت کے استسقاء زقی
مین میر عیوض علی کے تجربہ مین آیا ہے ص گلقند عسلی دو اوقیہ سویہ کے بیج ایک اوقیہ تربد سفید کردیا ہر ایک
نصف اوقیہ سب کو ڈیڑھ سیر پانی مین جوش کرین کہ چھٹا حصہ باقی رہے صاف کرکے ریوند چینی ایک مثقال ملا کر
کرکے پیوین مطبوخ منضج و مسہل یرقان واسطے نافع ہے مؤلف فرماتے ہین کہ میرے استاد
مرحوم مغفور کے مجربات سے ہے ص عناب آلو بخارا گلاب کے پھول سپستان شاہترہ کاسنی کے بیج خوبانی
عرق نیلوفر عرق بید سادہ عرق شاہترہ مین جوش دیکر صاف کرکے سکنجبین بزوری ڈال کر پیوین بعد تین روز
کے واسطے تنقیہ کے املتاس الی ترنجبین روغن بادام اضافہ کرین تبرید کے روز کاسنی کے بیجون کا شیرہ
سکنجبین سادہ یا رب بہی کے ساتھہ پلاوین مطبوخ طحال کے درد شدید کے واسطے بعد فصد اسیلم کے
مجرب ہے مؤلف فرماتے ہین کہ میرے والد ماجد مرحوم مغفور کی تالیف سے ہے ص زوفائے خشک [illegible]
خطمی کے بیج سونف مکو ہر ایک چھہ ماشہ مصطگی فارسی کبر کی جڑ کا پوست ہر ایک پانچ ماشہ کرفس کے بیج حب الرشاد
پودینہ خشک زیرہ سفید ہر ایک چار ماشہ انیسون تین ماشہ جوش دیکر صاف کرکے سکنجبین دو تولہ حل کرکے
دین دیگر طحال کے درد کو نافع ہے ص کبر کی جڑ کا پوست کاسنی کی جڑ کا پوست کرفس کی جڑ کا پوست
کاسنی بیج سونف کی جڑ فنجنگشت کے بیج ہنسراج اذخر کی جڑ ہر ایک ایک مثقال غافث انیسون
سونف ہر ایک ایک درم انجیر چار عدد گلقند دو تولہ دیگر تلی کے درد کے واسطے حکیم کلو صاحب کے مجربات
سے ہے ص مرچیا گند جھاؤ کے پتے جھاؤ کی جڑ کا پوست کاسنی کے بیج ہر ایک ایک تولہ پانی مین جوش دین
جسوقت کہ تیسرا حصہ باقی رہے صاف کرکے سکنجبین بزوری اگر نہ ہو تو سادہ اگر یہہ بھی نہ ہو تو مصری
ہر ایک ایک تولہ اضافہ کرکے پیوین مطبوخ اسہال صفراوی اور پیچش اور زحیر مین معمول ہے ص چار تخم
ایک تولہ پانچ تولہ گلاب عرق مکو چھہ تولہ مین ایک جوش دیکر سرد کرکے شربت بنفشہ دو تولہ داخل کرکے
پیوین اور کبھی چار تخم کے ساتھہ ریشہ خطمی کا لعاب چار ماشہ اضافہ کرتے ہین اور کبھی ریشہ خطمی جوش دیکر
ساتھہ شربت مذکور اور تخم ریحان کے دیتے ہین دیگر معمول ص بارتنگ چار ماشہ چھوٹی الائچی کے دانے
تین ماشہ باریک کرکے پانی مین پکا کر کاہو کا شیرہ چھہ ماشہ ریشہ خطمی کا لعاب چار ماشہ مصری ایک تولہ داخل
کرکے پیوین اور کبھی چار تخم چھڑک کر دیتے ہین اور کبھی پرانے دستون مین شیرہ حب الآس چار ماشہ
شربت انار شیرین دو تولہ سفوف مقلیاثا چار ماشہ عوض کاہو کے شیرہ اور مصری اور چار تخم کے دیتے ہین
مطبوخ سدہ کو کھولتا ہے مزلق ہے زحیر کاذب مستعمل ہے ص ریشہ خطمی کنوچہ کے بیج بنفشہ کے پھول
کاسنی کی جڑ سونف مویز منقی کاسنی کے بیج گلاب کے پھول مکو جوش دیکر گلقند ڈال کر پلاوین دیگر مسہل اور
مزلق ہے پیچش کاذب کو دفع کرتا ہے ص سونف دو درم خطمی کے بیج خطمی کی جڑ مکو ہر ایک نصف درم سپستان
بیس عدد گاؤزبان بنفشہ ہر ایک ایک مثقال مویز منقی دو تولہ دواؤن کو پانی مین جوش دین جسوقت

چہارم حصہ رہے صاف کرکے املتاس پانچ تولہ گلقند چار تولہ ملا کر پھر صاف کرکے روغن بادام یا روغن گاؤ
اضافہ کرکے پیوین دوسرے روز چار تخم بقدر دو تولہ لعاب ریشہ خطمی کے ساتھ پیوین بعد یوم راحت
کے پھر یہی مسہل فرلق دوسرے بار دین اور بعد رفع سدہ کے بتدریج مفرحات اور قابضات مقویات معدہ
کے ساتھ دین مطبوخ منضج بلغم اور رفع قولنج کو زایل) کرتا ہے ھم سنا مکی انیسون نسوت سفید ہر ایک دس
درم گلاب کے پھول بنفشہ کے پھول سپستان جو چھلے ہوئے ہر ایک سات درم سبکو چار سو درم پانی
مین جوش کرین جبکہ چوتھائی باقی رہے صاف کرکے کنوچہ کے بیج بیتھی کے بیج اسپغول ہر ایک
پانچ درم پانی مذکور مین لعاب اوٹھا کر صاف کرکے املتاس دس درم شکر بقدر احتیاج ملا کر صاف
کرکے روغن بادام شیرین اضافہ کرکے دین مطبوخ واسطے مغص کے کہ بلغم مالح اور بلغم خام غلیظ سے
ہو واسطے مادہ تنقیہ کے کام آتا ہے ھم سنا مکی پانچ درم بنفشہ کے پھول تین درم نسوت سفید دو
درم بسفایج تین درم عناب سپستان ہر ایک دس دانے سونف کاسنی کے بیج مکو ہر ایک تین درم
سبکو ڈیڑھ سیر پانی مین جوش کرین جب آدھ سیر باقی رہے صاف کرکے املتاس پندرہ درم ترنجبین
شکر سرخ ہر ایک دس درم ملا کر روغن بادام شیرین اضافہ کرکے پیوین یا حقنہ کرین **مطبوخ مسہل**
قولنج سدی کے واسطے معمول ہے ھم سنا مکی ڈیڑھ تولہ گلاب کے پھول ایک تولہ کاسنی کے بیج کاسنی
کی جڑ سونف سونف کی جڑ ہر ایک نو ماشہ سداب قردمانا انیسون کرفس کے بیج ہر ایک پانچ ماشہ آدھ سیر پانی
مین جوش کرین گلقند داخل کرکے پیوین غذا آب نخود **مطبوخ** سنگ گردہ اور مثانہ کے واسطے مفید ہے ھم سونف
کرفس کے بیج مکو گلاب کے پھول سونف کی جڑ کاسنی کی جڑ خربوزہ کے بیج ہنسراج ریوند چینی ہر ایک چھ ماشہ
انیسون تین ماشہ کرفس کی جڑ کیڑے کے بیج خطمی کے بیج خبازی کے بیج مشکطرامشیع ہر ایک چار ماشہ گلقند
چار تولہ جوش دیکر صاف کرکے ترنجبین چار تولہ ملا کر پھر صاف کرکے حجر الیہود پیس کر حل کرکے پیوین۔
**دیگر** واسطے نکالنے سنگ کے نہایت سریع الاثر ہے ھم گوکھرو سونف انیسون ہر ایک چار ماشہ چھوٹی الائچی
چار تولہ حب کاکنج ہنسراج ہر ایک تین ماشہ دارچینی دو ماشہ لونگ ایک ماشہ اکلیل الملک دو ماشہ مصری چار تولہ
سب کوٹ کر ایک سیر پانی مین جوش دین جبکہ ساتوان حصہ باقی رہے صاف کرکے حجر الیہود تین
ماشہ حل کرکے اول معجون عقرب یا معجون یداللہ تین چار ماشہ کھا کر پیوین چند دفعہ کے پینے مین ہرچند
کہ پتھر سخت اور کلان ہو ریزہ ریزہ ہو کر نکل آتا ہے اور مجرب ہے **مطبوخ مسہل** مرض سنگ
گردہ اور مثانہ مین پیا جاتا ہے سنگ اور ریگ کو پاک کرتا ہے ھم گاؤزبان مکو پرسیاؤشان گلاب کی کلی
گوکھرو حب القلت بسفایج ہر ایک نو ماشہ خیارین کے بیج خربوزہ کے بیج کیڑہ ہر ایک ایک تولہ سنا مکی
ایک تولہ تین ماشہ جوش دیکر صاف کرکے املتاس ترنجبین ہر ایک چھ تولہ شربت کشوث چار تولہ
حل کرکے دوسری بار صاف کرکے روغن بادام چھ ماشہ چھڑک کر پیوین **دیگر** سنگ گردہ کے واسطے نافع ہے
ھم عناب سات دانے سپستان بیس دانے بنفشہ کے پھول ہنسراج ہر ایک نو ماشہ گاؤزبان کے
پتے نیلوفر کے پھول کاسنی کے بیج حب القلت ہر ایک سات ماشہ آلو بالو دو تولہ گوکھرو نو ماشہ سنا مکی

ایک تولہ تین ماشہ گلاب کے پھول ایک تولہ رات کو پانی مین تر کرکے صبح کو جوش دیکر صاف کرکے املتاس
چار تولہ ترنجبین یا پچتولہ داخل کرکے دوسری بار صاف کرکے روغن بادام شیرین چار ماشہ چھڑک کر پلاوین
واسطے تنقیہ گردہ اور مثانہ کے سریع الاثر ہے مطبوخ واسطے ادرار بول بستہ کے بنہایت مفید اور مجرب ہے ھ
کرفس کے بیج ایک مثقال سونف انیسون کرفس کی جڑ سونف کی جڑ ریوند مفید کرویا نانخواہ ہرایک چھہ ماشہ بالچھڑ
گلاب کے پھول وج خراسانی مجیٹھہ ریوند چینی ہرایک تین ماشہ مدینہ منقے دس عدد ملیٹھی تین ماشہ انجیر زرد پانچ عدد
پانی مین جوش کرین کہ نصف رہے صاف کرکے رکھین بقدر نو تولہ کے اس مین سے روغن بید انجیر
کے ساتھ پلاوین مطبوخ کہتے ہین کہ سوزاک کو ایک روز مین زایل کرتا ہے ھ خیارین کے بیج چھہ ماشہ
پکھان بید گندک آملہ سار ہرایک تین ماشہ ست سلاجیت چار ماشہ جوکوب کرکے تین پاؤ پانی مین جوش کرین
جبکہ آدہ پاؤ رہ جاوے صاف کرکے ایک دام اور تین ماشہ شہد ملاکر پیوین تین روز تک مجرب ہے اور کوئی چیز
شور اور تیز اور ترش اور بادی نہ کھائین مطبوخ واسطے احتباس حیض اور نفاس کے معمول ہے ھ
املتاس کا پوست مشکطرامشیع ہنسراج پرانا گڑ پانی مین جوش دیکر صاف کرکے دین مطبوخ انجیر
واسطے جاری کرنے حیض کے انطاکی کے مجربات سے ہے ھ مویز منقے انجیر خشک ہرایک بیس درم گلاب کے
پھول کوٹ شیرین مجیٹھہ ہرایک تین درم جوکوب کرکے چند پانی مین جوش کرین جبکہ چوتھائی رہ جائے
صاف کرکے شکر سے شیرین کرکے دین مطبوخ اختناق رحم کے واسطے کہ بسبب احتباس حیض کے ہو نافع
ہے ھ پرسیاوشان مشکطرامشیع سونف ہرایک تین درم دس درم شکر کے ساتھہ دین مطبوخ عسر ولادت کے
واسطے کام مین آتا ہے ھ مشکطرامشیع پرسیاوشان نخود سیاہ ہرایک چھہ ماشہ پوست املتاس پرانا گڑ ہرایک
ایک تولہ پانی مین جوش کرکے صاف کرکے پلاوین اور شکم اور پشت اور اطراف فرج کو روغن بنفشہ اور چنبیلی ملین
مطبوخ نفاس کو جاری کرتا ہے تپ اور سوزش دست و پا ورم اور اوجاع کو کہ بسبب احتباس
نفاس کے عارض ہو دفع کرتا ہے مولف فرماتے ہین کہ میرے والد ماجد مرحوم مغفور کے مجربات سے
ہے ھ خطمی کے بیج سونف ملیٹھی خربوزہ کے بیج ہرایک چھہ ماشہ جوش دیکر خمیرہ بنفشہ دو تولہ مل کر صاف کرکے
پلاوین مطبوخ جنین کو خارج کرتا ہے ھ مشکطرامشیع ہنسراج ابہل ہرایک تین درم ترمس پودینہ ہرایک
دو درم مصری دس مثقال پانی مین جوش کرکے صاف کرکے تناول کرین مطبوخ حمل کو گراتا ہے
حیض کو جاری کرتا ہے ھ املتاس کا پوست اخروٹ کا پوست ہنسراج برنگ کابلی کپاس کے ڈودے ہرایک دو درم گاجر کے
بیج گوکھرو خربوزہ کے بیج مولی کے بیج کلونجی ہرایک ایک درم گڑ دو تولہ چند روز عمل مین لائین مطبوخ
بعد استقرار حمل کے عمل مین آتا ہے ھ گرہ بانس پانچ عدد فلوس مس سات عدد اخروٹ کا پوست
کپاس کے ڈوڈے ہرایک دو تولہ املتاس کا پوست ایک تولہ دس سیر پانی مین جوش کرین جسوقت
کہ تیسرا حصہ جل جاوے بجائے غذا اور پانی کے اسکو پیوین چوتھے روز گلتھی پانی مین جوش دیکر اس کا
پانی دین اور دال اوس کی جو باقی رہے شام کے وقت دین پانچوین روز موٹھ کی روٹی بقدر
[illegible] کھانے کو دین اور پانی کی جگہ سونف کا عرق مکو کا عرق یا گاؤزبان کا عرق دین اور بعد چند

روز کے گیہون کی روٹی موٹھہ کی دال کے ساتھہ کھائین اور اکیسوین روز تھوڑا تھوڑا گھی شروع کرین اور چالیس روز تمام چیزون سے پرہیز کرین اور سرد چیزون اور حرکات منفصہ سے بھی پرہیز واجب ہے **مطبوخ** حکیم جعفر سے منقول ہے واسطے اسہال اور واسطے اوس درد کے کہ جو عورتون کو بعد ولادت کے پیدا ہوتا ہے نافع ہے ھو سونف سونٹھ دہنیہ ہر ایک ایک تولہ ارنڈ کی جڑ کا پوست دو تولہ ایک سیر پانی مین جوش کرین جبکہ آدہ پاؤ پانی باقی رہے صاف کرکے پیوین **مطبوخ ملین** لڑکون کو دودہ کے دینے سے پہلے دیتے ہین ھو نیم کے پتے پاؤ برنگ باؤ کھنبہ نرکچور ہڑ کلان وخورد ونڈن دانہ چکادانہ گلاب کے پھول مویز منقی سونف شاہترہ املتاس بادام بتاشہ پانی مین جوش کرکے صاف کرکے دین **دیگر** اس کو جنم گھٹی کہتے ہین اطفال کو بعد ولادت کے دیتے ہین ھو عناب سپستان چاکسو صندل سرخ نرکچور ہڑ کلان ہڑ خورد چکادانہ گلاب کے پھول سونف املتاس بتاشہ پانی مین جوش دیکر صاف کرکے تھوڑا تھوڑا دین **مطبوخ ہندی** واسطے درد مفاصل کے اور واسطے بلغمی مزاج کے اہل ہند کے عمل سے ہے ھو بدہارا اسگند ہر ایک ایک تولہ چوب چینی تین ماشہ مصری ایک تولہ آدہ سیر پانی مین جوش کرین جسوقت کہ چہارم باقی ہے صاف کرکے پیوین اور اسیقدر شام کو اور لکھا ہے کہ یہہ مطبوخ بھی باد فرنگ کو مفید ہے **مطبوخ سورنجان** درد مفاصل ونقرس کو مفید اور مسہل بلغم اور صفرا ہے ھو سورنجان شیرین پانچدرم گلاب کے پھول ہڑ زرد کا پوست ہر ایک چار درم بنفشہ گاؤزبان ہنسراج ملیٹھی ہر ایک تین درم نسوت موصوف سونف ہر ایک دو درم سونٹھ نصف درم انجیر پانچ عدد سپستان مویز منقے ہر ایک بیس دانے سنا کی چہہ درم ترنجبین املتاس ہر ایک دس درم بدستور عمل مین لائین **مطبوخ** قوی الاثر ہے واسطے استیصال مادہ وجع الورک وعرق النسا کے معمول ومجرب ہے ھو مصطگے انیسون ہر ایک دو درم سونٹھہ بیخ اذخر ہر ایک تین درم مجیٹھہ چیتہ سورنجان شیرین بوزیدان ہر ایک پانچ درم کرفس کی جڑ سونف ہر ایک سات درم مویز منقے حلبہ ہر ایک دس درم سبکو دو سیر پانی مین جوش کرین کہ چہارم حصہ باقی رہے صاف کرین تہائی رطل ہر روز بید انجیر کے اسقدر کہ طبیعت برداشت کرے پیوین **منضج ومسہل** واسطے درد مفاصل کے معمول ومجرب ہے ھو سونف سونف کی جڑ نکو ہنسراج گاؤزبان سورنجان بابونہ کے پھول بادآورد خطمی خبازی شاہترہ ہر ایک چہہ ماشہ گلاب کے پھول نو ماشہ کاسنی کے بیج کاسنی کی جڑ ملیٹھی ہر ایک سات ماشہ قنطوریون دقیق انیسون کرفس کے بیج کرفس کی جڑ کبر کی جڑ سونٹھہ ہر ایک تین ماشہ مویز منقے بیس دانے آلوبخارا سات دانے پانی مین جوش دیکر گلقند آفتابی چار تولہ مل کر صاف کرکے پیوین اور بعد ایک ہفتہ کے بنفشہ نو ماشہ سنا کی ایک تولہ زیادہ کرین دوسرے روز املتاس چہہ تولہ روغن بادام چہہ ماشہ اگر مناسب جانین نسوت سفید بھی داخل کرین اور اسیطرح سے ایک روز درمیان دیکر دو مسہل اور دین پھر سفوف سورنجان مسہل تین روز برابر دین بعد تنقیہ کامل کے معجون سورنجان کی مداومت کرین بعد اس کے تدہین اوجاع مناسب عمل مین لائین **مطبوخ** تپ مرکب مین کام آتا ہے ھو سونف بادآورد مکو بنفشہ کے پھول گلاب کے پھول نیلوفر کے پھول کاسنی کے بیج کشوث کے بیج کاسنی کی جڑ ہر ایک تین درم آلوبخارا سات دانے سبکو آدہ سیر

پانی مین پکائین جسوقت تیسرا حصہ باقی رہے صاف کرکے سکنجبین سادہ یا بزوری یا گلقند بقدر سات درم کے اضافہ کرکے پیوین **مطبوخ** تپ مرکب کے واسطے بے عدیل اور معمول ہے ھو گلو شاہترہ کاسنی کے بیج ہرایک ایک تولہ رات کو بھگوکر صبحکو جوش دیکر شربت بزوری دو تولہ ملاکر پیوین اگر بلغمیت غالب ہو عوض کاسنی کے نالی کہ ہندی دوا ہے مطبوخ مین داخل کرین اور شربت بزوری معتدل ملاکر پیوین اگر کھانسی بھی ہو ملیٹھی دو درم زیادہ کرین اگر تپ پرانی ہو مثل کشوث اور غافث کے پھول اور افسنتین اور رشکاعی اور باد آورد اور کاسنی کی جڑ اور خربوزہ کے بیج زیادہ کرین **مطبوخ ہندی** واسطے پتون مرکب اور پرانے تپ ولرزہ اور صفراوی کے عجیب الفعل ہے ھو خس صندل سرخ دھنیہ نیم کی جڑ کا پوست پدماکھہ گلو مساوی لیکر ہر روز بقدر دو دام ان دوائیون سے ایک سیر پانی مین جوش کرین کہ آدہ پاؤ باقی رہے صاف کرکے پیوین اور بعض نے سونٹھہ اور نرکچور عوض نیب کی جڑ اور پدماکھہ کے لکھا ہے اور کہا ہے کہ ہرایک چار ماشہ لیکر آدہ سیر پانی مین جوش کرین جبکہ نصف باقی رہے صاف کرکے دو تولہ مصری داخل کرکے پیوین اگر کھانسی ہو چار ماشہ ملیٹھی داخل کرین یا چار رتی رب السوس پیسکر اول کھائین اگر نرکچور نہ دستیاب ہو عوض اوس کے چرائتہ یا سعد کوفی زیادہ کرین **منضج** تپ چوتھیہ مین مستعمل ہے ھو شاہترہ گاؤزبان کاسنی کی جڑ ملیٹھی افتیمون کپڑے مین باندہ کر ہرایک دو درم سپستان مویز منقی ہرایک بیس عدد بسفایج ایک درم انجیر چار عدد گلقند آفتابی عمل مین لائین **منضج و مسہل** مرض آتشک میں بعد فصد باسلیق یا اکحل اور بسبب طاقت خون نکالنے کے بعد حکیم احسن اللہ خان صاحب بہادر دہلوی مرحوم ومغفور کے معمول سے ہے ھو عناب آلو بخارا ہرایک پانچ دانے سپستان بارہ دانے کاسنی کے بیج خیارین کے بیج بنفشہ کے پھول نیلوفر کے پھول خطمی کے بیج بادرنجبویہ کے پتے منڈی بر مڈنڈی شاہترہ کے پتے چرائتہ سرپھوکہ کاسنی کی جڑ سونف کی جڑ خربوزہ کے بیج بسفایج افتیمون پوٹلی مین باندہ کر ہرایک چھہ ماشہ گاؤزبان کے پھول گاؤزبان کے پتے ہرایک چار ماشہ مویز منقے ایک تولہ رات کو کاسنی کے عرق اور شاہترہ کے عرق اور منڈی کے عرق ہرایک سات تولہ مین بھگوکر صبحکو مل کر صاف کرکے گلقند آفتابی ڈال کر پیوین اور پندرہ روز تک یہہ منضج دین اگر حرارت زیادہ نہ ہو آلو بخارا نیلوفر کے پھول کاسنی کے بیج خیارین موقوف کرین اور اسیطرح زیادہ کرنا بعض دوائیون کا بحسب مزاج مریض معالج کی رائے پر ہے بعد اس کے تمر ہندی پانچ تولہ گلاب کے پھول کیسٹر حب النیل ریشہ خطمی اندراین کی جڑ ہرایک چھہ ماشہ سنا مکی نو ماشہ املتاس چھہ تولہ ترنجبین چار تولہ شیرخشت دو تولہ منضج مین زیادہ کرین آلو بخارا سات دانے مویز منقی دو تولہ عوض عرق کاسنی اور عرق گاؤزبان کے کرین اور وزن عرقیات کا ہرایک تیس تولہ لکھا ہے بدستور رات کو بھگوکر صبحکو مل کر صاف کرکے شیرہ مغز بادام شیرین اوپر اوس کے چھڑک کر پیوین اگر معدہ عاصی ہو اور اس مسہل سے اجابت بخوبی نہ ہووے اور مواد خارج نہ ہو ہڑ زرد کا پوست ہڑ کابلی کا پوست ہڑ سیاہ افسنتین رومی اضافہ کرین اگر اسہال زیادہ ہون ادویہ مسہلہ مین کمی کرنی چاہیے اور دوسرے روز مسہل کے بہہ تبرید دین ہڑ کا مربا ایک عدد دھوکر گٹھلی دور کرکے چاندی کے ورق مین لپیٹ کر پہلے کھاکر اوپر اوس کے چار دانے عناب کا شیرہ پانچ ماشہ کاسنی کے بیجون کا شیرہ

عرق منڈی عرق شاہترہ ہرایک دس تولہ نکال کر شربت نیلوفر داخل کرکے ریحان کے بیج پانچماشہ یا اسپغول مسلم چھہ ماشہ چھڑک کر پیوین اگر وقت حاجت کے پیچ اور درد شدید ہو ریشہ خطمی کا لعاب پانچ ماشہ زیادہ کرین بعد فارغ ہونے دو مسہل کے پھر دو منضج بدستور سابق پلاکر دو مسہل حب لاجورد کے اس طور سے دین کہ حب لاجورد ایک تولہ عرق منڈی عرق شاہترہ ہرایک آدہ آدہ پاؤ ترنجبین دو تولہ کے ساتھہ ایک پہر رات رہی ہو کھلاوین اور سورہین صبحکو اوٹھکر مسہل عناب شاہترہ منڈی کاسنی کے بیج چرائتہ گلاب کے پھول کاسنی کی جڑ مویز منقی بسفایج افتیمون سناء مکی کیڑ حب النیل ہڑ سیاہ ہڑ زرد کا پوست املتاس ترنجبین شیرخشت گلقند عرق منڈی عرق شاہترہ شیرہ مغز بادام بدستور مسہل پلاوین دوسرے روز تبرید بدستور دیگر اوس کے دوسرے روز مسہل حبوب کا بدستور دین بعد چار مسہل کے یعنی املتاس کے اور دو حبوب لاجورد کے سات روز تک مثل تبرید سابقہ کے تبرید پلاوین اور بعد پندرہ روز کے وہ مطبوخ کہ اوس مین نیب کی جڑ کا پوست ہے اور اوسکا نسخہ بیان کیا جائیگا سات روز تک پلاوین اور ایک ہفتہ مہلت دیکر حب پلا اور سات روز نہایت چودہ روز کہلاوین اگر ان گولیون سے منہ آجاوے گولیون کو ترک کرین اور گیہون کا دلیہ دہی کے ساتھہ کہلاوین اور غرغرہ کہ اوس مین معمول ہین عمل مین لائین اگر ورم زیادہ ہو اور خناق کی شکل پیدا ہو فصد سر رو کھولین اور جوک لگائین اور تدبیر اوس کے موافق قانون طبی کے کرنی چاہئے جسوقت کہ اس سے نجات ہو اور اثر قلاع اور ورم لثہ اور دانتون کے درد اور اجزائے رطوبت کا باقی ہو اوسوقت ذرورات اور سنونات اور مضمضہ کام مین لائین اور سوائے اوس کے جو بیماری کہ کھانے اور نہ آتشک سے مانند تپ اور غش اور تشنج وغیرہ کے حادث ہو اوس کے علاج مین مشغول ہون **مطبوخ** کہ بارہا تجربہ مین آیا ہے اسکے پینے سے منہ نہین آتا آتشک کو زایل کرتا ہے اور احتیاج پرہیز کی نہین ہے اگر چاہین قلیہ اور خشکہ کھائین ؐ نیم کے درخت کا پوست کچنال کے درخت کا پوست اندراین کی جڑ ببول کی پہلی چھوٹی کٹائی معہ پتے اور جڑ اور پوست کے گڑ پرانا ہرایک آدہ پاؤ تین سیر پانی مین جوش کرین جبکہ چہارم حصہ رہے صاف کرکے شیشہ مین رکھین یہہ سات خوراک ہین اس کے استعمال سے مرض مذکور کا قلع اور قمع ہوجاتا ہے **مطبوخ مسہل** واسطے آتشک کے مجرب ہے ؐ اندراین کی جڑ دو تولہ سناء مکی ایک تولہ شاہترہ ایک تولہ گلاب کے پھول چھہ ماشہ سب کو ڈیڑہ پاؤ پانی مین جوش کرین جسوقت کہ نصف باقی رہے صاف کرکے پلاوین اسیطرح تین روز تک اگر تین روز مین فائدہ نہ ہو تین روز اور کھائین **مطبوخ** واسطے جلدی نکلنے چیچک کے مستعمل ہے ؐ انجیر چار عدد مویز منقی سات ورنہ مسور چھلے ہوئے دو درم عناب پانچ دانے جوش دیکر دین **دیگر** تپ چیچک مین نکلنے سے پہلے دین چیچک نہین نکلتی اگر نکل آوے تو کم نکلتی ہے ؐ عناب چار عدد مسور ثابت ایک تولہ ملہٹی دو ماشہ لالہ کے پھول ایک ماشہ عرق شاہترہ مین جوش دیکر صاف کرکے جسوقت کہ تیسرا حصہ رہے شربت نیلوفر ایک تولہ اضافہ کرکے خوب کلان تین ماشہ ملائین اور سات دانے موتی بن بندھے ہوئے نگلاکر پلاوین یہہ مطبوخ تپ کو ساکن کرتا ہے اور چیچک کے نکلنے پر مدد دیتا ہے اور یہہ نسخہ اکثر

لڑکون کو دیتے ہین مطبوخ حرف کو روکتا ہے ص مورد کے پتے گلاب کے پھول صندل گلاب مین جوش دیکر
کپڑا اوسمین تر کرکے پونچھین مطبوخ صاحب ضربہ اور سقطہ کو مناسب ہے ص ریوند چینی نصف درم ماش
ایک درم ملوگ گاؤزبان ہر ایک تین درم جوش کرکے قند سفید سے شیرین کرکے دین

## دوسری فصل

معجونات مین **معجون بنفشہ** مسہل بلغم اور صفرا کا ہے درد سر کو نافع ہے ص سنامکی پچاس درم نسوت
موصوف گاؤزبان گلاب کے پھول ہر ایک پانچ درم بنفشہ کے پھول نیلوفر کے پھول مویز منقی
ہر ایک دس درم ترنجبین تیس درم شیرخشت پچیس درم شہد خالص پچاس درم گلاب مین قوام
کرین خوراک تین درم **معجون انطاکی** واسطے درد سر سرد کہنہ اور تنقیہ دماغ اور تقویت حواس اور اصلاح
معدہ کے مجرب ہے ص انیسون گلاب کے پھول ہر ایک سات درم عود ہندی پانچدرم ایلوہ غاریقون
کباب چینی ہر ایک چار درم مرمکی زعفران ہینگ ہر ایک تین درم گوندون کو سرکہ مین حل کرین
اور باقی دوائیون کو کوٹ چھان کر سہ چند شہد مین ملائین دو درم سے چار درم تک استعمال
کرین **معجون** آدھاسیسی سرد اور اکثر درد سر کے واسطے مجرب ہے ص سنامکی لونگ جاوتری
انیسون ہر ایک ایک جز گلاب کے پھول نصف جز زعفران چوتھائی جز مشک خالص آٹھوان جز
کوٹ چھان کر شہد مین ملائین خوراک تین درم **معجون راحت** واسطے درد سر مزمن اور امراض
گرم کے واسطے مفید ہے اور تپ دق مین نافع ہے حکیم عابد سرہندی کے معمول سے ہے ص کافور
قیصوری نصف مثقال موتی بن بندھے یاقوت رمانی بنسلوچن الائچی خورد الائچی کلان ہر ایک ڈیڑھ درم
صندل سفید شاہترہ کے بیج انجبار خیارین کے بیجون کا مغز تربوز کے بیجون کا مغز میٹھے کدو کے
بیجون کا مغز خشخاش سفید کے بیج ہر ایک تین درم آملہ مقشر حب الآس کاہو کے بیج خرفہ کے بیج کبیکا
گوند زرشک گلاب کے پھول رب السوس ہر ایک ساڑھے چار درم ترنجبین چھ درم کاسنی کے بیج دھنیہ ہر ایک
ساڑھے سات درم گلاب بید مشک ہر ایک آٹھ استار رب بہی شیرین رب انار شیرین ہر ایک دو استار
مصری بارہ استار ایک کدو تازہ اور تربوز کا پانی بیس دانے عناب کا پانی خشک دوائیون کو
کوٹ چھان کر شکر اور ربوب اور پانیون کا قوام کرکے دوائیون کو اوس مین ملائین خوراک ایک
ایک مثقال **معجون** سب قسم کے دوار اور سدر مین انطاکی کے مجربات سے ہے ص شاہترہ کے بیج
دھنیہ خشک حب بلسان ہر ایک پانچ درم فسوت سفید گلاب کے پھول اندراین کا گودہ ہڑ زرد
کا پوست مصطگی ہر ایک تین درم شہد اور ہڑ کابلی کے مربے مین ملاکر استعمال کرین خوراک دو
مثقال سے تین مثقال **معجون کشنیز** واسطے منع کرنے صعود بخارات کے اور سدر اور دوار اور دور
کرنے خفقان اور توحش کے کہ انجرہ سوداوی سے ہو مجربات سے ہے ص موتی بن بندھے ہڑ کابلی کا
پوست دھنیہ خشک آملہ مقشر ہر ایک پانچ درم بنسلوچن سفید حماض کے بیج گاؤزبان کے پھول ہر
ایک تین درم ترنج کا پوست ایک درم مصری سفید سہ چند گلاب عرق بید مشک
ہر ایک پاؤ سیر چاندی کے ورق نصف درم بطریق معہود معجون بناوین اور نصف تولہ کھائین۔

**معجون حفظ** ملا سدید کے معمول سے ہے ص ہڑ کابلی کا پوست ہڑ سیاہ آملہ مقشر دارچینی وچ ترکی ہر ایک پانچ درم سونٹھ مرچ پیپل کندر ہر ایک تین درم بہیڑہ کا پوست ناگرموتھ ہر ایک چار درم پستہ کا مغز سات درم مویز منقی پچاس درم دوائیوں کو کوٹ چھان کر مویز پسی ہوئی کے پلاویں **دیگر** واسطے زیادتی قوت حافظہ کے نہایت نافع ہے حکیم ارشد سے منقول ہے ص سنا مکی ناگرموتھہ مرچ سفید کندر عود قماری زعفران مساوی شہد سفید سہ چند دوائیوں کے معجون بناویں خوراک ایک مثقال **معجون** نسیان کو دفع کرتی ہے دوسرے امراض دماغی سرد کو دفع کرتی ہے اعصاب کو قوت دیتی ہے کھانے کو ہضم کرتی ہے سلسل البول کو نافع ہے درد مفاصل کو بعد تنقیہ کے مستعمل ہے بلغم کو دفع کرتی ہے مشایخ کو موافق ہے کمر کو قوت دیتی ہے فائدہ میں قایم مقام معجون فلاسفہ کے ہے ص بابونہ کے پھول ناگرموتھہ کندر ہر ایک پانچ مثقال سونٹھہ مرچ پیپل کلیجن آملہ بہیڑہ کا پوست زرنباد سورنجان شیرین ثعلب مصری بادام کا مغز فندق کا مغز ہر ایک دس مثقال مویز منقی تیس مثقال شہد خالص سہ چند خوراک دو درم **معجون جدوار** نسیان کے واسطے کہ برودت اور رطوبت سے حادث ہو نافع ہے ص جدوار فادانیا عود ہندی جاوتری انجدان بابونہ تگر سداب کے پتے اذخر مکی ایرسا جائفل دارچینی دارفلفل کندر ناگرموتھہ ہر ایک تین مثقال جندبیدستر زعفران مشک خالص مرچ سیاہ رائی ہر ایک ایک مثقال لونگ پودینہ مرچ سفید ہر ایک دو مثقال نارجیل کا مغز پستہ کا مغز چلغوزہ کا مغز فندق کا مغز بادام کا مغز ہر ایک سات مثقال شہد خالص تین سو مثقال معجون بناویں **معجون** واسطے نسیان اور تقویت دماغ اور دل کے مجرب ہے ص دارچینی بہمن سفید بالچھڑ حب بلسان عود صلیب مصطگے زعفران کندر سوسن کی جڑ درونج عقربی ناگرموتھہ بہمن سرخ وچ اسطوخودوس کباب چینی تگر ہر ایک دو ماشہ ہڑ کابلی نارجیل کا مغز ہر ایک چار ماشہ ابریشم مقرض بیس ماشہ مویز دانے نکال کر بیدانہ دانے فندق کا مغز تین ماشہ پیپل سونٹھہ مرچ سفید ہر ایک ایک ماشہ مصری چار دام شہد آدہ پاؤ مرتب کریں **معجون حافظ العقل** حکیم علوی خان کے اختراع سے ہے حفظ اور تقویت حواس ظاہری اور باطنی اور مرکبہ عقل اور ذہن اور فکر کے واسطے مجرب ہے ص شیرہ آملہ دس مثقال ہڑ زرد کا پوست کابلی ہڑ کا پوست ہڑ سیاہ بہیڑہ کا پوست ہر ایک پانچ مثقال بنسلوچن صندل سفید گلاب میں گھسا ہوا ابریشم کترا ہوا کندر بلی لوٹن تمام نارجیل کا مغز پستہ کا مغز اسطوخودوس بابونہ کے پھول ہر ایک ایک مثقال کوٹ چھان کر روغن بادام بیس مثقال میں چرب کریں مویز منقے شہد مصری ہر ایک پینتالیس مثقال اول مویز کو عرق فرنجمشک میں پکاویں کہ گھرا ہو جاوے مل کر صاف کر کے شہد اور مصری داخل کر کے قوام کریں باقی دوائیوں کو ڈال کر معجون بناویں خوراک دو مثقال **معجون** واسطے نسیان اور فالج اور لقوہ اور صرع کے مجربات سے ہے ص اسطوخودوس سیوتی کے پھول ہڑ کابلی ہر ایک سات درم کلونجی مصطگی مرچ سفید وسیاہ دارچینی ہر ایک چار درم ایلوہ ریوند غاریقون کندر پستہ کا مغز سکبینج ہر ایک تین درم مشک خالص عنبر اشہب ہر ایک دس قیراط کوٹ چھان کر شہد صاف میں ملاویں اور دو درم استعمال کریں اور جس وقت کہ غلبہ رطوبت کا ہو ناگرموتھہ

پیپل ایلوہ اور ہاتی دانت کا برادہ اور سونٹھ ہر ایک برابر اسطوخودوس کے زیادہ کریں **دیگر** شیخ الرئیس کے مجربات سے ہے ےم ناگرموتھ کندر مرچ سیاہ زعفران مرکی مساوی شہد مین ملاوین ہر صبح ایک درم کھائین **معجون وج** نسیان کو نافع ہے پٹھون کو گرم کرتی ہے ےم ناگرموتھ دس درم مرچ سیاہ سونٹھ شونیز زیرہ چیتہ ہر ایک تین درم کوٹ چھان کر پاؤسیر شہد مین ملائین اور بعضون نے عوض چیتہ کے پودینہ لکھا ہے خوراک ایک مثقال سونف کے عرق کے ساتھہ **معجون نجاح** مداومت اس کی مالیخولیا کو فائدہ بخشتی ہے صرع اور کل امراض دماغی سوداوی کو نفع کرتی ہے خون کو سودا سے پاک کرتی ہے سودا اور بلغم غلیظ کو دستون کی راہ نکالتی ہے اختناق رحم کے واسطے بالخاصیت نافع ہے ےم ہیڑ زرد کا پوست ہڑ کابلی کا پوست ہڑ سیاہ بہیڑہ کا پوست آملہ ہر ایک دس درم بسفایج افتیمون اسطوخودوس تسوت اندر سے خالی کرکے اوپر سے چھیل کر ہر ایک پانچدرم کوٹ چھان کر روغن بادام سے چرب کرکے شہد سہ چند ملائین اور چالیس روز کے بعد استعمال کرین خوراک پانچدرم گرم پانی کے ساتھ اگر چاہین کہ اسہال مین قوی زیادہ ہو ہر خوراک مین نصف مثقال غاریقون نرم سفید اور نصف مثقال حجر ارمنی باریک کرکے ملائین **معجون** مالیخولیائے مراقی اور صعود انجرہ کو نافع ہے ےم آملہ کا مربا ہڑ کا مربا ہر ایک دو عدد گلاب کے پھول زرشک طباشیر سفید ہر ایک دو درم چھوٹی الائچی کے دانے ترنج کا پوست مصطگی عود غرقی تیزپات بالچھڑ گاؤزبان گاؤزبان کے پھول ابریشم کترا ہوا زہر مہرہ پا ہوا زرنب ہر ایک دو درم مویز منقے دو تولہ شربت انار ولایتی چار تولہ شکر سفید پاؤسیر معجون بنائین **معجون** خلط سوداوی کو اور بلغم محرق کو نکالتی ہے اور اکثر منافع کو شامل ہے حکیم محمد علیم کے مجربات سے ہے ےم ہڑ زرد کا پوست ہڑ سیاہ بہیڑہ کا پوست آملہ ہر ایک دس درم اسطوخودوس تسوت موصوف افتیمون بسفایج ہر ایک پانچدرم غاریقون تین درم ترنج کا پوست گاؤزبان مصطگی ہر ایک دو درم چھوٹی الائچی کے دانے ایک مثقال بڑی الائچی کے دانے تارمشک درونج عقربی ہر ایک دو مثقال سقمونیا بھنی ہوئی لاجورد دھویا ہوا گل ارمنی ہر ایک ڈھائی درم ریوند چینی زعفران ہر ایک ایک درم شہد سہ چند دوائیون کے بدستور معجون بنائین **معجون ہلیلہ مسہل** حکیم علوی خان کے استنباط سے ہے واسطے کابوس سرد کے کہ بلغم اور سودا سے حادث ہو مجرب ہے ےم ہڑ کابلی کا پوست ہڑ سیاہ آملہ گاؤزبان بلی لوٹن افتیمون افسنتین ہر ایک سات مثقال انیسون دو قو قرونا حب بلسان ہر ایک تین مثقال فاوانیا عود ہندی سداب کے پتے سیسالیوس کے بیج ہر ایک دو مثقال سکبینج ایک مثقال فرفیون نصف مثقال گلقند ساٹھ مثقال شہد مصفے ایک سو تیس مثقال گلقند کو گلاب اور عرق دارچینی کہ ہر ایک نصف من تبریزی ہو حل کرکے خوب ملین اور جوش دیکر صاف کرین شہد کو صاف کرکے اوس مین داخل کرکے قوام کرین دوائیو کو کوٹ چھان کر روغن بادام بیس مثقال مین چرب کرکے اوس مین ملائین اور چینی کے برتن مین رکھین خوراک دو درم اگر عنبر اشہب اور مشک ترکی ہر ایک دو ثلث مثقال کے داخل کرین **معجون** صرع کے واسطے صاحب نزہت کے مجربات سے ہے ےم اسطوخودوس ونبہ خشک ہر ایک دس درم سداب سات درم غاریقون سفید پانچدرم گدھے کے سم کی راکھ چار درم مرغ کا خون مرغ کا

پستہ ہیڑ کا پتہ حجر البقر ہر ایک دو درم زمرد عنبر اشہب مشک خالص ہر ایک نصف درم کوٹ چھان کر مصری کہ گلاب
مین قوام کی ہو معجون بناوین خوراک دو درم افتیمون کے جوشاندہ یا زبیب کے پانی کے ساتھہ **معجون**
**زبیب** واسطے اصحاب صرع بلغمی کے بعد تنقیہ کے معمول ہے ھ ہڑ کابلی ہیڑ زرد بہیڑہ
آملہ اسطوخودوس ہر ایک دس درم عود صلیب پانچدرم عاقرقرحا تین درم زبیب فرزوع العجم
آدہ سیر کے ساتھہ معجون بناوین خوراک پانچدرم **معجون** صرع کے واسطے مجرب ہے ھ ۔
ہڑ کابلی نسوت سفید سونٹھہ مصطگے عود صلیب ہر ایک تین مثقال اسطوخودوس ایک مثقال ہڑ سیاہ
آملہ ہر ایک چھہ مثقال دارچینی چار مثقال روغن بادام پانچ مثقال شہد سہ چند بعد چالیس روز کے استعمال
کرین خوراک ایک مثقال **معجون سیسالیوس** کوئی دوا صرع بلغمی مین اسکی مثل نہین ہے ھ ۔
سیسالیوس اسطوخودوس عاقرقرحا ہر ایک دس درم غاریقون پانچدرم قردمانا ہینگ زراوند مدحرج
عود بلسان حب بلسان ہر ایک ڈھائی درم کوٹ چھان کر شہد کے ساتھہ کہ عنصل کے پانی مین قوام
کیا ہو ملائین خوراک ایک مثقال اگر سکنجبین عنصلی مین بھی ملائین خوب ہے اور نسخہ حکیم علی مین کشکی
ڈھائی درم ملیٹھی دس درم بھی داخل ہے دوسرے نسخہ مین فقط ڈیڑہ درم عود فاوانیا ڈھائی درم شامل ہے ۔
**معجون** صرع کو کہ ساتھہ خفقان اور وحشت مزاج کے ہو نافع ہے ھ ہڑ زرد کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ
ہڑ سیاہ ہڑ کابلی کا پوست کوٹ چھان کر روغن دام سے چرب کرکے اسطوخودوس ہر ایک ڈھائی درم ۔
عود صلیب دارچینی صعتر فارسی لونگ ہر ایک ایک درم عاقرقرحا نصف درم دہنیہ چھلا ہوا لاجورد دھویا ہوا
گاؤزبان گاؤزبان کے پھول ہر ایک دو درم مویز منقے برابر شہد خالص دو چند **معجون** اسطوخودوس
علوی خان صرع مین بعد طعام کے استعمال کی جاتی ہے ھ اسطوخودوس [illegible] عاقرقرحا
بسفایج عود صلیب ہر ایک چار مثقال مویز منقی دس مثقال شہد خالص مین کہ سہ چند ادویہ کے ہو ملائین خوراک
دو مثقال **معجون** سکتہ و فالج و استرخا کے مجربات سے ہے ھ مرچ سیاہ مرچ سفید پیپل دارچینی آملہ ہر ایک
دس درم مرمکی کرفس کے بیج غاریقون مصطگی چلغوزہ کا مغز ہر ایک پانچ درم جند بید ستر اندرائن
کا گودہ ہر ایک تین درم سہ چند شہد مین ملائین خوراک دو درم سے تین درم تک استعمال کرین **معجون**
**سیر** واسطے لقوہ اور فالج اور صرع اور رعشہ کے معمول ہے ھ لہسن صاف کیا ہوا آدہ سیر ایک سیر
گائے کے دودہ مین پکاوین کہ مہرا ہو جاوے سہ چند شہد خالص اور تیس درم روغن گاؤ اوس کے اوپر
ڈالین اور ایک دوسرے کو آپس مین ملاوین آگ سے اوتار کر ان دوائیون کو کوٹ چھان کر اوس مین
ملائین لونگ جائفل جاوتری مرچ مصطگے الائچی بڑی الائچی چھوٹی ہیڑ کابلی دارچینی سونٹھہ ہر ایک
دس درم عود خام زعفران ہر ایک پانچدرم خوراک سات ماشہ سے ایک تولہ تک **معجون سیر**
حکیم علوی خان کی تالیف سے ہے واسطے فالج وغیرہ امراض بلغمی و سوداوی کے نافع ہے زہر والے
کا تریاق ہے اور مداومت اس جاڑے مین چالیس روز تک مفید ہے اور معمول ہے ھ گاؤزبان
کے پھول بل لومین ہر ایک پچیس مثقال بسفایج ہڑ سیاہ ہڑ کابلی کا پوست گلو ہر ایک ساڑھے بارہ

مثقال رات کو پہلے سونٹھ کے پانی مین تر کرین صبحکو جوش دین کہ تہائی پانی رہجائے مل کر صاف کرکے لہسن کو
پوست سے پاک کرکے آدہ سیر اوس جوشاندہ مین داخل کرکے جوش دین کہ خوب مہرا ہوجاوے پھر ایک
سیر گائے کا دودہ اوس مین ڈال کر جوش کرین کہ وہ غلیظ ہوجاوے کپڑے سے صاف کرکے روغن گاؤ
آدہ سیر داخل کرکے خوب بریان کرین کہ روغن جذب ہوجاوے لمحہ لمحہ کفچہ مارین تاکہ جل نہ جاوے پھر سہ چند
شہد کا قوام کرین پھر سونٹھ مرچ سیاہ مرچ سفید سلیخہ کبابہ دارفلفل قرنفل کلیجن دونو بہمن شقاقل بابونہ کے پھول
مرزنجوش ہرایک پانچ مثقال زعفران عنبراشہب ہرایک ایک مثقال باریک کرکے ملائین اور چینی کے
برتن مین رکھین اور چالیس روز کے بعد استعمال کرین خوراک ایک مثقال **معجون چوب چینی** مخترع
حکیم ممدوح کیہی نفع رکھتی ہے ھو براوہ چوب چینی بیس تولہ گاؤزبان کے پھول دونو بہمن شقاقل ہرایک
دو تولہ ثعلب مصری چار تولہ کلیجن تین تولہ ابریشم کترا ہوا ایک تولہ جدوار خطائی سونے کے ورق ہرایک
دو درم مغاث بغداوی تین مثقال شہد خالص سہ چند مین قوام کرکے ملائین خوراک ایک تولہ **معجون مقوی**
کہ واسطے تقویت مفلوج کے بعد تنقیہ کے معمول ہے ھو موتی بن بندھے یشب سبز ہرایک سات ماشہ
بسد احمر کہربائے شمعی مرجان سرخ ہرایک ساڑھے چار ماشہ گاؤزبان کے پھول گاؤزبان کے پتے بہمن سفید
بہمن سرخ بادرنجبویہ کے پتے اسطوخودوس بسفایج ہرایک سات ماشہ فرنجمشک کے پتے درونج عقربی
زرنباد چھوٹی الایچی کے دانے ابریشم کترا ہوا تودری سرخ عود صلیب سونف زراوند مدحرج وج ترکی
بکھان بیدہ ہرایک ساڑھے چار ماشہ دارچینی عود خام ہرایک ساڑھے تین ماشہ خربوزہ کے بیجون کا
مغز گلاب کے پھول ہرایک ساڑھے دس ماشہ جو پیسنے کے لایق ہین وہ پیسین اور جو کوٹنے کے لایق
ہین وہ کوٹین شہد اور قند مین کہ ہرایک نصف ادویہ کے ہو قوام کرکے ملائین پھر مشک عنبراشہب ہرایک
سات سرخ چاندی کے ورق سات ماشہ ہڑ کا مربا سات عدد ملائین اگر ابریشم خام اکیس ماشہ عرق
گاؤزبان وکیوڑہ اور گلاب مین رات کو تر کرین صبحکو جوش دیکر صاف کرکے انہین عرقیات مین قوام
کرین بہتر ہوتا ہے خوراک ایک مثقال **معجون مبدل المزاج** مفلوج کو بعد تنقیہ کے فائدہ تمام کرتی
ہے ھو مرچ سونٹھہ کلونجی زیرہ کرمانی وج شیطرج مساوی کوٹ چھان کر شہد مین ملاکر ایک مثقال اوس
پانی کے ساتھ کہ اوس مین نانخواہ انیسون اور سویہ پکایا ہوا استعمال کرین **معجون کچلہ** فالج اور رعشہ
اور اختلاج کے واسطے مجرب ہے ھو کچلہ گائے کے دودہ مین ایک رات دن بھگوئین اور دوسرے
روز دودہ کو دور کرکے دودہ تازہ اوس مین داخل کرین ایسے ہی سات بار دودہ کو تبدیل کرین پھر تازہ
دودہ لیکر دیگ مین ڈالین اور کچلہ کو پوٹلی مین باندھکر اوس دیگ مین معلق لٹکاوین اور پکاوین تاکہ دودہ
خشک ہوجاوے بعد اوس کے نکال کر دہووین اور پوست اوسکا چھری سے دور کرکے سوہن سے باریک
براوہ کرین اور بیس درم اس براوہ کو لین اور مرچ سیاہ مرچ سفید دارچینی جائفل جاوتری مصطگی عود بلسان
سونٹھہ عود ہندی لونگ ناگرموتھہ آملہ بالچھڑ الایچی بڑی حب السودا صندل سفید زعفران پیپل سونف ہرایک
ایک ایک درم شہد سفید سہ چند دوائیون کے بطریق مشہور معجون بناوین خوراک نصف مثقال سے

ایک مثقال تک دیگر افیون کی عادت چھڑاتی ہے فالج اور لقوہ اور استرخا اور امراض سر اور درد مفاصل اور عرق النسا سلسل البول کو نہایت نافع ہے ص کچلہ بدستور سابق مدبر کیا ہوا اور برادہ کیا ہوا چہار مثقال نرم مثل آب کرین گاؤزبان کے پھول چار مثقال اصل چھوٹی الائچی زرنباد شقاقل صندل سفید ہڑ سیاہ آملہ ہر ایک دو مثقال عود ہندی ایک مثقال اسطوخودوس کتیرا نارجیل چلغوزہ کا مغز ہر ایک تین مثقال لونگ ایک مثقال شہد سہ چند دوائیوں کے خوراک ایک مثقال سے دو مثقال تک مداومت کرین **معجون تشنج** اکثر امراض بلغمی کے واسطے فائدہ کرتی ہے ص عاقرقرحا پانچ درم ہینگ جاؤشیر ہر ایک ایک مثقال فرفیون نصف درم افتیمون ایک درم سب کو باریک کرکے کوٹ کر گوند کو سداب کے پانی مین پگھلا کر شہد کف گرفتہ مین ملائین خوراک نصف درم **معجون حلوی خان** تمدد اور کزاز مین بعد تنقیہ کے واسطے تحلیل ریاح غلیظہ کے معمول ہے ص زراوند طویل دو تولہ زراوند گرد تین تولہ زرنباد درونج عقربی الائچی چھوٹی ہر ایک دو تولہ عود مصطگی سونٹھ ہر ایک ایک تولہ بسفایج تین تولہ کوٹ چھان کر رکھین پھر گاؤزبان کے پھول پچیس تولہ ڈھائی سیر پانی مین رات کو بھگوئین صبح کو جوش کرین کہ ایک تہائی باقی رہے مل کر صاف کرکے جدا رکھین اور مویز منقے بیس تولہ بھی بدستور مطبوخ کے کرین اور دونو ملا کر مصری دو سیر اکبری شربت انار ولایتی ساٹھ تولہ قوام کرکے عنبر اشہب ایک مثقال کیوڑہ مین حل کرکے ادویہ مذکورہ ملائین اور چینی کے برتن مین رکھین خوراک دو مثقال عرق نانخواہ یا تیتیوں کے ساتھ **معجون** اگر تین روز مین ایک بار کھاوین رعشہ کے واسطے مجرب ہے ص اسطوخودوش لونگ ہر ایک دس درم ہڑ کابلی صعتر دارچینی ہر ایک سات درم نسوت غاریقون ہینگ جند بیدستر ہر ایک چار درم زعفران عاقرقرحا ہر ایک تین درم شہد مین ملائین بقدر دو مثقال شہد کے پانی کے ساتھ استعمال کرین **معجون** دماغ اور پٹھون کو قوت دیتی ہے امراض باردہ دماغی کے واسطے مثل خدر وغیرہ کے نافع ہے ص عود صلیب دارچینی ثعلب مصری ہر ایک تین ماشہ مصطگی بوزیدان شقاقل کلیجن گاؤزبان بادرنجبویہ کے پتے بالچھڑ اشنہ جاوتری فرنجمشک کے پتے ناگرموتھہ ہر ایک دو ماشہ سورنجان دونو بہمن خشخاش کے بیج ہر ایک چار ماشہ پیپل فلفل درونج عقربی اندرجو پودینہ تگر اسطوخودوس تیزپات سلیخہ ہر ایک دو درم زرنباد زعفران ہر ایک نصف ماشہ مشک خالص نصف مثقال شہد خالص سہ چند بطریق متعارف معجون بناوین **معجون منڈی** آنکھ کے مرضون کو نافع ہے آنکھ کی سرخی کو دور کرتی ہے ص ہڑ زرد کا پوست بہیڑہ ہڑ کابلی ہڑ سیاہ آملہ دھنیہ خشک شاہترہ ملیٹھی ہر ایک ایک تولہ منڈی کے پھول برابر سب دوائیون کے قند سفید سہ چند ہڑون کو روغن مین چرب کرکے قند مقوم مین ملائین خوراک دو تولہ **معجون وج** بعد تنقیہ دماغ کے ابتدائے نزول الماء اور خیالات اور انتشار کے واسطے معمول ہے ص وج ایارج فیقرا سونٹھ صعتر فارسی مساوی ہینگ ایک جز کی چوتھائی کوٹ چھان کر شہد سہ چند کر سونف کے عرق مین کہ دو چند شہد کے ہو جوش دیا ہوا قوام کرکے ملائین ہر روز صبح کو بقدر بندق کے کھائین اور نسخہ مفتاح اور خلاصہ مین زنجبیل عوض صعتر اور سونف کے ہے اور نسخہ محمد زکریا مین ہینگ

برابر ایک جز کے ہے **معجون** دماغ کو قوت دیتی ہے بخارات کو دفع کرتی ہے اور بخارات کے صعود کو منع کرتی ہے
خاص کر واسطے نزول اور اکثر آنکھ کے مرضوں کے مفید اور بے عدیل ہے ھ ہیڑ کابلی کا پوست بہیڑہ کا پوست
آملہ مرچ سیاہ پیپل نسوت ہر ایک چار مثقال چیتہ مصری ہر ایک بارہ مثقال کوٹ چھان کر قند سفید
دو چند شہد خالص ایک چند اور روغن گاؤ قدرے بدستور مقرر قوام کریں **معجون** واسطے سیلان لعاب
بلغمی کے بہت فائدہ مند ہے ھ کرفس کے بیج چار درم مصطگی ایک درم عود خام لونگ نصف درم کوٹ چھان
کر شہد کف گرفتہ میں ملائیں تین درم تناول کریں **معجون زوفا** واسطے ربو اور ضیق اور واسطے
پچانے مواد کہ جو سینہ میں محتبس ہو مجرب ہے ھ قردمانا مرچ ہر ایک تین مثقال کڑوے بادام کا مغز زراوند
مدحرج انجیرہ کے بیج ہر ایک پانچ مثقال رب السوس زوفائے خشک ہنسراج ہر ایک دس مثقال شہد سہ چند
میں ملائیں خوراک دو مثقال زوفا کے جوشاندہ کے ساتھ بعض عوض ہنسراج کے شکطرامشیع داخل کرتے
ہیں **دیگر** سینہ کے مواد کو پکاتی ہے ربو اور کھانسی کو نافع ہے ھ زوفا ملیٹھی ہنسراج مویز منقے ہر ایک پانچ درم
کڑوے بادام کا مغز السی کے بیج چلغوزہ کا مغز ہر ایک تین درم مرچ سونف پودینہ خشک سوسن کی جڑ
ہر ایک ایک درم شہد سہ چند خوراک تین درم **معجون رب السوس** ربو اور ضیق النفس کے
واسطے نافع ہے رطوبات لزجہ اور مدہ کو صدر سے پاک کرتی ہے حکیم علی کے مجربات سے ہے ھ زراوند
مدحرج انجیرہ کے بیج قردمانا مرچ کڑوے بادام کا مغز حب الرشاد زوفائے خشک ہنسراج ہر ایک ایک جز
رب السوس دو جز کوٹ چھان کر شہد کف گرفتہ میں ملا کر معجون بناویں ہر روز تین درم سے چار درم تک کھائیں
اور پیچھے اوس کے خمیرہ بنفشہ گرم پانی میں حل کر کے بتدریج پیویں کہ رطوبت اور قیح اور مدہ دفع کرتا ہے **معجون
قیفی** ربو اور کھانسی اور درد سینہ اور معدہ اور جگر کو نافع ہے پیشاب کو جاری کرتی ہے آواز کو صاف کرتی ہے ھ
مویز منقے پچیس درم زعفران بالچھڑ سلیخہ دارچینی کا مقل ہر ایک ایک درم چرائتہ فقاح اذخر گوگل علک البطم
ہر ایک ڈھائی درم مرچار ایک درم جو کچھ حل کرنے کے لائق ہیں شراب میں حل کریں اور جو کچھ کوٹنے کے لائق
کوٹیں اور پکاویں اور سب کو شہد مصفّٰی کے ساتھ ملائیں خوراک ایک درم شربت زوفا کے ساتھ درد سینہ
اور کھانسی کے واسطے گرم پانی کے ساتھ درد جگر اور معدہ کے واسطے **دیگر** کھانسی پرانی اور ضیق النفس
کے واسطے مجرب ہے درد معدہ اور قولنج اور درد سینہ کو نافع ہے آواز کو صاف کرتی ہے حکیم
شریف خان صاحب کی تالیف سے ہے ھ مرکی یعنی سائلہ کتیرا ایکر کا گوند ہر ایک پانچ درم
کندر کڑوے بادام کا مغز زراوند مدحرج قردمانا زعفران ہنسراج ایرسا فراسیون ہر ایک تین درم زوفائے
خشک چلغوزہ کا مغز ہر ایک پانچ درم مویز منقے دس درم اجزا کو کوٹ چھان کر گوندوں کو تین اوقیہ
زوفا کے جوشاندہ میں حل کر کے شہد اور مصری کے ساتھ قوام کر کے معجون تیار کریں خوراک دو درم گرم پانی
کے ساتھ **معجون سعال** کھانسی بلغمی اور نزلی اور اسہال کے واسطے حکیم علی کے معمول سے ہے ھ
مرکی یعنی سائلہ افیون ہر ایک دو جز زعفران روغن بلسان ہر ایک ایک جز شہد سہ چند معجون بناویں کبھی
بدون روغن بلسان اور شہد کے گولیاں بنا کر عمل میں لاتے ہیں بہت مفید پڑتا ہے **معجون لبوب** سرفہ کے واسطے

مفید ہے ۔ ھو چلغوزہ کا مغز بادام کا مغز بنولہ کا مغز پستہ کا مغز ہر ایک ایک تولہ چھوارہ دو عدد السی کے بیج سونف ہر ایک دو درم بہیدانہ پودینہ کے پتے ایک سازوفا ہر ایک ایک درم دارچینی کیکر کا گوند فلفل دار فلفل ہر ایک نصف درم منقہ دو تولہ انجیر زرد پانچ عدد شہد خالص سہ چند مقوام مین ملائین اور موافق مزاج کے کھائین

معجون کہ کہانسی کو نافع ہے ۔ ھو ملیٹھی سوبر منقے ہر ایک چار درم پوست خشخاش مع بیجون کے سات عدد سپستان ستر دو عدد السی کے بیج تین درم انجیر زرد پانچ دانے سونف کی جڑ ہنسراج حلبہ کے بیج ہر ایک دو درم گاؤزبان خطمی کے بیج بنفشہ سوسن کی جڑ زوفائے خشک ہر ایک ایک مثقال سب کو تین پاؤ پانی مین جوش کرین جسوقت تیسرا حصہ باقی رہے صاف کرکے پاؤ بھر قند سفید کا قوام کرکے ان دوائیون کو باریک کرکے اوس مین ملائین مغز بادام نشاستہ چلغوزہ کا مغز میٹھے کدو کے بیجونکا مغز ہر ایک چار درم رب السوس کیکر کا گوند ہر ایک ایک درم پیپل کتیرا ہر ایک ایک درم مرکی ایک ماشہ خوراک ایک مثقال سے دو مثقال تک

معجون سرور واسطے کہانسی اور تقویت آلات تنفس اور احشا کے نافع ہے فرحت بخشتی ہے نشاط لاتی ہے مہی اور ہاضم اور مشتہی ہے اکثر مزاجون کے موافق ہے ھو عود قماری لونگ کلیجن دونون بہمن انیسون ہر ایک ایک مثقال سونٹھ کٹی ہوئی روغن بادام سے چرب کی ہوئی دو مثقال دارچینی کتیرا پودینہ خشک تگر اندر جو روغن بادام ہر ایک دو مثقال جائفل بنفشہ ہر ایک چھ مثقال ثعلب مصری بائیس مثقال شقاقل پچیس مثقال اگر مربا ہو بہتر ہے شہد کف گرفتہ دوشاب زردک ہر ایک چھتیس مثقال اگر دوشاب زردک نہ ہووے شہد دوسو دس مثقال لینا چاہیئے

معجون راح المومنین واسطے کہانسی اور سوء تنفس اور نزلہ اور خفقان کے نافع ہے معدہ کو قوت دیتی ہے مشتہی اور مفرح ہے اور مطلق مضرت نہین رکھتی ہے اور تجربہ مین آئی ہے ھو مشک باریک پسی ہوئی نصف مثقال جائفل کتیرا سوسن کی جڑ ہر ایک چار مثقال گاؤزبان ثعلب مصری ہر ایک پانچ مثقال گاجر کے بیج نارجیل دارچینی حب صنوبر کبابہ ہر ایک دس مثقال شقاقل مصری بیس مثقال دوائیون کو کوٹ چھان کر پچاس مثقال پوست خشخاش کو جوش دیکر صاف کرین پچیس مثقال اوسکے بیجون کا شیرہ لین اور اوس کے ثفل کو پھینکین پس ان دو شیرون کے ساتھ شہد اور میٹھے سیب کے پانی کے ساتھ کہ ہر ایک ایک سو مثقال ہو اور گاجر کا پانی ایک سو پچاس مثقال ایک جا کرکے قوام مین لائین اور مشک اور دوا کو داخل کرکے معجون بناوین

معجون معمول نفث الدم کے واسطے ھو موتی بن بندھے بسد جلا ہوا اور دھویا ہوا خرفہ کے بیج خطمی کے بیج انجبار کی جڑ زہر مہرہ خطائی ہر ایک چھ ماشہ یاقوت یشب سفید گاؤزبان کے پھول ابریشم کترا ہوا بہمن سفید بہمن سرخ صندل سفید طباشیر تخم خبازی کے بیجون کا مغز کتیرا طراشیث گلاب کے پھول چاندی کے ورق ہر ایک چار ماشہ مرجان پانچ ماشہ عنبر اشہب مشک خالص ہر ایک ایک ماشہ کافور قیصوری آدھ ماشہ رب انار شیرین رب بہ شیرین ہر ایک چھ تولہ مصری ایک چند شہد خالص دو چند

دیگر نفث الدم کو نافع ہے ھو دہینہ کیکر کا گوند کتیرا دم الاخوین بسد جلا ہوا کہربا بنسلوچن مصطگی ہر ایک ایک درم گل ارمنی گلنار اقاقیا زعفران ہر ایک نصف درم خشخاش کے بیج بریان دو درم قند سفید پاؤ سیر

خوراک حسب مزاج کا ہو گے بیجون کے شیرہ کے ساتھہ معجون واسطے اوس شخص کے کہ سل غیر حقیقی اور تپ اور سوزش اطراف اور خفقان رکھتا ہو فائدہ کلی کرتی ہے ھ میٹھے کدو کے بیجون کا مغز تربوز کے بیجونکا مغز خشخاش کے بیج کاہو کے بیج خیارین کے بیجونکا مغز رب السوس خرفہ مقشر دہنہ خشک مقشر ہرایک دو درم نشاستہ سفید کیکر کا گوند چھوٹی الائچی کے دانے طباشیر سفید گلاب کے پھول سیوتی کے پھول گاؤزبان کے پھول [illegible] صندل سپید گھسا ہوا ہر یک ایک درم زعفران نصف درم کافور چوتھائی درم چاندی کے ورق نصف درم قند سفید پندرہ درم کیوڑہ کے عرق مین قوام کرکے ملائین معجون بنائین **معجون صندل** نقصان گرمی کو نافع ہے معدہ سے جو ابخرے صعود کرتے ہین اونکو مانع آتی ہے مراق اور رعشہ واسطے عجیب او غریب فائدہ کرتی ہے ھ صندل سفید بتیس درم میٹھے پانی مین گھسا ہوا املی کا پانی انار کا پانی ہرایک پاؤسیر شکر سفید ڈھائی پاؤ اول شکر کو قوام کرین بعد اس کے صندل کو صافی مین چھان کر ڈالین کہ قریب قوام کے ہو دے پھر املی کا پانی انار کا پانی داخل کرکے معجون کا قوام کرین نیچے اتار کر طباشیر سفید چار درم عود ایک درم زعفران ایکدرم پیسکر اضافہ کرین اور شیشہ کے برتن مین یا چاندی کے برتن مین رکھین خوراک دو درم سے چار درم تک **معجون طلا** نسخہ حکیم وارث علی خان نہایت مقوی او مفرح ہے ھ طباشیر سفید ساڑے چار ماشہ چھوٹی الائچی کے دانے درونج عقربی عود غرقی [illegible] ریان گاؤزبان کے پھول بہمن سفید تودری سفید بوزیدان ہرایک ساڑھے تین ماشہ بالچھڑ تیزپات سعد کوفی آبریشم کترا ہوا ہرایک ڈھائی ماشہ دارچینی تین ماشہ جاوتری جائفل سیوتی کے پھول گلنار ہرایک دو ماشہ لونگ ایک ماشہ موتی بن بندھے دو تولہ یاقوت سرخ لعل بدخشانی زمرد بے جرم خوش رنگ ہرایک ایک تولہ کہربائے شمعی زہر مہرہ خطائی ہرایک تین ماشہ یاقوت کبود زبرجد ہرایک ایک ماشہ بد مرجان سنگ یشب ہرایک ساڑھے تین ماشہ رب انار ولائتی رب بہ رب ناشپاتی رب سیب ہرایک آدہ پاؤ عصارہ انگور شیرین دو تولہ شہد خالص پاؤسیر مصری ڈلائی پاؤ عرق کیوڑہ گلاب عرق بید مشک ہرایک آدہ سیر مشک خالص نو ماشہ عنبر اشہب ڈیڑہ تولہ زعفران نو ماشہ سونے کے ورق ڈھائی تولہ بدستور مرتب کرین خوراک تین ماشہ **معجون طلائی دیگر** دل کو قوت بخشتی ہے خفقان اور غشی کو دور کرتی ہے نشاط پیدا کرتی ہے معدہ اور کل اعضا کو قوت دیتی ہے معمول اور مجرب ہے ھ عنبر اشہب مشک خالص موتی بن بندھے یاقوت زمرد ہرایک ایک مثقال سونے کے ورق تین مثقال شہد بیس مثقال میٹھے سیب کا پانی میٹھے انار کا پانی مصری ہرایک آدہ پاؤ گلاب پاؤسیر عرق بید مشک عرق گاؤزبان ہرایک آدہ سیر معجون بنا دین اگر عوض سونے کے ورق کی جگہہ چاندی کے ورق ڈالین تو معجون نقرہ کہتے ہین **دیگر** حکیم الملک کے مکرر تجربہ مین آئی ہے ھ یاقوت لعل بدخشانی موتی کہربائے شمعی مرجان زعفران ہرایک تین ماشہ چاندی کے ورق عنبر اشہب ہرایک چھہ ماشہ سونے کے ورق ایک تولہ شربت فواکہ آدہ سیر قند شہد ہرایک پاؤسیر معجون بنا دین **معجون طلا** مخترع حکیم مسیح الزمان دل کو قوت دیتی ہے اور فرحت بخشتی ہے کل تدبیرون سے بے ہوا کرتی ہے ھ مصری آدہ سیر شہد مصفے سات دام سیب کا پانی آدہ پاؤ دوشاب توام عنبر اشہب

مصری کے صلایہ کیا ہوا ایک تولہ مشک خالص چھہ ماشہ سونے کے ورق ایک ہزار عدد گلاب بقدر حاجت طریق بنانے کا یہہ ہے کہ سیب کے پانی اور شہد اور دوشاب کو گلاب مین قوام کرکے عنبر اوس مین حل کرین بعد اسکے سونے کے ورق ایک ایک ڈال کر لت کرین کہ خوب حل ہو جاوین بعد اسکے مشک صلایہ کرکے داخل کرین اور تناول کرین کہ ایک ذات ہو جاوے اور واسطے سفیدی رنگ کے مرغ کے انڈے کی سفیدی تین عدد اضافہ کرین **معجون نقرہ** معمول ہے دل اور باہ کو قوت بخشتی ہے خفقان اور غشی کو دور کرتی ہے گرم مزاجون مین بے عدیل ہے ﷺ مشک خالص ایک ماشہ عنبر اشہب چار ماشہ کہربا بسد احمر یشب سبز موتی بندھے بنسلوچن سفید ہر ایک چھہ ماشہ ابریشم کترا ہوا ایک تولہ چاندی کے ورق چھہ تولہ ولایتی سیب کا پانی آدہ پاؤ مصری پاؤ سیر گلاب آدہ سیر مرغ کے انڈے چار عدد جواہر کو گلاب مین صلایہ کرین اور ابریشم کو بریان کرین کہ جب سیاہ ہو جاوے اور جلنے نہین گلاب مین پیسین سیب کا پانی اور مصری اور گلاب کا قوام کرکے اول عنبر اشہب حل کرین اور چاندی کے ورق ایک ایک ڈالین اور خوب حل کرین کہ کل ورق حل ہو جاوین پہر ابریشم اور جواہر اور مشک ڈال کر ملاوین اور انڈے کی سفیدی ڈال کر خوب حل کرین اگر چاہین کہ خوب سفید ہووے ابریشم بغیر بہنا ہوا خوب کوٹ کر ریشمین کپڑے مین چھان کر داخل کرین مجرب ہے اور جو نسخہ حکیم شفاء الدولہ کے معمول سے ہے اوسمین بجائے سیب کے پانی کے رب سیب لکھا ہے اور مشک اور مرغ کا انڈا اوسمین نہین **دیگر** خفقان گرم اور مالیخولیا مین مستعمل ہے نہایت مقوی اعضاء رئیسہ ہے حکیم مسیح الدولہ کے مجربات سے ہے ﷺ موتی بن بندھے یاقوت رمانی زمرد سبز عنبر اشہب سونے کے ورق ہر ایک ایک مثقال یشب سبز کہربائے شمعی بسد احمر زہر مہرہ طباشیر کبود ہر ایک چھہ ماشہ ابریشم کترا ہوا ایک تولہ چاندی کے ورق چار تولہ میٹھے سیب کا پانی میٹھے انار کا پانی ہر ایک آدہ پاؤ مصری آدہ پاؤ عرق کیوڑہ عرق گاؤزبان عرق بید مشک ہر ایک پاؤ سیر جواہر کو عرق مین حل کرین پانیون اور عرقون اور مصری کو قوام کرکے اول عنبر اشہب حل کرین پہر سونے کے ورق ایک ایک حل کرکے باقی دوائیون کو ملائین اور بقدر ایک مثقال بدرقہ مناسب کے ساتہہ استعمال کرین **معجون علویخان** خفقان ریحی مین مستعمل ہے ﷺ گاؤزبان کے پھول بیس تولہ پانی مین کہ جس مین اکیس مرتبہ لوہا بجھایا ہوا اور اسیطرح چاندی اور سونا اوس مین بجھایا ہو رات کو بہگوئین اور جوش کرین کہ تیسرا حصہ رہے پہر مویز منقے بیس تولہ ڈال کر پہر جوش کرین جبکہ نصف باقی رہے مل کر کپڑے مین چھان کر صاف کرکے مصری دو سیر اکبری اور شربت انار ولائتی ساٹھ تولہ قوام کرین زراوند طویل دو تولہ زراوند گرد تین تولہ درونج عقربی زرنباد چھوٹی الائچی ہر ایک دو تولہ عود غرقی مصطگے بسفائج سونٹھہ ہر ایک تین تولہ عود صلیب ڈیڑہ تولہ داخل کرین اور کبھی عنبر اور مشک ایک ایک درم جند بیدستر نصف مثقال داخل کرین عرق ماء قرفین کے ساتھ استعمال کرین **معجون معدہ** کے ریاح کو دفع کرتی ہے اور معدہ کے درد کو مفید ہے طعام کو ہضم کرتی ہے ﷺ سونٹھہ پودینہ کرتھے تیرہ مدبر سونف چھوٹی الائچی کے دانے صعتر ہر ایک دو درم انیسون اجوائن دیسی مرچ سیاہ پیپل کرفس کے بیج مصطگے ہر ایک دو درم کوٹ چھان کر ایک چند مویز صلایہ کی ہوئی مین ملائین بعد اسکے دو چند اوسکے گلقند جوش دیکر قوام مین لائین

**معجون** واسطے اوس شخص کے کہ درد معدہ بسبب ضعف معدہ اور لینت طبع کے ہو بہت فائدہ کرتی ہے اور نہایت اور ضعف کے واسطے مفید ہے ھ موتی بن بندھے عود غرقی لونگ ترنج کا پوست مصطگے زرنب ایک ایک گوند خشخاش کے بیج بہنے ہوے بالچھڑ حب الآس سعد زیرہ بہنا ہوا ہر ایک ایک درم زہر مہرہ خطائی پیسا ہوا بسد کہربائے شمعی زرنباد اجواین دیسی ہر ایک نصف درم چھوٹی الائچی کے دانے بیل کا مغز زرشک صندل پیسا ہوا پستہ کے باہر کا پوست دہنیہ چھلا ہوا بہنا ہوا طباشیر سفید گلاب کے پھول ہر ایک دو درم ہی خشک شربت انار شیرین ہر ایک چار تولہ مربائے آملہ دو عدد قند سفید سہ چند خوراک ایک مثقال واسطے تقویت کے کبھی مشک عنبر سونے کے ورق چاندی کے ورق ہر ایک نصف درم اضافہ کرتے ہین **معجون مرجان** معدہ ضعیف وگرم کو قوت دیتی ہے عفونت کے منع کرنے مین عجیب ہے حکیم عابد کے مجربات سے ہے ھ دہنیہ خشک صندل سفید گلاب کے پھول کاسنی کے بیج ہر ایک ایک جز گل مختوم طباشیر بہمن سفید مرجان سرخ ہر ایک نصف جز موتی بن بندھے کہربائے شمعی مصطگے ہر ایک چوتھائی جز دوائون کوٹ چھان کر جواہر کو ذوا لکر کے شکر کو گلاب مین قوام کرکے اوسمین دوائیون کو ملائین خوراک ایک درم سے دو درم تک انطاکی اس دوا کو خفقان گرم مین اپنے مجربات سے لکھتا ہے **معجون عود طلیین** نسخہ شیخ الرئیس واسطے تقویت معدہ اور دور کرنے قبض کے مفید ہے ھ چھوٹی الائچی کے دانے سونٹھ دارچینی سلیخہ زعفران مرچ سیاہ فرنجمشک زرنباد ہر ایک پانچ مثقال سعد تالیسپتر تیزپات لونگ ہر ایک تین مثقال عود تمام سات مثقال لاجورد دو دانگ کافور ایک دانگ تربد چار مثقال نمک ایک مثقال شہد اور مصری کا قوام کرکے دوائیون کو اوس مین ملائین اگر مشک اور عنبر ہر ایک نصف مثقال ہیڑ کابلی تین مثقال محمودہ دو مثقال داخل کرین بہتر ہے **معجون** معدہ کو قوت دیتی ہے اور مجرب ہے ھ ہیڑ کا مربا آملہ کا مربا ہر ایک پانچ تولہ پانی مین دہو کر الائچی کے عرق سونف کے عرق پودینہ کے عرق اور گلاب مین کہ ہر ایک پاؤ سیر ہو بھرا بکا دین اور شیرہ نکال کر قند سفید دو چند شہد خالص ایک چند کے ساتھ قوام کرین اور اثنائے قوام مین عنبر اشہب ایک تولہ مصری کے ساتھ پیس کر قوام میں ڈالین بعد اس کے مصطگے انیسون گلاب کے پھول ہر ایک تین ماشہ عود غرقی پودینہ خشک صعتر فارسی سداب کے پتے درونج عقربی زرنباد آبریشم کترا ہوا تالیسپتر یشب سبز دونو بہمن ہر ایک دو ماشہ جائپھل جاوتری پیپل مرچ سیاہ سونٹھ بالچھڑ اجواین دیسی سونف ترنج کا پوست پستہ کے باہر کا پوست ناگرموتھہ کلیجن لونگ زعفران ہر ایک ڈیڑھ ماشہ دوالہ صندل سفید ہر ایک ڈھائی ماشہ دہنیہ خشک مشک خالص ہر ایک ایک ماشہ دونو الائچی سات ماشہ ہیڑ کابلی کا پوست چار ماشہ پیس کر ملائین **معجون** ہاضم اور قابض ہے ھ گلاب کے پھول تین درم ناگرموتھہ ڈھائی درم لونگ مصطگے تگر بالچھڑ ہر ایک ڈیڑھ درم دہنیہ خشک زرشک ہر ایک دو درم زرنباد حب الآس پستہ کے باہر کا پوست اترج کا پوست صندل سفید پسا ہوا طباشیر سفید دونو الائچی کے دانے جائپھل جاوتری ترفہ ہر ایک ایک درم زعفران نصف درم شربت انار شیرین ایک چند دوائیون کے آملہ کا مربا صلایہ کرکے پانچ عدد قند سفید سہ چند **دیگر** معدہ کو قوت دیتی ہے اور قابض ہے ھ شیر آملہ چھ درم گلاب کے پھول تین درم بڑی الائچی کے دانے ناگرموتھہ زرشک ہر ایک دو درم زرنباد بالچھڑ سلیخہ کبابہ کا گوند ہر ایک ایک درم ہلگری پستہ کے باہر کا پوست ہر ایک ڈیڑھ درم کوٹ چھان کر سہ چند قند کا قوام کرکے دوائیون کو اوس مین ملائین **معجون سفرجل** اعلیٰ

تقویت اور ہاضمہ کے مفید ہے اور قابض ہے صہ زہر مہرہ خطائی پسا ہوا بالچھڑ گلاب کا زیرہ پستہ کے باہر کا پوست کیکر کا گوند بھنا ہوا حب الآس ترنج کا پوست ناگرموتھہ چھوٹی الائچی کے دانے تاکیسر ہر ایک دو درم زرنباد مصطگی جائفل جاوتری ہر ایک ایک درم طباشیر صندل پسا ہوا دہنیہ بھنا ہوا گلاب کے پھول ہر ایک ڈیڑہ درم شربت انار شیرین چار تولہ بہی خشک ۰ تولہ زرشک گلاب مین حل کیا ہوا چار درم اگر بہی خشک نہ دستیاب ہو عوض اوسکے بیگری ڈالین قند سفید سہ چند **معجون عود** مشتہی اور مقوی ہاضمہ ہے صہ عود تین درم زرشک گلاب کے پھول صندل گلاب مین پسا ہوا ہر ایک دو درم چھوٹی الائچی کے دانے بالچھڑ جائفل جاوتری طباشیر دارچینی فرنجمشک تیزپات لونگ زرنب گاوزبان پستہ کے باہر کا پوست ہر ایک ایک درم زعفران زرنباد ہر ایک نصف درم مشک خالص ایک ماشہ رب بہی دو تولہ شربت انار شیرین چار تولہ چاندی ورق سونے کے ورق ہر ایک نصف درم قند سفید سہ چند **معجون جوزجندم** مٹی کی اور اشیائے ردیہ کے واسطے مجرب ہے صہ جوزجندم ہیڑ کابلی آملہ بہیڑہ سونٹھہ مصطگی الائچی بڑی اجواین دیسی مساوی پیسکر شہد مین ملا دین اور بقدر جوز کے پہلے طعام کے اور بعد اوس کے کھائین **معجون نارمشک** شہوت کلبی کے واسطے بعد تنقیہ کے مستعمل ہے صہ نارمشک مرچ پیپل ہر ایک دو درم ناگرموتھہ بالچھڑ صعتر فارسی کندر ہر ایک ایک درم کوٹ چھان کر شہد مین ملائین **معجون کاسر الریاح** فوائد مین مثل کمونی کے ہے صہ زیرہ سیاہ سونٹھہ پودینہ ہر ایک دو جز صعتر مصطگی پیپل اجواین دیسی ہر ایک ایک جز شہد خالص سہ چند **معجون** قے کے مانع ہے معدہ کو قوت دیتی ہے اور مشتہی ہے درد معدہ کو دفع کرتی ہے صہ چھوٹی الائچی کے دانے زرشک دارچینی پودینہ کے پتے خشک ہر ایک دو درم تیزپات بالچھڑ سعد عرق مصطگی اترج کا پوست کلیجن جاوتری اجواین دیسی لونگ صعتر زرنباد ہر ایک ایک درم مشک خالص نصف درم قند سفید املی کا شربت انار شیرین کا شربت ہر ایک برابر دوائیون کے معجون بناوین **معجون غثیان** کو دفع کرتی ہے خفقان اور درد معدہ اور لینت طبع کو مفید ہے صہ زرشک پودینہ خشک زیرہ دونو الائچی کے دانے پستہ کے باہر کا پوست سیب کا مغز سماق حب الآس دہنیہ خشک گلاب کے پھول گلنار ہر ایک ایک جز طباشیر سفید مصطگی ناگرموتھہ زرنباد خرفہ بالچھڑ اجواین دیسی ہر ایک دو جز صندل گلاب مین پسا ہوا تین جز قند سفید دوائیون کے سہ چند **معجون** واسطے اوس شخص کے کہ تقلب نفس یعنی غثیان لازم ساتھہ خفقان کے رکھتا ہو جس وقت کھایا جاوے نفخ شکم لاحق ہو فائدہ کرتا ہے صہ لونگ مصطگی دارچینی عود دونو الائچی کے دانے پودینہ کے پتے ناگرموتھہ خرفہ جاوتری فرنجمشک گاوزبان اترج کا پوست ہر ایک دو درم زیرہ بالچھڑ زرنباد درونج سونٹھہ ہر ایک ایک درم چار تولہ املی کا پانی پانچ عدد لیمو کا پانی قند سفید سہ چند مشک خالص ایک ماشہ بدستور معجون بناوین دو مثقال کھائین **معجون ابن سہل** واسطے درد فواد اور تقلب نفس کے سردی سے ہو نافع ہے اور نہایت مقوی معدہ ہے صہ گلاب کے پھول مرچ سیاہ سونٹھہ پیپل زراوند طویل دارچینی تگر ہر ایک دو جز مصطگی زرنباد پودینہ انیسون ہر ایک ایک جز جندبیدستر نصف جز کوٹ چھان کر ایک وزن شہد مین اور ایک وزن شیرہ گلقند مین ملائین خوراک دو مثقال **معجون** واسطے اصلاح معدہ کے بعد تنقیہ کے حکیم منصور علی کے معمول سے ہے صہ موتی بن بندھے ہیڑ کابلی کا پوست دہنیہ خشک ہر ایک ایک مثقال طباشیر سفید حماض کے بیج گاوزبان کے پھول ترنج کا پوست ہر ایک تین ماشہ مصری چھہ تولہ مصری کو گلاب مین قوام کر کے دوائیون کو پیس کر

اسمین ملائین اور تین ماشہ بانقوع چوبچینی چار ماشہ چوبچینی کو پانی مین بھگو کر اسکے پانی کے ساتھ صبح کے وقت کھائین غذا موافق مزاج کے دودہ اور ترشی اور بقولات سے پرہیز کرین **معجون** جالینوس نے نہایت تعریف کی ہے اور کہتا ہے کہ تقویت جگر مین کوئی دوا اس سے بہتر نہین ہے اور مولف فرماتے ہین کہ معدہ اور جگر کی سختی مین میرے مجربات سے ہے ؎ مویز منقی پچیس مثقال زعفران ایک درم جرائتہ کا سُنبل ہر ایک دو مثقال مقل الیہود اذخر مکی ہر ایک ڈھائی مثقال دارچینی ایک مثقال سلیخہ نصف مثقال بالچھڑ تین مثقال مُر مکی صمغ بطم ہر ایک چار مثقال شہد خالص سولہ مثقال بدستور مقرر معجون بناوین جسوقت کہ حرارت مزاج مین ہو قدرے افیون اور اجواین خراسانی داخل کرین **معجون گل** ورم جگر اور معدہ اور استسقا اور فساد جگر اور درد معدہ کو نافع ہے ؎ گلاب کے پھول چودہ درم سوسن کی جڑ سات درم ریوند چینی لک دھویا ہوا ہر ایک ڈیڑہ مثقال سلیخہ زعفران ہر ایک تین درم مرمکی نصف مثقال مرمکی اور زعفران کو سرکہ مین حل کرین اور دوسری دوائیون کو کوٹ چھان کر اوس مین ملا کر سہ چند شہد مین ملائین **معجون د بید الورد** استسقا مین معمول ہے واسطے درد سر سرد اور سدر اور دوار اور ضعف معدہ کے مفید ہے جگر کے سدہ کو کھولتی ہے ورم کو تحلیل کرتی ہے انجرہ کے چڑھنے کو منع کرتی ہے دوی اور طنین کو بھی سود مند ہے ؎ بالچھڑ مصطگی زعفران طباشیر سفید دارچینی اذخر تگر کشوث کے بیج کوٹ بیٹھا غافث مجیٹھ لک دھویا ہوا کاسنی کے بیج کرفس کے بیج زراوند طویل حب بلسان عود غرقی ہر ایک ایک درم گلاب کے پھول کل دوائیون کے برابر کوٹ چھان کر شہد خالص سہ چند کا قوام کرکے دوائیون کو اوس ملائین خوراک ایک درم سے دو درم تک **معجون کلکلانج بارد** استسقائے مین کہ جو حرارت کے ساتھ ہو مستعمل ہے ؎ مازریون کہ سات مرتبہ سرکہ مین تر کرکے خشک کیا ہو غاریقون ہیڑ زرد کا پوست ہر ایک پانچ درم عصارہ افسنتین تین درم سوسن کی جڑ گلاب کے پھول کاسنی کے بیج خربوزہ کے بیجون کا مغز رب السوس ہر ایک دو درم ترنجبین املتاس خانیذ ہر ایک پندرہ درم ترنجبین اور املتاس اور فانیذ کو نیم گرم پانی مین حل کرکے صاف کرکے قوام کرین اور دوسری دوائیون کو کوٹ چھان کر اوس مین ملائین خوراک دو درم سے چار درم تک **معجون انیسون** استسقائے طبلی کے واسطے مجرب ہے کبھی خلاف نہین پڑتی ؎ انیسون فطراسالیون حب الغار کلونجی کا شم ناگرموتھ جند بید ستر قردمانا بالچھڑ حب بلسان جاوشیر ہینگ انجدان تگر زعفران ہر ایک ایک درم سکبینج وج بادام کا مغز زیرہ سیاہ سداب کر دیا اجواین دیسی صعتر دو قوبلبن غار کے پتے جعدہ سوتھیہ غاریقون حماما گوسالہ کا شخنہ یا گائے کا شخنہ جلا ہوا ہر ایک ایک درم شہد کا قوام کرکے دوائیون کو اوسمین ملائین خوراک موافق مزاج کے ماء الاصول اور شربت بزوری حار کے ساتھ **معجون زرشک حار** استسقائے لحمی سرد کے واسطے نافع ہے ؎ زرشک سات درم گلاب کے پھول کاسنی کے بیج لک دھویا ہوا ریوند ہر ایک چار درم کشوث کے بیج غافث بالچھڑ تگر سونف انیسون دارچینی ہر ایک دو درم افسنتین اذخر مکی مصطگی عود مجیٹھ سلیخہ ہر ایک ایک درم شہد سہ چند خوراک ایک مثقال مکو کے عرق کے ساتھ اگر حرارت مزاج مین ہو دو درم خیارین کے بیجون کا شیرہ عرق مذکور مین نکال کر دین **معجون زرشک بارد** گرم مزاج کو نافع ہے جگر معدہ کو قوت دیتی ہے استسقا کو کہ اوس کے ساتھ حرارت بھی ہو مفید ہے ؎ زرشک پانچ درم گلاب کے پھول چار درم خیارین کے بیجون کا مغز کاسنی کے بیج ہر ایک تین درم خربوزہ کے بیجونکا مغز رب السوس لک دھویا ہوا شاہترہ کے بیج ہر ایک دو درم طباشیر سفید

صندل پیسا ہوا مابچھڑ ہرایک ایک درم مصطگی نصف درم انار کا پانی آدہ پاؤ مویز منقی ایک چند دوائیون کے قند سفید
دو چند خوراک دو درم اگر طبیعت مین لینت ہو حب الاس پستہ کے باہر کا پوست ہرایک ایک درم زیادہ کرین -
**معجون** مدر واسطے ادرار بول اور استسقائے لحمی کے کام مین آتی ہے ؁ قسط دارچینی میعہ ہرایک ایک درم
بابچھڑ سلیخہ فقاح اذخر اسارون ہرایک دو درم کوٹ چھان کر شہد کف گرفتہ مین ملاکر معجون بناوین خوراک ایک درم
**معجون** حرارت جگر کو نافع ہے یرقان مین بعد مسہل کے مستعمل ہے ؁ خیارین کے بیجون کا مغز تین درم
گلاب کے پھول کاسنی کے بیج زرشک ہرایک چار درم صندل گھسا ہوا طباشیر سفید ہرایک دو درم چار تولہ
املی کا پانی شربت انار شیرین مویز منقی ہرایک چھہ تولہ قند سفید دو چند **معجون طحال** تلی کو گھلاتی ہے بوعلی سینا
کے مجربات سے ہے ؁ ہنسراج توفائے خشک فنجنگشت کے بیج مساوی کوٹ چھان کر شہد مین معجون بنائین **معجون**
**سنگدانہ** واسطے ضعف معدہ اور ذرب اور خلفہ کے معمول اور مجرب ہے ؁ مرغ کے سنگدانہ کے اندر کا پوست
بودیا ہوا دہنیہ چھلا ہوا بھنا ہوا خرفہ کے بیج بھنے ہوے سماق بھنا ہوا مویز کے دانے بھنے ہوے ہرایک دو مثقال
کو کنار بودیا ہوا طباشیر سفید موتی بن بندھے کہربائے شمعی کزمازج گلنار حماض کے بیج بھنے ہوے حب الاس بھنا ہوا
طراثیث بھنا ہوا سعد کا آملہ خرنوب نبطی ہرایک ایک مثقال شربت زرشک شربت بہی شربت ریباس قند سفید ہرایک دس
تولہ گلاب پاؤ سیر معجون بنائین دیگر واسطے ضعف معدہ اور اسہال معدی کے مفید ہے ؁ مرغ کے سنگدانہ کا پوست
بنسلوچن ہرایک ۲ مثقال بہمن سفید و سرخ دونو صندل صعتر دہنیہ بھنا ہوا حب الاس بھنا ہوا ہرایک دو درم کوٹ چھانکر
شربت فواکہ میں ملائین خوراک دو درم گلاب کے ساتھہ حکیم عابد سرہندی اپنے شرح اسباب مین لکھتا ہے کہ کبھی عنبر
دو درم زیادہ کرتے ہین اور قدرے خبث الحدید فواید عجیبہ ظاہر ہوتے ہین اور دوسرے نسخہ مین اجواین دیسی عوض اذخر کے
داخل ہے اور چھوٹی الائچی اور بڑی الائچی آملہ مقشر ہرایک ایک مثقال لونگ خرفہ ہرایک دو درم اضافہ کرتے ہین دیگر
ذرب اور خلفہ کو نافع ہے ضعف معدہ کو مفید ہے ؁ مرغ کے سنگدانہ کا پوست بودیا ہوا دو مثقال دہنیہ مقشر بھنا
ہوا طباشیر سفید کیکر کا گوند بھنا ہوا حب الاس چھوٹی الائچی کے دانے بھنے ہوے زیرہ مدبر گلاب کے پھول پستہ
کے باہر کا پوست اترج کے چھلکے صندل گھسا ہوا صعتر فارسی دارچینی ناگرموتھہ مصطگی عود ہرایک ایک مثقال گلنار
زعفران اجواین دیسی ہرایک ایک درم مشک خالص ایک ماشہ سہ چند قند کا قوام کرکے دوائیون کو اوسمین ملائین
خوراک دو درم **معجون** واسطے اسہال اور گرمی مزاج اور تقویت معدہ اور دل کے مفید ہے ؁ زہر مہرہ بنسلوچن
ترنج کا پوست سیبو تی کے پھول گلاب کے پھول گاؤزبان کے پھول صندل پیسا ہوا حب الاس بہمن سفید ہرایک ایک
درم پستہ کے باہر کا پوست کیکر کا گوند خرفہ کے بیج بھنے ہوے دہنیہ خشک بھنا ہوا زرشک ہرایک دو درم رب بہی شربت انار
شیرین ہرایک پانچ تولہ شکر سفید چھہ تولہ گلاب مین قوام کرین **معجون** مؤلف فرماتے ہین کہ میری تالیف سے ہے واسطے
اوس عورت کے کہ اسہال معدی ساتھہ غثیان لازم کے ہوا اور موتھہ سے رطوبت جاری رہتی ہو اور اطراف مین تہیج ہو بہت
فائدہ بخشتی ہے ؁ زرشک چار درم زرنباد بابچھڑ پودینہ عود لک دہویا ہوا چھوٹی الائچی کے دانے حب الاس مصطگی پستہ
کے باہر کا پوست ہرایک ایک درم طباشیر سفید گلاب کے پھول ہرایک دو درم قند دو چند **معجون** **خستا** **نبہ** اسہال
معدی کو دفع کرتی ہے ؁ اجواین دیسی چھوٹی الائچی کے دانے کندر موچرس سعد کوفی بیلگری کیکر کا گوند بھنا ہوا دہنیہ بھنا ہوا خرفہ

دو درم آم کی گٹھلی کا مغز چار درم قند دو چند خوراک دو مثقال سونف بھنی ہوئی کا شیرہ اور زیرہ کے شیرہ بھنے ہوئے
کے ساتھ کہ ہر ایک بقدر دو درم کے ہو **معجون** تالیف حکیم عبد الحمید واسطے ہر قسم کے دستون کے خصوصاً بواسیر کے
دستون کے واسطے مفید ہے ھو اثیس نشاستہ بھنا ہوا حب الآس تیواج خطائی دہنیہ بھنا ہوا انجبار کی جڑ طراثیث رال بیل
کا مغز سعد کوفی زیرہ سبز ہر ایک ایک تولہ کہربا گل ارمنی ہر ایک چھہ ماشہ طباشیر دو تولہ زیرہ کو سرکہ مین بھگو کر بھونین پھر سب کو
کوٹ چھان کر دو چند شربت حب الآس کے ساتھ معجون بناوین خوراک چھہ ماشہ سے ایک تولہ تک شربت انجبار کے ساتھ **معجون** واسطے
اسہال معدی کے مجرب ہے ھو زیرہ کرمانی نو ماشہ طباشیر سفید نو ماشہ بھنگ کے پتے بھنے ہوئے ایک تولہ چھوٹی الائچی کے دانے
بڑی الائچی کے دانے مصطگی رومی ثعلب مصری گلاب کا زیرہ ہر ایک چھہ ماشہ عود قماری تین ماشہ پستہ کے باہر کا پوست کوکنار ہر ایک
چھہ ماشہ کوٹ چھان کر مربائے بیلگری مین ملاکر اور قوام کرین ڈھائی ماشہ کھائین **معجون سندروس** اسہال الدم کے واسطے حکیم
عیوض علی مرحوم کے مجربات سے ہے ھو بسد جلا ہوا سندروس کہربا خرگوش کی پشم ہر ایک ایک جز حکاکہ زبرجد ہاتھی
دانت کا برادہ دم الاخوین ہر ایک نصف جز کوٹ چھان کر شہد مین ملائین اور ایک مثقال دین **معجون اسود** اسہال بلغمی
کہنہ اور زحیر کے واسطے نہایت نافع ہے ھو افیون جندبیدستر میعہ سائلہ بزر البنج زعفران مرکی اساروں کرفس کے بیج
سلیخہ گل ارمنی گلنار کندر نانخواہ مساوی کوٹ کر سہ چند شہد مین ملائین خوراک نصف درم بہی کے پانی یا سماق کے
پانی کے ساتھ **معجون** واسطے اوس عورت کے کہ درد رودہ ریحی سوء ہضم سے ساتھ تلین طبع کے ہو مجرب ہے ھو تیزپات
زرنباد پودینہ چھوٹی الائچی کے دانے لونگ مصطگی بالچھڑ جائفل ناگرموتھہ کلیجن تالیسپتر نارمشک ہر ایک دو درم اجوائن ایسی
ایک درم کندر حب الآس ہر ایک تین درم قند سہ چند خوراک دو مثقال **معجون قولنج** درد قولنج ریحی اور بلغمی کے واسطے نفع عظیم
کرتی ہے اور درد معدہ ریحی اور بلغمی کو بھی فائدہ کرتی ہے ھو سداب کے پتے پودینہ خشک مرچ نانخواہ کرویا کاشم سونٹھ
دارچینی پیپل مساوی کوٹ چھان کر شہد سہ چند مین معجون بناوین **معجون مسہل** قولنج کو نہایت نافع ہے مواد سوادی کو
بعد نضج کے خارج کرتی ہے گرم مرضون کو زائل کرتی ہے ھو رب السوس سقمونیا بھنی ہوئی نشاستہ سفید بسفائج گلاب کے
پھول ہر ایک پانچ مثقال ہیڑ سیاہ ہیڑ کابلی کا پوست روغن بادام کافشہ کے بیجون کا مغز ہر ایک بیس مثقال سنا رکی گل
بنفشہ ہر ایک تیس مثقال دو چند شہد کو پہلے اوس پانی مین کہ اوس مین سنا اور گلاب کے پھول اور بنفشہ اور ہیڑ سیاہ ہر ایک
دس مثقال ہیڑ کابلی بیس مثقال جوش دیا ہو قوام کرین اور دوائیون کو کوٹ چھان کر اوس مین ملائین خوراک پانچ مثقال۔
**معجون** قولنج ریحی کے واسطے نافع ہے اور مجربات سے ہے ھو سداب خشک کلیجن سلیخہ کبر کی جڑ تیزپات ہر ایک سات
مثقال نیم کوفتہ کرکے ایک رات گلاب مین بھگوئین پھر جوش کرین کہ نصف رہجاوے پھر صاف کرکے بعد اسکے زرنباد مصطگی
نارمشک عود ہندی ترنج کا پوست پیپل کاشم کرفس کے بیج تیزپات افیسون اذخر مکی اساروں مولی کے بیج تالیسپتر صعتر دارچینی
پودینہ ہینگ زیرہ کرمانی لونگ حرف بابلی ہر ایک ڈھائی مثقال جندبیدستر سوا مثقال کوٹ چھان کر سہ چند دوائیون کی شہد لیکر
گلاب مین پکاکر باقی دوائیون کو اوس مین ملائین اگر چاہین کڑوے بادام کا تیل بیس مثقال املتاس جسقدر کہ چاہین زیادہ کرین **معجون**
**سنا** اسہال آہستگی سے لاتی ہے پتون کے مواد کو دفع کرتی ہے امراض دماغی اور معدی اور مفاصل کو دفع کرتی ہے اور ہر قسم
کے مادہ کو کہ غالب ہو دفع کرتی ہے نہایت نافع ہے ھو سنا رکی ڈیڑھ پاؤ افتیمون پاؤ سیر بسفائج نسوت سفید اندر سے خالی کرکے اور
اوپر سے چھیل کر بنفشہ کے پھول ہر ایک آدہ پاؤ سونٹھ ساڑھے تین مثقال دوائیون کو باریک کرکے سوا سیر خمیرہ بنفشہ اور پاؤ سیر گلقند

اور آدہ پاؤ شہد مین خمیر کرین خوراک دو مثقال سے دس مثقال تک پانی مین حل کرکے آتش ملایم پر گرم کرین تاکہ جوش آدیوے پھر
باریک کپڑے سے صاف کرکے پیوین مجرب ہے **معجون بنفشہ** اخلاط ثلثہ کی مسہل ہے اور معمول ہے ص سونٹھہ لونگ مصطگی
گلاب کے پھول بڑی الائچی ہر ایک تین درم بسفایج سنا مکی سقمونیا ہر ایک پانچ درم نسوت بنفشہ کے پھول ہر ایک دس درم
شربت گاؤزبان شربت نیلوفر ہر ایک بیس درم شیر خشت تیس درم ترنجبین آلو بخارا املی ہر ایک پچاس درم شیر خشت
اور ترنجبین کو گلاب مین حل کرکے صاف کرکے شربتون کے ساتھ بقدر سہ چند قند کا قوام کرین **معجون** بلغم کا مسہل ہے
ص بادام کا مغز ہیڑ کابلی کا پوست سنا مکی ہر ایک ایک تولہ غاریقون نسوت ہر ایک دو مثقال سونف گاؤزبان رب السوس
ہر ایک دو درم سونٹھہ نصف درم شہد سہ چند **معجون انجیر** واسطے دفع کرنے باد معدہ اور خشکی امعا کے اور تلیین طبع
اور ہضم طعام کے معمول ہے ص بادام کا مغز گلاب کے پھول سنا مکی کیڑ کا مغز ہر ایک چھہ تولہ سونف سونٹھہ ہر ایک
دو تولہ دارچینی چھوٹی اور بڑی الائچی کے دانے ہر ایک ایک تولہ انجیر زرد مویز منقے ہر ایک آدہ سیر خشک اجزا کو
کوٹ چھان کر مغزیات کو صلایہ کرکے انجیر اور مویز کو دھو کر دانے نکال کر آدہ سیر مصری کے ساتھہ قوام کرین
**معجون خبث الحدید** بواسیر کو نافع ہے خون کو بند کرتی ہے ص حماض کے بیج بھنے ہوے حب الآس بھنا ہوا ہیڑ کا
پوست بھنا ہوا آملہ چھلا ہوا بھنا ہوا انجبار کی جڑ کا پوست ہیڑ سیاہ بسد احمر کہربائے شمعی ہر ایک ایک تولہ خبث الحدید مدبر دو تولہ
شہد خالص شربت بہی شیرین ہر ایک پندرہ تولہ رب سیب شیرین دس تولہ بدستور مقرر معجون بناوین **معجون** واسطے اوس
شخص کے کہ اجراے خون بواسیر ساتھ ضعف معدہ اور اسہال کے رکھتا ہو بہت فائدہ کرتی ہے ص حماض کے بیج حب الآس
ہیڑ سیاہ ہر ایک بودیا ہوا طباشیر سفید چھوٹی الائچی کے دانے بھنے ہوے آملہ پستہ کے باہر کا پوست خبث الحدید مساوی
شہد رب بہ نصفا نصف سب دوائیون کی سہ چند مین ملائین خوراک دو درم **معجون مقل** بواسیر ریحی کیواسطے مفید اور
معمولات سے ہے ص ہیڑ کابلی کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ چھوٹی الائچی کے دانے سونف ہر ایک دو درم اجواین دیسی تیز پات
نارمشک سونٹھہ صعتر وج پیپل ہر ایک ایک درم گوگل سولہ درم گوگل کو روغن زرد مین صاف کرین اور دوائیون کو
کوٹ چھان کر دو چند شہد مین ملائین خوراک دو مثقال **معجون** حکیم واحد علی سے منقول ہے بواسیر ریحی اور درد
کمر اور قبض اور سوزش پیشاب اور ضعف دماغ اور دوسرے اعضائے رئیسہ اور اعضا کے نافع ہے ص خربوزہ کے بیجونکا
مغز خیارین کے بیجونکا مغز نیلوفر کے بیج موصلی سفید ہر ایک ایک تولہ ہلیون کے بیج شقاقل ہر ایک ڈیڑھ تولہ ثعلب مصری تین
تولہ بادام شیرین کا مغز پانچ تولہ چھوٹی الائچی کے دانے چھہ ماشہ زعفران ایک ماشہ قند سفید دو چند دوائیون کے گلاب اور
عرق کیوڑہ مین معجونکا قوام کرین خوراک ایک تولہ سے دو تولہ تک **معجون** واسطے تقویت گردہ اور مثانہ اور باہ کے حکیم شریف خان
نے اپنی اوپر آزمایا ہے ص بادام پستہ کا مغز چلغوزہ کا مغز حب الصنوبر کا مغز خشخاش کے بیج تل چھلے ہوئے فندق کا مغز حب القلقل کا
مغز حب الخضرا کا مغز دارچینی کلیجن موچرس ہر ایک تین ماشہ نارجیل کا مغز دو تولہ دری چھوٹی اور بڑی الائچی کے دانے
ہر ایک چار ماشہ کشمش چھہ ماشہ مویز منقے چھہ ماشہ خرمائے سلیمانی ایک تولہ شقاقل مصری کرفس کے بیج اندر جو درونج عقربی
بہمن سفید خشک مصطگی طباشیر سفید تال مکھانہ کباب چینی جاوتری سونٹھہ پیپل ترنج کا پوست خشک خرما لونگ گاجر کے بیج شلغم
کے بیج ہلیون کو پنج کے بیج زرنباد مغاث بغدادی ہر ایک دو ماشہ بالچھڑ عنبر اشہب ہر ایک ایک ماشہ چوب چینی دو دام جمیعہ دو
ماشہ قند سفید چودہ دام ترنجبین آدہ پاؤ شہد خالص چودہ دام زعفران ایک ماشہ بدستور مقرر معجون بنائین **معجون حجر الیہود**

سنگ گردہ اور مثانہ کو ریزہ ریزہ کرتی ہے اور معمول ہے ص حجر الیہود دو تولہ انگور کی لکڑی جلا کر کیڑ کا مغز خیارین کی بیجون کا مغز خطمی کے بیج تخم خشک ہر ایک ایک تولہ کرفس کے بیج خربوزہ کے بیجون کا مغز ہر ایک نو ماشہ میٹھے کدو کے بیجون کا مغز چھہ ماشہ شہد خالص سہ چند خوراک ایک تولہ دیگر علویخان کی بیاض سے منقول ہے گردہ اور مثانہ کی پتھری کو ریزہ ریزہ کر کے نکالتی ہے اور نیز ریگ کو خارج کرتی ہے ص حجر الیہود بیجایں درم کا کنج اسارون قروما خربوزہ کے بیجون کا مغز گاجر کے بیج کرفس کے بیج کیڑ کا مغز دو قو کھیرے کے بیجون کا مغز تربوز کے بیجون کا مغز کدو کے بیجون کا مغز ککڑی کے بیجون کا مغز انیسون ہر ایک پانچدرم کوٹ کر دوائیون کے سہ چند شہد مین ملاوین خوراک دو درم سے تین درم تک معجون واسطے سنگ گردہ اور مثانہ اوران دو نو اعضا کی دوسرے فساد کے واسطے اور قروح قضیب کے واسطے مجرب ہے ص ملوط خطمی کے بیج گوکھرو صمغ آلو چھوٹی الائچی خبازین کے بیج اسپغول کی بھوسی پیٹھہ کے بیجون کا مغز کدو کے بیجون کا مغز خرفہ کے بیج گاؤزبان کے پھول ہر ایک نو ماشہ تربوز کے بیجون کا مغز خشخاش کے بیج بادام کا مغز خربوزہ کے بیجون کا مغز حب القلت سنگ سرماہی ہر ایک ایک تولہ حجر الیہود سات ماشہ کسوٹی کا پتھر داؤدی کے پھول اسفنج کا پتھر ہر ایک چھہ ماشہ مولی کا کھار جوا کھار ہر ایک تین ماشہ پیٹھہ کا پانی کدو کا پانی تربوز کا پانی ہر ایک پانچ تولہ قند سفید شربت سیب ہر ایک پاؤ سیر قوام کر کے دوائیون کو پیس کر اوس مین ملائین بعد اس کے چاندی کے ورق سونے کے ورق ہر ایک دو ماشہ حل کرین چار ماشہ سے چھہ ماشہ تک پیٹھہ کے عرق یا اناناس کے عرق کے ساتھہ کھائین دیگر حکیم محمد علیم کی تالیف سے ہے واسطے نکالنے سنگ اور ریگ گردہ کے مجرب ہے ص کیڑ کا مغز حب القلقل گوکھرو خربوزہ کے بیج خرفہ کے بیج خشخاش کے بیج ہر ایک تین تولہ سب کا پانی مین شیرہ نکال کر صاف کر کے ساتھہ شہد خالص اور مصری ہر ایک ڈیڑھ پاؤ کے ساتھہ قوام کرین بعد اس کے حجر الیہود ڈیڑھ تولہ سنگ سرماہی چھ ماشہ کیکر کا گوند مین ماشہ گلاب مین باریک پیسکر ملاوین خوراک نو ماشہ دوسرے نسخہ مین خیارین کے بیج کدو کے بیجون کا مغز پیٹھہ کے بیجون کا مغز تربوز کے بیجون کا مغز کاسنی کے بیج ہر ایک تین تولہ خطمی کے بیج سونف زیرہ سفید ہر ایک چھہ ماشہ زیادہ ہے اور کسوٹی کا پتھرا در کہبرا ہر ایک چھہ ماشہ اور وزن صمغ کا بھی چھہ ماشہ ہے دیگر گردہ کی پتھری کو ریزہ ریزہ کرتی ہے ص چلغوزہ کا مغز حجر الیہود حجر الحوت ہر ایک ایک تولہ سونف انگور کی لکڑی جلی ہوئی کیڑ کا مغز قلت کے بیج خیارین کے بیجون کا مغز خطمی کے بیج خربوزہ کے بیجون کا مغز میٹھے کدو کے بیجون کا مغز گوکھرو بلیون گاؤزبان کا کنج ہر ایک دو درم کسوث کے بیج کرفس کے بیج کتیرا کیابہ بیل ہر ایک ایک درم انجیر پانچ عدد شہد خالص سہ چند بدستور بناوین دیگر واسطے ریگ گردہ اور حبس پیشاب کے معمول ہے ص حجر الیہود دو تولہ حب کا کنج گوکھرو گلاب کے پھول خربوزہ کے بیجون کا مغز ہر ایک ایک تولہ بلیون کے بیج دوقو کرفس کے بیج انیسون کشوث کے بیج پودینہ دو نو صندل دو نو الائچی آلو بالو کا مغز چلغوزہ کا مغز نارجیل کا مغز میٹھے بادام کا مغز فندق کا مغز دارچینی ہر ایک چھہ ماشہ گاجر کے بیج شلغم کے بیج مولی کے بیج ہر ایک چار ماشہ مولی کا کھار جوا کھار ہر ایک تین ماشہ چاندی کے ورق تیس عدد سونے کے ورق بیس عدد قند سفید برابر سب دوائیون کے شہد دو چند دوائیون کے بدستور معجون بنائین معجون اعظم مؤلف فرماتے ہین کہ میرے اختراع سے ہے واسطے سنگ گردہ او ضعف معدہ کے مفید ہے اور نیز مؤلف فرماتے ہین کہ ایک دوست گھوڑے سے گرا تھا اور پٹھا اوسکی زمین کو لگ گئی تھی ایک مدت تک درد کمر کی او ضعف معدہ او قبض کی شکایت کی اور کسی طبیب کے علاج سے فائدہ نہ ہوا جبکہ مجکو اپنا حال لکھا یہ معجون تالیف کر کے اوس کے پاس بھیجی اسکے استعمال سے دس بارہ سنگریزے نکلے اور معدہ بھی قوی ہوا ص آملہ کا مربا پانچ عدد ہڑ کا مربا چار عدد ہی کا مربا دو عدد

انجیر زرد پانچ عدد مویز منقے دو تولہ حجر الیہود ایک تولہ سنگ سرماہی نو ماشہ زہر مہرہ خطائی پانچ ماشہ کیڑ کا مغز خربوزہ کے بیجون کا مغز
خیارین کے بیجون کا مغز انگور خشک کی لکڑی جلی ہوئی کدو کے بیجونکا مغز گوکھرو خورد ہر ایک ایک تولہ خطمی کے بیج کا کنج حب القلت
ہر ایک سات ماشہ کشوث کے بیج انیسون بلیون کے بیج ہر ایک پانچ ماشہ کرفس کے بیج تخم کیکر کا گوند ہر ایک تین چلغوزہ کا مغز
نو ماشہ مصری ڈیڑہ پاؤ بدستور معجون بناوین خوراک نو ماشہ پانچ پانچ تولہ عرق گاؤزبان اور عرق مکو اور دو تولہ شربت بزوری
کے ساتہہ **معجون سنگ سرماہی** واسطے سنگ گردہ اور مثانہ کے مجرب ہے ھ سنگ سرماہی حجر الیہود ہر ایک دو درم
موتی بن بندھے ایک درم خربوزہ کے بیجونکا مغز خیارین کے بیجونکا مغز مغز خستہ آلو بالو ہر ایک دو مثقال انیسون دوقو کا کنج
ہر ایک ایک مثقال بلیون کے بیج مغز حب المحلب ہر ایک دو مثقال قلت کے بیج گوکھرو میٹھے کدو کے بیجونکا مغز چلغوزہ کا مغز ہر ایک
ایک مثقال مصری برابر شربت بلیون شربت خار خسک ہر ایک برابر عرق بید مشک گلاب پاؤ سیر عنبر اشہب نصف درم بدستور
معجون بناوین **دیگر منافع مذکور** کے واسطے مجرب ہے ھ کیڑ کا مغز مغز خستہ آلو بالو ہر ایک ایک تولہ حب القلت سنگ سرماہی
حجر الیہود سونف ہر ایک دو تولہ کشوث کے بیج کرفس کے بیج ہر ایک تین تولہ خربوزہ کے بیجونکا مغز خیارین کے بیجونکا مغز کنج
کدو کے بیجونکا مغز ہر ایک پانچ تولہ کوٹ چھان کر ستر تولہ شہد کے ساتھ معجون بناوین دوسرے نسخہ مین مولی کے بیج بجائے
مغز خستہ آلو بالو کے اور وزن کرفس کے بیجون کا ایک تولہ ہے **معجون یداللہ** پتھری کے ریزے ریزے کرنے مین نہایت مجرب
ہے ھ خون بکری چار سالہ کا خشک کیا ہوا اور پیسا ہوا زجاج ابیض جلا ہوا بچھو کی راکھ کرنب نبطی کے بیج خرگوش کی راکہہ سفنج کا پتھر
مرغ کے انڈے کی پوست کی راکہہ کہ بچہ نکالے ہوئے ہو حجر الیہود صمغ جند بیدستر ترکی ہر ایک ایک مثقال فطراسالیون دو صمغ آلو
شکوفہ اشیخ خطمی کے بیج مرچ سیاہ ہر ایک ڈیڑہ مثقال سب کو دو چند شہد مین ملائین ایک مثقال سے تین مثقال تک
گوکھرو اور سیاہ چنے ہر ایک سات ماشہ آدہ سیر پانی مین جوش کرین کہ تہائی رہ جائے صاف کرکے پھر اس معجون کو کھائین
بعد مین اسکو پیئین **معجون کندر** واسطے تقطیر بول اور سرعت انزال اور سیلان منی اور مذی کے مجرب ہے ھ دارچینی
ایک درم کیکر کا گوند مرجان سوختہ کردہ یا سونٹہہ ریحان کے بیج گاؤزبان ہر ایک دو درم کندر صندل سفید
گل ارمنی دم الاخوین بادرنجبویہ تودری زرد ہر ایک دو مثقال خشخاش کے بیج پانچدرم شہد کف گرفتہ برابر سب دوائیون کے
لین اور اوس مین گھلائین **معجون وج** واسطے تقطیر بول کے کہ سردی مثانہ سے ہو نہایت سودمند ہے ھ کندر ابہل ناگرموتہہ
اجواین دیسی رب السوس ہر ایک ایک جزو وج ترکی دو جز کوٹ چھان کر فانیذ سنجری کے ساتہہ معجون بنائین رات کو
سوتے وقت بقدر ایک فندق کے کھائین **معجون** واسطے تقطیر بول کے کہ ضعف مثانہ سے ہو بوعلی سینا کے مجربات
سے ہے ھ ہیڑ کابلی بہنا ہوا ایک جز بہمن سرخ نصف جز پودینہ خشک حب الاس سعد روس مرکی کندر ناگرموتہہ
جادتری ہر ایک تین جز لونگ نصف جز راسن خشک حب المحلب ہر ایک دو جز آملہ مربا کے شیرہ مین معجون بنائین
دیگر اس باب مین قوی زیادہ ہے ھ ہڑ سیاہ ہڑ کابلی مشک ہر ایک پانچدرم مرکی جند بیدستر ہر ایک ڈیڑہ درم کہربا
سعد کوفی ہر ایک ڈھائی درم کندر حب المحلب ہر ایک دس درم شہد مین معجون بنائین اور ہمیشہ بوزن ایک مثقال
کھائین **معجون بلوط** واسطے منع کرنے زیادتی پیشاب کے مکرر عمل مین آیا ہے ھ کندر حب الاس ہڑ زرد کا پوست
بہیڑہ کا پوست آملہ لونگ اجواین دیسی کبابہ ہر ایک تین درم زیرہ سیاہ مدبر پانچدرم ناگرموتہہ مصطگی بھنگ کے بیج ہر
ایک نصف درم بلوط چار درم سہ چند شہد مین قوام کرین خوراک دو مثقال **دیگر** واسطے سلس البول اور تقطیر بول کے

مجرب ہے ص بلوط مقشر بھنے ہوئے پندرہ درم حرف مرکی سداب کے بیج ہر ایک ایک درم کندر حب الاس جائفل جاوتری لونگ
ہیڑ سیاہ ہر ایک دو درم ناگرموتھہ کلونجی چھوٹی الائچی ہر ایک تین درم انجیر خشک پانچدرم کوٹ چھان کر شہد مین ملائین خوراک
مین مثقال سے پانچ مثقال تک **معجون فلاسفہ** سلسل البول اور درد مفاصل اور درد پشت اور گردہ کو نافع ہے منی کو
زیادہ کرتی ہے باہ کو ہیجان مین لاتی ہے اشتہا اور ہاضمہ کو قوی کرتی ہے بلغم اور نسیان کو دفع کرتی ہے ص سونٹھہ
مرچ پیپل دارچینی آملہ بہیڑہ چیتہ زراوند مدحرج ثعلب مصری چلغوزہ کا مغز بابونہ کی جڑ نارجیل کا مغز ہر ایک دس
درم بابونہ کے بیج پانچدرم مویز منقے تیس درم شہد خالص دوچند یا سہ چند بطریق مشہور معجون بنائین خوراک دو
مثقال سے چار مثقال تک **معجون خبث الحدید** پیشاب کی کثرت کو دفع کرتی ہے اور نیز سرعت انزال کو بھی مفید
ہے ص خبث الحدید مدبر چالیس درم بلوط گلنار ہر ایک دس درم طباشیر سفید بھنگ کے بیج زیرہ سیاہ اجوائن دیسی کردیا
ہیڑ زرد کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ ہیڑ سیاہ ہر ایک تین درم شہد خالص سہ چند خوراک ایک مثقال سے دو مثقال تک
**معجون کوتوالی** سلسل البول اور سیلان منی کو باز رکھتی ہے گرم مزاجون کو نافع اور مجرب ہے ص کندر ایک درم صندل
سفید و سرخ چرائتہ حماض کے بیج کیکر کا گوند بنسلوچن ہر ایک دو درم حب الاس دو مثقال اقاقیا گلنار ہر ایک تین درم
کوٹ چھان کر دوچند قند سفید یا شہد مین ملائین خوراک پانچدرم **معجون ماسک البول** تالیف حکیم علویخان
سلسل البول اور بول فی الفراش اور سیلان منی و ودی و مذی اور کثرت سیلان ازحام اور رطوبت مزاج کو نافع ہے
یہانتک کہ اگر علاج سے یاس ہو مفید ہوتی ہے اور تجربہ مین ائی ہے ص کہربائے شمعی ایک مثقال اور چار دانگ ہیڑ کابلی کا
پوست ہیڑ سیاہ دونو کو گھی مین بریان کرین کتہ سفید دہلا ہوا ہر ایک دو مثقال جفت بلوط کندر کے ریزے ہر ایک نصف
مثقال شہد انج حب الاس ہر ایک چار مثقال ثعلب مصری ایک مثقال کوٹ چھان کر مویز سرخ ساٹھہ مثقال کو ٹکڑے
آدہ سیر گلاب مین پکاوین دوائیون کو اوس مین ملاوین اور ہر روز دو درم اس مین سے تناول کرین بعد اسکے شربت
صندل دس درم گلاب پندرہ درم فرنجمشک کے بیج دو درم آپس مین ملا کر پیوین اور کبھی لکھوتی بن بندھے یاقوت رمانی پسے
ہوے چاندی کے ورق ہر ایک دو مثقال املی کے بیجونکا مغز بڑی مائین ہر ایک چار مثقال کوٹ چھان کر عنبر اشہب
ایک دانگ مومیائی دو دانگ دونو کو پستہ کے روغن مین پگھلا کر اضافہ کرین اور وزن مویز کا تیس مثقال اور برابر اسکے
شہد خالص داخل کرتے ہین سرعت انزال کو مفید ہوتی ہے ضعف قلب اور دماغ اور گردہ کو دفع کرتی ہے
**معجون قسط** مداومت اسکی واسطے بول فی الفراش اور کثرت بول کے مجرب اور معمول ہے ص کوٹ میٹھا ناگرموتھا بلوط
پیپل ہر ایک پانچ ماشہ سونٹھہ تین ماشہ مرچ سیاہ دو ماشہ شہد سہ چند **معجون** واسطے بول فی الفراش کے مجرب ہے ص
ہیڑ کابلی ہیڑ سیاہ بہیڑہ آملہ ہر ایک دو مثقال بلوط سرکہ مین ایک روز تر کرکے بریان کیا ہوا سات مثقال سعد دس ناگرموتھہ
راسن خشک میعہ یابسہ کسیلا ہر ایک پانچ مثقال مرکی تین مثقال تمام دوائیون کو کوٹ چھان کر شہد اور آملہ کے شیرہ
کا قوام کرکے دوائیون کو اوس مین ملائین ایک مثقال سوتے وقت کھائین اور مداومت کرین دوسرے نسخہ مین
کندر بجائے سعد دس کے ہے **معجون** واسطے تقویت باہ کے مجرب ہے ص عاقرقرحا کلیجن بہلانوہ کا مغز بادام
کا مغز چلغوزہ کا مغز اسگند ناگوری ہر ایک تین تولہ جائفل ثعلب مصری شقاقل دونو بہمن دونو تودری سونٹھہ ہر
ایک دو تولہ زعفران جاوتری گاجر کے بیج انجرہ کے بیج کونچ کے بیج ہر ایک ایک تولہ پیل مصطگی بلیون ہر ایک ڈیڑہ تولہ

تل چھلے ہوے چار تولہ سمندر سوکہہ مشک تبتی ہر ایک چھہ ماشہ قند سفید پچاس تولہ عسل کف گرفتہ ایک سو پچاس تولہ خوراک اول ایک مثقال بعد اسکے چھہ ماشہ صبح اور چھہ ماشہ شام اور نسخہ مفتاح مین وزن مغز بلادر کا دو تولہ اور شقاقل ایک تولہ اور مشک آدہ ماشہ ہے اور خوراک ہمراہ ایک پیالہ دودہ کے لکھی ہے **معجون ریگ ماہی** مؤلف حکیم امان علی خان واسطے تقویت باہ کے مفید ہے اور منی کو گاڑھا کرتی ہے ص ریگ ماہی اندرجو خشخاش کے بیج زرنباد صندل سفید نارجیل کا مغز بادام شیرین کا مغز پستہ کا مغز چلغوزہ مغز اخروٹ کا مغز مویز منقے تل سیاہ ہر ایک دو تولہ پیاز کے بیج شلغم کے بیج کونچ کے بیج بڑہی ماہین اسبند گاجر کے بیج مصطگی سعد کوفی عود ہندی جیتہ تیج کا پوست تیزپات سوہ کے بیج مولی کے بیج دونو تودری دونو موصلی ہر ایک ایک تولہ سلاجیت عاقرقرحا لونگ جاوتری جائفل مرچ سیاہ دارچینی ہر ایک نو ماشہ شہد اور شکر سفید نصفا نصف دو چند سب کے معجون بناوین خوراک چھہ ماشہ سے ایک تولہ تک **معجون** باہ اور اعضاے رئیسہ کو قوت دیتی ہے بدن کو موٹا کرتی ہے پٹھون کو اور کمر کو قوت دیتی ہے منی کو زیادہ کرتی ہے اور منی کو گاڑھا کرتی ہے اور عمل مین آئی ہے ص اخروٹ کا مغز چلغوزہ کا مغز حب قلقل بنولہ کا مغز حب السمنہ کا مغز نارجیل کا مغز پستہ کا مغز بادام کا مغز فندق کا مغز حبۃ الخضرا کا مغز حب الزلم کا مغز خربوزہ کے بیجون کا مغز خشخاش سفید میٹھے کدو کے بیجون کا مغز کیرٹ کا مغز چھوارہ مغز فندق ہندی ہر ایک ایک تولہ ثعلب مصری آہو کا قضیب سوہن کیا ہوا چڑون کے سر کا مغز ریگ ماہی ہر ایک دو تولہ کبابہ قرقہ کلیجن فوا رجائفل جاوتری لونگ عود غرقی دونو بہمن دونو تودری بوزیدان سورنجان نارمشک فرنجمشک تالیسپتر گاؤزبان گاؤزبان کے پھول دونو الایچی کے دانے شقاقل خسک کا مربا اندرجو ہر ایک ایک مثقال مصطگی بالچھڑ ناگرموتہہ شیطرج درونج عقربی زرنباد مغات بلیون سونٹھہ دارفلفل عاقرقرحا تگر انجیرہ کے بیج صندل پسا ہوا چھڑیلہ زعفران کتیرا شلغم کے بیج گاجر کے بیج پیاز کے بیج اسپست کے بیج جوز جندم بزرالبنج سفید لفاح کی جڑ ہر ایک ایک درم مایہ شتر اعرابی دو درم موصلی سینبھل تالمکھانہ بہنا ہوا اسکندستا و اسپندر بہنا ہوا کونچ کے بیجون کا مغز چینیا گوندہ میدہ چوب سمندر سوکہہ ٹنگن کے بیج ہر ایک دو درم مشک خالص عنبر اشہب ہر ایک نصف درم سونے کے ورق ایک درم چاندی کے ورق دو درم آملہ کا مربا تخم دور کیا ہوا پانچ عدد شربت انار شیرین آدہ پاؤ شہد قند مساوی سہ چند دوائیون کے اور تنشیط چاہین یعنی نشاط پیدا کرے روغن جز و عظم آدہ پاؤ زیادہ کرین چالیس روز حسب مزاج کھائین اور فائدے اسکے ملاحظ کرین **معجون تال مکھانہ** باہ کو قوت دیتی ہے منی کو غلیظ کرتی اور آزمودہ ہے ص تالمکھانہ نو تولہ بڑے کے دودہ مین بھگوئین اور دودہ اتنا ہو کہ اسکو چھپالے جب دودہ خشک ہوجاوے پھر دوبارہ ڈالین ایسے ہی تین بار کرکے خشک کرین بعد اسکے تالمکھانہ کو ناریل مین سوراخ کرکے بھرین اور ناریل کا ٹکڑا سوراخ پر رکھکر گیہون کا آٹا اوس کے اوپر لپیٹ کر نرم آگ مین رکھین تاکہ آٹا سرخ ہوجاوے پھر اوسکو نکال کر آٹے کو دور کرکے تال مکھانہ نکالین اور باریک پیسین اور ناریل کا مغز علیحدہ پیس کر ملائین پھر تودری سرخ گوگھرو خورد گوکھرو کلان موصلی سیاہ موصلی سفید گاؤزبان ہر ایک دو تولہ ثعلب مصری سمندر سوکہہ اندرجو موچرس الایچی چھوٹی ہر ایک ایک تولہ دارچینی کباب چینی سورنجان شقاقل بنسلوچن ہر ایک نو ماشہ چوب چینی آدہ پاؤ بہمن سرخ بہمن سفید ہر ایک چھہ ماشہ بوزیدان دو ماشہ پستہ کا مغز چلغوزہ کا مغز ہر ایک ایک چھٹانک بادام کا مغز آدہ پاؤ کوٹ چھان کر ملاوین بعد اس کے مصری آدہ سیر

قوام کرکے دوائیون کو اوسمین ملائین خوراک ایک تولہ ترشی اور بادی سے پرہیز کرین **معجون کونچ** واسطے تقویت باہ کے مجرب
ہے ص کونچ کے بیجونکا مغز گوکہرو کلان ستاور پانچہڑ بنولے کا مغز ہر ایک تین تولہ تخم چوب چینی گاجر کے بیج پیاز کے بیج شلغم
کے بیج موصلی سیاہ ہر ایک ڈیڑہ تولہ اندرجو سونٹہہ بے ریشہ کلیجن ہر ایک ایک تولہ مرچ سیاہ پیپل نرکچور عاقرقرحا
لونگ ہر ایک چہہ ماشہ کوٹ چھان کر شہد مین ملائین خوراک نو ماشہ **معجون** نہایت مقوی باہ ہے بارہا تجربہ مین آئی
ہے ص ثعلب مصری شقاقل بہمن سرخ دارچینی موصلی سفید موصلی سیاہ موصلی سینبھل سونٹہہ بے ریشہ ہر ایک
ڈیڑہ تولہ شلغم کے بیج گاجر کے بیج پیاز کے بیج سویہ کے بیج ہر ایک ایک تولہ مرچ سیاہ پیپل ہر ایک نو ماشہ شہد سہ چند مین
بدستور معجون تیار کرین ہر روز نو ماشہ کھائین **معجون خصیۃ الثعلب** نہایت مقوی اور ممسک ہے منی کو زیادہ کرتی
ہے ذکر کو سخت کرتی ہے جماع مین لذت دیتی ہے شہوت کو زیادہ کرتی ہے اور بارہا تجربہ مین آئی ہے ص ثعلب مصری
بارہ درم بنولہ کا مغز دس درم چلغوزہ کا مغز کنجد مقشر ارجوہ کے بیج پیپل ہر ایک سات درم مایہ شترا عرابی گاجر کے
بیج شقاقل چڑون کا مغز گاؤ کا قضیب خشک سوہن کیا ہوا ہر ایک تین درم کوٹ چھان کر سہ چند شہد کا قوام کرکے
دوائیون کو اوسمین ملائین خوراک دو مثقال **معجون صمغ** واسطے قوت باہ اور سرعت انزال اور سیلان منی اور منی کے
غلیظ کرنے کے واسطے مجرب ہے ص کیکر کا گوند سنگہاڑہ کا آٹا چھوارہ کا آٹا ہر ایک ایک سیر عالمگیری نارجیل کا مغز پستہ کا مغز بادام کا مغز
چلغوزہ کا مغز ہر ایک چالیس درم الائچی خورد دارچینی سونٹہہ ہر ایک پانچ درم لونگ ڈھائی درم پیپل ایک درم نبات
سفید برابر شہد خالص دوچند **معجون** بناوین خوراک ایک تولہ سے دو تولہ تک **معجون** واسطے اوس ضعف باہ
کے کہ بسبب ضعف قلب کے ہو مفید ہے ص شقاقل مصری ثعلب مصری دونو بہمن تودری زرد و سرخ مصطگی کلیجن ریحان
کے بیج بلبون کے بیج بالنگو کے بیج ہر ایک ایک تولہ کوٹ چھان کر اول آملہ کا مربا بیس عدد کو تین سیر عرق گاؤزبان مین
جوش کرین جسوقت کہ ایک سیر باقی رہے صاف کرکے قند سفید ایک سیر شربت سیب شیرین پاؤ سیر شربت انار شیرین
پاؤ سیر داخل کرکے قوام کرین موتی بن بندھے باریک کیے ہوئے ایک تولہ عنبر اشہب چہہ ماشہ حل کرین بعد اسکے پسی
ہوئی دوائین ملائین **معجون چوب چینی** باہ اور اعضائے رئیسہ کو قوت دیتی ہے امراض سوداوی کے دفع کرنے
مین مجرب اور آزمودہ ہے ص ہڑ کابلی کا پوست ہڑ سیاہ آملہ چھلا ہوا ہر ایک تین درم درونج عقربی شقاقل ثعلب مصری
بالچھڑ سورنجان لاجورد دہویا ہوا ہر ایک دو درم افتیمون بسفائج ہر ایک پانچ درم تربد سفید اسطوخودوس بہمن سرخ
بہمن سفید زرنباد بلی لوٹن ہر ایک تین درم بوزیدان دارچینی لونگ جائفل گلاب کے پھول عود ہندی ابریشم کترا
ہوا ہر ایک ڈیڑہ درم چوب چینی سب کے برابر شہد سہ چند سب دوائیون کے معجون بناوین ہر روز چار مثقال۔
تناول کرین دیگر واسطے تقویت باہ اور فربہی بدن اور تقویت معدہ اور اعضائے رئیسہ وگردہ ومثانہ کے
بہت مفید ہے نشاط پیدا کرتی ہے اور ممسک ہے ص چوب چینی پچاس مثقال موتی بن بندھے دو مثقال لاجورد ریوند چینی
افتیمون بالچھڑ ہر ایک تین مثقال چھوٹی الائچی مصطگی عود مایہ شترا عرابی اسارون ہر ایک تین درم زعفران مشک خالص
عنبر اشہب بوزیدان سورنجان ہر ایک دو مثقال شیر آملہ دارچینی لونگ جائفل جاوتری سونٹہہ مرچ سیاہ ہر ایک دو
مثقال کباب چینی کلیجن کوٹ شیرین ناگرموتہہ ہر ایک دو درم سمک صیدا ماہی روبیان درونج عقربی زرنباد گاجر کے بیج
شلغم کے بیج سول کے بیج بہمن سرخ بہمن سفید تودری سرخ تودری سفید پستہ کے بیج خشک مربا ہر ایک تین مثقال

شقاقل مصری دو متقال ورق منشط چھٹا وزن سب دوائیوں کے دوا کو کوٹ چھانکر کیمب بھیمر گاؤزبان سنے کے بھول بادیحبخوبہ
گلاب کے پھول چہڑیلہ ہرایک دس مثقال جوش دیکر صاف کرکے رکھین خشخاش سفید خربوزہ کے بیجھ بکا مغز خیارین
کے بیجون کا مغز کاسنی کے بیج خرفہ کے بیج ہرایک دو مثقال ماریک کرکے شیرہ نکال کر میٹھی بہی کے پانی او میٹھے
سیب کے پانی اور گلاب ہرایک ایک سو مثقال قند سفید شہد مصفے نصفا نصف وزن ادویہ کے قوام کرین بادام
شیرین کا مغز فندق کا مغز چلغوزہ کا مغز اخروٹ کا مغز ہرایک دس مثقال نرم کرکے داخل کرین پھر پہلی دوائین
اوس مین ملائین کہ قوی زیادہ ہوتی ہے **معجون** سرعت انزال کو دفع کرتی ہے باہ کو قوت دیتی ہے پتلی منی کو غلیظ
کرتی ہے ﺻ ہڑ زرد کا پوست بہیڑہ آملہ چھوارہ بھنے ہوئے ثعلب مصری میدہ چوب گوکھرو موصلی سیاہ و سفید موصلی سنبھل
کو بیج کے بیج سنگھاڑہ خشک کنول گٹہ کا مغز پستان اندر جو شیرین املی کے چنیونکا مغز ہرایک دو درم گلنار بہیدانہ
اجواین دیسی زیرہ سیاہ حب الاس دبیہ تسلوچن برگد کے درخت کی کونپل مصطگے بلوط بہبد سروالی لودہ حرمل
بھنی ہوئی ہرایک ایک درم بھوپھلی ببول کی پھلی گاجر کے بیج ہرایک ایک مثقال قند سفید سہ چند **معجون ممسک**
جبتک ترشی نہ کھاوین انزال نہین ہوتا ﺻ افیون جائفل لونگ مشک زعفران مرچ زنجبیل خرفہ مساوی شہد برابر
کل کے خوراک نصف درم تک وقت عصر کے کھائین بعد عشا کے جماع مین مشغول ہون اور اس اثنا مین طعام
نہ کھائین بلکہ تھوڑا سا دودہ پیوین اور جو شخص سرعت انزال کے مرض مین مبتلا ہو ہر روز بقدر دو نخود کے اس دوا کو
کھاوین اور چند روز کھائین انشاء اللہ تعالی علت مذکور زائل ہوجائے گی **معجون** منی کو گاڑھا کرتی ہے اور مجرب ہے
ﺻ گوند ثاستہ ثعلب مصری ہرایک چھہ ماشہ کتیرا طباشیر سفید دارچینی ہرایک چار ماشہ بادام کا مغز دو تولہ ناریل کا مغز
ڈیڑھ تولہ علک البطم تین ماشہ چلغوزہ کا مغز ایک تولہ مصطگے دو ماشہ سہ چند دوائیون کے اگر چاہین ان اجزا کی سفوف
کرین اور مصری برابر کل اجزا کے داخل کرین **معجون** سیلان منی اور مذی اور ودی اور سیلان رطوبات رحم کو کہ پرانا
ہو نہایت نافع ہے ﺻ موتی بن بندھے کہربا بڑی مائین چھوٹی مائین پستہ کے پھول سپیاری کے پھول شہد انج جاوتری
عود صلیب کلیجن طباشیر سفید کتہ سفید اوپلا ہوا جفت بلوط کیکر کا گوند کیکر کے درخت کی پھلی بہمن سرخ بہمن سفید
شقاقل مصری گلنار فارسی کیکر کی جڑ کا پوست صمغ سپیاری دہنیہ خشک سنبھل کے درخت کا گوند ثعلب مصری
خرفہ آملہ مقشر صندل سفید بلوط کا آٹا ہرایک ایک مثقال پستہ کا مغز بادام کا مغز چلغوزہ کا مغز ناریل کا مغز
حبۃ الخضرا کا مغز خشخاش کے بیج خرفہ کے بیج ہرایک دو مثقال مصطگے علک البطم سونے کے ورق چاندی کے
ورق ہرایک نصف مثقال ہڑ کابلی کا پوست ہڑ سیاہ گائے کے گھی مین بھنی ہوئی گلاب کے پھول ہرایک مثقال
عنبر اشہب نصف مثقال مویز منقے بیس مثقال مصری تیس مثقال میٹھے سیب کا پانی میٹھی بہی کا پانی میٹھے انار کا پانی
امرود کا پانی ہرایک چالیس مثقال شربت فواکہ شیرین گلاب ہرایک بیس مثقال معجون بناوین **معجون بند کشاد**
واسطے تقویت باہ کے عظیم النفع ہے ﺻ تالمکھانہ میدہ چوب اوٹنگن کے بیج کونچ کے بیجون کا مغز ہرایک پانچدرم موصلی
سیاہ بہبد سیاہ بہبد سرخ ثعلب مصری ہرایک تین درم شقاقل مصری دو درم سلیخہ جاوتری سونٹھہ موچرس جائفل
ہرایک ایک درم پیپل نصف درم بھیڑ کا دودہ ایک سیر شہد خالص تین پاؤ معجون بناوین **معجون** درد رحم بلغمی کیواسطے
مجرب ہے ﺻ بابونہ مرمکی سلیخہ کوٹ ہرایک دو درم تفاح اذخر دارچینی ہرایک ایک درم آدہ پاؤ شہد مین معجون بنا کر

ایک درم ضماد اور لطول اور آبزن بھی عمل مین لائین **معجون** حیض اور پیشاب کے جاری کرنے مین منفعت عظیم رکھتی ہے کرفس کے بیج انیسون سونف ہرایک دس درم مشکطرامشیع ریوند چینی کوٹ تگر جعدہ حماما حرمل ہرایک تین درم کوٹ چھان کر سہ چند شہد کف لیے ہوے مین ملائین اور ہر صبحکو بقدر ایک مثقال کے کھائین **معجون** جو حرسے مانی کے جانیکو منع کرتی ہو اور اسباب مین مجرب ہے ص موچرس سپیاری طباشیر نشاستہ گل مختوم مازو سبز گلاب کے پھول حب الاس ہیڑ بہیڑہ آملہ ہرایک چھہ ماشہ موصلی سیاہ موصلی سفید ہرایک ایک تولہ انار کا پوست نوماشہ رب بہی رب انار شیرین ہرایک دودام مصری اور شہد مصفا نصف سہ چند دوائیون کے ملاکر بطریق معمول معجون تیار کرین خوراک علے الصباح ایک ایک تولہ ترشیون اور دوائون اور غذاؤن سے کہ جو نفخ کرتی ہین پرہیز کرین **معجون** جو رطوبت عورت کی فرج سے بہتی ہے اوس کے دفع کرنے کے واسطے مجرب ہے اور مردون کی منی کو جماتی ہے ص فالسہ کے درخت کا پوست کیکر کے درخت کا پوست گولر کے درخت کا پوست کھرنی کے درخت کا پوست لسوڑہ کے درخت کا پوست کچنال کے درخت کا پوست مولسری کے درخت کا پوست جامن کے درخت کا پوست بڑگد کے درخت کا پوست چھڑبیری کے درخت کا پوست ہرایک پاؤسیر ساٹھی کے چاول آدہ پاؤ پوستون کو نیمکوفتہ کرکے آٹھ سیر پانی مین جوش کرین جبکہ چار سیر باقی رہے صاف کرکے ستّی کے چاول اوس مین ڈال کر پھر جوش کرین تاکہ تمام پانی چاولون مین جذب ہوجاوے چاولون کو خشک کرکے پیسین پھر نشاستہ سفید یا سنگدام روغن مین بریان کرین خربوزہ کے بیجون کا مغز چار تولہ موچرس دھاوہ کے پھول چھوٹی مائین بڑی مائین سونٹھہ پیپل سگند پنسلوچن ہرایک چھہ ماشہ کوٹ چھان کر سفوف کرین فوفل دوپارہ کرکے چار تولہ آدہ سیر دودہ مین جوش دین تاکہ کھوہ ہوجاوے سپیاری کو نکال کر خشک کرکے باریک کوٹ چھان کر سفوف کی دوائیون کے ساتھ ملائین خربوزہ کے بیجون کا مغز صلایہ کرکے ایک جاکرکے ایک سیر شکر کے ساتھ قوام کرین چنیا گوند تالمکھانہ بھی روغن مین بریان کرین صلایہ کرکے معجون مین داخل کرین **معجون مجبل** اہل تجربہ سے منقول ہے ص بکری کے نرکا پتہ اگر پہاڑی ہو بہتر ورنہ اہلی کہ کمال جوانی اور مستی کو پہنچا ہو کتیرا بسد دھویا ہوا دونو بہمن کلیجن ہرایک پانچ ماشہ درونج عقربی ثعلب مصری موتی بن بندھے ہرایک دس ماشہ شہد کف گرفتہ مین ملائین تین روز ہر روز ایک ماشہ سے بقدر برداشت مزاج اور قوت کے کھائین **معجون** واسطے حاملہ عورتون کے کہ جنکو عادت حمل کے گرنے کی ہو مفید ہے جسوقت دوسرا مہینہ شروع ہو ہر روز ایک مثقال کھائین حفاظت الٰہی سے اسقاط کا خوف نہین رہتا اور مکرر تجربہ مین آئی ہے اور حمل پر اعانت کرتی ہے ص ہاتھی دانت کا برادہ فوفل پارہ سینگہ کی شاخ جلی ہوئی گلنار ابریشم کترا ہوا ہرایک ایک مثقال موتی مرجان بسد یشب سفید گلاب کے پھول گل ارمنی دہنیہ خشک عود ہندی مصطگی ترنبا دکباب چینی ہرایک دو مثقال کوٹ چھان کر شہد خالص اور شیرہ آملہ مربا کہ ہرایک تیس مثقال ہو ملاکر معجون بنادین اگر بار نعم نہ ہوکا فورقیصوری بقدر حاجت ملائین **معجون حافظ الجنین** تالیف علوی خان واسطے اوس عورت کے کہ اطفال اوسکی ولادت سے پہلے ساقط ہوجاتے ہون مفید ہے اور نیز واسطے اون عورتون کے کہ اوس کے اطفال بعد پیدا ہونے کے جوشش ہو یا مرض ام الصبیان کا ہو اور موجب ہلاکت کا ہو استعمال اس معجون کا حمل کے دنون مین پہلے اس سے کہ چٹا مہینا پہنچے اکتالیس روز تک اوسکو دفع کرتا ہے اور مجرب ہے

ص موتی بن بندھے کہربائے شمعی ہر ایک بسد جلا ہوا و مویا ہوا صندل سفید صندل سرخ بازوئے سبز طباشیر سفید درونج عقربی عود صلیب ابریشم کترا ہوا عود خام الجبار کی جڑ گل ارمنی ہر ایک ڈھائی مثقال تربوز کے بیجون کا مغز خرفہ کے بیج ہر ایک پانچ مثقال سونے کے ورق چاندی کے ورق ہر ایک بیس عدد عنبر اشہب ڈھائی دانگ شربت غورہ پچہتر مثقال مصری ایک سو پانچ مثقال شہد پچاس مثقال بدستور مقرر مرتب کرین اور حمل کے شروع مین ہر روز ایک مثقال دس مثقال گلاب کے ساتھ کھائین دوسرے نسخہ مین عود صلیب سونے کے ورق نہین ہین اور وزن شربت غورہ کا تیس مثقال اور مصری پچاس مثقال اور شہد بیس مثقال ہے اور بعضے اس معجون کو پانچ مہینے کے حمل مین بدون شربت غورہ کے بنا کر کہلاتے ہین' در بعضے کہتے ہین کہ مکرر تجربہ کیا گیا ہے کہ اس کے کھانے سے لڑکے پیدا ہوے پس مناسب ہے کہ جاوتری زرنباد دارچینی دانہ الایچی سفید ہر ایک ڈھائی مثقال عود خام پانچ ماشہ ابریشم خام ساڑھے سات مثقال زیادہ کرین امید ہے کہ فرزند نرینہ پیدا ہو دیگر چار مہینے کی حاملہ کو خفقان بشدت عارض ہوا تھا اس معجون سے نہایت فائدہ کیا ص آملہ کا مربا دو عدد گلاب کے پھول دھنیہ خشک گاؤزبان کے پھول صندل گلاب مین پسا ہوا زہر مہرہ پسا ہوا ہر ایک دو دام بنسلوچن دونو بہمن سیوتی کے پھول زرنباد کابابہ ابریشم کترا ہوا درونج عقربی ہر ایک ایک درم عود ہندی بالچھڑ مصطگی ہر ایک نصف درم کوٹ چھان کرین قند سفید سہ چند گلاب اور عرق کیوڑہ مین قوام کر کے دوائیون کو اوس مین ملائین اگر دو چند قند لین اور ایک چند شربت انار شیرین بہتر ہے **معجون سہاگ سونٹھہ** عورتون کی کمر کی قوت کے واسطے کہ بعد ولادت کے مستعمل ہے ص سونٹھہ آدہ پاؤ کوٹ کر آدہ پاؤ روغن زرد در تین پاؤ گائے کے دودہ مین جوش کرین کہ غلیظ ہو جاوے پھر یہ دوائین پیسکر شکر کے قوام مین ملائین خربوزہ کے بیجون کا مغز حب السمنہ کا مغز نشاستہ ہر ایک دو تولہ اسگند موصلی سفید موچرس گوند ناگوری ستاور ہر ایک ایک تولہ تیرمات صندل پسا ہوا سلیخہ دھاوہ کے پھول ہر ایک نو ماشہ گوکھرو پیپل مرچ بالچھڑ ناگرموتھہ کونچ کے بیجون کا مغز چنیا گوند ہر ایک چھہ ماشہ بدستور معجون بنائین ۔ **معجون** واسطے عورتون کے کہ بعد ولادت کے استعمال کرین واسطے قطع کرنے سیلان اب اور تنگی فرج اور دفع پرسوت کے نافع ہے معدہ کو قوت دیتی ہے اور مکرر عمل مین آئی ہے ص جاوتری زعفران الایچی چھوٹی ہر ایک چھہ ماشہ جائفل تین ماشہ لونگ پیپل چیتہ دارچینی سپاری کے پھول پستہ کے پھول ہر ایک ایک تولہ چھوارہ کھوپرہ ہر ایک بارہ درم بادام کا مغز روغن زرد ہر ایک آدہ پاؤ مشک تین ماشہ شہد سہ چند دوائیون کے چاندی کے ورق پچیس عدد **معجون** مرض حدبہ و ریاح افرسہ وغیرہ کے واسطے حکیم عابد کے تجربہ مین پہنچا ہے ص بالچھڑ تگر گلاب کے پھول مصطگی دارچینی ہر ایک نصف درم مر مکی دس درم زرنباد درونج عقربی ہر ایک تین درم کرفس کے بیج حرمل کے بیج ہر ایک چار درم کوٹ کر چھانین شہد خالص سہ چند کا قوام کر کے دوائیون کو اوس مین ملائین خوراک تین درم نیم گرم پانی کے ساتھ مداومت کرین دیگر اگر تین روز کھائین اور تین روز چھوڑ دین حدبہ رطوبی اور ریحی کے واسطے بغایت سودمند ہے ص غاریقون تسوت سفید مغاث سورنجان ہر ایک سات درم ہیڑ کابلی بسفایج فنتقے کلیجن ہر ایک پانچ درم سکبینج اشق کوٹ دارچینی ہر ایک پانچ درم ایلوہ مصطگی عاقرقرحا بکھان بیدحب الغار لونگ مرچ سیاہ ہر ایک تین درم کوٹ چھان کر سہ چند شہد کا قوام کر کے اوس مین ملائین حوالگ

دو مثقال نیم گرم پانی کے ساتھہ **معجون چوب چینی** واسطے درد پشت سرد بلغمی کے نافع ہے صہ چوب چینی کا برادہ اسّی مثقال گاؤزبان کے پھول کبر کی جڑ دونو بہمن دونو تودری بوزیدان شقاقل سیوتی کے پھول ترنج کا پوست سورنجان آبریشم کترا ہوا صندل سفید اندر جو شیرین ہر ایک تین مثقال مغات بغدادی ایک تولہ مغز انجلک پستہ حب الزلم بادام چلغوزہ چرونجی اخروٹ ناریل موتی بن بندھے ہر ایک ایک تولہ بسد یاقوت ہر ایک چار ماشہ مشک عنبر اشہب ہر ایک تین ماشہ شہد اور قند نصفا نصف سہ چند قوام کرکے ملائین خوراک دو مثقال عرق چوب چینی کے ساتھہ کہ جو عرقیات مین گذرا **معجون سورنجان** درد مفاصل کے واسطے معمول ہے صہ سونٹھہ زیرہ سیاہ پیپل ہر ایک دو درم سنا مکی پانچ درم سورنجان دس درم شہد سہ چند دوائیون کے بطریق متعارف معجون بناوین خوراک پانچ ماشہ سے دو درم تک **دیگر نسخہ** ہندی ہے اور درد مفاصل مین بعد تنقیہ کے عمل مین آتی ہے اور سریع التاثیر ہے صہ سورنجان شیرین سات درم سنا مکی ہڑ زرد کا پوست ہر ایک تین درم اسگند نسوت موصوف ہر ایک دو درم زیرہ سیاہ چیتہ تگر سونٹھہ پیپل مہندی کے تدھارا ہر ایک ایک درم شہد سہ چند **معجون مفاصل** تالیف فاضل اندلسی واسطے درد مفاصل کے مجرب ہے صہ بادام کا مغز رائی سنا مکی ہر ایک ایک جز مصطگی آٹھوان جز سورنجان نصف جز نسوت سفید چیتہ ہندی عاقرقرحا ہر ایک چوتھائی جز کوٹ چھان کر شہد سہ چند کا قوام کرکے دوائیون کو اوس مین ملائین خوراک تین مثقال **معجون چوب چینی** تالیف حکیم علی درد مفاصل سرد مزاج والے کو نافع ہے بعد تنقیہ کے مستعمل ہے کسل اور ضعف قوی کو دفع کرتی ہے رخسار کے رنگ کو نکھارتی ہے صہ چوب چینی بیس درم مصطگی عود غرقی زعفران ہر ایک پانچ درم دارچینی بالچھڑ سورنجان شیرین تیزپات چھڑیلہ لونگ چھوٹی الائچی کے دانے مرچ سیاہ پیپل بوزیدان جندبیدستر سونٹھہ چیتہ گلاب کے پھول زیرہ انیسون کلیجن جائفل دونو بہمن ہر ایک تین درم مشک خالص ایک درم شہد خالص سہ چند اگر جندبیدستر اصیل دستیاب نہو عوض اوس کے جدوار ڈالین خوراک دو مثقال تک **معجون** واسطے مفاصل کے حکیم منصور علی کے معمول سے ہے صہ موتی بن بندھے ہڑ کابلی کابلی کا پوست دھنیہ خشک ہر ایک ایک مثقال بنسلوچن حماض کے بیج گاؤزبان کے پھول ترنج کا پوست ہر ایک تین ماشہ مصری چھہ تولہ مصری کو گلاب مین قوام کرکے دوائیون کو باریک کرکے اوس ملائین اور چوب چینی چار ماشہ کو بھگو کر اوسکا پانی لیکر شربت انار دو تولہ ڈال کر اس کے ساتھہ تین ماشہ ہر روز اس معجون کو کھائین ایک مہینہ سے زیادہ کھلائین اور نمک کم کھائین اور غذا موافق مزاج کے کھائین مونگ کی دال گیہون کی روٹی کے ساتھہ اور دودھ اور بقولات اور ترشیون سے پرہیز کرین اور روغن بادام دماغ کی خشکی کے واسطے ناک مین ڈالین **معجون** بقیہ تپ کو مفید ہے صہ کدو کے بیجون کا مغز کاسنی کے بیج خیارین کے بیجون کا مغز خرفہ زرشک ہر ایک تین درم گلاب کے پھول بنسلوچن صندل سفید ہر ایک دو درم شہد ایک چند مصری دو چند بدستور مقرر قوام کرکے دوائیون اوس مین ملائین **معجون ربع** حکیم عماد الدین محمود شیرازی کے مجربات سے ہے جو نوبت کے دن نوبت سے ایک ساعت پہلے بقدر دو نخود کے نصف مثقال تک کھائین تین نوبت مین قطع کرتا ہے اور اس کو حب لولو کہتے ہین صہ جندبیدستر ہینگ دارچینی لونگ کلونجی مرمکی میعہ سائلہ ہر ایک تین درم افیون سداب مرچ سیاہ ہر ایک ایک درم شہد سب کے برابر جو نسخہ حکیم منصور علی صاحب کے تجربہ مین آیا ہے اس [illegible] بھی دافع [illegible] **معجون** [illegible] مصفی [illegible]

ولبلغم و جوشش بدن اور سر کو نافع ہے اور سرخ بادہ اطفال اور غیرہ اطفال کے دفع کرنے مین مجرب ہے صہ ... پوست
ہڑ کابلی کا پوست بہیڑہ کا پوست ہر ایک ایک تولہ آملہ مقشر شاہترہ گلو زیرہ سفید ہر ایک دو تولہ دھنیہ چھلا ہوا معصفر کے پھول
برہمڈنڈی مہندی کے پتے صندل سرخ دہماسہ ہر ایک ایک تولہ شہد دو چند کشمش سبز ایک چند معجون بناوین معجون
عشبہ تالیف حکیم شریف خان واسطے آتشک اور نکالنے مواد سوداوی اور بلغمی اور درد مفاصل کے مجرب
اور معمول ہے صہ ہڑ زرد کا پوست چار درم ہڑ کابلی کا پوست بہیڑہ کا پوست ہڑ سیاہ شاہترہ بسفائج نسوت
افتیمون ہر ایک پانچ درم آملہ تین درم سنا کے پتے دس درم عشبہ مغربی پانچ تولہ شہد سہ چند معجون بنائین خوراک ست
ماشہ سے ایک تولہ تک کبھی عوض عشبہ کے چوب چینی پاؤ سیر داخل کرتے ہین واسطے مواد سوداوی کے نہایت نافع
ہوتی ہے اور نسخہ حکیم کفایت اللہ مین وزن عشبہ کا تین تولہ ہے اور گلاب کے پھول دو درم لاجورد دھویا ہوا تین درم
کدو کے بیجون کا مغز پانچ درم مویز منقی پانچ تولہ عوض نسوت اور بسفائج کے اور وزن شہد کا سہ چند اور شکر دو چند
دوائیون کے قوام کر کے بدستور معجون بناوین خوراک نو ماشہ عرق شاہترہ یا عرق بادرنجبویہ واسطے تصفیہ مادہ سوداوی اور دفع
مین اور قبض کے رفع کرنے مین نہایت ہی مجرب لکھا ہے اور مکرر تجربہ مین آیا ہے دیگر تالیف حکیم میر علی خان واسطے استیصال
مادہ آتشک اور قروح خبیثہ اور بثور سوداوی اور نواصیر اور تصفیہ خون کے معمول ہے صہ عشبہ مغربی ساڑھے
سات تولہ چوب چینی چھہ تولہ بسفائج سنا کے پتے ہر ایک تولہ سونف شیشم کا برادہ آبنوس کا برادہ ہیرابتہ
ہڑ سیاہ ہر ایک ڈیڑھ تولہ گلاب کے پھول شاہترہ کے پتے مرچھوک کے پتے مہندی کے پتے مکو ہر ایک ایک
تولہ گلو انیسون بابونہ کے پھول گاؤزبان گاؤزبان کے پھول ہر ایک تولہ شہ خوبانی بارہ عدد شہد خالص ڈھائی وزن
تمام دوائیون کے بدستور معجون بنا کر چالیس روز جو مین دفن کرین بعد اسکے ایک تولہ سے ڈھائی تولہ تک
کھائین غذا قورمہ اور روے کی روٹی بے نمک یا کم نمک کی دیگر قروح اور خروج خبیثہ آتشک اور
ناصور اور اکلہ قدیمہ و حدیثہ اور خارش کو نافع ہے درد مفاصل کو دفع کرتی ہے اعضائے تناسل کو قوت
دیتی ہے صہ سونف صندل سفید ہر ایک دو دام بسفائج فستقی سنا کے پتے ہر ایک چھہ دام عشبہ مغربی
بارہ دام شہد خالص چوبیس دام قند سفید ایک سیر یا صرف شکر سفید ایک سیر دوائیون کو کوٹ چھان کر
وزن کر کے معجون بنائین خوراک ایک دام صبح اور ایک دام عشبہ کے جوشاندہ کے ساتھ کہ ایک دام عشبہ کو
سات سیر پانی مین جوش دین جسوقت کہ تہائی رہے صاف کر کے شہد ڈال کر پیوین اور پانی کی جگہہ یہی پانی
استعمال کرین اور دوسرا پانی نہ پیوین اگر عشبہ کے ساتھہ ایک دام چوب گز جوش دین بہتر اور قوی ہوتی ہے
اور دوسرے نسخہ مین وزن عشبہ اور سنا کا سات سات دام ہے اور بسفائج چار دام ہے شہد اور قند سہ چند
دوائیون کے اور قید عشبہ کے پانی کے استعمال کے نہین ہے غذا بکری کا گوشت یا تیتر یا مرغ کا خمیری روٹی کے ساتھہ دیگر
واسطے آتشک اور مواد محترقہ اور استسقا کے نافع ہے قبض اور نفخ کو دفع کرتی ہے خون کو صاف کرتی ہے بشرہ
کے رنگ کو گلگون کرتی ہے صہ عشبہ مغربی چوتھائی رطل سنا کے پتے سونف ہر ایک بارہ درم بسفائج سولہ
درم صندل سرخ چار درم قند سفید چوتھائی رطل شہد نصف رطل بدستور قوام کرین مجرب ہے بعض
مجربین کی بیاض مین وزن سونف اور صندل سرخ کا چھہ چھہ درم اور بسفائج بارہ درم اور قند اور شہد ڈیڑھ ڈیڑھ پاؤ

ورنسوت سفید چھ درم اضافہ کیا ہے خوراک ایک تولہ سے ڈیڑہ تولہ تک اور اسکی تعریف مین لکھا ہے کہ تنقیہ مواد
آتشک کا بدن سے بالکلیہ کرتی ہے اور نطفہ توالدا ورتناسل کو صاف کرتی ہے خارش اور چھاجن اور کلف
کو دور کرتی ہے درمفاصل اورخشکی دماغ اور جمیع امراض سوداوی کو نافع ہے **معجون عشبہ دیگر** آتشک کو
نافع ہے قلب کو قوت دیتی ہے اعضائے تناسل کی بیماریون کو فائدہ کرتی ہے درد مفاصل کہ بسبب آتشک کے ہو
نافع ہے ص مشک خالص سونے کے ورق ہرایک نصف درم چاندی کے ورق زعفران ہرایک ایک درم
سونجان بوزیدان ہرایک ڈیڑہ تولہ عنبر اشہب دو درم کہربائے شمعی ابریشم کترا ہوا گلاب کے چھول خشخاش
کے بیج بسفایج موتی بن بندھے بادرنجبویہ ہرایک ایک مثقال خربوزہ کے بیجونکا مغز ثعلب مصری ہرایک دو
مثقال ہڑکابلی کا پوست دہنیہ خشک میٹھے کدو کے بیجونکا مغز تربوز کے بیجونکا مغز ہرایک تین مثقال عشبہ مغربی
بیس تولہ عشبہ کو ریزہ ریزہ کرکے رات کو عرق گاؤزبان عرق شاہترہ عرق مکو ہرایک ایک سیر گلاب آدہ سیر مین تر کرکے
جوش کرین کہ نصف رہے مل کر صاف کرکے قند سفید آدہ سیر شہد آدہ پاؤ داخل کرکے قوام کرین اور دوائیون کو
ملاکر معجون بناوین دو مثقال سے ڈھائی مثقال تک کھائین اور کبھی اس نسخہ مین کافور ڈیڑہ مثقال زیادہ کرتے ہین
بعد دفع ہونے مرض آتشک کے گرمی اور نقاہت باقی ہو استعمال کرین عجب ہے **دیگر** ایک طوایف کو ضعف معدہ
اور خفقان اور آتشک کا مادہ باقی تھا اس معجون سے فائدہ کلی ہوا ص گاؤزبان بسفایج ہڑکابلی کا پوست مصطگی
ابریشم کترا ہوا گاؤزبان کے پھول گلاب کے پھول میٹھے کدو کے بیج صندل سفید گلاب مین پسا ہوا طباشیر سفید
ترنج کا پوست پستہ کے باہر کا پوست درونج عقربی ہرایک ایک مثقال چھوٹی الائچی کے دانے زہرمہرہ گلاب مین پسا ہوا
دہنیہ کے بیج ہرایک دو مثقال زعفران ایک درم عشبہ مغربی بیس تولہ عشبہ کو نیم کوفتہ کرکے ایک سیر عرق شاہترہ مین
رات کو بھگوئین صبحکو جوش دین کہ چوتھائی رہے شکر سفید سہ چند داخل کرکے قوام کرکے دوائیون کو ملائین خوراک
دو مثقال عرق کیوڑہ وگلاب اور عرق صندل کے ساتھہ **معجون عشبہ وچوب چینی** مسہل ہے واسطے
اصلاح خون فاسد اور اخلاط محترقہ کے معمول ہے ص سونف صندل سفید گلو تازہ افتیمون ہرایک ایک درم
ہڑزرد کا پوست ہڑسیاہ ہڑکابلی کا پوست شاہترہ بہیڑہ کا پوست چرائتہ منڈی نسوت ہرایک دو درم
سناءمکی چار درم عشبہ مغربی بارہ درم چوب چینی آدہ پاؤ قند سفید ایک سیر شہد پاؤ سیر بدستور معجون بناوین
**معجون چوب چینی** واسطے باد فرنگ اور تقویت باہ کے لیے عدیل ہے ص چوب چینی آدہ پاؤ سنامکی سات
تولہ بسفایج فستقی صندل سفید وسرخ ہرایک تین تولہ سونف دو تولہ شہد خالص مصری گلاب ہرایک آدہ سیر
اول سب دوائیون کو جدا جدا کوٹ چھان کر رکھین مصری اور شہد کا گلاب مین قوام کرکے دوائیون کو تھوڑا تھوڑا
اوس مین ڈال کر حل کرین اور چینی کے برتن مین رکھین صبح وشام چار تولہ کھائین دوسرے نسخہ مین بسفایج چار
تولہ اور شہد تیس تولہ ہے غذا مرغ کا پلاؤ اور گوشت حلوان **معجون چوب چینی** آتشک کے مواد کو
دفع کرتی ہے امراض سوداوی کو نافع ہے اعضائے رئیسہ اور باہ کو قوت دیتی ہے ص ہڑکابلی کا پوست ہڑسیاہ
آملہ نسوت اسطوخودوس دونو بہمن ستاور بادرنجبویہ ہرایک تین درم افتیمون بسفایج ہرایک پانچ درم لاجورد
دہویا ہوا حجر ارمنی دہویا ہوا درونج پانچ مثقال ثعلب مصری بوزیدان دارچینی لونگ جائفل

گلاب کے پھول عود ہندی آبریشم کترا ہوا ہرایک ڈیڑھ درم چوب چینی برابر دوائیون کے شہد خالص سہ چند
خوراک ایک مثقال **معجون چوب چینی** آتشک کے مواد کو دفع کرتی ہے فاسد خون کو نافع ہے ص چوب چینی
چالیس مثقال میٹھے کدو کے بیجونکا مغز خشخاش سفید ہرایک چار درم گلاب کے پھول ہلیلہ سیاہ شاہترہ آملہ
چھلا ہوا صندل سفید کاکنج بہیڑہ کا پوست خیارین کے بیجونکا مغز دہنیہ خشک کاہو ہرایک تین درم طباشیر سفید
چوب گز ہرایک دو درم ریوند خطائی ایک درم شہد سہ چند خوراک حسب حال **دیگر** آتشک کے مواد کو دفع کرتی
ہے بعد تنقیہ کے مستعمل ہے ص ہلیلہ زرد کا پوست ہلیلہ کابلی کا پوست ہلیلہ سیاہ بہیڑہ کا پوست آملہ معصفر کے پھول
صندل سرخ کاہو کے بیج چرائتہ بسفایج گلاب کے پھول گاؤزبان کے پھول کاسنی کے بیج شاہترہ میٹھے کدو
کے بیجونکا مغز بادام کا دہنیہ خشک ہرایک چار درم خشخاش کے بیج تین درم گاؤزبان دو درم چوب چینی آدہ پاؤ
قند سفید سہ چند **معجون شاہترہ** فاسد خون کو اور مزاج کی گرمی کو دفع کرتی ہے جرب اور حکہ کو مفید ہے
ص ہلیلہ زرد کا پوست ہلیلہ کابلی کا پوست بہیڑہ کا پوست آملہ سرپھوکہ کے پتے ہلیلہ زنگی ہرایک ایک تولہ شاہترہ
دو تولہ چرائتہ ملہٹی ہرایک دو درم خشخاش کے بیج دو مثقال روغن گاؤ مین چرب کرکے سہ چند قند کا قوام کرکے
اوس مین ملائین **معجون** واسطے تصفیہ خون اور رفع کرنے صفرا کی، حدت کے کام مین آتی ہے ص عناب
آلو بخارا ہرایک دس دانے املی چار تولہ شاہترہ دہنیہ خشک ہرایک دو تولہ رات کو پانی مین بھگو کر صبح کو جوش کرین
جبکہ چہارم حصہ باقی رہے صاف کرکے ڈیڑہ پاؤ شکر ڈال کر قوام کرین بعد قوام کے طباشیر سفید بنفشہ ہر
ایک دو درم گلاب کے پھول زرشک کاہو کے بیج کاسنی کے بیج ہرایک ایک درم زرشک کو گلاب مین
حل کرکے اور دوسری دوائیون کو کوٹ چھان کر داخل کرکے معجون بناوین اگر کیوڑہ کے عرق مین قوام کرین
بہتر ہے **معجون نیب** جذام اور حذر اور فاسد خون اور آتشک کے مواد کو دفع کرتی اور معمول ہے ص نیم کی شاخ
کا پوست نیم کی جڑ کا پوست نیم کے پتے جنگلی انجیر کی شاخ کا پوست ہرایک چار درم شاہترہ دہنیہ چرائتہ تلخ
ہلیلہ زرد کا پوست ہلیلہ کابلی کا پوست بہیڑہ کا پوست ہلیلہ سیاہ چرائتہ چیتہ گلاب کے پھول سونف سنا مکی
بسفایج درونج ہرایک دو درم کوٹ چھان کر سہ چند شہد خالص مین ملائین خوراک ایک تولہ اور اس کے کہاتے
مین ترشی اور بادی سے پرہیز کرین غذا کم نمک کی کھائین **معجون** جذام اور امراض سوداوی مین معجون نجاح
سے بہتر ہے سید احمد کی اختراع سے ہے ص بنفشہ پانچ درم لونگ سات درم سونف انیسون گاؤزبان
ہلیلہ سیاہ ہلیلہ کابلی ہلیلہ زرد بڑی الائچی چھوٹی الائچی شکاکل اشنیع ہرایک نو درم بسفایج سنا مکی ہرایک بارہ درم نسوت
اندر سے خالی کرکے اوپر سے چھیل کر تیرہ درم گلاب کے پھول پودینہ ہرایک پندرہ درم آملہ تازہ کا پانی چار
سیر عالمگیری سب کو کوٹ چھان کر آملہ کے پانی کے ساتھ بغیر شیرینی کے معجون بنائین خوراک
سات ماشہ سے ایک تولہ تک **معجون حکیم کلو صاحب** کے اختراع سے ہے واسطے جذام کے مجرب اور
معمول ہے ص ہلیلہ کابلی کا پوست ہلیلہ سیاہ آملہ مقشر چیتہ ہرایک تین تولہ پیپل رائی پیاز ہرایک ڈیڑہ تولہ تیل
بہنی ہوئی ساڑھے سات تولہ زعفران کچلہ ہرایک پاؤ کم چار تولہ ہاتھی دانت کا برادہ تیئیس ماشہ شہد صاف
خام تین تولہ اور اگر ڈیڑہ تولہ برہمڈنڈی کا دودھ ملا کر اضافہ کرین اولی ہے معجون بنا کر سات ماشہ سے شروع کرین

اور بتدریج زیادہ کرین اور ایک تولہ تک پہنچا دین اور دو ہفتہ کھائین اور قدرت شافی مطلق کی مشاہدہ کرین اگر کاسنی مکو
ہندی کے سبز پتے ستاہترہ ہر ایک آدہ سیر کاسنی کی جڑ کا پوست اور پتے اور شگوفہ کاسنی کے ہر ایک پاؤ سیر
گاؤزبان آدہ سیر کا عرق کھینچین بقدر آدہ پاؤ ہمراہ معجون کے استعمال کرین ایک ہفتہ مین صحت
ہوتی ہے **معجون اطریلال** برص کے واسطے نافع ہے ص اطریلال ایک درم عاقرقرحا نسوت سفید سوختہ
ہر ایک ایک دانگ سرچند شہد مین ملائین بعد تنقیہ کے مسہلات کے ساتھ استعمال کرین اور آفتاب مین
بیٹھین اور برص کی جگہہ کو کھولے رکھین تاکہ آفتاب اوس پر پڑے اور پسینہ آوے پہلے روز انتہا درجہ تین روز
مین برص کی جگہہ آبلہ ہوجاویگا اور بعد رفع ہونے مرداب کے بالکلیہ برطرف ہوجائیگا **معجون ہلیلہ**
جسکو بڑھاپا جلد آیا ہوا وسکے واسطے مفید ہے ص ہڑ سیاہ درم ہیڑہ پانچ درم فلفل ڈھائی درم سوختہ گلاب
کے پھول وج ہر ایک ڈیڑہ درم کندر طباشیر سفید ہر ایک پانچ درم صندل سفید کاسنی کے بیج ہر ایک تین درم
کوٹ چھان کر ہڑ کے مربے کے شیرہ مین ملاکر تیار کرین خوراک تین درم بالون کی سفیدی کو کہ بے وقت ہوئے
ہون دور کرتی ہے اور سیاہی کو قایم رکھتی ہے **معجون** افیون کا تریاق ہے ص جندبیدستر جدوار مجربہ دارچینی
عاقرقرحا زعفران مرچ سیاہ سداب بہنگ مشک خالص ابہل مساوی نرم پیسکر سہ چند شہد مصفے کا قوام
کرکے اوس مین ملاکر معجون بنا وین خوراک ایک درم سے تین درم تک جو کچہہ مناسب جانین اوس کے ساتھہ
استعمال کرین **تیسری فصل** مفرحات مین **مفرح کشنیز** بخارات کے چڑھنے کو مانع ہے دوسر بخاری
کے واسطے مجربات سے ہے ص خشخاش سفید اور سیاہ کے بیج کاہو کے بیج خرفہ کے بیج تربوز کے بیجونکا مغز
کھیرے کے بیجون کا مغز ککڑی کے بیجونکا مغز ہر ایک تین درم گلاب کے پھول صندل سفید صندل سرخ طباشیر
ہر ایک دو درم دہنیہ خشک کل اجزا کے برابر سب کو کوٹ چھان کر ساتھہ شربت سیب اور شربت بہی اور قند سفید
موافق حاجت کے قوام کرین اور آخر قوام مین قدرے مشک اور زعفران داخل کرین **مفرح بارد** واسطے منع کرنے
بخار اور دوار اور سدر کے کام مین آتا ہے اور نہایت مجرب ہے صاحب تحفہ کے انتخاب سے ہے ص صندل
سفید طباشیر گل ارمنی بادرنجبویہ پستہ کے باہر کا پوست ترنج کا پوست ہر ایک دو مثقال زرشک فوفل ہر ایک
تین مثقال دہنیہ خشک خرفہ کے بیج گاؤزبان کے پھول ہر ایک پانچ مثقال گلاب کے پھول دس مثقال شاہتہ
شربت سیب سو مثقال کے ملاوین خوراک دو مثقال بعض مزاجون مین عنبر اشہب نصف مثقال طلائی محلول
چاندی کے ورق ہر ایک ایک مثقال فادزہر معدنی ایک درم آملہ مقشر پانچ مثقال زیادہ کیا جاتا ہے نہایت
مفید پڑتا ہے **مفرح بارد** مالیخولیا اور خفقان گرم مین معمول ہے ص موتی بن بندھے کہربائے شمعی ہر ایک ایک
مثقال گاؤزبان کے پھول طباشیر سفید میٹھے کدو کے بیجونکا مغز خرفہ کے بیج چھلے ہوئے ہر ایک دو مثقال
عنبر اشہب سونے کے ورق حل کیے ہوئے چاندی کے ورق حل کیے ہوئے ہر ایک دو دانگ شربت سیب
شیرین رب بہی شیرین ہر ایک بیس مثقال مصری ایک سو بیس مثقال گلاب پچیس مثقال بید مشک کشمیری پچیس مثقال
بطریق معمول معجون بناوین خوراک ایک درم سے ایک مثقال تک کبھی گلاب کے پھول صندل سفید ہر ایک دو مثقال
زیادہ کرتے ہین **مفرح** واسطے مالیخولیا کے مجرب النفع ہے علویخان کی تالیف سے ہے ص یاقوت رمانی

موتی بن بندھے لاجورد دھویا ہوا ہر ایک چھ ماشہ ابریشم کترا ہوا گاؤزبان کے پھول دو نو بہمن طباشیر سفید ہر ایک دو تولہ خرفہ کے بیج چار تولہ خیارین کے بیجونکا مغز تین تولہ عنبر اشہب تین ماشہ سونے کے ورق چاندی کے ورق ہر ایک دو ماشہ مصری تیس تولہ شربت فواکہ تیس تولہ گلاب عرق بید مشک عرق گاؤزبان ہر ایک آدھ سیر بدستور مرتب کرین خوراک نصف درم دیگر واسطے تقویت اور خلل مراق کے نافع ہے ص ہڑ کا مربا آملہ کا مربا ہر ایک پانچ عدد دھو کر عرق گاؤزبان عرق گمو بین کہ ہر ایک پاؤ سیر ہو جوش کرین کہ ٹھہرا ہو جاوے کپڑے مین چھان کر مصری ڈال قوام کرین صندل سفید طباشیر سفید ہر ایک تین ماشہ موتی بن بندھے دو ماشہ دھنیہ خشک چھلا ہوا خیارین کے بیجونکا مغز ہر ایک چھ ماشہ گاؤزبان کے پھول دو ماشہ پیس کر مشک خالص باریک کر کے ملاوین پھر چاندی کے ورق آدھ ماشہ حل کرین خوراک سات ماشہ سے نو ماشہ تک **مفرح کافوری** مخترع حکیم ممدوح مکرر تجربہ مین آیا ہے واسطے مالیخولیائے مراقی اور کل امراض سوداوی کے واسطے کہ سبب اوسکا صفرا یا خون کا احتراق ہو مفید ہے کل اعضائے رئیسہ کو قوت دیتا ہے اور نشاط لاتا ہے خفقان گرم اور ضعف دل کو کہ بسبب حرارت کے ہو نہایت مفید ہے ص موتی بن بندھے کہربائے شمعی کافور قیصوری زعفران ہر ایک دو دانگ لاجورد دھویا ہوا حجر قیطاس صندل سفید طباشیر سفید ہڑ کابلی کا پوست ہڑ سیاہ آملہ چھلا ہوا گاؤزبان کے پھول گلاب کے پھول اسطوخودوس ہر ایک ایک مثقال میٹھے کدو کے بیجونکا مغز پانچ مثقال خرفہ کے بیج چھلے ہوئے پندرہ مثقال زرشک دس مثقال بنفشہ کے پھول نیلوفر کے پھول ہر ایک دو مثقال شربت فواکہ شیرین پچاس مثقال مصری بقدر حاجت گلاب عرق بید مشک بقدر ضرورت مصری اور شربت کو عرقیات مین حل کر کے قوام کرین اور ساتھ ساری دوائیون کے بدستور مرتب کرین خوراک ایک مثقال اگر دو دانگ عنبر اور ورق طلا اور ورق نقرہ ہر ایک ایک مثقال داخل کرین بہتر ہے **مفرح** سل اور دق والے کو نافع ہے اور قابض ہے ص موتی بن بندھے کہربا ببول کیکر کا گوند طباشیر سفید رب السوس ہر ایک پانچ درم خیارین کے بیجونکا مغز صندل سفید پسا ہوا پستہ کے باہر کا پوست گلاب کے پھول گل ارمنی ہر ایک دو درم دھنیہ خشک چھلا ہوا پسا ہوا خرفہ کے بیج بھنے ہوئے نیلوفر کے پھول ہر ایک ایک مثقال خشخاش بھنے ہوئے زہر مہرہ پسا ہوا ہر ایک ایک درم شربت سیب شربت حب الآس ہر ایک ڈیڑھ چند دوائیون کے بدستور مرتب کرین **دیگر** سل والون کے واسطے نافع ہے ص موتی بن بندھے کہربا طباشیر سفید سرطان جلی ہوئی بد جلا ہوا سیپ جلی ہوئی خرفہ کے بیج میٹھے کدو کے بیجونکا مغز ہر ایک دو درم کاہو کے بیج صندل سفید صندل سرخ رب السوس خشخاش سفید ہر ایک ایک درم گاؤزبان کے پھول ابریشم کترا ہوا انجبار کی جڑ کا پوست شادنج دھولا ہوا ہر ایک دو درم کافور نصف درم عنبر اشہب نصف مثقال شربت سیب شیرین بیس مثقال رب بہ شیرین مصری ہر ایک دس مثقال **مفرح بارد** خوش مزہ اور کثیر المنافع ہے ص یاقوت رمانی یاقوت زرد عقیق یمنی یشب سبز کہربائے شمعی موتی بن بندھے چاندی کے ورق ہر ایک نو ماشہ لعل بدخشانی سونے کے ورق عنبر اشہب مشک خالص ہر ایک چار ماشہ زہر مہرہ گاؤزبان کے پھول گلاب کے پھول طباشیر سفید دھنیہ خشک چھلا ہوا ابریشم کترا ہوا صندل سفید گل ارمنی ہر ایک ایک تولہ خرفہ کے بیج میٹھے کدو کے بیجون کا مغز ہر ایک دو تولہ زعفران تین ماشہ شکر سفید شہد مصفے رب سیب شیرین ہر ایک پاؤ سیر گلاب عرق بید مشک

عرق گاؤزبان ہر ایک آدہ سیر بدستور مقرر مرتب کرین **دیگر** مختصر تالیف مولوی جلال الدین ساکن امروہا دل
کے گرم مرضون مین معمول ہے ھو گلاب کے پھول گاؤزبان ہر ایک دو درم طباشیر تین درم موتی بن بندھے ایک
مثقال دہنیہ خشک کہربائے شمعی ہر ایک ایک درم کافور ایک ماشہ شربت صندل و انار شیرین و قند سفید کا قوام
کرکے ملائین خوراک دو مثقال عرق شیر کے ساتھ **دیگر** قلب کو قوت دیتا ہے حرارت کو دفع کرتا ہے مکرر تیار کیا
گیا ہے ھو زہر مہرہ خطائی گلاب مین پسا ہوا صندل سفید پسا ہوا گاؤزبان کے پھول گلاب کے پھول میٹھے کدو
کے بیجونکا مغز خیارین کے بیجون کا مغز دہنیہ خشک چھلا ہوا ہر ایک دو مثقال طباشیر سفید دو درم زرشک گلاب
مین حل کی ہوئی تین مثقال شربت انار شیرین پچیس مثقال آملہ کا مربا گٹھلی دور کیا ہوا چار عدد قند دو چند
دوائیون کے اگر قبض منظور ہو پستہ کے باہر کا پوست ایک درم شربت حب الاس برابر شربت انار کے اضافہ
کرین اس صورت مین قند دوائیون کے برابر لین اگر حرارت تشبث اعضائے اصلیہ سے ہو نیم درم کافور ساتھ ایک
درم زعفران کے زیادہ کرین **دیگر** ایک شخص کو خفقان تھا اور سرسام زمانہ مین سوزش انتہا درجہ کی تھی ایسا معلوم
ہوتا تھا کہ انگیٹھی سر پر رکھی ہے بعد فصد سر رو کے اس مفرح کے کھانے سے فائدہ کلی ہو گیا ھو موتی بن بندھے
کہربا مرجان یشب خادزہر معدنی گلاب مین صلایہ کیا ہوا کاہو کے بیج چاندی کے ورق گاؤزبان لاجورد دہویا ہوا
زعفران خشخاش کے بیج ہر ایک ایک درم گاؤزبان کے پھول بنفشہ کے پھول دہنیہ خشک چھلا ہوا دونو الایچی
دونو بہمن صندل گلاب مین گھسا ہوا کدو کے بیجون کا مغز خیارین کے بیجونکا مغز گلاب کے پھول ہر ایک دو درم
عنبر اشہب سونے کے ورق ہر ایک نصف درم ہڑ کا مربا آملہ کا مربا ہر ایک دو عدد شربت آلوبخارا شربت انار
شیرین شربت نیلوفر شیرخشت ہر ایک چھ تولہ قند سفید دو چند بدستور گلاب مین قوام کرین **مفرح بارد** دل کو
قوت دیتا ہے خفقان گرم اور تپ دق کو نافع ہے بخار سوداوی محترقہ کو دفع کرتا ہے واسطے نافعین گرم مزاج
کے نہایت نافع ہے اور معمول ہے کئی مرتبہ تجربہ مین آیا ہے ھو کاہو کے بیج چھلے خربوزہ کے بیجون کا مغز
میٹھے کدو کے بیجون کا مغز خیارین کے بیج خرفہ کے بیج ہر ایک نو ماشہ موتی بن بندھے کہربا کیکڑا نہری جلا ہوا
ابریشم کترا ہوا ہر ایک تین ماشہ صندل سفید صندل سرخ چھوٹی الایچی کے دانے طباشیر ہر ایک چھ ماشہ گلاب کے پھول
ایک تولہ تین ماشہ عود ہندی درونج زرنباد بہمن سفید ہر ایک پانچ ماشہ زعفران ڈیڑھ ماشہ گاؤزبان
نو ماشہ عنبر اشہب ایک ماشہ شربت سیب شربت انار شیرین شربت آبی ہر ایک چودہ تولہ چاندی کے
ورق سات ماشہ اور کبھی کافور دو ماشہ زیادہ کیا جاتا ہے **دیگر** اسکا نام مطیبۃ الارواح ہے حکیم علوی خان نے
واسطے شاہزادہ محمد بیدار بخت بن اعظم شاہ کے بعد رفع بیماری شطر الغب اور اسہال مراری اور تہبیج
اطراف کے باوجود سوء مزاج گرم مفرط کے واسطے تقویت روح قلبی اور دماغی کے کہ بعد امراض ضعف قوائے
اور ارواح کے حادث ہوا تھا اور واسطے قوت روح طبعی اور اعضائے رئیسہ اور معدہ کی تجویز کرکے اسپر
مداومت کرائی تھی بہت نفع کیا تھا اور رنگ بشرہ کا مائل بسرخی ہو گیا تھا اور فربہی حاصل ہوئی تھی ھو موتی
بن بندھے تین درم ابریشم کترا ہوا صندل سفید گاؤزبان کے پھول بلی لوٹن دہنیہ خشک نیلوفر کے پھول
ہر ایک چھ درم پستہ کے باہر کا پوست نو درم خرفہ کے بیج بارہ درم عنبر اشہب ڈیڑھ درم مشک ایک درم سونے کے

ورق تیس عدد چاندی کے ورق پچاس عدد مصری آدھ سیر بدستور مقرر مرتب کرین خوراک ایک مثقال سے دو درم
تک **مفرح بارد** واسطے خفقان گرم کے مجرب ہے اور بہت جلدی برطرف کرتا ہے ھو گلاب کے پھول طباشیر
موتی بن بندھے ہر ایک سوا تین ماشہ نیلوفر کے پھول خرفہ کے بیج دھنیہ خشک کہربا صندل سفید و سرخ ہر ایک دو ماشہ
زرشک پانچ ماشہ مشک خالص ایک دانگ شربت سیب مین ملا کر عمل مین لائین نہایت مفید ہے دیگر خفقان
دموی اور صفراوی کو باز رکھتا ہے اور بہت نافع اور مجرب ہے ھو طباشیر سفید پسا ہوا گاؤزبان کاسنی کے
بیج ہر ایک تین درم آملہ چھلا ہوا پندرہ درم صندل سفید گلاب کے پھول موتی بن بندھے کہربائے شمعی بسد یشب
سبز یشب سفید زہر مہرہ خطائی پسا ہوا ہر ایک ساڑھے تین درم چاندی کے ورق نصف مثقال زعفران نصف
درم مشک خالص ایک ماشہ شربت سیب شربت بہ شیرین ایک چند قند سفید دو چند دوائیون کے
بدستور مقرر مرتب کرین خوراک پانچ ماشہ دیگر واسطے حرارت دل اور ریاس کے کہ دل کی مشارکت سے بسبب
سوء مزاج گرم کے نافع ہے خفقان کو دفع کرتا ہے بارہا تجربہ مین آیا ہے کبھی نفع سے خالی نہین پایا واسطے غریبون
کے کہ مرض کے بعد نقیہ ہوتے ہین اونکی تقویت کے واسطے مستعمل او مسہل ہے ھو سیب سلیے
ہوئے طباشیر سفید زہر مہرہ پسا ہوا ہر ایک ڈیڑھ درم گاؤزبان خرفہ کے بیج میٹھے کدو کے بیجون کا مغز کاہو کے
بیج تربوز کے بیجون کا مغز خربوزہ کے بیجون کا مغز گل ارمنی ہر ایک دو درم زعفران نصف درم قند سفید بقدر حاجت
میٹھے پانی مین قوام کرکے دوسری دوائیون کو کوٹ چھان کر بدستور مقرر ملا کر تیار کرین اور چینی کے برتن
مین رکھین خوراک پانچ ماشہ سے سات ماشہ تک **مفرح یاقوتی بارد** تالیف حکیم علی دل کی تقویت مین کہ مزاج
اوسکا گرم ہووے نظیر ہے اور کل اعضائے رئیسہ کو قوت دیتا ہے اور معمول ہے ھو لعل بدخشانی یاقوت رمانی
یشب کافوری ہر ایک تین ماشہ بسد ایک ماشہ موتی بن بندھے بادرنجبویہ گاؤزبان فرنجمشک کے بیج زعفران
آملہ چھلا ہوا خرفہ کے بیج کاہو کے بیج دونو بہمن ہر ایک پانچ ماشہ گل ارمنی بڑی مائین مورد کے بیج بنفشہ کے
پھول گلنار فارسی ہر ایک ایک ماشہ صندل سرخ صندل سفید ہر ایک ایک تولہ تین ماشہ زرشک ڈھائی
تولہ چاندی کے ورق تین ماشہ سونے کے ورق عنبر اشہب مشک تبتی ہر ایک ایک ماشہ کافور قیصوری تین
ماشہ طباشیر سفید سات ماشہ کاسنی کے بیج دس ماشہ شربت انار شیرین شربت سیب شربت حماض ہر ایک چار
تولہ دو ماشہ عرق کاسنی دس تولہ مصری چھ تولہ شہد مصفیٰ بیس تولہ عرق بید مشک چار تولہ بدستور مرتب کرین
واسطے تقویت ناتھین گرم مزاج کے بے عدیل ہے اور سریع الاثر ہے اور بہت جلیل القدر ہے **مفرح یاقوتی
معتدل** مائل بگرمی تالیف حکیم موصوف حکیم موصوف نے فرمایا ہے کہ کل مفرحات مین سے اس مفرح پر اور
جو اس سے پہلے مذکور ہوا اکتفا کرتا ہون اور امراض مختلفہ مین دیتا ہون اور کبھی دونو کو تھوڑا تھوڑا ملا کر دیتا ہون نفع
کرتا ہے اور اس مفرح کے منافع سے یہہ ہے کہ اکثر دستون کو نافع ہے امراض رحم کو نفع کرتا ہے رحم کو قوت دیتا
ہے جنین کی حفاظت مین نہایت موثر ہے اور تام النفع ہے اور معمول اور مجرب ہے کبھی خلاف نہین پڑتا ھو موتی
بن بندھے زعفران گاؤزبان مصطگی بسد دارچینی ابریشم کترا ہوا ترنج کا زرد پوست کہربائے شمعی بہمن سفید زرنباد چھریلہ
میٹھے کدو کے بیجون کا مغز اظفار الطیب زرشک خرفہ کے بیج فرنجمشک طباشیر کہربا سرخ کاہو کے بیج ہر ایک دو درم

صندل سفید گلاب مین پسا ہوا عود غرقی دروںج عقربی گلاب کے پھول ہرایک تین درم عنبراشہب الائچی بڑی الائچی
چھوٹی چاندی کے ورق سونے کے ورق کافور قیصوری درنبیہ گل مختوم یا گل داغستانی لاجورد دہویا ہوا گل ارمنی خرفہ
بالچھڑ نارمشک ہرایک ایک درم لعل بدخشانی یا قوت سرخ رمانی یا درنجبویہ کے بیج ہرایک ایک مثقال مشک
نصف مثقال شربت حماض ایک سو درم شہد مصفی دووزن دوائیون کے بدستور مرتب کرین خوراک ایک
مثقال کبھی شربت فواکہ شیرین اور مصری ہرایک پاؤ سیر عوض شربت حماض کے کرتے ہین اور ہروزن کافور کا
چوتھائی مثقال اور شہد کا وزن آدہ پاؤ کرتے ہین اور کبھی قند سفید عوض شہد کے داخل کرتے ہین اور گلاب
عرق کیوڑہ عرق بید مشک زیادہ کرتے ہین **مفرح معتدل** واسطے ہر قسم کے خفقان کے مفید ہے ص شربت
فواکہ نو تولہ عود تین تولہ موتی بن بندھے سونے کے ورق چاندی کے ورق ہرایک ایک تولہ عنبر اشہب آٹھہ ماشہ
فادزہر چار جو جو دوائین کوٹنے کے لائق ہین کوٹ کر عرق بید مشک اور عرق گاؤزبان اور گلاب مین پیسین
اور شربت فواکہ کے ساتھہ معجون بناوین خوراک پانچ رتی **مفرح** واسطے زوال مرض اور رفع کرنے
ضعف اور حصول قوت کے بسرعت نافع ہے ص زہر مہرہ خطائی ایک تولہ بسد موتی بن بندھے طباشیر کیوڑہ
چاندی کے ورق ہرایک پونے پانچ ماشہ مصطگی پانچ ماشہ شربت سیب چودہ تولہ مصری پندرہ تولہ عرق گاؤزبان
عرق نیلوفر ہرایک ڈیڑہ پاؤ اول تینون چیزون اول کو عرق کیوڑہ پاؤ بھر مین صلایہ کرکے دوسرے اجزا کو کوٹ
چھان کر شربت اور مصری کو عرقیات مذکورہ مین قوام کرکے سرد کرین اور اوس مین ملائین پھر چاندی کے ورق ایک
ایک حل کرین بعد آٹھہ روز کے تین ماشہ سے پانچ ماشہ تک نہار کھائین **مفرح** خفقان کو دفع کرتا ہے بخارات کے
صعود کا مانع ہے ص آملہ کا مربا گٹھلی دور کرکے دو ہڑ کا مربا ایک عدد شربت انار شیرین پانچ تولہ گلاب کے
پھول گاوزبان گاؤزبان کے پھول زرشک طباشیر لونگ صندل گھسا ہوا آبریشم کترا ہوا چھوٹی الائچی کے
دانے فرنجمشک ہرایک ایک درم زہر مہرہ گلاب مین پسا ہوا دہنیہ خشک ہرایک دو درم سیوتی کا گلقند
ایک چند قند سفید دو چند ورق نقرہ نصف درم **مفرح بارد کافوری** حکیم معتمد الملوک دل کو قوت دیتا ہے
گرم مزاج کو نافع ہے خفقان گرم کو مفید ہے ص گلاب کے پھول طباشیر گاؤزبان کے پھول دہنیہ خشک بہمن سفید
صندل سفید ہرایک ایک درم خیارین کے بیجون کا مغز خرفہ مقشر ہرایک چار درم دوسرے نسخہ مین خرفہ کے بیج
پندرہ درم ہین موتی بن بندھے ایک درم کہربا زعفران کافور قیصوری ہرایک نصف درم زرشک چھہ
درم نبات سفید ایک سو درم نبات کو عرق بید مشک پچاس مثقال مین حل کرکے سات سیب کے پانی
پچاس درم قوام کرکے بدستور مقرر کرین **مفرح بارد** واسطے پاک کرنے انجرہ اور اصلاح امراض گرم اور تعدیل
مزاج جگر اور گردہ کے مفید ہے سوم مین سرد ہے قوت اسکی دو سال تک باقی رہتی ہے خوراک اسکی دو مثقال
تک ہے ص گل ارمنی عصارہ زرشک ہرایک ایک مثقال طباشیر سفید گلاب کے پھول گاؤزبان ہرایک نصف
مثقال خشخاش سفید کے بیج دہنیہ خشک خربوزہ کے بیجون کا مغز ہرایک تین مثقال شہد خالص کے ساتھہ ملاوین
اور بدستور مقرر قوام کرین اگر قدرے زعفران اور مشک خالص اور عنبر اشہب داخل کرین بہتر ہے دیگر واسطے تقویت
دل اور ہاضمہ کے مفید ہے ص موتی بن بندھے زہر مہرہ [illegible] کہربا گلاب مین صلایہ کیا ہوا مصطگی بالچھڑ

لونگ ترنج کا پوست طباشیر سفید تیز پات زعفران ابریشم کترا ہوا گاؤزبان کے پھول گلاب کے پھول سیوتی
کے پھول ماگر مونہ ہر ایک دو درم صندل پسا ہوا تالیسپتر جاوتری جائفل دو دو بہمن درونج زرنباد دو ٭ تولا الائچی ہر ایک
ایک درم زرشک دہنیہ ہر ایک دو درم مشک خالص عنبر اشہب ہر ایک نصف درم آملہ کا مربا
بہی کا مربا املی کا شربت انار شیرین شربت سیب کا شربت ہڑ کے مربا کا شیرہ ہر ایک چار تولہ قند
دو چند گلاب میں قوام کریں **مفرح** جگر کے مرضوں کو نافع ہے اور جگر کو قوت دیتا ہے بعد رفع سوء القنیہ
اور استسقاء کے واسطے تقویت کے عمل میں آیا ہے ٭ موتی بن بندھے کہربا بسد زہر مہرہ ہر ایک پسا ہوا فرنجمشک ہر ایک
ایک مثقال کاسنی کے بیج خیارین کے بیجوں کا مغز خربوزہ کے بیجوں کا مغز چھوٹی الائچی کے دانے
صندل گھسا ہوا بنسلوچن ہر ایک دو درم زعفران مصطگی ہر ایک نصف مثقال بالچھڑ لک دھویا ہوا تالیسپتر
دارچینی تیزپات ہر ایک ایک درم گلاب کے پھول زرشک گلاب میں حل کیا ہوا ہر ایک چار مثقال آملہ کا
مربا ہڑ کا مربا ہر ایک دو عدد آب انار شیرین آدھ پاؤ مویز منقیٰ چار تولہ قند دو چند دوائیوں کے بدستور
بناویں اور چاندی کے ورق ایک درم بھی داخل کریں **مفرح قابض** نہج کو مفید ہے خفقان کو مفید ہے
مزاج کی حرارت کو دفع کرتا ہے ٭ موتی بسد کہربا زہر مہرہ انار دانہ طباشیر سفید حب الآس آملہ مقشر خرفہ کے بیج بھنے
ہوئے گاؤزبان کے پھول سیوتی کے پھول ہر ایک ایک درم زرشک لک دھویا ہوا گلاب کے پھول کے دہنیہ بھنا
ہوا کاسنی کے بیج ہر ایک دو درم مشک کافور ہر ایک ایک ماشہ شربت انار شیرین چار تولہ چاندی کے ورق
سونے کے ورق ہر ایک نصف درم قند سفید سہ چند **مفرح** تالیف حکیم نظام الدین علی واسطے ضعف جگر اور سوء القنیہ
اور ضعف معدہ اور ضیق النفس کے نافع ہے ٭ زعفران دو مثقال موتی یاقوت لعل بدخشانی کہربا مرجان
ابریشم کترا ہوا زرشک انار دانہ زوفا ہر ایک ایک مثقال گاؤزبان پودینہ خشک بلی لوٹن رب السوس نار مشک
پستہ کے باہر کا پوست ترنج کا پوست تیزپات عود خام فرنجمشک حب بلسان کاشم کے بیج سعد عود بلسان
مصطگی دو دو تو صندل طباشیر سفید گل مختوم آملہ ریوند چینی انیسون لک منقیٰ افسنتین اسطوخودوس
کرفس کے بیج گلاب کے پھول زرنباد کشوث کے بیج درونج عقربی دو نو بہمن ثعلب مصری جدوار کما فیطوس کوٹ
کڑوا عصارہ غافث فقاح اذخر نادرین افتیمون مرزنجوش حاشا مشک طرامشیع سونے کے ورق چاندی کے ورق
عنبر اشہب مشک خالص ہر ایک نصف مثقال سہ چند قند سفید میں ملائیں خوراک ایک مثقال **مفرح قابض**
تالیف حکیم محمد تقی واسطے تقویت معدہ اور دل اور اسہال اور لینت طبع کے مجرب اور معمول ہے ٭ بیڑی
مائین آدھ ماشہ سونے کے ورق گلنار مورد کے بیج ہر ایک ایک ماشہ کافور ڈیڑھ ماشہ بسد احمر نصف درم عود غرقی مشک
خالص گل ارمنی ہر ایک دو ماشہ بادرنجبویہ خیارین کے بیجوں کا مغز ہر ایک ڈھائی ماشہ یاقوت رمانی لعل بدخشانی
چاندی کے ورق ابریشم کترا ہو سماق گلاب کے پھول کاہو کے بیج دہنیہ خشک چھلا ہوا ہر ایک تین ماشہ عنبر
اشہب سوا تین ماشہ موتی بن بندھے کہربا یشب سفید یمنی سرخ ہر ایک ایک درم زعفران گاؤزبان کے پھول
آملہ مقشر نشاستہ خرفہ چھلا ہوا ہر ایک چار ماشہ صندل سفید و سرخ طباشیر ہر ایک ساڑھے سات ماشہ زرشک
سو تولہ شربت انار شربت سیب شربت حماض ہر ایک تیس درم شہد سفید ساٹھ درم مصری ایک سو بیس درم

عرق بید مشک عرق گاؤزبان گلاب عرق کاسنی ہرایک ایک بوتل بطریق مشہور بناوین و دیگر اسہال کو دفع کرتا ہے
احشا کو قوت دیتا ہے اسہال کبدی دموی کو نافع ہے ص زعفران نصف جز مرجان لعل بدخشانی عود ہندی ہرایک
ایک جز دہنیہ خشک ڈیڑہ جز عقیق یمنی ترنج کا پوست سورد کے پتے حماض کے بیج بہنے ہوے ریوند چینی زرشک خشخاش
بہنے ہوے کیکڑا نہری جلا ہوا لک دہبہ یا ہوا طرا ثیث کیکر کا گوند دم الاخوین ہرایک دو جز موتی بن بندھے کہربا بسد ہرایک تین
جز بہمن سفید و سرخ صندل سفید طباشیر سفید گل مختوم خرفہ کے بیج بہنے ہوے حب الاس ہرایک پانچ جز کوٹ چھان کر
سہ چند قند سفید یا رب بہ یا آس کے ساتھ معجون تیار کرین مفرح زیابیطس کو مفید ہے صفرا اور مزاج کی گرمی کو دفع کرتا
ہے خفقان کو مفید ہے دل کو قوت دیتا ہے ص شربت انار شیرین و ترش ہرایک آدہ پاؤ آلو بخارے کے سات دانون کا
پانی املی چار تولہ رنگترہ کا پانی آدہ سیر فوام کرین آخر قوام بین عنبر اشہب آدہ ماشہ حل کرین اگ سے اوتار کر یہ دوائین
داخل کرین حماض کے بیج پانچ ماشہ دہنیہ چھیلا ہوا زہر مہرہ پیسا ہوا میٹھے کدو کے بیجون کا مغز کھیارین کے بیجون کا
مغز خرفہ چھیلا ہوا کاہو کے بیج طباشیر سفید ہرایک چہہ ماشہ گاؤزبان کے پھول چار ماشہ کہربائے شمعی چاندی کے
ورق دو نوتودری یشب سبز مرجان سرخ موتی بن بندھے ہرایک تین ماشہ دوائون کو باریک کرکے بدستور
مشہور بناوین مفرح تالیف حکیم علوی خان بہت منافع رکہتا ہے قوت باہ کو زیادہ کرتا ہے سرعت انزال کو دفع کرتا ہے
واسطے لطف اللہ خان میر سامان محمد شاہ بادشاہ کے تالیف کیا تھا بہت نفع ظہور مین ایا ص یاقوت رمانی لعل بدخشانی
موتی بن بندھے کہربائے شمعی یشب سبز ہرایک پانچ درم ابریشم کترا ہوا طباشیر سفید ترنج کا زرد پوست
بلی لوٹن گلاب کے پھول تیرپات دارچینی بوزیدان ہرایک تین درم دو نو بہمن دو نو تودری شقاقل ریگ ماہی
ہرایک بارہ درم ہلیون کے بیج دس درم اگر خام چاندی کے ورق ہرایک چہہ درم زعفران عنبر اشہب سونے کے
ورق ہرایک ایک درم جدوار خطائی دو درم میٹھے سیب کا پانی میٹھے انار کا پانی ہرایک آدہ سیر میٹھی بہی کا پانی لیمو کا پانی ہرایک
پاؤ سیر مصری شہد ہرایک آدہ سیر اور چوتھائی عرق گاؤزبان گلاب ہرایک پاؤ سیر بدستور مقرر مرتب کرین مفرح جدوار
مخترع حکیم موصوف نہایت مقوی باہ ہے دل اور دماغ کو قوت دیتا ہے فرحت بخشتا ہے ص جدوار خطائی مجرب
عنبر اشہب ہرایک ایک مثقال موتی بن بندھے نصف مثقال کہربائے شمعی چار دانگ بہمن سرخ بہمن سفید شقاقل
بلیلچن ثعلب مصری تودری زرد تودری سرخ کیکر کا گوند خشخاش سفید کے بیج صندل سرخ ہرایک دو مثقال بادام کا مغز
پستہ کا مغز ہرایک چار مثقال نارجیل کا مغز آٹھ مثقال کھیارین کے بیجونکا مغز بارہ مثقال دارچینی چار مثقال زعفران تین مثقال
عود ہندی ایک مثقال مصطگی ڈیڑہ مثقال مصری ایک سو بیس مثقال شہد خالص چالیس مثقال رب سیب شیرین رب
انار شیرین رب امرود ہرایک چالیس مثقال مشک تبتی نصف مثقال سونے کے ورق چاندی کے ورق ہرایک ایک مثقال گلاب
عرق بید مشک ہرایک ایک سو پچاس مثقال بدستور مقرر مرتب کرین خوراک ایک درم پندرہ مثقال عرق بید مشک کے ساتھ مفرح
دیگر تالیف حکیم ممدوح واسطے تقویت باہ کے بے نظیر ہے سرعت انزال کو دفع کرتا ہو نشاط لاتا ہے تفریح بخشتا ہے عجیب النفع ہے ص
موسلی کی جڑ پانچ مثقال تفاح کی جڑ اجواین خراسانی شوکران ہرایک دو مثقال ڈیڑہ سیر گائے کے تازہ دودہ مین خوب جوش کرین تاکہ
دوا کی قوت دودہ مین آجاوے پھر دودہ کو دہی کرکے اوسکا مسکہ لین اگر چاہین کہ تفریح اور نشاط بھی زیادہ قوی ہو پندرہ مثقال
بھنگ کے ... پتہ کو ... کے ساتھ دودہ مین داخل کرین لیکن اوس ... کو رکھین جائفل پانچ عدد سولہ کرکے پانچ دانگ

زعفران ہرایک ایک تولہ بادام کا مغز خشخاش سفید گلاب ہرایک پاؤ سیر روغن جوز واعظم آدہ سیر شہد سفید قند
سفید ڈیڑہ سیر مفرح بناوین اگر تقویت قلب اور باہ زیادہ منظور ہو بلیو کے بیج تودری زرد تودری سرخ ہرایک ایک تولہ زیادہ
کرنا بجا ہے اگر گرمی مزاج مانع ہو بعض اجزائے گرم گھٹانے چاہئین مفرح منشط دل کو قوت دیتا ہے اور امساک پیدا کرتا
ہے تالیف حکیم علویخان سے ہے ۝ موتی بن بندھے کہربائے شمعی یاقوت رمانی چاندی کے ورق ہرایک ڈیڑہ
مثقال لعل بدخشانی سونے کے ورق ہرایک چار دانگ بہمن سرخ گاؤزبان کے پھول شقاقل موتھہ کی جڑ کئی
مرتبہ گائے کے دودہ مین خمیر کرکے خشک کیا ہو گلاب کے پھول ہرایک دو مثقال جاوتری درونج عقربی بلی لوٹن
ہرایک ایک مثقال چرس ولائتی خالص چھہ مثقال عنبر اشہب زعفران ہرایک دو دانگ مصری سینتیس ۳۷ مثقال شربت
سیب شربت بہی ہرایک نو مثقال میٹھے انار کا پانی ہنتیس مثقال عرق گاؤزبان عرق بیدمشک گلاب ہرایک بیس مثقال
بدستور مرکب کرین مفرح منشط تالیف مرزا ابوالقاسم ۝ تین تولہ بھنگ خالص کو دس تولہ پانی مین جوش کرین کہ نصف
رہجائے صاف کرکے روغن کنجد کے ساتھہ اسقدر جوش کرین کہ پانی جل جاوے اور روغن رہجاوے پھر جاوتری دارچینی
ترنج کا پوست ثعلب مصری فرنجمشک چھڑیلہ مصطگی ہرایک دو تولہ زعفران جائفل گلاب کے پھول مرچ ہرایک ایک
تولہ مشک تبتی نصف تولہ کوٹ چھان کر روغن مذکور مین چرب کرکے سہ چند شہد کے ساتھہ ملائین خوراک جاڑے
مین نصف مثقال اور گرمیون مین نصف اوس کے تناول کرین **دیگر** بہت مفید ہے اور تجربہ مین آیا ہے ۝ یاقوت
رمانی موتی بن بندھے لعل بدخشانی کہربا سونے کے ورق چاندی کے ورق عنبر اشہب لفاح کی جڑ ہرایک چھہ ماشہ
گاؤزبان کے پھول صندل سفید خرفہ کے بیج ہرایک پانچ مثقال آبریشم کترا ہوا جائفل جاوتری دھنیہ خشک چھلا ہوا ہرایک
ڈھائی مثقال زعفران چھڑیلہ مشک تبتی ہرایک ایک مثقال عود ولایتی ساڑھے سات مثقال املہ کا مغز دس مثقال خیارین کے بیج کا
مغز شہد خالص نبات سفید ہرایک آدہ سیر گلاب عرق بیدمشک عرق گاؤزبان ہرایک دو تہائی رطل بدستور معجون بناوین خوراک ایک دانگ
سے نصف درم تک بحسب مزاج **مفرح** حکیم علویخان نے واسطے ضعف دل اور زیادتی سیلان طمث اور ضعف جسم کے تالیف
کیا ہے اور وزیر الممالک نواب قمرالدین صاحب کے محل کے واسطے تالیف کیا تھا بہت فائدہ کیا ۝ موتی بن بندھے
کہربائے شمعی بسد جلا ہوا یاقوت رمانی فادزہر معدنی دو بہمن گلاب کے پھول درونج مازو زرنباد ابریشم کترا ہوا
گلیجن دارچینی دو تو صندل اقاقیا ہرایک دو مثقال لعل بدخشانی زمرد چاندی کے ورق عنبر اشہب ہرایک ایک
مثقال مشک سونے کے ورق ہرایک نصف مثقال مصری شہد مصفے شربت سیب شیرین شربت بہ شیرین شربت
انار شیرین ہرایک چالیس مثقال بدستور معجون بناوین شربت ایک مثقال **مفرح** پرسوت کو نافع ہے ۝ دارچینی
ابریشم زعفران جائفل لونگ جاوتری اندرجو مصطگی پیپلا مول کلیجن درونج عقربی مساوی کوٹ چھان کر سہ چند
مویز منقے کے ساتھہ ملائین خوراک دو درم گاؤزبان کے شربت کے ساتھہ **مفرح بارد** واسطے سل والون اور
دق والون کے مفید ہے شکم کو بند کرتا ہے اور ضعف دل کے واسطے کہ گرمی سے ہو نافع ہے ۝ موتی بن بندھے
کہربا گل ارمنی کبیکج کا گوند طباشیر سفید ہرایک چھہ درم رب السوس پانچ درم خشخاش سفید کے بیج کھیرے ککڑی کے بیج ہرایک
ڈیڑہ درم دھنیہ بھنا ہوا پیدانہ بھنا ہوا ہرایک ایک مثقال رب امرود دس درم رب سیب شیرین دو چند اجزا کو کوٹ چھان کر
رب کے ساتھہ ملائین **مفرح دیگر** دق اور سل والون کو کہ جنکی طبیعت مین لینت ہو نافع ہے ۝ صندل سفید گلاب مین پیسا ہوا

طباشیر سفید گلاب کے پھول خرفہ بھنا ہوا دھنیہ خشک بھنا ہوا گہربا بسد آملہ زہر مہرہ پسا ہوا موتی گلاب میں بسے ہوئے پستہ کے باہر کا پوست نیلوفر کے پھول گاؤزبان کے پھول حب الآس ہر ایک ایک درم خیارین کے بیجوں کا مغز میٹھے کدو کے بیجوں کا مغز ہر ایک دو دو درم زعفران کافور ہر ایک دو دو دانگ چاندی کے ورق ایک درم قند سفید سہ چند اگر کہرباسی ہو کیکر کا گوند بھنا ہوا اور رب السوس ہر ایک ایک درم بھی اضافہ کریں مفرح فذاء کا آزمایا ہوا ہے واسطے سموم اور مالیخولیا اور وسواس وجنون اور تمام خلل دماغی اور جذام اور برص اور ربو اور درد مفاصل اور نقرس اور قولنج او رسنگ گردہ اور مثانہ کے نافع ہے ۔ صہ زرنب زرنبا وگلاب کے پھول دھنیہ خشک گاؤزبان تودری سفید وزرد دو نوبہمن ہر ایک نصف اوقیہ حب الفار مصطگے دارچینی لونگ کباب چینی عود ہندی مرکی کھیان بید حمایا ابریشم کترا ہوا ہر ایک ایک اوقیہ انگور کا پانی سیب کا پانی گلاب آدہ سیر سب کو گائے کے دودہ میں تر کریں بعد ایک رات کے عرق کھینچیں بس اوس عرق کو آدہ سیر شہد اور آدہ سیر مصری میں قوام کریں اور اسوقت ان اجزا کو کوٹ کر جیساکہ رسم ہے ملائیں

## چوتھی فصل ماء اللحم کے نسخوں میں

ماء اللحم مرکب علوی خان دماغ کو قوت دیتا ہے ۔ صہ گوشت برہ چار ماہیہ گوشت بزغالہ فربہ ہر ایک ایک من تبریزی مرغ جوان تیں عدد تیتر چار عدد لواہ سات عدد کنجشک مرغانگی پینتیس عدد کبوتر خانگی سات عدد سب کو چربی اور ہڈی سے پاک کرکے تیزپات سونف دھنیہ خشک پودینہ سبز ہر ایک نو تولہ پوٹلی میں باندہ کر میٹھے پانی میں پکا دیں تاکہ مہرا ہو جاوے پھر دوائیوں کو دور کرکے اوس پانی کو کپڑے میں چھان کر اور گوشت کو صافی میں چھان کر نقرئی پاتیلہ یا تانبے کے قلعی دار یا بلہ میں رکھکر پیاز دھنیہ خشک ہر ایک آدپاؤ لونگ چھوٹی الائچی کے دانے ہر ایک تین تولہ گائے کا روغن آدہ سیر ڈال کر خوب بریان کریں تاکہ سرخ ہو جاوے مانند یخنی کے پھر پارچوں کو پارچہ سے صاف کرکے اور روغن شوربے سے دور کرکے مثل ریتی کے ٹیکا دیں اور پانی سابقہ اور شوربائے گوشت کو پاتیلہ میں ڈال کر دارچینی سلیخہ عود ہندی سعد وصلیب اسطوخودوس لونگ مصطگے اجواین دیسی کلیجن زرنبا بالچھڑ جائفل جاوتری چھوٹی الائچی کے دانے تیزپات ہر ایک ایک مثقال عرق بید مشک وکیوڑہ اور گاؤزبان اور گلاب ہر ایک آدہ سیر عنبر اشہب دو مثقال مشک تبتی ایک مثقال پنجیہ میں باندہ کر دس سیر عرق کھینچیں خوراک ہر روز نو مثقال

ماء اللحم بارد مایف علوی خان واسطے مالیخولیا کہ احتراق خون اور صفراسے یا بسبب آفتاب میں چلنے کے یا گرم دوائیوں اور گرم غذاؤں سے کھانے سے ہو نافع ہے اور تپ دق بھی مفید ہے ۔ صہ گوشت بزغالہ گوشت برہ جوان گوشت میش چہ ماہہ یا بچہ برہ یا بزغالہ جوان گوشتوں کو چربی اور ہڈی سے جدا کرکے وزن کرکے ہر ایک بقدر ایک سیر کے چاندی کی دیگ یا تانبے کے برتن میں کہ قلعی دار ہو کرکے طباشیر سفید صندل سفید دھنیہ خشک گلاب کے پھول چھوٹی الائچی کے دانے ہر ایک پانچ مثقال دارچینی ایک مثقال کوٹ چھان کر اوس کے اوپر چھڑک کے اور کباب نیم پخت کرکے گلاب عرق بید مشک عرق گاؤزبان عرق سیوتی عرق صندل عرق شاہترہ عرق نیلوفر عرق کاسنی ہر ایک ایک سیر خالص پانی بقدر ضرورت آٹھہ نو سیر عرق کھینچیں پھر اوس میں سیب امرود بہی شیرین کدو تر زرد ہر ایک ریزہ ریزہ کرکے اب آمیختہ میں برگ خرفہ تراسفاناخ زرشک کا ہو برگ بید گلاب کے پھول نیلوفر کے پھول شاہترہ تازہ سیوتی کے پھول بادنجان ہر ایک آدہ سیر آملہ بھون خشخاش کے بیج بہمن سرخ گاؤزبان کے پھول ہر ایک پانچ مثقال صندل ہر ایک

تین مثقال پانی یا عرق بہائے مناسب بقدر احتیاج کے اضافہ کرکے سات سیر عرق کھینچین عنبر اشہب بقدر ایک درم اور
قدرے مشک نیچہ مین باندھین اور اگر حاجت ہو کافور اور طباشیر بھی دوسرے مرتبہ زیادہ کرین دیگر حکیم اکمل خان کے معمول
سے ہے واسطے ناتہین کے اوضعف دل اور مالیخولیا کے نافع ہے ۛ کبوتر نو عدد دراج بٹیر ہر ایک پندرہ عدد مرغ جوان
تین عدد گنجشک نر پچاس عدد گوشت حلوان تین سیر زرشک پاؤسیر بہی کا پانی سیب کا پانی انار شیرین کا پانی ناسپاتی
کا پانی ہر ایک ایک سیر صندل سفید بہیکر چار تولہ دہنیہ خشک گلاب کے پھول ہر ایک تین تولہ گاؤزبان نو تولہ
اسطوخودوس ڈھائی تولہ گاؤزبان کے پھول آٹھ تولہ بادرنجبویہ چھہ تولہ ابریشم خام چالیس تولہ فرنجمشک
کے بیج بالنگو ہر ایک تین تولہ نیلوفر کے پھول چھہ تولہ عود غرقی ترنج کا پوست ہر ایک چار تولہ گلاب ایک
سیر بید مشک دو سیر عرق گاؤزبان عرق نیلوفر ہر ایک ایک سیر مشک خالص نو ماشہ عنبر اشہب پانچماشہ
زعفران نو ماشہ طباشیر سفید پانچماشہ چھوٹی الائچی کے دانے تین ماشہ لونگ دارچینی ہر ایک ایک تولہ بدستور متعارف تیار
کرین اور اگر مزاج گرم ہو کافور زیادہ کرین اور بعضے ادویہ گرم گھٹاتے ہین ماء اللحم دل کو قوت دیتا ہے اور معمول ہے ۛ
گاؤزبان کے پھول نیلوفر کے پھول گلاب کے پھول بید مشک تازہ طباشیر سفید ہر ایک ایک تولہ برادہ
صندل سفید چار تولہ لونگ دارچینی ہر ایک چار ماشہ مرغ جوان ایک قطعہ دوائیون کو مرغ کے گوشت کے ساتھہ خوب
کوٹین تاکہ مثل مرہم کے ہوجاوے پھر گلاب اور عرق بید مشک مین عرق کھینچین اور پانی صاف بھی بقدر حاجت کے
ڈالین دیگر حکیم اجمل خان کی بیاض سے منقول ہے ۛ حلوان شیر مست ایک عدد تیتر تین عدد مرغ چار عدد الائچی
خورد صندل سفید طباشیر سفید ہر ایک تین تولہ دہنیہ گاؤزبان ہر ایک چار تولہ مصطگے نیلوفر بنفشہ کے پھول ہر ایک دو
تولہ ناگرموتہہ زعفران ہر ایک ایک تولہ عنبر اشہب چار ماشہ بید مشک دو شیشہ گلاب ایک شیشہ مینہہ کا پانی ایک شیشہ
بطریق متعارف کھینچین ماء اللحم واسطے خفقان سرد اور واسطے ناتہین کے نافع ہے دل کو قوت دیتا ہے ۛ حلوان شیر مست
ایک عدد چوزہ مرغ نر دو عدد مصطگے لونگ دارچینی چھوٹی الائچی کے دانے صندل سفید ہر ایک دو تولہ دہنیہ خشک چھلا ہوا
گاؤزبان کے پھول گاؤزبان کے پتے ہر ایک چار تولہ مشک ترکی عنبر اشہب ہر ایک تین ماشہ عرق بید مشک دو شیشہ
گلاب سات شیشہ بطور متعارف چار شیشہ کھینچین مؤلف فرماتے ہین کہ اس طرح میری استاد مرحوم مغفور کی بیاض
مین منقول ہے علاج الامراض مین وزن لونگ کا ایک دام ہے اور دارچینی پانچ تولہ ہے باقی بدستور ہے ماء اللحم
دل کے سرد مرضون کو نافع ہے اور دل کو قوت دیتا ہے حکیم بایزید مرحوم کی تالیف سی ہے ۛ گوشت بزغالہ تین سیر
بٹیر پندرہ عدد مرغ ایک عدد درونج عقربی بسفائج تالیسپتر گاؤزبان کے پھول ہر ایک تین تولہ چھڑیلہ تیزپات زرنباد
ہر ایک چھہ تولہ بادرنجبویہ ابریشم خام ہر ایک نو تولہ چوب چینی سعد فرنجمشک کے پتے ہر ایک پانچتولہ گلاب کے پھول
تازہ دونو الائچی ہر ایک سات تولہ مشک خالص عنبر اشہب ہر ایک دو ماشہ بدستور مقرر مرتب کرین خوراک سات
تولہ سے بیس تولہ تک دیگر خفقان سرد کو نافع ہے ۛ گوشت بغلی ایک قطعہ مرغ ایک قطعہ تیتر دو عدد گنجشک سات
عدد سیب ولایتی پچاس عدد لونگ فرنجمشک بہمن سفید درونج عقربی ہر ایک تین درم چھوٹی الائچی کے دانے
صندل سفید گاؤزبان کے پھول ترنج کا پوست عود غرقی تیزپات ہر ایک دو درم دارچینی سات درم پستہ
کے باہر کا پوست [illegible] درم مصطگے مشک ہر ایک ایک درم [illegible] نصف [illegible] بید مشک [illegible] ہر ایک ڈیڑہ سیر

عرق گاؤزبان ایک سیر خوراک پندرہ مثقال مجرب ہے ماء اللحم واسطے ورم اذنی القلب کی معمول ہو قوانین العلاج حکیم
کبیر علی خان سے منقول ہے ص گوشت برہ کاہی پانچ سیر مرغ تین عدد کنجشک نر ساٹھہ عدد سلیخہ الائچی بڑی پودینہ آملہ دھنیہ
سازنج ہندی زیرہ سیاہ زیرہ سفید نمک لاہوری ہر ایک تین تولہ روغن گاؤ ڈیڑہ پاؤ تالیسپتر اسارون گاؤزبان کی
پھول ناگرموتھہ دونوں تودری درونج عقربی بسفائج ہر ایک چار تولہ ابریشم خام بیس تولہ گوکھرو گاؤزبان شاہترہ
کے پتے بادرنجبویہ ہر ایک نو مثقال شقاقل چھوٹی الائچی کے دانے ترنج کا پوست عود غرقی ہر ایک پانچ تولہ
عرق شاہترہ اور بادرنجبویہ گاؤزبان مکو ہر ایک ایک شیشہ گلاب پانچ شیشے زعفران نو ماشہ مشک خالص
عنبر اشہب ہر ایک تین ماشہ پانچ شیشے عرق کھینچیں خوراک نو تولہ سے پندرہ تولہ تک ماء اللحم نقشی حکیم علویخان
کے اختراع سے ہے فرحت بخشتا ہے بدن اور اعضا کو قوت دیتا ہے سرد مرطوبوں اور سرد مزاجوں کو نافع ہے ص
سو بز سرخ دس سیر گڑ ڈیڑہ من کیکر کا پوست آٹھہ سیر ہڑ کابلی کا پوست ایک سیر آملہ مقشر سونف ہر ایک
آدہ سیر پان نارنج کے پتے ہر ایک پانسو عدد کلیجن دارچینی ہر ایک پانچتولہ گلاب کے پھول بیس تولہ اجواین دیسی دو تولہ
سب کو نیمکوفتہ کرکے ایک جا کرکے مشک میں کرکے بقدر ضرورت پانی اوسکے اوپر کرکے مشک کو گھوڑے کی لید مین
دفن کریں اور گرم جگہہ رکھیں کہ جوش کھائے اور جوش کھا کر نیچے بیٹھ جائے پھر اوسکو بدستور عرق کھینچیں بعد
اسکے گوشت برہ چار ماہہ یا بزغالہ فربہ دو سیر مرغ فربہ دو عدد کبک جوان سات عدد تیتر سات عدد لواہ پندرہ
عدد کبوتر جوا ڈرنا سوا اور گردانک ہر ایک دو قطعہ کنجشک مرغابی پچاس قطعہ سب کو جھلی اور انتڑی اور چربی
اور ہڈی سے پاک کرکے گوشت خالص کے ورق کرکے دارچینی جاوتری دھنیہ خشک صندل سفید لونگ
عود قماری خام عود صلیب صعتر گلاب کے پھول زیرہ سیاہ جائفل اجواین دیسی ہر ایک ایک تولہ کوٹ چھانکر
اوس کے اوپر چھڑک کر چاندی کی دیگ میں کباب نیم خام کریں پھر اوس کباب کو دیگ میں کرکے عرق مذکور اوسکے
اوپر ڈالکر گلاب عرق بہار نارنج گاجر ریزہ ریزہ کرکے سیب شیریں ریزہ ریزہ کرکے بہی شیریں پاک کی ہوئی ہر ایک پانچ سیر داخل کرکر
کریں کہ مہرا ہو جاتا ہے پھر بدستور اوسکا عرق کھینچیں دارچینی دھنیہ خشک تیزپات جاوتری جائفل
چھڑیلہ بالچھڑ بہمن سرخ بہمن سفید صندل سفید چھوٹی الائچی کے دانے صعتر گلاب کے پھول شقاقل کلیجن زیرہ سیاہ
اجواین دیسی فرنجمشک کے پتے ہر ایک تین تولہ نیمکوفتہ ایک رات عرق مذکور میں بھگوئیں اور دوسرے روز عرق کھینچیں عنبر
اشہب مشک خالص زعفران ہر ایک ایک تولہ باریک کرکے کتان کے کپڑے میں باندہ کر نیچہ کے منہ میں لٹکائیں۔
ماء اللحم ضعف دل کو نافع ہے اور واسطے ورم رحم اور عسر طمث اور درد رحم حیض کے آنے کے وقت مجرب ہے ص گوشت بزغالہ
فربہ ایک من چار سیر تیتر بری مرغ جوان فربہ دراج لواہ ہر ایک پانچ قطعہ سبکو چربی اور استخوان سے پاک کرکے ورق ورق
کرکے چاندی کی دیگ میں کباب نیم خام کرکے طباشیر سفید دھنیہ خشک گوکھرو ہر ایک ڈھائی مثقال مجیٹھ دو مثقال
گلاب کے پھول گاؤزبان کے پھول ہر ایک دس مثقال دارچینی چھوٹی الائچی کے دانے ہر ایک ایک مثقال دو
دانگ نیمکوفتہ کرکے داخل کریں عرق بیدمشک عرق گاؤزبان عرق مکو عرق نیلوفر عرق خارخسک انگور کا پانی ہر ایک ایک [illegible] پانی
بقدر ضرورت داخل کرکے عرق کھینچیں پھر عرق مذکور میں بنفشہ کے پھول ہر ایک پچیس مثقال صندل سفید
ساڑھے سات مثقال گاؤزبان کے پھول چالیس مثقال گلاب کے پھول تازہ ایک سیر سیوتی کے پھول آدھ سیر داخل کرکے

[illegible] کھینچین اور عرق کے کھینچنے کے وقت عنبر اشہب مشک خالص زعفران ہر ایک ایک مثقال کتان کے
کپڑے مین باندہ کر جس برتن مین عرق ٹپکے ڈالین ماء اللحم واسطے تقویت اعضائے رئیسہ و باہ و معدہ کے مفید ہے
ص شیرہ مغز بادام شیرہ مغز تخم کدوئے شیرین شیرہ تخم خیارین ہر ایک چار مثقال خس ہندی تیزپات برادہ صندل
گلاب کے پھول سیوتی کے پھول دہنیہ چھلا ہوا ثعلب مصری ہر ایک تین مثقال چھوٹی الائچی کے دانے بڑی الائچی کے دانے ابریشم کترا
ہوا گاؤزبان کے پھول گاؤزبان ترنج کا پوست شقاقل دونو بہمن دونو تودری بلی لوٹن پودینہ عود ہر ایک دو مثقال بالچھڑ زرنباد
صعتر فارسی کبابہ چھڑیلہ تالیسپتر کلیجن ناگرموتھہ لونگ مصطگی بنسلوچن دارچینی درونج عقربی نارمشک جاوتری فرنجمشک
ہر ایک ایک مثقال پان زرد پچیس عدد جو کچھ کوٹنے کے لائق ہین نیم کوفتہ کرکے پانی اور گلاب مین تر کرین اور گوشت بز
ایک سالہ کا سات سیر چربی اور ہڈی سے جدا کرکے یخنی تیار کرکے دوائیون مین ملا کر عرق کھینچین زعفران عنبر اشہب مشک
اور عطر کیوڑہ ہر ایک نصف مثقال پوٹلی مین باندھکر نیچہ کے منہ پر لٹکاوین اگر گرم زیادہ چاہین عوض گوشت حلوان
کے گوشت طیور ڈالین پھر مرغ ایک قطعہ دراج دو قطعہ تیہو چار قطعہ کنجشک اٹھارہ قطعہ ان گوشتون کو پاک صاف
کرکے کباب نیم خام کرکے یا یخنی تیار کرکے دوائیون کے ساتھ عرق کھینچین دیگر تقویت دل اور معدہ سرد اور باہ کے
واسطے بے نظیر ہے ص گوشت تیتر کا آدہ سیر گوشت بغلی ایک سیر گوشت آہو ایک سیر گوشت مرغ آدہ سیر گوشت کنجشک
خانگی پاؤ سیر گوشت کبوتر جنگلی آدہ سیر گوشتون کو پاک کرکے ورق ورق کرکے مناسب عرقون مین یا پانی مین
بھگائین بعد اسکے لونگ پستہ کے باہر کا پوست کلیجن بوزیدان جائفل جاوتری گلاب کے پھول طباشیر سفید گاؤزبان
کے پھول بلی لوٹن ہر ایک ایک تولہ آملہ بہیڑہ کابلی دارچینی الائچی چھوٹی گوکھرو ترنج کا پوست دہنیہ خشک صندل سفید گاؤزبان
دونو بہمن شقاقل دونو تودری ہلیون کے بیج ہر ایک دو تولہ عود غرقی نصف تولہ درونج عقربی فرنجمشک کے بیج خرفہ
ہر ایک ایک تولہ زعفران پانچ ماشہ اندرجو مصطگی ہر ایک دو تولہ مشک خالص ۲ ماشہ عنبر اشہب دو ماشہ سیب
کا پانی بہی کا پانی ہر ایک آدہ سیر گلاب دو سیر پانی بقدر حاجت دوسرے نسخہ مین گاجر کا پانی دس سیر عرق بادرنجبویہ دو سیر
بھی داخل ہے ماء اللحم معدہ اور دل اور دماغ کو قوت دیتا ہے اور مکرر تیار کیا گیا ہے ص گوشت حلوان پانچ سیر دراج
تیہو تدرج ہر ایک چھہ عدد مرغ جوان چار عدد کنجشک تینتیس قطعہ مویز منقے آدہ پاؤ بیان زرد دو سو عدد قند سفید دو سیر
ابریشم کترا ہوا سات تولہ گاؤزبان گلاب کے پھول چھوٹی الائچی کے دانے بڑی الائچی کے دانے برادہ صندل سیوتی
کے پھول گاؤزبان کے پھول بادرنجبویہ ہر ایک چھہ تولہ خرفہ شقاقل دونو بہمن تیزپات بالچھڑ ترنج کا پوست دہنیہ خس ہندی ہر ایک چار تولہ
چھڑیلہ زرنباد کلیجن ہر ایک تین تولہ تگر لونگ بسفائج مصطگی جاوتری عود فرنجمشک ہر ایک دو تولہ دارچینی زیرہ سیاہ ہر ایک
ایک تولہ ناگرموتھہ درونج سونف ہر ایک دو مثقال مشک خالص عنبر اشہب زعفران ہر ایک دو ماشہ بدستور عرق
کھینچین خوراک چار تولہ ماء اللحم زردک نہایت مقوی باہ ہے بدن کو قوت دیتا ہے اور فربہ کرتا ہے اور رنگ کو سرخ
اور نیک کرتا ہے ص گاجر تیس سیر شاہجہانی دارچینی گلاب کے پھول گاؤزبان بہمن سرخ ناگرموتھہ شقاقل سونٹھ
ہر ایک ایک تولہ نیم کوفتہ گلاب عرق بید مشک گائے کا دودہ ہر ایک دو سیر پانی خالص نصف من شاہجہانی اوسکے اوپر ڈالکر عرق
کھینچین پھر چوب چینی اعلی چالیس تولہ گلاب کے پھول دارچینی ثعلب مصری شقاقل لونگ جاوتری ابریشم خام گاجر کے بیج ہر ایک
دو تولہ گاؤزبان تین تولہ صندل سفید عود قماری ماہیشترا اعرابی چھڑیلہ بہمن سرخ بہمن سفید ہر ایک ایک تولہ مصطگی

بنفشہ کی جڑ جدوار خطائی ہر ایک ایک تولہ تین ماشہ زعفران مشک تبتی عنبر اشہب ہر ایک چھہ ماشہ دوائیوں کو نیکوٹہ کرکے سوائے
مشک و عنبر اور زعفران کو دیگ میں کرکے عرق مذکور کو اوس کے اوپر ڈالیں گوشت برہ شیر مست گوشت بزغالہ
شیر مست ہر ایک گیارہ سیر شاہجہانی مرغ جوان فربہ پانچ عدد کنجشک نر خانگی پچاس قطعہ دراج و سنگخوارہ ہر ایک
دس قطعہ چربی اور ہڈی جدا کرکے ورق کرکے ۔ اوسمین ڈالیں عرق بہار نارنج عرق گاؤزباں عرق بادرنجبویہ ہر ایک
پانچ سیر شاہجہانی میٹھے سیب کا پانی بہی شیریں کا پانی گنے کا پانی ہر ایک دو سیر شاہجہانی داخل کرکے عرق کھینچیں اور
وقت کھینچنے کے مشک و عنبر اور زعفران کو کتان کی پوٹلی میں باندہ کر نیچے کے منہ میں باندھیں ماء اللحم علوبخان
کے اختراع سے ہے بدن کو اور کل قویٰ کو قوت دیتا ہے علی الخصوص مقوی باہ ہے ناقہین اور ضعیفون کی اصلاح کرتا
ہے بدن کو فربہ کرتا ہے رخسار کے رنگ کو نیک کرتا ہے اور مجرب ہے **نسخہ** گوشت بزغالہ چھہ ماہہ ایک من تبریزی
گوشت مرغ فربہ تین قطعہ گوشت دراج نو قطعہ گوشت لوہ پندرہ قطعہ سب کو چربی و استخوان سے صاف کرکے
صندل سفید دھنیہ خشک چھوٹی الایچی کے دانے گلاب کے پھول دارچینی ہر ایک پانچ مثقال کوٹ کر اوس کے اوپر
چھڑک کر چاندی کے پاتیلہ میں کباب نیم برشت کرکے گلاب عرق بید مشک گاجر کا پانی انار شیریں کا پانی ہر ایک دو سیر میٹھے
سیب کا پانی میٹھی بہی کا پانی گنے کا پانی امرود کا پانی عرق گاؤزبان ہر ایک ایک سیر داخل کرکے عرق کھینچیں پھر اوس عرق میں
پان ایک سو عدد بہمن سرخ بہمن سفید شقاقل مصری ہر ایک پانچ مثقال کلیجن تیز پات چھوٹی الایچی کے دانے ثعلب مصری
گاؤزبان کے پھول ہر ایک ساڑھے بارہ مثقال گلاب کے پھول ایک من تبریزی چائے خطائی چھریلہ ہر ایک دس مثقال ابریشم
خام بیس مثقال دارچینی سات مثقال ایک رات رکھکر دوسرے روز عرق کھینچیں اس مرتبہ عنبر اشہب مشک تبتی زعفران
ہر ایک ایک مثقال نیچے کے منہ پر باندھیں ماء اللحم باہ میں دوسرے نسخہ سے زیادہ قوی ہے **نسخہ** گوشت برہ و بزغالہ فربہ سیر بھر
مرغ فربہ دو قطعہ قطا کہ جسکو فارسی میں سنگخوارہ اور ہندی میں لوہ کہتے ہیں سات قطعہ دراج فربہ چار قطعہ کنجشک نر خانگی پچاس قطعہ
سب کو استخوان اور چربی سے جدا کرکے ورق کریں دارچینی صندل سفید بہمن سرخ بہمن سفید شقاقل تیز پات دھنیہ
خشک گلاب کے پھول ہر ایک ڈھائی مثقال گاؤزبان کے پھول ساڑھے سات مثقال کوٹ کر اوسکے اوپر چھڑک کر ایک
رات رکھیں دوسرے روز لوہے کے بجھے ہوئے پانی اور گلاب اور عرق بید مشک اور گاجر کے پانی اور میٹھے سیب کے پانی اور
امرود کے پانی اور گنے کے پانی کے ساتھ کہ ہر ایک آدہ سیر ہو عرق کھینچیں اور وقت کھینچنے عرق کے عنبر اشہب مشک تبتی زعفران
ہر ایک ایک مثقال کتان کے کپڑے میں باندھ کر نیچے کے منہ پر باندھیں یا اوس برتن میں کہ جسمین عرق ٹپکے ڈالیں اور دو
فنجان شام کے وقت پیویں بعض الاطبا کے مجربات سے ہے اور حکیم معتمد الملوک کی مولفات سے ہے **دیگر** تالیف حکیم ممدوح
نہایت مقوی ہے اور تجربہ میں آیا ہے **نسخہ** گوشت بزغالہ چار ماہہ آدہ سیر دراج جوان فربہ چار قطعہ کردانگ تین قطعہ سبکو
چربی اور استخوان سے صاف کرکے چھوٹی الایچی کے دانے صندل سفید طباشیر سفید گلاب کے پھول ہر ایک
دس مثقال کوٹ کر اوس کے اوپر چھڑک کر چاندی کی دیگ میں کباب نیم خام کریں کہ رطوبت دے اور رطوبت اوسکی
خشک نہ ہو پھر گلاب کے پھول تازہ ایک سیر کاسنی تازہ آدہ سیر ابریشم خام آدہ پاؤ صندل سفید بیس مثقال بہمن سفید
بہمن سرخ شقاقل مصری ہر ایک دس مثقال گل کیتکی سیوتی کے پھول ہر ایک پچاس مثقال دارچینی چھوٹی الایچی کے دانے
تیز پات کلیجن ہر ایک دس مثقال گاؤزبان کے پھول نیلوفر کے پھول ہر ایک چھٹانک گل بید مشک انار شیرین

سوف تر آزہ یا گلاب گنے کا پانی انگور کا پانی عرق بید مشک میٹھے سیب کا پانی ہر ایک آدھ سیر میٹھی بہی کا پانی امرود کا پانی میٹھے انار کا
پانی لوہے کا بجھا ہوا پانی سونے کا بجھا ہوا پانی ہر ایک ایک سیر دوائیون کو ان پانیون مین ایک رات دن بھگوئین اور
دوسرے روز ایک سیر گاجر صاف ریزہ ریزہ کی ہو دیگ مین داخل کرکے بدستور مقرر عرق کھینچین اور وقت کھینچنے عرق
کے عنبر اشہب مشک خالص زعفران ہر ایک ایک مثقال باریک کرکے اوس ظرف مین کہ جسمین عرق ٹپکتا ہی رکھ
چھوڑین ماء اللحم مُفَتِّی عظیم النفع ہے فرحت بخشتا ہے نشاط پیدا کرتا ہے قوتون کو قوی کرتا ہے خصوصًا قوت باہ کو نہایت
نافع ہے رنگ کو نیک اور سرخ کرتا ہے ہو گڑ بیس سیر شاہجہانی اگر چاہین عوض اوسکے چھوارہ یا مویز کرین کیکر کا پوست
پانچ سیر سب کو مٹکہ مین کرکے بقدر ضرورت اوسکے اوپر پانی ڈال کر مٹکہ کو گھوڑے کی لید مین گرم جگہہ دفن کرین اور چھوڑ دین
کہ جوش کھائے جسوقت جوش کھا کر بیٹھ جائے صاف کرکے عرق کھینچین اور اوس عرق کو ساتھ ستر سیر گلاب اور
عرق بید مشک اور عرق گاؤزبان کہ ہر ایک پانچ سیر ہو دیگ میں کرکے گوشت برہ چار ماہہ یا بزغالہ شیر مست جو کچھہ الٰہین
سے ملے دس سیر مرغ فربہ بیس قطعہ کبوتر اوڑان پانچ قطعہ کنجشک نر خانگی ایک سو پچاس قطعہ چھلی اور رانٹہی اور چربی اور
ہڈی سے پاک کرکے گوشتون کو ورق کرکے کباب نیم خام کرکے عرقون مین کہ دیگ مین ڈالا ہو داخل کرکے عرق کھینچین اور اوس
عرق میں چوب چینی اعلی ستر مثقال گاؤزبان کے پھول بادرنجبویہ ہر ایک پچاس مثقال دارچینی بالچھڑ جائفل جاوتری چھوٹی
الائچی بڑی الائچی بادیان خطائی صندل سرخ صندل سفید زعفران پوزیدان کباب چینی عود صلیب چھڑیلہ سلیخہ مثقال
تا لیس پتر قرنجشک ہر ایک دس مثقال بہیدون کے بیج پانچ مثقال عنبر اشہب مشک خالص ہر ایک چار مثقال دوائیون کو
سوائے عنبر اور مشک اور زعفران کے نیم کوفتہ کرکے عرق مذکور مین ایک رات دن بھگوئین دوسرے روز عرق کھینچین
اور وقت کھینچنے عرق کے عنبر مشک زعفران کتان کی پوٹلی میں باندھکر نیچہ کے منہ مین باندھیں یا اوس برتن مین کہ جسمین
عرق ٹپکتا ہو اوس میں ڈالیں ماء اللحم دیگر تالیف والد حکیم موصوف واسطے امراض سرد کے عظیم النفع ہے دل اور
تمام کل اعضائے رئیسہ اور گردہ کو قوت دیتا ہے خفقان اور غشی سرد اور ضعف باہ کے واسطے کہ برودت سے ہو نہایت
مفید اور مجرب ہے ہو گوشت برہ فربہ چار ماہہ گوشت بزغالہ فربہ کہ ہڈی اور چربی سے پاک کیا ہو ایک من تبریزی مرغ
فربہ تین قطعہ دراج چار قطعہ لوہ سات قطعہ کنجشک نر خانگی پینتیس قطعہ کبوتر خانگی نو اوڑان سات قطعہ سب کو چربی اور
ہڈی سے پاک کرکے ورق کرکے چاندی کے پاتیلہ مین کباب نیم خام کرکے دارچینی سلیخہ صعتر عود ہندی عود صلیب اسطوخودوس
لونگ مصطگی اجوائن دیسی کلیجن زرنباد صندل سفید مثقال جائفل جاوتری چھوٹی الائچی کے دانے بالچھڑ تیزپات
سونٹھ ہر ایک ایک مثقال نیم کوفتہ کرکے داخل کرکے بقدر احتیاج پانی اوسکے اوپر کرکے عرق کھینچیں اگر عنبر اشہب دو مثقال
مشک تبتی ایک مثقال نیچہ کے منہ پر باندھیں خوب ہے دوسرے نسخہ مین وزن سب دوائیون کا دو دو مثقال ہے اور عنبر دو
دانگ ہے اور گلاب تین من تبریزی اور عرق بید مشک ایک من تبریزی داخل ہے اور مشک نہین ہے ماء اللحم عضائے
رئیسہ کو قوت دیتا ہے نقصان باہ کے واسطے کہ بسبب اوسکا ضعف بدن اور کمی غذا ہو یا سبب اوسکا بقیہ آتشک ہو نافع ہے
ہو چوب چینی اعلی عود غرقی ہر ایک ستر مثقال گاؤزبان کے پھول بادرنجبویہ بالچھڑ ہر ایک پانچ مثقال لونگ دارچینی بڑی الائچی
جائفل جاوتری بادیان فارسی بادیان خطائی بہمن سرخ بہمن سفید عشبہ مغربی صندل سرخ صندل سفید زعفران کباب چینی چھڑیلہ گلاب
کے پھول زرنباد سلیخہ مثقال قرنجشک بہیدون کے بیج عود بیدانہ ہندی ہر ایک دو مثقال عنبر اشہب مشک خالص مصطگی

ہر ایک نصف درم اول گوشت گوسفند گوشت مرغ گوشت کبوتر ہڈی اور چربی سے پاک کیا ہوا ہر ایک ایک من طبی کشمش تر پچاس
عدد عرق بادرنجبویہ عرق بید مشک و گلاب و عرق گاؤزبان و عرق بہار نارنج اور پانی بقدر ضرورت کے ساتھ عرق کھینچیں پھر دوائین
کو اس عرق میں بھگو کر پھر عرق کھینچیں اور عنبر اشہب اور مشک اور زعفران کو باریک کپڑے میں باندھکر جس برتن میں
عرق کھینچتے ہیں چھوڑیں ہر صبح دو پیالہ قہوہ خوری پیویں **ماء اللحم** نہایت مقوی باہ ہے اور امرا اور روسا کے لایق
ہے صہ چنے کابلی تین سیر رات کو دس سیر گائے کے دودھ میں تر کریں صبح گاجر کا پانی بیس سیر گنے کا پانی گیارہ سیر سیب کا
پانی میٹھے انار کا پانی ہر ایک دو سیر ایک جا کرکے عرق کھینچیں پھر اس عرق میں دارچینی دو تولہ مایہ شتر اعرابی دو نو بہمن شقاقل مصری
صندل سفید تودری سفید و سرخ حب الزلم مغز حب الخضرا ہر ایک دس تولہ گاؤزبان پھول زعفران ہر ایک چار تولہ عود غرقی
دو تولہ بڑی ہڑ کا پوست دس عدد جو دوائیں کوٹنے کے لایق ہیں انکو کوٹ کر عرق گاؤزبان عرق بید مشک ہر ایک چار مینا
گلاب دس سیر میں رات کو تر کریں صبح کو مرغ خصی حلوان شیر مست ہر ایک دس قطعہ لوہ بیس قطعہ کشمش تر خانگی دو سو قطعہ
کل گوشتوں کو چربی اور ہڈی سے پاک کرکے دارچینی پانچ تولہ لونگ دو تولہ چھوٹی الایچی سات تولہ دھنیہ خشک آدھ پاؤ زعفران
چار تولہ سب کو کوٹ کر گوشتوں کے ساتھ ملا کر دو تین گھڑی رکھیں بیل کا قضیب سوہن کیا ہوا پندرہ عدد داخل کرکے
پانی میں جوش دیں جبکہ جوش آوے اسکا پانی صاف کہ شوربا ہوتا ہے لیں اور ادویہ مذکورہ میں داخل کرکے
عنبر اشہب دو تولہ مشک خالص ایک تولہ نیچہ کے منہ میں باندھ کر عرق کھینچیں اگر رنگین کرنا چاہیں زعفران بھی
نیچہ کے منہ میں باندھیں **پانچویں فصل** مضمضہ کے نسخوں میں **مضمضہ** قلاع گرم کے واسطے معمول ہے
صہ سماق مکو چنبیلی کے پتے کوکنار فوفل چھالیہ مہندی کے تازے پتے جوش دیکر صاف کرکے کتھ سفید باریک پسا ہوا
داخل کرکے مضمضہ کریں **دیگر** ہرے دھنیہ کا پانی اسپغول کا لعاب مکو کا شیرہ دھنیہ خشک کا شیرہ کتھ سفید پیسا ہوا چھڑک کر
مضمضہ کریں اور کبھی پانی اور لعاب مذکور میں حضض کو پیس کر داخل کرکے عمل میں لاتے ہیں **دیگر** معمول ہے صہ مہندی
کے پتے پانی میں تر کرکے مل کر صاف کرکے کافور پیسکر حل کرکے مضمضہ کریں **دیگر** قلاع سرد میں معمول ہے صہ عاقرقرحا
مامیران چینی مولی کے بیج سرکہ میں جوش دیکر مضمضہ کریں **دیگر** املتاس کو سبز دھنیہ کے پانی میں ملکر صاف کرکے مضمضہ
کریں **مضمضہ** آکلہ کے واسطے معمول ہے صہ گلنار فارسی گلاب کے پھول میٹھے انار کا پوست ہڑ زرد کا پوست مازو بہیڑہ
کا پوست ہڑ کابلی گل بستان افروز جفت بلوط گاؤزبان سماق تین پاؤ پانی میں جوش دیں جسوقت تہائی باقی رہے صاف کرکے
مرجان سفید بسد ہر ایک ایک درم کوٹ چھانکر اضافہ کرکے مضمضہ کریں **مضمضہ** زبان کے ورم گرم اور خناق کو نافع ہے صہ مکو کا پانی
ہرے دھنیہ کا پانی مساوی قدرے املتاس حل کرکے نیمگرم مضمضہ کریں **مضمضہ** ثقل زبان کیواسطے نافع ہے مولف فرماتے ہیں کہ میرے
استاد مرحوم مغفور کے خط سے منقول ہے صہ رائی نوشادر سونٹھ عاقرقرحا صعتر مرچ شونیز نمک ہندی مساوی پانی میں جوش دیکر
مضمضہ کریں **مضمضہ** زبان کے پھٹنے کو اور زبان کی خشکی کو نافع ہے صہ بہیدانہ سپستان پانی میں جوش دیکر صاف کرکے
مغز تخم کدو مغز تخم خیارین کا بکری کے دودھ میں شیرہ نکال کر ملا کر مضمضہ کریں **مضمضہ** دانتوں کے درد گرم کے واسطے عمل
میں آیا ہے صہ مکو ہری پالک گلنار کوکنار دھنیہ خشک اجواین خراسانی سب کو نیمکوفتہ کریں مسور ثابت تین پاؤ پانی میں جوش
کریں جسوقت کہ تیسرا حصہ پانی کا جل جاوے صاف کرکے مضمضہ کریں اگر درد نہایت شدت سے ہو کافور کو پیس کر سرکہ اور گلاب
میں ملا کر نیمگرم مضمضہ کریں اور [illegible] ہے کہ بال اور دانتوں ... **مضمضہ** واسطے نزلہ اور دانتوں کے درد کے نافع ہے

عه خشخاش کا پوست اسبغول کے پتے سرو کے پتے کیکر کا پوست انار کا پوست گلنار ہلدی جوش دیکر مضمضہ کرین **مضمضہ**
واسطے دانتون کے درد نزلی کے مفید ہے عه سرس کے درخت کا پوست خشخاش کا پوست جوش دیکر چند روز مکرر مضمضہ کرین **دیگر**
واسطے دانتون کے درد گرم کے معمول ہے اور قلاع مفرط الحرارت کو بھی نافع ہے عه سبز دھنیہ کا پانی سنر بارتنگ کا پانی مکو سبز کا پانی
اسبغول کا لعاب خرفہ کا پانی قدرے کافور پیس کر چھڑک کر عمل میں لائین **دیگر** واسطے دانتون کے درد گرم کے مجرب ہے عه دھنیہ
خشک مازو سے سبز خشخاش کا پوست گلنار مکو اجواین خراسانی حب الاس ہر ایک دو درم جوش دیکر صاف کرکے افیون ایک
ماشہ کافور آدہ ماشہ چار دام گلاب میں حل کر کے ملائیں اور سرد کرکے مضمضہ کریں ایک ساعت میں اچھا ہوتا ہے ۔
**مضمضہ** واسطے دانتون کے درد کے اور نیز دانتون کے ہلنے کے واسطے نافع ہے عه گلنار کو کنار صندل سرخ فوفل مٹی
مائین جوز السرو مورد کے پتے دھنیہ خشک مکو امار کا پوست اجواین خراسانی گلاب کے پھول ہر ایک ہر ایک
مثقال مسور چار دام پانی میں جوش دیکر صاف کرکے مضمضہ کریں **مضمضہ** دانتون کے درد گرم کو نافع ہے اور دانتون کو
مضبوط کرتا ہے عه بائے برنگ سینتیس دانے کباب چینی اٹھارہ دانے مسور ثابت گیارہ دانے جھاؤ کے درخت کی کونپل
ایک دام ڈیڑھ پاؤ پانی میں جوش کریں جبکہ تیسرا حصہ رہے صاف کرکے مضمضہ کریں **مضمضہ** دانتون کے درد کو نافع ہے عه اسپند
عاقرقرحا ہر ایک نو ماشہ کبھی صعتر اور پودینہ زیادہ کرتے ہین پانی مین جوش دین جبکہ نصف رہے مضمضہ کرین **دیگر** واسطے
دانتون کے درد کے خواہ کیڑون کی وجہ سے ہو خواہ ورم سے مؤلف فرماتے ہیں کہ میرے اوستاد مرحوم مغفور کے معمول سے
ہے عه سرس کے درخت کا پوست چار تولہ چنبیلی کے پتے دو تولہ بائے برنگ تین ماشہ جوش دیکر مضمضہ کرین اور مکرر عمل میں لائیں
اگر خشخاش کا پوست تین تولہ بھی داخل کرین زیادہ قوی ہوتا ہے عه **مضمضہ** واسطے دانتون کے کیڑون کے مفید ہے عه اسپند حرمل گشنیز
بائے برنگ ہر ایک چھہ ماشہ چنبیلی کے پتے ایک تولہ چوبیس تولہ پانی مین جوش کریں جبکہ نصف ہو صاف کرکے مضمضہ کرین پھٹکری بھنی ہوئی
مصطگی دھنیہ بھنا ہوا ہلدی بھنی ہوئی کیکر کے درخت کا پوست ہر ایک چھہ ماشہ کوٹ چھانکر رات کے وقت مل کر سورہیں **دیگر** واسطے
دانتون کے درد کے کہ کیڑون کی وجہ سے ہو نافع ہے عه بائے برنگ چھلا ہوا کپڑے سادے سرخ مین پوٹلی باندہ کر تھوڑے پانی
مین جوش دیکر اسکے پانی سے مضمضہ کریں اور پوٹلی کو دانتون کے نیچے رکھہ کے سورہین اور مکرر عمل مین لائین **مضمضہ** واسطے
دانتون نزلی اور رطوبی اور مسوڑون کے ڈھیلا ہونے کو نافع ہے عه مکو کوکنار اسپند ہر ایک ایک تولہ مجیٹھہ چھہ ماشہ پانی مین
جوش کرکے صاف کرکے مضمضہ کرین **مضمضہ** دانتون کے درد کے واسطے کہ کسی قسم سے ہو نافع ہو عه تھوڑا سا روغن گل اور
تھوڑا سا سرکہ اور تھوڑی سی مصطگی ملا کر جوش دیکر تھوڑی سی افیون حل کرکے مضمضہ کرین **مضمضہ** واسطے مضبوط کرنے دانتون کے اور
نیز دانتون کے درد کے واسطے معمول ہے عه گلنار بڑی مائین اقاقیا جفت بلوط فوفل چھالیہ گلاب کے پھول مورد کے پتے انار کا پوست
جوز السرو دم الاخوین صندل سرخ سعد کوفی ہر ایک چار ماشہ تین پاؤ پانی مین جوش دیکر صاف کرکے مضمضہ کرین اگر یہہ سنون مضمضہ کے
بعد ملین نہایت موثر ہے کتھہ سفید گزمازج سپیاری سوختہ ہر ایک چار ماشہ مردار سنگ دو ماشہ کوٹ چھانکر عمل میں لائین **مضمضہ**
واسطے دانتون کے ہلنے کے کہ رطوبت سے ہو اوسکو نافع ہے عه عاقرقرحا اکبر کی جڑ کا پوست گلنار سعد کوفی پھٹکری گلاب کے پھول
بالچھڑ جوش دیکر صاف کرکے مضمضہ کرین **مضمضہ** واسطے کندی دندان بلغمی کے نافع ہے عه اسپند بائے برنگ ہر ایک ایک دام
اجواین خراسانی عاقرقرحا ہر ایک چھہ ماشہ آدہ سیر پانی میں جوش کریں جبکہ نصف رہے صاف نیم گرم مضمضہ کرین **مضمضہ**
حکیم علوی خان دانتون کی جڑون سے جو خون بہتا ہو اوسکو نافع ہے مسوڑون کے زخمون کو نافع ہے اور اوسکی میل کو صاف کرتا ہے

اور معمول ہے ص مہندی کے پتے ہڑ زرد کا پوست ہڑ کابلی کا پوست ہڑ سیاہ مورد کے پتے مازوئے سبز بہیدانہ بڑی مائین ببول کے درخت کا پوست ہر ایک دو تولہ نیم کوفتہ کرکے ایک جا کریں ہر رات دو تولہ اسمین سے لیکر ایک سیر پانی مین بھگوئین صبحکو جوش دین جبکہ پاؤ سیر پانی رہے صاف کرکے تھوڑا سا فنجان میں لیکر نیلہ تھوتھہ باریک کرکے ایک ماشہ اوس مین حل کرکے مضمضہ کرین اور ایک دو گھڑی توقف کرین اور منہ سے پانی برابر گرائین بعد اسکے باقی پانی سے مضمضہ کرین تاکہ نیلہ تھوتھہ کا اثر منہ مین نہ رہے پھر طباشیر کتھہ سفید گلنار دم الاخوین گل ارمنی مصطگی لیکر کی پھلی لیکر کو درخت کا پوست گلاب کا زیرہ مورد کے پتے مہندی کے پتے اقاقیا بارد یننگ کے سینگھ جلے ہوئے مٹر کا آٹا شہد مین ملا کر سنگجراحت صندل سفید ہر ایک ایک ماشہ کوٹ چھان کر رکھین پھر تھوڑا سا اس منجن سے جوشاندہ مذکور حل کرکے دوسری مرتبہ مضمضہ کرین تاکہ اثر سنون کا جیسا کہ چاہئے پہنچے **مضمضہ** واسطے جوشش منہ کے کہ جو پارہ اور سکپور کے کھانے سے ہو نافع ہو ص ہڑ زرد کا بہیڑہ کا پوست آملہ موچرس کوکنار زشتریک شاہترہ مساوی جوشاندہ کر صاف کرکے تھوڑے سے روغن بیدانجیر اور گائے کے دودھ میں مخلوط کرکے حل کرکے مضمضہ کرین کبھی کوکنار اور شتریک موقوف کیا جاتا ہے اور کیکر کا پوست اور جھڑبیری کا پوست املی کے درخت کا پوست کچنال کا پوست جوشاندہ کبھی مفید ہو **مضمضہ** زبان کے ورم گرم اور خناق کو نافع ہے ص مکو کا پانی سبز و بنیہ کا پانی مساوی ساتھ تھوڑے سے مغز املتاس کے ساتھ حل کرکے نیمگرم غرغرہ کرین **مضمضہ** ناخوشی طعم دہان کو زایل کرتا ہے ص عاقرقرحا تھوڑا سا سرکہ اور گلاب مین جوشاندہ کر عمل میں لائین **مضمضہ** واسطے ثقل زبان بلغمی کے مفید ہے ص رائی نوشادر سونٹھ عاقرقرحا صعتر فلفل شونیز نمک ہندی برابر پانی میں جوشاندہ کر مضمضہ کرین

**چھٹی فصل** مراہم کے نسخون مین **مرہم ہوچویہ** واسطے کان کے زخم و پیپ کے بہنے اور تسکین درد کے معمول اور مجرب ہے ص انزروت سرخ سفیدہ کاشغری ہر ایک ایک درم ہوچویہ دو درم موم سفید تین درم ملوں کا تیل دس درم مرہم بنا کر کاغذ خطائی کے فتیلہ مین آلودہ کرکے کان مین رکھین **مرہم ابیض** کان کے تازہ زخم کے واسطے مستعمل و مجرب ہے ص سفیدہ کاشغری مرداسنگ ہر ایک پانچ درم موم سفید ایک اوقیہ روغن گل دو اوقیہ اول موم کو روغن مذکور مین آگ کے اوپر پگھلا کر دوسری دوائین پیس کر اور تھوڑا سا کتیرا پیس کر ملائین اور کبھی تھوڑا سا کافور بھی ملاتے ہین جسوقت کہ تیار ہو انڈے کی سفیدی دو عدد خوب حل کرین اگر موم کے پگھلنے کے وقت اسپغول کا لعاب بھی اضافہ کرین درد کی تسکین مین اور آگ کے جلنے کے اور گرم پانی کے جلنے کی سوزش کو بہت نافع ہے **مرہم مصری** کان کے پرانے زخم کو نافع ہے ص زنگار شہد سرکہ کندر چارون برابر پانی مین پکا دین تاکہ شہد کا سا قوام ہو جاوے پھر موم اور روغن گل ملا کر کام مین لائین **مرہم زنگار** واسطے کان کے ناصور کے مجرب ہے ص زنگار تانبے کا برادہ ہر ایک چار درم عصارہ گندنا شہد مصطگی ہر ایک ایک اوقیہ باہم گوندہ کر استعمال کرین **مرہم بہروزہ** واسطے کان کے گونگی کے بعد فصد اور تنقیہ کے معمول ہے ص بہروزہ نصف جز صمغ البطم زفت رومی ہر ایک ایک جز اول موم روغن بط کی چربی اور موم سے درست کرین اور ابھی تک آگ ہی پر ہو ان دوائیون کو ملا کر پیچھے اور تارلین اور ملین اور مرہم بنا دین **مرہم زنگار** واسطے بواسیر الانف وغیرہ کے مستعمل ہے زاد غریب سے منقول ہے ص علک البطم راتینج ہر ایک پانچ درم زنگار دو درم روغن زیت کے ساتھ ملائین اور کام مین لائین **مرہم** ناک کے زخم کے واسطے آزمودہ ہے ص مرغیون کی چربی سعد مازو زعفران چربی کو روغن گل مین پگھلا کر تینون دوائیون کو کوٹ چھان کر کام مین لائین بعد اسکے اسکو استعمال کرین **مرہم حب السفرجل** واسطے ناک کے زخم کے کہ جو بطی الاندمال ہو اور خشکی کیطرف مایل ہو نافع ہے اور ہونٹ کے زخم کو بھی مفید ہے ص بنفشہ ایک مثقال کو پانی مین خوب جوش کرین اور ملین کر پانی لعاب دار ہو جائے صاف کرکے ایک مثقال بہیدانہ کا لعاب

اور ایک مثقال روغن بادام یا روغن گل اور نصف مثقال موم سفید داخل کریں کہ مثل مرہم کے بنا دیں اور استعمال میں لائیں **مرہم** ناک کے واسطے آزمودہ ہے ھو مرغابیوں کی چربی سعد مانو زعفران چربیوں کو روغن گل میں پگھلا کر دو نو دواؤں کو کوٹ چھان کر ملا کر اور کام میں لاویں **مرہم** واسطے شقاق اور ہونٹ کی خشکی کے نافع ہے ھو مسور اکلیل الملک خیرو کے پھول ہر ایک ایک تولہ کو تھوڑے پانی میں جوش کریں پھر صاف کرکے روغن کدو روغن بادام مغز قلم گاؤ ہر ایک تین درم مرغ کے انڈے کی زردی ایک اضافہ کریں اور وقت نیچے اتارنے کے ڈیڑھ درم مردار سنگ پیس کر داخل کریں **دیگر** واسطے ہونٹ کے پھٹنے کے مجرب ہے ھو موم سفید نو ماشہ روغن گاؤ چار تولہ آگ کے اوپر رکھیں نیچے اوتار کر کتہ سفید دو تولہ کافور دو ماشہ پیس کر ملا دیں **مرہم مقل** تالیف حکیم معتمد الملوک اورام سخت اور عضلات کی سختی کیواسطے مجرب ہے ھو گوگل اشق ہر ایک آٹھ درم گلاب کے پھول بیس درم بابونہ کے پھول آٹھ درم اکلیل الملک مکو ہر ایک نو درم چقندر کے پتے دس عدد کلم کے پتے پانچ عدد زرنباد زراوند مدحرج مرزنجوش ہنسراج ہر ایک چار درم حاشا زوفائے خشک غار کے پتے میٹھی لسی کے پتے ہر ایک آٹھ درم عود ہندی چار درم سب کو کوٹ کر پانی میں پکا کر اوس میں ڈال کر روغن بیدانجیر بیس درم روغن ناردین مرغ کی چربی پگھلا کر مغز قلم گاؤ ہر ایک سولہ درم روغن مصطگی سات درم اشق اور گوگل کو سرکہ انگوری میں بھگوئیں تاکہ حل ہو جائے پھر سب دوائیوں کے ساتھ پکا کر اون میں ڈالکر اتنا دستہ سے حل کریں کہ مثل مرہم کے ہو جاوے رات کو سختی کی جگہہ ضماد کریں **مرہم اکبر** حکیم ارزانی کے مخترعات سے ہے واسطے استسقائے طبلی اور تلیین کے مفید ہے جگر اور خصیہ وغیرہ کے اورام سخت کو تحلیل کرتا ہے اور مجرب ہے ھو میٹھی لسی کے بیج جو کا آٹا خطمی کے پھول ہر ایک تین درم کوٹ چھان کر شلغم کے پانی مین یا کلم کے پانی مین پکائین جبکہ قریب پکنے کے ہو املتاس پانچ درم گرم پانی مین حل کرکے صاف کرکے اضافہ کرین اور پکائین تاکہ غلیظ ہو پھر روغن گل یا روغن کنجد یا روغن زیت یا روغن بیدانجیر بقدر حاجت ملائیں **مرہم** بواسیر کو نافع ہے حکیم علویخان کے مجربات سے ہے ھو گوگل ایک تولہ گندنا کے پانی مین حل کرین روغن گل دو تولہ موم اقاقیا عصارہ لحیتہ التیس اسفیداج دھلا ہوا اشنہ تمر ہندی دم الاخوین لعاب ریشہ خطمی رسوت ہر ایک چھہ ماشہ بدستور مرہم بنا کر طلا کرین **مرہم سفیداب کافوری** بواسیر کے درد کو دفع کرتا ہے اور دمامیل بواسیر اور اوسکی سوزش کو دور کرتا ہے ہونٹ پھٹنے اور مقعد کے پھٹنے اور آگ کے جلنے کیواسطے نافع ہے ھو موم سفید ایک مثقال کو روغن گل پانچ مثقال مین پگھلا کر سفیداب مردار سنگ ہر ایک ایک مثقال نرم کر کے مخلوط کرکے مرہم بنا دین اور آگ سے نیچے اوتارنے کے بعد مرغ کے انڈے کی سفیدی اور دو ماشہ کافور زیادہ کرین **مرہم** بواسیر کی سوزش کو دفع کرتا ہے ھو روغن بھنگ کہ چند بار پانی مین دھویا ہو بقدر چار تولہ لین اور اوسمین مردار سنگ کتہ ہندی سفیدہ کاشغری دھلا ہوا ہر ایک دو درم حضض چار درم کوٹ چھان کر ملا دین بعد اسکے سفیدی بیضہ مرغ ایک عدد بھی مخلوط کرین کہ ایک ذات ہو عمل مین لائین اگر چاہیں قدرے کافور زیادہ کرین ۔ **مرہم** واسطے دفع کرنے بواسیر اور مسون کے نافع ہے ھو روغن کتان مکو کا پانی تینون کو کھرل مین ڈال کر سنگ کے دستہ سے ایک پہر کھرل کرین جسوقت کہ عصارہ مکو کا خشک ہو ایک عدد مرغ کا انڈا نیمبرشت اور ایک ماشہ کتہ سفید اور دو ماشہ دم الاخوین اور ایک ماشہ گل ارمنی اور چار رتی خرگوش کے بال جلے ہوئے اور بقدر گیہون کے دانے کے نمک سرب باریک کرکے ہمراہ انڈے اور ان اجزا اور روغن کے ڈال کر چار پہر کھرل کریں کہ مثل مرہم کے ہو مسون کے اوپر ملین **مرہم** بھگندر کیواسطے نافع ہے ھو گیہون کی راکھ کتہ یا پیر یا سنگ جراحت موم ہر ایک ایک درم گائے کے گھی مین کہ سو بار دھویا ہو ملا کر مرہم بنا دین **دیگر** بھگندر کے واسطے کہ جو پھٹ گیا ہو نافع ہے ھو مرمہ سیندور ہر ایک دو درم پارہ شنگرف موم ہر ایک ایک درم نیلا تھوتھا

پیسا ہوا تین ماشہ تلوات کا تیل پاؤ دام اول اجزا کو باریک کرین بعد اسکے پارہ ڈالکر پیسین بعد اسکے موم اور روغن گرم کرکے آگ سے اوتار کر دوائیون کو ملاوین مرہم زخم کے ورم اور سختی کیواسطے معمول ہے صہ موم روغن گل گائے کی پنڈلی کا مغز بکری کے گردہ کی چربی ہر ایک ایک تولہ مرغ کے انڈے کی زردی زعفران بابونہ کندر ہر ایک تین ماشہ بدستور مرتب کرین اور بکو کے عشرہ کے ساتھ استعمال کرین مرہم باسلیقون رحم کے قروح مین مستعمل ہے صہ زفت انیسون ہر ایک بیس مثقال بہروزہ چار درم روغن زیت کے ساتھ مرہم بناکر رکھین مرہم سیم وات علی خان نے واسطے قروح رحم کے تجویز کیا ہے صہ سفیدہ ارزیز طباشیر سفیدا ہر ایک ایک تولہ کافور تین ماشہ سوت ڈیڑہ ماشہ موم چار تولہ روغن گل پانچ تولہ مرغ کے انڈے کی سفیدی ایک عدد مرہم رحم کی سختی کے واسطے صہ زعفران چہہ ماشہ موم زرد ایک تولہ مغز قلم گاؤ دو تولہ روغن زیت سات تولہ بدستور مرہم بناوین اور حمول کرین اگر کپڑے پر پھیلاکر شکم کے اوپر سختی کی جگہہ طلا کرین تو بھی مفید ہے دیگر واسطے سختی اور بادہائے رحم کے مفید ہے صہ مرزنجوش بابونہ کے پھول پودینہ سویہ کے بیج سداب کے پتے کرفس کے بیج سونف زیرہ سیاہ اجواین پسی بڑے مادران ہر ایک ایک تولہ سب کو نرم کوٹ کر روغن زیت یا روغن بید انجیر اور موم زرد مین بقدر مناسب ملاکر ضماد کرین مرہم رسوت ورم فلغمونی مین مستعمل ہے صہ رسوت ایک درم موم سفید دو درم روغن گل روغن بنفشہ ہر ایک چار درم روغن اور موم کو پگھلاکر سوت باریک پیسکر ملاوین مرہم داخلیون واسطے تحلیل کرنے اور پکانے اور ملایم کرنے سخت ورمون کے معمول ہے صہ روغن زیتون کا پرانا تیس یا چالیس درم مردار سنگ آٹھ درم خطمی کے بیج اسپغول کنوچہ کے بیج میتھی کے بیج السی کے بیج ہر ایک پانچ درم سات درم تک بھیون کو رات کو پانی مین بھگوئین صبح کے وقت گاڑھا لعاب اونکا نکالین اور مردار سنگ باریک کرکے روغن زیتون ڈالکر نرم آگ پر رکھین اور کسی شے سے حرکت دین تاکہ مردار سنگ بستہ نہو جسوقت کہ روغن سیاہ ہوجاوے برتن کو آگ کے اوپر سے اوتارین اور لعاب اوسمین ڈالکر جوش دین کہ گاڑھا ہوجاوے پھر اوتار کر خوب گھوٹین اور کبھی انگور کی لکڑیکی راکھ پھٹکری بہنی ہوئی زنگار ہر ایک نو ماشہ موم زرد چہہ تولہ عوض مردار سنگ کے اور میتھی اور تخم کنوچہ واسطے تحلیل سلعہ کے داخل کرتے ہین مرہم سرطان مجرب اور معمول ہے صہ شنگرف مرچ کتہ سفید زرد چوب ہر ایک ایک درم ترپھلہ تین درم بہی کے پتے خشک کرے ہوے ایک درم جداجدا باریک کرکے کپڑے مین چھان کر پارہ موم سفید ہر ایک ایک درم گائیکا گھی بقدر حاجت سبکو ایک جا کرکے روغن مین مرہم بناوین سرطان اور دیوال پر کپڑے پر طلا کرکے رکھین اور گرداگرد سرطان کے دو قطعہ سرب کو ہرے دھنیہ کے پانی اور سرکہ مین پیس کر طلا کرین مرہم سرطان کے واسطے مجرب ہے صہ تلو کا تیل آدہ سیر کو گرم کرین آگ سے اوتار کر سرد کرکے کمیلا ایک چھٹانک اوسمین ڈالکر خوب حل کرین اور کام مین لائین مرہم زنجفر واسطے تحلیل ورمون عسر البرء کے اور سرطان اور خنازیر اور ورم خصیہ اور ورمون سخت کے کہ جو دشوار سے پکتے ہون نافع اور مجرب ہے صہ مردار سنگ پانچ درم علک البطم چہہ درم شنگرف آٹھ درم کندر بیروزہ اشق موم ہر ایک دس درم روغن زیتون یا روغن گل یا روغن گاؤ پچاس درم بدستور مرہم بناوین مرہم اشق حکیم علی کے مجربات سے ہر صلابت کو تحلیل کرتا ہے خنازیر اور سلعہ کو بغایت نافع ہے سخت ورمون کو سات روز مین تحلیل کرتا ہے صہ رال کف دریا زرد طویل انجرہ کے بیج گندک زرد گوگل اشق ہر ایک ایک جز زیت پرانا بارہ جز دوائیون کو بہت باریک پیسین کہ مثل غبار کے ہوجاوے گوگل اور اشق کو زیت مین حل کرین اور دو جز موم زرد پگھلاکر اضافہ کرین اور دوائیون کو اوس مین ڈالین اور ملین تاکہ مرہم ہوجاوے اور جب اس کا استعمال کرنا چاہین ایک جز اس مرہم سے لین اور ایک جز روغن گل اور

ایک جز روغن زیتون آپسمین ملا کر ضماد کرین سبزات اور مرطبات سے پرہیز کرین اور کبھی دوائین اس مرہم کی باریک پیس کر
علاوہ زیت اور موم کے سرکہ مین حل کر کے باندھین یہی عمل کرتا ہے بلکہ قوی ہوتا ہے کبھی کسی قدر زخم ڈال دیتا ہے اگر
پھوڑا بڑا ہوا ور پکتا نہو دو تولہ اس مرہم سے یا دو تولہ خطمی کے پھول اور اوسکے پتے پیسکر خوب پکاوین کہ مثل خمیر کے
ہوجاوے آخر مین تھوڑا سا گلاب یزدی بھی اوس مین ڈال کر ملاوین اور گرم باندھین سرعت نضج مین ایک مہینہ
کا کام تین روز مین کرتا ہے **مرہم سیماب** زخم دمبل اور کل زخم اور جراحات کو بہت جلدی اچھا کرتا ہے ص پارہ
ایک درم سرب دو درم انزروت تیرہ درم بول سیاہ بول سرخ زنگار بہروزہ ہر ایک دو درم موم سفید کافوری آٹھ
درم روغن گل چالیس درم اول سرب کو پارے کے ساتھہ گرہ دیکر سرد کر کے مثل غبار کے پیسین بعد اسکے انزروت کو پیس کر
داخل کرین اور برہم کرین بعد اسکے کندر بعد اسکے دونو بول پھر زنگار اور بہروزہ اضافہ کر کے سب کو باریک کرین کہ مثل سرمہ کے
ہوا و سوقت تھوڑی پیاز گائے کے گھی مین جلاوین اور صاف کرین اور موم اوس مین پگھلا کر دوائیون کو ممزوج کر کے ہاون
مین دستہ سے حل کرین اور رکھین اور وقت حاجت روئی کے ساتھ یا پرانے کپڑے کے ساتھہ زخم پر رکھین انشاء اللہ تعالی
یہہ ہی ایک عمل کافی ہے **مرہم** خارش اور آتشک کو فائدہ کرتا ہے ص کتھ سفید کتھ سرخ صندل سرخ صندل سفید
مردارسنگ ہر ایک دو تولہ کافور تین تولہ روغن گاؤ آدہ پاؤ ایک سو ایک مرتبہ میٹھے پانی میں دھوئیں اور ادویہ مذکورہ
ملا کر حل کر کے طیار کریں موافق احتیاج کے اوپر خارش اور آتشک کے ہر روز ملیں ایک ہفتہ مین برطرف ہوتا
ہے **دیگر** خارش کے واسطے مفید اور مجرب ہے ص پارہ دو تولہ نیلہ تھوتھہ چھہ ماشہ مہندی خشک آدہ پاؤ روغن گاؤ
پاؤ سیر سب اجزا کو لوہے کے برتن مین لوہے کے دستہ سے چار پہر حل کرین بعد اسکے آفتاب مین بیٹھ کر بدن پر خوب ملین
بعد چار گھڑی کے چنے کا آٹا پانی مین ملا کر بدن پر ملین اور سرد پانی سے غسل کرین ایسے ہی تین روز کرین **مرہم خام** واسطے
جرب تر اور خشک اور خارشناک پھنسیون کے واسطے حکیم نجیب اللہ خان کے مجربات سے ہے ص مردارسنگ کافور چھوٹی الائچی
کے دانے ہر ایک چھہ ماشہ پیسکر گھی مین کہ ایک سو ایک مرتبہ پانی مین دھویا ہو ملا کر جرب پر ملین جسقدر کہ چاہین ملین **دیگر**
رسکپور کافور مردارسنگ نوشادر توتیائے سبز بہنا ہوا مساوی باریک کر کے گائے کے مسکہ کہ ایک سو ایک مرتبہ دھویا ہو ملا کر
آفتاب مین بیٹھین اور بدن پر ملین **مرہم فرنگ** واسطے جراحت آبلہ فرنگ اور زخم تیر و تفنگ و دمل وغیرہ کے
مفید ہے جس کسی قسم کا زخم ہو اچھا ہوتا ہے مؤلف فرماتے ہین کہ میرے اوستاد مرحوم مغفور کی بیاض سے منقول ہے ص
کافور سنگجراحت ہر ایک دو ماشہ مردارسنگ ایک ماشہ توتیائے کرمانی ایک تولہ کتھ سفید چودہ ماشہ رال ایک تولہ
موم کافوری ایک درم روغن گاؤ پندرہ درم دوائیوں کو باریک کر کے کپڑے مین چھان کر روغن گاؤ گرم کر کے موم
پگھلا کر بعد اس کے دوائین مذکورہ حل کر کے سات مرتبہ پانی سے دھوئین اور چینی کے برتن مین رکھین اور پرانے کپڑی
کے اوپر رکھکر زخم کے اوپر رکھین چند روز مین اچھا ہو جاتا ہے **مرہم رسکپور** آتشک کے واسطے نظیر نہین رکھتا اور
خبیث زخمون کو بھرتا ہے درد کو ساکن کرتا ہے ص دم الاخوین تین ماشہ رسکپور چھہ ماشہ آپسمین ملا کر پیسین گھی مین
کہ ایک سو مرتبہ پانی مین دھویا ہو ملا کر کام مین لائین جسوقت کہ مائیت دوا سے جدا ہو دور کرین بعد استعمال ایسی
مرہم کے کہ گوشت جم آئے نورور مناسب عمل مین لائین **مرہم شنگرف** بارہا تجربہ مین آیا ہے اور زخم کو جلدی
اصلاح پیدا لاتا ہے ص شنگرف نصف درم رال ایک درم نیلہ تھوتھہ دو درم سب چار دن تک بریان کر کے تلو کا تیل

ایک دام دوائیونکو باریک کرکے روغن مین ملاکر دس بار پانی مین دھوئین اور کام مین لائین مرہم مخترع حکیم غلام نجف خان صاحب مرحوم مغفور دہلوی واسطے آتشک کے زخم کے نافع ہے ﷺ موم سفید دو تولہ پانچ تولہ روغن گل مین پگھلاکر ایک ایک مرتبہ پانی مین دھوئین گل ارمنی دم الاخوین سفیدہ کاشغری مردارسنگ کا غذ جلا ہوا سنگجراحت نیم کی چھال جلی ہوئی سپیاری جلی ہوئی ہر ایک دو ماشہ مثل سرمہ کے باریک کرکے اوسمین ملائین اور کام مین لائین • دیگر آتشک کے واسطے مجرب اور بے نظیر ہے ﷺ سنگجراحت پکھان بید سنگ بلیلہ ہر ایک چھ ماشہ مردارسنگ ڈیڑھ ماشہ رسکپور دو تولہ سبکو باریک کرکے روغن گاو تین تولہ مین کہ دھویا ہوا ہو ملاکر استعمال کرین مرہم سیاہ واسطے آتشک اور دوسرے زخمون کے واسطے معمول ہے ﷺ روغن زرد دس دام پختہ موم سفید دو دام پختہ رال چار دام پختہ نیلہ تھوتھہ نصف دام پختہ بکری کے سینگ جلے ہوے چمڑا پرانا جلا ہوا پارہ نیب کے پتے ہر ایک ایک دام پختہ اول نیب کے پتون کو پارہ کے ساتھ پیسین کہ سیاہ ہوجائے پھر روغن زرد و موم پگھلاکر کپڑے سے صاف کرکے اول پتون کو ڈال کر خوب پیسین بعد اسکے دوسری دوائیں ڈال کر حل کرین جتنا حل ہو اچھا ہے بعد اسکے تین بار ٹھنڈے پانی سے دھوکر رکھین مرہم چوب چینی آتشک کے واسطے بے نظیر ہے ﷺ نیشم کے پتے پاؤ سیر اوسکا پانی نکالین اور صاف کرکے ساتھ روغن گل آدہ پاؤ اور موم سفید چار دام کے پکاوین تاکہ پانی جل جاوے پھر شنگرف سینہ و سفیدہ کاشغری ڈلا ہوا مردارسنگ سنگ بصری سندروس پارہ ہر ایک تین ماشہ کتہ سفید نو ماشہ باریک کرین چوب چینی ایک تولہ کو باریک کرکے ملائین دوسرے نسخہ مین کہ آتشک کے واسطے بے نظیر ہے اوسمین چوبچینی کا وزن ایک دام اور روغن گل پانچ تولہ موم سفید چار تولہ کتہ سفید تین ماشہ ہے اور کہربا پیسا ہوا انزروت دم الاخوین ہر ایک تین ماشہ کندر نیلہ تھوتھہ ہر ایک دو ماشہ مصطگی تین ماشہ عوض سپندور اور سندروس اور پارہ کے ہے باقی بدستور ہین اور ترکیب اوس کے بنانے کی یہہ ہے کہ چوبچینی کو آدہ پاؤ نیشم کے پتون کے پانی مین تر کرین صبحکو جوش کرین کہ نصف رہے ملکر صاف کرکے روغن گل موم اضافہ کرکے پھر جوش کرین کہ پانی جل جاوے پھر دوسری دوائین باریک کرکے ملائین دیگر مجرب النفع ہے آتشک کے زخم خبیثہ کو نافع ہے ﷺ چوبچینی پانچ تولہ عشبہ مغربی افتیمون صحرائی نیم کی چھال بکاین کی چھال ہر ایک دو تولہ ڈیڑھ سیر پانی مین جوش کرین کہ تیسرا حصہ رہے صاف کرکے پاؤ سیر تلون کے تیل مین پھر جوش کرین کہ پانی جل جاوے اور روغن رہے بعد اسکے موم چھ تولہ توتیائے ہندی سوختہ مردارسنگ سفیدہ کاشغری ہر ایک ایک تولہ اوس کپڑے کی راکھ کہ پارہ اوس مین نچوڑا ہو ایک تولہ بدستور مرہم بناوین اور نیم کے دستہ سے خوب حل کرکے استعمال کرین مرہم واسطے آتشک اور اوسکی سوزش اور دوسرے جراحات اور تسکین درد اور اندمال کیواسطے عجیب الاثر ہے ﷺ سفیدہ کاشغری دھویا ہوا مردارسنگ ہر ایک پانچدرم کتیرا اسفید تین ماشہ افیون ایک ماشہ رسوت ایکدرم کافور دو ماشہ موم سفید پانچدرم روغن گل بیس درم بہیدانہ کا لعاب دو ماشہ مرغ کے انڈے کی سفیدی ایک عدد روغن اور موم کو پگھلاکر نیچے اوتارکر دوائیون کو پیس کر ملائین پھر لعاب بہیدانہ او مرغ کے انڈیکی سفیدی داخل کرکے کام مین لائین مرہم واسطے جھاجن اور آثار مواد سودا ویہ اور اوسکی یبوست کے واسطے مجرب ہے ﷺ بنفشہ کے پھول ریشہ خطمی ہو چوہ ہر ایک ایک تولہ رات کو پانی مین بھگوکر لعاب اوسکا لین اور روغن چنبیلی دو تولہ روغن گل ایک تولہ مرغ کے گردہ کی چربی موم سفید جو کا آٹا مغز ساق گاؤ ہر ایک ایک تولہ داخل کرکے مرہم بناوین دیگر روغن گل چار تولہ گرم کرین پھر موم چھ ماشہ اوسمین چھوڑدین بعد اسکے انڈے کی سفیدی ایک عدد ملائین پھر مردارسنگ چھ ماشہ سفیدہ کاشغری کافور کمیلا ہر ایک تین ماشہ پیسکر ملائین اور خوب حل کرین اور جھاجن پر ضماد کرین مرہم سعفہ کمیلا ہندی مردارسنگ مازو اانار کا پوست زرد چوب ممیثا کو باریک کرکے موم کو روغن گل مین

پگھلا کر اور دوائیں جو کہ دھونے کی ہیں ملائیں اور قدرے سمرگہ انگوری اضافہ کریں اور سب آپسمیں ملائیں سر کے بال تراش کر ملیں اگر روغن گل تھوڑا روغن کنجد کفایت کرتا ہے اگر روغن کنجد کے ساتھ گلاب بھی داخل کریں بہتر اور مجرب ہے دیگر سب قسم کے سعفہ میں معمول اور مجرب ہے ھ کافور ریاحی چھ رتی زرچوبہ گلاب کے پھول اقاقیا دھویا ہوا ہر ایک ایک درم گلنار کاغذ جلا ہوا ہر ایک دو درم سفیداب تین درم موم زرد سات درم روغن گل بیس درم بدستور مرہم بناویں اور طریق اقاقیا کے دھونے کا یہہ ہے کہ اقاقیا کو کہرل میں ڈال کر پانی میں خوب پیسیں اور پانی اوسکا تین بار تبدیل کریں اور جو کہ تہ میں بیٹھ جائے خشک کر کے عمل میں لائیں مرہم واسطے جراحت خائرہ آبلہ چیچک کے آخر میں مستعمل ہے ھ رال سفید دو تولہ باریک کر کے چنبیلی کے چار تولہ تیل میں ملا کر خوب ہاتھ سے ملیں جبکہ ایک ذات ہو جائے چار تولہ خالص پانی داخل کر کے ہاتھ سے خوب ملیں اور برہم کریں جسوقت کہ ایک ذات ہو جاوے چار تولہ خالص پانی و ہمراہ ڈال کر زیادہ سے زیادہ ایک سو ایک مرتبہ اور کم سے کم اکیاون مرتبہ دھوئیں اور رکھ چھوڑیں اور زخم کے اوپر کپڑے پر رکھکر چپکاویں دیگر یہہ بھی فائدہ رکھتا ہے تجربہ میں آیا ہے ھ نیم کے پتے بقدر چار تولہ پیس کر قرص بنا کر آدہ پاؤ گائے کے تازے مکھن میں جلائیں پھر قرص نکال کر روغن صاف کر کے کم سے کم سات بار اور زیادہ سے زیادہ اکیس دفعہ پانی سے دھوئیں پھر مردارسنگ چھ ماشہ باریک کر کے ملا کر مرہم بناویں اور کام میں لائیں مرہم اوس ثبور کو نافع ہے کہ جہاں رطوبت اوسکے لگنے سے اور پھنسیاں پیدا ہو جاتی ہیں اور بکر عمل میں آیا ہے ھ کڑوا تیل چھ دام کمیلا یا پچی جلی ہوئی ہر ایک ایک دام ہلدی نصف دام مرچ سیاہ ساڑھے تین ماشہ مرہم بناویں دیگر پھوڑوں کو دفع کرتا ہے ھ رال روغن زرد ہر ایک ایک دام موم پاؤ دام اول روغن کو داغ کر کے اوسمیں موم پگھلا کر رال ملاویں اور رکھ چھوڑیں پاؤں کو خوب دھو کر زخم میں بھریں ان میں تین چار مرتبہ دوسرے نسخہ میں رال ایک جزو موم نصف جزو روغن چار جزو ہے مرہم رال واسطے آگ کے جلنے کے اور اوکانے کو نت صالح سے اور دفع کرتے گوشت زائد کے اور نیز واسطے پرانے زخموں اور آتشک کی زخموں اور ناصور کے واسطے مجرب ہے ھ کافور قیصوری رال کتھ ہندی ہر ایک چار مثقال کوٹ چھانکر روغن گاؤ تازہ مساوی سبکو لوہے کے برتن میں پگھلا کر اول رال کو ڈال کر دو تین جوش دیں پھر کتھ کو بدستور پھر کافور ڈالیں اور جوش دیں پھر آگ سے اوتار کر کام میں لائیں مرہم نورہ حلوبخان سے منقول ہے آگ کے جلنے کے واسطے اور آکلہ کے واسطے نافع ہے ھ نورہ سات مرتبہ پانی میں دھویا ہوا موم سفید ہر ایک پانچ مثقال مردارسنگ چاندی کا میل سفیداب ارزیز دھولا ہوا ہر ایک ایک مثقال اقلیمیا دھولا ہوا ہر ایک ایک مثقال روغن گل بیس مثقال دوسرے نسخہ میں مرغ کے انڈے کی سفیدی دم الاخوین عوض چاندی کے میل اور اقلیمیا کے داخل ہے دیگر چونہ جسمیں پانی نہ ملا ہو سات مرتبہ دھویا ہوا اور خشک کیا ہوا کہ پھر ایک دفعہ ایک ساعت پانی میں رکھا ہو چار جزو روغن گل یا روغن چنبیلی چھ جزو موم سفید دو جزو سفیداب قلعی ایک جزو سب کو آپسمیں ملا کر کف مال کریں اور استعمال کریں مرہم زرد واسطے پاک کرنے میل اور گوشت مردار اور بھرنے زخم کے مجربات سے ہے ھ انجمود سنگ بصری کات سفید کمیلا نیلہ تھوتھہ بریان مردارسنگ ہر ایک پانچ ماشہ موم زرد دو دام تلونکا تیل چار دام بدستور مقرر مرہم بناویں اور چھ مرتبہ پانی میں دھوئیں مرہم ہر قسم کے زخم کو مثل بغل کے زخم وغیرہ کیواسطے معمول ہے ھ رال گل ہرمری ہر ایک ایک دام توتیائے سبز چار رتی روغن شیرین بقدر حاجت دواؤں کو باریک پیسکر روغن گل کے ہمراہ کہرل کریں کہ مرہم کے قوام میں ہو جاوے مرہم آبی پانی سے درست ہوتا ہے اور کوئی چیز دسومات سے اسمیں نہیں ہے اور سب قسم کے قروح اور جروح کو نفع تمام رکہتا ہے یہانتک کہ ناصور کو بھی اصلاح پر لاتا ہے ھ گوگل ایکدرم سوت دو درم پانی میں خوب کہرل کر کے

نہ مضمحل ہوجاوے نیز پارہ ایکدرم داخل کرکے پیسین کہ خوب باریک او ایک ذات ہوجاوے کپڑے پر طلا کر رکھین **مرہم اعجاز** واسطے ہر قسم کے زخم کو کہ جو اچھا نہ ہوتا ہوا ور ناصور اور زخم خبیثہ اور سوداویہ کیواسطے بے نظیر ہے ۔ پھٹکری نیلہ تھوتھہ ہر ایک ایک تولہ تین ماشہ کتہ سحج باپڑ ہیرا رال تلاو نکا تیل میٹھے کنوئین کا پانی پارہ ہر ایک پانچ تولہ اول پانی اور روغن کو یکجا کرکے کانسی کے برتن مین ہاتھ سے خوب ملین کہ مثل دہی کے ہوجاوے پھر دوسری دوائین جدا جدا باریک کرکے ملائین اور ایک پہر ہلکہ وو پہر ہاتھ کی ہتیلی سے ملین تاکہ سب ایک ذات ہوکر مرہم کا قوام ہوجاوے پھر چینی کے برتن مین یا چاندی کے برتن مین رکھین اور استعمال کرین اور رات کے وقت نمک سے قرحہ اور جراحت کے اطراف کو نمک سے تکمید کرین کہ نفع عظیم بخشتا ہے **مرہم سیاہ** واسطے ہر قسم کے زخم اور قروح کے کہ عسر الاندمال ہون بارہا تجربہ مین آیا ہے ۔ صابون لاہوری پیاز چھلی ہوئی ہر ایک ایک دام دونون کو ریزہ ریزہ کرکے تلونکی تیل چار دام میں جلاوین کہ سیاہ ہوجاوے پھر نیم کے پتے گیارہ عدد ملاکر خوب حل کرین کتہ سفیدا ایک دام پیسکر داخل کرکے حل کرین بعد اس کے کپڑا پھیلا کر تھوڑا سا ڈال کر پھیلا یہ کرکے رکھین **مرہم پنبہ** واسطے ہر زخم کے او ہر قسم کے ریش مجربات اور عجایبات سے ہے ۔ پرانی روئی کو ایک برتن مین جلاوین اور خاکستر کرکے چھانکر بقدر پانچ ہیلولی لین اور نصف اوسکے موم سفیدا و پانچ ہیلولے روغن تلکا لیکر برتن مین گرم کرین جسوقت موم پگھل جاوے خاکستر مذکور کو ڈالین اور سنج خراسانی بقدر تین ہیلولے کے باریک کرکے داخل کرین نیلہ تھوتھہ دو رتی کو نیلو نیپر جلاکر پیسکر بھی اوس مین ڈالین اور نیچے اوتارلین اور رکھ چھوڑین اور کام مین لائین نہایت مجرب ہے **مرہم شلجم** واسطے بھرنے پرانے زخمون اور دل او آتشک اور تحلیل کرنے ورمون او سختی اور آگ کے جلنے کیواسطے اپنا نظیر نہین رکھتا مولف فرماتے ہین کہ میرے اوستاد مرحوم کی بیاض سے منقول ہے ۔ روغن گل پاؤسیر شلجم تازہ دو عدد سے چار عدد تک سیندور آدہ پاؤ کافور دو ماشہ اول شلجم کو ٹکڑے ٹکڑے کرکے روغن گل مین خوب بریاں کرکے دور کرین آگ سے اوتار کر سیندور داخل کرکے نیب کی لکڑی سے خوب حل کرین پھر کافور کو حل کرکے رکھین **مرہم جدوار** تالیف حکیم علی اسکے منافع مثل منافع روغن دیوار کے ہین بلکہ زخمون کے بھرنے مین اوس سے زیادہ قوی ہے زخم کے بھرنے مین کوئی مرہم اسکو نہین پہنچتا ۔ جدوار فایق مجرب ایک مثقال بہروزہ نصف اوقیہ ہلدی دیو دار ملہٹی مہندی کے خشک پتے دھوان چھت کا اوس مکان کے جہان چنے بھونے جاتے ہین ہر ایک ایک اوقیہ کیکر کے درخت کا پوست نیم کے ہرے پتے موچرس ہر ایک دو اوقیہ لکڑیون اور جڑون اور چھالون کو کوٹ کر خوب کہرل مین پیسین پھر دوسری دوائیون کے ساتھ سوائے بہروزہ کے ایک جا کرکے ڈھائی سیر پانی مین ملایم آگ پر جوش کرین کہ تہائی پانی باقی رہے پھوک کو خوب نچوڑ کر دور کرین اور تلونکا تیل بیس اوقیہ داخل کرکے پھر ملایم آگ پر جوش کرین کہ پانی قریب جذب ہونے کے پہنچے اور تھوڑا سا ہے پھر تھوڑا اس روغن کو گرم گرم لیکر بہروزہ کو اوس مین پگھلائین اور بہروزہ پگھلے ہوے کو ساتھ دو اوقیہ موم زرد کے روغن اول مین جوش دین تاکہ پانی بالکل خشک ہوجاے اور مرہم بنجائے **مرہم رال** واسطے پرانے زخمون اور زخم کے اندمال کے واسطے مجرب اور معمول ہے ۔ کتہ مرداسنگ سنگجراحت ہر ایک ایک دام رال چھ دام پارچہ کلمل ششیمی جلاکر راکھ کرکے چوتھائی گز روغن زرد سات دام دوائیون کو باریک کرکے روغنین مرہم بناوین دیگر واسطے زخم کے بھرنے کے مفید ہے ۔ رال سفید روغن کنجد ہر ایک چار تولہ موم تین ماشہ کافور سفیدہ کاشغری و ہلاہوا نیلہ تھوتھہ مرداسنگ ہر ایک دو ماشہ الایچی خورد سات عدد اول الایچی کو مع پوست کے روغنین جلاکر مرداسنگ پیسکر ڈالین بعد ہ کو ایہ ...

ڈال کر جلاوین بعد اسکے رال پیسکر اور سفیدہ اور موم ڈالین پھر آوند کو آگ سے اوتار کر کافور ڈالدین اور لوہے کے دستہ سے خوب
حل کرین اور رکھین اور کام مین لائین مرہم زنگار حکیم علی کے مجربات سے ہے نہایت نافع ہے جسوقت چاہین کہ جراحت کو
میل سے پاک کرین اور تھوڑا سا اس مرہم کو لیکر موم روغن کے ساتھ مخلوط کرین اور جراحت پر رکھین کہ پاک کرے اگر
مکرر کرنے کی احتیاج ہو اور اس مرہم سے علاج کرنا چاہین ہر روز قدرے مرہم کرین اور موم روغن کم کرین تاکہ تیز ہو اور گوشت
فاسد کو کھاوے جو صاف ہو موم روغن زیادہ کرین اور مرہم سے کوئی چیز کم کرین تاکہ زخم جلدی اچھا ہو ص روغن گل یا
روغن زیبود اریا روغن کنجد بیس مثقال اور موم پانچ مثقال آگ پر رکھین اور ملائیں جبکہ حرارت کم ہو چار مثقال زنگار باریک
کرکے ڈالین اور برہم کرین تاکہ مخلوط ہو جاوے رکھ چھوڑین اور وقت حاجت کے تھوڑا سا یہ مرہم لیکر موم روغن کے ساتھ
مخلوط کرکے جراحت پر رکھین جراحت کو پاک کرتا ہے اگر احتیاج ہو مکرر عمل کرین دیگر واسطے ہر زخم کے مفید ہے بہت جلد
زخم کو بھرتا ہے اور معمول ہے ص پیاز موم ہر ایک چار دام روغن گاؤ چھ دام روغن کنجد دو دام گندہ بہروزہ ایلوہ ہر ایک
ایک مثقال زنگار ایک دام سہاگہ بھنا ہوا نیلہ تھوتھ ہر ایک دو ماشہ صابون ایک دام کتہ سفید چھ ماشہ اول پیاز کو
ورق ورق کرکے روغن گاؤ مین جلاوین بعد اسکے نیم کے پتے گیارہ عدد کوٹ کر قرص بناکر روغن مین جلاوین
جسوقت کہ سبزی برطرف ہو قرص دور کرین پھر دونو روغن صاف کرکے آپسمین ملائین اور آگ پر رکھین اور صابون ڈالین
بعد اسکے صاف کرکے موم اور بہروزہ ڈالین جسوقت کہ دونو پگھل جاوین دوسرے اجزا پیسکر سرمہ سا کرکے اوسمین ڈالدین بعد
اسکے ایک دو جوش دیکر نیچے اوتار کر حل کرین مرہم واسطے زخم خبیثہ کے کہ پاؤن مین ہوتا ہے اور اوسکو نتہ کہتے ہیں نافع
ہے اور بارہا آزمایا ہے ص پھٹکری نیلہ تھوتھ مردار سنگ سہاگہ ہر ایک پانچ پانچ ماشہ کمیلا ہلدی بابچی پنواڑ کے بیج پارہ گیرو ہر ایک
نو ماشہ مرچ سیاہ تین ماشہ کچلہ بریان پانچ عدد دوائیون کو کوٹ چھانکر روغن زرد آدہ پاؤ مین دو پہر کھرل کرین اور خوب
حل کرین اور استعمال کرین مرہم ناصور کے واسطے شریف خان صاحب کے مجربات سے ہے ص مردار سنگ نیلہ تھوتھ ہر
ایک ایک تولہ کوٹ چھانکر بکری کے گھی آٹھ تولہ مین ڈال کر ملایم آگ پر جوش کرین تاکہ روغن سرخ ہو جاوے اگر بکری کا گھی میسر نہو سکے
بکری کی چربی گرم کرکے مرہم بناوین اور وقت حاجت کے زخم پر ملین اوس کے نزدیک آگ دو گھڑی رکھین تاکہ گرمی آگ
کی اوسکو پہنچے اور سوتے وقت بھی آگ کی گرمی پہنچاوین انشاء اللہ تعالیٰ جلدی اچھا ہو جاتا ہے مرہم لسان الکلب
واسطے ناصور کے حکیم ذکاء اللہ خان صاحب کے مجربات سے ہے ص کتے کی زبان ایک عدد سفالی کے برتن مین جلاکر کتھ چھالیہ
سوختہ ہر ایک دو درم کوڑی زرد سوختہ چار درم کوٹ چھانکر گائے کے پرانے گھی اور موم سفید کے ساتھ مرہم بناوین اگر اسمین
حیض کا کپڑا جلاکر اضافہ کرین زیادہ قوی ہوتا ہے اور بعضے مجربین کہتے ہین کہ ہاتھی کے چمڑے کو جلاکر موم روغن مین ملاکر اگر ناصور
اور بادن زخمون پر کہ جو نہ بھرتے ہون رکھین اچھا کرتا ہے مؤلف فرماتے ہین کہ مین نے اضافہ کرنا چمڑے مذکور کا اس مرہم
مین حکم کیا ہے اس سے بہت کچھ نفع دیکھا گیا دیگر مگر حکیم موصوف کے تجربہ مین آیا ہے ص کتہ سفید ایک درم توتیائی سبز
چار دام کافور نصف درم موم سفید آٹھ درم تلونکا تیل پندرہ مثقال مرغ کا انڈا ایک عدد انجیر کے پتے چار عدد روغن مذکور
بریان کرکے دور کرین پھر موم کو روغن مین پگھلاوین اور دوسری دوائین پیسکر ملائین اور انڈے کی زردی ملاکر مرہم
بناوین مرہم واسطے ناصور اور زخم دمامیل کے مجرب ہے ص سیندور گندہ بہروزہ نیم کے پتے ہر ایک ایک دام موم سفید
دو دام تلونکا تیل دس درم شلجم پیاز ہر ایک چار دام اول شلجم اور پیاز کو روغن مین بریان کرین پھر نیم کے پتے پیسکر جلاوین۔

اور صاف کرکے باقی دوائیوں کو روغن مین ڈالین جسوقت سیاہ ہوجاوے نیچے اوتار کر رکھین مرہم اکلہ کے واسطے مفید ہے ص نیل ایک
درم مردارسنگ نصف درم سانبھر تھوڑے ایک دو بھی گل اور موم کے پگھلا کر مرہم بناوین اول آکلہ کی جگہ کو بارتنگ سے پانی
اور شہد سے دھوئین پھر یہہ مرہم طلا کرین اور ذرور شعیر بھی مجرب ہے۔

## باب النون

اس باب مین چار فصل ہین پہلی فصل نشوقات مین **نشوق** واسطے نزلہ اور آدھا سیسی کے مجرب ہے ص مومیائی اصیل
دار بلدو دونو کو بابونہ کے تیل مین ملاکر استنشاق کرین **نشوق** واسطے سرسام گرم کے نافع ہے ص میٹھے کدو کے بیجونکا مغز تربوز
کے بیجون کا مغز دونو کو پیسکر تھوڑے سے روغن گل مین ملاکر نشوق کرین **نشوق** بے خوابی کے واسطے مجرب ہے ص
خشخاش سفید کے بیج گائے کے دودھ مین پیسکر روغن کدو ملاکر نشوق کرین **نشوق** سکتہ کے واسطے مجرب ہے ص عاقرقرحا
دارچینی یا بچھ کوٹ چھان کر روغن بابونہ اور رہنی مین ملاکر استنشاق کرین **نشوق** واسطے تسکین حرارت اور ناک کی
سوزش کو مفید ہے خون کو بند کرتا ہے اور مجرب ہے ص میٹھے کدو کے بیجونکا شیرہ تربوز کے بیجونکا شیرہ کتیرا کا لعاب بہیدانہ کا
لعاب آپسمین ملاکر تھوڑا ایک سنگجراحت پیسکر داخل کرکے ناک مین کھینچین **دیگر** واسطے نکسیر کے کہ حدت اور حرارت خون
سے ہو مجرب ہے ص روغن بنفشہ روغن بادام مسکہ آپسمین ملاکر استنشاق کرین **دیگر** نکسیر کو کہ ناک کی رگ کے منہ کھل
جانے سے ہو نافع ہے ص آملہ سبز کے پانی اور دھنیہ سبز کے پانی مین کیکر کا گوند اور تھوڑی سی افیون ملاکر استنشاق کرین نشوق ناک
کے سدہ کھولنے مین مفید اور معمول ہے ص سونٹھ کاشم دارچینی تینو کو کوٹ چھان کر روغن قسط یا بادام ملاکر استنشاق کرین۔
**دیگر** اسباب مین مجرب ہے ص گوگل روغن نرگس مین پگھلا کر اجواین خراسانی کوٹ چھان کر ملاوین اور نشوق کرین۔
**دیگر** اس باب مین مفید ہے ص عاقرقرحا افیون دارچینی مرچ سفید کوٹ چھان کر روغن مناسب مین ملاکر عمل مین لائین۔
**دوسری فصل** نفوخات مین **نفوخ** واسطے درد سر اور آدھا سیسی اور نزول الماء اور دھند آنکھون کے
مرض سردیوانون کو نافع ہے مؤلف فرماتے ہین کہ میرے اوستاد مرحوم مغفور کے معمولات اور مجربات سے ہے ص گیہون سفید
آک کے دودھ مین بھگوئین کہ دودھ دو انگشت اوسکے اوپر ہو پھر سایہ مین خشک کرکے پیسین اور تھوڑا ایک نفوخ کرین **نفوخ**
واسطے درد سر اور آدھا سیسی کے آزمایا ہوا ہے ص سونٹھ تین ماشہ چھوٹی الائچی چار عدد دارچینی چار ماشہ تنباکو سے
صورتی آدہ پاؤ جائفل دو تولہ لونگ تین عدد زعفران تین ماشہ مرچ دکھنی دو ماشہ نمک لاہوری تین ماشہ صندل
سفید تین ماشہ مثل سرمہ کے کرکے نصف دوا کو گلاب مین خوب ملائین بعد اس کے سب دوائیون کو ایک جا
کرکے شیشہ مین رکھین صبح اور شام بقدر ایک ماشہ کے استعمال کرین **دیگر** واسطے درد سر کے عجیب التاثیر ہے ص
مشک عنبر موتی مساوی باریک کرکے ناک مین پھونکین **نفوخ** مؤلف فرماتے ہین کہ کیڑون کے نکالنے کے واسطے میرے اوستاد
مرحوم مغفور کے مجربات سے ہے ص چرچٹہ کے پتے پھٹکری شکر خام تینون ہموزن پیسکر نفوخ کرین تمام کرم دماغ سے
گرجاتے ہین **دیگر** مؤلف فرماتے ہین یہہ بھی میرے استاد مرحوم مغفور کے معمول سے ہے واسطے پرانے درد سر اور چھینک
لانے کے مفید ہے ص مرزنجوش مرچ سیاہ کائپھل تنباکو ڈوڈہ بنادال مساوی زعفران دو رتی کوٹ چھان کر نفوخ کرین
**دیگر** آدھا سیسی کے واسطے اور درد سر بلغمی کے نافع ہے ہر بعل عطار سے منقول ہے ص سمندر پھل ایک عدد مرچ سیاہ دکھنی ایک
عدد نوشادر ایک ماشہ تینون کو کوٹ کر چھان کر آفتاب کی طرف منہ کرکے ناس لین **نفوخ** مرچ کے واسطے حکیم اکمل خان کے

مجربات سے ہے ص مہوہ کا نصف بیج اور ڈھائی دانے مرچ سیاہ سب باریک کر کے بقوت ناک مین پھونکین دیگر صرع اور سکتہ کو نافع ہے
ص اندراین کا گودہ فتا اسحار نوشادر کلونجی کندش اسطوخودوس مرچ عود مسلب بقدر حاجت کوٹ چھان کر ناک مین پھونکین
اور کبھی عاقرقرحا کلنگی سفید عوض فتا اسحار او اسطوخودوس کے کرتے ہین نفوخ دماغ کو مواد سرد تر سے پاک کرتا ہے
مؤلف فرماتے ہین کہ میرے استاد مرحوم مغفور کی بیاض سے منقول ہے ص اوپلون کی راکھ کہ جو ہاتھ سے تھپے ہوے
ہون آکہ کے دودہ مین تر کر کے خشک کریں اور بقدر ایک چاول کے ناک مین کھینچین درد سر سرد او آدھا سیسی کو کہ جو سردی
سے ہو دور کرتا ہے دیگر نزلہ سرد اور دماغ کے تنقیہ کیواسطے زیادہ قوی ہے ص برادہ اسرب تین تولہ مرچ سیاہ ایک تولہ دونو
کو سنگ سماق مین تین پہر صلایہ کرین کہ سرمہ کے مثل ہو جاوے پھر اوپلون کی راکھ کہ جو ہاتھ سے تھاپے ہوا ایک تولہ آکھ
کے دودہ مین تر کر کے قرص بنا کر سایہ مین خشک کرین اور اسیطرح چار مرتبہ کرین پھر ہتھوڑے سے گائے کے گھی تازہ مین لوہے
کے تبے پہ بریان کرین اور چنبیلی کی کلی کہ جو ابھی کھلی نہو اور خرزہرہ کے پتے سایہ مین خشک کیے ہوے ہر ایک ایک تولہ
بالچھڑ نسوت ہر ایک نو ماشہ ملا کر پھر پیسین اور عمل مین لائین دیگر سیاہ رواسن کے پھول چنبیلی کے پھول ریٹھا اسن کے
پتے کنیر کے پتے نسوت سفید سونٹھہ عقل ہیر ہر ایک ایک تولہ دیگر یہہ محسن خانی ناس مشہور ہے مولف فرماتے ہین کہ نزلہ وغیرہ
کے واسطے میرے استاد مرحوم کے معمول سے ہے ص دم الاخوین عاقرقرحا زراوند طویل صعتر مساوی کندش کنیر کے پتے ہر ایک
برابر سب کے کوٹ چھان کر ناس لین دیگر نزلہ کیواسطے مولف فرماتے ہین کہ میرے والد ماجد مرحوم مغفور قدس اللہ سرہ
کی بیاض سے منقول ہے ص سمندر پھل بارہ عدد لونگ پچیس عدد نکچھکنی پچیس ماشہ مشک خالص ایک رتی ادرک کے پانی
مین باریک کر کے سایہ مین خشک کر کے پھر باریک کر کے کپڑے مین چھان کر رکھین صبح او شام کام مین لائین نفوخ نزلے
اور پرانے آدھا سیسی کو نافع ہے اوس کے سدہ کو کھولتا ہے ص ہلیل کے بیج چھہ ماشہ گھونگچی سفید کا مغز چار ماشہ مرچ
سیاہ دو ماشہ نوشادر ایک ماشہ کوٹ چھانکر تھوڑا سا ناس لین تاکہ پانی جاری ہو اور یہہ حدت بہت رکھتا ہے
نفوخ واسطے تنقیہ دماغ اور جاری کرنے پانی کے ناک سے مفید ہے ص کائفل ایک دام ڈورہ بندال سات ماشہ زعفران
دو رتی لونگ دو عدد باریک کر کے کام مین لائین اور دوسرے نسخہ مین سرس کے بیج بھی داخل ہین دیگر واسطے نزلہ اور
آدھا سیسی نزلی کو مفید ہے ص نکچھکنی تین ماشہ مرچ سیاہ چار عدد لونگ خورد ایک ماشہ کافور ایک رتی کوٹ چھان کر
عمل مین لائین دیگر واسطے نزلہ اور سردی دماغ کے نافع ہے ص نکچھکنی مشک خالص کلیجن سونٹھہ بندال زعفران دارچینی
ہر ایک ایک ماشہ تنباکو سورتی ایک دام پیسکر تھوڑا سا ناس لین ناس علویخانی نزلہ کے واسطے مجربات سے ہے
مکرر تجربہ مین آیا ہے ص برادہ اسرب کائفل ہر ایک دو مثقال چار پہر رواسن کے پھولون مین صلایہ کر کے کام مین لائین دیگر
اول سے قوی ہے ص دفلی کے پتے کا پھل مرچ سیاہ تخم دھنتورہ عقل ہیر مساوی صلایہ کر کے کام مین لائین نفوخ نزول الماء
کو فائدہ کرتا ہے ص زعفران افیون مصری دارچینی ہر ایک آدہ ماشہ لونگ الائچی خورد ہر ایک پانچ عدد کائفل چھہ ماشہ
بالچھڑ ڈھائی ماشہ پیس کر نفوخ کرین نفوخ نکسیر کو بند کرتا ہے اور مجرب ہے ص حضض مکی گل ارمنی کدو جلا ہوا کپڑا
جلا ہوا کاغذ جلا ہوا آملہ خشک افیون کیکر کا گوند کتیرا کہربا جلا ہوا طباشیر مہندی ہوئی کوٹ چھان کر ناک مین پھونکین
دیگر یہہ حکیم علویخان کے مجربات سے ہے ص گلنار ماذو افیون چکنی کا گردہ کافور دم الاخوین کہربا سب دوائیون کو مساوی
لیکر [illegible] پہلے ناک کو گلاب سے دہوئین اور تھوڑا سا اس مین سے لیکر نلکی کے ذریعہ سے ناک مین پھونکین دیگر حکیم ممدوح کا

والد کے مجربات سے ہے ھ کندر کے ریزے نشاستہ دم الاخوین کیکر کا گوند مقناطیس سوختہ گل مغرہ گل شاموش کا فوہ آبنوس کا برادہ جندفض بکری کے سینگ جلے ہوے دھوڑی جلی ہوئی چکی کا گردہ باریک کرکے بدستور استعمال کرین۔ نفوخ سدہ مصیفات کو زایل کرتا ہے اور مجرب ہے ھ عاقرقرحا دارچینی رائی سفید نطرون سیج کوٹ چھانکر ناک مین پھونکین نفوخ مرض آبوہ کو نافع ہے ھ نکچھکنی پیپلامول ہرایک دوماشہ مشک آدہ ماشہ باریک کرکے ناک مین پھونکین تاکہ چھینکین برابر آوین اور مرض دفع ہو آبوہ ایک مرض ہے کہ پرہ بینی مین ہوتا ہے اور سوزش کرتا ہے اور بسبب اوسکے تپ شدید عارض ہوتی ہے بنگالہ کی طرف کثرت سے ہوتا ہے اگر جلدی علاج نہ کرین مار ڈالتا ہے اور چاہیئے کہ روغن زرد اور نمک ملاکر پرہ بینی پر ملین تاکہ ٹوٹ جائے اور حدت اور سوزش سے وسواس نہ کرے اگر آبلہ نہ ٹوٹے قتل کرتا ہے

**تیسری فصل نطولات مین نطول** دردسر سرد او بلغمی اور دوار اور رسبات کو نافع ہے ھ پودینہ جنگلی تمام بابونہ اکلیل الملک شیح ارمنی اور صعتر فارسی مرزنجوش برنجاسف خامسے پتے سوسن بیخ اسطوخودوس بلی لوٹن نیبز بات لونگ ورسنہ تہ کی جو کچھہ ان دوائیون سے میسر ہو پانی مین جوش کرین پہلے سر کو اسکے بخار پر رکھین اور اوس کے پانی کا نطول کرین **نطول** سرسام گرم کے واسطے مجرب ہے ھ مغز سرتر غالہ پھٹکری ہندی کیطرح مہر اور پیشانی پر ضماد کرین پھر اوسکو دور کرکے کاہو کے بیج افاح کی جڑ کا پوست اسپغول کو کنار بابونہ خطمی کے پھول اکلیل الملک بنفشہ کدو کے ٹکڑے خطمی کے پھول نیلوفر ماش چھلے نیکوفتہ کرکے جوش کرین صاف کرکے گائے کا دودہ لڑکیون کے پینے کا دودہ بکری کا دودہ ہرایک آدہ سیر گدھی کا دودہ ایک اوقیہ اضافہ کرکے آفتابہ مین کرکے نیمگرم سر پر نطول کرین پھر روغن کدو روغن بنفشہ روغن بادام لڑکیون کے پینے کا دودہ درہم کرکے پیشانی پر ملین اور سر کو اس دوا سے تر رکھین دیگر واسطے سرسام گرم اور بیخوابی کے مفید ہے مولف فرماتے ہین کہ میرے اوستاد مرحوم کے معمولات سے ہے ھ بنفشہ کے پھول کدو کے ٹکڑے تازہ نیلوفر کے پھول خطمی کے پھول کاہو کے بیج گلاب کے پھول جو چھلے ہوئے اور ادھ کچرے کٹے ہوئے ایک ایک جزو خشخاش کا پوست نصف جزو جوش کرکے صاف کرکے نطول کرین اور ثفل اوسکا روغن گل کے ساتھ صلایہ کرکے قرص بناکر یافوخ پر رکھین جب گرم ہو جاوے تبدیل کرین اگر تھوڑا ایک بابونہ واسطے اصلاح پوست خشخاش کے داخل کرین اولی ہے **نطول المجانین** وسواس اور مالیخولیا اور جنون کو دفع کرتا ہے ھ خشخاش کے بیج بابونہ کے سفید پھول ہرایک ایک کف بنفشہ نیلوفر کے پھول خطمی کے بیج خطمی کی جڑ بید کے پتے جو چھلے ہوے کاہو کے پتے مکو کے پتے تازے کدو کے ٹکڑے خبازی کے بیج اسپغول کے پتے ہرایک ایک دستہ سپستان ستر عدد سب کو ڈیڑہ سیر پانی مین پکاوین کہ نصف باقی رہے صاف کرکے روغن بنفشہ یا کدو دس درم داخل کرکے نطول کرین دوسرے نسخہ مین کہ واسطے تبرید اور ترطیب کے معالجہ جنون مین ابتدا مین مستعمل ہے گلاب کے پھول خشخاش کے پتے عوض خشخاش کے بیج اور دو دوا بعض اور بابونہ کے مرقوم ہین **نطول** ریاح سرد نافخہ مراق کو تحلیل کرتا ہے ھ افسنتین رومی سویہ پودینہ جنگلی زیرہ کرمانی انیسون کرفس کے بیج صعتر فارسی بابونہ تمام کے پتے اکلیل الملک ترنج کے پتے پانی مین جوش کرین جسوقت معدہ طعام سے خالی ہو معدہ پر نطول کرین اور اس جوشاندہ کو گائے کے مثانہ مین بھرین اور جسوقت معدہ خالی ہو معدہ پر گرم گرم تکمید کرین اور کبھی اس مطبوخ مین کندر دارچینی زرنباد وغیرہ زیادہ کیے جاتے ہین **نطول** ورم گرم پستان کے واسطے مستعمل ہے ھ خطمی کے پھول نیلوفر کے پھول بنفشہ کے پھول مکو خبازی کے پتے خیرو کے پتے پانی مین جوش دیکر صاف کرکے نطول کرین **نطول** پستان کے

ورم کو کہ شیر کے بستہ ہونے سے ہوتحلیل کرتا ہے ص بابونہ سویہ تمام میتھی قیصوم جندبیدستر پانی مین پکا کر سینہ او رپستان پر گراوین
دیگر بابونہ قیصوم تمام اکلیل الملک ملکو بنفشہ جوش دیکر صاف کر کے نطول کرین نطول سنگ گردہ او رمثانہ
اور لو ہسکے درد کے واسطے معمول ہے ص ارنڈی کے بیجونکا مغز ہنسراج گو کھرو بابونہ کے پھول بنفشہ اکلیل الملک
خطمی کے پھول کرفس کے بیج کلتھی میتھی ملکو مرزنجوش سونف کی جڑ کا پوست کاکنج برنجاسف سداب کے پتے گلاب کے پھول
انیسون کشوث کے بیج السی کے بیج ہرایک دو تولہ خربوزہ کا پوست گیہوان کی بھوسی ہرایک چار دام ہلیون کے بیج ایک تولہ بیس
سیر پانی میں جوش کرین جسوقت نصف رہے صاف کر کے نطول کرین اور اوس مین بیٹھین دیگر حکیم منصور علی مرحوم کے
معمول سے ہے ص بابونہ اکلیل الملک سویہ میتھی کھاری نمک ہرایک نو ماشہ دو گھڑی پانی مین جوش کرین جبکہ نصف رہجائے
نیمگرم نطول اور آبزن کرین نطول خصیہ کے ورم بلغمی کے واسطے مجرب ہے ص اکلیل الملک بابونہ سویہ بنفشہ خطمی
غار کے پتے کرنجوہ کے پتے ملکو کے پتے شلجم کے پتے چقندر کے پتے جوش کر کے اوس کے پانی سے نطول کرین اور
اوسکے ثفل کو ضماد کرین اور اوس کے بخار پر انکباب کرین دیگر واسطے قضیب اور خصیہ کے ورم سرد کے جسوقت مادہ غلیظ ہو
سفید ہے ص پودینہ مرزنجوش ملکو تینوں کو پانی مین جوش کرین اس کے پانی سے آہستہ آہستہ نطول کرین اور ثفل کو ساتھ
تھوڑے کائے پتہ اور شہد کے ساتھ باریک کریں کہ مثل مرہم کے ہوجاوے ضماد کرین نطول ورم رحم کے واسطے مجرب ہے
ص سوہ کرنب اکلیل الملک خطمی بنفشہ بابونہ ہرایک نو ماشہ مرزنجوش ایک تولہ پانی مین جوش دیکر نیم گرم ورم پر
نطول کریں اور ضماد عمل مین لائین نطول واسطے درد اور سختی رحم کے نافع ہے ص مرزنجوش مرو کے پتے ہنسراج ملکو مشکطرامشیع
اہل خربوزہ کے بیج خطمی کے بیج قیصوم کشوث کے بیج ہلیون کے بیج کرفس کے بیج خبازی کے بیج خطمی کے پھول مسور
چھلے ہوئے فطرسالیون دقیق گلاب کے پھول سویہ کے پتے گل زنبق یعنی خیری پانی مین جوش دیکر صاف کر کے اوس مین بیٹھین اور
نطول بھی کرین نطول محلل ہے ریاح افسردہ مین کام آتا ہے ص بابونہ اکلیل الملک سویہ مرزنجوش کرنب کے پتے ارنڈ کے
پتے ریحان کے پتے خطمی کے پتے ہرایک ایک کف سب کو جوش دیکر نطول کریں نطول مفاصل کے واسطے
ص سونف کی جڑ کاسنی کی جڑ کا پوست خیارین کے بیج خربوزہ کے بیج سورنجان ہنسراج ملکو بابونہ کے پھول پانی مین جوش
دیکر صاف کر کے نطول کریں اور نیز اسکے پانی مین بیٹھین اور بعد نکلنے کے روغن سورنجان کی مالش کرین دیگر
درد رکبہ اور مفاصل کے نافع ہے ص سداب کرفس کی جڑ کا پوست سورنجان بوزیدان شکاعی بادآورد اکلیل الملک
بابونہ قیصوم پانی مین جوش دیکر صاف کر کے نطول کرین بعد فراغت ہونے کے روغن حنا کی مالش کرین نطول عرق النسا
کو نافع ہے ص بابونہ بنفشہ خطمی کے پھول اکلیل الملک تل بقدر حاجت پانی مین جوش دیکر صاف کر کے نطول کرین اور
بعد اسکے روغن کے مالش کرنا بہت مفید پایا ہے دیگر درد مفاصل کے واسطے تریاق کا حکم رکھتا ہے ص امربیل اور نھوڑی
ایک ملکو پانی مین جوش دیکر صاف کر کے آبزن اور نطول کرین بعد فراغت کے روغن گل یا روغن حنا کہ اوسمین اہل خشک
پیسکر ملایا ہو ملنا مفید ہے چوتھی فصل نقوعات مین نقوع منضج اور مسہل بارد ہے تمام امراض گرم مادی دماغی
وغیرہ مین مولف فرماتے ہین کہ میرے معمولات سے ہے ص ملکو بنفشہ کے پھول گلاب کے پھول خطمی کے بیج شاہترہ
کاسنی کے بیج ہرایک سات ماشہ نیلوفر کے پھول پانچ ماشہ عناب آلو بخارا ہرایک پانچ پانچ وانے رات کو گرم پانی
مین تر کرین صبح کو مل کر صاف کر کے گلقند دو تولہ ملکر چھر صاف کر کے پیوین اور جہان کہا نسی ہو کاسنی گلاب کے پھول

آلوبخارا موقوف کرکے اوسکی جگہہ سپستان گیارہ دانے خبازی سات ماشہ گاؤزبان چار ماشہ داخل کریں اور شربت بنفشہ یا مصری عوض گلقند کے ڈالیں اور مسہل کے روز مغز فلوس سات تولہ ترنجبین املی گلقند ہر ایک چار تولہ بادام کا شیرہ پانچ ۱۰ دانے داخل کریں اور پانی جگہہ عرق مکو کاسنی نیم گرم دیں غذا دو پہر کو آش جو اور تیسرے پہر کو مونگ کی کھچڑی ملایم کہلا دیں اور جسوقت نزلہ اور کھانسی ہو املی کو موقوف کریں اور عوض اوس کے اگر چاہیں شیر خشت دو تولہ داخل کریں اور دوسرے روز تبرید لعاب بہیدانہ تین ماشہ شربت بنفشہ دو تولہ اسپغول تین ماشہ چھڑک کر دیں تیسرے روز بدستور مسہل پیویں اور اون امراض میں کہ احتراق خون یا صفرا سے حادث ہوا ہو بعد منضج مذکور کے اجزائے مسہل سابقہ کے ساتھ چراِئتہ اسطوخودوس بسفائج ہر ایک سات ماشہ افسنتین ہڑ ہیں ہر ایک چھہ ماشہ سنا مکی افتیمون پوٹلی میں باندھکر ہر ایک نو ماشہ غاریقون دو ماشہ مسہل کے روز اضافہ کریں **نقوع** درد سر گرم سادہ اور صفراوی کے واسطے نافع ہے ص عناب سات دانے آلو بخارا دس دانے نیلوفر کے عرق پچیس مثقال گرم کئے ہوئے میں بھگوئیں صبح کو مل کر صاف کرکے اوسمیں شیرہ مغز تخم کدوے شیریں شیرہ تخم کاہو ہر ایک ایک مثقال نکال کر شربت بنفشہ دو تولہ ملا کر پیویں **نقوع** مسہل درد سر گرم اور سرسام اور برسام اور ذات الجنب کے واسطے معمول ہے ص ترنجبین شیر خشت ہر ایک چار تولہ املتاس کا مغز سات تولہ تین چار گہڑی بید مشک و عرق بید سادہ اور عرق مکو اور عرق نیلوفر میں تر کرکے مل کر صاف کرکے لعاب اسپغول شیرہ مغز تخم کدوے شیریں شیرہ مغز تربوز ہر ایک ایک تولہ روغن بادام چھہ ماشہ اضافہ کرکے پیویں **نقوع انار دانہ** دوا ریں بعد تنقیہ مادہ گرم کے دیتے ہیں ص انار دانہ ترش چھہ درم صندل سفید گلاب کا زیرہ دہنیہ خشک ہر ایک دو دام زرشک تین درم املی چار درم بھگو کر صاف کرکے شربت نیلوفر ملائیں **دیگر** واسطے دوار معدی کے ہر صبح چند لقمون کا رب انار شیریں اور رب سیب اور رب بہ وغیرہ میں تر کرکے کھانا نافع ہے **دیگر** سدر اور دوار اور حرارت مزاج اور تقویت دل کے واسطے نافع ہے ص صندل کا برادہ نصف تولہ دہنیہ خشک آملہ مقشر گلاب کے پھول ہر ایک تین درم پانی میں تر کریں صبحکو صاف کرکے عرق بید مشک شربت نیلوفر شربت انار شیریں ہر ایک دس درم ملا کر پیویں اور کبھی خمیرہ صندل عوض برادہ صندل و شربت کے عمل میں لاتے ہیں **نقوع** واسطے مالیخولیائے مراقی اور وحشت اور جنون کے واسطے مجرب ہے ص گاؤزبان دہنیہ خشک صندل سفید ہر ایک چھہ ماشہ کشمش ڈیڑہ تولہ رات کو پانی میں بھگوئیں صبحکو صاف کرکے شربت انار دو تولہ داخل کرکے دیں **دیگر** لیں گرمی کی حالت میں چند روز کام میں لائیں ص آلوبخارا پانچ دانے مویز منقے دس دانے زرشک گلاب کے پھول گاؤزبان ہر ایک چار ماشہ رات کو پانی میں بھگو کر صبحکو ملکر گلقند دو تولہ یا خمیرہ بنفشہ تین تولہ حل کرکے صاف کرکے پیویں **نقوع** تحییر کے کثرت کیواسطے نافع ہے ص شاہترہ دہنیہ خشک ہر ایک دو مثقال عناب سات دانے رات کو پانی میں بھگوئیں صبحکو اوسکا صاف پانی لیکر اوسمیں کاہو کی کے بیجونکا شیرہ اور خرفہ کے بیج ہر ایک ایک مثقال نکال کر شربت نیلوفر دو تولہ داخل کرکے اسپغول ایک مثقال چھڑک کر پیویں **نقوع** واسطے کھانسی کے کہ جو تپ کے ساتھ ہو نافع ہے ص دیا قوزہ چھہ ماشہ کھا کر عناب پانچ دانے سپستان بیس دانہ بنفشہ گاؤزبان خطمی ہر ایک چار ماشہ خیارین چھہ ماشہ ملیٹھی چار ماشہ گرم پانی میں تر کرکے شربت بنفشہ دو تولہ خاکسی چار ماشہ داخل کرکے پیویں۔ **دیگر** واسطے کھانسی اور سقوط قوت کے مؤلف فرماتے ہیں کہ میرے استاد مرحوم مغفور کی بیاض سے منقول ہے ص

گاوزبان ریشہ خطمی عرق مکو عرق گاؤزبان مین بھگولے شربت بھی شربت خشخاش ملا کر خوب کان چھڑک کر پیوین
نقوع واسطے ورم معدہ اور فواق اور قبض کے مؤلف فرماتے ہین کہ بیاض مسطورہ سے منقول ہے ص بنفشہ کاسنی کی
جڑ کا پوست خیارین کے بیج مکو خربزہ کے بیج مویز منقی عرق کاسنی اور عرق گاؤزبان اور مکو مین بھگو کر گلقند مل کر اور
صاف کرکے پیوین دیگر واسطے ورم معدہ اور اسہال اور کھانسی کے نافع ہے ص ریشہ خطمی حب الآس انجبار کی جڑ
اصل السوس سونف کی جڑ مکو ہر ایک چار ماشہ گرم پانی مین بھگو کر صاف کرکے رب بہ شیرین دو تولہ داخل کرکے
پیوین نقوع واسطے سدہ ماساریقا اور یرقان کے کہ حرارت کے ساتھ ہو معمول ہے ص ہری مکو کا پانی کاسنی کی جڑ
کا پانی ہرے شاہترہ کا پانی ہری سونف کا پانی گلاب ان پانیون مین سے جو میسر ہو اوسکو پھاڑین اور شربت بزوری
یا شربت دینار کے ساتھ استعمال کرین اور مسہل کے روز ان پانیون مین املتاس کا مغز ترنجبین شیرخشت اضافہ کرکے
کام مین لائین نقوع بارد ورم گرم حد بیہ جگر کے واسطے بعد فصد کے کام آتا ہے ص زرشک آماردانہ املی بھگو کر
سکنجبین کے ساتھ دین دیگر آلو بخارا نیلوفر کے پھول کاسنی کے بیج شیرہ تخم خیارین اور شربت نیلوفر کے ساتھ نقوع
حکیم علوی خان سے منقول ہے واسطے استسقا اور تپ مرکب اور کھانسی کے نافع ہے ص بنفشہ مکو ملہٹی گاؤزبان خطمی خبازی
مویز منقی ہنسراج سونف خیارین کاسنی کی جڑ کا پوست جو کوٹنے کے لائق ہین اونکو کوٹ کر رات کو
گرم پانی مین بھگوئین گلقند مل کر صاف کرکے خاک سی چھڑک کر پیوین نقوع قولنج کو مفید ہے ص سنا مکی نو ماشہ
بنفشہ کے پھول گلاب کے پھول سونف کی جڑ ہر ایک چھ ماشہ انیسون تین ماشہ کیڑ کا مغز نو ماشہ مویز منقی دو تولہ
عرق مکو یا گلاب پاؤ سیر گرم کیے ہوئے مین تر کرین اور گلقند دو تولہ مل کر صاف کرکے روغن بید انجیر ایک تولہ داخل
کرکے پیوین نقوع ہلیلہ واسطے قروح گردہ کے حکیم علوی خان کے مجربات سے ہے ص ہڑ زرد کا پوست ہڑ کابلی کا
پوست آملہ چھلا ہوا بہیڑہ کا پوست دھنیہ خشک سونف ہر ایک پانچ درم برنگ کابلی ڈھائی درم سب کو
نیم کوفتہ کرکے گرم پانی مین بھگو کر رات کے وقت ہوا مین رکھین صاف کرکے پیوین اور پانچ روز اسکی مداومت
کرین اگر مرض قوی ہو سات روز تک نقوع واسطے سوزش پیشاب اور سوزاک کے تجربہ مین آیا ہے
ص فالسہ کی جڑ کا پوست ایک دام ریزہ ریزہ کرکے رات کو پانی مین بھگوئین صبحکو تھوڑا سا مل کر صاف کرکے پیوین
دیگر کتیرا کیکر کا گوند ہر ایک دو ماشہ رات کو پانی مین تر کرین صبحکو مل کر صاف کرکے پیوین نقوع سوزاک اور سیلان
منی کے واسطے مجرب ہے ص دھنیہ خشک سونف ہر ایک دو مثقال کوکنار نصف مثقال سے ایک مثقال تک تینون کو
جوکوب کرکے سفالی کے کورے برتن مین ڈیڑھ پاؤ پانی ڈال کر رات کو تر کرین صبحکو بے ملے صاف کرکے پیوین ایک ہفتہ تک
دیگر واسطے پرانے سوزاک اور بول الدم کے مجرب ہے ص زردچوب چھ ماشہ آملہ ایک تولہ نیم کوفتہ کرکے رات کو پانی
مین تر کرین صبحکو اسکا پانی صاف لیکر شہد دو تولہ ملا کر پیوین دوسرے نسخہ مین بجیسار دھنیہ خشک ہر ایک
ایک تولہ بجائے شہد کے داخل ہے دیگر واسطے دور کرنے حرقت اور صلاح قرحہ کے تجربہ مین آیا ہے ص چنے
سیاہ گیرو ہر ایک ایک تولہ دونون کو نیم کوفتہ ڈیڑھ پاؤ پانی مین تر کرین صبحکو پیس کر اوسی پانی مین صاف کرکے
پیوین اگر چاہین ایک تولہ نبات داخل کرکے پیوین اور بوقت تشنگی کے گائے کے دودھ کی لسی پیوین نقوع واسطے
کثرت طمث کے مجرب ہے ص آملہ چھلا ہوا سونف ہر ایک ایک تولہ رات کو پانی مین تر کرکے صبحکو مل کر

صاف کرکے شکر سفید ایک تولہ داخل کرکے پیوین نقوع تپ صفراوی کے واسطے مؤلف وباشتہ بیت شفیع
مرحوم مغفور کی بیاض سے منقول ہے ص گلاب کے پھول بنفشہ کے پھول نیلوفر کے پھول کاسنی کے بیج سبکو ہرایک چہہ ماشہ
بھگو کر صاف کرکے شیرہ تخم کاہو شیرہ خیارین ہرایک چہہ ماشہ مصری دو تولہ داخل کرکے پیوین دیگر واسطے تپ
صفراوی کے کہ ساتھ لرزہ کے ہو نافع ہے ص مکو سات ماشہ بنفشہ کے پھول چہہ ماشہ نیلوفر کے پھول سات ماشہ
ملہٹی چار ماشہ خطمی خبازی ہرایک پانچ ماشہ شاہترہ چہہ ماشہ خیارین کے بیج نو ماشہ گرم پانی مین تر کرکے صبحکو مل کر صاف
کرکے مصری خوب کلان داخل کرکے پیوین نقوع واسطے تپ لرزہ اور پرانے تپ کے حکیم واحد علی کے مجربات
سے ہے ص کاسنی کے بیج گلوئے سبز ہرایک چہہ ماشہ چرائتہ کرو لیا پانچ ماشہ ریوند چینی دو ماشہ رات کو پانی
مین بھگو کر صبحکو صاف کرکے پیوین نقوع سرخ بادے کے واسطے نافع ہے ص سرپھوکہ پانچ درم نیم کے پتے چہہ درم
شاہترہ چار درم گیرو برنگ کابلی مہندی کے پتے ہرایک دو درم منڈی برہنڈی چاکسو چرائتہ رسوت صندل
سرخ ہڑ کچہ ہڑ کابلی کا پوست ہڑ سیاہ بہیڑہ کا پوست آملہ ہرایک ایک درم جو کوب کرکے بقدر حاجت
رات کو بھگوئین صبحکو صاف کرکے دین نقوع مواد سوداوی اور آتشک کیواسطے مفید ہے ص ہڑ سیاہ
ہڑ زرد کا پوست صندل سرخ شاہترہ کے پتے ہرایک چار ماشہ چرائتہ سرپھوکہ ہرایک چہہ ماشہ رات کو پانی مین
بھگوئین صبحکو صاف کرکے مصری داخل کرکے پیوین غذا دال خشکہ دیگر حکیم ماشاءاللہ خان سے منقول ہے ص
ہڑ زرد کا پوست شاہترہ ہرایک ایک تولہ چرائتہ نو ماشہ گل معصفر سات ماشہ مہندی کے پتے تین ماشہ
رات کو پانی مین بھگو کر صبحکو صاف کرکے پیوین بعد اسکے زیرہ سیاہ تین پاؤ پانی مین جوش دین کہ پاؤ بھر
رہے بعد ایک پہر کے پیوین اور چار ساعت کے بعد غذا دال خشکہ یا شوربا اور خشکہ کھائین اور ادویہ مذکورہ مین
دو ایک سیر پانی ڈال کر رکھین جسوقت تشنگی معلوم ہو وہ ہی پانی پیوین بفضلہ تعالی آتشک کے آثار باقی نہین
رہتے نقوع امراض سوداوی اور ابتدائے جذام اور قروح خبیثہ اور جرب اور قوبا کو نافع ہے ص شاہترہ کے پتے
چار مثقال ایک سیر پانی مین جوش کرین کہ نصف رہے ملکر صاف کرین چرائتہ ہڑ سیاہ ہرایک ایک درم سے
دو درم تک نیمکوفتہ کرکے رات کو اوسی پانی مین تر کرکے برتن کا منہ ڈھک کر آسمان کے نیچے رکھین صبحکو بے
ملے صاف کرکے شیر گرم پیوین اکیس روز تک نہایت چالیس روز تک بہت نفع بخشتا ہے اگر قوی چاہین مہندی
کے پتے خشک افتیمون ہرایک دو درم سے تین درم تک عناب دس دانے سپستان تیس دانے بھی اوس مین
بھگوئین اگر شاہترہ کو بھی دوسری دوائیون کے ساتھ جوش دین یا دوسری دوائیون کے ساتھ ایکجا بھگوئین
تو بھی اچھا ہے اگر دو درم بسفائج اور گاؤزبان بادرنجبویہ اسطوخودوس صندل سفید ہرایک ایک درم اضافہ
کرین بہتر ہے ایسی ہی دوسری دوائین مناسب۔

# باب الواؤ

اس باب مین ایک فصل ہے اور اس فصل مین وجورات کے نسخون کا بیان ہے وجور مرگی کو نافع ہے ص
ہینگ جندبیدستر سکنجبین عسلی مین پیسکر وجور کرین دیگر جو مرگی والے کے منہ مین ڈالین ہوش مین
آتا ہے ص سونف انیسون زیرہ کرمانی جوش دیکر صاف کرکے گلقند اوس مین حل کرکے وجور کرین وجور مرگی کیواسطے

بہت مفید ہے زاد غریب سے منقول ہے ص عود صلیب جدوار بقدر ایک ماشہ سونف کے عرق مین حل کرکے حلق مین ٹپکائین ۔
**وجور** ام الصبیان اور اکثر امراض دماغی کو مثل درد سر و لیثرغس اور سینہ کی بیماریون کو مثل ذبحہ اور سوء تنفس اور
ضیق اور کھانسی اور اکثر معدے کی بیماریون اور امعا کی بیماریون کو مثل قبض اور نفخ اور سدہ اور
ریح اور درد شکم اطفال کے نافع ہے مولف فرماتے ہین کہ میرے استاد کے مجربات سے ہے اور بقائی
سے منقول ہے ص ہڑ زرد کا پوست نسوت پودینہ باغی علیحدہ علیحدہ کوٹ چھان کر ساوی لیکر ملا دین اور بقدر
سن و سال دودہ کے ساتھ یا کسی مناسب عرق کے ساتھ دین اگر لڑکا ایک برس کا ہو ایک ماشہ اگر دو برس
کا ہو تو دو ماشہ علی ہذا القیاس **دیگر** صرع اطفال مین کام آتا ہے ص صعتر جند بیدستر زیرہ کرمانی مساوی
کوٹ چھان کر تین جو اوس مین سے دودہ مین حل کرکے حلق مین ٹپکائین **دیگر** اسباب مین مجرب ہے ص
سونٹھ رائی کاشم نانخواہ کوٹ چھان کر گاؤزبان کے عرق مین حل کرکے حلق مین ٹپکائین **وجور** سکتہ
والے اور مرگی والے کو مفید ہے ص سداب جند بیدستر عود صلیب اسطوخودوس کوٹ چھان کر ساتھ جوارش
جالینوس کے بادرنجبویہ کے عرق مین حل کرکے حلق مین ٹپکائین **دیگر** اسباب مین مجرب ہے ص دوا المسک عرق بادرنجبویہ
اور عرق گاؤزبان کے ساتھ حل کرکے حلق مین ٹپکائین **وجور ہندی** واسطے کھانسی بلغمی اور ضیق اور لڑکون کے
سوء تنفس کو نافع ہے ص انیس بچ خراسانی ہر ایک چار ماشہ بہارنگی کاکڑا سینگی موتھ پیپا بانسہ پیپل ہر ایک چھہ ماشہ مویز
منقی دو دام شہد کشمیری تین دام کوٹ کر شہد مین جاٹین اور لڑکے کو دو رتی سے دو ماشہ تک
بقدر سن اور توانائی کے دایہ کے دودہ مین یا گرم پانی مین دین **وجور** ہر قسم کی کھانسی کو خصوصاً جو کھانسی
لڑکون کو لاحق ہوتی ہے بہت مفید اور مجرب ہے ص پیپلا مول کاکڑا سینگی پیپل بچ جوالسہ کی جڑ کا پوست
کوٹ چھان کر شہد مین ملا کر بقدر قوت و سن کے دین **وجور** حالت غشی مین واسطے تقویت دل اور انبساط
حرارت غریزی کے مجرب ہے ص دوا المسک معتدل عرق کیوڑہ عرق گاؤزبان مین حل کرکے حلق مین ٹپکا دین
یہہ مزاج بارد اور معتدل کے واسطے ہے اگر مزاج گرم صفراوی ہو دوا المسک بارد عرق نیلوفر اور گلاب مین
دین **دیگر** غشی کی حالت مین کام آتا ہے ص شربت انار ولایتی عرق مناسب مین حل کرکے قطرہ قطرہ حلق مین
ٹپکا دین **وجور** واسطے ہر قسم کی غشی کے حکیم شریف خان صاحب دہلوی سے منقول ہے ص مشک عنبر قدرے
گلاب یا بید مشک کے پیسکر وجور کرین اگر کسی قدر نا جیل دریائی گلاب یا بید مشک مین گھسکر غشی مین کہ بعد
ہیضہ کے بسبب چڑھنے انجرہ کے دماغ اور دل کی طرف پڑے استعمال کرین قایم مقام تریاق فاروق
کے ہے **وجور** وجع فواد کے واسطے کہ اوس کے سبب سے غشی ہو مفید اور مجرب ہے ص جدوار خطائی پسی ہوئی
زہر مہرہ پسا ہوا گلاب مین حل کرکے حلق مین ٹپکاوے۔

# باب یائے تحتانیہ

اسباب مین ایک فصل ہے اور اس فصل مین یاقوتی کے نسخون کا بیان ہے **یاقوتی** اصحاب مالیخولیا کو نافع ہے
دل کو قوت دیتی ہے اور دل کو فرحت بخشتی ہے اور نیز دماغ کو قوت دیتی ہے ص موتی یاقوت فادزہر
معدنی عقیق کہربا یسب ہر ایک ایک مثقال ابریشم کترا ہوا صندل گلاب مین پسا ہوا عود عرقی گاؤزبان

| مرضون کے نام | تفصیل دوائیون کی جو مرضون کے ساتھ مخصوص ہین |
|---|---|
| ضعف بصر | وشیاف جلا وغیرہ وعصارہ آملہ وکحل چیتجام وکحل الجواہر وغیرہ مطبوخ۔ |
| انتشار | کحل الجواہر وغیرہ ومعجون وج۔ |
| حول | دواء۔ |
| زرقہ چشم | کحل |
| غرب | دواء وشیاف غرب وضماد وطلاء وفتیلہ وکحل |
| سلاق | حب ہندی وسلاق ودواء وروغن وشیاف سماق وطلاء |
| پلکو نکے بال کا گرنا | دواء۔ |
| پربال | دواء وکحل۔ |
| قمل وقمقام | دواء |
| آنکھ کا پھڑکنا | ذرور مامیران۔ |
| غدہ وغلظ اجفان وکھا ینجنی | دواء وکماد۔ |
| | **امراض گوش** |
| درد گوش گرم | ایارج بارد وانکباب واطریفل کشنیزی وملین معلوم ودواء وروغن وخل وسفوف وبنفشہ وضماد وطلائے نرد وفتیلہ وقرص وقطور۔ |
| درد گوش سرد | انکباب وبخور وحب ودواء وروغن بابونہ وترب وغیرہ وشیاف وضماد وقرص وقطور |
| کان کے پیچھے کا ورم | ضماد |
| طرش | انکباب وبخور وحب ودواء وروغن مرکب اعظم وسنتین وشربت اسطوخودوس وشیاف وفتیلہ وقرص وقطور۔ |
| طنین ودوی | اطریفل کشنیزی وملین وحب ودواء ودبید الورد وروغن قسط واعظم وشیاف وقطور ومعجون دبید الورد۔ |
| قرحہ وناصور گوش | انکباب ودواء وذرور وروغن وشیاف وفتیلہ وقرص وقطور ومرہم ہوچوہ وابیض مصری وزنگار۔ |
| کرم وخار گوش | روغن وقطور۔ |
| کان کا کٹ جانا | طلاء ومرہم بہروزہ |
| کان سے خون بہنا | قطور |
| قلاع الاذن | ضماد |

| مرضون کے نام | تفصیل دوائیون کی جو مرضون کیساتھ مخصوص ہین۔ |
|---|---|
| کان کا کھڑے اور کھٹرنا | ضماد |
| | **امراض انف** |
| نکسیر | دواء وسعوط وضماد وطلاء وفتیلہ وقطور ونشوق ونفوخ ونقوع۔ |
| خشم | بخور ودواء وسعوط وفتیلہ ونشوق ونفوخ۔ |
| سونگھنے مین فساد آنا | دواء |
| ناک مین بدبو ہونا | سعوط وفتیلہ۔ |
| اورام وبثور وقروح انف | دواء وضماد وطلاء وفتیلہ وقیروطی ومطبوخ ومرہم ومرہم حب السفرجل۔ |
| خارش بینی | دواء |
| چھینک بہت آنا | دواء وسعوط |
| | **امراض فم وشفت ولسان** |
| قلاع حار گرم | حب جوشش دہن وحب دیگر ودواء وذرور وسنون وغرغرہ ومضمضہ |
| قلہ سرو | حب ودواء وذرور وسنون وغرغرہ ومضمضہ |
| اکلہ | دواء وذرور اعظم وسنون وغرغرہ وقرص ومضمضہ |
| منہ سے لعاب کا جانا | جوارش مصطگی وحب دواء ومعجون۔ |
| منہ سے بدبو آنا | حب سک طیب النکہت وغیرہ ودواء وسنون ابیض وسنون دیگر ومضمضہ |
| ورم زبان | دواء وغرغرہ ومضمضہ |
| زخم زبان | حب۔ |
| ثقل ولکنت زبان | حب دواء وغرغرہ ومضمضہ |
| ضفدع اللسان | دواء |
| بطلان ذوق | دواء |
| فساد ذوق | دواء ومضمضہ |
| زبان کا خشک ہو جانا | دواء ومضمضہ |
| ورم وبثور وقروح لب | دواء وضماد |
| ہونٹ کا پھٹ جانا | دواء وضماد ومرہم شقاق وسفیداب کاشغری وغیرہ |

